بسم الله الرحمن الرحیم

وَكَذٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوسُفَ فِى الْاَرْضِ
يَتَبَوَّاُ مِنْهَا حَيْثُ يَشَآءُ نُصِيبُ
بِرَحْمَتِنَا مَنْ نَّشَآءُ وَلَا نُضِيعُ
اَجْرَ الْمُحْسِنِينَ ﴿٥٦﴾ صدق الله العظیم ١٣٩٨

کتبہ الفقیر نفیس الحسینی غفر اللہ ذنوبہ وستر عیوبہ

[illegible] وَلَقَدْ جَآءَكُمْ يُوسُفُ مِنْ قَبْلُ بِالْبَيِّنٰتِ
٧ ٩ ٣ ١ ٥

---

يٰاَسَفٰى عَلٰى يُوسُفَ وَابْيَضَّتْ عَيْنٰهُ مِنَ الْحُزْنِ
٧ ٧ ٩ ١ ٠

قرآن کریم اور سنت نبویہ علی صاحبہا الصلاۃ والسلام کی تعلیمات کا علمبردار
اشاعت خاص
ماہنامہ
کراچی
بینات
بیاد
محدث العصر حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری
محرم الحرام تا ربیع الاول ۱۳۹۸ھ
جنوری ــــــ فروری ۱۹۷۸ء

# فہرست مضامین

افتتاحیہ:



سوانح:



فضل و کمال:



دینی وعلمی کارنامے:

سیرت و اخلاق



متفرقات:

سفر آخرت:

افتتاحیہ

حضرۃ الشیخ البنوری رحمہ اللہ کے ذکر حسین کا افتتاح ان قدسی صفات اکابر کے متبرک کلمات سے کیا جارہا ہے جن کے فیضان نظر نے آپ کو فضیلت وسیادت کا ماہتاب اور زمانے کا امام ومقتدا بنادیا، ذیل میں شیخ انور، شیخ کوثری، شیخ مقدسی، شیخ عثمانی، شیخ مدنی اور محدث شامۃ اللہ بنت الامام الشاہ عبدالغنی المجددی الدہلوی ثم المدنی قدس اللہ اسرارہم کی اسانید خود انہی کے سواد تحریر میں پڑھیے:

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله الذى رفع اعلام الدين، واعلى كلماته واعز آياته، واسند آثاره، و وصل انواره، حتى تواتر واشتهر متنه، واسناده فى البسيطة بشواهده وبيناته، وخص علم الاسناد ومتن الحديث بمزيد الشرف، فكانت بين جناحى جبريل شرف راياته وعلو غاياته، والصلوة والسلام على سيد البشر و خاتم الانبياء محمد المصطفى، وعلى اصحابه وآله ماربحت عذبات العلم والفضل قبول من قبول الورى، وبعد: فان اخى فى الله المولوى محمد يوسف بن السيد محمد زكريا البنورى الذى ينتهى نسبه الى المحقق السيد آدم البنورى اصلح الله باله، و سدد احواله، قد اشتغل علىّ بقراءة الحديث، فقرأ شطرا من جامع الترمذى وموطأ مالك، وازيد من نصف الجامع الصحيح للامام الهمام البخارى علىّ، وسائر الكتب الستة من اتّق بهم قراءة بحث واتقان و غور وامعان، وسمع منى كثيرا مما ألقيه عند الدرس أو أمليه على الاشهاد، وجدّ فى المطالعة واجتهد وهو ذو ذهن مصيب ان شاء الله فالله حسيبه، فلما اراد ان اكتب له هذه السطور حفظا للاسناد ورفعا للعماد اجبته الى ذلك، واجزت له بالدرس والتعليم والمطالعة والمذاكرة بالاسناد المثبت فى اليانع الجنى فى اسانيد الشيخ عبد الغنى واسانيد اخر لا يسع الوقت ايرادها و ايجادها، والله اسأل ان يوفقه واياي للعلم وان يجعل آخرتنا خيرا من الاولى.

**وانا الاحقر الافقر محمد انور شاه**

**الكشميرى عفا الله عنه**

۲۷/ربیع الثانی ۱۳۴۸ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد لله اولا و آخرا والصلوة والسلام دائما و سرمدا و بعد: فقد حضر لدی اخونا فی الله الفاضل الشیخ محمد یوسف بن السید محمد زکریا البنوری وطلب منی ان اجیزه فیما اجازنی فیه والدی المرحوم الشیخ عبد الغنی المجددی الدهلوی المهاجر المدنی من کتب الحدیث وغیر ذلك من الکتب الدینیة فاجزته فی جمیع ذلك علی ما هو موافق لطریق السنة والجماعة والسلف الصالح وان لاینسانی من صالح دعواته القلبیة فی السر والعلانیة وآخر دعوانا ان الحمد لله رب العالمین.

**المفتقرة الی عفو ربها الغنی**

**امة الله بنت المرحوم الشیخ عبد الغنی**

تحریرا فی ٤ صفر الخیر ١٣٥٧

---

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وصلی الله علی سیدنا محمد وعلی آله وصحبه وسلم وبعد: فانی قد اجزت العالم الفاضل اللبیب والالمعی الکامل الادیب الاستاذ الناقد محمد یوسف بن السید محمد زکریا بن السید مزمل شاه بن المیر احمد شاه بن السید المیر موسی بن السید غلام حبیب بن السید رحمة الله بن السید یحی بن السید محمد اولیا بن العارف المحقق السید آدم البنوری المدنی بکافة مسموعاتی ومرویاتی من منقول ومعقول ومنظوم ومنثور عن جمیع مشایخی ببلاد الشام ومصر والمغرب والروم وخصوصا بکتاب الموطا الذی سندی فیه الی عالم الاندلس القاضی ابی الولید الباجی واوصیه بمزید الاعتناء بمعتبرات فقه الحدیث کشرح الآثار للطحاوی والتمهید والاستذکار لابن عبد البر والمنتقی شرح الموطا القاضی ابی الولید الباجی والمغنی لابن قدامة وامثال هذه الکتب وان لا ینسانی من الدعاء

**کتبه الفقیر الی عفو الله ورحمته**

**خلیل بن بدر بن مصطفی بن خلیل الخالدی المقدسی مصلیا علی النبی وآله**

**شهر الشوال ١٣٥٧ھ**

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله رب العالمين ، والصلوة والسلام على سيد المرسلين ، وخاتم النبيين ، وعلى آله وصحبه اجمعين ، اما بعد : فان اخانا في الله المولوى محمد المدعو بيوسف الجلال آبادى جاء مع العصابة التى رحلت من ديوبند الى ذابهيل ، فدخل مع اخوانه المعاصرين في مدرسة تعليم الدين الواقع في ذابهيل سملك من مضافات سورت (گجرات) ، وقرأ كتب الحديث والتفسير وغيرهما من العلوم الدينية على اساتذة المدرسة ، وقرأ منها جامع الترمذى وصحيح الامام مسلم بن الحجاج رحمهما الله وشيئا من اوائل البيضاوى على هذا العبد الفقير عفا الله عنه ، فجدّ واجتهد في اكتساب علم السنة والقرآن ، وبرع فيه وفاق[1] اقرانه ماشاء الله ، وهو فيما أرى ولا أزكي على الله احدا ، صالح راشد مسترشد يستقيم السيرة جيد الفهم ذو مناسبة قوية بالعلوم مستعد لتدريسها ، وأوصيه بتقوى الله في السر والعلن . وأن يشتغل بتدريس القرآن والسنة وما يلحقهما مع الشروط والآداب المعتبرة عند علماء هذا الشأن وكبرائه ، وان لا يخاف الا الله ، ولا يغفل عن اعلاء كلمته حيثما تيسر واين ما كان ، والله الموفق والمستعان ، وهو حسبنا ونعم الوكيل ، ولا حول ولا قوة الا بالله العلى العظيم .

**كتبه العبد**

**شبير احمد العثمانى**

**نزيل ڈابھیل مدرسة تعليم الدين**

يكم جمادى الاخرى ١٣٤٨هـ

(۱) حضرت بنوری رحمہ اللہ ۱۳۴۷ھ میں جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کے دورۂ حدیث میں اول آئے، خصوصی انعام میں کتاب ''عقیدۃ الاسلام'' اوردس روپے حاصل کیے، نتیجۂ امتحان حسب ذیل ہے: کل نمبر ۵۰

صحیح بخاری: ۵۱ — صحیح مسلم: ۵۲ — سنن ابوداود: ۵۰ — سنن نسائی: ۵۱

سنن ترمذی: ۵۱ — سنن ابن ماجہ: ۴۹ — مؤطا امام مالک: ۵۱ — مؤطا امام محمد: ۵۰

شمائل ترمذی: ۵۰ — طحاوی شریف: ۵۰ — تفسیر بیضاوی: ۵۱

[منقول از روداد جامعہ اسلامیہ ڈابھیل ص ۱۴]

حضرت شاہ صاحب کشمیری اور حضرت مولانا عثمانی رحمہما اللہ نے آپ کی دستار بندی کی۔

بسم الله الرحمن الرحیم

الحمد لله وحده، والصلوۃ والسلام علی من لا نبی بعده، وعلی اٰله وصحبه اجمعین واتباعه وتابعیهم الی یوم الدین، اما بعد: فان اخانا فی الدین حضرۃ العلامة محمد یوسف البنوری جعله الله من المخلصین العارفین، آمین، استسمن ذا ورم، ونفخ فی غیر ضرم، فاستجاز منی مرویاتی من المنقولات والمعقولات طلبا للبرکة ومعالی السندات وحیث انی قصیر الباع فی العلوم کلها وضعیف الادراک فی الفهوم جلها، لم اجترء علی اسعاف مرامه برهة من الزمان قاصر علی ذلک کما هو داب ارباب المعرفة والایقان، فانهم یحسنون الظن فی کل من تزیأ بزی اهل العلم والعرفان، وان لم یکن فی الحقیقة من فرسان هذا المیدان، ولما لم اجد بد من ذلک استخرت الله المنان، واجزته بجمیع ما تجوز لی روایته من کتب الحدیث والعلوم النقلیة وسائر الفنون الآلیة والمعارف العقلیة حسب الشروط المعروفة لدی ارباب هذا الشان، کما اجازنی بها الائمة من مشایخ الهند وافاضل الحرمین الشریفین فیما مضی من الزمان، هذا واوصیه ونفسی بتقوی الله تعالی فی السر والعلن، وان لا ینسانی ومشایخی الکرام من الدعوات الصالحة عند صاحب الالطاف والمنن، وصلی الله علی خیر خلقه سیدنا ومولانا محمد وعلی اله وصحبه اجمعین.

تحریرا فی شهر الربیع الاول من ۱۳۷۰ھ من الهجرۃ

**وانا افقر العباد الی رحمة ربه الصمد عبده المدعو بین الانام**

**بحسین احمد غفر له ولوالدیه ومشایخه واسلافه الرؤف الاحد**

بسم الله الرحمن الرحیم

الحمد لله الذی وسع مدارک المخلصین من العلماء وفجر من قلوبهم علوما یعم فیضها الارجاء، والصلوۃ والسلام علی سید الانبیاء وسند الاصفیاء محمد وآله وصحبه بنجوم الاهتداء ...... وبعد: فقد اسعد لی الحظ بالاطلاع علی کتاب "بغیة الاریب فی مسائل القبلة والمحاریب" تالیف الاستاذ الادیب والجهبذ اللبیب سلیل اهل الصفوۃ والاخلاص النحریر الناقد الغواص العلامة المحقق والحبر المدقق مولانا السید محمد یوسف البنوری البشاوری الهندی دام علاه، فوجدت تالیفه هذا حاویا ما یروه کل ذی خلة فی

مسائل القبلة جامعا جميع ما له صلة بتلك المسائل من الفوائد المبعثرة في كتب الاجلة بعد نقدها النقد الصحيح وغب تمييز زبدها من الصرع حتى اصبح الكتاب محتويا كل ظريف وتالم من ضالة كل ناشد من الباحثين الاماجد بحيث لو رآه استاذه الاكبر انور شاه الكشميري لباهى به وقال: "نصرت وابهرت بما حققت و قررت"، ولو رآه مولانا العزيز محمود حسن لاغتبط وقال: "احسنت فيما صنعت واجدت فيما جمعت"، ولو رآه مولانا محمد قاسم النانوتوى لقال: "نجح مسعاى في تنشئة على توالى الطبقات وها هو الاستاذ البنورى قد نبت نباتا حسنا وملأ الاقطار علما وسنا"، ولو رآه المحدث عبد الغني الدهلوى لقال: "تشفيت وارويت بما انبت ورويت" ولو رآه المحدث عبد العزيز الدهلوى لقال: "سلكت الصراط السوى في تأييد الجماعة وقمع كل غوى"، ولو رآه الشاه ولى الله لقال: "ازلت الشكوك واحسنت السلوك"، ولو رآه الاتقانى لقال: "اجدت واتقنت و اوه ان تسير سيرى في الاصطلام بدون استلام لمن تعود الخصام"، ادام الله انوار علومه مشرقة من المشارق الى المغارب في صحة كاملة وسعادة شاملة ووفقه لخدمة الفقه امام كل مغالب ورد به شغب كل مشاغب، واطال بقاؤه موفقا لنشر العلم النافع واقامة معالم العمل الصالح في الاقطار، وصلى الله على سيدنا محمد وآله وصحبه وسلم تسليما كثيرا، وآخر دعوانا ان الحمد لله رب العالمين.

في ۱۹ ربيع الآخر سنة ۱۳۵۷ھ

**كتبه الفقير الى سبحانه محمد زاهد بن حسن بن على الكوثرى**

خادم العلم بدار الخلافة الاسلامية سابقا

نزيل القاهرة اليوم غفر الله له ولآبائه وامهاته ومشايخه وسائر المسلمين

خودنوشت

اردو ترجمہ

مولانا محمد حبیب اللہ مختار

الحمدللّٰہ کفی وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفی ، اما بعد :

## نام ونسب اور تعلیم

راقم الحروف محمد یوسف بن سید محمد زکریا بن میر مزمل شاہ بن میر احمد شاہ البنوری الحسینی کی ولادت بتاریخ ۶ ربیع الثانی ۱۳۲۶ھ مطابق ۱۹۰۸ء بروز جمعرات بوقت سحر پشاور کے مضافات کی ایک بستی میں ہوئی۔

سلسلۂ نسب نویں جد امجد عارف محقق حضرت سید آدم بن اسمٰعیل الحسینی الغزنوی البنوری المدنیؒ کی وساطت سے حضرت سیدنا حسین رضی اللہ عنہ سے جاملتا ہے۔

قرآن کریم اپنے والد ماجد اور ماموں سے پڑھا' امیر حبیب اللہ خان کے دور میں افغانستان کے دارالحکومت کابل کے ایک مکتب میں صرف ونحو کی ابتدائی کتابیں پڑھیں' اس دور کے مشہور استاذ شیخ حافظ عبداللہ بن خیر اللہ پشاوری شہید (المتوفی ۱۳۴۰ھ ہیں۔ فقہ، اصول فقہ، منطق، معانی وغیرہ مختلف فنون کی متوسط کتابیں پشاور اور کابل کے اساتذہ سے پڑھیں' ان میں اکابر حضرت مولانا عبدالقدیر افغانی لمقانی (جو جلال آباد افغانستان میں محکمہ شرعیہ کے قاضی مرافعہ تھے) اور شیخ محمد صالح قیلغوی افغانی وغیرہ ہیں۔

باقی ماندہ علوم وفنون، علم حدیث اور اصول حدیث کی کتابیں ۱۳۴۵ھ سے ۱۳۴۷ھ تک دارالعلوم دیوبند میں پڑھیں' دورۂ حدیث جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں کیا' یہاں جن مشائخ سے استفادہ کیا ان میں سب سے بڑے شیخ محقق عصر حضرت مولانا شبیر احمد عثانی رحمہ اللہ (جو پاکستان کے شیخ الاسلام اور ''فتح الملہم شرح صحیح مسلم'' کے مصنف ہیں) اور امام العصر، محدث کبیر، عالم شہیر، شیخ محمد انور الکشمیری ثم الدیوبندی رحمہ اللہ ہیں' خصوصاً امام العصر رحمہ اللہ سے انتہائی استفادہ کیا' انہی سے تخرج حاصل کیا اور ایک سال سے زیادہ عرصہ تک شب وروز ان کا خادم خاص رہا۔

جامعہ اسلامیہ ڈابھیل سے فراغت کے بعد ۱۹۳۰ء میں پنجاب یونیورسٹی سے ایک ماہ میں پرائیویٹ تیاری کر کے مولوی فاضل کا امتحان دیا اور سند حاصل کی۔

## دینی وملی خدمات

چار سال پشاور میں جمعیۃ العلماء کے پلیٹ فارم پر دینی وسیاسی خدمات انجام دیتا رہا' آخر میں جمعیۃ العلماء پشاور کا صدر رہا۔

(چونکہ شیخ انور رحمہ اللہ سے خصوصی استفادہ کیا' اس لئے) اسی نسبت وتعلق کی بناء پر جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں تدریس کے لئے تقرر ہوا اور بالآخر وہاں کا شیخ الحدیث وصدر مدرس بنا' جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کی مجلس علمی کا رکن بھی منتخب کیا گیا۔

۱۹۳۷ء میں مجلس علمی نے اپنی کتابوں (فیض الباری اور نصب الرایہ) کی طباعت کے لئے مجھے مصر بھیجا اور مجلس ہی کی طرف سے مصر کے علاوہ یونان، ترکی، حجازِ مقدس کا سفر بھی ہوا' مجلس کی مفوضہ علمی خدمت کو بحسن و خوبی انجام دیا' اور اس سلسلہ میں چودہ مہینے ملک سے باہر رہا۔

جمعیۃ العلماء ہند گجرات وضلع بمبئی کا صدر بھی رہا اور بمبئی اوقاف کمیٹی کا ممبر بھی۔

۱۳۵۷ھ مطابق ۱۹۳۸ء میں قاہرہ میں منعقد ہونے والی مؤتمر فلسطین میں مفتی کفایت اللہ دہلوی رحمہ اللہ کا مساعد رہا' چونکہ مفتی صاحب رحمہ اللہ صاحبِ فراش تھے' اس لئے دوران کانفرنس جتنے پروگرام ہوئے اور جو بیانات وغیرہ اخبارات میں شائع ہوئے' سب میرے قلم سے نکلے۔

## دارالعلوم دیوبند سے پیشکش

قیامِ ڈابھیل کے دوران دارالعلوم دیوبند کے طبقۂ علیا کی مدرسی کی پیشکش بار بار کی گئی' نیز دارالعلوم دیوبند میں منصبِ افتاء کے لئے شیخ الاسلام مولانا شبیر احمد عثمانی، مولانا حسین احمد مدنی رحمہما اللہ اور قاری محمد طیب صاحب تینوں حضرات نے اصرار فرمایا' مگر قبول کرنے سے معذرت کر دی' جامعہ احمدیہ بھوپال کے لئے علامہ سید سلیمان ندوی نے بھی دعوت دی مگر اسے بھی قبول نہیں کیا۔

## پاکستان آمد

بعض مشاہیر کے اصرار پر جنوری ۱۹۵۱ء میں ہندوستان سے ہجرت کر کے پاکستان پہنچا اور دارالعلوم الاسلامیہ ٹنڈو الہ یار (حیدرآباد سندھ) میں شیخ التفسیر کے منصب پر تقرر ہوا' وہاں تین برس کام کیا۔ پھر وہاں سے

مستعفی ہوکر کراچی چلا آیا اور یہاں اپنے بعض مخلص اکابر علماء کی رفاقت سے فارغ التحصیل حضرات کی تربیت کے لئے ایک علمی ادارہ قائم کیا۔

## اسفار

راقم الحروف کو حرمین شریفین کے سفر مقدس کا شرف بار با حاصل ہوا ۱۹۳۷ء میں قاہرہ کا سفر ہوا جہاں تقریباً ایک سال قیام رہا، اسی طرح عراق، مصر، لیبیا، اردن، شام، بیروت، ایران، افغانستان، ترکی، یونان وغیرہ کے اسفار بھی کئے۔

## تصنیفات

بندہ کی تصنیفات یہ ہیں:

۱-بغية الأريب فى احكام القبلة و المحاريب: جو قاہرہ سے ۱۳۵۷ھ میں زیور طبع سے آراستہ ہوئی۔

۲- نفحة العنبر فى حياة امام العصر الشيخ محمد انور: جو دہلی سے ۱۳۵۳ھ میں طبع ہوئی۔

۳- يتمية البيان (جو دراصل امام العصر مولانا الشیخ محمد انور شاہ رحمہ اللہ کی تصنیف ''مشکلات القرآن'' کا مقدمہ ہے) دہلی سے ۱۹۳۶ء میں زیور طبع سے آراستہ ہوئی۔

۴-معارف السنن شرح جامع الترمذی: نہایت جامع شرح ہے ابتداء کتاب سے کتاب المناسک کا اختتام چھ ضخیم جلدوں میں ہوا ہے۔

متعدد کتابوں پر مقدمے بھی لکھے جن میں اہم یہ ہیں:

۱-مقدمة فيض البارى شرح صحيح البخارى۔

۲- مقدمة نصب الراية لتخريج احاديث الهداية۔

۳۔ مقدمۂ مقالات کوثری: تینوں کتابیں مصر سے طبع ہو چکی ہیں۔

۴۔ مقدمہ عقيدة الاسلام: نزل اهل الاسلام بنزول عيسىٰ عليه السلام۔

۵- مقدمة عبقات للشاه اسماعيل الشهيد رحمه الله۔

۶ -مقدمه اكفار الملحدين فى ضروريات الدين . لامام العصر الكشميرى رحمه الله۔

اس کے علاوہ اور بھی کئی مقدمات ہیں جن میں سب سے ضخیم اور قیمتی مقدمہ معارف السنن ''عوارف المنن'' ہے جو سردست غیر مطبوعہ ہے۔

علاوہ ازیں بعض کتابوں پر تقریظیں بھی تحریر کی ہیں‘ جن میں سے شیخ رضوان محمد رضوان کی کتاب فہارس البخاری الکبیر پر تقریظ بھی ہے۔ علاوہ ازیں راقم الحروف کے مختلف علمی موضوعات اور مسائل پر تحقیقی نوٹ بھی ہیں۔[1]

## شعر وسخن

عربی میں اہلِ علم کے انداز پر کلام (اشعار) کا مجموعہ بھی ہے‘ جن میں بعض اشعار بہت عمدہ سمجھے گئے ہیں‘ نبی کریم ﷺ کی مدح میں دو قصیدے ہیں، جن میں سے ایک قصیدہ فائیہ ہے جو ”شذرات الادب فی مدیح سید العجم والعرب“ کے نام سے قاہرہ کے ہفت روزہ ”الاسلام“ کی اسراء ومعراج پر خصوصی اشاعت میں ۱۳۵۷ھ مطابق: ۱۹۳۸ء میں شائع ہو چکا ہے‘ جس پر اہلِ فن اور اہلِ زبان نے خوب داد دی تھی اور اسے بہت پسند کیا تھا۔

## اساتذہ

اسفار کے دوران بڑے بڑے علماء واعیان سے ملاقاتیں ہوئیں اور ان سے اجازتِ حدیث بھی حاصل کی‘ ان میں سے چند حضرات کے اسماء گرامی یہ ہیں:

محقق کبیر شیخ علامہ محمد زاہد الکوثری، عالم کبیر شیخ خلیل الخالدی المقدسی، محدث جلیل شیخ عمر بن حمدان المحرسی المالکی المغربی، استاذ کبیر شیخ محمد بن حبیب اللہ بن مایابی الجکنی الشنقیطی (کلیہ اصول الدین مصر کے استاذ حدیث) اور محدثہ شیخ امۃ اللہ بنت شاہ عبدالغنی المجددی محدث دہلوی ثم مدنی وغیرہ ہیں۔

## تلامذہ

بلادِ حرمین میں مجھ سے بہت سے علماء نے اجازتِ حدیث لی ہے‘ جن میں سے بعض حضرات کے نام یہ ہیں:

شیخ علماء بن عبید الرحمن الصنیع (مکہ مکرمہ کے ادارۂ ہیئۃ الامر بالمعروف والنہی عن المنکر کے سربراہ) محدث شیخ حسن المشاط (مکہ مکرمہ کے مدرسہ صولتیہ کے مدرس) محترم بزرگ شیخ ابراہیم ختنی مقیم مدینہ منورہ، شیخ عبدالعزیز عیون السود حمصی شامی، شیخ علی محمد مراد حموی اور عالم جلیل شیخ عبدالفتاح ابوغدہ وغیرہ۔

ان پچیس سالوں[2] میں مختلف فنون اور حدیث وغیرہ کی بہت سی کتابیں زیر درس رہی ہیں‘ جن کو خوب تحقیق وتدقیق کے ساتھ پڑھایا‘ خصوصاً سنن ابی داؤد، جامع ترمذی، صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن نسائی، ابن ماجہ،

---

(۱)… انشاء اللہ تعالیٰ حضرت رحمہ اللہ کا مجموعۂ افادات عنقریب شائع ہوگا۔ (مترجم)

(۲)… یہ تحریر ۱۹۶۴ء کی ہے۔ (مترجم)

موطا مالک، موطا محمد، مقدمہ ابن صلاح وغیرہ، علم ادب کی کتابوں میں سے مقامات بدیع الزمان الہمدانی، مقامات حریری، مقامات زمخشری، سبع معلقات، ہمزیہ بوصیری، دیوانِ حماسہ وغیرہ۔

## مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی تاسیس

جب دارالعلوم الاسلامیہ ٹنڈوالہ یار سے قطع تعلق کیا تو کراچی سے پشاور تک پاکستان کے دس بارہ سے زیادہ علمی اداروں نے صدر مدرس وغیرہ کے منصب پیش کئے، لیکن کسی کو قبول نہ کیا اور باقی ماندہ تھوڑی سی عمر ادھر ادھر ضائع کرنے اور نئے تجربات کرنے کے بجائے یہی مناسب سمجھا کہ سابقہ تجارب کی روشنی میں اپنے انداز کا دینی مدرسہ قائم کیا جائے اور وہاں اپنے طویل تعلیمی تجربہ کی روشنی میں طلبہ کی تعلیم و تربیت کا ایک خاص نظام رائج کیا جائے جو نسل جدید کے لئے مفید ہو لیکن ایسی عظیم الشان مہم کے لئے۔

اولاً: اونچے درجے کے اخلاص کی حاجت۔ ثانیاً: ہمت بلند کی ضرورت۔

ثالثاً: جہد مسلسل اور صبر و استقامت درکار۔

رابعاً: رفقاء کے روحانی و مادی تعاون کی احتیاج۔ مجھے احساس تھا کہ مجھے یہ چیزیں میسر نہیں اور ان کے بغیر کسی کام کی ابتداء خوابوں کی دنیا بسانے اور ٹھنڈے لوہے پر چوٹ لگانے کے مترادف ہے۔

﴿وأنی لهم التناوش من مكان بعيد﴾

لہذا میں نے مناسب سمجھا کہ حرمین شریفین کا سفر کروں، حج و زیارت کی سعادت حاصل کروں اور حج و زیارت کو ایسے کام کی توفیق کا ذریعہ بناؤں جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول (ﷺ) کو محبوب ہو اور وہاں اللہ تعالیٰ سے استخارہ کروں کہ میرے دل میں وہ کام ڈالے جو دین و علم کی خدمت کے سلسلہ میں میرے مناسب حال ہو۔

چنانچہ بروز جمعہ ۴ ذی الحجہ ۱۳۷۳ھ کو ہوائی جہاز سے بصرہ گیا اور وہاں سے عراقی طیارہ سے جدہ اترا اور مکہ مکرمہ پہنچا۔ ان مقدس مقامات میں قبولیت دعا کے لئے خصوصی مقامات و مبارک اوقات اور خاص کیفیت کی گھڑیوں میں اس مقصد وحید کے لئے خوب دعائیں مانگتا رہا۔ مکہ مکرمہ میں بیس روز گذار کر زیارت روضۂ نبوی (علی صاحبہا الصلاۃ والسلام) کی غرض سے مدینہ منورہ روانہ ہوا۔ وہاں بتیس دن قیام رہا اور استخارہ و استشارہ کے بعد پختہ ارادہ کرلیا کہ دارالعلوم الاسلامیہ ٹنڈوالہ یار سے مستعفی ہوکر نئے مدرسہ کی بنیاد ڈالوں گا اور اسے ایک خاص نہج پر پہنچاؤں گا۔

پاکستان واپس پہنچا تو حیران تھا کہ کیا کروں اور کیسے کروں؟ تقریباً سال بھر اسی شش و پنج میں گزرا۔ اسی اثناء میں ایک صاحب ثروت حاجی یوسف سیٹھی (جنہوں نے اپنی دولت قرآن کریم اور دینی تعلیم عام کرنے کے لئے

وقف کر رکھی تھی) آئے اور تقریباً پچیس ہزار روپے مجھے پیش کرنا چاہے (جو میرے اور مولانا عبدالرحمٰن کاملپوری کے لئے تقریباً پانچ سال کے مشاہرہ کے لئے کافی ہوتے) تاکہ ہم نئے مدرسہ کا افتتاح کردیں' لیکن میں نے یہ کہہ کر وہ خطیر رقم واپس کردی کہ میں متعدد وجوہ کی بناء پر مدرسہ کی بنیاد رکھنے سے قبل کسی قسم کی امداد و معاونت قبول نہیں کرسکتا۔ ہاں مدرسہ کے افتتاح کے بعد جو معاونت ہوگی شکریہ کے ساتھ قبول کی جائے گی' لیکن میں جتنا انکار کرتا رہا وہ اتنا ہی اصرار کرتے رہے' تاہم میں نے اس معاونت کو قبول کرنے سے قطعی انکار کردیا۔

بعد ازاں اپنے ایک دوست کی رفاقت میں مدرسہ کھولنے کا ارادہ کیا' اس سلسلہ میں بعض ان حضرات کی معرفت جو حکومت میں اثر رکھتے تھے' حکومت سے مطالبہ کیا کہ مدرسہ کی تعمیر کے لئے ہمیں کوئی جگہ دی جائے۔ حکومت نے کراچی شہر سے تقریباً آٹھ میل کے فاصلہ پر شمال مغرب میں ''حب ندی'' کے قریب ''لال جیوہ'' نامی مقام پر دس ایکڑ زمین دینے پر رضامندی ظاہر کردی' مادی وسائل کی قلت، حصولِ کتب، طلبہ کے وظائف، مدرسین حضرات کی تنخواہیں وغیرہ کی درپیش مشکلات کے سبب ابھی میں تردد ہی میں تھا کہ اس جگہ کام شروع کروں یا نہیں کہ اخبارات میں میری طرف سے یہ اعلان شائع ہوگیا کہ دینی مدارس کے فارغ التحصیل طلباء کے لئے تخصص و تکمیل کے درجہ کے لئے ایک مرکز کا افتتاح کیا جارہا ہے جس کا طرزِ تعلیم اور نصاب تعلیم یہ ہوگا۔

۱-مشکلات قرآن کی تعلیم۔

۲-مشکلات حدیث کا درس۔

۳-فقہاء کے مذاہب کا مقارنہ ابن رشد کی کتاب بدایۃ المجتہد کے طرز پر۔

۴-مقدمہ ابن خلدون کی تعلیم۔

۵-حکیم الہند شاہ ولی اللہ دہلوی کی ''حجۃ اللہ البالغہ'' کا پہلا جز۔

۶-تاریخ ادب عربی کے سلسلہ میں ''تاریخ ادب عربی'' اور ''الوسیط''۔

۷-تحریر و انشاء اور عربی لکھنے بولنے کی مشق اور اس کے لئے موضوع سے متعلق کتابوں کا یاد کرنا۔ مثلاً ابن الأجدابی کی ''كفاية المتحفظ'' اسکافی کی ''مبادئ اللغة العربية'' ہمدانی کی ''الألفاظ الكتابية'' أبو منصور ثعالبی کی ''فقه اللغة'' وغیرہ۔

یہ اعلان ہوتے ہی دس بارہ فارغ التحصیل طلباء میرے پاس پہنچ گئے' جن میں دارالعلوم دیوبند اور مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور کے فضلاء بھی تھے' اکثریت ان طلبہ کی تھی جو پاکستان کے مدارس سے سند یافتہ تھے۔ اب میں طلبہ کے لئے کتابیں خریدنے اور ان کو وظیفہ دینے پر مجبور تھا۔ اس وقت میرے پاس میرے ایک فاضل دوست کے بارہ سو روپے امانت تھے۔ میں نے وہ قرض لے کر ضروری کتابیں جو میسر آسکتی تھیں خرید لیں۔

جس رفیق کے ساتھ مل کر میں نے اس کام کو شروع کیا تھا' وہ اپنے مخلص احباب و رفقاء سے چندہ وغیرہ جمع کرنے لگے اور میں نے عملی کام شروع کر دیا' ساتھ ہی اپنے احباب کو طلبہ کی معاونت اور ضروری اسباب مہیا کرنے کی طرف متوجہ کرتا رہا' لیکن جلد ہی مجھے احساس ہوا کہ میں اپنے اس رفیق کے ساتھ رہتے ہوئے صحیح کام نہیں کر سکتا اور طلبہ کی جس طرح دینی و علمی، اخلاقی و عملی تربیت کرنا چاہتا ہوں وہ ان کے ساتھ رہتے ہوئے نہیں ہو سکتی' میرا ذوق اور خیالات ان صاحب سے مختلف تھے' ساتھ ہی کچھ اور حوادث اور تکالیف وہ واقعات بھی پیش آئے جن کا تذکرہ بے سود ہے۔ مجھے امید ہے کہ خدا مجھے اس کا صلہ آخرت میں دے گا۔

اس صورت حال کے پیش نظر میں ان سے قطع تعلق کرنے اور اس جگہ کو چھوڑنے پر مجبور ہو گیا اور اب میں نے یہ کوشش کی کہ کوئی مناسب جگہ دیکھ کر وہاں کام شروع کروں اور اپنے طرز کا مدرسہ کھولوں' اس کام کے لئے جامع مسجد نیوٹاؤن، جس کی تعمیر ابھی شروع ہی ہوئی تھی مجھے پسند آئی' جامع مسجد کے ساتھ ہی ایک ٹکڑا فارغ پڑا تھا' منتظمین مسجد کا خیال تھا کہ جامع مسجد کی تعمیر سے فراغت کے بعد کبھی خدا نے موقع دیا تو وہاں پر مدرسہ بنائیں گے۔ میں نے مسجد کے سیکریٹری جناب محمد سلیم صدیقی لکھنوی اور خزانچی حاجی محمد یعقوب کالیہ رحمۃ اللہ علیہ کو پیشکش کی کہ جس مدرسہ کو وہ ایک مدت کے بعد بنانا چاہتے ہیں اس کو میرے حوالے کر دیں اور میں نے صاف الفاظ میں انہیں بتلا دیا کہ میں آپ حضرات سے کسی قسم کی معاونت کا خواہاں نہ ہوں گا، نہ تعمیر کے سلسلہ میں' نہ کتابوں اور طلبہ کے وظائف وغیرہ کے سلسلہ میں' آپ حضرات صرف اتنا احسان کریں کہ اس فارغ قطعۂ اراضی سے مجھے فائدہ اٹھانے کی اجازت دے دیں' کمیٹی میں اس وقت مخلص قسم کے تاجر پیشہ لوگ تھے' جن میں حاجی وجیہ الدین دہلوی رحمہ اللہ جیسے سمجھدار، تجربہ کار، مخلص اور نیک لوگ موجود تھے' جنہوں نے مسجد کی تعمیر اور دینی مدرسہ اور دار المطالعہ کے قیام کے لئے حکومت سے تین سال مقدمہ لڑ کر یہ زمین حاصل کی تھی' کمیٹی کے سب ارا کین نے متفقہ طور پر مدرسہ کا انتظام و انصرام اور دیگر تمام معاملات میرے سپرد کر دیئے۔

جب میں اس جامع مسجد میں پہنچا تو ابھی اس کا سنگ بنیاد ہی رکھا گیا تھا' وہاں وضو خانہ تھا نہ استنجا خانہ' رہنے کا مکان تھا نہ رہنے کے قابل کوئی جگہ نہ ضروریاتِ زندگی کا کوئی وجود تھا' ادھر میں بالکل خالی ہاتھ تھا' میرے پاس کچھ بھی نہ تھا' مجبوراً مجھے ایک تاجر حاجی علیم الدین صاحب جے پوری سے تین سو روپے قرض لینا پڑے اور ان میں سے تیس روپیہ فی طالب علم کے حساب سے طلبہ کو ایک ماہ کا وظیفہ تقسیم کر دیا' اس طرح سے ۱۹۵۴ء میں مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی بنیاد رکھی گئی اور یوں کام کی ابتداء محض اللہ جل شانہ کے توکل اور بھروسہ پر ہوئی اور خدا کا شکر ہے کہ اس دینی و علمی کام میں خدا کا بھروسہ و اعتماد پر کام شروع کر کے مجھے اللہ کے متوکل بندوں سے مشابہت کا موقعہ میسر آ گیا' اگرچہ میں ان میں سے ہوں نہیں۔

یہ تھی ابتداء کار، اس راستہ میں جو مصائب و آلام، تکالیف اور مشقتیں اٹھانا پڑیں اور افکار کے جن پگھلا دینے والے ہجوم سے گزرنا پڑا اس کا تذکرہ بے معنی ہے، خدا کا شکر ہے کہ اس نے مجھ جیسے کمزور شخص کو توفیق و استقامت بخشی، فلہ الحمد کما ینبغی لجلال وجھہ وعظیم کبریائہ و کبیر منتہ و آلآئہ۔

خدا کا شکر ہے کہ اس نے اس مدرسہ کو اس کی نوعمری اور ابتداء ہی میں تعلیم و تربیت کی حسن وخوبی اور نظم و نسق کی عمدگی وغیرہ میں دوسرے مدارس و معاہد سے ممتاز کر دیا اور ابھی اس پر بیس[1] سال بھی نہ گزرے تھے کہ اس کے پاس عظیم الشان قیمتی کتب خانہ جس میں علوم وفنون کی کئی ہزار درسی وغیر درسی کتابوں کا ذخیرہ جمع ہو گیا۔ جن کی قیمت کئی لاکھ روپے سے زیادہ ہے۔

مدرسہ میں سردست مندرجہ ذیل شعبہ جات کام کر رہے ہیں:

۱- درجہ حفظ وتجوید قرآن کریم، جس میں اس وقت سو سے زیادہ بچے پڑھتے ہیں۔[2]

۲- مکتب و ناظرہ، جس میں تقریباً پچاس بچے پڑھتے ہیں۔[3]

۳- درجہ اعدادی، جس میں عربی زبان، اردو لکھنا پڑھنا اور فارسی کی تعلیم دی جاتی ہے، تقریباً پچاس بچے داخل ہیں۔

۴- درجہ ثانویہ۔

۵- درجہ عالیہ۔

۶- درجہ تخصص فی الحدیث۔ اس میں حدیث اور اس سے متعلق علوم: اسماء الرجال، اصولِ حدیث، جرح وتعدیل، حدیثی مشکلات وغیرہ کی تعلیم دی جاتی ہے، اس درجہ کے لئے طلبہ کے انتخاب کا طریقہ کار یہ ہے کہ وفاق المدارس العربیۃ الاسلامیہ کے دورہ کے امتحان میں شریک ہونے والے پانچ چھ سو طلباء میں سے جو طلباء اول درجہ میں کامیاب ہوتے ہیں ان میں سے پانچ طلبہ کو منتخب کر لیا جاتا ہے۔ یہ طلباء اپنے مشرف ونگران (جو اس فن میں ماہر وعلامہ ہوتے ہیں) کی زیرِ نگرانی مقررہ نصاب کی کتابیں مطالعہ کرتے ہیں۔ چنانچہ صرف اصولِ حدیث میں دس کتابیں مطالعہ کرائی جاتی ہیں۔ حاکم کی ''علوم الحدیث'' خطیب کی ''الکفایۃ'' ابن الصلاح کی ''علوم الحدیث'' (یعنی مقدمہ ابن الصلاح) سیوطی کی تدریب الراوی، جزائری کی توجیہ النظر وغیرہ وغیرہ۔ ان کتابوں کے مطالعہ کے لئے طلبہ کو صرف تین ماہ کا عرصہ دیا جاتا ہے اور سہ ماہی پر ان کا امتحان لیا جاتا ہے۔

---

(۱)...... خودنوشت سوانح کا یہ حصہ بعد میں لکھا گیا ہے۔ (مختار)

(۲)...... اس وقت درجہ حفظ میں ایک سو باسٹھ (۱۶۲) ملکی وغیر ملکی بچے حفظ قرآن پاک میں مشغول ہیں۔ (مختار)

(۳)...... اس وقت ایک سو پچاس (۱۵۰) بچے زیرِ تعلیم ہیں۔ (مختار)

پھر دوسری سہ ماہی میں اسماء الرجال کی کتابیں مطالعہ کرتے ہیں' جن میں: تہذیب التہذیب، میزان الاعتدال، لسان المیزان وغیرہ شامل ہیں۔ ان کتب میں بھی امتحان لیا جاتا ہے' پھران سے حدیث کی شروح: ''فتح الباری'' ، ''مکمل اور'' ''عمدۃ القاری'' کے کچھ اجزاء کا مطالعہ کرایا جاتا ہے' اس میں امتحان ہوتا ہے اور آخر میں انہیں حدیث وعلم حدیث سے متعلق کوئی موضوع دے دیا جاتا ہے' جس پر مقالہ لکھ کر پیش کرتے ہیں اور حسبِ مقالہ تخصص فی الحدیث کی سند دی جاتی ہے۔

۷- درجہ تخص فی الفقہ الاسلامی بھی درجہ تخصص فی الحدیث کے طرز پر قائم ہے۔ جس میں: ''بدائع صنائع'' ، ''ردالمختار'' ، ''جامع الفصولین'' ، ''شرح الاشباہ والنظائر'' جیسی اہم کتابیں مطالعہ کرائی جاتی ہیں۔ ساتھ ہی قضاء وافتاء کی تربیت بھی دی جاتی ہے اور پیش آمدہ مسائل وحالات پر مقالات لکھوائے جاتے ہیں۔ مقالہ پر حسب درجہ سند دی جاتی ہے۔

۸- ارادہ ہے کہ گنجائش اور حالات کو دیکھتے ہوئے آئندہ کچھ اور تخصصات شروع کئے جائیں۔ مثلاً:

الف ..... **تخصص فی علوم القرآن و مشکلاته۔**

ب ..... **تخصص فی علم الکلام والتوحید والفلسفة۔**

ج ..... **تخصص فی الادب واللغة۔**

د ..... **تخصص فی التاریخ الاسلامی۔**

ہ ..... **التخصص فی العلوم العصریة من الاقتصاد والمعیشة والسیاسة والاجتماع و علوم الطبیعة الحدیثة۔**

خدا سے دعا ہے کہ توفیق وہمت دے۔

۹- ارادہ ہے کہ جلد ہی تخصص دعوت وارشاد کا شعبہ قائم کردیا جائے۔ (۱) جس میں دیگر کتب کے علاوہ انگریزی کی بھی تعلیم دی جائے گی۔

۱۰- دارالافتاء: جس میں چار مفتیان کرام کام کرتے ہیں' ملک کے گوشوں سے آنے والے فتاویٰ کے علاوہ اطراف عالم سے آنے والے فتاویٰ کے جوابات باقاعدہ دیئے جاتے ہیں۔

۱۱- شعبۂ بینات: ماہنامہ بینات کراچی کے نام سے ایک مجلہ جاری ہے' جس نے دین اسلام کی مدافعت اور ہر قسم کے الحاد وزندقہ کے مقابلہ میں اپنے آپ کو واقعی ''بینات'' ثابت کر دکھایا ہے۔

---

(۱) ..... یہ شعبہ حضرت شیخ قدس سرہ کی حیات میں ۱۹۷۴ء میں قائم ہو چکا تھا اور الحمدللہ بحسن وخوبی فارغ التحصیل طلباء کی تربیت میں مصروف ہے۔ (مختار)

مدرسہ میں طلبہ کی ضروریات کے لئے درج ذیل چیزیں موجود ہیں:

مطبخ، کھانے کا مطعم، ٹھنڈے پانی کے کولر، صاف ستھرے کمرے، بیماروں کے لئے علاج کی سہولت، بوقتِ ضرورت ان کو اسپتال میں داخل کرنا، ناشتہ کے لئے ماہوار وظیفہ۔ یہ سب چیزیں اس مدرسہ کی خصوصیات ہیں۔

مدرسہ کے تمام اخراجات ملک کے مخلص حضرات کی اعانت سے پورے ہوتے ہیں، جن کے لئے نہ اخبارات میں اعلان ہوتا ہے، نہ چندہ کی اپیل، نہ سالانہ جلسوں کا انعقاد، نہ سفراء بھیجے جاتے ہیں، نہ حکومت سے امداد اور اوقاف سے معاونت طلب کی جاتی ہے، الحمدللہ! تمام ضروریات پوری ہو رہی ہیں، اس لئے کہ ہمارا بھروسہ خدا کی ذات پر ہے اور خزانے اس کے دستِ قدرت میں ہیں اور لوگوں کے دل اس کے قبضۂ قدرت میں ہیں، ہم خدا پر بھروسہ کرتے ہیں، وہ صاحبِ ثروت نیک وصالح بندوں کے دلوں کو مدرسہ کی طرف متوجہ کر دیتا ہے اور وہ اسی طرح دیتے ہیں کہ بائیں ہاتھ کو پتہ نہ چلے کہ دائیں نے کیا دیا ہے۔

اللہ کے فضل وکرم سے مدرسہ کی خصوصیات درج ذیل ہیں:

۱- اساتذہ ومدرسین کی تنخواہیں صرف عطیات اور غیر زکوٰۃ کے فنڈ سے دی جاتی ہیں، زکوٰۃ اور صدقاتِ واجبہ اس میں ہرگز نہیں لگائے جاتے۔

۲- زکوٰۃ اور صدقاتِ واجبہ صرف غریب طلباء میں تقسیم کئے جاتے ہیں، ان سے کسی صورت میں تنخواہوں کے لئے قرض بھی نہیں لیا جاتا، حیلۂ تملیک کے نام سے جو فقہی حیلہ ہمارے پاکستان کے مدارس میں عام طور پر رائج ہے، ہم نے بالکلیہ ختم کر دیا ہے۔

۳- ہر کام کے لئے ہم نے خاص فنڈ رکھا ہے، اس کام پر اسی فنڈ کے پیسے کو لگایا جاتا ہے، چنانچہ تعمیرات کے لئے جو پیسہ آئے گا وہ اسی میں خرچ ہوگا، جو پیسہ کتابیں خریدنے کے لئے لیا جائے، اسے صرف کتابیں خریدنے پر، لحاف، گدے، لباس وپوشاک کے پیسے صرف اسی کام میں، بجلی، پنکھے وغیرہ کے لئے آمدہ پیسے صرف بجلی، پنکھے پر ہی خرچ ہوں گے، ایک فنڈ کا پیسہ دوسرے فنڈ میں خرچ نہیں کیا جائے گا۔ اللہ کا شکر ہے کہ اس نے ہمیں ان خصوصیات پر ثابت قدم رہنے کی توفیق بخشی۔ امید ہے کہ مدرسہ تاحیات اس پر عامل رہے گا۔ خدا سے دعا ہے کہ ہمیں اس پر دائم وقائم رکھے۔ یہ خدا تعالیٰ کا اتنا بڑا انعام ہے کہ جس کا زبان سے شکریہ ادا نہیں ہوسکتا، ذلک فضل اللّٰہ علینا وعلی الناس ولکن اکثر الناس لایشکرون۔

مدرسہ عربیہ اسلامیہ اس وقت مغربی ومشرقی پاکستان [1] کی ممتاز دینی درس گاہ ہے اور میں بحیثیت

(۱) اس وقت مشرقی پاکستان ''بنگلہ دیش'' میں تبدیل نہیں ہوا تھا۔ (مختار)

مدیر اور شیخ الحدیث کے خدمات انجام دے رہا ہوں۔

اس درمیان کراچی یونیورسٹی کی طرف سے انتخاب اساتذہ کمیٹی کا رکن رہا، جس کے کل تین ممبر ہوتے ہیں، اپنے مشاغل کی وجہ سے معذور تھا، اس لئے ایک سال بعد استعفیٰ پیش کیا، مگر اب تک منظور نہیں ہوا۔ قاہرہ کی مجمع البحوث الاسلامیہ کی کانفرنس میں شرکت کرتا رہا۔ جمہوریہ سوریہ کی اکیڈمی ''**المجمع العلمی العربی**'' کا پاکستان کی طرف سے ممبر ہوں۔ اسی طرح مجمع البحوث الاسلامیہ کا رکن اور مجلس علمی کراچی کا اعزازی نگرانِ اعلیٰ ہوں۔ تقریباً اڑتیس (۱) سال سے تدریسی خدمات میں مشغول ہوں۔ الحمدللہ! ہر سال ''صحیح بخاری'' زیرِ درس رہتی ہے۔ مجلس تحفظ ختم نبوت کا امیر ہوں (۲) اور فتنۂ قادیانیت اور اس کے علاوہ دوسرے فتنوں (فتنہ پرویزیت و ڈاکٹر فضل الرحمٰن وغیرہ) کی مکافحت و استیصال اور اسلام کی طرف سے مدافعت کا اللہ تعالیٰ نے محض اپنے فضل و کرم سے بہترین موقعہ دیا ہے۔

**فلله الحمد الجزيل والشكر العزيز، وصلى الله على خير خلقه سيدنا محمد وآله وصحبه وبارك وسلم.**

---

(۱)..... خودنوشت سوانح کا یہ حصہ اب سے تیرہ چودہ سال قبل حضرت رحمہ اللہ کی کاپی میں مترجم کے قلم سے لکھا ہوا ہے۔ اس لحاظ سے اڑتیس سال کی مدت تحریر ہے۔ (مختار)

(۲)..... خودنوشت سوانح کا یہ حصہ ۲۴/۱/۱۳۹۶ھ مطابق ۲۷/۱/۱۹۷۶ء کو لکھا گیا۔ (مختار)

مولانا لطف اللہ پشاوری

مولانا مرحوم کے ساتھ میری رفاقت ۱۹۲۷ء سے ہے جبکہ وہ افغانستان سے تشریف لائے اور دارالعلوم دیوبند میں داخلہ لیا تھا۔ پھر ۱۹۳۰ء سے ۱۹۳۴ء تک پشاور میں ان کے ساتھ شب و روز رفاقت رہی اور پھر مرحوم نے ''مدرسہ عربیہ اسلامیہ بنوری ٹاؤن'' کی بنیاد رکھی تو میں ان کا پہلا رفیق تھا' جو سات برس تک ان کے پاس درس و تدریس میں مصروف رہا۔ ہم دونوں میں بے تکلف دوستی تھی۔ ایک دوسرے سے اپنے تمام احوال و سوانح بیان کیا کرتے تھے۔ اب جہاں تک میرا حافظہ کام کرتا ہے' مولانا کے حالات ضبطِ تحریر میں لانے کی کوشش کررہا ہوں۔

## نسب اور خاندان

آپ کا نسبی تعلق حضرت سید آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے ہے' جو امام ربانی، مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے سب سے بڑے خلیفہ تھے' ان کی جائے پیدائش ''بنور'' تھی' جو ریاست پٹیالہ میں سرہند کے قریب ایک قصبہ ہے' اسی کی نسبت سے آپ کی اولاد ''بنوری'' کہلاتی ہے' آپ کے خاندان کے کچھ لوگ سکھوں کے غلبہ کے دور میں سرحد آ کر آباد ہوئے' سرحد کے افغان قبائل نے بڑی عزت و تکریم کے ساتھ ان کی پذیرائی کی اور ان سے تعلقِ ارادت استوار کیا' ان حضرات نے سرحدی قبائل میں بڑی قابل قدر خدمات انجام دیں اور بعض جاہلی مراسم کی بیخ کنی کے لئے بڑی جدوجہد کی' موجودہ ریاست دیر کے بانی الیاس اخوند بھی آپ کے حلقۂ ارادت میں شامل تھے، جنہیں دیر کے قبائل نے اپنا رئیس منتخب کرلیا تھا' بعد ازاں آپ کے خاندان کے کچھ لوگ کوہاٹ میں اور کچھ پشاور میں اقامت پذیر ہوئے۔

مولانا محمد یوسف صاحب کے پردادا امیر احمد شاہ بڑے ذی وجاہت بزرگ تھے' موصوف نے پشاور میں ایک محلّہ آباد کیا جو ان ہی کے نام پر ''گڑھی میر احمد شاہ'' کے نام سے معروف ہے' اس محلے میں صرف اسی

شخص کو سکونت کی اجازت تھی جو نماز کا پابند ہو میر احمد شاہ کے صاحبزادے میر مزمل شاہ تھے، یہی میر مزمل شاہ مولانا سید زکریا کے والد اور مولانا محمد یوسف بنوری کے دادا ہیں۔

## مولانا کے والد ماجد

سید زکریا بادشاہ، صاحبِ حال بزرگ تھے ان کی پوری زندگی عجیب وغریب مد وجزر میں گزری ان کی والدۂ ماجدہ محمد زئی کابل کے شاہی خاندان سے تھیں نواب تورو محبت خان کی طرف سے رشلکی کے پاس کچھ زمین بطور انعام عطا کردہ تھی سید زکریا نے سلوک وتصوف کی وادی میں قدم رکھا تو ان پر ایسی حالت طاری ہوئی کہ تمام دنیاوی دولت سے دستکش ہو گئے نواب تورو کی زمین انہیں واپس کر دی اور سوائے سکونتی مکان کے باقی تمام جائیداد فروخت کر ڈالی اور مرشد کی تلاش میں پہلے تو دہلی، اجمیر وغیرہ ہندوستان کی مشہور خانقاہوں میں حاضری دی بالآخر حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر چلہ کشی کے لئے بغداد چلے گئے یہ ترکی حکومت کا دور تھا عراق میں سخت بدامنی پھیلی ہوئی تھی آپ وہاں کچھ عرصہ رہ کر ہندوستان چلے آئے اور پھر چلہ کشی کے لئے ضلع ناسک کے قریب بمبئی کے جنگل کا رخ کیا کچھ عرصہ بعد زندگی نے پلٹا کھایا، اپنے گھر (پشاور) لوٹ آئے اور شادی کر لی اور ٹھیکے داری کا پیشہ اختیار کر لیا کچھ زمانہ ریاست بہاولپور میں ٹھیکے داری کی، پھر کابل جا کر حکومتِ افغانستان کے بعض منصوبوں پر کام کرتے رہے وہاں ایک حاذق طبیب بھی تھے اور کابل میں ان کی طبابت کا بھی بڑا چرچا تھا بہت سے لوگ ان کے دستِ شفاء سے فیض یاب ہوئے خاندانی وجاہت، طبی مہارت اور ان کے علم وفضل کی بناء پر کابل حکومت کے اعیان واکابر سے ان کے گہرے روابط تھے اسی زمانہ میں امیر امان اللہ خان والیٔ کابل نے انہیں دو ہوائی جہازوں کے خرید لانے کا ٹھیکہ دیا جو کسی ہندوستانی مہاراجہ کے پاس تھے موصوف نے غالباً ریاست پٹیالہ سے دو جہاز خرید کر کابل پہنچا دیئے بدقسمتی سے ان پر سارا خرچ سید زکریا کا ہوا حکومت کابل نے ایک پیسہ بھی پیشگی نہیں دیا تھا، مگر جب جہاز کابل پہنچے تو افغانستان میں انقلاب آ چکا تھا۔ امیر امان اللہ بھاگ کر یورپ چلے گئے تھے خود سید زکریا بھی بدامنی کی وجہ سے کابل سے پشاور چلے آئے اور زندگی کا کل اندوختہ اس طرح ضائع ہو گیا اور ان کی زندگی میں عسرت وتنگدستی کا ایک نیا دور شروع ہوا۔

## ولادت اور پرورش

مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے بیان کے مطابق ان کی ولادت ۶ ربیع الثانی ۱۳۲۶ھ کو ہوئی اس کے تھوڑے عرصے بعد ہی والدۂ ماجدہ کا انتقال ہو گیا مولانا کی ایک پھوپھی صاحبہ نے جن کا نام مریم تھا، آپ کی پرورش کی۔ یہ بی بی بڑی صاحبِ کرامات ولیہ تھیں حضرت مریم علیہا السلام کی طرح ان کے پاس بے وقت کے میوے

آتے تھے اس قدر مرتاض عابدہ وقانتہ تھیں کہ انہوں نے سورۂ یٰسین پڑھتے ہوئے وضو کی حالت میں چرخے پر سوت کاتا اور اس کا کپڑا بنوا کر اپنے کفن کے لئے رکھا تھا' بعد میں مولانا کے والد سید زکریا درویشی کے عالم میں کہیں چلے گئے اور گھر میں کچھ نہیں تھا تو اس عابدہ خاتون نے اس کپڑے سے مولانا کے لئے عید کا جوڑا بنوا دیا۔

## طالب علمی

مولانا مرحوم چھوٹی عمر میں کابل چلے گئے تھے' جہاں خوگیانی قبیلہ میں امیر حبیب اللہ خان نے آپ کے والد کو اناروں کا ایک باغ عطیہ دیا تھا' کچھ عرصہ بعد آپ' اپنے ماموں مولانا فضل صمدانی کے ساتھ پشاور واپس تشریف لائے اور پڑھنا شروع کیا' مولانا اکثر خلوت میں مجھ سے فرمایا کرتے تھے کہ: میرے بچپن میں والد نے میری تعلیم کی طرف توجہ نہیں دی' اس کا ان کو بہت افسوس تھا' چھوٹی عمر میں آپ نے پشاور میں کن کن اساتذہ سے پڑھا؟ اس کا تو مجھے علم نہیں، البتہ اتنا معلوم ہے کہ آپ نے مولانا حافظ عبداللہ صاحب سکنہ لنڈی سے صَرف کی کتابیں پڑھیں' یہ حافظ صاحب بڑے اہل اللہ تھے' دشمنوں کے ہاتھوں بے گناہ شہید ہوئے۔

غالباً آپ نے کابل کے اہلِ علم سے بھی کتابیں پڑھی تھیں' کابل کے مولانا عبدالقدیر صاحب سے مُلّا جلال پڑھنا مجھے یاد ہے' اسی زمانے میں امیر امان اللہ خان کے ایک وزیر نے جو جدید عربی ادب اور مصری طرزِ انشاء سے شغف رکھتے تھے' مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی ذہانت دیکھ کر انہیں کچھ جدید مصری ادباء کی کتابیں ہدیہ کی تھیں' غالباً انہیں کتابوں کے مطالعہ کا اثر تھا کہ کابل کے بعد آپ اچھی شستہ اور سلیس عربی لکھا کرتے تھے' جبکہ آپ نے مقامات بھی نہیں پڑھی تھی، میں اس زمانے میں لاہور سے مولوی فاضل کر چکا تھا اور پنجاب یونیورسٹی میں عربی تحریر کی مشق بھی کر چکا تھا' اس کے باوجود میں مولانا کے سامنے احساسِ کمتری محسوس کرتا تھا۔ بہرحال یہی ادبی ذوق ہم دونوں میں ابتدائی دوستی کا ذریعہ بنا۔

## دارالعلوم دیوبند میں

ہم دونوں دارالعلوم دیوبند میں داخل ہوئے' دونوں چھتہ مسجد کے حجرے میں رہتے تھے' ہماری عمر تقریباً ایک تھی۔ لیکن مجھے ان کی عفت و پاکبازی، حلم و حیا اور متانت و وقار نے بہت متاثر کیا۔ مجھے یاد نہیں کہ اس عنوان شباب میں بھی ان سے کوئی حرکت متانت کے خلاف سرزد ہوئی ہو۔

مولانا مرحوم کو امام العصر مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ سے اسی زمانہ میں انتہاء درجہ کی عقیدت پیدا ہوگئی تھی' دارالعلوم میں قیام پر کچھ عرصہ گزرا تو آپ نے عربی میں ایک طویل خط حضرت شاہ صاحب کی خدمت میں لکھا' جس میں ان سے استدعا کی گئی کہ مجھے اپنا خادم بنالیں۔ شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے خط پڑھا،

لے کر رکھ لیا اور دوسرے وقت آنے کو کہا' مولانا مقررہ وقت پر ان کی خدمت میں حاضر ہوئے تو شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے سب سے پہلا سوال کیا کہ ادب کہاں پڑھا ہے؟ عرض کیا۔ ''کہیں نہیں۔'' فرمایا۔ ''بس آپ کو حاجت نہیں، اتنا کافی ہے۔''(۱)

یہ میرا دورے کا سال تھا اور مولانا بنوری کا مشکوٰۃ کا۔ چونکہ آپ کا تعلق شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے ہوگیا تھا' اس لئے آپ ان کے پاس بیٹھ کر ان مسودات کی تخریج اور ان پر نظر ثانی فرمایا کرتے تھے۔

میں تو امتحان دے کر وطن پشاور آ گیا، ادھر دیو بند میں مشہور زمانہ اسٹرائک ہوگئی، جس میں مولانا محمد انور شاہ، مولانا شبیر احمد، مولانا بدر عالم اور مولانا سراج احمد وغیرہ کا مہتمم حضرات سے اختلاف ہوا اور فیصلہ ہوا کہ یہ حضرات دارالعلوم سے علیحدہ ہوکر کسی اور جگہ تشریف لے جائیں' پچانوے فیصد طلبہ بھی ان کے ساتھ تھے' اس لئے ایسی جگہ کی تلاش ہوئی جو ان مدرسین کے ساتھ ان سب طلباء کا بوجھ بھی برداشت کر سکے' بالآخر ڈابھیل کے سیٹھ گارڈین اور موسیٰ میاں وغیرہ نے مشورہ کر کے ڈابھیل میں نئے دارالعلوم کی بنیاد ڈالی اور حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے رفقاء سمیت تشریف لانے کی درخواست کی' جو طلبہ ان کے ساتھ دارالعلوم ڈابھیل گئے' ان میں مولانا محمد یوسف بنوری بھی شامل تھے' وہیں آپ نے حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے دورۂ حدیث کی تکمیل کی۔

## پشاور میں قیام

دورۂ حدیث سے فراغت کے بعد آپ واپس اپنے وطن (پشاور) تشریف لے آئے' اس اثناء میں آپ کے والد ماجد حکومت کابل سے دوبارہ قرضہ کا مطالبہ کرنے کے لئے کابل چلے گئے' کیونکہ کابل میں نادر خان کی حکومت قائم ہوچکی تھی جو گزشتہ حکومت کے قرضہ جات ادا کرنے کی قانوناً ذمہ دار تھی' آپ کے والد ماجد اپنے قرضے کے مطالبے کے لئے کئی سال کابل میں ٹھہرے رہے اور مولانا یوسف کو خطوط میں یہی لکھتے رہے کہ قرضہ ملنے والا ہے اور یہ کہ تمام مالی مشکلات حل ہو جائیں گی۔

## مولانا کی شادی

مولانا کی زندگی کا یہ دور بڑی آزمائش اور ابتلاء کا تھا' پشاور میں گھر کے تمام اخراجات جاری تھے، مگر آمدنی کا کوئی ذریعہ نہیں تھا اور جب والد صاحب کو خط لکھتے تو جواب آتا کہ بس عنقریب میں آنے والا ہوں اور تمام مشکلات حل ہو جائیں گی۔ آپ کے چچا کی لڑکی، جس کے ساتھ آپ کی نسبت ہوچکی تھی، اس کی اراضی بھی

---

(۱)...... درخواست کے جواب میں فرمایا تھا۔ ''میں آپ کو اپنے ساتھ ملحق کراؤں گا۔'' (مدیر)

سید زکریا نے فروخت کردی تھی، جب مولانا کے والد ماجد کی کابل سے واپسی میں غیر معین تاخیر ہوگئی تو مولانا عبدالحق نافع کے مشورے سے طے پایا کہ مولانا کا نکاح اب بہرصورت ہو جانا چاہئے۔ وہ عجیب وغریب رات مجھے نہیں بھولتی' جب مولانا کی بیٹھک میں مولانا کا نکاح پڑھایا' مولانا خود دولہا تھے اور خود ہی دوسری طرف سے وکیل تھے' خود ہی نکاح خواں تھے۔ میں اور مولانا عبدالحق نافع گواہ تھے' شادی کے لئے اور اہتمام تو کیا ہوتا، کوئی جوڑا بھی نہیں بنایا گیا' نہ دولہا کے لئے نہ دلہن کے لئے' بس بدن کے پہنے ہوئے کپڑے ہی جامۂ عروسی تھا' گھر میں دو سیر چاول تھے، وہ پکائے گئے' یہ مولانا کا ولیمہ تھا۔ گھر میں ایک چارپائی سالم تھی اور ایک ٹوٹی ہوئی' سوائے ہم دونوں کے کسی کو شادی کا پتہ بھی نہ چلا۔ یہ تھا مولانا محمد یوسف بنوری کی شادی کا نقشہ جن کی رحلت پر پورے عالم اسلام نے ماتم کیا۔

## قیام پشاور کے زمانہ کے کچھ اور مشاغل

یہ زمانہ صوبہ سرحد میں سیاسی کشمکش کا تھا' باوجودیکہ صوبہ سرحد کی عام آبادی ٹھیٹھ مذہبی ہے اور جو کچھ کرتی تھی' اسلام کے نام پر کرتی تھی، مگر گاندھی جی نے لیڈرانِ کرام کو سیکولرازم کا سبق پڑھادیا تھا' شاید ان لیڈروں کو بھی یہ معلوم نہ تھا کہ ہمیں کیا پڑھایا جارہا ہے' لیکن کانگریسی ہندو اور پارسی عورتوں کی آمدورفت سے نوجوانوں میں بے دینی پھیل رہی تھی' یہاں ایک بڑی مشکل یہ تھی کہ ہندوستان میں جمعیت علماء، آزادیٔ وطن کے لئے کانگریس سے تعاون کررہی تھی اور صوبہ سرحد میں سرکاری ٹوڈی طبقے کی خواہش تھی کہ یہاں علماء کو اس سرخ پوش جماعت کے ساتھ لڑوادیا جائے' اس طرح انگریزوں کی پالیسی ''لڑاؤ اور حکومت کرو'' کی تقویت کی جائے۔ ہمارے لئے مشکل یہ تھی کہ اگر سرخ پوشوں کی مخالفت کرتے ہیں تو اس ٹوڈی طبقے کی خواہش برآتی ہے اور اگر خاموش رہتے ہیں تو گاندھی جی کا سیکولرازم چپکے چپکے اپنا کام کررہا ہے۔

نوشہرہ، مردان اور چارسدہ وغیرہ سے آکر بہت سے لوگ شکایت کرتے تھے کہ سرخ پوش علماء کی توہین کرتے ہیں' اس زمانے میں ایک کانگریسی ہندو بھگت سنگھ نامی کو لاہور میں پھانسی دے دی گئی' اس پر پشاور میں سرخ پوشوں نے ایک بڑا مظاہرہ کیا، جس میں ایک شاعر نے پشتو میں ایک ماتمی قصیدہ پڑھا' جس کا مقطع یہ تھا:

سردار دِہ شہیداں شُہ سردار بکت سنگھ

جس کا مطلب یہ تھا کہ سردار بھگت سنگھ سید الشہداء ہوگئے۔ سرخ پوشوں کے اس بے احتیاط رویئے پر علماء کو سخت رنجیدگی ہوئی' ان حالات کے پیشِ نظر ضروری ہوا کہ صوبہ سرحد کے اہلِ علم کو منظم کیا جائے اور انہیں اپنی ذمہ داریوں کا احساس دلایا جائے' چنانچہ جمعیت علماء سرحد کے نام سے ایک جماعت کی داغ بیل ڈالی گئی۔

جس کے کرتا دھرتا مولانا سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ تھے‘ نوشہرہ میں علمائے سرحد کا ایک بہت بڑا اجتماع بلایا گیا‘ جس میں پورے صوبہ سرحد کے علماء جمع ہوئے‘ اس اجتماع میں مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے ایک عربی کا مشہور قصیدہ پڑھا جو اسی موقع کے لئے بنایا گیا تھا‘ اس میں علماء کو ترغیب دی گئی کہ جو کچھ قربانی کرو‘ ''جمعیت علماء'' کے جھنڈے تلے کرو، منظم ہوکر فتنوں کا مقابلہ کرو‘ یہ اجتماع بہت کامیاب رہا‘ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے قصیدے نے علماء میں جذبۂ جہاد کی روح پھونک دی‘ چنانچہ ایک منظم جماعت بنائی گئی جس میں صوبہ سرحد کے علماء شامل ہوئے‘ خان عبدالغفار خان کو اس کارروائی کی اطلاع ہوئی تو سخت برہم ہوئے‘ ان کا خیال تھا کہ یہ جماعت میری مخالفت کے لئے بنائی گئی ہے‘ مگر یہ موصوف کی غلط فہمی تھی‘ بعد کے حالات نے ثابت کردیا کہ صوبہ سرحد میں علماء کرام کی سرگرمیوں سے خان عبدالغفار کو نقصان نہیں کچھ فائدہ ہی پہنچا‘ بلکہ شاید یہ کہنا صحیح ہوگا کہ خان صاحب کے مخالفین کا مقابلہ اسی جمعیت نے کیا۔

انہی دنوں جمعیت علمائے سرحد نے ایک وفد صوبہ سرحد کے گورنر کے پاس بھیجا‘ جس میں مولانا بنوری اور راقم الحروف شامل تھے‘ گورنر سرحد ایک بڑا عقل مند انگریز تھا‘ اس وفد نے گورنر کے سامنے وہ سارے مظالم بیان کئے جو سرحد کی پولیس اور باڈر پولیس سرخ پوشوں پر ڈھا رہی تھی‘ گورنر نے شکایات سن کر وعدہ کیا کہ میں اس کا تدارک کروں گا‘ لیکن تعجب ہے کہ اس کے باوجود سرحد کے سرخ پوش یہ سمجھتے تھے کہ صوبہ سرحد میں ان کے سوا اور کوئی جماعت نہیں ہونی چاہئے‘ اس لئے جمعیت علمائے صوبہ سرحد سے ان کی کشمکش جاری رہتی تھی اور حکومت بھی اس کشمکش سے فائدہ اٹھانا چاہتی تھی‘ چنانچہ مولانا بنوری نے سیاست سے بالکل کنارہ کشی اختیار کرلی اور جمعیت علمائے سرحد کو یتیم چھوڑ دیا۔

کراچی کے مدرسے میں جب میں ان کا رفیق تھا تو مولانا اکثر مجھ سے بطور شکایت فرمایا کرتے تھے کہ تم مجھے سیاست کی گندی گلی میں گھسیٹ کر لے گئے تھے‘ مگر دیکھو! میں تم کو علم کے بازار میں گھسیٹ کر لایا ہوں۔

## مولانا کا قادیانیوں سے ایک معرکہ

جمعیت علمائے سرحد سے تعلق کے زمانے میں ہمیں محسوس ہوا کہ پشاور میں قادیانی اپنے پاؤں پھیلا رہے ہیں اور دین سے ناواقف طبقہ کو گمراہ کررہے ہیں‘ پشاور کا ایک قادیانی مسمّٰی غلام حسین‘ جو قرآن کریم کی قادیانی تفسیر (یا بلفظ صحیح تحریف) بھی لکھ چکا تھا‘ وہ پشاور میں صبح کو درسِ قرآن دیتا تھا‘ نوجوان وکلاء اور کالجوں کے ناپختہ ذہن طالب علم اس میں شریک ہوا کرتے تھے‘ پشاور کے مشہور لیڈر جو بعد میں مسلم لیگ اور پاکستان کا بڑا رہنما بنا (سردار عبدالرب نشتر) وہ بھی ان کے درس میں شریک ہوتا تھا‘ پشاور کے اسلامیہ کالج کا وائس پرنسپل

تیموز مرزا بشیر الدین قادیانی کا رشتہ دار تھا۔ صاحبزادہ عبدالقیوم بانی اسلامیہ کالج کا چچا زاد بھائی عبداللطیف قادیانی صوبہ سرحد کی قادیانی جماعت کا امیر تھا' قادیانی سال میں ایک دفعہ ''یوم النبی'' کے نام سے ایک بڑا جلسہ کرتے تھے، جس میں شرکت کے لئے تمام سرکاری افسروں کو دعوت نامے بھیجے جاتے' اس طرح کھلے بندوں قادیانیت کی تبلیغ کے لئے راستہ ہموار کرنے کی کوشش کی جاتی تھی۔

جب ہم جمعیت العلماء کے کام میں منہمک تھے تو میں نے دیکھا کہ قصہ خوانی بازار میں قادیانیوں کے اس جلسے کے اشتہارات لگ رہے ہیں' جن میں اسلامیہ کلب میں ''یوم النبی'' کا اعلان تھا۔ میں نے مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے مشورہ کیا کہ قادیانیوں کی اس کھلی جارحیت کا سدّ باب ہونا چاہئے' میں ان دنوں اسلامیہ اسکول میں عربی کا معلم اور استاذ تھا' میں نے اسکول کی نویں اور دسویں جماعت کے طلبہ کو قادیانیت کی حقیقت بتائی اور قادیانیوں کے یوم النبی کے نام پر لوگوں کو بہکانے کی مکاری عیاں کی اور انہیں بھی اس معرکہ میں حصہ لینے کے لئے تیار کیا' جس کا نقشہ میں اور مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ بنا چکے تھے۔

مقررہ تاریخ پر قادیانیوں نے اسلامیہ کلب میں قالین بچھائے، اسٹیج لگایا اور جلسہ کا انتظام کرنے لگے۔ ہم دونوں بھی وہاں پہنچ گئے اور جا کر اعلان کر دیا کہ یہاں اہلِ اسلام کا جلسہ ہوگا' ہماری اور قادیانیوں کی کشمکش ہوئی، جس میں قاضی یوسف نامی قادیانی نے مجھ پر لاٹھی سے حملہ کر دیا۔

ہمارے رفقاء نے اس کو پکڑ کر نیچے گرا دیا، جو قادیانی کرسیوں پر براجمان تھے' انہیں بھی فرش پر گرا دیا۔ قادیانی ذلت و نامرادی کے ساتھ بھاگ کھڑے ہوئے' اب اسٹیج پر مسلمانوں کا قبضہ تھا' مولانا بنوری نے بڑی فصیح و بلیغ اور طویل تقریر فرمائی۔ مسلمانوں اور قادیانیوں کی کشمکش سن کر پورا شہر امنڈ آیا اور خوب جلسہ ہوا۔ قادیانیوں کو ایسی ذلت و رسوائی کا سامنا کرنا پڑا کہ جب سے اب تک انہیں پشاور میں ایسا ڈھونگ رچانے کی دوبارہ جرأت نہیں ہوئی۔

## خدا طلبی کا جذبہ

کچھ عرصہ بعد مولانا خدا طلبی کے جذبے سے کچھ ایسے سرشار ہوئے کہ آپ نے سیاست وغیرہ کے سارے مشاغل کو خیر باد کہہ کر ایک افغانی بزرگ ''شیر آغا'' کے پاس طریقہ نقشبندیہ کی مشقیں شروع کر دیں۔ ''شیر آغا'' کابل کے باشندے تھے اور نقشبندی سلسلے کے شیخ تھے' افغانستان کی حکومت سے ناراض ہو کر پشاور آ گئے تھے اور پشاور میں متوکلانہ زندگی بسر کرتے تھے' انہوں نے مولانا کو مراقبہ وغیرہ کی تلقین کی' مراقبہ کے لئے مولانا پشاور کے پاس عبدالغفور صاحب کی قبر پر جاتے اور سارا دن مراقبے میں گزار دیتے' ان دنوں میں میرا آنا

جانا بھی مولانا کے پاس بہت کم ہوگیا تھا' کیونکہ انہیں تنہائی پسند تھی اور کسی کے آنے جانے سے ناگواری ہوتی تھی' ایک عرصے کے بعد مولانا نے مجھے بتایا کہ نقشبندی سلسلے میں قلب اور نفس کے لطیفے تو جلدی جاری ہوجاتے ہیں' لیکن میرے ساتوں لطیفے جاری ہوگئے تھے' ان دنوں مولانا پر عجیب وجد کی حالت طاری رہتی تھی۔ اور ان کے ہر بُن مو سے انہیں ذکر کی آواز سنائی دیتی تھی۔

## ڈابھیل میں قیام

اوپر بتا چکا ہوں کہ مولانا کے والد ماجد ان دنوں کابل میں تھے اور ان کی واپسی میں تعویق ہورہی تھی' ادھر حضرت مولانا کو ڈابھیل کی مجلسِ علمی کی جانب سے پیشکش ہوئی' چنانچہ آپ نے والد صاحب کی واپسی سے مایوس ہوکر ڈابھیل میں مجلسِ علمی کی ملازمت اختیار کرلی' اس میں جو کام آپ کے سپرد کیا گیا وہ بے حد کٹھن تھا۔ یعنی ''عرف شذی'' کے حوالوں کی تخریج اور انہیں مکمل طور پر نقل کرنا۔ مولانا فرمایا کرتے تھے کہ: حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ایک حوالے کے لئے بسا اوقات مجھے سینکڑوں صفحات کا مطالعہ کرنا پڑتا تھا اور ان کی دو مثالیں پیش فرماتے تھے۔

۱...... حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے کسی موقعہ پر متعارض روایات کی تطبیق بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ: ''یہ اس قبیل سے ہے کہ ''ہر راوی نے وہ بات ذکر کردی جو دوسرے نے ذکر نہیں کی۔'' اس کے بعد فرمایا کہ ''یہ بڑا اہم قاعدہ ہے' مگر افسوس کہ مصطلح الحدیث کے مدونین نے اسے ذکر نہیں کیا' البتہ حافظ رحمۃ اللہ علیہ نے فتح الباری میں کئی جگہ اس قاعدہ سے تعرض کیا ہے''۔

مولانا فرماتے تھے کہ: میں نے ان مقامات کو تلاش کرنے کے لئے پوری فتح الباری کا مطالعہ کیا' تب معلوم ہوا کہ حافظ نے پوری کتاب میں دس سے زیادہ جگہوں پر اس قاعدہ سے تعرض کیا ہے۔

۲...... حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اختلافِ صحابہ پر بحث کرتے ہوئے فرمایا کہ ''ابوزید دبوسی نے بالکل صحیح فرمایا کہ: ''جب کسی مسئلہ میں صحابہ کا اختلاف ہوتو وہاں منشائے اختلاف کا معلوم کرنا اور اس نزاع کا فیصلہ چکانا بڑا دشوار ہے۔''

مولانا فرماتے تھے کہ: اس حوالے کی تلاش کے لئے میں دبوسی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب 'تاسیس النظر ''پوری پڑھی' مگر یہ حوالہ وہاں نہیں ملا' خیال آیا کہ یہ حوالہ دبوسی کی دو کتابوں 'اسراف الخلاف ''یا ''تقویم الادلہ ''میں ہوگا مگر وہ دونوں غیر مطبوعہ تھیں اور میرے پاس موجود نہیں تھیں' پھر خیال آیا کہ یہ حوالہ بالواسطہ ہوگا یا تو شیخ عبدالعزیز بخاری کی کتاب ''کشف الاسرار ''کے حوالے سے ہوگا یا ابن امیر حاج

کی ''شرح التحریر'' کے واسطے سے۔ چنانچہ ان دونوں کتابوں کا بہت سا حصہ مطالعہ کرنے کے بعد دونوں میں یہ حوالہ مل گیا۔

اس سے اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ حضرت مولانا کو اس تخریج میں کتابوں کی کس قدر ورق گردانی کرنا پڑی اور اس کے لئے اپنی کتنی صلاحیتیں وقف کرنا پڑیں' اس طرح ''عرف شذی'' کی تخریج وتحقیق میں ''معارف السنن'' کا مصالحہ تیار ہوگیا اور اسی تخریج کو آپ نے جدید طرز پر مدون کرکے ''معارف السنن'' تالیف فرمائی۔

## مولانا کا سفرِ مصر

اس کے بعد مجلسِ علمی نے آپ کو ''فیض الباری'' اور ''نصب الرایہ زیلعی'' کی طباعت کے لئے مصر بھیجا' آپ کے ساتھ دوسرے رفیقِ کار مولوی احمد رضا بجنوری تھے' یہ مولانا مرحوم کا پہلا غیرملکی سفر تھا' اس زمانہ میں مصر (اپنے خاص تجدد پسندانہ ذہن اور اخلاقی گراوٹوں کے باوجود) عالمِ اسلام کا علمی مرکز تھا اور جامعہ ازہر کی وجہ سے علوم وفنون میں عالمِ اسلام کا قلب شمار ہوتا تھا' وہاں پہنچ کر آپ نے مصر کے علماء سے برصغیر کے علماء کا تعارف کرایا۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ عامۃ المسلمین کا ایک دوسرے سے جو روحانی لگاؤ ہے' اس کی وجہ سے عالمِ اسلام کے مختلف ممالک کے باشندے گویا ایک ہی برادری کے فرد ہیں' مگر افسوس کہ ایک ملک کے مسلمان دوسرے ملک کے مسلمانوں کے حقیقی حالات ومسائل سے اکثر وبیشتر ناواقف ہیں، دو سو سال کے مغربی وطاغوتی تسلط نے مسلمانوں کو ایک دوسرے کے حالات سے بے خبر کر رکھا ہے' کیونکہ خبر رسانی کے ذرائع یا تو خبر رساں ایجنسیاں، اخباری رپورٹر اور بین الاقوامی ذرائع ابلاغ ہیں، جن پر یہود ونصاریٰ اور کیمونسٹوں کا تسلط ہے اور وہ غلط خبریں اڑا کر مسلمانوں کو ایک دوسرے کے خلاف گمراہ کرتے رہتے ہیں یا پھر موجودہ زمانے میں ثقافتی تبادلوں کو (جو نچنیوں، گویوں اور اخلاق باختہ ایکٹرسوں کے ذریعے ہوتے ہیں) مختلف ممالک کے درمیان روابط کا مؤثر ذریعہ سمجھا جاتا ہے' جن سے مسلمانوں کو ایک دوسرے کے حقیقی مسائل وحالات سمجھنے کا موقع تو نہیں ملتا' البتہ بے خدا تہذیب کے جراثیم ایک ملک سے دوسرے ملک کو ضرور منتقل ہوجاتے ہیں۔ یہ واقعہ ہے کہ اگر مختلف ملکوں کے علمائے امت آپس میں روابط پیدا کریں، ایک دوسرے سے پورے طور پر متعارف ہوں تو اس سے نہ صرف عالمِ اسلام کے حقیقی مسائل سامنے آسکتے ہیں اور انہیں حل کرنے کی تدابیر ہوسکتی ہیں' بلکہ یہی چیز اسلامی اتحاد کا ذریعہ بھی بن سکتی ہے۔

مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے علمائے ازہر اور دیگر علمائے مصر کو مولانا محمود حسن دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ،

مولانا محمد انور شاہ کشمیری اور مولانا اشرف علی تھانوی وغیرہ اکابر دیوبند کے علمی مقام سے متعارف کرایا اور ان کی گرانقدر تصنیفات اور ان کی علمی و دینی اور ملی و سیاسی خدمات سے آگاہ کیا‘ اسی کا نتیجہ تھا کہ جب ہندوستان کے مفتی اعظم‘ مولانا کفایت اللہ صاحب فلسطین کانفرنس کے سلسلے میں مصر تشریف لے گئے تو ازہر اور مصر کے اکابر علماء اور اعیان مشائخ ان کے استقبال کے لئے جہاز کے عرشہ پر پہنچے اور بڑے اعزاز و اکرام کے ساتھ انہیں قاہرہ لائے۔ قاہرہ میں مفتی ہند کا شاندار استقبال ہوا‘ حضرت مفتی اعظم‘ مولانا کفایت اللہ چونکہ خود علیل تھے‘ اس لئے انہوں نے مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو اپنا نائب بنایا‘ جن لوگوں کو مولانا کفایت اللہ رحمۃ اللہ علیہ کی شخصیت کا تعارف ہے‘ انہیں معلوم ہوگا کہ حضرت مفتی صاحب عربی کے کتنے بڑے ادیب تھے‘ راقم الحروف کو چونکہ حضرت مفتی صاحب سے تلمذ کا شرف حاصل ہے‘ اس لئے میں محسوس کرتا ہوں کہ مفتی کفایت اللہ صاحب کا مولانا بنوری کو اپنا سیکریٹری بنا کر اپنی طرف سے ایڈریس کا جواب دینے کے لئے متعین کرنا‘ مولانا بنوری کی علمی و ادبی قابلیت کی وقیع سند ہے۔

مصر میں مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا دوسرا بڑا علمی کارنامہ‘ مولانا محمد زاہد الکوثری کو اپنی علمی قابلیت سے متاثر کرنا ہے‘ اس موقعہ پر میں مناسب سمجھتا ہوں کہ مولانا کوثری مرحوم کا مختصر تعارف پیش کر دیا جائے:

مولانا کوثری مرحوم سلطنت عثمانیہ کے آخری اسلامی دور میں نائب شیخ الاسلام تھے‘ اس کے بعد مصطفیٰ کمال کا دور شروع ہوا‘ جس نے اسلامی ثقافت کا خاتمہ کر دیا اور آپ کے لئے اور شیخ الاسلام کے لئے سزائے موت تجویز کی تھی‘ مگر اللہ تعالیٰ نے اپنے خصوصی فضل و کرم سے دونوں کو پھانسی کے تختہ سے زندہ اتار لیا اور مصطفیٰ کمال نے دونوں کو رعایت دے کر ترکی سے جلاوطن کر دیا‘ چنانچہ شیخ الاسلام مصطفیٰ صبری بیت المقدس چلے گئے اور مولانا کوثری قاہرہ میں پناہ گزین ہو گئے۔

مولانا کوثری مرحوم اور مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ اپنے زمانے میں قرآن و حدیث اور فقہ میں ''اعلم اهل الارض'' تھے‘ اور مولانا کوثری علم تاریخ اور علوم جدیدہ میں مولانا محمد انور شاہ مرحوم سے آگے تھے‘ مرحوم داغستان قفقاز کے اصل باشندے تھے‘ وہاں سے زار روس کے مظالم سے جان بچا کر ترکی آ گئے تھے اور یہاں سے لادین ترکی کے تختہ مشق بنے‘ آپ کی قابلیت کا اندازہ آپ کے مضامین سے کیا جا سکتا ہے جو ''مقالات کوثری'' کے نام سے طبع ہوئے ہیں‘ موصوف نے متعدد کتابیں ائمہ احناف، امام ابو یوسف، امام محمد بن حسن شیبانی رحمۃ اللہ علیہ، امام زفر رحمۃ اللہ علیہ اور امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ پر لکھی ہیں‘ ایک کتاب اس اہم مسئلہ پر لکھی ہے کہ اگر ۳ طلاقیں ایک ہی وقت میں دی جائیں تو اس سے طلاق مغلظہ واقع ہو جاتی ہے‘ حلالہ شرعیہ کے بغیر وہ عورت اس کے لئے حلال نہیں ہوتی‘ اس مسئلہ میں انہوں نے حافظ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ کے تفرد پر

سخت تنقید کی ہے۔ نیز ایک بحث میں انہوں نے حافظ ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ کے قصیدۂ نونیہ پر تنقید کی ہے اور حنابلہ کے عقیدہ تجسم کو رد کیا ہے' الغرض شیخ کوثری بہت بڑے علامہ تھے' مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے شیخ کوثری سے حدیث کی سند لی اور انہیں اپنے اکابر سے متعارف کرایا۔ چنانچہ شیخ کوثری نے حضرت تھانوی قدس سرہ کی خدمت میں اجازتِ حدیث طلب کرنے کے لئے خط لکھا اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے انہیں اجازت عطا کی۔ یہ علمائے ہند اور علمائے ترکی کے درمیان نقطہ اتصال تھا جو بہت بڑی اسلامی خدمت ہے۔

علامہ کوثری کے علاوہ مصر میں مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی ملاقات علامہ طنطاوی سے بھی ہوئی' انہوں نے اپنی تفسیر میں مختلف کواکب، مختلف سمندروں کے موجودات اور نباتات وحیوانات سے متعلق علومِ جدیدہ کو بھر دیا تھا' ان کا طریقہ یہ ہے کہ قرآن میں کسی جگہ آسمان کا ذکر آیا تو آپ نے ستاروں کے بارے میں جدید مغربی مصنفین کی تحقیقات ذکر کرنا شروع کردیں' کسی جگہ مچھلی کا ذکر آیا تو جدید مغربی ذرائع سے مچھلیوں کی جو اقسام دریافت ہوئی ہیں' ان کا تذکرہ شروع کردیا۔ وغیرہ وغیرہ۔ اس سے وہ یہ تاثر دینا چاہتے ہیں کہ دورِ جدید کے تمام اکتشافات قرآن سے مستنبط ہیں' کم علم لوگ ان کے اس کارنامے سے بہت مرعوب ہیں' حالانکہ یہ معلومات یورپ کے محققین کے اکتشافات ہیں، قرآن کے علوم سے ان کا کوئی تعلق نہیں۔ مولانا بنوری نے علامہ طنطاوی سے فرمایا کہ: آپ صرف ایک بات پر غور فرمائیں اور وہ یہ کہ علومِ قرآن کا مخزن صاحب وحی ﷺ ہیں، اور آپ کے بعد وہ حضرات ہیں جنہوں نے نبی کریم ﷺ سے قرآنِ کریم کا علم حاصل کیا تھا' کیا یہ معلومات' جو قرآن کی تفسیر میں آپ نے درج کی ہیں' کبھی صحابہ کرامؓ کے ذہن میں ان کا تصور آیا؟ اگر جواب نفی میں ہے تو ان علومِ جدیدہ کو قرآن کریم کے کسی لفظ کی تشریح بنا کر تفسیر قرآن قرار دینا کس طرح صحیح ہے؟ قرآن کریم کا موضوع تو ہدایت ہے یعنی حق تعالیٰ کی مرضیات کی جانب بندوں کی راہنمائی کرنا۔ ان علومِ جدیدہ کا قرآن کریم اور مقصدِ نبوت سے کیا تعلق؟ علامہ طنطاوی نے ذرا غور کرنے کے بعد فرمایا کہ: آپ بالکل صحیح فرماتے ہیں' گویا آپ فرشتے ہیں' جسے اللہ تعالیٰ نے میری اصلاح کے لئے بھیجا۔

اس واقعہ سے ایک طرف طنطاوی کی بلند پایہ حق پسندی ثابت ہوتی ہے، کیونکہ اپنی غلطی کا اعتراف کرنا (خصوصاً ایک ایسے شخص کے لئے جس کے قلم سے دنیا مرعوب ہو) بڑا ہی مشکل کام ہے اور دوسری طرف مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی عبقریت بھی اس سے ثابت ہوتی ہے کہ نوعمر عجمی ہونے کے باوجود اتنے بڑے آدمی کو قائل کرلیا۔

مولانا بنوری کا مصر کا سفر ''نصب الرایہ للزیلعی'' کی طباعت کی غرض سے تھا' حافظ زیلعیؒ نے اس کتاب میں ہدایہ کی احادیث کی تخریج کی ہے' یہ کتاب مذہبِ حنفی کی تائید میں احادیث کا بہت بڑا ذخیرہ ہے۔

حضرت شیخ الاسلام مولانا محمد انور شاہ کشمیری کی بڑی تمنا تھی کہ یہ مجموعہ احادیث طبع ہو جائے' مولانا بنوری نے اس کی طباعت کے لئے میاں برادران کو ترغیب دی' تا کہ استاذ محترم کی تمنا پوری ہو جائے۔

حضرت کشمیری کی تقریر ترمذی' جو دیو بند میں سنن ترمذی پڑھاتے وقت طلبہ کے سامنے کرتے تھے' وہ تو مولانا محمد چراغ صاحب نے دیو بند میں جمع کر کے شائع کر دی تھی' لیکن حضرت کشمیری کی صحیح بخاری کی تقریر زیور طبع سے آراستہ نہیں ہوئی تھی' مولانا سید بدر عالم نے جو تقریر بخاری پڑھتے وقت قلم بند کی تھی، اسے بڑی محنت سے مرتب کیا اور مولانا بنوری نے وہ بھی ''فیض الباری'' کے نام سے مصر میں چھپوائی' دونوں کتابوں کی طباعت ایسے عمدہ کاغذ اور دیدہ زیب ٹائپ پر کروائی کہ ہندوستان کے لوگ اس زمانہ میں اس کا تصور بھی نہیں کر سکتے تھے' ان کی طباعت پر مولانا نے بڑی محنت کی' ان پر مقدمے لکھے، نصب الرایہ کا مقدمہ شیخ کوثری سے بھی لکھوایا' ان کتابوں کو پڑھنے اور مطالعہ کرنے سے مولانا بنوری کی نہ صرف غیر معمولی قابلیت کا' بلکہ نفاست پسندی کا بھی ثبوت ملتا ہے۔

مولانا بنوری جامعہ ازہر کے ایک بڑے عالم کے علمی تبحر کی بہت تعریف فرماتے تھے، جو مادر زاد نابینا تھے' ان کا نام نامی یوسف وجوی تھا' مولانا بنوری نے عنایت اللہ مشرقی کی کتاب ''تذکرہ'' ان کے سامنے پیش کی، جس پر انہوں نے مشرقی کے کفر کا فتویٰ صادر فرمایا۔ ان دنوں ہندوستان میں عنایت اللہ مشرقی کا شہرہ تھا' اس فتوے سے ملک میں بڑا ہنگامہ اٹھا تھا' اس کا تذکرہ آگے چل کر بھی کروں گا۔

مصر میں مولانا نے بڑے بڑے علمی کتب خانوں کو کھنگالا اور مصر میں اپنے کام سے فارغ ہو کر آپ استنبول (ترکی) تشریف لے گئے' اگرچہ ترکی میں مصطفیٰ کمال نے علم دین کا خاتمہ کر دیا تھا، لیکن وہاں کے کتب خانے تمام دنیا میں اسلامی علوم کے بڑے خزانے تھے' عثمانی دور میں ترکی کی ہر مسجد کے ساتھ ایک کتب خانہ بھی ہوتا تھا' جو اس دورِ الحاد میں عثمانی حکومت کی علم پروری کا مرقع تھا' آپ نے ترکی کے کتب خانوں کی بھی سیر کی' لیکن افسوس کہ کسی قابل ذکر عالم کا ذکر نہیں کرتے تھے' کمالی خزاں نے اسلامی باغ کے تمام درختوں کو بے برگ و بار کر دیا تھا۔

اسی سفر میں آپ حرمین شریفین بھی حاضر ہوئے اور حضرت سید المرسلین ﷺ کے روضہ اطہر کی زیارت سے مشرف ہوئے' یہ ۱۹۳۷ء کا زمانہ تھا۔ اسی دوران آپ نے سلطان عبدالعزیز مرحوم سے بھی مکہ معظمہ میں ملاقات کی اور انہوں نے ''فیض الباری'' کے دو سو نسخے خرید کر حجاز اور نجد کے کتب خانوں میں تقسیم فرمائے۔

## ڈابھیل میں صدارتِ تدریس

طبع شدہ کتابوں کا ذخیرہ ساتھ لے کر آپ واپس ڈابھیل آئے تو ڈابھیل میں حضرت مولانا انور شاہ

کشمیری رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ دونوں بزرگوں کی مسندِ حدیث کے وارث ہوئے' آپ کی علمی شہرت اس زمانے میں تمام ہندوستان میں پھیل چکی تھی' آپ نے مدرسہ کے شیخ الحدیث کی مسند کو زینت بخشی اور بخاری و ترمذی اور ابوداؤد کا درس آپ کو تفویض کیا گیا' آپ اس پر بے حد خوشی کا اظہار فرمایا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں دونوں استادوں کی جانشینی کا شرف نصیب فرمایا' تقسیم ملک تک آپ اسی منصب پر فائز رہے۔

## علامہ مشرقی کے خلاف جہاد اور مولانا کی گرفتاری

مصر سے واپسی کے بعد ایک دفعہ اپنے وطن پشاور تشریف لائے' اس زمانے میں عنایت اللہ مشرقی کا فتنہ زوروں پر تھا اور علماء کرام کے خلاف عنایت اللہ مشرقی کے ''مولوی کا غلط مذہب'' نامی پمفلٹ کے کئی نمبر نکل چکے تھے' خاکسار دعویٰ کیا کرتے تھے کہ عنایت اللہ مشرقی کو علمائے از ہر نے ''علامہ'' کا خطاب دیا ہے اور اس کی کتاب ''تذکرہ'' کو علماء سمجھ بھی نہیں سکتے' جب مولانا بنوری مصر سے مشرقی کے کفر کا فتویٰ لائے (جس کا تذکرہ اوپر کی سطور میں آچکا ہے) اور ملک میں اس کی اشاعت ہوئی، تو خاکسار بہت برہم اور سیخ پا ہوگئے' چونکہ پشاور اس فتنے کا مرکز تھا' اس لئے یہاں علماء اور خاکساروں میں سخت چپقلش ہوئی' اسی سلسلے میں جب مولانا تقریر کرنے کے لئے مانسہرہ ضلع ہزارہ تشریف لے گئے تو وہاں انہیں گرفتار کرلیا گیا' ڈاکٹر خان صاحب کو اس کا علم ہوا تو انہوں نے فوراً ٹیلیفون کر کے مولانا کو رہا کرایا اور تھانے دار کو، جس نے مولانا کو گرفتار کیا تھا، تبدیل کروا دیا گیا۔

## مولانا کی پاکستان میں تشریف آوری

مولانا ڈابھیل میں شیخ الحدیث تھے کہ ملک تقسیم ہوگیا' تقسیم کے بعد مشکل یہ پیش آئی کہ جس خطہ میں پاکستان بنا' وہاں مدرسے نہ تھے اور جہاں دینی درس گاہیں تھیں' وہاں سے مسلمانوں کی اکثریت نے ہجرت کرلی تھی۔ تقسیم سے پہلے یوپی کے مدارس کی بیشتر رونق سرحد، پنجاب اور بنگال کے طلبہ سے تھی' یہی حالت ڈابھیل کی بھی تھی' چونکہ یہ علاقے پاکستان میں آگئے تھے اور پاکستان کے طلبہ کے لئے ہندوستان جانے کی صورتیں ختم ہوچکی تھیں' اس لئے ڈابھیل میں مولانا کے شایانِ شان حلقہ درس نہیں رہا تھا' بہت تھوڑے لوگ وہاں جاتے تھے' چنانچہ پہلے تو مولانا بنوری کو دارالعلوم آنے کی دعوت دی گئی' مگر چونکہ مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ مولانا بنوریؒ کے مداح اور ان کے کمالات کے قدر شناس تھے' اس لئے مولانا کو پاکستان منتقل کرانے کے مشورے شروع ہوئے' اس وقت پاکستان میں خواجہ ناظم الدین اور شہاب الدین کا دور دورہ تھا' مولانا احتشام الحق کے ان سے گہرے روابط تھے اور ٹنڈو الہ یار میں ان کا مدرسہ تھا، جسے پاکستان میں ''دوسرا دارالعلوم دیوبند'' بنانے کے

منصوبے تھے اور اس مقصد کے لئے چوٹی کے علماء کو جمع کیا جارہا تھا' اسی سلسلے میں مولانا بنوریؒ کو بھی پاکستان آنے کی دعوت دی گئی اور جب مولانا تشریف لائے تو مولانا احتشام الحق نے کراچی میں موٹروں کے ایک بڑے جلوس کے ساتھ بڑی دھوم دھام سے مولانا کا استقبال کیا اور مدرسہ ٹنڈو الہ یار میں ''شیخ التفسیر'' کے منصب پر ان کا تقرر ہوا' مولانا بنوریؒ کے ساتھ مولانا عبدالرحمن کامل پوری رحمۃ اللہ علیہ (سابق صدر مدرس مظاہر علوم سہارنپور و مدرسہ خیر المدارس ملتان) کو بھی بحیثیت شیخ الحدیث اور صدر مدرس کے ٹنڈو الہ یار کے مدرسہ میں لایا گیا۔

اس طرح ٹنڈو الہ یار میں درسِ حدیث شروع ہوا۔ لیکن تھوڑے عرصے میں معلوم ہوا کہ مولانا بنوریؒ کا نباہ مولانا احتشام الحق کے ساتھ نہیں ہوسکتا' مدرسہ کی مجلس شوریٰ میں سیٹھی یوسف صاحب، حاجی سومار صاحب اور حاجی عمر دراز وغیرہ تھے' یہ سب لوگ مولانا بنوریؒ کے ساتھ تھے اور ان کے موقف کو صحیح سمجھتے تھے' طلبہ و مدرسین کو مدرسہ کی انتظامیہ سے (یا زیادہ صحیح الفاظ میں مولانا احتشام الحق) سے شکایات پیدا ہوئیں' حضرت مولانا عبدالرحمن مرحوم نے بھی مولانا بنوریؒ کی حمایت کی' بالآخر نزاع نے سنگین صورت اختیار کرلی اور نوبت یہاں تک آ پہنچی کہ مولانا احتشام الحق کی کھلم کھلا مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے ٹکر ہوگئی اور مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے دھمکی کے جواب میں کہہ دیا: ﴿فاقض ماانت قاض. انما تقضی هذه الحيوة الدنيا﴾

## کراچی میں قیام

بالآخر مولانا نے ٹنڈو الہ یار سے علیحدگی اختیار کرلی اور اپنا الگ مدرسہ جاری کرنے کا ارادہ فرمایا' اس موقع پر سیٹھی صاحب نے پچاس ہزار روپے کی پیشکش کی' مگر مولانا نے اسے نامنظور کیا۔ ایک پیر صاحب جن کا اسم گرامی مولانا طفیل یا ماسٹر طفیل تھا اور جن کا کراچی میں پیری مریدی کا سلسلہ تھا' انہوں نے اس وقت بھی کراچی میں ایک دارالتصنیف قائم کررکھا تھا' موصوف نے مولانا کو ترغیب دی کہ آپ جس طرح چاہیں مدرسہ بنائیں، مالی ضروریات کی کفالت میں کروں گا۔ مولانا نے ان کی رفاقت میں مدرسہ جاری کرنے کا فیصلہ کرلیا۔ ''جب ندی'' کے قریب ایک متروکہ ہندو دھرم شالہ مولانا طفیل صاحب کے زیر قبضہ تھا' وہاں پر مولانا بنوریؒ نے درس و تدریس کا سلسلہ شروع کردیا۔ اس وقت صرف دو جماعتیں تھیں، ایک دورۂ حدیث کی اور ایک درجۂ تکمیل کی۔ مدرسہ میں چونکہ ابتداءً کچھ نہیں تھا' اس لئے مولانا نے تعلیمی و تدریسی رفاقت کے لئے اپنے پرانے دوستوں کو دعوت دی اور لکھا: فی الحال مدرسہ میں تنخواہ کی گنجائش نہیں ہے' توکلاً علی اللہ کام کرنا ہوگا۔ چنانچہ مولانا کی دعوت پر تین اشخاص نے لبیک کہا۔ ایک تو مردان کے مولانا محمد یوسف تھے جو بنارس میں حدیث پڑھا چکے تھے' دوسرا راقم الحروف تھا اور تیسرے مولانا نافع گل صاحب تھے۔ مولانا یوسف مردانی تو مدرسہ شروع ہونے کے کچھ ہی عرصے

بعد تشریف لے گئے' یہاں بے سروسامانی کا عالم تھا اور...... کچھ عرصے بعد مولانا نافع گل صاحب بھی تشریف لے گئے۔ اور ''حب ندی'' کے کنارے ایک ویرانے میں جسے ''لال جیوا'' کہتے تھے، ہم رہ گئے۔ یہاں ایک عمارت ہے (جس میں آج کل مولانا طفیل صاحب نے کوئی بڑی درس گاہ بنائی ہے) ہماری رہائش تھی۔ تنخواہ کی تو خیر ہم کو ابتداء سے توقع نہ تھی، لیکن سب سے بڑی مشکل طلبہ کے لئے خورد ونوش اور ضروریات زندگی کا سامان مہیا کرنا تھا' یہ ویرانہ کراچی سے خاصی دور تھا' وہاں کا پانی بڑا کڑوا تھا' پینے کا پانی بھی کراچی سے لانا پڑتا تھا' اس عمارت کے گردو پیش غلاظت کے ڈھیر تھے، جہاں مکھیوں کا ہجوم رہتا تھا' ہم لوگ درخت کے نیچے درس دیتے تھے اور اس درخت پر سے ایک قسم کے کیڑے گرتے رہتے تھے۔ مجھے یاد ہے کہ مولانا مرحوم ایک ہاتھ سے ان کیڑوں کو کتاب بخاری شریف سے ہٹاتے رہتے اور دوسرے ہاتھ سے بخاری شریف کے ورق الٹتے تھے۔ وہ واقعہ مجھے کبھی نہیں بھولتا کہ مولانا مرحوم کراچی جاکر طلبہ کے لئے کچھ خوراک کا سامان لائے' مگر وہ بے چارے طلبہ کے بجائے مولانا طفیل صاحب کے نیازمندوں کے کام آیا۔ الغرض یہاں کا قیام ایسا تکلیف دہ تھا کہ اس کی تصویر کھینچنا ممکن نہیں' یہ زمانہ مولانا کے صبر واستقامت کے امتحان کا تھا' ان دنوں مولانا مرحوم سراپا بے کسی و بے چارگی کا مجسمہ تھے' انہوں نے ان حالات کا بڑی جانکاہی اور پامردی سے مقابلہ کیا۔

## نیوٹاؤن میں قیام

مولانا مرحوم عید پر ٹنڈو اللہ یار اپنے اہل وعیال کے پاس چلے گئے' آپ کے بال بچے وہاں پر تھے' کراچی میں مکان نہیں ملتا تھا' میں عید الاضحیٰ کے دن طلبہ کے ساتھ کراچی آیا اور مولانا شبیر احمد عثمانی کی قبر پر فاتحہ پڑھی' واپسی پر ہم لوگ جمشید روڈ کی اس جامع مسجد میں ٹھہرے' جہاں آج کل شاندار مدرسہ ہے' طلبہ نے عید کے دن نوافل ادا کر کے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا مانگی کہ اے اللہ! ہم بڑے تکلیف دہ مقام میں ہیں' ہم کو اس مسجد میں ٹھکانہ دے دے' بعض وقت استجابت (قبولیت دعا) کا ہوتا ہے' دو چار دن بعد جب مولانا گھر سے واپس آئے تو فیصلہ ہوا کہ یہاں کے بجائے مدرسہ کے لئے کوئی اور جگہ ڈھونڈی جائے' چنانچہ مدرسہ کا سامان جو اب تک خریدا جاچکا تھا وہ مولوی طفیل صاحب کے حوالے کردیا' صرف چند کتابیں مدرسہ کو دی گئیں اور جامع مسجد نیو ٹاؤن کی انتظامیہ سے مشورہ کر کے مدرسہ اس مسجد کے احاطہ میں منتقل کردیا گیا۔

## مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی تاسیس اور مولانا کے صبر واستقامت کا امتحان

اس وقت مدرسہ کے نام کی کوئی عمارت نہیں تھی' مسجد ہی ہماری درس گاہ تھی اور وہی طلبہ کی خواب گاہ بھی' البتہ مسجد کی شمالی جانب ایک حجرہ تھا جس پر ٹین کی چھت تھی' اس میں، میں نے اور مولانا یوسف نے مختصر سا سامان

رکھ دیا' ہم دونوں رات کو سونے کے لئے ایک دوست حاجی یعقوب صاحب دہلی والے کی کوٹھی پر چلے جاتے' صبح چائے بھی ان کے ہاں ہوتی اور دوپہر کا کھانا کسی ہوٹل میں کھاتے' یہاں پیشاب اور قضائے حاجت کی بھی کوئی جگہ نہ تھی' اس طرح ہوٹل کے کھانے اور انسانی ضروریات کے فقدان کی وجہ سے میں سخت بیمار پڑ گیا۔

میں نے مولانا بنوریؒ سے کہا کہ مجھے خراب غذا کی وجہ سے اسہال کی تکلیف ہوگئی ہے' مجھے گھر واپس جانے کی اجازت دے دیں' مولانا نے آبدیدہ ہوکر فرمایا کہ: اس طرح میں بالکل تنہا رہ جاؤں گا' مجھ کو دو دن کی مہلت دو، میں تمہارا علاج کرتا ہوں' خدانخواستہ تم دو دن میں اچھے نہ ہوئے تو میں ہوائی جہاز سے تمہیں گھر پہنچانے کا انتظام کروں گا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے میں دو دن میں اچھا ہوگیا اور گھر آنے کا ارادہ ترک کر دیا' حسب سابق کام شروع کر دیا۔

مدرسہ کے لئے ابتداء میں جو انتظامیہ بنائی گئی' اس میں حاجی خلیل صاحب کو مہتمم بنایا گیا (جو سید جمیل صاحب کے والد ماجد تھے، بڑے مخلص اور قرون اولیٰ کے مسلمانوں کا نمونہ تھے)۔ حاجی یعقوب مرحوم کو خزانچی بنایا گیا، مگر خزانے میں کچھ نہیں تھا۔ صرف طلبہ کے خورد ونوش کے لئے کچھ رقم آجاتی تھی۔

یہاں درس کو جاری ہوئے جب چار مہینے گزر گئے تو میں نے مولانا سے کہا کہ میری گزر بسر کھیتی باڑی پر ہے۔ (مدرسہ میں تنخواہ کے لئے نہ رقم آئی نہ تنخواہ ملی۔ بس فی سبیل اللہ کام چل رہا تھا اور مولانا مرحوم کہیں سے قرض لے لوا کر اپنا اور اہل وعیال کا گزارہ چلاتے تھے) میری فصل کی کٹائی کے دن ہیں' آپ مجھے ایک ماہ کے لئے گھر جانے کی اجازت دیں' تاکہ فصل سمیٹنے کا کچھ بندوبست کرآؤں۔ مولانا مرحوم نے ہنس کر فرمایا: میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ مدرسین کے لئے میرے پاس کچھ رقم آئی ہے' ذرا انتظار کرو تاکہ تمہارے کرائے وغیرہ کا تو بندوبست ہوجائے۔ میں نے ہنسی میں کہا کہ: بلی کو چھیچھڑوں کے خواب آیا کرتے ہیں۔ ایک گھنٹے بعد مولانا مسکراتے ہوئے میرے پاس تشریف لائے اور فرمایا: ''لو مولوی صاحب! چھیچھڑے آگئے ہیں۔'' کسی صاحب نے (غالباً حاجی وجیہ الدین مرحوم نے) مدرسہ کو ٦ سو روپے چندہ بھیج دیا تھا' یہ مدرسہ کے فنڈ میں مدرسہ کا پہلا چندہ تھا۔ اس میں سے مجھ کو بھی دو سو روپیہ دے دیا۔ میں چھٹی پر گھر چلا آیا اور چھٹی گزار کر واپس چلا گیا۔ نیوٹاؤن کے قیام کے زمانہ میں ایک سال بڑی تنگی اور عسرت کا گزرا' تاہم سال کے آخر تک مدرسے کی حالت (مالی طور پر) قدرے اچھی ہوگئی۔

## مدرسہ کے بعض شدید اصول

مولانا مرحوم کے تقوے اور خدا ترسی کا یہ حال تھا کہ زکوٰۃ فنڈ صرف طلبہ کے لئے رکھتے تھے' اس کو کبھی کسی حالت میں مدرسین کی تنخواہ یا مدرسہ کی تعمیرات یا کتابوں کی خرید پر صرف نہیں کرتے تھے' دوسرے سال

مدرسہ کی حالت زکوٰۃ فنڈ میں قابل اطمینان ہوگئی۔ ایک دفعہ زکوٰۃ فنڈ میں ۲۵ ہزار روپیہ جمع تھا، مگر غیر زکوٰۃ کی مد خالی تھی، جب تنخواہ دینے کا وقت آیا تو خزانچی حاجی یعقوب صاحب نے کہا کہ مدرسین کی تنخواہ کے لئے کچھ نہیں ہے، اگر آپ اجازت دیں تو زکوٰۃ فنڈ میں سے قرض لے کر مدرسین کی تنخواہ ادا کردی جائے، بعد میں زکوٰۃ فنڈ میں یہ رقم لوٹا دی جائے گی۔ آپ نے فرمایا: ''ہرگز نہیں! میں مدرسین کی آسائش کی خاطر دوزخ کا ایندھن بننا نہیں چاہتا، مدرسین کو صبر کے ساتھ انتظار کرنا چاہئے کہ ان کے فنڈ میں اللہ تعالیٰ کچھ بھیج دے جو مدرس صبر نہیں کرسکتا، اس کو اختیار ہے کہ مدرسہ چھوڑ کر چلا جائے۔''

جب کوئی ذی ثروت، صاحبِ خیر مدرسہ کو چندہ دینے آتا تو مولانا اس سے فرماتے کہ ''مجھے زکوٰۃ کی ضرورت نہیں، یہ تو غسالہ مال ہے، جسے اگلی امتوں میں آگ آسمان سے اتر کر جلا دیا کرتی تھی۔ میرے مدرسے کے مدرسین کے لئے اگر کچھ دینا ہے تو غیر زکوٰۃ میں سے دے دو۔''

تمام عمر آپ نے چندہ کی کوئی اپیل نہیں کی، نہ مدرسے کا کوئی سفیر تھا، نہ سالانہ جلسہ ہوتا تھا، نہ کبھی کسی بڑے سے بڑے دنیادار سیٹھ کی خوشامد کی، ہمیشہ فرماتے تھے کہ: دنیا والوں کا علماء سے تعلق کچے دھاگے سے بندھا رہتا ہے، ذرا سی کوئی بات ان کے منشاء کے خلاف ہوئی اور فوراً تعلق ختم ہوا۔

مدرسہ کے دوسرے سال مولانا نافع گل پھر تدریس کے لئے تشریف لائے، آپ کو ان کے ساتھ بڑی محبت تھی، اور ان کی بڑی عزت کرتے تھے۔

مولانا مرحوم مسجد کے منتظمین کو مدرسہ کے اندرونی معاملات میں دخیل ہونے کا موقعہ نہیں دیتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ: مدرسہ اور تدریس کے امور کو صرف علماء راسخین ہی سمجھتے ہیں، غیر عالم ان باریکیوں کو نہیں سمجھتا۔

## مولانا کے کچھ اوصاف

تصوف اور علم باطن سے مولانا کو بہت شغف تھا اور اولیاء کبار کے ساتھ بڑی عقیدت رکھتے تھے۔ ظاہریہ سے خوش نہیں تھے، علمائے دیوبند کے بہت زیادہ معتقد تھے، مگر اس کے باوجود حجاز میں عبداللہ بن باز اور سابق وزیر امور دینیہ کے ساتھ (جو شیخ محمد بن عبدالوہاب کے پوتے تھے) خاصا تعلق تھا۔ شاہ فیصل شہید کے بڑے قدردان تھے۔ شاہ فیصل کے مشیروں نے ان سے آپ کی قابلیت و ذہانت اور خلوص و دیانت کی تعریف کی تھی۔ شاہ فیصل سے مولانا کی جو آخری ملاقات ہوئی، اس میں انہوں نے مولانا سے فرمایا تھا کہ: میں نے بھٹو کو ملاقات کے وقت صاف صاف بتادیا تھا کہ پاکستان کے تین دشمن ہیں: ا:... قادیانی، ۲:... کمیونسٹ ۳:... مغربی ممالک۔ مولانا نے بھٹو سے جو ملاقات لاہور میں کی تھی، اس میں آپ نے بھٹو سے فرمایا کہ: کیا تم کو ملک فیصل

نے نہیں بتایا کہ قادیانی، کمیونسٹ اور مغربی بلاک پاکستان کے تین دشمن ہیں اور انہی لوگوں نے سازش کر کے لیاقت علی خان کو مروایا تھا؟ مسٹر بھٹو نے مولانا سے کہا کہ: کیا تم مجھ کو بھی مروانا چاہتے ہو؟ مولانا نے برجستہ فرمایا کہ: ایسی موت کسی کو نصیب ہو تو اس پر ہزاروں زندگیاں قربان، جو شخص شہادت کی موت مرتا ہے وہ مرتا نہیں، بلکہ زندہ جاوید ہو جاتا ہے۔

## لاہور کی مجلس مذاکرہ

سکندر مرزا کے زمانہ میں پاکستان میں مغرب زدہ لوگوں کا طوطی بولتا تھا، حکومت کے ارباب حل وعقد پر بھی ہمیشہ اسی طبقہ کا اثر رہا، ان لوگوں کو یہ تکلیف تھی کہ حکومت جو بھی تجدد پسندانہ نئی حکمت عملی تجویز کرے، اس کے لئے صرف علماء کا طبقہ سنگِ راہ بن جاتا ہے۔ مولانا نورالحق صاحب سابق ڈین اسلامیہ کالج پشاور نے راقم الحروف سے بیان کیا کہ ایک دفعہ سابق صدر ایوب خان نے مجھ سے کہا کہ:

''تیونس، مراکش، مصر، شام کسی جگہ بھی علماء حکومت کے خلاف دم نہیں مار سکتے، محکمہ اوقاف نے سب کو باندھ رکھا ہے، ایک پاکستان ایسا ملک ہے کہ حکومت کچھ کرتی ہے تو کراچی سے پشاور تک علماء اس کے خلاف صدائے احتجاج بلند کر دیتے ہیں اور ملک میں ایک ہلچل پیدا ہو جاتی ہے، تم مصر جاؤ اور وہاں جا کر جائزہ لو کہ حکومتِ مصر نے کس ترکیب سے علماء کو باندھ رکھا ہے، پاکستان میں بھی علماء کو پابند کرنے کے لئے ایک منصوبہ تیار کرو۔''

بریگیڈیئر گلزار احمد صاحب نے بھی میرے سامنے اسی قسم کے خیالات صدر ایوب سے نقل کئے تھے۔

چنانچہ ڈین صاحب مصر گئے اور واپسی پر صدر ایوب کے سامنے تمام مساجد اور مدارس عربیہ کو حکومت کی تحویل میں لینے کا نسخہ کیمیاء تجویز کیا۔ صدر ایوب نے جب اس منصوبے پر عملدرآمد کے لئے تمام مدارس عربیہ پر قبضہ کرنے کا ارادہ ظاہر کیا تو ڈین صاحب نے ان سے کہا کہ مصر اور پاکستان کے حالات مختلف ہیں، ہماری سب سے بڑی مشکل یہ ہے کہ اگر ہم مدارس کو حکومت کے قبضے میں لے لیں تو مولانا محمد یوسف بنوری جیسے علماء مدارس کے بجائے مسجدوں کی چٹائیوں پر بیٹھ کر درس وتدریس کا سلسلہ شروع کر دیں گے، عرب ممالک میں تو عوام کو مدارس کے لئے چندہ دینے کی عادت نہیں، مگر پاکستان میں ایسے علماء ہیں کہ اگر انہوں نے مساجد میں درس و تدریس کا سلسلہ شروع کر دیا تو عوام اور مخلصین ان کو بغیر رسید کے چندے دیں گے اور مسجدوں میں پھر سے نئے آزاد مدرسے قائم ہو جائیں گے، حکومت کے سرکاری مدارس میں تو دینی علوم پڑھنے کے لئے کوئی نہیں آئے گا، اس طرح ہمارا یہ منصوبہ خاک میں مل جائے گا۔

صدر ایوب نے ڈین صاحب کو مدارس کے لئے نیا نصابِ تعلیم بنانے کا حکم دیا۔ ڈین صاحب بڑے طمطراق کے ساتھ کراچی تشریف لائے' حیدر آباد یونیورسٹی کے داؤد پوتا بھی ان کے ہمراہ تھے' ڈین صاحب نے مفتی محمد شفیع مرحوم اور مولانا بنوری مرحوم سے ملاقات کی اور انہیں نصابِ تعلیم میں ترمیم کا مشورہ دیا۔ مولانا بنوریؒ نے ان کی پوری وعظ وتقریر سن کر فرمایا:

''مدارس عربیہ کا نصابِ تعلیم کون بنائے گا؟ حدیث، تفسیر اور فقہ کے نصاب مرتب کرنے میں آپ جیسے سرکاری ملازمین کی کیا حیثیت ہے؟ نصاب علماء راسخین ہی بنا سکتے ہیں اور وہی بنائیں گے۔''

ڈین صاحب بولے۔ وہ علماء راسخین کون ہوں گے؟ آپ نے فرمایا۔ ''یہ کام یوسف بنوری اور مفتی محمد شفیع صاحب کا ہے۔ آپ کون آئے نصاب بنانے والے۔''

اس گفتگو سے یہ لوگ سخت خفیف ہوئے اور اس ''نئے نسخے'' کا ارادہ بھی ترک کردیا۔ انہی مغربی سامراج کے پروردوں نے لادینی عناصر کے ساتھ مل کر ایک اور اسکیم بنائی، وہ یہ کہ مختلف ممالکِ اسلامیہ سے علماء کو جمع کر کے ایک مجلس مباحثہ (کلوکیم) منعقد کی جائے' ان کا خیال تھا کہ پاکستان کے علماء تنگ نظری اور قدامت پسندی میں مبتلا ہیں اور مصر وشام وغیرہ کے علماء آزاد خیال اور تجدد پسند ہیں' یہاں کے علماء کا دین سب سے مختلف ہے کہ آج کے ترقی یافتہ دور میں وہ بینک کے سود کو حرام سمجھتے ہیں' خواتین کی حیاء وعصمت کی حفاظت کے لئے پردوں کے حامی ہیں اور داڑھی نہیں منڈاتے' بلکہ اسے اسلام کا شعار، مردانہ چہرے کی زینت اور سنت نبوی ﷺ سمجھتے ہیں۔ پرویز وغیرہ ملاحدہ نے حکومت کو یقین دلایا تھا کہ اس مجلس مباحثہ سے قدامت پسند طبقہ کو شکست ہوگی اور مصر وشام کے علماء یہاں کے مولویوں کو تجدد پسندی کا درس دیں گے۔

چنانچہ مصر سے شیخ مصطفیٰ زرقا، معروف دوالیبی، ابوزہرہ (جو اسکندریہ لائج کالج کے پرنسپل اور حیاتِ ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ، حیات مالک رحمۃ اللہ علیہ، حیات شافعی رحمۃ اللہ علیہ، حیات ابن حنبل رحمۃ اللہ علیہ، حیات ابن حزم رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ کے مصنف تھے اور اصولِ فقہ کے بہت بڑے عالم اور رومن قانون کے بھی ماہر تھے) ایک فصیح وبلیغ مصری عالم مہدی علام اور ازہر کے کئی اور جید علماء کو بھی دعوت دی گئی۔ پاکستان سے مولانا بنوری، مفتی محمد شفیع اور مسٹر غلام احمد پرویز کو مدعو کیا گیا۔[1] مصر وشام کے مندوبین کراچی اترے اور مولانا بنوری کے مدرسہ عربیہ نیو ٹاؤن میں تشریف لائے۔ مولانا کی عبقری شخصیت سے پہلے ہی متعارف تھے' مگر یہاں آکر مولانا کے علم سے بہت ہی متاثر ہوئے۔ مولانا نے ان کے سامنے اس مجلس مباحثہ کے اغراض ومقاصد کو بے

(۱) جہاں تک یاد پڑتا ہے ہندوستان سے مولانا ابوالحسن علی ندوی اور عبدالماجد دریا آبادی مدیر ''صدق جدید'' کو بلایا گیا تھا۔ (مدیر)

نقاب کیا اور ان تمام مسائل میں اپنا نقطہ نظر پیش کیا۔ یہ حضرات کراچی سے لاہور پہنچے تو مولانا کے خیالات کی تائید کی۔ ازہر کے علماء نے واشگاف کہا کہ: اسلام میں سود کی کوئی گنجائش نہیں۔ پرویز وغیرہ کو اسلام میں رخنہ اندازی کی جرأت نہ ہوئی۔ حکومت پاکستان کو بھی معلوم ہوگیا کہ ان مسائل میں دنیا بھر کے علماء کے خیالات و معتقدات یکساں ہیں۔ اس کلوکیم سے دینِ اسلام اور علمائے دین کو فائدہ پہنچا' ملاحدہ کی لادینی اسکیم ناکام ہوگئی اور وہ خائب وخاسر ہوکر رہ گئے۔

## تحریک ختم نبوت ۵۳ء اور مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ

مولانا (بنوری) لیاقت علی خان کے زمانے سے ایوب خان کے دور تک سیاسیات سے کنارہ کش رہے اور گوشۂ گمنامی میں بیٹھ کر تعلیم وتدریس، تصنیف وتالیف اور اصلاح وارشاد کے کام میں مشغول رہے' لیکن جب کبھی کوئی دینی تقاضا سامنے آیا' مولانا بنوری خم ٹھونک کر میدان میں کود پڑے۔ قادیانیوں کے خلاف پہلی تحریک ۱۹۵۳ء میں برپا ہوئی جو سر ظفر اللہ خان قادیانی کی وزارت خارجہ کے ساتھ خواجہ نظام الدین کی وزارت عظمیٰ کو بھی بہا کر لے گئی۔ اس وقت مولانا بنوری ٹنڈو الہ یار کے مدرسے میں شیخ التفسیر تھے' آپ نے اس وقت بھی تحریکِ ختم نبوت میں عملی حصہ لیا اور ایک جلوس کی قیادت کی جو ظفر اللہ خان قادیانی کی برطرفی کا مطالبہ کر رہا تھا' افسوس کہ اس وقت کراچی کے بعض مشاہیر علماء نے تحریک کی مخالفت کی اور خدا کی خوشنودی کے بجائے خواجہ ناظم الدین کی خوشنودی کو ضروری سمجھا' لیکن مولانا بنوری نے اس موقعہ پر کلمہ حق کہنے میں کوتاہی نہیں کی۔

## قائد تحریک ختم نبوت

اس کے کئی سال بعد جب بھٹو کے دور میں قادیانیوں کے خلاف دوبارہ تحریک شروع ہوئی تو اس وقت مولانا محمد انور شاہؒ کے جانشین کو اللہ تعالیٰ نے تحریک کی قیادت کے لئے چنا' حضرت مولانا محمد انور شاہ رحمہ اللہ قادیانی تحریک سے بڑے فکر مند تھے' ان کی زندگی میں انگریز اقتدار کی بدولت قادیانیوں نے کشمیر میں جو رسوخ حاصل کرلیا تھا' اس پر بہت پریشان تھے۔ ایک دفعہ فرمایا کہ:

''مجھ کو قادیانی تحریک سے بڑا خطرہ تھا' اس کی وجہ سے میری رات کی نیند اڑ گئی تھی' لیکن نہ تو ظاہری اسباب و وسائل کے اعتبار سے دنیاوی طور پر مقابلے کی طاقت تھی اور نہ اللہ تعالیٰ کے ہاں میری اتنی وجاہت تھی کہ میری دعا قبول ہو۔''

یہ حضرت کی شانِ عبدیت تھی جو حق تعالیٰ کی شانِ بے نیازی پر نظر کرنے کی وجہ سے پیدا ہوئی تھی۔ ورنہ اللہ تعالیٰ کے یہاں ان کو جو وجاہت حاصل تھی' وہ ان کے کمالات وخدمات سے ظاہر ہے' چنانچہ خود ہی اسی موقع پر

فرمایا کہ: ''بالآخر اللہ تعالیٰ نے میرے دل میں یہ بات ڈال دی کہ انشاء اللہ! یہ فتنہ بھی اپنے پیشرو فتنوں کی طرح فرو ہو جائے گا اور دینِ اسلام اس رخنہ سے محفوظ رہے گا' اس کے بعد مجھے اطمینان ہو گیا اور سکون وقرار نصیب ہوا۔''

بہر حال اللہ تعالیٰ نے شیخ انور کی دعا قبول فرمائی اور ان کے علوم وانفاس کے وارث اور جانشین مولانا سید محمد یوسف کو اس جہاد کے لئے تیار کیا۔ باقی جو کچھ تحریک کے دوران گزرا اور مولانا بنوری نے اس کے لئے جو کچھ کیا' اس کے دیکھنے والے لاکھوں انسان زندہ ہیں' اس لئے میں اس سلسلے میں کچھ زیادہ نہیں لکھنا چاہتا' مختصراً یہ اللہ تعالیٰ نے بھٹو جیسے بے دین آدمی کے ہاتھ سے (جس کے انتخاب کے لئے قادیانیوں نے لاکھوں روپیہ خرچ کیا تھا) قادیانیوں کو اسمبلی کی منظوری سے آئینی طور پر خارج از اسلام قرار دلوایا۔ آنحضرت ﷺ کا ارشاد بالکل سچ ہے: ''ان اللّٰہ لیؤید ھذا الدین بالرجل الفاجر''۔

ترجمہ:... ''اللہ تعالیٰ کبھی اس دین کی مدد کا کام فاجر و بدکار آدمی سے بھی لے لیتے ہیں''۔

مولانا کے علم جہاد کے نیچے تمام دینی وسیاسی جماعتوں نے جمع ہو کر اس تحریک میں حصہ لیا۔

## اسلامی نظریاتی کونسل کے راہنما

تحریکِ ختم نبوت کی کامیابی کے بعد مسلمانانِ پاکستان کو خیال ہو گیا تھا کہ مولانا کی سی مخلص و بے لوث ہستی اگر میدان میں آجائے تو مسلمانانِ پاکستان کا دوسرا مطالبہ یعنی اجرائے شریعت بھی منظور ہو سکتا ہے' مگر چونکہ مولانا سیاسی ہنگاموں اور نام ونمود سے سخت متنفر تھے' اس لئے قادیانیت کو غیر مسلموں کے مرگھٹ میں دفن کرنے کے بعد وہ پھر اپنی سابقہ گوشہ نشینی کی طرف لوٹ گئے اور تعلیم وتدریس میں مشغول ہو گئے' لیکن جب پاکستان کے مسلمانوں کی جدوجہد جنرل ضیاء الحق کے ہاتھ میں مکمل ہونے لگی تو جنرل موصوف نے پھر اسلامی نظریاتی کونسل کی راہنمائی کے لئے مولانا کو منتخب کیا' بالآخر مولانا کی وفات کا سانحہ بھی اسی مقدس مشن کی جدوجہد میں پیش آیا:

''خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را''

## فتنۂ پرویزیت کے خلاف جہاد

ان کارناموں کے علاوہ مولانا کا ایک اور کارنامہ بھی یاد آیا اور وہ تھا مسٹر غلام احمد پرویز کے فتنۂ انکارِ حدیث کے خلاف مولانا کا جہاد۔ پاکستان کے لادینی عناصر نے جس طرح مولانا عبید اللہ سندھی کے نام کو غلط استعمال کیا اور ان کی طرف منسوب کر کے بے ہودہ نظریات پھیلانے کی کوشش کی' اسی طرح مسٹر غلام احمد پرویز کو بھی انگیخت کی اور ''الارض لِلّٰہ'' کے نعرے سے ''نظام ربوبیت'' کے نام کی تحریک اٹھائی۔ اگرچہ مسٹر پرویز کی

ساخت و پرداخت دہلی کے سیکریٹریٹ کے زمانے میں نوکر شاہی کے ہاتھوں ہوئی، لیکن پاکستان میں یہ تحریک ''انکارِ ملکیت زمین'' کے عنوان سے چلائی گئی۔ جو دراصل کمیونزم نظریہ کے مطابق شخصی ملکیت کے انکار کا پہلا زینہ ہے۔ مولانا بنوری نے اس فتنے کا مقابلہ کرنے کے لئے اس تحریک کے داعی پر ضرب لگانا ضروری سمجھا۔ چنانچہ مولانا نے مسٹر پرویز کے افکار پر مشتمل ایک رسالہ مرتب کرایا جس کو پڑھ کر تمام مکاتبِ فکر کے علماء نے اس فتنۂ انکارِ حدیث کو خالص کفر قرار دیا اور پھر علماء کا متفقہ فتویٰ ''پرویز کافر ہے'' کے نام سے اسے شائع کیا۔ اس طرح یہ عظیم فتنہ فرد ہوگیا' جس کی پشت پناہی غلام محمد گورنر جنرل سے صدر ایوب تک ساری حکومتیں کررہی تھیں اور جس کی لپیٹ میں سرکاری ملازمین اور جدید طبقہ کے ناواقف لوگ آئے ہوئے تھے۔

## فضل الرحمانی فتنہ کے خلاف جہاد

اسی لادین ٹولے نے ڈاکٹر فضل الرحمٰن کو امریکہ سے درآمد کیا' فضل الرحمٰن مولانا کے مدرسے میں آیا اور مولانا سے ملاقاتیں کیں' کاتب الحروف ان دنوں مدرسہ نیوٹاؤن میں تھا' فضل الرحمٰن نے میرے سامنے یہ بہروپ بنایا کہ میں پہلے ملحد تھا، شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہؒ کی کتابوں کے مطالعہ سے مسلمان ہوا ہوں اور میں ''ادارۂ تحقیقاتِ اسلامی'' کے ذریعے کتاب وسنت کے مطابق اسلام کی اشاعت کرنا چاہتا ہوں' ایک بار اس ملحد کے ساتھ ہم دونوں ''ادارۂ تحقیقات اسلامی'' کے دفتر میں بھی گئے اور پھر مجلس مباحثہ میں مولانا بنوری کو بھی شریک کیا' لیکن جلد ہی معلوم ہوگیا کہ غلام احمد پرویز یا یہ فضل الرحمٰن ملحد سب علماء کو دھوکہ دے کر اسلام کا نیا ایڈیشن تیار کرنا چاہتے ہیں۔ مولانا بنوری نے اس فتنے کے خلاف علماء کو متحد کرکے انہیں سرکاری نوکر شاہی کے اس پروردہ فتنے سے آگاہ کیا' کچھ عرصے بعد فضل الرحمٰن علماء کے متفقہ احتجاج کی وجہ سے ایوب خان کے آخری دور میں پاکستان سے چلتا بنا اور یہی فتنہ ایوب خان کے زوال کا باعث بنا۔

## مولانا کے احباب

اب میں مختصراً مولانا کے احباب کی فہرست لکھتا ہوں۔ یہ تو ظاہر ہے کہ مولانا بنوری شیخ انور شاہ کے شاگردِ رشید، خادمِ خاص اور ان کی علمی وراثت کے حامل تھے' مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے مرید تھے اور ان کی زیرِ ہدایت مختلف اذکار واوراد کرتے تھے' حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی نے انہیں اپنا خلیفہ ''مجاز صحبت'' قرار دیا تھا' مولانا شبیر احمد عثمانی کے آپ شاگرد تھے' مگر وہ آپ سے شاگردوں کے بجائے برابر کے دوستوں کا سا سلوک کرتے تھے اور قدر ومنزلت سے پیش آتے تھے۔ مولانا بدر عالم مہاجر مدنی آپ کے ساتھ بڑی محبت کرتے تھے۔ سید سلیمان ندوی کو آپ سے جو تعلق خاطر تھا وہ ان مکاتیب سے ظاہر ہے جو انہوں نے

مولانا کو لکھے۔ دیوبند کے مفتی اعظم مولانا مہدی حسن کے ساتھ سورت کے زمانے میں تعلقات تھے' مولانا مہدی حسن دیوبند تشریف لائے تو تعلقات اور بڑھ گئے' افغانستان کے مشہور پیر طریقت، زینت المشائخ، مشہور بہ ''پیر شور بازار'' بھی آپ کے ساتھ محبت کرتے تھے' مصر میں افغانستان کے سفیر صادق مجددی کے آپ کے ساتھ گہرے تعلقات تھے' افغانستان کے ایک بزرگ شیر آغا، جو افغانستان سے آ کر ''نوساری'' میں مقیم تھے اور بیس سال تک مدینہ شریف میں مقیم رہے، ان کی بھی آپ پر بڑی شفقت تھی۔ مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مرحوم کے ساتھ جو تعلق تھا وہ ایک خط سے ظاہر ہے جو مفتی صاحب کی وفات پر انہوں نے مجھے لکھا تھا۔ وطن میں سب سے زیادہ تعلق مولانا عبدالحق نافع کاکاخیل سے تھا اور آخری دور میں تو پاکستان کے تمام مشاہیر کے ساتھ روابط اور تعلقات زیادہ ہو گئے تھے' نہ صرف ان کی شرافت ونجابت اور خوش خلقی کی وجہ سے' بلکہ ان کی بزرگی اور علمی بلندی کی وجہ سے پاکستان میں تمام اکابر اور علماء کے ساتھ تعلقات تھے۔ تحریک ختم نبوت کے زمانے میں مظفر علی شمسی کے مداح اور نواب نصر اللہ خان کی سیاسی سوجھ بوجھ کے معترف تھے' شام کے ایک حنفی عالم شیخ عبدالفتاح ابوغدہ، جو شیخ محمد زاہد الکوثری کے شاگرد رشید، ان کے علوم کے حامل، دورِ حاضر میں مذہب حنفی کے بہت بڑے عالم اور کلیۃ الشریعۃ ریاض میں فقہ کے شیخ ہیں، وہ بھی مولانا کے مخلص احباب میں سے ہیں۔ حضرت مولانا عبدالرحمٰن کامل پوری سے مولانا کو بڑی مودت وموانست تھی' جناب مولانا مفتی محمود کے ساتھ بھی بڑے گہرے تعلقات تھے' مفتی صاحب نے صوبہ سرحد کی وزارت علیا کے زمانے میں مولانا کو گورنمنٹ ہاؤس پشاور میں مدعو کیا تھا اور مروجہ قوانین کو شریعتِ اسلامیہ کے مطابق بنانے کا ارادہ کیا تھا۔ اس دعوت میں سرحد کے گورنر ارباب سکندر خلیل، تمام وزراء اور اعیان ومشاہیر نے شرکت کی تھی۔

☆☆☆

مولانا محمد حبیب اللہ مختار

# داستانِ عہدِ گل

داستانِ عہد گل را از نظیری می شنو
عندلیب آشفتہ تری گوید ایں افسانہ را

ذیل کی سطور میں حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ کی خودنوشت سوانح کے آئینہ میں آپ کی حیات طیبہ کا عکس پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے:

ما ہرچہ خواندہ ایم فراموش کردہ ایم
الّا حدیثِ دوست کہ تکرار می کنیم

## سلسلۂ نسب

حضرت شیخ قدس سرہ نجیب الطرفین سید تھے، آپ سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ کے مشہور شیخ حضرت سید آدم بنوری رحمہ اللہ کی اولاد میں سے تھے، شجرۂ نسب حسبِ ذیل ہے:

سید محمد یوسف بن محمد زکریا بن میر مزمل شاہ بن میر احمد شاہ بن میر موسیٰ بن غلام حبیب بن رحمت اللہ شاہ بن عبدالأحد[1] بن حضرت محمد اولیاء بن سید السادات شیخ المشائخ صفوۃ الشجرۃ النبویہ معدن علوم الأولین والآخرین، قطب الأقطاب سلطان العارفین، حاجی الحرمین الشریفین، مخزن اسرار الٰہی السید آدم بنوری بن اسمٰعیل بن بہوا بن حاجی یوسف بن یعقوب بن حسین بن دولت بن قلیل بن سعدی بن قلندر بن حضرت محمد العلوی بن علی بن اسماعیل بن ابراہیم ابن امام موسیٰ کاظم بن امام جعفر صادق بن امام محمد باقر بن امام زین العابدین بن سیدنا الحسین رضی اللہ عنہ ابن امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ۔

(۱)..... نفحۃ العنبر میں عبدالاحد کے بجائے ''یحیٰ'' مرقوم ہے۔

## مولد وموطن

بروز جمعرات ۶ ربیع الثانی ۱۳۲۶ھ مطابق ۱۹۰۸ء بوقت سحر یہ آفتاب علم دعرفان ضلع مردان میں رشکئی اسٹیشن کے قریب ''مہابت آباد'' نامی بستی میں طلوع ہوا' ضلع انبالہ ریاست پٹیالہ کے ''بنور'' نامی گاؤں میں حضرت الشیخ رحمہ اللہ کے جدامجد سید آدم اقامت پذیر تھے' اسی نسبت سے وہ بنوری کہلائے اور ان کا خاندان بنوری خاندان کہلانے لگا۔

## ابتدائی تعلیم

قرآن کریم اور ابتدائی تعلیم اپنے والد ماجد رحمہ اللہ اور ماموں مولانا فضل صمدانی بنوری رحمہ اللہ سے اپنے گھر پر گڑھی میر احمد شاہ پشاور میں حاصل کی' صرف ونحو ودیگر فنون کی ابتدائی کتابیں بھی یہیں زیر درس رہیں' ابتدائی اساتذہ میں مشہور اساتذہ شیخ حافظ عبداللہ بن خیر اللہ پشاوری رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۱۳۴۰ھ ہیں' پھر امیر حبیب اللہ خان کے دور میں کابل (افغانستان) کے ایک مدرسہ میں تعلیم حاصل کی اور فقہ، اصولِ فقہ، منطق، ادب، بیان وغیرہ علوم وفنون کی متوسط کتابیں پشاور اور کابل کے علماء سے پڑھیں' آپ کے اس دور کے اساتذہ میں قاضی القضاۃ مولانا عبدالقدیر رحمۃ اللہ علیہ افغانی لقمانی (افغانستان جلال آباد کے محکمۂ شرعیہ کے قاضی مرافعہ) اور شیخ محمد صالح القیلغوی افغانی وغیرہ زیادہ مشہور ہیں۔

باقی ماندہ علوم وفنون کی کتابیں علماء دیوبند سے پڑھیں' چنانچہ ۱۳۴۵ھ سے ۱۳۴۷ھ تک دارالعلوم دیوبند میں طالب علم رہے اور وہاں محقق العصر مولانا شبیر احمد عثمانی (فتح الملہم شرح صحیح مسلم کے مصنف) اور امام العصر، محدثِ جلیل حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ آپ کے اجلہ مشائخ میں سے تھے۔

حوادثِ ایام اور ابتلاآتِ زمانہ کی وجہ سے جب امام العصر رحمہ اللہ اور مولانا شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ دارالعلوم دیوبند چھوڑ کر ڈابھیل منتقل ہوگئے تو ہمارے شیخ نور اللہ مرقدہ بھی اپنے شیخ امام العصر مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ کے ساتھ چلے گئے اور جامعہ اسلامیہ ڈابھیل سے ہی فارغ التحصیل ہوئے۔

فراغت کے بعد ۱۹۳۰ء میں اپنے والد ماجد رحمہ اللہ کے اصرار وخواہش پر ایک ماہ کی قلیل مدت میں تیاری کر کے پنجاب یونیورسٹی سے مولوی فاضل کا امتحان پاس کیا' چار سال تک پشاور میں جمعیۃ العلماء کے پلیٹ فارم پر سیاسی ودینی خدمات انجام دیتے رہے اور جمعیۃ العلماء پشاور کے صدر بنائے گئے' بعد میں اپنی جوانی کے اس قیمتی وقت کے سیاست کے نذر ہونے پر افسوس کا اظہار فرمایا کرتے تھے' پشاور کے قیام کے دوران بھی آپ مدرسہ رفیع الاسلام بھانہ ماڑی میں تدریس کے فرائض نہایت خوش اسلوبی اور تحقیق وتدقیق کے ساتھ

انجام دیتے رہے۔

امام العصر حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیر نور اللہ مرقدہ آپ کے خصوصی اور سب سے بڑے شیخ ہیں۔ ہمارے شیخ رحمہ اللہ اپنے شیخ کے سچے عاشق اور محبِّ صادق تھے‘ ان کی ایک ایک ادا کو اپنے اندر جذب کرلیا تھا‘ ان کی محبت سے آخر دم تک سرشار رہے اور کسی نہ کسی مناسبت سے اس انداز سے ان کا ذکرِ خیر فرماتے کہ معلوم ہوتا کہ ابھی اپنے شیخ سے مل کر آرہے ہیں‘ ان کے ملفوظات ایسے محفوظ کر رکھے تھے کہ ہو بہو انہیں الفاظ میں بیان کرنے کے بعد فرمایا کرتے تھے: واللہ ھذا لفظہ، واللہ ھذا لفظہ۔ ان کے ذکرِ خیر کے وقت ایسا محسوس ہوتا تھا کہ گویا ہر بُنِ مو سے اظہارِ تشکر و امتنان اور ہر لفظ و حرف سے محبت و عقیدت کا چشمہ ابل رہا ہے‘ آپ نے امام العصر رحمۃ اللہ علیہ سے ہی اعلیٰ تعلیم کے مراحل طے کئے اور سب سے زیادہ فیض اٹھایا‘ سفر و حضر میں ان کے خادم اور ایک سال سے زیادہ عرصہ تک شب و روز ہمہ دم ان کے رفیق رہے‘ شیخ رحمہ اللہ نے ان کی جانفشانی، لگن، محبت، عقیدت و خدمت کو دیکھ کر اتنا اثر لیا کہ آپ کو اپنے ساتھ ملحق کرلیا اور ”ضرب الخاتم“ کے حوالے ”اسفارِ اربعہ“ سے نکالنے کا کام سپرد کیا اور اس سلسلہ میں محنت و بلند ہمتی کو دیکھ کر فرمایا کرتے تھے کہ: جو آپ کر رہے ہیں اگر سیف اللہ شاہ دو گھنٹے کرے تو چیخ اٹھے اور واقعی حقیقت بھی یہی تھی‘ آپ چوبیس گھنٹے میں دو ڈھائی گھنٹے آرام کرتے اور بقیہ سارا وقت اپنے شیخ کی خدمت میں صرف کرتے‘ اللہ تعالیٰ نے اس خدمت کا صلہ یہ دیا کہ آپ کو بھی اپنے شیخ کے رنگ میں رنگ دیا اور بے نظیر محدث، بے بدل عالم، جلیل القدر محقق، بلند پایہ فقیہ، اعلیٰ درجہ کا مفسر، اونچے درجہ کا ادیب و شاعر بنا دیا‘ ہمارے شیخ رحمہ اللہ اپنے شیخ امام العصر رحمہ اللہ کا پرتو اور اسلاف کا چلتا پھرتا نمونہ تھے‘ جنہیں دیکھ کر خدا یاد آتا اور ایمان تازہ ہوتا تھا:

ان کی صورت دیکھ کر آنے لگی یادِ خدا
نورِ رخ ان کا چراغِ راہِ عرفاں ہوگیا

اور پھر شیخ رحمہ اللہ کی بے لوث خدمت ہی کا صلہ تھا کہ شیخ کی وفات کے بعد یہ ہونہار شاگرد اپنے شیخ کے لگائے ہوئے باغ کا رکھوالا بنا اور ڈابھیل کے جامعہ اسلامیہ کا شیخ الحدیث و صدر مدرس بننے کا شرف حاصل ہوا۔ نیز جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کی مجلس علمی نے آپ کو مجلس کا باقاعدہ رکن بنایا اور ۱۹۳۷ء میں اپنی بعض کتب کی طباعت کے سلسلہ میں قاہرہ بھیجا‘ آپ کی زیرِ نگرانی ”نصب الرایہ“ اور ”فیض الباری“ جیسی بلند پایہ علمی و تحقیقی کتابیں زیورِ طبع سے آراستہ ہوئیں، جن کے حسنِ طباعت کی آج بھی دنیا داد دینے پر مجبور ہے۔ اسی سفر میں مصر، یونان، ترکی اور حجاز مقدس کا سفر کیا اور مفوضہ علمی خدمت کو انجام دیا۔

ڈابھیل میں قیام کے دوران جمعیۃ العلماء صوبہ گجرات کے بھی صدر بنائے گئے اور بمبئی اوقاف کمیٹی کے

بھی ممبر منتخب کئے گئے اور پاکستان آنے تک ڈابھیل میں شیخ الحدیث کے منصب پر فائز رہے۔

## ہجرت

قدرتِ الٰہیہ اس آفتابِ عالمتاب کو صرف ڈابھیل تک محدود نہ رکھنا چاہتی تھی لہذا آپ کی ہجرت کے اسباب پیدا ہونا شروع ہوئے اور مولانا شبیر احمد عثمانی اور مولانا بدر عالم مدنی رحمہما اللہ نے پاکستان آنے پر اصرار کیا' چنانچہ ۱۶ جنوری ۱۹۵۱ء کو پاکستان تشریف لے آئے' جب آپ پاکستان پہنچے تو مرکزی وزراء نے آپ کا استقبال کیا' مولانا عثمانی اور مولانا مدنی رحمہما اللہ کے اصرار و دعوت پر دار العلوم الاسلامیہ ٹنڈو الہ یار (ضلع حیدر آباد سندھ) میں شیخ التفسیر ہوئے اور وہاں تین سال تک تشنگانِ علم تفسیر و حدیث کو سیراب کرتے رہے اور پھر بعض ناگفتہ بہ حالات کی وجہ سے وہاں سے کراچی منتقل ہوگئے' ۱۹۵۳ء میں نیوٹاؤن کراچی میں مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی بنیاد رکھی اور شروع میں فارغ التحصیل علماء حضرات کی تربیت کے لئے درجہ تکمیل کا افتتاح کیا' بعدازاں دورۂ حدیث کے درجہ کا اجراء کرنا پڑا' بالآخر درس نظامی کے تمام درجات کرنا پڑے' حضرت شیخ رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ: عام طور سے مدارس کا افتتاح تحتانی درجات سے ہوا کرتا ہے اور پھر اوپر کو ترقی ہوتی ہے، مگر یہ عجیب بات ہے کہ ہمارے یہاں ترتیب اس کے برعکس ہوئی، ہم نے پہلے فارغ التحصیل حضرات کی تکمیل و تربیت کا ارادہ کیا تھا' مگر مطلوبہ استعداد کے فارغ التحصیل میسر نہیں آتے تھے' اس لئے مجبوراً دورۂ حدیث کا درجہ جاری کیا اور دورۂ حدیث کی تیاری کی خاطر نیچے کے درجے بھی جاری کرنا پڑے۔

## مکانتِ علمی

زمانۂ قیام ڈابھیل (ضلع سورت) میں آپ کو دار العلوم دیوبند کے طبقہ علیا کی مدرسی کی بار بار پیشکش کی گئی' لیکن معذرت کردی۔ دار العلوم دیوبند کے منصبِ افتاء کے لئے حضرت شیخ الاسلام مولانا شبیر احمد عثمانی، مولانا حسین احمد مدنی رحمہما اللہ اور قاری محمد طیب صاحب مدظلہ تینوں حضرات نے اصرار فرمایا' لیکن انکار کردیا۔ جامعہ احمدیہ بھوپال کے شیخ الحدیث کے عہدہ کے لئے سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ نے دعوت دی' لیکن قبول نہ فرمائی' اس کا سبب غالباً یہ تھا کہ آپ ڈابھیل کے مدرسہ کو اپنے شیخ رحمہ اللہ کی امانت سمجھتے تھے اور اس سے مفارقت آپ کو گوارا نہ تھی۔

آپ نے جس زمانہ میں دار العلوم الاسلامیہ ٹنڈو الہ یار سے ترکِ تعلق کیا تو کراچی سے پشاور تک پاکستان کے دسیوں علمی مراکز سے دعوت نامے موصول ہوئے اور اعلیٰ مناصب کی پیشکش کی گئی' لیکن یہی طے کیا کہ بقیہ تھوڑی سی زندگی ادھر اُدھر ضائع کرنے اور نئے تجربات کے بجائے اپنے طرز کے ادارہ کے قائم کرنے پر

صرف کرنا چاہئے' ساتھ ہی یہ بھی سوچتے تھے کہ اس قسم کے عظیم الشان کام جس اخلاص، بلند ہمتی، جہد مسلسل، صبر و استقامت، رفقاء کار کی روحانی و مادی معاونت کے محتاج ہوتے ہیں، یہ تمام امور مجھے میسر نہیں' اس لئے ضروری سمجھا کہ خود اس ذات سے مدد مانگی جائے جس کے ہاتھ میں زمین و آسمان کے خزانے ہیں اور اس کے لئے اس ذات کو شفیع بنایا جائے جسے رحمۃ للعالمین فرمایا گیا ہے اور جن سے تعلق و وابستگی رحمت الٰہی کی جاذب ہے۔ چنانچہ اس مقصد کے لئے حرمین شریفین کے سفر پر روانہ ہوئے اور حج بیت اللہ و زیارت مدینہ منورہ کو اپنے سفر جدید کے لئے ذریعہ بنایا' تاکہ استخارہ اور استشارہ کے ذریعہ جو مناسب معلوم ہو' اس پر عمل پیرا ہوں' لہذا بروز جمعہ ۴ر ذی الحجہ ۱۳۷۳ھ کو ہوائی جہاز سے بصرہ گئے اور وہاں سے عراقی ایئرلائن کے ذریعہ جدہ پہنچے' مقدس مقامات اور دعاؤں کی مقبولیت کی جگہوں پر، قبولیت کے مخصوص حالات و واقعات میں اسی مقصد وحید کے لئے خصوصی دعائیں کرتے رہے' بیس روز تک مکہ مکرمہ میں قیام رہا' مکہ مکرمہ کے اس قیام میں خود بھی سراپا فقیر بن کر بارگاہ رب العزت میں دعا و ابتہال میں مشغول رہے اور وہاں کے ارباب قلوب، اصحاب باطن اور اہل اللہ سے خصوصی روابط قائم کئے اور ان سے بھی عقدہ کشائی کے لئے استخاروں اور دعاؤں کی فرمائش کی۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان دنوں آپ پر سپردگی اور تفویض کی خاص حالت طاری تھی اور جس طرح ایک بے اختیار غلام اپنے مالک کے اشارۂ چشم و آبرو کا منتظر رہتا ہے، کسی کام میں وہ اپنی رائے سے قدم نہیں اٹھاتا، اسی طرح آپ بھی چاہتے تھے کہ بارگاہ ربوبیت سے آپ کو کوئی مشورہ ملے' مکہ مکرمہ سے روضۂ اقدس (علی صاحبہا الف الف تحیۃ) پر حاضری دینے کے لئے روانہ ہوئے' مدینہ طیبہ میں بتیس (۳۲) روز قیام رہا۔ یہاں بھی دعاؤں اور استخاروں کا وہی سلسلہ رہا' مزید براں یہ کہ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ نے یہاں ارباب قلوب، اصحاب باطن اور اہلِ مکاشفہ سے تعلق پیدا کیا' ان حضرات سے بھی عقدہ کشائی کے لئے دعاؤں اور استخاروں کی درخواست کی۔

حضرت شیخ رحمہ اللہ پر ان دنوں بے قراری و بے کسی کی عجیب کیفیت طاری تھی' آپ یہ معلوم کرنا چاہتے تھے کہ کیا انہیں دار العلوم اسلامیہ ٹنڈو الہ یار میں رہنا چاہئے یا اپنا مستقل ادارہ قائم کرنا چاہئے اور یہ کہ کیا مدرسہ سے مشاہرہ لے کر تعلیم و تدریس کا کام کریں یا طب وغیرہ کو ذریعہ معاش بنا کر بلا معاوضہ یہ خدمت بجالائیں۔ مسلسل دعاؤں، مشوروں اور استخاروں کے نتیجہ میں بالآخر آپ کی عقدہ کشائی ہوئی اور مکاشفات کے ذریعہ آپ کو رہنمائی ملی کہ:

۱- ٹنڈو الہ یار کا مدرسہ چھوڑ کر اپنا ادارہ قائم کریں۔

۲- کوئی ذریعہ معاش نہ اپنائیں' بلکہ مشاہرہ لے کر یکسوئی سے اپنے تمام اوقات تعلیم و تدریس اور دینی خدمات کے لئے وقف کردیں۔

یہ صورتِ حال مدینہ منورہ میں قیام کے پندرہ روز بعد پیش آئی تھی' جب حضرت شیخ رحمہ اللہ وطن واپس لوٹے تو فرماتے تھے کہ: مجھے کچھ پتہ نہیں چل رہا تھا کہ کیا کروں؟ کیسے کروں؟ تقریباً ایک سال تک اسی شش و پنج میں رہے کہ اس اثناء میں ایک صاحب ثروت شخص حاجی یوسف سیٹھی صاحب رحمۃ اللہ علیہ (جنہوں نے اپنے آپ کو قرآنِ کریم اور دین کی تعلیم عام کرنے کے لئے وقف کردیا تھا) تشریف لائے اور پچاس ہزار روپے کی پیشکش کی جو آپ رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا عبدالرحمٰن کاملپوری رحمۃ اللہ علیہ کے تقریباً پانچ سال کے مشاہرہ کے لئے کافی ہوتا اور عرض کیا کہ: مدرسہ کھول کر معاش کی طرف سے بے فکر ہوکر کام کریں' لیکن حضرت شیخ رحمہ اللہ نے اسے توکل واخلاص کے منافی سمجھتے ہوئے یہ کہہ کر معذرت کردی کہ مدرسہ کی بنیاد رکھنے سے قبل میں کسی کی معاونت ومساعدت قبول نہیں کرسکتا' اس کا مطلب یہ ہوگا کہ ہمارا بھروسہ واعتماد اس پیسہ پر ہوگا خدا کی ذات پر نہیں۔ ہم یہ چاہتے ہیں کہ خدا کے لئے کام کریں اس پر بھروسا کریں' جب ہم اس کے لئے کام کریں گے تو وہی ہماری تمام ضروریات کا کفیل ہوگا۔

حضرت شیخ قدس سرہ جتنا انکار کرتے' سیٹھی صاحب اتنا ہی اصرار کرتے رہے' لیکن چونکہ آپ کا خدا کی ذات پر اعتماد نہایت قوی تھا' وہ اس کو توکل کے خلاف سمجھتے تھے' اس لئے ٹھکراتے رہے' حتیٰ کہ جب وہ صاحب مایوس ہوگئے تو انہوں نے اپنے ساتھی سے کہا۔ ''ن دانئیں۔'' مقصد یہ تھا کہ عجیب آدی ہیں' پیسہ نہیں اور پھر بھی اتنی خطیر رقم کو اس طرح ٹھکرارہے ہیں' انہیں کیا معلوم تھا کہ ٹھکرانے والا کون ہے؟ وہ بظاہر گدائے بے نوا ہے' مگر توکل وقناعت جیسے بے بہا خزانے کا مالک ہے' یہ وہ بے تاج بادشاہ ہے جو دلوں پر حکومت کرتا ہے' مخلوق کے بجائے خالق پر اعتماد رکھتا ہے۔

زمانہ طالب علمی میں راقم الحروف ایک مرتبہ سفر میں تھا' عریضہ ارسال خدمت کیا' جس میں کچھ نصیحت کی درخواست بھی پیش کی۔ جواب آیا اور ایسی عمدہ' قیمتی اور بہترین نصیحت پر مشتمل جو آبِ زر سے لکھنے کے قابل ہے' تحریر فرمایا:

''دنیا میں اللہ تعالیٰ کی ذات اقدس کے سوا کسی سے کسی خیر کی توقع نہ کریں اور نہ کسی پر اعتماد وتوکل کریں' ورنہ سوائے خسران وناکامی' کوئی اور نتیجہ نہ ہوگا۔''

وقت گزر رہا تھا' حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ تعلیمِ دین کے لئے بے قرار تھے' اس اثناء میں اپنے ایک ساتھی سے طے پایا کہ نیا مدرسہ کھولا جائے' اس کے لئے حضرت شیخ قدس سرہ نے حکومتِ پاکستان سے بعض اربابِ اختیار کے ذریعے یہ مطالبہ کیا کہ: ہمیں مدرسہ کے لئے ایک قطعہ اراضی دیا جائے' حکومتِ پاکستان نے کراچی سے باہر تقریباً آٹھ میل کے فاصلہ پر شمال مغرب میں حب ندی کے راستہ میں ''لال جیوہ'' مقام پر دس ایکڑ زمین

دینے کا وعدہ کرلیا۔

مادی وسائل کی قلت، تعمیری مشکلات، کتابوں کے حصول میں دقتوں اور طلبہ کے وظائف، اساتذہ کے مشاہرات کے حصول میں پیش آنے والی مشکلات کے سبب حضرت شیخ رحمہ اللہ ابھی کام کی ابتداء کے بارے میں متردد ہی تھے کہ آپ کی طرف سے اخبارات وجرائد میں یہ اعلان آگیا کہ درس نظامی کے فارغ التحصیل طلباء کے لئے درجہ تخصص اور درجہ تکمیل کا افتتاح مذکورہ مدرسہ میں کردیا گیا ہے' جس میں تعلیم اور نصابِ تعلیم کا نظام یہ ہوگا۔

۱-مشکلاتِ قرآن۔

۲-مشکلاتِ حدیث۔

۳-مذاہب فقہاء کا مقارنہ ابن رشد کی کتاب ''بداية المجتهد'' کے طرز پر۔

۴-مقدمہ ابن خلدون۔

۵-حکیم الہند حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی کی ''حجة الله البالغة'' کا جزء اول۔

۶-تاریخ ادب عربی کے لئے ''تاريخ الأدب العربي'' اور ''الوسيط''۔

۷-عربی مضمون نگاری اور لکھنے بولنے کی مشق اور اس سلسلہ میں جن کتب کی ضرورت محسوس ہو، طلباء کو وہ یاد کرانا۔ مثلاً ابن الأجدابی کی ''كفاية المتحفظ'' اسکافی کی ''مبادئ اللغة العربية'' ہمدانی کی ''الألفاظ الكتابية'' اور ابو منصور ثعالبی کی ''فقه اللغة''۔

یہ اعلان ہوتے ہی درس نظامی کے دس فارغ التحصیل طلباء حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے پاس پہنچ گئے۔ جن میں دارالعلوم دیوبند اور مظاہر العلوم سہارنپور جیسے ہندوستان کے مشہور ومعروف مراکزِ علم کے فضلاء بھی تھے' لیکن اکثریت ان طلبہ کی تھی جنہوں نے پاکستان کے دینی مدارس سے سند حاصل کی تھی، اب حضرت شیخ رحمہ اللہ طلبہ کے لئے کتابیں خریدنے اور ان کے وظیفہ کا بندوبست کرنے پر مجبور تھے' اس وقت آپ کے پاس ایک دوست کے بارہ سو روپے امانت رکھے ہوئے تھے' آپ نے وہ روپے ان سے قرض لے کر ضروری کتابیں خریدیں اور طلباء کو وظیفہ دیا اور عملی کام شروع کردیا' جن صاحب کی رفاقت میں یہ کام شروع کیا تھا وہ تبرعات ومعاونت کے حصول کے لئے اپنے مخلص احباب سے ملنے لگے، لیکن ابھی زیادہ وقت نہ گزرا تھا کہ آپ کو یہ احساس ہوا کہ میں اپنے ساتھی کے ساتھ شریک رہ کر اپنے مقصد کو عملی جامہ نہیں پہنا سکتا' نہ اپنی صوابدید کے مطابق طلباء کی علمی، اخلاقی، عملی، دینی اور دنیوی اعتبار سے صحیح تربیت کرسکوں گا' اس لئے کہ دونوں کے ذوق، طبیعت، خیالات میں بہت فرق اور بعد نکلا' ساتھ ہی کچھ اور حوادث وابتلاء بھی پیش آئے' جن کا تذکرہ بے سود ہے۔

بہرحال آپ موجودہ صورتِ حال کے پیش نظر اس جگہ اور اس ساتھی کو خیرباد کہہ کر کسی اور مناسب جگہ کی

تلاش میں نکلے، دیکھا کہ ایک جامع مسجد زیر تعمیر ہے، اس کے ساتھ ہی زمین کا ایک قطعہ فارغ پڑا ہوا ہے، مسجد کے منتظمین اس جگہ پر مسجد مکمل کرنے کے بعد مکتب بنانا چاہتے تھے، ان حضرات کا خیال تھا کہ مسجد کی تعمیر سے فارغ ہونے کے بعد جب خدا توفیق دے گا تو اس جگہ دینی مدرسہ بنادیا جائے گا، حضرت شیخ رحمہ اللہ مسجد کے سیکریٹری جناب محمد سلیم صاحب صدیقی لکھنوی اور خزانچی حاجی محمد یعقوب کالیہ صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ سے ملے، اپنی تجویز پیش کی اور خواہش ظاہر کی کہ اس خطہ کو آپ کے حوالہ کردیا جائے اور ان سے صاف الفاظ میں کہہ دیا کہ ہمیں آپ سے کسی قسم کی مالی امداد و معاونت نہیں چاہئے، آپ حضرات پر کتابوں کی خرید کا بوجھ ہوگا نہ طلبہ کے وظائف کا، آپ صرف اتنا احسان کریں کہ اس خالی زمین کے ویران ٹکڑے کو آباد کرنے کی اجازت دے دیجئے، کمیٹی کے ارکان نے مدرسہ کے تمام معاملات اور نظم کا معاملہ متفقہ طور پر آپ کے سپرد کردیا۔

حضرت شیخ رحمہ اللہ جب اس جامع مسجد میں پہنچے تو وہ بالکل ابتدائی حالات میں تھی، صرف سنگِ بنیاد ہی رکھا گیا تھا، وضو خانہ تھا نہ جائے حاجت، گھر تھا، نہ ٹھہرنے کے لائق کوئی کمرہ، ضروریاتِ زندگی اور قیام کی سہولت وہاں موجود نہ تھی، ایک تاجر حاجی علیم الدین جے پوری سے آپ نے تین سو روپے قرض لے کر طلبہ کو تیس روپے ماہوار کے حساب سے ایک ماہ کا وظیفہ تقسیم کیا اور اس طرح سے اس مبارک کام کی ابتداء حضرت شیخ رحمہ اللہ کی حسبِ منشاء محض اللہ کے توکل اور بھروسہ پر ہوئی۔

## مدرسہ اور اس کے شعبہ جات

الحمدللہ! مدرسہ عربیہ اسلامیہ اپنے عہدِ طفولت اور ابتدائی ایام ہی میں اپنی تعلیم، تربیت، بہترین نظم ونسق کی وجہ سے دوسرے مدارس سے ممتاز ہوگیا اور شائقینِ علومِ نبوت کی توجہ کا مرکز اور مرجع بن گیا اور اس وقت اس کے کتب خانہ میں مختلف علوم وفنون کی درسی وغیر درسی، نایاب وقیمتی کتابوں کا لاکھوں روپیہ کا خزانہ موجود ہے، جس میں روزانہ بتدریج اضافہ ہوتا رہتا ہے

مدرسہ میں اس وقت درج ذیل شعبہ جات قائم ہیں:

۱- درجہ حفظ وتجوید: جس میں سات اساتذہ کرام تقریباً ۱۶۲ ملکی وغیر ملکی طلباء کو حفظ وتجوید کی تعلیم دینے میں مشغول ہیں۔

۲- مکتب برائے تعلیم قرآن کریم ناظرہ وقاعدہ: جس میں آج کل دو معلم صاحبان کام کررہے ہیں اور ایک سو پچاس قوم کے نونہال زیرِ تعلیم ہیں۔

۳- درجہ اعدادیہ: جس میں تقریباً پچاس بچے ابتدائی عربی، فارسی پڑھ رہے ہیں اور تحریر وانشاء کی

مشق میں مشغول ہیں۔

۴-درجہ ثانویہ: جس میں درس نظامی کی ابتداء یعنی میزان ومنشعب ،قدوری سے ہدایہ،شرح جامی متنبی ،ترجمہ قرآن مکمل قطبی تک کتابیں پڑھائی جاتی ہیں۔

۵-قسم عالی: جس میں درس نظامی کی ہدایہ اولین،شرح جامی، متنبی ،سلم سے لے کر صحاح ستہ وغیرہ تک کی تعلیم حاصل کرتے ہیں اور امتحانات پاس کر کے فارغ ہونے پر شہادت حاصل کرتے ہیں۔

۶-**درجه تخصص فى علوم الحديث**: جس میں درس نظامی کے سند یافتہ اعلیٰ نمبروں سے پاس ہونے والے فارغ التحصیل طلباء کو لیا جاتا ہے اور اس درجہ میں اسماء رجال ،اصول حدیث ،جرح وتعدیل، مشکلات حدیث ،شروح حدیث کی چوٹی کی کتابوں کا مطالعہ کرایا جاتا ہے' حضرت مولانا محمد ادریس صاحب مدظلہ اس درجہ کے مشرف ونگران ہیں' طلبہ دوسال تک روزانہ کم از کم نو گھنٹہ کام کرتے ہیں اور ہر سہ ماہی پر ان کا امتحان لیا جاتا ہے' آخر میں ان کے ذوق کے مطابق ان کو ایک منتخب موضوع دیا جاتا ہے،جس پر وہ ایک کتاب یا مقالہ لکھ کر پیش کرتے ہیں اور کامیابی پر تخصص کی سند دی جاتی ہے۔

۷-**درجه تخصص فى الفقه الاسلامى**: اس میں بھی درجہ تخصص فی الحدیث کی طرح فقہ کی عظیم الشان اور بڑی بڑی کتابیں مطالعہ کرائی جاتی ہیں۔ساتھ ہی فتاوی کے جوابات اور قضاء سے متعلق امور کی تربیت دی جاتی ہے اور آخر میں کسی ایک موضوع پر مقالہ لکھنے کو دیا جاتا ہے۔جس پر شہادت (سند) ملتی ہے۔ اس درجہ کے نگران ومشرف حضرت مولانا مفتی ولی حسن خان صاحب مدظلہ ہیں۔

۸-**درجه تخصص فى الدعوة والارشاد**: جس میں فارغ التحصیل طلبہ کو مذاہب باطلہ سے متعارف کرایا جاتا ہے'ان کی تردید اور دعوت وتبلیغ کے لئے ان کو تیار کیا جاتا ہے'ان حضرات کا بھی ہر سہ ماہی پر مقررہ کتب میں تخصص فی الحدیث اور تخصص فی الفقہ کے طلباء کی طرح امتحان لیا جاتا ہے اور مقالہ لکھنے پر سند دی جاتی ہے۔ مذکورہ تخصص میں طلبہ کو باقاعدہ انگریزی بھی بقدر ضرورت سکھائی جاتی ہے' حضرت مولانا محمد اسحق صاحب سندیلوی مدظلہ اس شعبہ کے مشرف ونگران ہیں۔

ان تخصصات کے علاوہ حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ کے ذہن میں درج ذیل تخصصات کا اجراء بھی تھا:

الف...... درجه تخصص فى علوم القرآن و مشكلاته۔

ب...... درجه تخصص فى الكلام والتوحيد والفلسفة۔

ج...... درجه تخصص فى الأدب واللغة۔

د...... درجه تخصص فى التاريخ الاسلامى۔

و ...... درجہ تخصص فی العلوم العصریة من الاقتصاد والمعیشة والسیاسة والاجتماع وعلوم الحدیثة.

لیکن: و کم حسرات فی بطون المقابر۔

ما کل مایتمنی المرأ یدرکہ
تجری الریاح بما لا تشتھی السفن

تخصص کے تین درجات کا اجراء کر کے ہمارے شیخ نور اللہ مرقدہ نے اپنی جان جانِ آفریں کے سپرد کردی۔فرحمہ اللہ رحمة واسعة ونور قبرہ، وبرد مضجعه.

۹-دارالتصنیف: حضرت شیخ رحمہ اللہ نے علمی و تصنیفی کام کے لئے ایک کمرہ دارالتصنیف کی حیثیت سے مخصوص فرمایا تھا' جس میں حضرت شیخ رحمہ اللہ کے ساتھ دو اشخاص مشغول کار تھے' ایک برادر محترم جناب مولانا محمد امین صاحب اورک زئی' فاضل درجہ تخصص فی علوم الحدیث ہیں جو شرح معانی الآثار للطحاوی کی احادیث کی تخریج اور مذاہب کا خلاصہ کررہے ہیں' نہایت اہم اور عظیم الشان کام ہے' بیک وقت فقہ وحدیث کی جلیل القدر خدمت ہے' موصوف پہلی جلد مکمل کر چکے ہیں' آج کل دوسری جلد پر کام کررہے ہیں' ماشاء اللہ موفق ہیں۔اللہ تعالیٰ مزید توفیق، برکت وہمت دے۔

دوسرا فرد یہ ناچیز راقم الحروف ہے' جس کے ذمہ حضرت شیخ قدس سرہ نے "لب اللباب فیما یقوله الترمذی وفی الباب" کا کام لگایا ہے۔(اس پر بحث مستقل مقالہ میں دیکھئے)۔

اس کمرہ کو یہ فخر حاصل ہے کہ اس میں بیٹھ کر حضرت شیخ قدس سرہ نے معارف السنن جلد ساوس کے کچھ ابواب،عوارف المنن کا معتد بہ حصہ اور کئی کتابوں پر تحقیق ومقدمے تحریر فرمائے۔

۱۰-دارالافتاء: جس میں چار حضرات مستقل کام کررہے ہیں' دنیا بھر کے مختلف ممالک اور پاکستان کے گوشہ گوشہ سے آنے والے سوالات کے جوابات دیئے جاتے ہیں' علاوہ ازیں روزانہ بیسیوں حضرات اپنے سوالات کے زبانی جوابات حاصل کرتے ہیں' اس کے صدر حضرت مولانا مفتی ولی حسن خان صاحب ٹونکی ہیں' حضرت شیخ رحمہ اللہ ان سے بہت محبت فرماتے تھے' ان کے مشورہ کا بہت خیال رکھتے اور ان کی بات کو کبھی رد نہ فرماتے تھے' اس وقت حضرت شیخ قدس سرہ کی جگہ موصوف ہی شیخ الحدیث ہیں۔

۱۱-ماہنامہ بینات: مدرسہ سے ایک مجلّہ ماہنامہ "بینات" کے نام سے شائع ہوتا ہے جو الحاد وزندقہ اور بے دینی کے خلاف ہمیشہ سینہ سپر اور دینِ اسلام کی طرف سے مدافعت کے لئے ہر وقت مسلح رہتا ہے' فتنہ پرویزیت کے قلع قمع کرنے میں "بینات" ہی منفرد پرچہ تھا' جس نے سینہ سپر ہوکر اس ناسور کو کاٹ پھینکا۔کافی

عرصہ سے آخری ایام تک ادارئیے حضرت شیخ قدس سرہ ہی تحریر فرماتے رہے جو "بصائر وعبر" کے نام سے شائع ہوتے تھے اور جو واقعی "بصائر وعبر" تھے۔ ان پر کام شروع ہو چکا ہے اور ان شاء اللہ جلد ہی یہ زیور طبع سے آراستہ ہو کر کتابی صورت میں ہدیہ ناظرین کردیئے جائیں گے۔

ہمارے شیخ قدس اللہ سرہ العزیز کو اللہ تعالیٰ نے نہایت پاکیزہ اور اعلیٰ اوصاف سے نوازا تھا' طلبہ کی راحت وآرام کا بہت خیال رکھتے تھے' بہتر مطبخ، کھانے پینے کی عمدہ اشیاء، عمدہ وصاف ستھری جگہ، ٹھنڈے پانی کے کولر، صاف ستھرے کشادہ، روشن اور آرام دہ کمرے، دوا اور علاج کے مصارف، ماہانہ وظیفہ الگ، صبح ناشتہ کا خصوصی انتظام۔ غرضیکہ اپنے بچوں سے زیادہ طلبہ کا خیال رکھنا، یہ سب آپ کی توجہ، عنایت اور طلبہ سے محبت کا بہترین نمونہ ہیں۔

اخلاص وتوکل اللہ تعالیٰ نے اتنا اعلیٰ عطا فرمایا تھا کہ فرمایا کرتے تھے کہ: ہمیں کسی سفیر، جلسہ، اشتہار و اعلان کی ضرورت نہیں' جس کا مدرسہ ہے وہ خود چلائے گا' چنانچہ مخلص حضرات خود آکر چندہ دے جاتے تھے، کوئی سفیر تھا' نہ اپیل۔ حتیٰ کہ ہمارے شیخ رحمہ اللہ بعض مرتبہ تو زکوٰۃ دینے والوں سے یہ فرمادیا کرتے تھے کہ: ہمارا سال بھر کا انتظام ہو چکا ہے، آپ کسی دوسرے مدرسہ کو دے دیں۔ بعض مرتبہ خود لے کر کسی دوسرے مدرسہ کو دے دیتے' کتنے مدرسے ایسے تھے جن کی امداد خود ہی فرمایا کرتے تھے، نہ حکومت سے مدد لیتے' نہ اوقاف سے' نہ ہی کسی اور سرکاری وغیر سرکاری ادارہ سے، بھروسا تھا تو صرف خدا کی ذات پر۔ وہی دلوں کو پھیرنے والا ہے' وہ دلوں کو اس طرح پھیر دیتا تھا کہ حیرت ہوتی تھی' لوگ پیسے دے رہے ہیں اور شیخ رحمہ اللہ استغناء سے واپس فرمارہے ہیں کہ ہمیں زکوٰۃ کی ضرورت نہیں' یہ بھی کوئی پیسہ ہے' تمہارا ہم پر کوئی احسان نہیں کہ زکوٰۃ دے رہے ہو' بلکہ ہمارا تم پر احسان ہے کہ ہم تمہارے پیسے کو قبول کرتے ہیں اور صحیح جگہ پر لگاتے ہیں۔ کسی سے فرماتے کہ: یہ زکوٰۃ کا پیسہ اس وقت قبول کریں گے جب کہ اتنی ہی مقدار میں غیر زکوٰۃ کا پیسہ دو' جب وہ صاحب حامی بھر لیتے تو قبول کر لیتے۔ فرمایا کرتے تھے کہ: ہمارے مدرسہ کی خصوصیات حسبِ ذیل ہیں:

۱- مدرسین حضرات کی تنخواہ اس فنڈ سے دی جاتی ہے جس میں صرف عطیات وتبرعات کا پیسہ ہو' زکوٰۃ و صدقات، تنخواہوں میں قطعاً نہیں دیئے جاتے۔

۲- زکوٰۃ اور صدقات واجبہ کے اموال صرف طلباء کے وظائف میں لگائے جاتے ہیں' تنخواہ کے لئے اس مد سے قرض نہیں لیا جاتا، نہ حیلۂ تملیک کر کے کسی دوسرے مصرف میں لگایا جاتا ہے۔

۳- ہر ضرورت کی چیز اس کے خاص فنڈ سے خریدی جاتی ہے' اگر تعمیر کی ضرورت ہے تو اس کے نام سے پیسہ آنا چاہئے اور وہ صرف اسی پر خرچ ہوگا۔ کتابیں خریدنا ہیں تو کتابوں کی خرید کے نام سے پیسہ آتا ہے تو اس

سے کتابیں خریدی جاتی ہیں' اگر دریاں، قالین، پنکھے وغیرہ خریدنا ہیں تو اس کے نام سے قوم پیسہ دیتی ہے اور یہ چیزیں خریدی جاتی ہیں۔ غرضیکہ جس نام سے جو پیسہ لیا جاتا ہے وہ اسی جگہ پر خرچ ہوتا ہے' ایسا نہیں ہوتا کہ پیسہ تعمیر کے نام سے لیا جائے اور اس سے کتابیں خریدلی جائیں یا کتابوں کے نام سے پیسہ حاصل کرکے اس سے پنکھے خریدے جائیں۔

مثال کے طور پر جب دارالتصنیف بنا تو ایک صاحب نے اس کے لئے قالین دے دیا، دوسرے صاحب نے الماریاں بنوادیں' ایک صاحب نے گھڑی خریدی دی' جب نیا دفتر بنا تو اس کے لئے ایک صاحب نے قالین خرید دیا' دوسرے صاحب نے گھڑی لگادی۔ فرمایا کرتے تھے کہ: اللہ کا کام ہے، رسول اللہ ﷺ کا مدرسہ ہے' اللہ تعالیٰ اسے اسی طرح چلاتا ہے اور اسی طرح چلاتا رہے گا۔ ضرورت صرف اس بات کی ہے کہ ہم اپنی نیت خالص کرلیں اور فرمایا کرتے تھے کہ: جو شخص بھی اخلاص سے اس مدرسہ کی خدمت کرے گا' اللہ تعالیٰ اس کو اس کا بدلہ دنیا میں بھی دیں گے اور آخرت میں بھی۔ حقیقت یہی ہے کہ من کان للّٰہ کان اللّٰہ لہ۔ ہمارے شیخ قدس اللہ سرہ' اللہ کے ہوگئے تھے، اللہ ان کا ہوگیا تھا اور سارے کام اس طرح چل رہے تھے کہ دیکھنے والوں کو حیرت ہوتی تھی۔

حضرت شیخ رحمہ اللہ شروع سے آخر تک اپنے اس اصول پر سختی کے ساتھ قائم رہے اور آئندہ آنے والی نسلوں کے لئے روشن مثال چھوڑ گئے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو بھی ان کے نقشِ قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

انہ علیٰ کل شیءٍ قدیر وبالاجابۃ جدیر

حضرت شیخ قدس سرہ میں تواضع بے انتہا تھی، نام ونمود اور شہرت سے بہت متنفر تھے' باوجود اس کے کہ مدرسہ کے لئے ساری بھاگ دوڑ خود کی، خون پسینہ ایک کیا، بانی، مہتمم، مدیر وشیخ الحدیث سب کچھ خود ہی تھے' لیکن کبھی یہ نہ پسند کیا کہ ان میں سے کسی ایک نام سے انہیں پکارا جائے' بلکہ اس سے بچنے کے لئے کسی دوسرے کو آگے بڑھادیتے تھے' اللہ تعالیٰ انہیں ان کے اس اخلاص، تواضع، اور للّٰہیت کا صلہ دن دونی رات چوگنی ترقی کی صورت میں روز بروز دے رہے تھے' آپ کے اسی اخلاص، اسی تواضع اور اسی للّٰہیت کا ثمرہ آج دنیا کے سامنے ''مدرسہ عربیہ اسلامیہ'' کی شاندار عمارت کی شکل میں ہے جو چند سال پہلے ویرانہ تھا۔

حضرت شیخ رحمہ اللہ ایک مدت سے ''وفاق المدارس العربیہ'' کے صدر تھے۔ ۱۳۹۴ھ مطابق ۱۹۷۴ء میں آپ کے شدید انکار کے باوجود آپ کو ''مجلس تحفظ ختم نبوت'' کا امیر وقائد منتخب کیا گیا۔ تحریک کے دوران مسلمانوں کی متفقہ ''مجلس عمل تحفظ ختم نبوت'' کی قیادت بھی آپ کے سپرد کی گئی۔ ۱۳۹۰ھ مطابق ۱۹۷۰ء سے مجلس دعوت وتحقیق اسلامی کی بنیاد رکھی اور اس کے صدر وسرپرست رہے۔ کراچی یونیورسٹی کی طرف سے شعبہ

معارف اسلامیہ وادب عربی کے لئے انتخاب اساتذہ کمیٹی کے رکن مقرر کئے گئے' کثرت مشاغل کی بناء پر اس سے مستعفی ہونا چاہا' لیکن قدر دان کہاں ماننے والے تھے' آخر تک منظور نہ کیا گیا۔ یہ سب کچھ اسی اخلاص وللہیت اور تواضع کا ثمرہ تھا۔

## حضرت مولانا اور عالم اسلام

قاہرہ کی "مجمع البحوث الاسلامیہ" اپنی سالانہ کانفرنس میں شرکت کے لئے ہمیشہ دعوت دیتی رہی اور آپ شرکت کرتے رہے اور اس کے رکن بھی رہے۔ اخیر دنوں میں جب مشاغل زیادہ بڑھ گئے تو شرکت سے معذوری ظاہر کردی۔ جمہوریہ سوریہ (شام) کی اکیڈمی "المجمع العلمی العربی" کے پاکستان کی طرف سے ممبر رہے اور اس کے مجلہ میں امام ترمذی پر نہایت قیمتی اور عمدہ مضمون تحریر فرمایا' جس کی اہل فن اور علمائے حدیث نے خوب داد دی۔ مجلس علمی جو کراچی، جوہانسبرگ جنوبی اور گجرات ہند میں قائم ہے' اس کے کراچی کے شعبہ کے اعزازی نگران اعلیٰ رہے۔

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کو اللہ تعالیٰ نے بین الاقوامی شہرت عطا فرمائی تھی' عالم اسلام ان کے دینی رتبہ کا انتہائی احترام کرتا تھا' پاکستان ہو یا ہند، مراکش ہو یا مصر، شام ہو یا سعودی عرب، عراق ہو یا ایران، لیبیا ہو یا حبشہ، اردن ہو یا فلسطین، افریقہ ہو یا امریکہ، غرضیکہ ہر جگہ علمی و عملی لحاظ سے معزز ترین شخصیت شمار ہوتے تھے۔ جب بھی غیر ممالک سے کوئی صاحب علم آتا تو وہ حضرت شیخ رحمہ اللہ سے ملنے کے لئے بے تاب رہتا۔ گزشتہ دنوں جب شیخ الازہر ڈاکٹر فحام، ڈاکٹر عبدالحلیم محمود اور توفیق عویضہ پاکستان تشریف لائے تو خصوصی طور پر آپ سے ملنے اسلام آباد سے تعلیمات واوقاف کے سیکریٹریوں نے اس ملاقات کے لئے خصوصی انتظامات کئے' مسجد نبوی اور حرم مکہ کے ائمہ حضرات کی پاکستان آمد کے موقعہ پر وہ حضرات خصوصی طور سے ملے اور حکومت نے اس کا اہتمام کیا' اسی طرح دیگر ممالک اسلامیہ کے اہل علم اور علمی ادارے حضرت شیخ قدس سرہ کے علم وفضل اور خداداد صلاحیتوں سے استفادہ کے خواہشمند رہتے تھے اور عالم میں جہاں بھی علوم اسلامیہ کا کوئی مرکز موجود ہے' وہاں آپ کے شاگرد یا شاگردوں کے شاگرد موجود ہیں اور دنیا کے گوشہ گوشہ میں ان کے علم وفضل وکمال کا اعتراف موجود ہے۔

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ ان اکتیس علمائے کرام میں سے ایک تھے جنہوں نے سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ کی صدارت میں مختلف مکاتب فکر کی متفقہ دستوری نکات مدون کیں۔

۱۳۵۷ھ مطابق ۱۹۳۸ء میں قاہرہ میں ہونے والی مؤتمر فلسطین میں مفتی کفایت اللہ دہلوی رحمہ اللہ کے

مساعد خصوصی رہے اور چونکہ مفتی صاحب مدظلہ صاحبِ فراش تھے اس لئے تمام پروگرام اور کارروائیاں، اخباروں میں بیانات ومضامین وغیرہ حضرت شیخ رحمہ اللہ کے قلم سے نکلتے تھے۔

حضرت شیخ رحمہ اللہ چونکہ خالص علمی اور ٹھوس تحقیقاتی کاموں کو پسند فرماتے تھے اس لئے اپنی ساری عمر اسی پر صرف کی، کبھی نہ دنیاوی کوئی عہدہ قبول کیا اور نہ کسی منصب کو گوارا فرمایا، چنانچہ حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ کی تجویز پر لیاقت علی خاں مرحوم نے یہ چاہا کہ آپ کو مصر، سعودی عرب یا افغانستان میں سے کسی اسلامی ملک میں نائب سفیر کے عہدہ پر مقرر کردیا جائے، تاکہ عالم اسلام میں پاکستان کی صحیح ومؤثر نمائندگی ہوسکے، مگر شیخ قدس سرہ نے اس عہدہ کو قبول کرنے سے معذوری ظاہر فرمادی۔

## حضرت شیخؒ اور سلوک

حضرت شیخ قدس سرہ کی یہ ایک نمایاں خصوصیت تھی کہ اللہ کے مقرب بندے اور اولیاء اللہ آپ سے بہت محبت کرتے تھے آپ بھی اہل اللہ کو دل سے چاہتے اور ان کا انتہائی احترام فرماتے تھے، چنانچہ جب حضرت اقدس مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب مدظلہ العالی کراچی تشریف لائے تو آپ ان سے بہت عقیدت سے ملے۔ ایک مرتبہ ان سے ملاقات کے لئے تشریف لے جارہے تھے، راقم الحروف کو بھی اپنے ساتھ لے گئے، شیخ موصوف سندھی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی میں بابو عبدالعزیز مرحوم کی کوٹھی پر قیام پذیر تھے، ملاقات ہوئی، میرا تعارف کرایا اور خصوصی دعا کرائی، واپسی پر مجھ سے فرمایا اس دور میں اتنا اونچا شیخ ملنا مشکل ہے، ذکر کے آثار وانوارات چہرے پر اتنے ہیں کہ برداشت نہ ہوسکیں، نسبت بہت قوی ہے۔ تم ان سے بیعت ہوجاؤ۔ دوبارہ پھر ملاقات کے لئے تشریف لے جارہے تھے، مجھے ساتھ لے گئے اور پھر دعا کرائی اور واپسی پر مجھے حکم دیا کہ بیعت ہوجاؤ۔ حضرت شاہ صاحب ادام اللہ ظلہم سے درخواست کی کہ آپ مدرسہ تشریف لائیں اور وہیں قیام فرمائیں اور باصرار تمام ان کو سفر سے روک لیا، ٹکٹ واپس کرادیئے اور مدرسہ کے مہمان خانہ میں ٹھہرادیا۔ روزانہ عصر کے بعد کی مجلس میں خود پابندی سے شریک ہوتے اور کھانے میں بھی برابر ہم پیالہ وہم نوالہ ہوتے، اس زمانہ میں مدرسہ کے کئی بڑے اساتذہ حضرت الشیخ زید مجدہم سے بیعت ہوئے، ان کے قیام سے مدرسہ میں ذکرِ الٰہی کی ایک عجیب کیفیت اور انابت الی اللہ کا ایک عجیب سماں قائم ہوگیا تھا۔

ہمارے شیخ نور اللہ مرقدہ فرمایا کرتے تھے کہ: میں چاہتا ہوں کہ ہمارے مدرسہ میں کوئی نہ کوئی بزرگ ہمیشہ مقیم رہے، تاکہ طلباء ظاہری علوم کے ساتھ باطنی علوم بھی حاصل کرتے رہیں۔

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب مدظلہ العالی سے اخیر عمر میں بہت زیادہ تعلق بڑھ گیا تھا، وہ

بھی حضرت شیخ رحمہ اللہ کا بہت زیادہ خیال رکھتے تھے اور دعائیں کرتے رہتے تھے‘ اس خصوصی تعلق کے بعد ان کی جو کتاب چھپی‘ انہوں نے اس پر آپ رحمۃ اللہ علیہ سے مقدمہ لکھنے کی فرمائش کی اور آپ رحمۃ اللہ علیہ نے اس پر مقدمہ لکھ۔ کراچی جب تشریف لاتے تو مدرسہ ضرور تشریف لاتے اور حضرت شیخ رحمہ اللہ سے مل کر بہت خوش ہوتے‘ حضرت شیخ رحمہ اللہ کی دعاؤں کا نتیجہ ہے کہ برادرم مولوی سید محمد بنوری سے ان کو اور محمد بنوری کو ان سے بہت زیادہ محبت ہے‘ جب پاکستان تشریف لاتے اور مدرسہ آتے ہیں تو ان کے کمرہ میں ہی صبح سے شام تک قیام رہتا ہے۔

حضرت شیخ رحمہ اللہ جب حج کے لئے تشریف لے گئے تو قطب عالم حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ کے خلیفہ مجاز‘ حضرت مولانا محمد شفیع الدین نگینوی مہاجر مکی رحمہ اللہ سے بیعت ہو گئے اور انہوں نے اجازت سے بھی مشرف فرمایا اور فرمایا کہ: ہند میں مولانا حسین احمد مدنی یا مولانا اشرف علی تھانوی دونوں میں سے کسی سے رابطہ کرلیں‘ چنانچہ حضرت شیخ رحمہ اللہ ہند واپس آ کر شیخ الاسلام حضرت مولانا مدنی رحمہ اللہ کے فیض صحبت سے مستفید ہوتے رہے، ساتھ ہی حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ سے بھی رابطہ رہا اور حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے بھی اپنا مجاز بیعت اور خلیفہ مقرر فرمایا اور اپنے خلفاء میں نام بھی شائع کرایا۔ موجودہ زمانہ کے جتنے مشائخ وعلماء کبار کو دیکھا‘ سب کو حضرت شیخ رحمہ اللہ سے بہت زیادہ محبت کرتے پایا۔

## حضرت شیخ رحمہ اللہ کے اسفار

حضرت مولانا رحمہ اللہ کے اسفار کی فہرست بہت طویل ہے‘ آپ کا اصل سفر حرمین شریفین کا ہوا کرتا تھا‘ ہر سال رمضان میں عمرہ اور ذوالحجہ میں حج کیا کرتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ: ہم تیل‘ پانی لینے جاتے ہیں‘ تاکہ سال بھر آسانی سے گاڑی چلتی رہے۔ ۱۹۶۷ء میں مکہ مکرمہ میں پہلا اعتکاف کیا اور فرمایا: قرآن کریم کی آیت: ﴿وعهدنا إلى إبراهيم وإسماعيل أن طهرا بيتي للطائفين والعاكفين والركع السجود﴾ میں حضرت ابراہیم واسماعیل علیہما السلام کو حکم دیا گیا ہے کہ بیت اللہ کو طواف کرنے والوں، معتکفین اور نماز پڑھنے والوں کے لئے پاک وصاف رکھیں‘ اس لئے میرے ذوق کا تقاضہ یہ ہے کہ اعتکاف کی ابتداء مکہ مکرمہ سے کی جائے‘ اس لئے میں نے پہلا اعتکاف مسجد حرام میں کیا اور آئندہ سال انشاء اللہ مسجد نبوی میں اعتکاف کریں گے‘ چنانچہ اس کے بعد سے دار فانی سے کوچ کرنے تک‘ سوائے ایک سال کے ہمیشہ مسجد نبوی میں اعتکاف کرتے رہے۔

باوجود پیرانہ سالی کے ضعف اور گھٹنوں کے شدید درد کے‘ مجاہدہ کی یہ حالت تھی کہ جوانوں کو رشک آتا

تھا۔ سفر ہو یا حضر، تندرستی ہو یا بیماری، جب دیکھو فجر سے دو ڈھائی گھنٹہ پہلے اپنے رب کے دربار میں حاضری دے رہے ہیں۔ کبھی گڑگڑا کر آہ و بکا کے ساتھ ملک وملت کے لئے دعائیں ہو رہی ہیں تو کبھی ترنم اور خاص کیف وسوز سے تلاوتِ قرآن کریم جاری ہے، کتنے ہی بیمار ہوں لیکن کیا مجال کہ صلوٰۃ اللیل چھوٹ جائے، قیام اللیل میں کوئی کمی آجائے، مناجات باری میں کوئی فرق پڑ جائے، صبح صادق سے پہلے ہی مسجد نبوی میں پہنچ جانا، نہایت ادب واحترام سے روضہ اقدس پر حاضری دینا، روضۃ من ریاض الجنۃ میں عبادت وتلاوت میں مشغول رہنا قابلِ دید تھا، قلوب کے میلان کی یہ حالت تھی کہ جو شخص دیکھتا، نہایت محبت واحترام سے ملتا، نہ معلوم کیسی مقناطیسی کشش تھی جو لوگوں کو خود بخود اپنی طرف کھینچے چلی جاتی تھی۔ مصری ہو یا ترکی، شامی ہو یا اردنی، عراقی ہو یا لیبی، یمنی ہو یا فلسطینی، مغربی ہو یا انڈونیشی، نائیجریا کا ہو یا نجر کا، افریقہ کا ہو یا امریکہ کا، کالا ہو یا گورا، جسے دیکھو زانوئے ادب طے کرتا ہوا حاضر ہو رہا ہے اور شرفِ تخاطب سے اپنے آپ کو سعید بنا رہا ہے، یہی وہ قبولیت ہے جس کا تذکرہ حدیث نبوی ''ثم یوضع له القبول فی الارض'' میں آتا ہے۔

مکہ مکرمہ میں دیکھئے تو اور عجیب شان تھی، حرم پاک میں حاضری دے رہے ہیں، نہایت ادب واحترام اور خشوع وخضوع سے بیت اللہ کا دیدار ہو رہا ہے، قدم آگے بڑھ رہے ہیں، اب مطاف میں پہنچ چکے ہیں، حجراسود کے سامنے اس طرح سے کھڑے ہیں کہ صحیح محاذاۃ ہو جائے۔ فرمایا کرتے تھے کہ: لوگ طواف میں ابتداء کا خیال نہیں رکھتے، حجراسود سے ذرا بھی آگے بڑھ گئے تو شوط پورا نہ ہوگا اور طواف درست نہ ہوگا۔ فرمایا کرتے تھے کہ: اس طرح سے کھڑا ہونا چاہئے کہ بیت اللہ کے سامنے جس طرف حجرِ اسود ہے، اپنا داہنا مونڈھا حجراسود کے بائیں کنارے کے مقابل ہو اور حجرِ اسود داہنی طرف رہے، پھر طواف کی نیت سے ذرا سا چلیں کہ سارا جسم حجرِ اسود کے سامنے آجائے، تب طواف شروع کریں۔ راقم الحروف نے خود دیکھا کہ خواہ بھیڑ کم ہو یا زیادہ، آپ رحمۃ اللہ علیہ اس کا بہت زیادہ اہتمام فرمایا کرتے تھے، دورانِ طواف خواہ کتنا ہی رش ہو، لیکن آپ رحمۃ اللہ علیہ کا طواف کچھ اس طرح سے ہوتا کہ نہ کسی سے مزاحمت نہ کسی سے ٹکر، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ مجمع خود بخود ان کے کئے راستہ بنا رہا ہے، یا کوئی فرشتہ مجمع کو سامنے سے ہٹا رہا ہے۔ یہ کوئی ایک مرتبہ کی بات نہیں، بلکہ بارہا کا مشاہدہ ہے، صرف میرا ہی نہیں، بلکہ سینکڑوں آنکھوں نے اس کا نظارہ کیا ہے۔

طواف ختم کر کے ملتزم پر بیت اللہ کی چوکھٹ سے چمٹ کر غلافِ کعبہ پکڑ کر دعائیں مانگنے اور خدا سے مانگنے اور لینے کا انداز، اللہ تعالیٰ کے سامنے گڑگڑانے اور رونے کا طریقہ، یہ سب چیزیں الفاظ سے تعبیر نہیں کی جاسکتیں:

شنیدہ کے بود مانند دیدہ

مقام ابراہیم پر دیکھئے تو کچھ اور ہی شان ہے' میزاب رحمت کے نیچے بیٹھے ہیں تو معلوم ہوتا کہ آپ پر رحمت الٰہی کی بارش ہورہی ہے' بیت اللہ کے سامنے بیٹھے تلاوتِ کلام اللہ میں مشغول ہیں' تو محسوس ہوتا کہ واقعی اپنے رب سے ہم کلام ہیں' اللہ اللہ' کیا غضب کا سوز تھا ان کی تلاوت میں' کیا عجیب کیف تھا ان کے دعاؤں کے مانگنے میں اور کیا لذت تھی ان کے اوراد کے سننے میں اور کیسا مزہ آتا تھا ان کے اشعار کے سننے میں۔

ایک مرتبہ مکہ مکرمہ میں اعتکاف کے دوران بندہ نے عرض کیا کہ آپ نفلوں میں مجھے اپنا مقتدی بنا لیا کریں۔ میرا مقصد یہ تھا کہ آپ کی تلاوت سے محظوظ ہوں۔ فرمایا اچھا۔ اس کے بعد سے صلوٰۃ اللیل میں آپ امام ہوتے اور میں مقتدی۔ سبحان اللہ کیا دور تھا، کیسا سوز تھا ان کی آواز میں' دل چاہتا تھا کہ کبھی تلاوت ختم ہی نہ ہو' مجھے بچپن سے ہی اپنے شیخ قدس سرہ کی تلاوت میں بہت لطف آتا تھا' آپ بھی اس انداز اور سوز و درد سے تلاوت فرماتے تھے کہ مجھے آپ کی تلاوت سننے کا شوق پیدا ہوگیا تھا اور جی چاہتا تھا کہ خوب طویل قرأت ہو اور صرف قرآن کریم کی تلاوت سننے کے لئے جمعہ میں ہمیشہ آپ کے پیچھے پڑھا کرتا تھا۔

حرمین شریفین کے علاوہ حضرت شیخ قدس سرہ نے کئی مرتبہ قاہرہ، مصر کا بھی سفر کیا۔ پہلا سفر مجلس علمی کی کتابوں ''نصب الرایة'' اور ''فیض الباری'' کی طباعت کے سلسلہ میں ہوا تھا اور اس کے بعد مجمع البحوث الاسلامیہ کی کانفرنسوں میں شرکت کرنے کے لئے۔ اسی طرح آپ نے شام، لبنان، اردن، فلسطین، عراق، لیبیا، ترکی، ایران، افغانستان، ہندوستان، تنزانیہ، ساؤتھ افریقہ، سوئٹزرلینڈ، اسپین وغیرہ بلادِ عالم کا سفر بھی کیا اور ہر ملک آپ کے قدوم سے سرفراز ہوا۔

اکثر بلادِ اسلامیہ سے آپ کے پاس دعوت نامے آتے رہتے تھے، لیکن کثرتِ مشاغل اور ذمہ داریوں کی زیادتی کی وجہ سے عموماً سفر نہ فرماتے تھے' لیکن اگر کوئی اہم دینی ضرورت محسوس فرماتے تو خواہ کتنے ہی علیل ہوں، سفر میں تاخیر نہ فرماتے۔ چنانچہ پچھلے دنوں ختم نبوت کے سلسلہ میں بلادِ افریقہ اور لندن وغیرہ کا سفر کیا' گھٹنے اس کے متحمل نہ تھے، لیکن پھر بھی ہمت جوانوں اور صحت مندوں سے کہیں زیادہ تھی۔

۱۹۷۴ء میں تحریک تحفظ ختم نبوت کے دوران، جس کی ابتداء آپ کے شیخ امام العصر مولانا انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ نے کی تھی، جب پاکستان میں لطیفہ غیبیہ سے یہ تحریک اچانک شروع ہوئی تو باوجود ضعف، پیرانہ سالی اور گھٹنوں کے درد کے روزانہ کئی کئی جلسے اور میلوں کا سفر کیا۔ پاکستان کے تمام مختلف مکاتب فکر اور پوری قوم نے مجلس عمل کے لئے اپنا متفقہ قائد و رہنما تسلیم کیا اور آپ کے اخلاص، استقامت وللّٰہیت، فراست و حسن تدبیر کی برکت تھی کہ اللہ تعالیٰ نے اس فتنہ کے ختم کرنے کا سامان مہیا فرمادیا اور قومی اسمبلی نے متفقہ طور پر اس فرقہ ملعونہ اور شجرۂ خبیثہ کو جو ملت اسلامیہ کے لئے ناسور کی حیثیت رکھتا تھا' جڑ سے کاٹ کر پھینک دیا اور اس طرح سے

امام العصر رحمہ اللہ کے تلمیذ رشید نے اس کے تابوت میں آخری کیل ٹھونک دی۔

## عادات وشمائل

حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ کے اوصاف اتنے بے شمار ہیں کہ جن کو احاطۂ تحریر میں لانا مشکل ہے، یہ کہا جاسکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت کا ایک بہترین نمونہ اور یوسف ثانی بنایا تھا۔ ظاہری محاسن و اوصاف دیکھیں تو' اور باطنی خصائل واوصاف دیکھیں تو' کسی نے سچ کہا ہے:

ولیس علی اللّٰہ بمستنکر
أن یجمع العالم فی واحد

نبی کریم علیہ الصلاۃ والسلام کے بارے میں احادیث شریفہ میں آتا ہے: من رآہ بدیھۃ ھابہ جو شخص نبی کریم ﷺ کو یکایک دیکھتا تو ڈر جاتا اور مرعوب ہوجاتا اور جو ساتھ رہتا وہ آپ ﷺ سے محبت کرنے لگ جاتا تھا۔ بالکل اسی کا نمونہ ہمارے شیخ رحمہ اللہ بھی تھے' دور سے دیکھنے والے یہ سمجھا کرتے تھے کہ بڑے جلالی ہیں' لیکن جو ساتھ رہ لے، خادم بن جائے یا کسی کو رفاقت میسر آجائے تو اس سے پوچھئے کہ کیا تھے اور کیسے تھے۔ خواہ معمولی سا خادم ساتھ ہو، یہ معلوم ہوتا تھا کہ وہ کسی برابر کے آدمی سے باتیں کررہے ہیں اور خادم نہیں' بلکہ دوست ہے، اپنے ساتھی کا اس درجہ خیال رکھتے تھے کہ اسے شرم آنے لگتی:

نہیں ممکن ادا ہو حق تری بندہ نوازی کا
اگر انساں سراپا بھی زبانِ شکر بن جائے

سخی اور فیاض اس درجہ کے تھے کہ فرزدق کا مندرجہ ذیل شعر:

ماقال لاقط إلا فی تشھدہ لولا التشھد کانت لاؤہ نعم

آپ پر صادق آتا تھا' کسی نے کوئی چیز مانگی یا کوئی فرمائش کی' یاد نہیں پڑتا کہ اسے کبھی رد کیا ہو۔ طالب علمی کے زمانہ میں ایک مرتبہ صحیح بخاری کا درس دے کر گھر جارہے تھے کہ ایک خادم پیچھے ہو لئے' آہٹ پاکر مڑے، پوچھا کیا بات ہے؟ عرض کیا: کچھ بات کرنا چاہتا ہوں۔ فرمایا: کیا بات ہے؟ کہا کہ: بیٹھک میں بات کرنی ہے۔ فرمایا: چلئے۔ ساتھ لے گئے۔ تشریف فرما ہوکر استفسار فرمایا کہ: کیا بات ہے؟ عرض کیا: مجھے آپ کا ایک جوڑا چاہئے۔ یہ سنا، اٹھے اور الماری سے دھلا ہوا جوڑا لاکر دینے لگے' انہوں نے کہا: یہ نہیں، مجھے تو یہ جوڑا چاہئے جو آپ پہنے ہوئے ہیں۔ نہایت شفقت سے فرمانے لگے: اس کی کیا ضرورت ہے؟ انہوں نے کہا کہ: بس مجھے تو یہی چاہئے۔ اچھا پرسوں آجائیے (جس دن وہ کپڑے اتارنا تھے)۔ وہ اس روز گئے تو پورا جوڑا ان

کے حوالہ کر دیا۔ وہ کہتے ہیں کہ اس کو حاصل کر کے جو خوشی مجھے حاصل ہو رہی تھی' اسے بیان نہیں کیا جا سکتا۔ چند روز بعد نا معلوم ان کو کیا سوجھا کہ انہوں نے عرض کیا کہ ایک دھلا ہوا جوڑا ابھی عنایت فرما دیجئے۔ چنانچہ شیخ قدس سرہ نے بلا کسی تامل کے وہ بھی عطا فرما دیا جو آج تک ان کے پاس اسی طرح محفوظ ہے۔ صرف ایک جوڑا کپڑا ہی کیا جب بھی کسی چیز کے بارے میں کسی شخص نے سوال کیا فوراً اس کو وہ چیز دے دی۔ غرضیکہ ہر موقع پر اور ہر جگہ آپ دوسروں کو فائدہ پہنچاتے رہے اور جب بھی کسی نے ان کے ساتھ کوئی حسنِ سلوک کیا' وہ کسی نہ کسی طریقہ سے اس کی مکافات فرما دیا کرتے تھے، بلکہ اس سے بھی کہیں زیادہ۔

مہمان نواز اس درجہ کے تھے کہ معلوم ہوتا تھا کہ یہ ان کی طبیعتِ ثانیہ اور روحانی غذا ہے' مہمانوں سے نہایت تواضع ،عزت واحترام کے ساتھ پیش آتے تھے اور آنے والے کے اعزاز و تکریم میں بچھے جاتے تھے۔

وانی لعبد الضیف مادام نازلا وما شیمة لی غیرھا تشبه العبدا

طبیعت میں نفاست بہت زیادہ تھی' ہمیشہ سفید براق کپڑے ،صاف ستھرا لباس ،عمدہ قسم کا جبہ ،سر پر دیدہ زیب رومال یا صافہ ،صرف لباس ہی کیا ہر چیز میں نفاست کی یہی حالت تھی' سالوں آپ کے پاس استعمال ہونے والی کتابیں ایسی صاف ستھری ہوتی تھیں کہ گویا نئی ہیں ،ابھی استعمال ہی نہیں ہوئیں ،نہ کتاب کھولنے کے نشان' نہ انگلی لگنے کے ،مستعمل لباس کے بارے میں فرمایا کرتے تھے کہ: یہ اتنا پرانا ہے اور اتنا قدیم ہے ،لیکن دیکھئے تو ایسا معلوم ہو کہ جیسے بالکل نیا ہے' ابھی کسی نے استعمال ہی نہیں کیا۔ حال ہی میں بندہ کو ایک اعلیٰ درجہ کا شیفر قلم عنایت فرمایا اور فرمایا کہ: یہ چالیس سال استعمال کیا ہوا ہے۔ لیکن دیکھنے میں آج بھی ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے بالکل نیا ہے۔ غرضیکہ ہر چیز کو اتنے اچھے طریقہ سے استعمال فرماتے تھے کہ باوجود طویل زمانہ گزرنے کے یہ اندازہ نہیں ہوتا تھا کہ یہ پرانی چیز ہے ،شب و روز استعمال ہونے والی اشیاء کے بارے میں فرمایا کرتے تھے کہ: میرے پاس چیزیں بہت دنوں تک چلتی ہیں۔

طبیعت میں ایسی نزاکت تھی کہ غلط چیز دیکھنا برداشت نہ ہوتا تھا' دسترخوان اگر ذرا ترچھا بچھا دیا جائے تو فوراً اس پر تنبیہ فرماتے۔ چائے کا چمچہ اگر کوئی غلط چلا رہا ہے تو اس سے ناگواری ہوتی تھی' وفات سے کچھ روز قبل ایک صاحب کا انتقال ہوا' جنازہ میں شریک ہوئے' قبرستان جانے لگے تو ہم سے آگے والی موٹر کا ڈرائیور گاڑی صحیح نہیں چلا رہا تھا' کبھی ادھر' کبھی ادھر۔ نہ اگلی گاڑی سے آگے بڑھتا نہ صحیح طور سے اس کے پیچھے چلتا۔ یہ دیکھ کر طبیعت پر اثر ہوا۔ فرمانے لگے: عجیب ڈرائیور ہے ،گاڑی بھی چلانی نہیں آتی۔ میں نے اپنی گاڑی کے ڈرائیور سے کہا کہ گاڑی اس سے آگے کر لو' جب ہم اس سے آگے ہو گئے تو سکون ہوا۔

حضرت شیخ قدس سرہ اہلِ زیغ اور ملاحدہ و زنادقہ کے لئے تیغ بے نیام اور سیف اللہ المسلول تھے' غلط

بات ہرگز برداشت نہ کرتے تھے' دنیاداروں کے سامنے نہایت خوددار، غیور تھے۔ حق کے معاملہ میں کسی قسم کی نرمی یا سہل انگاری اور مصلحت بینی کو اچھا نہیں سمجھتے تھے' مداہنت سے طبعاً نفرت تھی' علماء، صلحاء اور صوفیاء کے ساتھ نہایت تواضع اور انکساری سے پیش آتے تھے' ان کا نہایت ادب کرتے تھے' ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا حضرت شیخ رحمہ اللہ مرید ہیں اور وہ کوئی شیخِ طریقت۔

## اجازتِ حدیث

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کو حدیث کی اجازت درج ذیل مشائخ محدثین سے حاصل تھی:

۱- امام العصر حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ [۱]۔

۲- حضرت مولانا عبد الرحمٰن امروہوی رحمۃ اللہ علیہ۔

۳- حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ۔

۴- حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ۔

۵- حضرت مولانا عزیز الرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ۔

۶- الشیخ حسین بن محمد الطرابلسی رحمۃ اللہ علیہ۔

۷- الشیخ العلامۃ محمد زاہد الکوثری رحمۃ اللہ علیہ۔

۸- الشیخ عمر حمدان المقدسی المالکی رحمۃ اللہ علیہ۔

۹- الشیخ محمد بن حبیب اللہ بن مایأبی الجکنی الشنقیطی رحمۃ اللہ علیہ۔

۱۰- الشیخ خلیل الخالدی المقدسی رحمۃ اللہ علیہ۔

۱۱- شیخہ امۃ اللہ بنت الشیخ الشاہ عبد الغنی مہاجر مکہ مکرمہ۔

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے ان مشائخ کے سلسلہ سند کی تفصیل کا یہ موقع نہیں' اس کے لئے ان مشائخ کے ''اثبات'' کی مراجعت کی جائے۔

حضرت شیخ رحمہ اللہ کے علمی مقام سے دنیا واقف تھی' اس لئے بڑے بڑے حضرات ان سے اجازتِ حدیث حاصل کرنے کے متمنی رہتے تھے' غیر ملکی حضراتِ علماء میں سے مشہور حضرات یہ ہیں:

---

(۱) یہاں یہ ذکر کرنا مناسب ہوگا کہ امام العصر مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ کا سلسلۂ سند حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندی اور ان کا حضرت مولانا محمد قاسم نانوتویؒ اور ان کا شاہ عبد الغنی رحمہ اللہ سے، اسی طرح ایک دوسرا سلسلہ شیخ الہندؒ سے براہ راست شاہ عبد الغنیؒ سے، ایک اور سلسلہ سند مولانا محمد اسحٰق کشمیریؒ سے، ان کا شیخ محمود آلوسیؒ مصنف ''روح المعانی'' سے۔

۱- شیخ سلیمان بن عبدالرحمن الصنیع۔ مکہ مکرمہ کے هیئة الامر بالمعروف ونهی عن المنکر کے رئیس۔

۲- محدث جلیل شیخ حسن المشاط المالکی۔ مدرسہ صولتیہ مکہ مکرمہ کے سابق استاذ۔

۳- شیخ ابراہیم الختنی مہاجر مدنی۔

۴- شیخ عبدالعزیز عیون السود الحمصی السوری۔

۵- شیخ علی مراد الحموی۔

۶- شیخ عبدالفتاح ابوغدہ۔

## حضرت شیخ رحمہ اللہ اور درس وتدریس

حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ کی ساری عمر ہی درس وتدریس میں گذری اور تقریباً ہر فن کی کتابیں آپ کے زیر درس رہیں، لیکن دو فن آپ نہایت دلچسپی اور ذوق وشوق سے پڑھایا کرتے تھے: ایک تفسیر، آپ حقیقی معنوں میں شیخ التفسیر تھے، قرآن کریم کے نکات واسرار اس طرح بیان فرماتے تھے کہ معلوم ہوتا تھا کہ الہام ہو رہا ہے۔ آپ کے ذوق کا دوسرا خاص فن ہے، جس میں آخری ایام تک مسلسل مشغول رہے، وہ علم حدیث ہے۔ صحاح ستہ نہایت اہتمام سے خوب تحقیق وتدقیق کے ساتھ زیر درس رہی ہیں۔

فن حدیث میں آپ ابتداء ہی سے اتنے ممتاز تھے کہ جامعہ ڈابھیل میں جامع ترمذی کے بارے میں یہ مسئلہ کھڑا ہوا کہ کس کے پاس رکھی جائے: تین حضرات میں سے کسی ایک کو دینا تھی، تینوں پایہ کے عالم اور چوٹی کے مدرس تھے: حضرت مولانا عبدالرحمن صاحب امروہوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا بدر عالم صاحب میرٹھی رحمۃ اللہ علیہ اور ہمارے حضرت شیخ رحمہ اللہ۔ طے یہ پایا کہ طلبہ سے رائے لی جائے، ووٹ ڈالے گئے تو مولانا امروہوی کے حق میں سات، مولانا میرٹھی کے حق میں تین اور ہمارے شیخ رحمہ اللہ کے حق میں ستائیس ووٹ آئے۔ صحیح بخاری آخر دم تک پڑھاتے رہے، جامع ترمذی ایک طویل مدت تک نہایت تحقیق سے پڑھائی، سنن ابی داؤد کا محققانہ ومدققانہ درس آج تک طلبہ کی زبانوں پر ہے، اسی طرح صحیح مسلم، سنن نسائی، سنن ابن ماجہ، مؤطا مالک، مؤطا محمد، مقدمہ ابن صلاح وغیرہ بھی زیر درس رہی ہیں۔

ایسا تو کئی مرتبہ ہوا کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے جامع ترمذی اور صحیح بخاری ایک جماعت کو پڑھائی اور ایسا بھی ہوا کہ ترمذی اور ابوداؤد بھی ایک ہی جماعت نے آپ رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھی، لیکن خوش قسمتی سے یہ شرف صرف ہماری جماعت کو ہی حاصل ہے کہ اس نے حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ سے ایک سال میں صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن نسائی اور سنن ابن ماجہ یعنی صحاح ستہ میں سے چار کتابیں پڑھی ہیں۔

ذلک فضل اللّٰہ یؤتیہ من یشاء واللّٰہ ذوالفضل العظیم

لیکن راقم الحروف کا وہی حال رہا۔

تہیدستان قسمت راچہ سوداز رہبرِ کامل
کہ خضراز آبِ حیواں تشنہ می آرد سکندررا۔

تاہم دامنِ شیخ رحمہ اللہ سے وابستہ رہ کر امیدوار ہوں کہ:

أحب الصالحین ولست منھم
لعل اللّٰہ یرزقنی صلاحا

## حضرت شیخ رحمہ اللہ اور ان کی تصانیف

حضرت شیخ رحمہ اللہ کی تصانیف سب عربی میں ہیں‘ جو عربی ادب کا شاہکار ہیں، آپ کی تصانیف اہلِ عرب پڑھ کر حیرت میں رہ جاتے تھے کہ ایک غیر اہلِ لسان بھی اتنی اعلیٰ عربی لکھ سکتا ہے‘ آپ نے اپنی تمام تالیفات میں اسلوبِ تحریر بالکل اچھوتا و منفرد رکھا تھا‘ دوسروں کی عبارتیں نقل کرنے کے بجائے اپنے الفاظ میں ان کا خلاصہ اس طرح نکالتے تھے کہ اصل عبارت سے کم جگہ میں اس شرط کے ساتھ کہ اس میں سے کچھ رہ بھی نہ جائے اور سمجھنے میں کوئی دقت بھی نہ ہو۔ فرمایا کرتے تھے کہ: مجھے اردو سے زیادہ عربی میں لکھنا آسان معلوم ہوتا ہے اور حقیقت بھی یہی تھی کہ قلم ہاتھ میں لیا اور بلا تکلف لکھنا شروع کر دیا‘ اکثر ایسا ہوتا تھا کہ اِدھر لکھا‘ اُدھر پریس میں چھپنے چلا گیا اور دوبارہ دیکھنے کا موقع تک نہ آیا۔ معارف السنن جیسی خالص علمی اور اہم کتاب کی چھٹی جلد چھپ رہی تھی، جلد مکمل نہ ہوئی تھی کہ مسودہ ختم ہوگیا‘ عرض کیا گیا تو باقی ماندہ ابواب پر لکھنا شروع کر دیا۔ اِدھر آپ لکھتے اُدھر ہم اسے پریس بھیج دیتے۔ آپ کو اتنا موقعہ بھی نہ ملتا تھا کہ اس کی دوبارہ مراجعت کر لیں۔ بہر حال یہ مستقل موضوع ہے۔ ہم تو سرِ دست آپ کی تالیف کی تعداد اور نام آپ کو بتائے دیتے ہیں:

۱- بغیة الأریب فی مسائل القبلة والمحاریب:

اپنے موضوع پر عربی میں منفرد کتاب ہے‘ قاہرہ سے ۱۳۵۷ھ میں شائع ہوچکی ہے‘ آج کل نایاب ہے‘ عنقریب دوبارہ زیورِ طبع سے آراستہ ہوکر ناظرین کے ہاتھوں میں ہوگی۔ انشاء اللہ۔

۲- نفحة العنبر فی حیاة امام العصر الشیخ محمد انور:

اپنے محبوب شیخ کے علمی کمالات و حالات، علمی مزایا و خصوصیات، اشعار، علماء و اکابر کی ان کے بارے میں رائے، ان کے فضائل و کمالات کا مرقع اس کتاب میں نہایت عمدہ عربی ادب میں پیش کیا ہے‘ چنانچہ علمائے

عرب نے اس کی بہت قدر کی۔ایک چوٹی کے عالم نے آپ کو لکھا: قرأت کتابک فسجدت لبیانک

یہ کتاب پہلی بار دہلی میں ۱۳۵۳ھ میں شائع ہوئی تھی' دوبارہ پاکستان میں ٹائپ سے بہترین شکل میں ۱۳۸۹ھ میں شائع ہوچکی ہے۔

۳۔ یتیمة البیان فی شئی من علوم القرآن:

علوم قرآن پر ایک بے نظیر علمی شاہکار ہے جو دراصل امام العصر مولانا انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ کی کتاب مشکلات القرآن کا مقدمہ ہے۔ ۱۹۳۶ء میں دہلی سے اور بار ثانی ۱۳۹۶ھ مطابق ۱۹۷۶ء میں مستقل کتابی صورت میں عمدہ کاغذ، دیدہ زیب طباعت' ٹائپ سے کراچی میں شائع ہوچکی ہے۔

۴۔ معارف السنن شرح سنن الترمذی:

جامع ترمذی کی بے نظیر محققانہ شرح ہے، چھ جلدوں میں کتاب المناسک تک ہوئی ہے' کتاب الجنائز سے آخر تک کا حصہ باقی رہ گیا ہے' افسوس! یہ کتاب مکمل نہ ہوسکی' ورنہ علومِ نبوت کے شائقین اور حدیث کے پڑھانے والوں کے لئے بے بہا ذخیرہ ہوتی 'عرصہ دراز سے فرمایا کرتے تھے کہ اس کو پورا کرنا ہے لیکن:

ما کل ما یتمنی المرأ یدرکہ
تجری الریاح بما لا تشتھی السفن

کچھ دنوں دار التصنیف میں بیٹھ کر معارف السنن کی چھٹی جلد کے اخیر ابواب مکمل کئے' معارف السنن کے مقدمہ عوارف المنن پر کچھ کام کیا' لیکن پھر گھٹنوں کی تکلیف کی وجہ سے اوپر چڑھنا دشوار ہوگیا اور معطل ہوگیا اور:

وکم حسرات فی بطون المقابر

حسرت حسرت ہی رہی اور اس طرح یہ کتاب نامکمل رہ گئی' اس کتاب کی اہمیت وافادیت، منزلت ومکانت کو دیکھتے ہوئے مصر کی مجمع البحوث الاسلامیہ نے اسے اپنے یہاں سے بھی شائع کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔

''معارف السنن'' ایک مرتبہ چھپ کر نایاب ہوچکی ہے' ایچ ایم سعید ایجوکیشنل پریس والوں نے پہلا جزء دوبارہ شائع کردیا ہے' باقی اجزاء انشاء اللہ جلد ہی دوبارہ ہدیۂ ناظرین کئے جائیں گے۔

۶۔ عوارف المنن مقدمہ معارف السنن:

مستقل کتابی صورت میں ایک جلد پر مشتمل ہے' دوتہائی حصہ مکمل ہوچکا ہے۔فرمایا کرتے تھے کہ اسے چھاپنا شروع کردو' ساتھ ساتھ مکمل کردوں گا اور میں مشاغل کو دیکھتے ہوئے عرض کرتا کہ پہلے مکمل فرمالیں، پھر پریس میں بھیجیں گے اور اس طرح سے یہ خواب بھی شرمندۂ تعبیر نہ ہوسکا۔ ارادہ ہے کہ اس کا باقی ماندہ حصہ مکمل کراکے شائع کردیا جائے۔

۷۔ الأستاذ المودودی وشیئ من حیاته وأفکاره:

اس کتاب میں حضرت شیخ رحمہ اللہ نے مودودی صاحب کے ان غلط نظریات وافکار کو پیش کیا ہے جن سے عام لوگ ناواقف ہیں اور جو ان کے ایمان خراب ہونے کا ذریعہ بن سکتے ہیں۔ شیخ رحمہ اللہ شفقۃً علی الخلق چاہتے تھے کہ لوگ جہنم سے بچ جائیں اور مودودی صاحب اپنی اخیر عمر میں تائب ہوکر اپنے انجام کی فکر کریں۔ اس کتاب کے دو حصے شائع ہو چکے ہیں' تیسرا حصہ زیرِ تالیف ہے۔

اس کے علاوہ بہت سی کتابوں پر شیخ قدس سرہ کے قلم سے علمی وتحقیقی مقدمات ہیں جن میں سے مشہور درج ذیل ہیں:

۱-مقدمه فیض الباری علی جامع البخاری۔

۲-مقدمه نصب الرایة لتخریج احادیث الهدایة۔

۳-مقدمه مقالاتِ کوثری۔ یہ تینوں مقدمات مصر سے شائع ہو چکے ہیں۔

۴-مقدمه عقیدة الاسلام. نزل اهل الاسلام بنزول عیسیٰ علیه السلام۔

۵-مقدمه عبقات (مصنف شاہ اسماعیل شہید رحمۃ اللہ علیہ)

۶-مقدمه إکفار الملحدین فی ضروریات الدین (تالیف امام العصر رحمۃ اللہ علیہ)۔

۷-مقدمه أوجز المسالک علی مؤطا مالک۔

۸-مقدمه لامع الدراری علی صحیح البخاری۔

۹-مقدمه حجة الوداع۔

۱۰-مقدمه کتاب "النفس والروح"۔

۱۱-مقدمه موقف الأمة الإسلامیة.

۱۲-مقدمه الاستاذ المودودی و نتائج بحوثه و أفکاره۔

۱۳-مقدمه خاتم النبیین (اردو ترجمہ)۔

۱۴-مقدمہ برخلافت وملوکیت کی تاریخی وشرعی حیثیت۔

اس کے علاوہ بے شمار کتابوں پر آپ کی تقاریظ اور ابتدائیہ کلمات ہیں اور کئی مضامین عربی اور اردو میں مجلات ورسائل میں پاکستان اور بلادِ عرب میں شائع ہوکر دادِ تحسین حاصل کر چکے ہیں' حضرت شیخ قدس سرہ کے علمی نوادرات جو مختلف مسائل اور مختلف موضوعات پر ہیں' ان شاء اللہ عنقریب ہم کتابی صورت میں پیش کریں گے۔

حضرت شیخ رحمہ اللہ ایک بلند پایہ شاعر بھی تھے' عربی زبان میں نہایت عمدہ اور آبدار شعر کہتے تھے' نبی

کریم ﷺ کی مدح میں دو قصیدے لکھے ہیں، جن میں سے ایک قصیدہ فائیہ "**شذرات الأدب في مديح سيد العجم والعرب**" کے نام سے مصر کے معروف ہفت روزہ "الاسلام" میں اسراء ومعراج سے متعلق ایڈیشن میں ۱۳۵۷ھ مطابق ۱۹۳۸ء میں شائع ہوا تھا اور اہلِ عرب نے اسے بے حد پسند کیا تھا۔

اردو زبان میں حالاتِ حاضرہ، قومی وملی مسائل اور ردِ الحاد وزندقہ پر آپ کے علمی وتحقیقی مضامین اور آپ کے بے باک قلم کے اچھوتے شاہکار "بینات" کے صفحات پر قارئین کے لئے ہمیشہ عبرت وبصیرت کا سامان بہم پہنچاتے رہے ہیں، مستقبل قریب میں وہ سب مضامین الگ الگ عنوانات سے کتابی صورت میں ان شاء اللہ تعالیٰ شائع کردیئے جائیں گے۔

## رحلت

جوں جوں سفرِ آخرت کا زمانہ قریب آتا جارہا تھا، حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ پر علم وحکمت کی نئی نئی راہیں کھلتی جارہی تھیں، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ فیضانِ الٰہی کے نئے نئے چشمے پھوٹ رہے ہیں جیسے آخر شب میں چراغ کی لو تیز ہوجایا کرتی ہے، حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے آخری چند سال حاصل زندگی ہیں، جن میں وہ وہ کارنامے انجام دیئے ہیں جو پوری زندگی پر بھاری ہیں۔

حاصل عمر نثارِ رہِ یارے کردم
شادم از زندگی خویش کہ کارے کردم

علم وعرفان، معرفت وایقان کا یہ آفتاب دل کے عارضہ میں تین دن مبتلا رہ کر ۳؍ذوالقعدہ ۱۳۹۷ھ مطابق ۱۷؍اکتوبر ۱۹۷۷ء کو یکایک غروب ہوگیا۔

إنا لله وانا اليه راجعون. إن لله ماأعطى وله ماأخذ، رضي الله عنه
وأرضاه وجعل الجنة مثواه ونور قبره وبرد مضجعه. آمين

يارب صل وسلم دائماً أبداً
على حبيبك خير الخلق كلهم

مولانا محمد ایوب جان

# علامہ بنوریؒ: جامع شخصیتؒ

موت العالم موت العالم ‘ایک مشہور مقولہ ہے جو عالم ربانی بھی اس دنیائے فانی سے رخصت ہوا ہے وہ خلا پر نہ ہوسکا‘ اس دور میں حضرت علامہ بنوری قدس سرہ کی شخصیت گوناگوں صفات کی وجہ سے علماء کے لئے مرجع تھی‘ مگر افسوس ہے کہ زندگی کے ایام جلد پورے کرکے خالقِ حقیقی سے جاملے۔

حضرت بنوری نوراللہ مرقدہ کی ولادت رشکئی اسٹیشن کے قریب ایک چھوٹے سے گاؤں مہابت آباد ضلع مردان میں ہوئی‘ تاریخ ولادت ۶ ربیع الثانی ۱۳۲۶ھ ہے‘ ابتدائی کتابیں مولانا عبداللہ صاحب سے گاؤں مارباب لنڈی پشاور میں پڑھیں‘ اعلیٰ تعلیم کے لئے ۱۳۴۵ھ میں دارالعلوم دیوبند تشریف لے گئے‘ فراغت کے بعد مدرسہ رفیع الاسلام بھانہ ماڑی پشاور میں تدریس کے فرائض انجام دیتے رہے‘ کچھ عرصہ کے بعد جب حضرت علامہ سید محمد انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا انتقال ہوا تو ڈابھیل سے تدریس کی دعوت آئی اور پھر آپ ڈابھیل تشریف لے گئے‘ کچھ عرصہ مجلس علمی کے شعبہ تصنیف وتالیف سے منسلک رہے‘ ڈابھیل سے تشریف لانے کے بعد کچھ عرصہ ٹنڈو الہ یار میں علم کی ضیاء پاشی کرتے رہے اور آخرکار بعض مصالح کی وجہ سے کراچی میں مدرسہ عربیہ کی بنیاد ڈالی جو ممتاز خصوصیات کی بناء پر عالم اسلام کے طلباء کے لئے فیض کا سرچشمہ ہے اور حضرت علامہ مرحوم کی طرف سے صدقہ جاریہ ہے‘ حضرت علامہ مرحوم کے جملہ علمی اور عملی کمالات کا احاطہ تو اس مضمون میں بہت مشکل ہے، سردست بعض خصوصیات کے ذکر پر اکتفا کرتا ہوں:

## بحیثیت مصنف

حضرت علامہ بنوری رحمۃ اللہ علیہ جامع الصفات شخصیت تھی‘ اللہ تعالیٰ نے ان کو گوناگوں صفات سے

موصوف فرمایا تھا' پاکیزہ سیرت، خوبصورتی کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ نے ان کو زبان کی بلاغت وفصاحت بھی اعلیٰ درجے کی عطا فرمائی تھی' مختلف زبانوں میں اللہ تعالیٰ نے ان کو یہ ملکہ عطا فرمایا تھا کہ وہ اپنے مافی الضمیر کا اظہار فرماتے' عربی اور اردو کے علاوہ پشتو و فارسی زبانوں پر اچھا خاصا عبور حاصل تھا' چنانچہ آپ کی تصانیف متعدد زبانوں میں شائع ہوکر اہلِ علم سے خراج حاصل کرچکی ہیں' لیکن خصوصیت کے ساتھ عربی اور اردو تصانیف میں اپنی خداداد ذہانت سے علم کے موتی بکھیرے ہیں' قرآن وحدیث کے معانی ومطالب کو علمی انداز میں عقلی اور نقلی دلائل سے مبرہن کرکے علوم دینیہ کے شائقین کے لئے قلبی اطمینان کا سامان فراہم کردیا۔

حضرت محدث العصر علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری قدس اللہ سرہ العزیز نے ''مشکلات القرآن'' کے نام سے قرآنی مشکلات پر قلم اٹھایا تو حضرت علامہ بنوری رحمۃ اللہ نے ایک شاندار اور جاندار مقدمہ لکھا، جس کا نام 'یتیمۃ البیان فی شئ من علوم القرآن'' ہے۔ اس کے علاوہ حدیث شریف کی خدمت میں اپنے ہمعصروں میں ممتاز تھے' ترمذی شریف کی شرح عربی زبان میں جس انداز سے لکھی ہے' ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ سے علمی اور دینی خدمت خاص طور پر لینا چاہتا تھا' یہ شرح ضخیم چھ جلدوں میں ہے اور اس کا نام ہے'' معارف السنن شرح ترمذی۔'' افسوس ہے کہ عمر نے وفا نہ کی اور یہ نامکمل علمی اور دینی خدمت ہمیشہ علامہ بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی یاد دلاتی رہے گی' اسی طرح ''عوارف المنن مقدمہ معارف السنن ''جو غیر مطبوعہ ہے' علم حدیث اور حجیت حدیث کی بہترین تشریح ہے۔ بعض مسائل پر بھی مستقل تصانیف ہیں' مثلاً: سمت قبلہ کی تحقیق پر ایک رسالہ'' بغیۃ الاریب فی احکام القبلۃ والمحاریب'' ہے۔ اور ایک اور کتاب جو اہل علم میں مشہور ہے اور عربی میں ہے۔ اپنے شیخ اور محترم استاذ محقق العصر حضرت مولانا علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح عمری'' نفحۃ العنبر فی حیات الشیخ الانور'' ہے اور حق یہ ہے کہ عالم عرب کو اسی سوانح کی وجہ سے بہت کچھ معلومات حاصل ہوئی ہیں' بہت سی کتابوں پر بہت معیاری اور تحقیقی مقدمات بھی لکھے ہیں' جن سے حضرت مرحوم ومغفور کی ذہنی ذکاوت وفراست کا اظہار ہوتا ہے' مثلاً: فیض الباری پر ایک مبسوط مقدمہ ہے' نصب الرایہ پر بھی ایک تحقیقی مقدمہ ہے جو طالبان حدیث کے لئے نعمت غیر مترقبہ ہے۔ عقیدۃ الاسلام کا مقدمہ بھی قابلِ دید ہے' علامہ زاہد الکوثری جو ترکی کے مشہور عالم ہیں' ان کے مقالات پر بھی ایک مقدمہ ہے جو کہ بہت ہی پر مغز ہے۔[1] پرویزیت، خاکساریت، قادیانیت اور مودودیت پر جو چھوٹے موٹے رسائل اور بینات کے ''بصائر وعبر'' کے مقالات کی اگر تفصیل بیان کی جائے تو اس کے لئے ایک مستقل مقالہ کی ضرورت ہے۔

(۱) آخری دور میں آپ نے حضرت شیخ ریحانۃ العصر مولانا محمد زکریا سہارنپوری ثم مدنی کی دو کتابوں (۱) ''اوجز المسالک شرح موطا امام مالک'' اور (۲) ''لامع الدراری علی صحیح البخاری'' پر بھی گرانقدر مقدمات لکھے۔ نیز حضرت امام العصر مولانا محمد انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب خاتم النبیین (مترجم) کا مقدمہ بھی دیکھنے کی چیز ہے۔ (مدیر)

## تحریر و تقریر

اگر ایک شخص تدریس و تصنیف میں ماہر ہو تو ضروری نہیں کہ وہ تحریر و تقریر میں بھی خاص مہارت رکھتا ہو یا اگر میدانِ تحریر کا شہسوار ہو تو وہ ایک شعلہ نوا مقرر بھی ہو، مگر حضرت علامہ بنوری نور اللہ مرقدہ کو اللہ تعالیٰ نے جامعیت عطا فرمائی تھی، وہ اگر ایک طرف بہترین مدرس تھے تو دوسری طرف اعلیٰ درجہ کا تصنیفی سلیقہ بھی رکھتے تھے، خدا تعالیٰ کے فضل و کرم سے وہ ایک بہترین مقرر بھی تھے۔

ایک مرتبہ مرحوم نے طالب علمی کے زمانہ میں حضرت علامہ سید محمد انور شاہ صاحب کشمیری قدس اللہ سرہ کو عربی میں ایک خط لکھا جس میں آپ کی خدمت میں رہ کر استفادہ کی خواہش ظاہر کی، یہ خط اتنا موثر اور ادیبانہ تھا کہ جب حضرت شاہ صاحب نور اللہ مرقدہ نے وہ خط پڑھا تو مرحوم کو جواب میں فرمایا کہ آپ کو مزید علم (ادب) کی ضرورت نہیں۔

اسی طرح عالمِ عرب کے مشہور مصنف علامہ طنطاوی سے بالمشافہ گفتگو کا واقعہ ہے، حضرت مرحوم نے قصد فرمایا کہ علامہ طنطاوی سے بالمشافہ گفتگو کر کے ان کے غلط نظریات سے ان کو آگاہ کیا جائے، اس کے لئے مرحوم نے پہلے مکہ معظمہ حاضر ہو کر غلافِ کعبہ پکڑ کر، ملتزم سے لپٹ کر، رو رو کر انشراحِ صدر کی دعا مانگی کہ یا اللہ! تیرے قرآن کے بارے میں علامہ طنطاوی سے بات کرنے جا رہا ہوں، مجھے یہ صلاحیت و استطاعت عطا فرما، وہ اہلِ زبان اور بڑے عالم ہیں، مجھے یہ توفیق دے کہ انہیں صحیح بات سمجھا سکوں۔

چنانچہ حضرت علامہ بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے قاہرہ پہنچ کر علامہ طنطاوی سے بات چیت کی اور اپنے تمام اعتراضات جو ان کی تفسیر پر تھے، وارد کئے۔ علامہ طنطاوی اپنے قصورِ فہم کا اعتراف کرتے ہوئے بحث کے دوران کبھی کبھی کانوں پر ہاتھ رکھ کر بہت ہی تعجب کے لہجے میں فرماتے:

"الآن افهم منک معنی هذا الحدیث"

یعنی میں اس وقت آپ سے اس حدیث کا معنی سمجھا ہوں۔ آخر میں میں فرمایا:

"ماانت عالم هندی انما انت ملک نزل من السمآء لاصلاحی"

یعنی تم محض ایک ہندی عالم نہیں ہو، بلکہ درحقیقت ایک فرشتہ ہو جو آسمان سے میری اصلاح کے لے اترا ہے۔ اور یہ بھی فرمایا کہ میں ہندوستان کے شاید سب سے بڑے عالم سے محوِ گفتگو ہوں۔

حضرت علامہ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ: ہندوستان میں اتنے بڑے بڑے علماء موجود ہیں کہ میں ان کے پاؤں کی خاک بھی نہیں ہوں، ان دنوں مولانا کے کئی اساتذہ بقیدِ حیات تھے اور مولانا کا یہ قول باوجود انکساری کے صحیح بھی تھا، حضرت علامہ مرحوم نے عربی میں مقالے لکھ کر علمائے دیوبند کا تعارف مصر میں کرایا، چنانچہ مشہور

ترین عالم علامہ زاہد الکوثری نے حضرت حکیم الامت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے حدیث کی اجازت ڈاک کے ذریعہ ارسال کرنے کی درخواست کی‘ چنانچہ ان کو سندِ حدیث بھیج دی گئی۔

نثر نگاری کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ نے علامہ مرحوم کو شعر وسخن کی صلاحیتوں سے بھی نوازا تھا‘ چنانچہ آپ کا منظوم کلام بھی علمائے کرام کی نظروں میں بہت مقبول رہا‘ خصوصاً عربی کے وہ مراثی جو بعض اوقات بعض اساتذۂ کرام واحباب کی وفات پر لکھے گئے‘ چنانچہ علامہ محدث محمد انور شاہ صاحب کشمیری اور شیخ الاسلام حضرت مدنی وغیرہم کے متعلق جو مراثی ہیں وہ باب المراثی کے شاہکار ہیں‘ لیکن ان سب سے بڑھ کر علامہ موصوف نے جو مدائح حضور اکرم ﷺ کے متعلق تحریر فرمائے ہیں‘ وہ تو سن کر انسان آنسو ضبط نہیں کر سکتا‘ کائنات کے سب سے سچے انسان کی مدح ہو‘ اور مادح علامہ مرحوم جیسی مخلص شخصیت ہو تو اندازہ لگانا کوئی مشکل نہیں۔

## تحریکات

حضرت علامہ مرحوم جب تعلیم سے فارغ ہوئے تو آپ نے کسی کونے میں بیٹھ کر رہبانیت اختیار نہیں کی‘ بلکہ ایک مجاہد کی طرح زندگی کے میدان میں آئے اور علمی مشاغل کے ساتھ ساتھ وقت کے موجودہ فتنوں سے پنجہ آزمائی کی‘ بعض فتنوں پر تو ایسی کاری ضرب لگائی کہ وہ فتنے خواب دیدہ ہو کر رہ گئے۔

علامہ مرحوم نے پشاور سے تحریکات میں حصہ لیا اور علمائے کرام کے ایک بہت بڑے اجتماع سے خطاب کیا‘ یہ خطاب عربی نظم میں تھا‘ جس میں علمائے کرام کو ان کے فرائض یاد دلائے گئے تھے اور غفلت سے جھنجھوڑ کر ان کو اپنا فرض منصبی پورا کرنے کے لئے پکارا گیا تھا‘ یہ خطاب بہت موثر تھا‘ چنانچہ علمائے کرام میں ایک تحریک پیدا ہوئی‘ نظامت کے لئے مولانا محمد اسرائیل صاحب چارسدہ اتمانزئی اور حضرت مرحوم میں مقابلہ ہوا‘ اور بھاری اکثریت سے حضرت علامہ مرحوم ناظم مقرر ہوئے۔

اسی طرح جمعیت علمائے سرحد ایک تحریک کی شکل میں کام کرتی رہی‘ ان ہی دنوں میں ایک فتنہ اٹھا جو اپنی عسکری تنظیم کی وجہ سے لوگوں کی توجہ اپنی طرف مبذول کرا رہا تھا‘ مگر لوگ ان کے عقائد اور صحیح خدوخال سے واقف نہ تھے‘ جمعیت علماء نے لوگوں کے سامنے اس فتنہ کی نقاب کشائی کی‘ جب خاکسار کوہاٹ میں جمع ہوئے تو علماء بھی کوہاٹ میں جمع ہوگئے اور لوگوں کو ان کے عقائد سے آگاہ کیا‘ چنانچہ اس وقت علمائے کرام کی کوششوں سے بہت سے لوگ تائب ہوگئے‘ جس وقت خاکساروں نے لوگوں کو دھوکہ دینے کے لئے یہ کہنا شروع کیا کہ مشرقی کو علامہ کا خطاب علمائے ازہر نے دیا ہے تو حضرت علامہ مرحوم نے ایک استفتاء مرتب کیا‘ یہ استفتاء تذکرہ مشرقی کو سامنے رکھ کر مرتب کیا گیا‘ اس وقت علامہ مرحوم مصر میں موجود تھے‘ علمائے جامع ازہر کے پاس بھیجا‘ انہوں نے جواباً

فرمایا کہ: ایسے عقائد رکھنے والا شخص علامہ فی الکفر ہے' چنانچہ یہ فتویٰ کتاب کی شکل میں شائع کیا گیا' ایک طرف عربی عبارت ہے اور دوسری طرف اردو ترجمہ ہے۔ اس رسالے کی اشاعت سے بہت فائدہ ہوا۔

جب صدر محمد ایوب خان کے زمانہ میں اسلام کا جدید ایڈیشن تیار کرنے کی مذموم کوشش کی گئی تو حضرت علامہ مرحوم ڈٹ کر اس کے مقابلہ کے لئے سینہ سپر ہوگئے' اس سے قبل جب پرویزی فتنہ پر پُرزے نکال رہا تھا اور لادینی طبقہ اس کو لاء کمیشن میں اپنا نمائندہ چن چکا تھا تو حضرت علامہ مرحوم نے ایک مستقل فتویٰ مرتب کیا اور دستخط کے آدمی کو تمام علمائے کرام کے پاس اپنے خرچ سے بھیجا اور اسی طرح ایک آدمی مشرقی پاکستان کے علمائے کرام کے پاس بھیجا، چنانچہ جب تمام علمائے کرام کے دستخط ہوگئے تو اس کو کتابی شکل میں شائع کردیا کہ پرویز کافر ہے' اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ لادینی عناصر کے حوصلے پست ہوگئے اور پرویز کے متعلق لوگوں کے تمام شکوک و شبہات دور ہوگئے اور پھر ڈاکٹر فضل الرحمن ایڈیشن کا جو حال ہوا وہ تو سب کو معلوم ہے۔

زندگی کے آخری دنوں میں حضرت علامہ سید محمد انور شاہ صاحب کشمیری قدس سرہ العزیز نے جو آخری تقریر دیوبند کی جامع مسجد میں فرمائی تھی، اس وقت حضرت علامہ سید محمد انور شاہ صاحب بیمار تھے' پالکی میں جامع مسجد تک لائے گئے اور شاگردوں نے اٹھا کر منبر پر بٹھایا' میں اس وقت موجود تھا' دورۂ حدیث کا طالب علم تھا۔ حضرت انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے تقریر کرتے ہوئے فرمایا کہ: میری وصیت ہے کہ میرے تمام شاگرد فتنہ قادیانیت کا مقابلہ کریں اور اس فتنہ کو بیخ و بن سے اکھیڑ دیں۔ حضرت انور شاہ صاحب کی یہ تقریر چھپی ہوئی ہے۔

زمانہ گزرتا گیا۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت شاہ صاحب کی وصیت اس شکل میں پوری فرمائی کہ ایک عرصہ سے حضرت علامہ مرحوم کے دل میں یہ تڑپ تھی کہ ختم نبوت کے ڈاکوؤں کا تعاقب کیا جائے اور یہ تعاقب اتنا شدید ہو کہ یہ فتنہ اپنی موت آپ مرجائے' چنانچہ مختلف مقامات پر علمائے کرام کی میٹنگیں ہوتی رہیں' آپ ختم نبوت کے صدر تھے' اس کے بعد مختلف مکاتبِ فکر نے آپ کو مجلسِ عمل کا صدر منتخب کیا' اللہ تعالیٰ نے ایسے حالات پیدا فرمائے کہ تمام علمائے کرام ایک خاص جذبہ کے ساتھ جمع ہوئے اور یہ حضرت علامہ مرحوم کی کرامت تھی کہ بالاتفاق حضرت علامہ مرحوم مجلسِ عمل کے صدر منتخب ہوئے۔

حکومت جو بار بار کہتی تھی کہ یہ مسئلہ نوے سالہ پرانا ہے، اس کو حل کرنا ایسا آسان نہیں ہے' مگر علمائے کرام کا اسلامی جذبہ اور حضرت علامہ مرحوم کی کرامت تھی کہ مختلف طبقات: شیعہ، سنی، اہلِ حدیث کا تعاون حضرت علامہ مرحوم کو حاصل رہا۔ یہی وجہ ہے کہ حکومت کو مجبوراً جھکنا پڑا اور تمام مسلمانوں کا یہ متفقہ مطالبہ کہ: ''قادیانی مسلمان نہیں ہیں' ان کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے'' پورا ہوگیا۔ جب یہ مطالبہ پیش کیا جارہا تھا تو اس وقت شاہی مسجد لاہور میں کئی لاکھ مسلمانوں کا اجتماعِ عظیم' حضرت علامہ بنوری نور اللہ مرقدہ کی صدارت میں ہوا۔

## تدریس

حضرت علامہ بنوری مرحوم ومغفور نے فراغت کے بعد تدریس کا آغاز پشاور سے کیا' مختلف فنون کی کتابیں پڑھائیں' اس کے بعد ڈابھیل تشریف لے گئے' حضرت علامہ سید محمد انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد خصوصی ہونے کی وجہ سے زیادہ رجحان حدیث شریف کی طرف رہا' چنانچہ وہاں اکثر حدیث شریف کی کتابیں پڑھاتے رہے' اس کے بعد جب پاکستان تشریف لائے تو ٹنڈوالہ یار میں تدریس شروع کی' پھر بعض مصالح کی وجہ سے کراچی میں ایک ایسے جامعہ کی بنیاد ڈالی جو اس وقت ماشاء اللہ عالم اسلام میں اپنی منفرد خصوصیات کی وجہ سے مشہور ومعروف ہے۔ حضرت مرحوم کا انداز تدریس بہت عام فہم تھا' عقلی استدلال کے ساتھ ساتھ نقلی دلائل کا انبار لگاتے' بعض طلباء طویل تقریر پسند کرتے ہیں اور بعض اختصار کو پسند کرتے ہیں۔ حضرت مرحوم کی تقریر سے سب طلباء مطمئن ہو جاتے۔ بخاری شریف کے ابواب وتراجم کے بعض مشکلات سے علماء آگاہ ہیں' اس میں جو علمی تاویلات وتوجیہات ہیں' علماء سے مخفی نہیں ہیں' حضرت علامہ مرحوم کی بعض' بالخصوص علمی توجیہات پڑھنے کے بعد ایک روحانی کیفیت حاصل ہوتی ہے۔

## شجرۂ نسب

حضرت علامہ مرحوم نجیب الطرفین سید خاندان کے چشم وچراغ تھے' سلسلہ نسب حضرت آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ تک جا پہنچتا ہے اور ان کے آگے سیدنا حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے جو حسب ذیل شجرہ کے مطابق تحریری طور پر موجود ہے:

محمود شاہ
محمد عثمان
فضل خالق
فضل حق
فضل صمدانی
فضل قیوم
محمد

نوٹ :۱..... الحاج مولانا محمد ابراہیم صاحب اپنے وقت کے بڑے عابد وزاہد انسان تھے' علوم ظاہری کی تحصیل علاقہ چھچھ میں کی اور طریقت کے سلسلہ میں مولانا نجم الدین صاحب مشہور بہ ہدۂ مولا صاحب سے منسلک تھے۔ علوم ظاہری کے بعد مخلوقِ خدا کی تربیت میں لگے ہوئے تھے' ذکر و تلقین کرتے تھے' عام لوگوں کے علاوہ طلباء اور علماء کے ساتھ بہت محبت کا برتاؤ فرماتے تھے۔ علاقہ خیبر ایجنسی لنڈی کوتل میں ان کا مزار زیارت گاہ عوام وخواص ہے' آپ نے تجرد کی زندگی گزاری' شادی نہیں کی اور عمر بھر عبادت و ریاضت میں لگے رہے اور اسی حال میں محبوبِ حقیقی سے جا ملے۔ ان کے بڑے بھائی صاحبزادہ محمد عثمان صاحب بہت جلیل القدر عالم تھے' انگریزوں سے لڑائی کے دوران ان کا کتب خانہ جل گیا اور قیمتی کتب ضائع ہوگئی تھیں۔

نوٹ :۲..... صاحبزادہ مولانا فضل صمدانی جید عالم تھے (جو حضرت مولانا بنوری نور اللہ مرقدہ کے ماموں اور ابتدائی کتب کے استاذ تھے) تحصیلِ علم کے بعد ان کو شوق ہوا کہ ایک دینی مدرسہ کی بنیاد ڈالیں تاکہ طلباء دینی علوم سے سیراب ہوں' چنانچہ ۱۳۴۱ھ میں انہوں نے ''مدرسہ رفیع الاسلام'' کی بنیاد بھانہ ماڑی پشاور میں ڈالی' جس میں دورۂ حدیث شریف کے علاوہ باقی فنون کی کتابیں پڑھائی جاتی تھیں' یہاں کے جو طلباء دیوبند میں علم حاصل کرنے جاتے وہ اچھے نمبروں سے کامیاب ہوجاتے تھے۔ یہ مدرسہ ۱۳۴۱ھ سے دینی علوم کی خدمت سرانجام دیتا رہا' اس کی شکل یہ ہوئی کہ مولانا فضل صمدانی صاحب کے بڑے بھائی صاحبزادہ فضل خالق صاحب رحمۃ اللہ علیہ (جو مولانا بنوری علیہ الرحمۃ کے سب سے بڑے ماموں اور مشفق تھے) چونکہ تجارت کرتے تھے اور اپنے خاندان میں سب سے بڑے تھے اور مرجع بھی تھے، اس کے علاوہ بڑے بڑے لوگوں سے وسیع تعلقات قائم تھے' ان کی سعی و کاوش کی وجہ سے مدرسہ بخیر وخوبی اپنا فریضہ سرانجام دیتا رہا' صاحبزادہ فضل خالق صاحب کی وفات پر آبائی قبرستان میں جگہ نہ ہونے کی وجہ سے ان کی قبر کے لئے الگ ایک وسیع قطع اراضی مخصوص کرلیا گیا۔

حضرت مولانا محمد یوسف صاحب مرحوم ومغفور نے ارادہ کیا تھا کہ وہ اپنے مشفق ماموں صاحبزادہ فضل خالق صاحب علیہ الرحمۃ کی سوانح عمری لکھیں گے' چنانچہ کچھ غیر مطبوعہ صفحات اب بھی موجود ہیں۔ حضرت علامہ مرحوم نے پہلا جملہ یہ لکھا تھا کہ:

''چونکہ ماموں صاحبزادہ فضل خالق صاحب مرحوم جس طرح اپنے خاندان کے مرجع تھے اور زندگی میں ہم سب اکٹھے ہوتے تھے' اب ان کی وفات کے بعد قبرستان میں بھی ہم لوگ ان کے ساتھ جمع ہوں گے۔''

نوٹ :۳..... حضرت مولانا بنوری قدس اللہ سرہ کے والدمحترم ایک ذہین اور جید عالم تھے' علومِ ظاہری کے علاوہ کافی عرصہ ریاضت میں گزار کر تزکیۂ نفس کرتے رہے' مختلف مسائل پر ان کی مختصر مگر لطیف کتب موجود ہیں' چنانچہ روح، معجزات، رویاء وغیرہ پر مطبوعہ اور غیر مطبوعہ رسائل موجود ہیں' تعبیر رؤیا اور علم طب میں خصوصی

مہارت حاصل تھی۔

## سلسلۂ بیعت

اسلام میں ایمان کے بعد عمل صالح کی اہمیت واضح ہے، عملِ صالح اور رضائے الٰہی اگر سنت کے مطابق طبیعت ثانیہ بن جائے تو اس کو حدیث رسول اللہ ﷺ کے مطابق احسان سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ مشہور سلاسل چار ہیں۔ حضرت بنوری نور اللہ مرقدہ کا سلسلۂ بیعت حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ سے ملتا ہے، مدینہ منورہ میں حضرت حاجی صاحب کے خلیفۂ مجاز حاجی شفیع الدین صاحب نگینوی رہتے تھے، حضرت علامہ حج کے لئے تشریف لے گئے تو ان سے بیعت کی، واپسی پر حضرت حاجی شفیع الدین صاحب نگینوی رحمۃ اللہ علیہ نے یا حضرت علامہ بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے ازخود اپنا رجحان شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی قدس اللہ تعالیٰ سرہ العزیز کی طرف ظاہر فرمایا، چنانچہ علامہ بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے شیخ نے آپ کا تعلق سلوک و تربیت شیخ الاسلام حضرت مدنی نور اللہ مرقدہ سے قائم فرمایا، لیکن جب علامہ بنوری ہندوستان واپس آئے تو حکیم الامت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس پہلے تھانہ بھون حاضر ہوئے، حضرت تھانویؒ آپ کی گفتگو سے بہت متاثر ہوئے، کچھ عرصہ حکیم الامت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ تعالیٰ سے خط و کتابت بھی رہی اور حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے مولانا بنوری کو مجازِ صحبت بھی قرار دیا۔

میرا معمول تھا کہ فراغت کے بعد ہر سال شعبان میں دیوبند جایا کرتا تھا اور ختم بخاری شریف کے بعد واپس پشاور آتا، حضرت علامہ بنوری رحمۃ اللہ علیہ مصر سے آچکے تھے کہ میں نے شعبان میں دیوبند جانے کا ارادہ کیا تو ایک خط حضرت شیخ الاسلام مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بیعت کے لئے مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے مجھے لکھ کر دیا اور مجھ سے فرمائش کی کہ میں یہ عریضہ شیخ الاسلام حضرت مدنی کی خدمت میں پیش کروں اور اس کا جواب جو حضرت عنایت فرمائیں، ساتھ لاؤں۔

چنانچہ میں دیوبند پہنچا اور حضرت علامہ بنوری کا خط شیخ الاسلام حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت اقدس میں پیش کیا، حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ: ان کی بیعت تو حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے ہے، میں انہیں کیسے بیعت کرسکتا ہوں، لیکن میں نے تفصیل سے وضاحت کی کہ حضرت مولانا شفیع الدین صاحب نگینوی رحمۃ اللہ علیہ نے بیعت کے بعد تربیت و سلوک کا تعلق آپ کے سپرد فرمایا ہے اور حضرت بنوری رحمۃ اللہ نے بھی اپنا رجحان آپ کی طرف ظاہر فرمایا ہے، اصل حقیقت کی وضاحت اور خود علامہ بنوری کے رجحان کے اظہار کے بعد فرمایا کہ: جب فرصت ہو تو جواب کے لئے یاد کرادیں۔ حضرت ان دنوں دن رات بخاری شریف

ضرورت ہے وہ میسر نہیں ہے' اور نہ ہوسکتی ہے' حضرت شیخ حیران ہیں' کیا کریں کہ عزیز شاگر در شید بطور مشورہ عرض کرتا ہے۔

''آپ قاضی کیوں بنتے ہیں اور قضا کی ذمہ داری اپنے سر کیوں لیتے ہیں۔ مفتی بنئے اور بطرز افتاء جواب دیجئے۔''

حضرت شیخ کی پریشانی ختم ہو جاتی ہے۔ کانما انشط من عقال اور ہونہار شاگرد کو چند علمی اور فقہی نکات بتلاتے اور ہدایات دیتے ہیں اور فتوے کا جواب لکھنے کا حکم دیتے ہیں۔ مولانا شیخ کے حکم کی تعمیل میں قلم برداشتہ جواب لکھتے ہیں اور حضرت شیخ کے سامنے پیش کرتے ہیں اور وہ ایک حرف میں بھی تغیر و تبدل یا ترمیم و اضافہ نہیں کرتے اور دستخط فرما دیتے ہیں۔

یہ واقعہ حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے تفقہ نفس، دقتِ نظر اور حلِ مشکلات کی اہلیت کا بیّن ثبوت ہے۔

## حقائق و معارف کا ذوق

۳:..... حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے درس موطا میں پہلی مرتبہ حاضر ہوتے ہیں اور سبق سنتے ہیں' اثناء درس میں عالمِ مثال کا ذکر آجاتا ہے' عرض کرتے ہیں:

''شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے حجۃ اللہ البالغہ میں عالم مثال کی جو تحقیق فرمائی ہے آپ کا بیان اس سے مختلف ہے۔''

شیخ رحمۃ اللہ علیہ یہ اعتراض سن کر تحیر آمیز تعجب سے آپ کو دیکھتے ہیں۔ پھر فرماتے ہیں:

''جی ہاں! حضرت شاہ صاحب سے اس مقام پر غفلت ہوئی ہے۔ خود انہوں نے اپنی فلاں کتاب میں یہ کہا ہے۔''

اور اس کے بعد حضرت استاذ اہل اور لائق خطاب مخاطب کو دیکھ کر عالمِ مثال پر ایک محققانہ مبسوط تقریر فرماتے ہیں۔

اس واقعہ کے بعد ہی حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ اس ثاقب الرائے تلمیذ کو اس کی درخواست کے مطابق اپنے سے ملحق فرما لیتے ہیں اور صدر شیرازی کی کتاب ''اسفارِ اربعہ'' میں سے ''ضرب الخاتم'' کے حوالے نکالنے اور عبارتیں نقل کرنے کا کام سپرد فرما دیتے ہیں اور جب مولانا حبیب الرحمٰن صاحب شروانی ملاقات کے لئے آتے ہیں اور مولانا بنوری کو کام کرتا دیکھتے ہیں تو شیخ نور اللہ مرقدہ ان سے مخاطب ہو کر فرماتے ہیں:

''یہ صاحب سواد ہیں' حضرت آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد میں سے ہیں۔'' ''اسفار اربعہ'' سے ضرب

الخاتم کے حوالے نکالنے کا کام میں نے ان کے سپرد کیا ہے''۔

۴:......محبوب شیخ کی عقیدت ومحبت اب عشق وجنون اور دیوانگی وشوریدگی سے تبدیل ہوجاتی ہے اور بلاشرکت غیرے خدمت ومصاحبت کی لگن اس درجہ پر پہنچ جاتی ہے کہ حضرت شیخ بغرضِ آرام وتبدیلی آب وہوا کچھ دنوں کے لئے کشمیر جانے اور آرام کرنے کا فیصلہ فرماتے ہیں' یہ عاشق زار حضرت مولانا عزیر گل صاحب مدظلہ (جو اس زمانہ میں دیوبند میں مقیم تھے) کی خدمت میں دیوانہ وار حاضر ہوکر عرض کرتا ہے:

''آپ کسی بھی طرح حضرت شیخ سے اجازت حاصل کرلیجئے کہ مجھے بطور خادم اس سفر میں اپنے ساتھ رکھیں۔''

مولانا عزیر گل صاحب آپ کی طلب صادق کو دیکھ کر حضرت شیخ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اپنے مخصوص انداز میں عرض مدعا کیا اور اجازت حاصل کرلی' چنانچہ اوائل یا وسط رمضان میں محبوب ومخدوم شیخ کے ہمراہ کشمیر پہنچ گئے اور تقریباً چار ماہ وادیٔ کشمیر کے مرغزار اور سبزہ زار خطہ میں قیام رہا۔

بہترین صحت افزاء مقام، پاکیزہ خوراک اور خوشگوار موسم اور چڑھتی جوانی، انیس بیس سال کی عمر مگر دیوانگی کا یہ عالم کہ پورے زمانہ قیام میں صرف گیارہ بجے سے دو بجے تک چوبیس گھنٹے میں صرف تین گھنٹے زمین پر سوتے اور بغیر کسی کے اٹھائے اور بغیر الارم کے جہاں بستر پر شیخ کے بیدار ہونے کی حرکت محسوس کرتے' فوراً آنکھ کھل جاتی' شیخ پان کھا کر استنجے کے لئے تشریف لے جاتے اور واپس آنے تک یہ شوریدہ سر دیوانہ خادم آگ جلا کر محبوب شیخ کے وضو کے لئے پانی گرم کردیتا' ایک دن شیخ کے بیدار ہونے سے کچھ پہلے اٹھ کر پانی گرم کرنے لگے کہ شیخ بیدار ہوئے، دیکھ کر فرمایا۔''یوسف شاہ! آپ بھی عجیب ہیں۔''

اس چار ماہ میں بلاشرکت غیرے خدمت ومصاحبت کے عرصہ میں حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی علوم ومعارف اور حقائق ودقائق کی تشنہ اور بے قرار روح نے اپنے محبوب شیخ امام العصر نوراللہ مرقدہ کے تمام تر علوم ومعارف، حقائق ودقائق اور اسرار ورموز کو اس طرح اپنے اندر جذب کرلیا، کہئے چوس لیا، جیسے ریگزار زمین موسلا دھار بارش کے ایک ایک قطرہ کو پی جاتی ہے۔ قوتِ حافظہ اور یادداشت کا یہ عالم ہے کہ جو بات بھی جس زمانہ میں، جس مقام پر اور جس وقت فرمائی' برسہا برس گزر جانے کے بعد زمانہ، مقام اور وقت کے تعین کے ساتھ لوحِ ذہن پر نقش کالحجر تھی۔ غایتِ محبت کی وجہ سے نہ صرف وہ بات بلکہ اپنے محبوب شیخ کا اندازِ تکلم، لب ولہجہ، گفتگو میں غنہ اس طرح ادا فرماتے کہ اگر پس پردہ یا پس دیوار نقل کررہے ہوں تو جس شخص نے شیخ نوراللہ تعالیٰ مرقدہ کی گفتگو تلمذ کے زمانہ میں سنی ہو، وہ یقیناً یہی محسوس کرے گا کہ حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ بول رہے ہیں۔ اس چار مہینے میں شیخ کی خدمت کے علاوہ آپ کے صرف دو کام تھے۔ ایک ''اسفار اربعہ'' کے حوالے نکالنا۔ یہ

اتنا مشکل کام تھا کہ ایک دن آپ نے عرض کیا:

''سیف اللہ شاہ دن بھر بے کار رہتے ہیں، ان سے فرمائیے کہ میرے ساتھ کام کریں۔''

شیخ فرماتے ہیں

''جو کام آپ کر رہے ہیں، سیف اللہ ایک دن نہ کر سکتے ہیں۔''

دوسرا کام تھا محبوب شیخ سے پڑھ رہے کو دیکھتے رہنا اور ... کتب خانہ سے لطف اندوز ہوتا۔
اول الذکر کام علمی تربیت کی اور دوسرے کام سے محبت بڑھانا مقصود تھا کہ ان کی دونوں خواہشوں کی تکمیل پر
حامل علوم شیخ بننا موقوف تھا۔ واللہ یفعل ما یشاء ویحکم ما یرید۔

چونکہ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے علوم و معارف کا سینہ اپنے شیخ انور شاہ نور اللہ مرقدہ سے اخذ و استفادہ دوسرے
طریقہ پر کیا تھا اور اس طریقہ میں شیخ و تلمیذ کے روحانی اتحاد اور دماغی انصباغ کا منتہائے کمال پہنچ کر آخذ اور
ماخوذ منہ کے ادراکی قوی اور سوچنے کے طریقے بالکل ایک ہو جاتے ہیں اس لئے امام العصر حضرت مولانا
انور شاہ نور اللہ مرقدہ کے ایسے چھپے تمام تلامذہ اور مستفیدین میں ان کے علوم و معارف کے حامل صرف مولانا
بنوری رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ یہی وجہ ہے کہ حضرت شیخ کے کلام کا ایجاز و اغلاق جو عام طور پر ... آپ کے سامنے مانع
نہ ہوتا تھا، بلکہ شیخ کے موجز و مختصر اور چیستان قسم کے کلام کو اپنی خداداد ذہانت کے ذریعہ پوری وضاحت و تفصیل کے
ساتھ بیان فرما کر اسے قابل فہم و لائق استفادہ بنا دیتے تھے چنانچہ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی ''معارف
السنن'' اس کا زندہ ثبوت ہے۔ یہ کتاب جن حضرات کے زیر مطالعہ رہی ہے وہ قدم قدم پر وتفصیل اطرافہ
علی ضوء ما افادہ امام العصر ماخذ ہذہ الفائدۃ من کلام الشیخ فی مشکلات القرآن
بتوضیحات و زیادات من الراقم۔ یا اسی قسم کے الفاظ میں شیخ سے استفادہ کا حوالہ دیتے ہیں اور تفصیل و
توضیح کو انتہائی انکساری کے ساتھ اپنی طرف منسوب فرماتے ہیں۔

اس لئے اسی کتاب معارف السنن کو دیکھ کر میں تو یہ کہنے پر خود کو مجبور پاتا ہوں کہ حضرت مولانا بنوری
رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ تعالیٰ امام العصر نور اللہ مرقدہ کے علوم و معارف کے خزانوں کو نہ صرف محفوظ و زندہ رکھنے کے
لئے بلکہ ان کے موجز و مغلق اور ناقابل استفادہ تحقیقات و شرح و بسط کے ساتھ بیان کر کے علماء اور طلباء کے لئے
آسان اور قابل استفادہ بنانے کے لئے ہی پیدا فرمایا تھا اور یہی سب سے بڑی مزیت و خصوصیت بلکہ سعادت
اور حسن عمل ہے، جس سے اللہ جل شانہ نے حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو نوازا اور سرفراز فرمایا۔

ویسے تو میرے اس بیان کے ثبوت کے لئے معارف السنن کی چھ جلدیں جو کہ تقریباً تین ہزار صفحات پر
پھیلی ہوئی ہیں، کافی ووافی ہیں، لیکن جی چاہتا ہے کہ حضرت مولانا بنوری کے چند جملے معارف السنن کے دیباچہ

تعارف کے لئے نقل کردوں۔ فرماتے ہیں:

"فهذه هي معارف السنن' وماادراک ما معارف السنن؟ شرح لأنفاس امام العصر' المحدث الكبير الكشميري رحمة اللّٰه عليه في دروس جامع الترمذي' و توضيح لاماليه' وجمع درره المبعثرة في مذكراته' وتاليفه بتعبير قاسيت فيه العناء' وترتيب طال لاجله الرقاد' واستيفاء لكل موضوع من غرر النقول' عثرت عليها بعد بحث طويل' ولم نعرج في طرق وابحاث مفروغة في كتب العلوم وتسويد اوراق في تعديل الرواة وجرحها' مايكفي في مثله تهذيب التهذيب وتقريب التهذيب' الا مادعت هناک حاجة' ولاحول ولا قوة الابالله العلي العظيم". (معارف السنن ج ۱ ص ۳۵ تا ۳۶)

ترجمہ... "پس یہ ہے معارف السنن، اور تم کیا جانو کیا چیز ہے معارف السنن؟ امام عصر اور محدث کبیر کے جامع ترمذی کے درس میں فرمودہ کلماتِ طیبہ کی تشریح ہے اور ان کے املا کردہ الفاظ قدسیہ کی توضیح ہے اور ان کی یادداشتوں اور تصانیف میں بکھرے ہوئے موتیوں کو یکجا جمع کردینے کی کوشش ہے، ایسی واضح تعبیروں میں جن کے لئے میں نے شدید مشقتیں اٹھائی ہیں اور راتوں کی نیندیں حرام کی ہیں اور طویل تلاش و جستجو کے بعد ہر موضوع پر شاندار نقول کو ایک جگہ جمع کرکے اس کا حق ادا کیا ہے"۔

اور کتبِ علوم حدیث وفقہ میں جو امور طے کردیئے گئے' ان کی طرف ہم نے مطلق توجہ نہیں کی۔ علی ہذا رواۃ کی جرح وتعدیل میں بھی۔ جن کی تحقیق کے لئے تہذیب التہذیب اور تقریب التہذیب جیسی کتابیں کافی و وافی ہیں، ہم نے اوراق سیاہ نہیں کئے بجز ان مقامات کے جہاں ضرورت محسوس کی"۔

## خاص کمال

حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی ایک خاص مزیت اور کمال "تلخیص" ہے چوٹی کے مصنفین و محققین کے صفحات میں پھیلے ہوئے مباحث کو سطروں میں اس خوبی کے ساتھ تلخیص فرماتے ہیں جیسے ماہر "دواساز" عرق کشید کرتے ہیں یا عطرساز "روح" کشید کرتے ہیں یا آج کل ماہرین ہر چیز کا جوہر نکالتے ہیں۔ حجم نہایت مختصر' تاثیر اور کارکردگی بے حد قوی۔ اسی طرح پوری کتاب معارف السنن میں اس کے نمونے جابجا پائیں گے' اگر یہ ملکہ تلخیص آپ کو حاصل نہ ہوتا اور آپ اس کو استعمال نہ فرماتے تو کتاب کا حجم تگنا چوگنا ہوجاتا' یا صرف نام کتاب اور صفحہ پر اکتفاء کرنا پڑتا' جیسا کہ امام العصر نوراللہ مرقدہ نے اپنی تمام تصانیف میں کیا ہے' کتابیں اکثر نایاب یا کمیاب ہوتی ہیں' ان تک رسائی عام حالات میں ہر قاری کو نصیب نہیں ہوتی' لامحالہ قاری محولہ مضمون کے لئے ترستا رہ جاتا ہے اور استفادہ سے محروم رہتا ہے' اور مصنف صرف اطلاع کے لئے **من شآء فلینظر** کہہ کر آگے بڑھ جاتے ہیں۔ حضرت مولانا بھی **من شآء فلیرجع** فرماتے ہیں' مگر تصدیق واطمینان کے لئے۔

چنانچہ جلد سادس کے آخر میں جہاں معارف السنن کی خصوصیات بیان فرمائی ہیں' اس تلخیص کے دونمونے بھی پیش کئے ہیں' محولہ کتاب کی اصل عبارت بھی نقل فرمائی ہے اور اس کا خلاصہ بھی تحریر فرمایا ہے۔

مجھے خوب اچھی طرح یاد ہے کہ حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنا ایک خواب بیان فرمایا تھا کہ میں نے شیخ کو کسی کمرہ میں (یا حجرہ میں فرمایا) بیٹھا دیکھا' شیخ کے سامنے ٹوٹے پھوٹے برتنوں کا ایک ڈھیر پڑا ہوا تھا اور آپ کچھ متاسف سے بیٹھے ہوئے اسے دیکھ رہے ہیں۔ میں سامنے بیٹھا ہوا ہوں اور شیخ کی اس حالت کو دیکھ کر کہتا ہوں کہ:

''حضرت آپ کے اس ڈھیر کی وارث تو آپ کی اولاد ہے، لیکن آپ کے علوم و معارف کا وارث میں ہوں۔''

تو ایسا محسوس ہوا ہے کہ شیخ ندامت سے سر جھکا لیتے ہیں۔

یہاں تک تو صرف حدیث تک مولانا کے کارنامے کا بیان تھا۔ حضرت شیخ نور اللہ تعالیٰ مرقدہ کی علوم قرآن سے متعلق کتاب مشکلات القرآن کی تسہیل کے لئے علوم قرآنی سے متعلق حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے مبتکر خصوصی اصول کو تفصیل سے کتاب کے مقدمہ میں نہایت شرح وبسط سے مولانا نے بیان فرمایا۔ جس کا نام **یتیمة البیان فی علوم القرآن** تجویز فرمایا' مستقل طور پر کتابی صورت میں پہلی مرتبہ مجلس علمی نے شائع کیا تھا۔ اب دوسری مرتبہ مجلس دعوت و تحقیق اسلامی کراچی نے نہایت خوبصورت ٹائپ میں شائع کیا ہے۔

## خاتم النبیین

اس (فارسی) کتاب اور اس کا اردو ترجمہ مولوی محمد یوسف لدھیانوی مدیر بینات نے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی نگرانی میں کیا ہے۔ موصوف سے پوچھئے کہ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے کلام کو سمجھنا کتنا کٹھن کام اور ''جوئے شیر'' لانے کے مترادف ہے' ایک ایک فقرہ کے لئے گھنٹوں سر پکڑے بیٹھے رہے ہیں۔

## اکفار الملحدین

عربی کا اردو ترجمہ مولانا کی نگرانی میں اس کمترین نے تین چار سال کی شب و روز سعی کے بعد (تین مرتبہ کاتب کو لکھنے کے لئے مسودہ دینے کے لئے تیار کیا ہے۔ نظر ثانی کے بعد دوبارہ از سر نو لکھنے کی ضرورت محسوس کی ہے) تیسری مرتبہ کے مسودہ کو مجلس علمی کراچی کو دے دیا اور مجلس نے شائع کر دیا' مگر میں نہیں کہہ سکتا کہ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی مراد کو سمجھ پایا ہوں یا نہیں۔ اللہ تعالیٰ کوتاہیوں کو معاف فرما کر قبول فرمائے۔ آمین۔

## حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری رحمۃ اللہ علیہ

# میری نظر میں

مدرسہ عربیہ اسلامیہ سے تعلق اور وابستگی کے ابتدائی کسی سال میں ایک دن اپنی نشست گاہ میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تنہا تشریف فرما تھے، میں کسی سلسلہ میں حاضر تھا، سلسلۂ گفتگو تو مجھے یاد نہیں، بہرحال میں نے عرض کیا: حضرت! میری آپ سے وابستگی کا راز صرف یہ ہے کہ میں آپ کے آئینہ میں اس محبوب ہستی کا عکس دیکھتا ہوں جس سے مجھے انتہائی محبت ہے۔ حضرت مولانا یہ سن کر خاموش ہوگئے اور حقیقت ہے کہ میں آپ کی بیشتر مجلسوں میں صرف حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ کی باتیں آپ کی زبان سے سننے کے لئے بیٹھتا تھا، کیونکہ آپ حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ کی باتوں کا ٹیپ ریکارڈ تھے، بالکل اسی انداز اور اسی لب ولہجہ میں بعینہ وہی الفاظ نقل فرماتے جو شیخ کی زبان مبارک سے نکلے ہوتے، بالکل ایسا محسوس ہوتا جیسے حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ ہی بول رہے ہوں اور جب تک حضرت مولانا شیخ نوراللہ مرقدہ کی باتیں نقل کرتے رہتے، انتہائی محویت اور کیف وسرور کے عالم میں سنتا رہتا، اور جب آپ کسی دوسرے موضوع پر گفتگو کرتے تو تکدر کے ساتھ بیٹھا رہتا یا اٹھ کر چلا آتا اور جب حضرت مولانا مکان سے آہستہ آہستہ مدرسہ تشریف لاتے اور میں دور سے آپ کو دیکھتا تو بالکل ایسا محسوس ہوتا، جیسے حضرت شاہ صاحب خراماں خراماں تشریف لا رہے ہیں۔

اسی تعلق کی بنیاد پر جب مولانا عبدالرشید صاحب نعمانی نے جامعہ عباسیہ بہاولپور میں تقرر کے بعد ماہانہ رسالہ بینات کی ادارت سے استعفیٰ دیا اور آئندہ رسالہ پر اپنا نام نہ لکھنے پر اصرار کیا تو سوال پیدا ہوا کہ اب ''مدیر مسئول'' کس کو بنائیں؟ کیونکہ مدیر مسئول کے بدلنے کا ڈیکلریشن بھی بدلوانا پڑتا ہے اور آئے دن ڈیکلریشن نہیں بدلا جا سکتا۔ تو میں نے عرض کیا کہ: اگر آپ ایسے شخص کو مدیر مسئول بنانا چاہتے ہیں جس کا فیصلہ یہ ہو کہ میں مدرسہ سے قبرستان ہی جاؤں گا تو میرا نام دے دیجئے، چنانچہ جب سے رسالہ کا مدیر مسئول میں ہوں۔ باوجودیکہ ادارت کا تمام کام مولانا محمد یوسف صاحب کرتے ہیں، یہ فیصلہ اور عزم حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی دائمی رفاقت کی بنیاد پر ہی تھا، جس کا باعث وہی اشتیاق دیدارِ محبوب اور استماع کلام محبوب تھا، مگر افسوس کہ وفات کے مرحلہ پر پہنچ کر میں اس رفاقت کے عزم کو نہ نبھا سکا، وہ چلے گئے اور میں رہ گیا، مگر روزانہ قبر پر حاضری دیتا ہوں۔ السلام علیکم یا اھل القبور انتم سلفنا و نحن بالاثر کے بعد وانا انشاء اللہ بکم لاحقون اسی امید پر کہتا ہوں

کہ اللہ کے فضل وکرم سے آخرت میں پھر یہ رفاقت نصیب ہو۔ باقی یہ عہد بدستور ہے کہ زندگی بھر حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی یادگار مدرسہ عربیہ اسلامیہ کو سینے سے لگائے رہوں گا اور مدرسہ کے علاوہ کسی بھی دوسری جگہ کام نہ کروں گا' اگرچہ وہاں دنیاوی منافع کتنا ہی زیادہ کیوں نہ ہوں۔

اپنا یہی عہد میں نے تیسرے یا چوتھے سال مولانا مفتی عتیق الرحمٰن صاحب بانی ندوۃ المصنفین دہلی کے سامنے دہرایا تھا' جبکہ حضرت مولانا آخری عشرۂ رمضان میں مسجد نبوی میں علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام میں معتکف تھے اور مفتی عتیق الرحمٰن صاحب ان سے ملاقات کے لئے تشریف لائے تھے اور اطلاع ملنے پر میں بھی حاضر ہوا تھا اور مفتی صاحب نے (نہ معلوم کیوں) مجھ سے مولانا کے سامنے دریافت کیا۔

''آپ مولانا کے مدرسہ سے مطمئن ہیں؟'' تو میں نے عرض کیا: نہ صرف مطمئن بلکہ میں نے تو حضرت مولانا سے عرض کیا ہے کہ میں مدرسہ عربیہ سے بس قبرستان ہی جاؤں گا۔''

میرا جواب موصوف نے کچھ عجیب حیرانی سے سنا، اس کے بعد میں اپنی جگہ پر جا بیٹھا۔

والحمد للّٰہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی خیر البریۃ سیدنا ومولانا محمد صلی اللّٰہ علیہ وعلی الہ واصحابہ وسلم.

''دنیا نے ہزاروں سال محنت کی۔ طرح طرح کے پاپڑ بیلے، اربوں کھربوں دولت ضائع کی، قیمتی جانوں کو خطرے میں ڈالا اور اس کے نتیجہ میں صرف قریب ترین کرہ سے چاند تک رسائی حاصل کی، اب حق تعالیٰ کا معاملہ اپنے انبیاء علیہم السلام کے ساتھ دیکھئے اور ان کی بلندیٔ مراتب کا تصور کیجئے۔ خاتم الانبیاء ﷺ کو ان اسباب وتدابیر، آلات ووسائل کے بغیر جب چاہا، آسمانوں کی سیر کرادی۔ فضا بسیط کا سارا فاصلہ چند لمحوں میں طے کردیا۔ اور آناً فاناً تمام آسمانوں سے اوپر پہنچادیا۔ رفعت انسانی کی تمام حدیں پست رہ گئیں اور ملکوت الٰہیہ کے وہ عجائبات دکھلا دیئے کہ نسل انسانی اسباب کے دائرے میں کروڑوں برس تک تحقیقات پر محنت کرے مگر ناممکن ہے کہ اس کا لاکھواں حصہ بھی حاصل کرسکے۔''

(بصائر وعبر، جمادی الثانیہ ۱۳۸۹ھ)

مفتی عبدالسلام چاٹگامی

# اَلفقیہ المُحدِّث

فقیہ العصر حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ کے بارے میں یہ تو سبھی جانتے ہیں کہ وہ اپنے دور کے ایک بلند پایہ محدث اور علومِ ثیت، دیگر کمالات پر کچھ ایسی غالب آئی کہ ان کی فقہی بصیرت ومہارت پس منظر میں اوجھل ہوگئی' ورنہ وہ فقاہت میں بھی اپنی مثال آپ تھے اور انہوں نے علومِ فقہ کی جتنی خدمت کی ہے وہ اس دور میں بہت کم لوگوں کو نصیب ہوئی ہوگی۔

ان کی فقاہت کا قوام ''عناصر اربعہ'' سے تیار ہوا تھا۔

اولاً:...وہ فطری طور پر فقیہ النفس تھے۔

دوم:...انہوں نے مذاہبِ اربعہ کے اصول وفروع اور ہر مذہب کے فقہ وفتاویٰ کا مطالعہ طالب علمی کے زمانہ ہی سے شروع کردیا تھا' ایک دن درسِ بخاری میں فرمایا:

''جب ہدایہ پڑھتا تھا تو فتح القدیر، البحر الرائق اور بدائع' ان تینوں کتابوں کا وہ سبق کے قریب مطالعہ کرلیا کرتا تھا اور میرا مطالعہ ہمیشہ استاذ کے سبق سے آگے رہتا تھا' پھر مشکوٰۃ شریف کے سال بدایۃ المجتہد اور حجۃ اللہ البالغہ کا مطالعہ کرتا تھا' اور ڈابھیل میں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت نصیب ہوئی اور حضرت شاہ صاحب کے پاس مذاہبِ اربعہ کی کتابیں تھیں' چنانچہ میں **کتاب الأم للشافعي، المغني فقه حنبلي** اور **المجموع شرح مهذب** وغیرہ کا مطالعہ کرتا تھا' جس سے مجھے شوق پیدا ہوا اور میں نے مذاہبِ اربعہ کی اکثر کتبِ متداولہ کا مطالعہ کیا' الحمدللہ ثم الحمدللہ! یہ تمہارے اندر مطالعہ کا شوق پیدا کرنے کے لئے سنا رہا ہوں۔''

سوم: حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ حضرت امام العصر مولانا محمد انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے خاص شاگرد تھے، بلکہ ہر اعتبار سے اپنے شیخ کا ثنیٰ تھے' اس لئے حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے علوم ومعارف آپ میں منعکس

ہو گئے تھے' یہی وجہ ہے کہ فقہ وحدیث میں انہیں اپنے معاصرین پر تفوق حاصل تھا۔ تفقہ اور افتاء کی شان سب سے ممتاز تھی' مذاہب متداولہ کے اصول وفروع میں رسوخ حاصل تھا اور وسعتِ مطالعہ اور فطری جوہر نے انہیں واقعۃً ''فقیہ العصر'' بنادیا تھا اور یہ سب ان کے شیخ امام العصر رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت اور فیضانِ نظر کا کرشمہ تھا۔

چہارم:... فراغت کے بعد ایک طویل مدت تک آپ کو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی رفاقت میسر آئی اور ان دنوں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی نگرانی میں فتویٰ نویسی کا کام آپ کے سپرد تھا۔ فرماتے تھے کہ: میں نے جو کچھ لکھا ہوتا حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ ''الجواب صحیح'' لکھ کر اس کی تصویب فرمادیتے تھے۔ ایسا کبھی نہیں ہوا کہ میرے تحریر کردہ فتویٰ کی عبارت کے کسی لفظ پر حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اعتراض کیا ہو یا تبدیلی کا مشورہ دیا ہو' البتہ ایک بار ایسا ہوا کہ ایک متنازعہ فیہ مسئلہ کا جواب لکھنے کا مجھے حکم فرمایا اور میں نے حضرت شاہ صاحب کے بارے میں ''الشیخ الحبر البحر مولانا محمد انور شاہ'' کے الفاظ لکھ دیئے۔ غصے میں فرمایا۔ ''قلم لاؤ''۔ قلم لے کر الشیخ الحبر البحر کے الفاظ قلم زد کر کے فرمایا:

''آپ کو صرف مولانا محمد انور شاہ لکھنے کی اجازت ہے۔''

حضرت انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے بعد ڈابھیل میں تدریس کے ساتھ فتویٰ نویسی کے فرائض بھی آپ کے سپرد تھے۔ ایک موقع پر فرمایا کہ:

''میں نے بھی فتوے لکھے ہیں اور بڑی تحقیق سے۔ ایک فتویٰ کے لئے کتب فتاویٰ کے مظان کی مراجعت کرتا تھا۔ بس ایک مرتبہ۔ الحمدللہ۔''

ان عناصر اربعہ کے بعد آپ کی فقہی بصیرت اور فقیہانہ مہارت کو جس چیز نے مزید جلا بخشی وہ سنن ترمذی کی عظیم الشان شرح معارف السنن ہے' جس میں حدیثی مباحث کے ساتھ ساتھ مذاہبِ آئمہ کے فقہی مباحث، ان کے فروع وجزئیات، خصوصاً احناف کے شروح وفتاویٰ کی عبارت نقل کر کے ان میں تعارض وتطبیق اور تضعیف و ترجیح قائم کرتے ہیں، جس سے کتب فقہ وفتاویٰ کے ساتھ آپ کی خصوصی مناسبت اور فقہ میں آپ کی اجتہادی مہارت کا اندازہ ہوتا ہے' اس لئے ''معارف السنن'' اگر حدیثی مباحث میں بلند پایہ شرح حدیث کی کتاب ہے تو دوسری طرف وہ مذاہبِ اربعہ کی فقہی روایات کا بہترین مجموعہ ہے۔ اس سلسلہ میں ایک واقعہ یاد آیا:

غالباً ۱۳۹۵ھ کی ابتداء میں عرب کے کوئی شیخ الحدیث (ان کا اسم گرامی یاد نہیں) نیو ٹاؤن تشریف لائے، حضرت بنوری رحمہ اللہ سے علمی گفتگو ہوئی' دورانِ گفتگو انہوں نے حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے کہا کہ آپ نے شرح کے لئے جامع ترمذی کو کیوں منتخب کیا۔ اصح الکتب بعد کتاب اللہ تو صحیح بخاری ہے' آپ اس کی شرح لکھتے۔ آپ نے فرمایا:

''اولاً:...صحیح بخاری کی عمدہ شرحیں: فتح الباری، عمدۃ القاری، قسطلانی وغیرہ موجود ہیں، جو اس کے حل کے لئے کافی ہیں۔

ثانیاً:...جامع ترمذی جس طرح حدیث کی کتاب ہے اسی طرح فقہ کی کتاب بھی ہے اور ہم لوگ حدیث وفقہ دونوں کے خادم ہیں۔ انہوں نے پھر کہا کہ اگر یہی وجہ ترجیح ہے تو ابوداؤد میں فقہی احادیث زیادہ ہیں، آپ کو اس کی شرح لکھنی چاہئے تھی۔ حضرت نے فرمایا کہ:

اولاً:...ترمذی، ابوداؤد سے افقہ ہے۔

ثانیاً:...ان کی کتاب میں صحیح وحسن اور ضعیف احادیث کا ذکر کرنے کے علاوہ علل احادیث پر بھی بحث ہے۔

ثالثاً:...ترمذی نے فقہاء صحابہ وتابعین کے اختلاف کو بیان کرنے کا اہتمام کیا ہے۔

رابعاً:...ابواؤد کی ایسی شرحیں موجود ہیں کہ ایک محدث ان کو دیکھنے کے بعد مستغنی ہوسکتا ہے' خصوصاً مولانا خلیل احمد سہارنپوری کی شرح بذل المجہود' مگر ترمذی کی کوئی ایسی شرح متداول نہیں، جو انسان کو دوسری شروح سے مستغنی کردے۔

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ چونکہ واقعۃً حدیث وفقہ کی گہرائیوں کے شناور تھے، اس لئے دارالعلوم دیوبند سے حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب کی علیحدگی کے بعد دارالعلوم دیوبند کے اکابرِ ثلٰثۃ حضرت شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ، محقق العصر مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ اور حکیم الاسلام مولانا قاری محمد طیب دامت برکاتہم کی نگاہِ انتخاب حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ پر پڑی اور ان تینوں اکابر نے متفقہ طور پر آپ کو دارالعلوم دیوبند میں ''صدر مفتی'' کے عہدۂ جلیلہ کی پیشکش کی' مگر آپ اسے بعض وجوہ کی بناء پر قبول نہ فرماسکے۔ ان تینوں بزرگوں کی یہ متفقہ دعوت حضرت بنوری کی فقاہت پر اعلیٰ ترین شہادت ہے۔

آپ کی فقہی بصیرت پر آپ کے وہ مقالات بھی شاہد ہیں جو ماہنامہ ''بینات'' میں آپ نے فقہ کے اصولی مباحث اور مختلف مسائل پر سپرد قلم کئے ہیں۔ نیز وہ مقالات بھی جو اندرون وبیرون ملک، بین الاسلامی کانفرنسوں میں آپ نے پڑھے ہیں۔

مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی تاسیس ۱۳۷۴ھ میں ہوئی۔ ابتداء میں آپ علوم عالیہ کی تدریس کے علاوہ فتاویٰ بھی لکھا کرتے تھے۔ ۱۳۷۶ھ میں حضرت الاستاذ مولانا مفتی ولی حسن تشریف لائے تو تدریس کے ساتھ وہ بھی فتاویٰ کے جوابات لکھتے' مگر ۱۳۸۱ھ سے دارالافتاء کا شعبہ مستقل کردیا اور حضرت مفتی ولی حسن مدظلہ کو اس کا صدر بنادیا۔

## مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے فقہی مآثر

فقہی بصیرت میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا مقام سامنے آجانے کے بعد مناسب ہوگا کہ آپ نے جو فقہی ورثہ چھوڑا ہے، کچھ مختصر سا جائزہ اس کا بھی پیش کردیا جائے۔

۱-معارف السنن شرح ترمذی کے فقہی مباحث' ماہنامہ بینات کے فقہی مقالات اور عالمی مؤتمرات میں پیش کئے گئے مقالات ومناقشات۔ (۱)

۲-حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی گراں مایہ تالیف بغیة الاریب فی مسئلة القبلة والمحاریب جو ایک فقہی استفتاء کے جواب میں لکھی گئی۔

۳-مدرسہ عربیہ اسلامیہ کا دارالافتاء، جس سے ہزاروں کی تعداد میں فتاوی صادر ہوئے۔

۴-تخصص فی الفقه کا اجراء۔حضرت محسوس فرماتے تھے کہ دن بدن لوگوں میں فقہی بصیرت کم ہوتی جارہی ہے' اس لئے ان کے فقہی ذوق نے ۱۳۸۸ھ سے مدرسہ میں ایک درجہ' فقہ میں تخصص کا کھلوایا' جس میں جید استعداد کے فارغ التحصیل حضرات کو داخلہ ملتا ہے اور ایک مقررہ نصاب کے مطابق دو سال میں فقہ وفتاوی، اصول فقہ اور تاریخ فقہ کے ذخائر کا مطالعہ کرتے ہیں' ہر سہ ماہی پر ان کا امتحان ہوتا ہے' آخر میں کسی خاص فقہی موضوع پر مقالہ لکھتے ہیں۔ اسی دوران انہیں فتوی نویسی کی بھی مشق کرائی جاتی ہے' اس درجہ کا اجراء حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی عظیم الشان فقہی خدمت ہے۔ اگر اس نہج پر دوسرے دینی مراکز میں بھی توجہ کی جائے تو دنیا بھر میں ماہرین فقہ کی قلت دور ہوسکتی ہے۔

۵-مجلس تحقیق مسائلِ حاضرہ۔حضرت رحمۃ اللہ علیہ اس حقیقت سے واقف تھے کہ فقہ حنفی کسی ایک فرد کی انفرادی آراء کا مجموعہ اور شخصِ واحد کے اجتہادی مسائل کا نام نہیں، بلکہ فقہاء ومحدثین کی ایک بڑی جماعت کے اجتماعی غور وفکر کا نتیجہ ہے' یہی وجہ ہے کہ اسے منجانب اللہ بے پناہ مقبولیت حاصل ہوئی اور قریباً ایک ہزار سال سے زیادہ عرصہ تک عدالتی قانون کی حیثیت سے امت کا اس پر عملدرآمد رہا۔حضرت رحمۃ اللہ علیہ چاہتے تھے کہ جدید مسائل میں پھر سے اجتماعی غور وفکر سے فیصلوں کی بنیاد ڈالی جائے اور اس مقصد کے لئے ایسے علماء کے بورڈ کی تشکیل کی جائے جو فقہ میں خصوصی بصیرت ومہارت رکھتے ہوں، جو دورِ حاضر کے عمرانی تقاضوں سے واقف ہوں اور جن کے علوم وتقویٰ اور فہم وبصیرت پر امت اعتماد کرسکے' تاکہ جدید مسائل میں علماء کے فتاویٰ میں اختلاف وانتشار نہ ہو' چنانچہ آپ نے ''مجلس تحقیق مسائلِ حاضرہ'' کے نام سے ایک کمیٹی تشکیل کی، جس میں آپ کے علاوہ مندرجہ ذیل اسماءِ گرامی تھے:

۱....مولانا مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ۔ ۲:.....مولانا مفتی محمود مدظلہ۔

۳:.....مولانا مفتی ولی حسن ٹونکی مدظلہ۔ ۴:.....مولانا مفتی رشید احمد لدھیانوی مدظلہ۔

---

(۱) ان مقالات کو مرتب کرکے شائع کیا جائے گا۔انشاءاللہ۔

اس مجلس کے متعدد اجلاس ہوئے، جن میں حضرت مفتی محمد شفیع رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادگان: مولانا محمد تقی عثمانی اور مولانا محمد رفیع عثمانی کے علاوہ مدرسہ عربیہ اسلامیہ اور دارالعلوم لانڈھی کے اکابر اساتذہ بھی شرکت کرتے۔ اس مجلس نے بہت سے اہم مسائل پر غور وفکر کیا اور متعدد مسائل پر فیصلے بھی قلمبند ہوئے۔ مگر افسوس! کہ ان اکابر کی مصروفیت کی بناء پر اس کام میں تسلسل نہیں رہ سکا' تاہم الحمد للہ! اس کی بنیاد پڑ چکی ہے' آئندہ اس پر عمارت اٹھانا بعد والوں کا کام ہے۔

۶- حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے جدید موضوعات پر قرآن وسنت کی روشنی میں تصنیف وتالیف کے لئے ''ادارہ دعوت وتحقیق اسلامی'' کے نام سے ایک الگ ادارہ قائم فرمایا، اسے بھی حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے فقہی مآثر میں شمار کرنا چاہئے' اس ادارہ میں چوٹی کے اہلِ علم اور اہلِ قلم حضرات تحقیقی کام کررہے ہیں۔

۷- حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے فقہی ورثہ کی فہرست نامکمل رہے گی' اگر اس میں ''اسلامی نظریاتی کونسل'' کا ذکر نہ کیا جائے۔ یہ تو ظاہر ہے کہ حضرت رحمہ اللہ ''مجلس تحقیق مسائلِ حاضرہ'' کے ذریعہ جس کام کو کرنا چاہتے تھے ''اسلامی کونسل'' اس کی ایک شکل ہے۔ اگرچہ اس نوعیت کی کونسلیں قیامِ پاکستان سے اب تک بنتی بگڑتی رہی ہیں، مگر حضرت رحمۃ اللہ علیہ محسوس فرماتے تھے کہ شاید یہ کونسل اپنی پیشرد کونسلوں سے مختلف ہوگی' اس لئے حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے نہ صرف اس کی رکنیت قبول فرمالی، بلکہ اس کا رخ صحیح کرنے اور اسے مؤثر بنانے پر اپنی جان ہی قربان کردی۔ اس لئے اگر اس کونسل نے کوئی صحیح کام کیا تو اس کے اجر میں انشاء اللہ سید بنوری رحمۃ اللہ علیہ بھی ضرور شریک ہوں گے اور اگر خدانخواستہ قانونِ الٰہی کے نفاذ میں یہ کونسل بھی ناکام رہتی ہے تو خدا حافظ۔ حضرت رحمہ اللہ نے اپنے آخری ''بصائر وعبر'' میں اس اسلامی کونسل کے دائرۂ اختیار پر بحث کرتے ہوئے آخر میں کیا الہامی فقرہ لکھ گئے ہیں:

''اب الحمد للہ! کہ اسلامی کونسل ایک مستقل اور بااختیار ادارہ کی حیثیت سے جدید انتخاب کے ساتھ پھر وجود میں آئی ہے' اب قوم کو یہ دیکھنا ہے کہ وہ اسلام کے نفاذ میں کتنی فعال، کتنی سرگرم اور کتنی مخلص ثابت ہوتی ہے' دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان ایام میں وہ سب کام کرائے جو سالہا سال میں نہ ہوسکا۔''

## فتاویٰ بنوری رحمۃ اللہ علیہ

اب حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے چند فتاویٰ بطور نمونہ نقل کئے جاتے ہیں' اختصار کے پیشِ نظر بعض جگہ سوالات کو مختصر کردیا گیا ہے۔

**سوال:** از روئے شرع شریف حسبِ ذیل سوال کا جواب مرحمت فرمائیں کہ مسلم حکومت میں کسی

غیر مسلم کو حق نمائندگی حاصل ہے یا نہیں؟

**الجواب:** مروجہ اسمبلی کا طریقہ اسلامی دورِ حکومت میں رائج نہ تھا' اسلام کے قوانین کے پیشِ نظر مسلمان حاکم یا قاضی کو صرف اسلامی قوانین کی تنفیذ کا حق ہے' نہ کہ تشریع کا۔ اسلامی حکومت کے اہل شوریٰ صرف مسلمان ہی ہو سکتے ہیں' موجودہ مجلس نیابی کی حیثیت ارباب حل وعقد کی مجلس شوریٰ کی ہے' ظاہر ہے غیر مسلم نمائندہ نہیں ہو سکتا۔ واللہ اعلم۔

الجواب صحیح ولی حسن عفی عنہ

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

مدرسہ عربیہ اسلامیہ۔ نیوٹاؤن کراچی۔

**سوال:** ۱:... معراج کی رات مختصر تھی یا لمبی یا عام راتوں کی طرح تھی؟ جواب عربی میں لکھیں۔

۲:... استسقاء کی نماز دو رکعت ہیں یا چار؟ بعض کہتے ہیں چار' بعض کہتے ہیں دو۔ جو چار کہتے ہیں ان کا قول ہے کہ ہم صاحبین کے قول پر عمل کرتے ہیں۔

**الجواب:** ۱:- ليلة الاسراء او المعراج لم تكن طويلة وانما كانت مثل عامة الليالي في حق سائر الناس ثم في حقه صلى الله عليه وسلم' يحتمل انها طالت بطئ الزمان' او وقعت تلك الوقائع في اسرع وقت' وان يرى هناك امتدا دو تراخ' والكل محتمل' والعلم عندالله' ويقول امام العصر شيخنا محمد انور شاه الديوبندي في قصيدة له.

وابدى له طئ الزمان فعاقه　　　رويداعن الاحوال حتاه ماجرى

۲:- صلوة الاستسقاء ركعتان عند الكل لا خلاف فيه بين الائمة' وليس عند الصاحبين اربع' نعم: ان الاستسقاء لا يتوقف على الصلوة عند ابي حنيفة.

الجواب صحيح ولي حسن

كتبه محمد يوسف بنوري

**سوال:** ۱: کیا خطبہ جمعہ میں صدر پاکستان کا نام شامل کر کے پڑھا جا سکتا ہے؟

۲: کیا صدر پاکستان کو خلیفۃ المسلمین کہا جا سکتا ہے؟

۳: کیا خطبہ جمعہ میں پاکستان زندہ باد کہنا جائز ہے؟

۴: اگر امام صاحب خطبہ جمعہ غلط پڑھے تو خطبہ ونماز جمعہ کے متعلق کیا حکم ہوگا؟

۵: کیا ایسے امام کے پیچھے نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب:** ۱:... خطبہ جمعہ میں کسی مملکت کے سربراہ کا نام ضروری نہیں، البتہ اس کی اجازت ہے۔ اگر اسلامی مملکت ہو اور قوانین اسلامی پر چلنے والا ہو تو دعا کی گنجائش ہے۔

۲:... جب تک اسلامی محاکم شرعیہ قائم نہ ہوں، کسی ملک کے سربراہ کو خلیفۃ المسلمین یا امیر المومنین کہنا شرعاً درست نہیں۔

۳:... پاکستان کے لئے اس طرح دعا کرنا جائز ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کو صحیح اسلامی حکومت بنادے۔ صرف زندہ باد کہنا اسلامی دعا نہیں' نہ خطبہ میں اس کی حاجت ہے۔

۴:... اگر واقعی امام خطبہ غلط پڑھے تو یہ خطبہ مکروہ ہے اور شرعی عبادت کا اہم حصہ مکروہ ہوگا۔ اگر نماز صحیح ادا کرتا ہے تو نماز میں اس وجہ سے کراہت نہ ہوگی کہ خطبہ غلط پڑھتا ہے۔ بہرحال امام کو ہدایت کی جائے کہ وہ خطبہ ونماز دونوں میں احتیاط کرے، نہ امام کو بے جا غلطی پر ضد کرنا چاہئے، نہ مقتدیوں کو زبردستی امام کو متہم کرنا چاہئے۔ **واللہ یعلم المفسد من المصلح** کو پیش نظر رکھنا چاہئے۔ **ولایجرمنکم شنآن قوم علی ان لاتعدلوا** ۔ مسلمانوں کا شعار ہونا چاہئے۔ فقط واللہ اعلم

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

۳ رجب ۱۳۷۸ھ

**سوال:** علم غیب کے بارے میں علماء کرام کیا فرماتے ہیں؟

**الجواب:** اللہ تعالیٰ ہر پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بذریعہ وحی غیب کا کچھ علم عطا فرماتا ہے۔ پیغمبر کہتے ہیں اس کو جس کو اللہ تعالیٰ اپنے غیب کی باتوں سے جو اصلاح خلق اللہ کے لئے ضروری ہوں، دیتے ہیں۔ خاتم الانبیاء رسول اللہ ﷺ چونکہ سب انبیاء میں افضل واکمل ہیں، اس لئے سب انبیاء کرام سے ان کو علم غیب زیادہ دیا گیا ہے اور اس لئے اللہ تعالیٰ کی مخلوق میں وہ علم الاولین والآخرین ہیں' لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ اللہ تعالیٰ کا پورا علم غیب سب کا سب نبی کریم ﷺ کو مل گیا ہے' یہ عقیدہ جاہلوں کا ہے۔ علم، ارادہ، سمع، بصر وغیرہ وغیرہ صفات الٰہیہ جس درجہ میں اللہ تعالیٰ کے لئے ثابت ہیں' اگر اسی درجہ میں یہ عقیدہ رکھا جائے کہ کسی بندہ کو حاصل ہیں تو یہ شرک ہوگا کہ اللہ تعالیٰ کی صفت میں بندہ کو شریک بنایا گیا۔ ''چہ نسبت خاک را با عالم پاک۔'' قران کریم میں عالم الغیب والشہادۃ اللہ تعالیٰ کی صفت بیان کی ہے اور صاف تصریح کی گئی ہے۔ **وعندہ مفاتح الغیب لایعلمہا الاھو** (انعام ۶۹) یعنی اللہ تعالیٰ کے پاس ہیں غیب کی کنجیاں، اس کے سوا کوئی نہیں جانتا' عالم الغیب صرف اللہ تعالیٰ کی ذات قدوسی صفات ہے۔ رسول اللہ ﷺ کو عالم الغیب کہنا صحیح نہیں۔ غیب کے کچھ علوم ملنے سے عالم الغیب نہیں بنتا۔ کلی وجزمی ہر ہر چیز کا علم صرف اللہ تعالیٰ کی صفت ہے۔ ناواقفوں کو سمجھنا چاہئے' اگر سمجھانے کے

بعد غلط عقیدہ پر اصرار کرے تو یہ گمراہی ہے' اسلام کا عقیدہ نہیں۔

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

۱۰ صفر ۱۳۸۰ھ

**سوال:** کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ وتروں میں دعائے قنوت کی جگہ پر اکثر عوام میں'' قل ھوا اللہ احد '' پڑھنے کا دستور ہے' کیا یہ یا اور کوئی سورت' دعائے قنوت کے قائم مقام ہو جائے گی۔ اس سے نماز میں خرابی تو نہ ہوگی؟ بینوا و توجروا۔

**الجواب:** ۔ باسمہ تعالیٰ۔

دعائے قنوت حنفیہ کے نزدیک وتر میں واجب ہے' کوئی بھی دعا پڑھے وجوب ادا ہو جائے گا۔ البتہ مختار یہ ہے کہ: **اللھم انا نستعینک الخ یا اللھم اھدنا فیمن ھدیت** الخ ہو۔ اگر دونوں کو جمع کیا جائے تو اور بھی اچھا ہے' اگر یہ نہ ہو تو کوئی دعا قرآن یا حدیث کی پڑھے' اگر وہ بھی یاد نہ ہو تو تین مرتبہ **اللھم اغفرلی** پڑھے۔ بہر حال فرض نماز کے قعدۂ اخیرہ میں جو دعائیں پڑھی جاتی ہیں' وہ پڑھے' اس طرح وجوب ادا ہو جائے گا۔ قرآن کریم کی جو سورت دعا پر مشتمل نہ ہوگی' اگر وہ پڑھے تو اس سے حکم دعا ادا نہ ہوگا۔ واللہ اعلم۔

کتبہ محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

۱۶ رمضان ۱۳۸۱ھ

**سوال:** کیا فرماتے ہیں علماء دین کہ ایک مسجد کے امام نے قسم کھائی کہ میں تنخواہ نہیں لوں گا۔ اب صورتِ حال یہ ہے کہ وہ امام محتاج ہے اور اس کا کوئی ذریعہ معاش نہیں۔ کیا یہ جائز ہے کہ امام کفارہ یمین پر مامور ہو اور تنخواہ لے کر قسم کا کفارہ ادا کرے؟

**الجواب:** جب امام صاحب محتاج ہیں اور کوئی ذریعہ معاش نہیں تو مشاہرہ لیا کریں اور یمین کا کفارہ تین روزے رکھ لے' اگر فقیر ہے۔ ورنہ دس مسکینوں کو دونوں وقت کھانا کھلا دیں اور توبہ بھی کریں' اللہ تعالیٰ معاف فرمائے۔ فقط واللہ علم۔

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ۔

**سوال:** کیا فرماتے ہیں کہ علماء دین اس میں کہ مسجد میں مؤذن کی اذان دینے کی جگہ پر اگر ٹیپ ریکارڈ سے اذان دی جائے یا اذان کے وقت ریکارڈ چھوڑا جائے تاکہ اذان نشر ہو۔ کیا یہ نماز کی اذان کے لئے کافی ہے۔ نفی و اثبات کو واضح فرمائیں؟

**الجواب:** اذان شرعی عبادت ہے' جب تک مکلّف شرعی طریقہ سے اذان نہ دے، یہ سنت ادا نہ

ہوگی۔ ریڈیو اور ٹیپ کی اذان کوئی عبادت نہیں ہے' اس لئے نماز کے لئے ریڈیو اور ٹیپ ریکارڈ کی اذان کافی نہیں ہے۔

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ۔

**سوال:** ا:...عیسائیوں کے عقیدہ کے مطابق عیسوی سنہ کا آغاز حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات سے ہوا' اس صورت میں ہم مسلمانوں کے لئے اس کا اپنانا کہاں تک درست ہے؟

۲:...سال بھر کا کیلنڈر چھپوانا کیسا ہے؟ **الجواب:**

ا:...عیسائی سن میلادی ہے، وفات کا نہیں۔ مسلمانوں کے لئے اسے ضرورتاً لکھنا درست ہے، لیکن اس پر اکتفا نہ کیا جائے اور بہتر یہ ہے کہ اپنی تحریرات و مراسلات میں صرف ہجری تاریخ ہو۔

۲:...کیلنڈر چھپوانے میں کوئی مضائقہ نہیں۔

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

**سوال:** مونچھوں کا منڈوانا افضل ہے یا کٹوانا۔ نیز کیا باریک مشین پھرانا، کٹوانے میں شامل ہے یا نہیں۔ اس بارے میں رسول اللہ ﷺ اور صحابیوں کا معمول کیا تھا؟

**الجواب:** حنفی مذہب میں باریک قینچی یا مشین سے کٹوانا مسنون ہے' منڈوانا بہتر نہیں، لیکن ناجائز بھی نہیں ہے۔ صرف امام طحاوی کے نزدیک بہتر اور مستحب ہے۔ مسنون قص وقصر، جز، نہک، مقصد وہی ہے جو اوپر تحریر ہوا۔ فقط واللہ اعلم۔

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

**سوال:** کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ شریعت کی رو سے کعبہ کا رخ مغرب کی جانب ہوتا ہے، یا کچھ ہٹ کر جنوب کی سمت ہوتا ہے؟ کیونکہ سابقہ زمانہ کے لوگ قطب ستارہ رات کو دیکھ کر مسجد کی بنیاد رکھتے تھے تو رخ مغرب کی طرف ہوتا تھا۔ ایک مسجد قدیم ویران ہو چکی ہے، جس کو دوبارہ بنایا جا رہا ہے' جدید معلومات کے لوگوں نے اس کا رخ غلط بتایا اور کہا کہ قطب تارہ صرف مغرب کا رخ بتاتا ہے' کعبہ مغرب میں ہے، بلکہ اس سے کچھ ہٹ کر جنوب کی سمت میں ہے' اب کیا صورت کی جائے؟ پرانے زمانہ کی مسجد کا رخ صحیح ہے یا جدید معلومات کے مطابق مسجد کا رخ ٹھیک ہے۔ اس میں نماز پڑھنا کیسا ہے؟

**الجواب:** سمت قبلہ کی تعیین میں قطب تارہ سے تعیین کافی ہے۔ چند درجات کا فرق قابل اعتبار نہیں۔ جہت قبلہ، غائبین کے لئے سمت قبلہ ہے۔ اس کا انسان مکلّف ہے، جہت میں تو نوے درجے ہیں۔ تعین اگر عین سمت قبلہ سے ۴۵۔۴۵ درجہ سے زیادہ انحراف نہ ہو تو استعمال درست ہوگا' مزید فلسفی تدقیق میں جانے کی

ضرورت نہیں، جہت سے بالکلیہ خروج مفسد صلوٰۃ ہوگا۔ غالباً اس وقت اتنا لکھنا کافی ہوگا۔

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

**سوال:** کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں: مالک دکان نے ایک شخص سے دکان کرایہ پر دینے کا معاہدہ کرلیا اور جو کچھ معاوضہ حق دینے کا ہوتا ہے، وہ معاوضہ بھی وصول کرلیا اور تین چار ماہ تک اصل کرایہ دکان کا بھی وصول کرتا رہا، لیکن تین چار ماہ کے بعد دکان کرایہ پر دینے سے انکار کردیا اور کہتا ہے کہ چونکہ یہ دکان کرایہ پر لینے والا (نائی) ہے اور یہ پیشہ صحیح نہیں ہے، داڑھی مونڈتا ہے، کیا اس صورت میں مستاجر شرعاً مجبور ہے کہ دکان واپس کردے؟ اور کیا مالک دکان اس پیشہ سے گناہگار ہوتا ہے اور شرعاً اجارہ کو فسخ کرنے کا حق دار ہے؟

**الجواب:** اگر مالک مکان و دکان باوجود اس کے علم ہونے کے یہ پیشہ کررہا ہے، شرعاً مالکِ دکان گناہگار نہیں، گناہ کا مرتکب مستاجر (کرایہ دار) ہے۔ لیکن اگر مالک نہیں دینا چاہتا ہے تو شرعاً اس کو دینے پر مجبور نہیں کیا جاسکتا، البتہ اس صورت میں جو رقم پیشگی لی جاچکی ہے، وہ واپس کرنا ہوگی۔ واللہ اعلم

کتبہ: محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

**سوال:** ۱:... حضور ﷺ کو عالم بیداری میں دیکھنا کیسا ہے؟ مدلل بیان کریں۔

۲:... فرض نماز کے بعد یعنی جماعت کے بعد جو عام طور پر دعا کی جاتی ہے وہ قرآن وسنت سے ثابت ہے یا نہیں؟

۳:... کسی مسلمان کو کافر کہہ دینا کیسا ہے؟

**الجواب:** ۱:... عالم بیداری میں حضور ﷺ کو دیکھنا ممتنع نہیں ہے، حدیث یا فقہ میں اس کی ممانعت نہیں، بلکہ ایک حدیث میں ایسا اشارہ ملتا ہے۔ اربابِ قلوب اور اہلِ تصوف کے یہاں تو یہ چیز تواتر کو پہنچی ہے کہ آنحضرت ﷺ اور بعض اکابر کی زیارت بیداری میں ہوتی رہی، اگرچہ بیداری کی رؤیت مثالی رؤیت ہے، عالم شہادت کی رؤیت نہیں، ورنہ ہر شخص اس وقت دیکھتا، بلکہ خاص مثالی رؤیت ہے۔ عالمِ مثال کی مثال بھی خواب جیسی ہے، البتہ جو خواب میں دیکھ لے وہ رؤیا کہلائے گا اور جو بیداری میں ہوگی وہ رؤیت ہوگی۔ ہاں یہ ضرور خیال رہے کہ اس رؤیت میں ضروری نہیں کہ مرئی، جن کو دیکھا جاتا ہے اس کو علم وخبر ہو، یا اس کے تصرف و قدرت کو دخل ہو، جیسے خواب میں کسی کو دیکھتا ہے کہ جس کو دیکھتا ہے وہ حق تعالیٰ کی طرف سے ہے، اس شخص کے ارادے اور قدرت، بلکہ علم کو بھی دخل نہیں ہے اور چونکہ رؤیت مثالی ہوتی ہے، اس لئے ایک وقت میں متعدد اشخاص متعدد مقامات پر دیکھ سکتے ہیں۔ زیادہ تفصیل کا موقع نہیں۔

۲:... فرض نماز کی بعد دعا کا ثبوت احادیث وروایات سے ملتا ہے۔ چنانچہ حضور ﷺ سے سوال کیا گیا:

ای الدعاء ؟اسمع قال: الدعاء عند جوف اللیل الا خیر' و عند دبر کل صلوٰۃ مکتوبۃ اور قرآن کریم میں بھی دعا کرنے کا حکم آیا ہے۔ادعونی استجب لکم۔لیکن قرآن میں دعا کا محل اور مواضع کا ذکر نہیں ہے' احادیث میں مختلف جگہوں پر دعا کا ذکر آتا ہے' جن میں ایک جگہ فرائض کے بعد ہے' جس سے ثابت ہوا کہ فرائض کے بعد دعا ہے۔اس کے علاوہ مصنف ابن ابی شیبہ میں عبداللہ بن حاجب عامری سے روایت ہے کہ آپ نے فجر کی نماز کی بعد ہاتھ اٹھا کر دعا فرمائی ہے۔معجم طبرانی میں ابن عمر سے ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا ثابت ہے۔لیکن چونکہ اس میں بالمواظبۃ عمل ثابت نہیں' احیاناً ثابت ہے' اس لئے زیادہ سے زیادہ دعا مستحب ہوگی' جو شخص اس کو ضروری یا لازم سمجھے گا، وہ غلطی پر ہوگا اور ایسی صورت میں اس پر مداومت خلاف سنت ہوگی۔

۳:... کسی مسلمان کو کافر کہنا سخت گناہ ہے۔حدیث میں ہے۔جو شخص بدوں کسی شرعی وجہ کسی کو کافر کہے گا اور اعتقاداً اس کو کافر سمجھے گا تو کافر کہنے والے پر کفر لوٹے گا۔خود کافر ہوگا۔البتہ اگر بطور گالی کے کافر کا لفظ استعمال کرے گا تو اس سے گناہگار ہوگا۔فقط واللہ اعلم۔

الجواب صحیح۔ولی حسن

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

**سوال:** عورتوں کے مسجد میں جانے کے سلسلہ میں افریقہ کے ایک اخبار میں شائع ہوا ہے کہ رابطہ کانفرنس جو مکہ مکرمہ میں منعقد ہوئی' اس میں مولانا بنوری نے شرکت کی تھی اور اس میں قرارداد پاس ہوئی ہے کہ عورتوں کو مسجد میں جانے سے نہیں روکنا چاہئے' لہذا آپ سے گزارش ہے کہ اپنی رائے سے آگاہ کریں؟

**الجواب:** تفصیلی جواب دارالافتاء نیوٹاؤن کی طرف سے جو لکھا گیا ہے' وہ بالکل صحیح ہے۔البتہ جو کچھ میرے متعلق شائع ہوا ہے' بالکل غلط ہے۔اس کی کوئی بنیاد نہیں۔جس اجلاس میں اس موضوع پر بحث ہوئی ہے اس میں شریک نہیں تھا۔میری رائے فقہاء کرام کی تصریحات کے مطابق ہے کہ جب فقہاء نے صدیوں پہلے اس فتنہ کا احساس فرما کر عدم خروج کا فتویٰ دے دیا ہے تو دورِ حاضر جو فتنوں کا دور ہے اور حضرت رسول اللہ ﷺ فرما چکے ہیں کہ بنی اسرائیل میں فتنہ عورتوں سے پیدا ہوا ہے' اس امت میں بھی فتنہ عورتوں سے پیدا ہوگا۔دینی مصالح کا تقاضہ بھی یہی ہے کہ اس فتنہ کا دروازہ بند رکھا جائے۔واللہ الموفق

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

جمادی الثانی ۱۳۹۱ھ

**سوال:** مرزا غلام احمد قادیانی کے متبع جن کو لاہوری جماعت سے تعبیر کیا جاتا ہے' اس بارے میں ایک شخص کا عقیدہ ہے کہ یہ جماعت کفر و ایمان کے درمیان معلق ہے' نہ مرزا مدعی نبوت سے برأت ظاہر کرتی ہے،

تا کہ ان کو مسلمان کہا جائے نہ صاف اقرار کرتی ہے تا کہ ان کو کافر کہا جائے۔اب اس شخص کا کیا حکم ہے جو عقیدۂ مذکورہ رکھتا ہو؟

**الجواب**: مرزائی لاہوری بھی تمام علماء امت کے نزدیک کافر ہیں، پس باوجود اس علم کے کہ تمام علماء نے اس کی تکفیر کی ہے۔کافر نہ سمجھنے والا بھی کافر ہے۔

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

''بدقسمتی سے عالم کی زمام قیادت کافی عرصہ سے خدا ناشناس تہذیبوں اور بددین قوموں کے ہاتھ میں ہے جن کے یہاں (اِلّا ماشاء اللہ) دین و دیانت نام کی کوئی چیز ہے ہی نہیں۔اور شرم و حیا، عفت وعصمت، غیرت وحمیت کا لفظ ان کی لغت سے خارج ہے۔ان کے نزدیک مکر وفن اور دغا وفریب کا نام ''سیاست'' ہے۔انسانیت کشی کے وسائل واسباب کا نام ''ترقی'' ہے۔فواحش ومنکرات کا نام ''آرٹ'' ہے۔مرد وزن کے غیر فطری اختلاط کا نام ''روشن خیالی'' اور'' خوش اخلاقی ہے''۔ پردہ دری اور عریانی کا نام ''ثقافت'' ہے اور پسماندہ ممالک ان کی تقلید...... اندھی تقلید...... اور نقالی کو فخر سمجھتے ہیں۔اس لئے آج سارے عالم میں فتنوں کا دور دورہ ہے۔

(بصائر وعبر، شعبان المعظم، ۱۳۸۸ھ)

☆......☆......☆

''عورت کی ساخت و پرداخت، اس کے عادت واطوار اور اس کی گفتار و رفتار پکار پکار کر کہہ رہی ہے کہ وہ عورت (مستور) ہے۔اسے ستر (پردہ) سے باہر لانا اس پر بدترین ظلم ہے۔''

(بصائر وعبر۔ جمادی الاخری ۱۳۹۲ھ)

مولانا ڈاکٹر محمد حبیب اللہ مختار

شنف بذكر ذوى المحبة سمعًا — فبذكرهم تتنزل الرحمات
فبحبهم وبمدحهم وبجاههم — وافى السرور وطابت الأوقات
وحدثتنى ياسعد عنها فزدتنى — جنونًا فزدنى من حديثك ياسعد

## تعریف ادب

لغت میں ادب اس قدرتی ملکہ کو کہا جاتا ہے جو انسان کو برے، گندے اور مکروہ کاموں سے باز رکھے اور علم ادبِ عربی سے وہ علم مراد ہوتا ہے جو انسان کو عربی لکھنے، پڑھنے اور بولنے میں غلطی سے بچائے۔ علماء نے مافی الضمیر کے اظہار کو آسان بنانے کے لئے کچھ علوم ایجاد کئے اور ان کا نام ''علومِ ادبیہ'' رکھا۔

## ادب کی اقسام

ادب کی دو قسمیں ہیں: ا:...... نفسی ۲:...... کسبی

ا:...... نفسی سے وہ فطری ملکہ اور جبلی عادات مراد ہیں جو انسان کو اچھے کام کرنے پر آمادہ کریں اور خیر کی طرف مائل کریں، یہ ملکہ اللہ تعالیٰ کی موہبت ہے جو بعض حضرات کو نصیب ہوتی ہے۔

۲:...... کسبی سے وہ ادب مراد ہے جو انسان، حکماء، ادباء، شرفاء، عظماء، فصحاء اور بلغاء کی اچھی باتیں پڑھ کر اور سن کر حاصل کرتا ہے اور اپنے کو اس طرز پر ڈالتا ہے، آئندہ کی سطور میں ہم علمِ ادب کسبی کے اقسام سے ہی بحث کریں گے۔

ادب کسبی کے اقسام کی تعداد کے بارے میں علماء میں کسی قدر اختلاف ہے۔ علامہ ابن الانباری کے

قول کے مطابق آٹھ قسمیں ہیں' علامہ جرجانی بارہ قسمیں بتلاتے ہیں، جن میں سے چھ اصول کی حیثیت رکھتی ہیں اور باقی فروع کی۔ اصول میں بھی یا تو مفردات کے اعتبار سے تقسیم ہوگی یا مرکبات کے اعتبار سے۔ مفردات کے اعتبار سے اقسام یہ ہیں:

۱:...علم اللغۃ ۲:...علم الصرف ۳:...علم الاشتقاق

اور مرکبات کے اعتبار سے تقسیم یہ ہے:

۱:...علم نحو ۲:...علم معانی ۳:...علم بیان

۴:...علم عروض ۵:...علم قوافی

علم ادب کے فروع کی اقسام درج ذیل ہیں:

۱:...علم خط ۲:...علم الشعر ۳:...علم الانشاء

۴:...علم المحاضرات والتواریخ

علم ادب پڑھنے سے غرض یہ ہوتی ہے کہ انسان عربوں کے طرز پر نظم ونثر میں عمدگی سے اپنا مافی الضمیر ظاہر کر سکے' اس مقصد کے حصول کے لئے اونچے درجہ کے شعراء کا کلام، بہترین قسم کی نثر، امثال وحکم، اخبار وسیر اور لغت ونحو کے متفرق مسائل کو اس طرح سے جمع کرتے ہیں کہ جس سے پڑھنے والے میں عربی نظم ونثر کا ملکہ پیدا ہوتا ہے' اہل عرب واہلِ لغت کے کلام کے مطالعہ، یاد کرنے اور بار بار پڑھنے سے انسان ان کے طرز، اسلوب، ذوق اور منہج کو سمجھ لیتا ہے' جو آئندہ چل کر اس کے لئے رہنمائی کا ذریعہ بنتا ہے۔

ہمارے شیخ نوراللہ مرقدہ فرمایا کرتے تھے کہ علم ادب پر عبور حاصل کرنے کے لئے چار کتابیں پڑھنا چاہئے:

۱:...''ادب الکاتب''۔ ابن قتیبۃ کی۔ ۲:...''الکامل'' ۔مبرد کی۔

۳:...''البیان والتبیین'' ۔جاحظ کی۔ ۴:...''النوادر'' ۔ابوعلی قالی کی۔

یہ کتابیں علم ادب کے لئے بنیاد کی حیثیت رکھتی ہیں۔ ابن عبدربہ کی ''العقد الفرید'' بھی عربی ادب کا بہترین گلدستہ ہے۔ ابوالفرج اصبہانی کی کتاب ''الأغانی'' بھی اس موضوع کے لئے عمدہ کتاب ہے' جس میں مؤلف نے اہلِ عرب کے اشعار، انساب، تاریخ، حکومتیں' جنگیں اور دیگر امور واحوال کو ذکر کر کے نہایت دلچسپ اور جامع بنادیا ہے۔ واقعی اپنے موضوع پر ادبی لحاظ سے بے نظیر کتاب ہے' البتہ اس کتاب میں قابل مؤاخذہ اور غیر مستند وغیر مصدقہ باتیں بھی بکثرت پائی جاتی ہیں۔

## ادب عربی اور اس کی فضیلت

عربی کی فضیلت وشرف کے لئے یہ کافی ہے کہ قرآن کریم آسمان سے اس زبان میں نازل ہوا'

احادیثِ مبارکہ اس زبان میں اور اہل جنت کی زبان بھی یہی ہوگی۔ خود اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتے ہیں:

"لسان الذی یلحدون إلیه أعجمی وهذا لسان عربی مبین"

اور فرمایا: "إنا انزلناه قرآنًا عربیًا"

علاوہ ازیں دیگر نو مقامات پر عربی زبان کی فضیلت کا اظہار کیا گیا ہے۔ حدیث شریف میں آتا ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ:

"عرب سے تین خصوصیات کی وجہ سے محبت کرو۔ ا:...اس لئے کہ میں عربی ہوں۔ ۲:...قرآن عربی میں ہے۔ ۳:...اہل جنت کی زبان عربی ہے"۔ (۱)

اس کے علاوہ اور کئی روایات اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اقوال سے عربی کی فضیلت ظاہر ہوتی ہے، تفصیل کے لئے **مصنف ابن ابی شیبة** اور **البلغة فی اصول اللغة** وغیرہ ملاحظہ کیجئے۔

انسان جس زبان کو سیکھتا ہے اس کے اثرات اس میں پیدا ہوتے ہیں۔ مثلاً: فارسی پڑھنے سے اہلِ فارس کے، عربی پڑھنے سے اہلِ عرب کے، انگریزی پڑھنے سے انگریزوں کے، اسی لئے شریعت میں مسلمانوں کی نماز، خطبہ جمعہ وعیدین، اذان واقامت، تسبیحات وتکبیرات وغیرہ اور دیگر تمام شعائرِ اسلامیہ عربی زبان میں ہیں، خواہ ان کو پڑھنے والا عربی ہو یا عجمی۔ نیز عربی ہی وہ زبان ہے جس پر عبور ہونے سے انسان کے لئے قرآن وحدیث کے اسرار وحکم اور علومِ شریعت کے خزانہ ثمینہ سے انتفاع ممکن ہوسکتا ہے۔

علماء نے لکھا ہے کہ عربی تمام زبانوں میں سب سے وسیع زبان ہے، اس میں ایک ایک چیز کے بیسیوں نام ہیں، مترادفات کی کثرت اور استعارات کی وہ بہتات ہے جو کسی اور زبان میں نہیں ملتی۔ عربی میں صرف شہد کے اسی (۸۰) نام ہیں۔ (۲) سانپ کے دوسو، شیر کے پانچ سو، تلوار اور اونٹ کے ہزار نام ہیں۔ (۳) اس لئے عربی دنیا کی تمام زبانوں میں ممتاز ہے۔ کلمات کے اعتبار سے غنی، نطق وگفتار کے لحاظ سے شیریں، اسلوب کے اعتبار سے حیرت انگیز، مادہ کے اعتبار سے وسیع ہے، جو چیز بھی دل میں آئے یا محسوس ہو اس کے لئے کوئی نہ کوئی تعبیر موجود ہے۔ عربی زبان اگرچہ بظاہر امیوں کی زبان ہے، لیکن اس میں ہر زمان ومکان میں رائج اور باقی رہنے کی صلاحیت بدرجہ اتم موجود ہے۔ عربی زبان کی امثال وحکم ایک اہم ترین روشن باب ہے، جس پر مستقل کتابیں لکھی گئی ہیں، ہر زمانہ میں عربی کے حکماء وخطباء، نثر ونظم نگار اپنے جواہر پاروں سے پڑھنے اور سننے

(۱)...حاکم نے مستدرک میں، بیہقی نے شعب الایمان میں اور طبرانی نے کبیر میں اور عقیلی نے ضعفاء میں۔ دیکھئے کنز (۶۔۲۰۴)
(۲)...المزہر۔
(۳)...البلغۃ۔

والوں کو مستفید و محظوظ کرتے رہے ہیں۔ امرؤ القیس، نابغہ ذبیانی، زہیر بن ابی سلمی، عنترۃ عبسی، عمرو ابن کلثوم، طرفۃ بن العبد، اعشی، الحارث بن حلزۃ، لبید بن ربیعۃ، امیہ بن ابی الصلت، کعب بن زہیر، حسان ابن ثابت، خنساء، عمر بن ابی ربیعہ، الفرزدق، داؤد بن علی، شبیت بن شبیۃ، ابن المقفع، ابراہیم الصولی، ابن العمید، ابوبکر الخوارزمی، بدیع الزماں الہمذانی، جاحظ، تجری اور ابوالعلاء، المعری وغیرہ بڑے ماہرین ادب اور صاحب فن ہیں جن کے کلام سے لوگ ہمیشہ فائدہ اٹھاتے رہے اور رہیں گے۔

عربی زبان چونکہ فطری زبان ہے اس لئے فطرت سے جو جتنا قریب ہوتا ہے اسے اتنا زیادہ لگاؤ اس زبان سے بھی ہوتا ہے چنانچہ غیر عرب میں بھی بہت سے ایسے حضرات ہیں جنہوں نے باوجود غیر اہل لسان ہونے کے عربی کو اپنایا اور صاحبِ طرز ادیب بن گئے۔ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ قارئین کے سامنے اخیر زمانہ کے چند علماء کا تعارف کرایا جائے اور پھر اپنے موضوع یعنی حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کا ادبی مقام پیش کیا جائے۔

اہلِ ہند میں علوم عربیہ کا پہلا شہسوار شیخ سعد بن مسعود بن سلمان لاہوری ہیں انہوں نے اشعار میں خاص کمال حاصل کیا تھا اور ایک دیوان بھی مرتب کیا تھا لیکن ضائع ہوگیا۔ امیر خسرو بن سیف دہلوی فارسی کے نہایت عمدہ ادیب تھے ساتھ ہی نحو، معانی، بیان، بدیع اور عروض وقوافی میں بھی نہایت ماہر تھے ان کے بعد مشہور حضرات میں قاضی عبدالمقتدر، شیخ احمد تھانیسری، شیخ ابوالفتح، ابوالفیض محمود جونپوری، غلام نقشبندی، عبدالجلیل، غلام علی بلگرامی ہیں۔

شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ کا ادبی ذوق ومعیار بہت اونچا تھا یہ معلوم ہوتا ہے کہ گویا خالص عربی النسل شخص لکھ رہا ہے۔ ملاحظہ فرمائیے:

| | |
|---|---|
| ”کأن نجومًا أومضت فی الغیاهب | عیون الأفاعی أورؤس العقارب |
| إذا كان قلب المرء فی الأمر خاترا | فأضیق من تسعین رحب السباسب |
| وتشغلنی عنی وعن كل راحتی | مصائب تقفوا مثلها فی المصائب |
| إذا ماأتتنی أزمة مدلهمة | تحیط بنفسی من جمیع الجوانب |
| تطلبت هل من ناصر أومساعد | ألو ذبه من خوف سوء العواقب |
| فلست أرى الا الحبیب محمدًا | رسول إله الخلق جم المناقب“ |

شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادے شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے والد ماجد سے ادبی ذوق ورثہ میں پایا حضور اکرم ﷺ کی مدح میں آپ کے بہت عمدہ قصائد ہیں:

"یاسائرا نحو بان الحی والأسل　　سلم علی سادة الأوطان ثم قل
مازلت فی بعدکم کالنار فی شعل　　والأرض فی کسل والماء فی ملل
أرید لمحة وصل أستضیئ بها　　فی ظلمة الهجر ضاقت دونها حیلی"

شاہ رفیع الدین دہلوی رحمۃ اللہ علیہ بھی اسی میدان کے شہسواروں میں سے ہیں۔ ملاحظہ ہو:

"یا أحمد المختار یا زین الوری　　یا خاتمًا للرسل ما أعلاکا
یا کاشف الضراء من مستنجد　　یا منجیًا فی الحشر من والاکا
هل کان غیرک فی الانام من استوی　　فوق البراق وجاوز الأفلاکا"

ان حضرات کے علاوہ شیخ باقر بن مرتضیٰ مدراسی، مفتی اسمٰعیل وجیہ لکھنوی، حسن علی، فضل حق خیرآبادی، مفتی صدرالدین دہلوی، قاضی طلا محمد پشاوری، نواب صدیق حسن قنوجی، مولانا ذوالفقار علی دیوبندی مشہور ادباء و شعراء ہیں۔ آخرالذکر کے نہایت اعلیٰ اشعار کے علاوہ دیوانِ حماسہ و دیوانِ متنبی، سبع معلقات کی شرح بھی ہے' ان کے علاوہ مولانا حبیب الرحمن دیوبندی، شیخ محمد بن یوسف سورتی، عبدالحلیم صدیقی، مولانا محمد یوسف کاملپوری، مولانا محمد ادریس کاندھلوی، امام العصر مولانا انور شاہ کشمیری بھی اپنے زمانہ کے اونچے درجہ کے ادیب وشاعر مانے جاتے ہیں' ان میں سے اگر ہر ہر فرد کے کلام کو پیش کیا جائے تو اس کے لئے ضخیم کتاب چاہئے' اسی لئے چند ابیات واسماء پر اکتفا کیا گیا۔

امام العصر حضرت مولانا انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ اپنے زمانے کے محدث، فقیہ، اصولی، ادیب، شاعر' بلکہ یہ کہنا چاہئے کہ ہر فن کے امام تھے' جن کے بارے میں اکابرین و معاصرین کی رائے تھی کہ ان جیسا آدمی نہ کسی نے دیکھا اور نہ خود ان کی نظر سے گزرا' اس مجلس میں نمونہ کے طور پر امام العصر کی ادیبانہ شان کے تعارف کے لئے چند عبارت واشعار پیش کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے۔

۱۳۳۰ھ میں شیخ رشید رضا تفسیر المنار کے مصنف اور "المنار" جیسے معیاری مجلّہ کے مدیر دارالعلوم دیوبند آئے' اس موقعہ پر امام العصر رحمہ اللہ نے فی البدیہہ کلمہ ترحیب پڑھا، جس میں فرمایا:

"الحمدللّٰه وکفی وسلام علی عباده الذین اصطفی، أما بعد، یقدم الخویدم فی الحضرة السامیة' تحیة الاسلام' حیاکم اللّٰه تعالیٰ، إنا انسنا منکم مخائل الکرم والاعتناء بحالنا' وأحسسنا بنهضة علمیة إسلامیة' عطفت علیکم وعلینا' وانا أحوج الیکم منکم إلینا......

مولانا! إن حدیثنا حدیث ذو شجون، والشیئ بالشیئ یذکر، إن بلادناهذه علی شقة بعیدة، ومسافة من بلاد الإسلام کالعراق والشام ومصر،

فكانت شعائر الإسلام على وهى، ومنائر العلم على خفاء إلا ماشاء الله وقليل ماهم، وإن عصابتنا هذه عصابة على طريقة قديمة' ليست بحديثة......''.

اپنی کتاب ''فصل الخطاب'' کی ابتداء میں لکھتے ہیں:

''اللهم لك الحمد حمدًا دائمًا مع خلدوك، ولك الحمد حمدًا لامنتهى له دون علمك الخ''.

آگے چل کر لکھتے ہیں:

''أما بعد، فهذه أطراف وجمل من الكلام فى حديث الفاتحة خلف الإمام من طريق محمد بن إسحاق، وبيان مافيه من ملاحظه السياق، كشفًا عن مغناه ومبناه، ورشفًا عن مغزاه ومعناه، لم أتفرغ لإيضاحها إيضاحًا كنت أرتضيه، ولا إلقاءً على النجى على مايكفيه، نعم مداخل بحث هى شعوف وذكرة، لاتغنى عن مزاولة ريّضة وإعمال فكرة، والشاؤفى الاعتبارات الآتية فى الكلام شاء واسع، والمسافة من العلوم العربية سفر شاسع الخ''.

اپنی ایک اور تصنیف ''تحیۃ الإسلام'' میں رقمطراز ہیں:

''وبعد، فهذه حواش تفتر عن لؤلؤ رطب، وعن شنب ناهيك عن شنب، تبسم عن بشر ونشر، كافيك من أصل ومن إرب، وتطلق لك عن بلج جبين وثلج يقين، وشرح صدرونور مبين، أخذت من العربية أعربها وأغربها، ومن نكات البلاغة أعذبها وأطربها، يقدر قدرها من عنى بعلوم البلاغة والبراعة اوكان جلى فى تناول قصبات السبق واليراعة فى أريحية تيحان، والمعية موفق معان الخ''.

امام العصر مولانا انور شاہ رحمہ اللہ جس طرح بلند پایہ نثر نگار تھے، اسی طرح چوٹی کے شاعر بھی تھے۔ چنانچہ نبی کریم ﷺ کی مدح میں سینتالیس شعر پر مشتمل ایک قصیدہ بھی آپ نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| ''برق تألق موهنًا بالوادى | فاعتاد قلبى طائف الأنجاد |
| أسفًا على عهد الحمى وعهاده | تولى على الإبراق والإرعاد |
| رهم تناوح تارةً ديم لها | حتى غدا الأيام كالأعياد |
| هب النسيم على الربا فتضاحكت | بشرى العميد عرارها والجادى'' |

اپنے استاد محترم شیخ الہند رحمہ اللہ کے ۷۴ شعر کے مرثیہ میں لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ”فـفـانبک من ذکری مزار فند معا | مـصـیـفـا ومشتـی ثم مرأی ومسمعا |
| قـد احتـفـه الألـطـاف عطفًا وعطفةً | وبـورک فیـه مـربـعًـا ثـم مـربعـا |
| وقـد کـان دهـرًا ثـم دهـرًا طریقتی | طـریــقة غــرثـم أولــی فـأوقعـا |
| یـجـاوبـنـی داروجـار عـلی البکی | ولــم أر إلا بــاکیًـا ثـم مـوضـعـا |
| وإن کـان مـما لیس یشفی ویشتفی | بشـیء ولـکـن خـل عـینیـک تدمعـا |
| نهضـت لأرثـی عــالـمًـا ثم عـالـمًا | حـدیـثًـا وفـقهًـا ثـم مـا شئت أجمعا |
| وهــدیًـا وسـمتًـا سنةً وجـمـاعةً | وخـلـقًــا وخـلقًـا مـاأنـاف واوسعـا |
| وعــزمًـا وحــزمًـا حکمةً وأصـابةً | وزهـدًا وتـقویً کـان أروع أروعـا“ |

ہمارے شیخ نوراللہ مرقدہ نے اپنے شیخ رحمہ اللہ کے ہر وصف کو جذب کرلیا تھا‘ فن ادب میں بھی اپنے شیخ کے رنگ میں رنگے ہوئے تھے اور ساتھ ہی جیسا کہ میں نے پہلے ذکر کیا کہ عربی فطری زبان ہے اور جو فطرت سے جتنا قریب ہوگا‘ اس کو عربی سے اتنا زیادہ لگاؤ ہوگا‘ چنانچہ ہمارے شیخ رحمہ اللہ کو عربی سے فطری لگاؤ اور فطری ذوق تھا۔ فرمایا کرتے تھے کہ میرے لئے اردو سے زیادہ فارسی میں لکھنا آسان ہے اور فارسی سے زیادہ عربی میں۔ جب لکھنے بیٹھتے تو بلا تکلف وتردد ادباء کی طرح بہترین عبارت لکھتے‘ بولتے تو اہلِ لسان کی طرح نہایت عمدہ عربی بولتے‘ آپ رحمۃ اللہ علیہ کو بچپن ہی سے عربی کا شوق تھا اور یہ ذوق وشوق اپنے والد رحمہ اللہ سے ورثہ میں ملا تھا‘ وہ بھی عربی کے بہترین ادیب تھے‘ جس زمانہ میں علماء پشاور کے لئے چند لفظ بولنا مشکل ہوتا تھا، اس زمانہ میں انہوں نے عربی میں کتابیں لکھیں اور ایک مرتبہ کسی شخص نے انہیں عربی خط لکھا تو موصوف رحمۃ اللہ علیہ نے عربی ہی میں اس کا جواب لکھا‘ اس بے چارے کا خط آیا کہ آپ کا خط پڑھنے کے لئے مجھے لفظ بلفظ اور قدم بقدم عربی لغت کا مطالعہ کرنا پڑا‘ خدا کے لئے آئندہ ایسا نہ کریں۔ ہمارے شیخ رحمہ اللہ شروع ہی سے عربی ادب کے دلدادہ تھے‘ جب آپ صحیح بخاری پڑھ رہے تھے تو آپ نے اپنی کاپی میں اس کے ادیبانہ الفاظ جمع کئے اور اس کی ابتداء میں تحریر فرمایا:

> ”جـمـلٌ مـقتسبةٌ، وتـلـویحاتٌ مقتطفةٌ من ”الجامع الصحیح“ للبخاری رحمه الله أزبرها تذکرةً لتکون مذکرة.
>
> فیـفـصـم عـنـه وإن جبینـه لیتـفـصد عرقًا‘ فغطنی حتی بلغ منی الجهد. یـرجف فـؤاده، بـوادره، إنک لتـصـل الـرحم، وتحمل الکل وتکسب الـمعـدوم، وتـقـری الضیف، وتعین علی نوائب الحق. أنصرک نصرًا

مؤزرًا، لم ینشب یعالج من التنزیل شدةً، أجود بالخیر من الریح المرسلة. فلو أنی أعلم أنی أخلص إلیه لتجشمت لقاء ہ'. کثر عندالضحب. فحاصوا حیصة حمر الوحش الخ''۔

حضرت شیخ رحمہ اللہ کا حافظہ نہایت قوی تھا، جو پڑھتے ذہن میں نقش ہو جاتا' جس فن میں، جس موضوع سے متعلق، جس کتاب کی چاہیں عبارتیں کی عبارتیں، اشعار کے اشعار سن لیجئے۔ حافظ قرآن کریم کی طرح از بر یاد، رسمی طور سے ادب کی مروجہ تمام کتابیں نہ پڑھیں تھیں' اپنے ذوق سے اخذ کرتے چلے گئے۔ ایک مرتبہ اپنے امام العصر رحمہ اللہ کو عربی میں خط لکھا تو انہوں نے استفسار فرمایا کہ عربی ادب کہاں پڑھا ہے؟ آپ نے فرمایا: کہیں نہیں۔ شیخ نے فرمایا: آپ کو حاجت نہیں۔ یہ استاذ الاساتذہ اور ادیب الادباء کا فیصلہ ہے اور جس حقیقت کی نشاندہی امام العصر رحمہ اللہ نے ابتداء ہی میں کر لی تھی اس کا موقعہ بموقعہ ساری دنیا نے اعتراف کیا' آپ کی فصاحت و بلاغت، ادبیت و عربیت کا لوہا دنیا مانتی تھی۔ آئیے حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ کے ادبی مقام کی کچھ جھلکیاں ان کی مطبوعہ تالیفات میں سے چند اقتباسات کی شکل میں ملاحظہ کیجئے۔ یتیمة البیان کے مقدمہ میں لکھتے ہیں:

''الحمدللّٰہ الذی أنزل علی عبدہ الکتاب ولم یجعل له عوجًا، ففتح به قلوبًا غلفًا، وعیونًا عمیاً، وآذانا صمًا، فأقام به حججًا، والصلاة والسلام علی النبی الأمی الھاشمی القرشی، أفصح من نطق بالضاد، وأوتی جوامع الکلم، ومصابیح الدجی، وعلی آله وصحبه وعلماء امته وھداة ملته، الذین کابد واللدین وغاصوا لأجله لججاً، فنشروا القرآن والسنة، وأنفذوا وسعھم فی اثرة العلم ودین الحق، فوصلوا کتدًا وثبجا، فھدوا إلی الطیب من القول' وأصلحوا الفساد' ودفعوا الشرعن البسیط' وأقاموا عوجًا، علیھم رحمة اللّٰہ وبرکاته مادامت العیون تبتھج بباھر آیات اللّٰہ، والقلوب تشتفی بمعجز کتاب اللّٰہ وتطمئن به ثلجا''۔

قرآن کریم اور اس کے علوم پر بحث کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

''فھو تنزیل عزیز، وقرآن مجید، یتجمجم دون نصاعته وبراعته وفصاحته وبلاغته مصاقع العالم، وخطباء العرب والعجم، حتی أخرس ناطقھم، وغیض شقاشقھم، فأضحوا لطلاوته وحلاوته حیاری، وسرت

فيهم حميا رحيقه، فتراهم سكارى وماهم بسكارى، وكان كما قال قائلهم:

وعينان قال الله كونا فكانتا فعولان بالألباب مايفعل الخمر

وهو كتاب أحكمت آياته من لدن حكم خبير، يتكفكف دون حكمه حكماء الشرق والغرب، ويتعتع من استنباط أحكامه وفقهه ومسائله فقهاء العراق والحجاز والخراسان والقرطبة، ويتلجلج من إحصاء ماحواه من نظام تهذيب النفوس ونواميس تربية العالم فلاسفة العصر وعقلاء الزمان"۔

اپنی تالیف "فصل الختام فی مسألة الفاتحه خلف الامام" میں لکھتے ہیں:

"وبعد، فقد أصبحت مسألة الفاتحة خلف الإمام مسألة علمية فقهية حديثيةً خالصة، بيد أنها أصحبت معركةً للمحدثين والفقهاء من أقدم العصور إلى اليوم، ولم تكن الظروف داعيةً لبذل الجهد في أمثال هذه الخلافيات العلمية، فقد بلغ السيل الزبى، والمسائل الاسلامية الأساسية صارت ملعبةً للعقول الطائشة، وملهاةً للافكار الزائغة، وهدفا في حلقات الإلحاد، وأصحبت الملة الحنيفية المحمدية كثلة غنم لاراعي لها، يحمل عليها كل ملحد أثيم، ويفترسها كل ضال زنيم، وساهم ملاحدة الشرق والغرب، وتكاتفت قواهم في غرز شبكات وشركات للناشئة الحديثة من أهل الإسلام الذين أصبحت صلتهم بالدين في غاية الوهن الخ"۔

اور آیئے اب شیخ رحمہ اللہ کی کتاب معارف السنن سے "معارف السنن" کے بارے میں ایک اقتباس آپ کے سامنے پیش کریں:

"فهذه هي "معارف السنن" وما أدراك ماهي "معارف السنن"! شرح لأنفاس امام العصر المحدث الكبير الكشميري في درس "جامع الترمذي" وتوضيح لاماليه وجمع درره المبعثرة في مذكراته وتاليفه، بتعبير قاسيت فيه العناء وترتيب طال لاجله الرقاد واستيفاء لكل موضوع من غرر النقول عثرت عليها بعد بحث طويل الخ

ثم بدأتي فيه قبل إحدى وثلاثين سنة وكنت شابًا نشيطًا لاأعرف مللاً

ولا كللاً، حريصاً في تصفح الأوراق، لاأشعر بضجرو سآمة وتعب، حيث امتزج النصب بلذة الروح والفكر، فكان كل مسألة ينشرح بها الصدر كرجل يفوز بضالته المفقودة بعد يأس وقنوط، ولكن لم تجتمع عندی مايحتاج إليه أمثال هذه التأليفات القيمة من مراجع الكتب ومصادر البحث ومآخذالتحقيق في نشأة أمري وبداءتي بالتأليف مع أكبابي وعكوفي على الدراسة وعدم التفرغ للتأليف، وخطب ذلك يطول، فكان مثلي كرجل يعرف السباحة وألقي في البحر ولكنه مكتوف اليدين ومصفود الرجلين، فرمي به في البحر مكبولا مغلولا، فكيف يسبح ويصل إلى الساحل ناجيا ناحجًا......''

''فیض الباری'' کے مقدمہ میں تحریر فرماتے ہیں:

''وبعد، فلله سبحانه في خلقه شئون وأطوار، حارت فيها الأفكار، وكلت في بدائعه البصائر والأبصار، وربك يخلق مايشاء ويختار:

رتب تقصر الأماني حسرى  دونها ماوراء هن وراء

طورًا يشرق نوره في ساعير، وطورًا يتهلل في طور سينا، وتارةً ينبلج بفاران، تنقشع الظلمات المتراكمة، وتستنيربه أنحاء الأرض، إن لله في دهره نفحات، يصطفي مايشاء لما يشاء، اصطفى مكة فجعل فيها بيتًا مباركًا هُدًى للعالمين، وبعث فيها خاتم انبيائه عليه صلوات الله وتحياته، وجعل دارهجرته المدينة فتألقت أنوارها في أنحاء العالم وزال كل أمر مريج، وتدفقت أنهارها إلى أقطار مجدبة، فلم تلبث إلا أن اهتزت وربت وأنبتت من كل زوج بهيج، فلم تبرح الأنوار تنتشر، والظلمات تتقلص وتنزوی، ولم تزل الأنهار تزخرو تموج حتى تفيهقت العراق والحجاز والشام والأندلس ببحار من علوم القرآن والسنة زاخرة، وأصبحت بلاد خراسان وما والاها تخفق فيها رايات الحديث والسنة مرفوعةً زاهرة، لم تبق ناحية من المعمورة الا وأصابتها رشحة من وابلها الصيب المدرار، ولم تبق بلدة عامرة إلا وتألقت لمعة فيها بطلوع تلك النجوم الثاقبة الأنوار الخ''۔

جس زمانہ میں حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ کتابوں کی طباعت کے سلسلہ میں مجلس علمی کی طرف سے قاہرہ

گئے ہوئے تھے، وہاں کے حالات کو دیکھتے ہوئے آپ نے مناسب سمجھا کہ وہاں کے اہلِ علم کے سامنے دار العلوم دیوبند کی دینی، علمی وسیاسی کارنامے پیش کریں۔ اس سلسلہ میں آپ نے ہفت روزہ ''الاسلام'' میں '' النهضة الدينية الحاضرة بالهند و دار العلوم الديوبندية هي أساسها'' کے نام سے فصیح وبلیغ عربی میں ایک طویل مضمون لکھا جو جمادی الاولیٰ ۱۳۵۷ھ مطابق ۱۹۳۸ء میں دو قسطوں میں شائع ہوا۔ دوسرا مضمون جمادی الاخریٰ ۱۳۵۷ھ مطابق ۱۹۳۸ء اور رجب میں لکھا جو ''النهضة السياسة الإسلامية بالهند و مكانة ديوبند فيها. دين و علم و سياسة حقائق تجب على الأمة معرفتها'' کے عنوان سے تین قسطوں میں شائع ہوا۔ پہلے مضمون کی ابتداء میں لکھتے ہیں:

''حاول المجلس العلمي بدابهيل ''سورة'' بالهند ان يطبع عدة كتب دينية علمية بالقاهرة التي فاضت منها ينابيع العلم والفضل، وأصبحت اليوم مركزًا للحضارة الشرقية، فامتطيت أنا ورفيقي المحترم الشيخ أحمد رضا (سكرتير المجلس العلمي) صهوة الرحلة إليها، فلما ألقينا بها العصا، ولاقينا رجالاً من أماثلها، ألفينا الجمهور، غير واقفين على المنهضة الحاضرة العلمية والدينية بالهند' وماللمعهد الديني الكبير بديوبند من تأثير عظيم في نفوس الأمة في العهد الحاضر دينًا وعلمًا وسياسة' وحداني غير واحد إلى أن أصدع بابناء هذا المعهد العظيم وماله من المآثر الواضحات والباقيات الصالحات الخ''.

مندرجہ بالا اقتباسات کے مطالعہ سے قارئین کو آپ رحمۃ اللہ علیہ کے ادبی مقام کا اندازہ ہوگیا ہوگا، حقیقت یہ ہے کہ آپ کی ہر تالیف وتصنیف عربی کا ایک شاہکار کی حیثیت رکھتی ہے' لیکن ''نفحة العنبر في حياة امام العصر الشيخ الأنور '' اپنے طرز کی منفرد کتاب ہے' جس کے بارے میں شیخ الاسلام علامہ شبیر احمد عثمانیؒ (جو آپ کے شیخ بھی ہیں) لکھتے ہیں:

''اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے اور اپنے فضل سے ''يرفع الله الذين امنوا منكم والذين أوتوا الغلم درجات'' کا مصداق صحیح بنائے' آپ نے نفحة العنبر لکھ کر حضرت شاہ صاحب قدس سرہ کی یاد تازہ کردی اور مشام جان کو معطر کردیا۔ میں نے اولاً اس کو بعض مواضع سے یونہی کیف ما اتفق دیکھنا شروع کردیا' خیال تھا کہ ایک آدھ صفحہ دیکھ کر پھر کوئی فرصت کا وقت مطالعہ کے لئے نکال لوں گا، لیکن کتاب کے موضوع اور اسلوب جمیل نے مجھ کو بالکلیہ اپنی طرف جذب کرلیا۔ پڑھتے وقت بلا مبالغہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ گویا مرحوم کی تصویر سامنے کھڑی ہے اور خود گویا علامہ مرحوم اپنے خاص لب ولہجہ اور طرز ادا میں اپنے عقیدت کیشوں

سے خطاب کررہے ہیں، مرحوم کی سوانح اگر ارادہ کیا جاتا تو اس سے کہیں زیادہ ضخیم تیار ہوسکتی تھی، لیکن حق یہ ہے کہ آپ نے ان کی بابرکات زندگی کے جن پہلوؤں کو نمایاں کیا ہے اور جن خصوصیات کی طرف نہایت بلیغ اور موجز انداز میں اشارے کردیئے ہیں، میرے نزدیک اس سے آگے کچھ لکھنا سواد فی البیاض سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا... میرے خیال میں آپ کا یہ رسالہ بھی ان مرحوم کے کمالات کا ایک عکس اور اس کے آثار صالحہ میں سے ایک اثر قوی ہے۔ ماشاء اللہ آپ کی علمی لیاقت، ادبی قابلیت اور دینی صلاحیتوں کا میں پہلے سے معتقد تھا، مگر اتنا نہیں جس قدر اس کتاب کے مطالعہ کے بعد ہوگیا ہوں''۔

اہل عرب کے ایک بڑے عالم نے جب یہ کتاب پڑھی تو لکھا ''قرأت کتابک فسحدت لبیانک'' مناسب معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو حضرت شیخ کے اس ادبی شاہکار کی بعض عبارتیں سنا ئیں:

''أما بعد، فهذه نفثات صدر، وقطرات قلم، بل عبرات عين وحسرات ألم نهديها إلى علماء الأمة الحنيفية، ولاسيما إلى فضلاء الممالك الإسلامية، وأماثل البلاد العربية، لنتصدع لهم بكلمات من كتاب حياة رجل عظيم، ضنت بأمثاله القرون، وجادت بمثاله بعد دهور متطاوله، كان برقًا تألق في ساهرة الهند، فأضاءت منه أقطارها وانبعث شعاعه إلى أكناف الدنيا فاستنارت منه أنجادها وأغوارها. فاشرأبت إليه الأعناق وأقنعت الرؤس، وطمحت إليه الأعين، فانطوى على عجل، وغادرهم سامدين حيارى لاادراك لهم ولاحراك الخ''

اپنے شیخ امام العصر کشمیری رحمہ اللہ کے درس کی خصوصیات کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''كان للشيخ رحمه الله مبتكرات طبعية في الدرس مايحارله العقول. وتأخذ بمجامع القلوب والعقول، ولابدع فإنه كان محققا ومتقنا في العلوم والمعارف كافة، فكان رحمه الله إذا أخذ في الإلقاء يواصل الكلام، فلا يتلعثم فيه ولا يتلجلج من غير أن يلحقه فتور اوإحجام، ولم يكن يفتقر إلى استدراك، فكان يحرر المسائل الدقيقه حدرا، ويسرد المباحث الأنيقة سردا، تراه بحرا يموج بعبابه، حتى تعجز مهرة الكتاب عن ضبط كلامه واستيعابه، ينتقل حدسه من مسألة إلى مسألة ومن علم إلى علم، وينشأ بينهما تناسبا دقيق اللحام، ويفرغ في بديع أسلوبه بحسن سبك وانسجام، وأمهات خصائصه التي وعاها قلبي ووصل إليها فكري أصدق بها محصاة منقحة الخ''

امام العصر رحمہ اللہ کے مناقب شمار کر کے ان کے سانحہ ارتحال پر اپنے حزن و ملال اور غم و اندوہ کا اس طرح اظہار کرتے ہیں:

"فیاحسرتی ویاأسفی رفعت عن أیدینا تلک الأمانة الإلٰهیة، وارتحل عنا هذا الإمام الجلیل الحائز لتلک المناقب الجلیلة التی تأخذ بمجامع القلوب، فطبق المفصل فی کل ماحاول وأراد، وأصاب المحز فی جمع مایحاول ویراد، یتراء ی الیوم هذه المآثر أعز من الأبلق العقوق، وأغرب من بیض الأنوق، فموت مثل هذا الإمام فی مثل هذا العصر المجدب الذی لایرتجی أن تخفق رایات العلم علی أمثاله داهیة کبری وأمر جلل، لم تستغن الأمة عن نظرائه فی العصور المخصبة الرائقة والأیام المخضبة المؤنقة، فکیف فی الأعصر المحلة التی لامطمع بها لدفعة من غادیة أوسارية، أورشحة من صیب مدرار، فیالالأسف! خطب مفظع غشی الأمة المحمدیة، ورزء فادح جلیل ماله من زوال، وانفتاق فی قصر العلم المشامخ واسع مایخال له ارتتاق، وانصداع ماله انشعاب، فلاجرم تصدعت به قلوب وانشقت به الأکباد، فأی ملمة مفظعة تکون أدهی منها؟ وأی رزیة مدقعة کارثة تکون اکبر منها؟ لقد عظمت تلک الرزیة الفاجعة وجلت".

اب تک جو نمونے آپ نے پڑھے وہ مطبوعہ کتب سے لئے گئے تھے، ذیل میں چند نمونے مکاتیب و غیر مطبوعہ تحریرات سے ملاحظہ ہوں۔

اپنے صدیقِ حمیم مولانا عبدالحق نافع رحمہ اللہ کو ایک خط میں "الروض الأنف" کا تعارف اس طرح سے کرایا:

"هذا وقد وصل إلیّ "الروض الأنف" فی السادس عشر من شهر رمضان أرسله السمی المحترم لما استعرناه' وقد أردت عند وصوله إلی أن أرسله إلیکم من فوره، ولکن لم ألاق من المعارف من یذهب نحوکم' فلذا وقع التسویف فی الترسیل، وحال بین عزمی عوائق التعجیل، وأردت هذا إیثارًا منی علمکم علی علمی' ولولا ذلک لما فعلت، فإنه علق مرغوب ولا یتطیب النفس بإخراج المطلوب' وکیف لاووردت ساحتها واشتمت من أزاهیرها فألقیت فی "الروض الأنف"

من الرياض الزاهرة، والحدائق الباهرة، والأزهار الفائحة، وعلى شطباتها وأفانينها شحارير صادحة، وزعارير ساجعة من الأسرار المضنونة، والأنوار المكنونة، والمعارف المخزونة، والعوارف المصونة، والعلوم المختومة، والفنون المكتومة، وكان الإمام السهيلى أبو عذرتها، وأم بنيتها، وابن بجدتها وصاحب طرفتها، ولم يسبق أحد إليها بل ولم يحم حولها أحد ولا لديها، ففيها فوائد تساوى أدناها أن يضرب "اكباد الإبل إليها" فيتحير لمثلها فكرى أو فكر مثلى، ويبهت العقل اوكعقلى ولا غرو فانه نسيج وحده، وفريدعلمه ومجده، فرب فتى ولا كمالك، ورب أسود ولا كغراب حالك الخ

موصوف ہی کو شیخ الاسلام مولانا شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ کے سانحہ ارتحال پر لکھا:

وقد نعيتم إلى خطيب الإسلام ومفكر الأمة ومحقق العصر شيخنا العلامة العثمانى رحمه الله رحمة واسعة ووصل نعيه إلى اقطار الأرض برادیو کما ذکرتم.ولاريب إن وفاته خطب جليل ورزية عظيمة أصيبت بها العلم وأهل الإسلام وخصوصاً الدولة الجديدة الإسلامية الشرقية، وقد تأثرتم جداً بهذا النباء المولم كما تأثرت وما كنت أظن اكتأبى وتالمى مثل ماتالمت وقد نعيش فى عصر تحتاج الأمة الإسلامية إلى مثل هذه الأفذاذ أفلا ذالعلم وعيون الأرض اكبر من احتياج الجدباء إلى المزنة الهطلاء أواحتياج نظام البسيطة إلى نورالذكاء ووصل إلى رتبة عزيزة من التوقير فى سائر الطبقات من العوام والخواص والعلماء وارباب الدولة وأعيان الحكومة فى وقت واحدما لايرجى مثله لعالم، وكان نافذالقول عند ارباب الحكومة مايرتجى من مثله خدمة للدين والعلم فيا أسفى على هذه المصيبة الكبرى إنا لله وإنا إليه راجعون:

تلك الرزية تستوهى قوى جلدى  فالطرف تسهره والعين تنزفه

......وإن رزيتنا هذه رزية مشتركة نعزى بعضنا بعضًا، وفى الله عزاء من كل مصيبة اللهم اغفرله، اللهم ارحمه وأكرم نزله وأنزل عليه شآبيب رحمتك الخاصة تسقى جدثة...... وكتابكم الأخير بالعربية كان رقيقًا

وشيق العبارة هز جوانحى، وأثار حزنى الكامن بنعى خطيب الإسلام شيخنا العثمانى ولو كنت أسرعت فى الجواب لهزَّ كتابى عطفكم، أو كنت انتهزت الفرصة للحديث لابديت من أحزانى الكامنة مايزعزع الأطواد، ولله سبحانه فى خلقه وملكه شئون وأطوار :

رتب تقصر الأمانى حسرى دونها ما ورائهن وراء

## مدح

حضرت شیخ رحمہ اللہ کے منظوم عربی کلام کے کچھ نمونے ذیل میں پیش کئے جارہے ہیں' آپ نے نبی کریم ﷺ کی شان میں چھہتر (۷۶) ابیات پر مشتمل ایک قصیدہ کہا تھا جو اسراء و معراج سے متعلق ہفت روزہ ''اسلام'' مصر کی خصوصی اشاعت میں ۲۸ رجب ۱۳۵۷ھ مطابق ۲۳ ستمبر ۱۹۳۸ء کو شائع ہو کر اہلِ فن سے داد و تحسین حاصل کر چکا ہے، جس کی ابتداء یہ ہے:

هام الفؤاد بجب الغيدوا أسفا قمقلتى مزنها بالوجد قدوكفا

فالنفس تصلى بنارالحب من وله والعقل فى شرك الأهواء قد خطفا

قد كنت أحسب أن العزَّ مبتعد عن الغرام وما إن خلته شرفا

حتى غدا لى شغلاً شاغلاً أبدا وصرت بالصدِّو الهجران بلتحفًا

چند اشعار کے بعد:

نعم بأشرف خيرالخلق كلهم بهديه يرتجى للسقم منه شفا

هوالرسول الذى أولى الأنام هدى وشق من نوره مما حوى سدفا

محمد صفوة البارى ورحمته وأحمد خير خلق اللّه إذوصفا

وسيد العرب العرباء من مصر وسيدالسادة الأمجاد والشرفا

کچھ اشعار کے بعد:

الظبى والضب والأشجار قد شهدت كذلك الذئب فى تصديقه اعترفا

بأنه مرسل من عند خالقنا بذاك ياصاح داعى الجن قدهتفا

مسبح ذالحصى فى بطن راحته حازالحصى من معانى وصفها الشرفا

والجذع حن إليه عند فرقته لأنه كان بالأنوار مكتنفا

تیرہ اشعار کے بعد فرماتے ہیں:

محمد جاء بالقرآن معجزة دامت لنا روضة مخضرة أنفا

أحكامه الغر اضحت للضلال هدى　　آياته أنجم تهدى الورى طرفا

الفاظه نسقت در منضدة　　دقت لطائفها وهى الزلال صفا

كالنجم إذ لمعت والشمس إذ سطعت　　والعين إذ نبعت والصوب إذ وطفا

فاقت حقائقها راقت دقائقها　　تهديك نورًا مبينا للقلوب شفا

اس کے علاوہ آپ کا ایک قصیدہ نعتیہ ۱۳ اشعار پر مشتمل ہے جس میں آپ نے نبی کریم ﷺ کے بیشتر شمائل کو جمع کیا ہے۔ ملاحظہ ہو:

طاف الخيال من الحبيب فزارا　　فاهتز قلب المستهام وطارا

سرت المسرة فى العروق جميعها　　كدم الحياة سرى هناك ودارا

طيف بدا يجلو الهموم رواحه　　روح الحياة وسره إذ سارا

قرّ العيون بشيمة من برقه　　فله جمال يعجب الأبصارا

لله من طيف يسرُّ قدومه　　قلب العميد دجى فزير وزارا

لاغرو طيف فى الزمان مبارك　　طيف النبى الأبطحى ديارا

يامدنفا فى حبه وجماله　　متحيرا لكماله إكبارا

ألقى عليك شمائلا من حسنه　　فى عقد دريعجب الأنظارا

هو أدعج كحل العيون وأبلج　　أقنى أزج وأهدب أشفارا

هو لم يكن بمطهم ومكلثم　　حسن المحيا فى الأسالة دارا

طلق الجبين إذا تبسم ضاحكا　　فاقت أسارير الجمال نضارا

فجبينه كالبدر يشرق دلجة　　قد فاق بدرًا وجهه إذ نارا

وتشعشت أنوار بجبينه　　متهلل سيماؤه أنوارا

ماشمس جوزاء وماذا بدرها　　بجمال وجه للرسول أنارا

اپنے صدیق حمیم مولانا عبدالحق نافع کو "الروض الأنف" کتاب بھیجی اور اس کی مدح میں یہ قصیدہ لکھا:

بهاء العلم فى روض نراه　　ويرتاح الكئيب إذا رآه

فروض الأنف روض من علوم　　لمن يأتى بفهم أوأتاه

صغير حجمه مع كتب علم　　فمن يقرأ ويفهمه دراه

ففيه كنز علم أوجبال　　بحار أومعين من ارتواه

فروض الأنف زانته علوم　　من النحو البديع وما حواه

یہ قصیدہ ۱۸ اشعار پر مشتمل ہے:

## تہانی

مولانا عبدالحق نافع رحمہ اللہ کو عید الاضحیٰ کی مبارک دیتے ہوئے ۲۳ ابیات پر مشتمل ایک قصیدہ میں لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| تباشیر صبح أو صدیع مسرة | یحیی بها المسکین عند التحیة |
| سلام هناء واشتیاق لزورة | فلا تطرحوها واقبلوها بنحلة |
| دعاء ثناء من سویداء قلبه | ألا لاتردوها بحسن السجیة |
| وهذی عطیات من العبد معدما | باخلاص قلب دون تجییر صفحة |
| فبارک لکم عید الأضاحی مهنئا | فعید أتانا بالسلام وصلوة |

آپ کے ماموں مولانا سید فضل خالق، سید فضل صمدانی حج کر کے آئے تو آپ نے ۱۳۴۹ھ میں ۱۴۱ ابیات پر مشتمل قصیدہ میں اس طرح مبارکباد پیش کی:

| | |
|---|---|
| أیا زائری قبر الرسول محمد | سلام علیکم والهناء لمعهد |
| حججتم ففزتم بالمطاف وکعبة | وصلتم فطبتم باللقاء ومشهد |
| وردتم فطفتم حول بیت مبارک | سعیتم رمیتم بالجمار بموعد |

زندگی میں پہلا قصیدہ آپ نے ۱۳۴۷ھ میں اس وقت کہا جب آپ کے شیخ امام العصر رحمہ اللہ بیماری سے صحت یاب ہو کر جامعہ اسلامیہ ڈابھیل تشریف لائے، یہ قصیدہ چالیس اشعار پر مشتمل ہے:

| | |
|---|---|
| مالی أری الناس فیهم ماج سراء | وحاطهم بعقیب المحل سحاء |
| مالی أری الورق فی الاشجار صادحة | فهن تشدو وللآذان إصغاء |
| مالی أری الأرض بالأزهار مزهرة | وکل روض بها فی الوشی صنعاء |

## ترحیب

کلمات ترحیبیہ کے طور پر آپ نے مختلف قصائد کہے ہیں۔ ربیع الاول ۱۳۵۵ھ میں مولانا ادریس کاندھلوی کی آمد پر چوبیس شعر کا ایک قصیدہ ترحابیہ کہا' مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری و مولانا حبیب الرحمن لدھیانوی کی ڈابھیل آمد پر ستر شعر پر مشتمل قصیدہ کہا' اسی طرح ۱۳۵۵ھ میں شیخ الازہر اور ان کے رفقاء کی آمد پر سینتالیس اشعار پر مشتمل قصیدہ کہا' جس کی ابتداء یوں ہے:

| | |
|---|---|
| أتانا ربیع بعد مهل فأنعما | بروض محول ظل منه مسهما |
| تبسم ورد والعرار وعبهر | وحاور طیر فیه طیرا ترنما |

وطـاب نسيـم الـصبح حتى إخالـه ۔۔۔ يهـب بـأنـفـاس الـكـرام منـعـمـا
نـعـم قـد أتـانـا مـن ديـار بعيدة ۔۔۔ نـوابـغ مهـد الـعـلـم والـفـضـل أكـرمـا
شـأبيـب مـصـر قـدهـمـت بـديـارنـا ۔۔۔ فـوشّـت مـحـيـا الـهـنـد وشبـا منمنمـا

## مراثی

مرثیہ کے طور پر آپ نے بہت سے قصائد کہے ہیں، جن میں سے چند اجزاءنمونہ کے طور پر پیش کئے جاتے ہیں۔امام العصر مولانا کشمیری رحمہ اللہ کے مرثیہ میں آپ نے دو قصیدے کہے ہیں، جن میں سے پہلا یہ ہے:

الـعـيـن ذارفة والـقـلـب حيـران ۔۔۔ والـطـيـر تشـدو فتبـدومـنـه أشـجـان
الشـمـس كـاسفة والأرض مـظـلـمة ۔۔۔ والـمـزن تبـكـي فسـالـت منه بلدان
وفـي السـمـاء ضـجيـج بـالعويل بدا ۔۔۔ حتـى بـكـت مـنـه أطلال وعـمـران
ولـلـبـحـار حـنـيـن بـالـخـريـر بـدا ۔۔۔ ولـلـثـلـوج لـذا ذوب وسيـلان
وللهـواء أنين بـالـصـرير جرى ۔۔۔ وفـي الـجـبـال حـراقـات ونيـران
اوللسـحـاب أزيـز حيـن رعـدتـه ۔۔۔ ولـلـقـدور لـذا غـلـي وفـوران
خـطـب ألـم عـلـى الإسلام مـكـتـنـفـا ۔۔۔ تـزلـزلـت مـنـه أطـواد وأركـان
خطـب وقـد صـدع الاكـبـاد من شجن ۔۔۔ فـمـا عـزاء ولاصبـر وسـلـوان
بـلية فـجـعـت رزية وقـعـت ۔۔۔ مـن حـمـلهـا عييت شيـب وشبـان

یہ مرثیہ چونتیس ابیات پر مشتمل ہے، دوسرا مرثیہ ستر ابیات پر مشتمل ہے، جس کی ابتداء یوں ہے:

ألاقـد أسبـلـت سـدل الـتـوارى ۔۔۔ بشـمـس والـنـجـوم مـع الـنهـار
ألاقـد أدميـت أكبـاد إنـس ۔۔۔ وجـن فـالـمـلائـك بـالـجـهـار
ألا قـد زلـزلـت أطـواد عـلـم ۔۔۔ وتـقـوى ثـم زهـد والـوقـار
ألا قـد أجـدبـت روضـات عـلـم ۔۔۔ وغـاضـت أبـحـر الـديـم الـغـزار
وقـد يتمـت أولـو عـلـم وفضل ۔۔۔ ومـات مـلاذهـم رأس الـخيـار
بـكـت أرض سـمـاء ثـم إنـس ۔۔۔ وجـن فـالـسـحـائـب بـالـقـطـار

شیخ الاسلام مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ کا مرثیہ مجلۃ ''الاسلام'' مصر میں ربیع الاول ۱۳۶۹ھ مطابق ۱۹۵۰ء میں شائع ہو چکا ہے، جو ۴۷ ابیات پر مشتمل ہے، اسی طرح حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمہ اللہ کا مرثیہ ۳۶ ابیات پر مشتمل ہے۔ان حضرات کے علاوہ اور بھی کئی مرثیے ہیں، جنہیں ان شاء اللہ مستقل شائع کیا جائے گا۔

اور آیئے اس مقالہ کو حضرت شیخ رحمہ اللہ کے ان ابیات پر ختم کرتے ہیں جو آپ نے اپنے محبوب شیخ امام

العصر رحمہ اللہ کے مرثیہ میں لکھے تھے:

| | |
|---|---|
| یــارب أنـــزل علیـــه صوب غـادیة | متـی تـغـر دفـی الأشـجـار کعتـان |
| وعــل مــضـجـعـه من مزن مـرحمة | متی تـمیـس علـی القـامات أغصـان |
| واجعلـه یـرتـع فـی الـجنات عالیة | حتـــی تیســـر إرضـــاء ورضـــوان |
| وألـــلهـــم أنـــزل فـوق قبـــره | عهـــاذًا بـــالـغـوادی والســواری |
| وألـــلهـــم أکـــرم روح شیـــخـــی | بـــرحـــم واسـع فـــی الأرض ســـار |
| ونــعـمـــه بـفـضـل وارض عـنـــه | فـفـیـض منک فـی الأقـطـار جـار |
| وجـــامـلـــه وعـــامـلـــه بفضل | وأســکـنـــه لـدیک فـــی جـوار |
| ونـــوّر قبـــره مـــن نـــور قـدس | وتـــجـــعـــل داره مـــن خیـــر دار |

هـذا، وصـلـی اللّٰـه تعالیٰ علی خیر البریة محمد و آله وصحبه أجمعین،
برحمتک وفضلک یاأرحم الراحمین

> ''۱۳۴۷ھ کا واقعہ ہے کہ حضرت شیخ امام العصر مولانا محمد انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کشمیر سے واپسی پر لاہور میں اسٹریلین بلڈنگ میں بطور مہمان قیام پذیر تھے۔ میزبان نے ڈاکٹر اقبال مرحوم کو بھی دعوت دی تھی۔ مجھے خوب یاد ہے کہ حضرتؒ نے ڈاکٹر اقبال صاحب کے سامنے بیان فرمانا شروع کیا۔ ڈاکٹر صاحب انتہائی حیرت وتعجب سے ہمہ تن گوش تھے اور خوب خوب مستفید ہورہے تھے۔ مجھے ارشاد فرمایا کہ ''ڈاکٹر صاحب کو میرے قصیدے کے وہ اشعار جو اس مضمون سے متعلق ہیں سناؤ۔'' اتفاق سے مجھے وہ تمام قصیدہ اس وقت محفوظ تھا۔ میں نے سنانا شروع کردیا۔ ڈاکٹر صاحب مرحوم بہت ہی تعجب سے میری طرف دیکھنے لگے۔''
>
> (بصائر وعبر، جمادی الثانیہ ۱۳۸۹ھ)

کرنے کے لئے ہونے چاہئیں' ان میں دنیوی اغراض وخواہشات کی آمیزش کا شائبہ تک نہ ہونا چاہئے۔ اگر آپ دیکھتے کہ کسی مدرسہ سے یہ عظیم مقصد پورا نہیں ہورہا تو یہ چیز آپ کے لئے ناقابل برداشت ہوتی' چنانچہ دارالعلوم ٹنڈو الہ یار' اور مدرسہ لال جیوہ کراچی کے تجربات اس پر شاہد ہیں۔

## نیوٹاؤن میں مدرسہ کی بنیاد

بزرگوں کے مشوروں، استخاروں اور حرمین شریفین میں مراقبوں، مکاشفوں اور دعاؤں کے بعد مستقل دینی ادارہ قائم کرنے کا عزم فرمالیا' اس کے لئے آپ نے جامع مسجد نیوٹاؤن کراچی کے احاطے کو منتخب فرمایا اور منتظمین انجمن سے حضرت رحمہ اللہ نے گفتگو فرمائی اور کہا کہ: مجھے ایک خالص دینی مدرسہ قائم کرنے کے لئے صرف جگہ دیجئے' میں آپ حضرات سے مدرسہ کی تعمیر اور اس کے اخراجات کے لئے کسی مالی امداد کا طالب نہیں ہوں گا' اور نہ کسی اور قسم کے تعاون کا خواستگار ہوں گا' منتظمین انجمن نے بخوشی یہ تجویز منظور کرلی' اس لئے کہ انہوں نے یہ پلاٹ مدرسہ اور مسجد کے نام سے حاصل کیا تھا اور وہ خود بھی یہاں مکتب بنانا چاہتے تھے' مگر اس کے لئے جامع مسجد اور اس کی ملحقہ دکانوں کی تعمیر کے لئے ہی سرمایہ مہیا کرنا مشکل اور دشوار ہورہا تھا' چہ جائیکہ مدرسہ کی عمارت بنانا یا اس کی تعمیر کے لئے کوئی مالی امداد کرنا۔ منتظمینِ مسجد اس وقت تک صرف مسجد کی چھت ڈلوا سکے تھے، نہ پلستر ہوا تھا' نہ ہی صحن پختہ بنا تھا' نہ وضوخانے اور پیشاب خانے بنے تھے۔ الغرض ان حالات میں بعض مخلص منتظمینِ انجمن مسجد نیوٹاؤن نے مدرسہ کی تعمیر کی پیشکش کو ایک امدادِ غیبی سمجھ کر منظور کرلیا اور سرِ دست مسجد میں بیٹھ کر پڑھنے پڑھانے کی اجازت دے دی۔

## صبر آزما اور حوصلہ شکن بے سروسامانی

حضرت مولانا رحمہ اللہ محض اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کرکے اپنے ایک رفیق غربت کہئے یا یارِ غار' استاذ محترم حضرت مولانا لطف اللہ صاحب مدظلہ العالی اور درجہ تکمیل کے دس ستم دیدہ، اذیت کشیدہ طلباء کے ساتھ جامع مسجد نیوٹاؤن میں منتقل ہوگئے اور اس وقت مسجد کے احاطہ میں صرف ٹین کی چھت کا ایک حجرہ تھا۔ اسی حجرہ میں حضرت رحمہ اللہ اور استاذِ محترم مولانا لطف اللہ صاحب مدظلہ نے اپنا مختصر سا سامان رکھ دیا اور رات کو سونے کے لئے ایک دیرینہ دوست حاجی محمد یعقوب صاحب (جو انتہاء درجہ صالح دیندار اور حضرت رحمہ اللہ کے قدرشناس دوست تھے) کی کوٹھی پر جو مدرسہ سے چند فرلانگ کے فاصلہ پر تھی' چلے جاتے تھے اور طلبہ مسجد میں ہی دن کو پڑھتے اور مسجد میں ہی رات کو سوتے اور اپنا سامانِ خورد ونوش اور ضروری سامان بھی مسجد میں ہی رکھتے۔ مسجد اس وقت قطعاً غیر محفوظ اور ہر طرف سے کھلی ہوئی تھی' طلباء کے سامان کی حفاظت کا کوئی انتظام نہ تھا' وقتاً فوقتاً سامان

چوری ہو جاتا، اسی ضرورت کے تحت موجودہ حجرہ کی پختہ چھت اور اس کے ساتھ ہی طلبہ کے لئے دوسرے حجرے کی تعمیر کے لئے خود حضرت رحمۃ اللہ علیہ اپنے دوستوں سے تین سو روپے لائے اور منتظمین کو دیئے اور اس طرح دوسرا حجرہ بنا۔ سب سے بڑی مصیبت جو سوہانِ روح بنی ہوئی تھی، وہ یہ تھی کہ نہ مسجد کا کوئی غسل خانہ تھا، نہ بیت الخلاء، اور نہ ہی پیشاب کرنے کے لئے کوئی محفوظ پیشاب خانہ تھا۔ صرف عارضی طور پر وضو کے لئے ٹوٹیاں لگی ہوئی تھیں اور بس۔ اس کا نتیجہ یہ تھا کہ دن میں پیشاب یا رفع حاجت کے لئے ہر دو بزرگوں کو حاجی محمد یعقوب صاحب کے گھر پر جانا پڑتا تھا، جو کافی دور تھا۔

## بلا معاوضہ پڑھانے والے اساتذہ

حضرت مولانا رحمہ اللہ نے اس مدرسہ کی ابتداء درجہ تکمیل سے کی تھی اور اپنے حلقہ احباب میں سر دست بلا معاوضہ کام کرنے کے لئے دو حضرات کو دعوت دی۔ ایک بزرگ تو مدرسہ لال جیوہ کی تکالیف سے تنگ آکر نیو ٹاؤن منتقل ہونے سے پہلے ہی ہمت ہار گئے اور وطن واپس چلے گئے، صرف حضرت مولانا لطف اللہ صاحب آپ کے ساتھ نیو ٹاؤن آئے، اس بے سروسامانی کے عالم میں کہ نہ طلباء کے خورد ونوش کی ہی کوئی سبیل تھی نہ اساتذہ کو حق الخدمت دینے کی کوئی سبیل۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ اپنے مخلص دوستوں سے قرض لے کر طلبہ کے خورد ونوش کا ادھورا سدھورا انتظام کرتے۔ چنانچہ نیو ٹاؤن منتقل ہونے کے بعد حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ایک تاجر دوست حاجی علیم الدین جوہری سے تین سو روپے قرض لیا، جو غالباً حاجی صاحب نے دو قسطوں میں دیا۔ یہ تین سو روپے دس طلبہ پر تیس روپے فی نفر کے حساب سے ایک ماہ کے اخراجات کے لئے تقسیم کر دیئے۔ مدرسہ کی ابتداء اس طرح ہوئی۔ اسی طرح اپنے اہل وعیال کے لئے بھی جو کراچی میں مکان میسر نہ آنے کی وجہ سے ابھی تک ٹنڈو الہ یار میں ہی تھے، کچھ احباب سے قرض لے کر اور کچھ اپنی مملوک نایاب کتابیں فروخت کر کے کشائش الٰہی کے انتظار میں وقت گزار رہے تھے۔

## اہل وعیال کی تنہائی اور تکالیف کا ابتلاء اور صبر آزما واقعات

انسان اپنی ذات پر تو ہر طرح کی سختیاں برداشت کر لیتا ہے، لیکن ایک غیور آدمی اپنے اہل وعیال کی تکالیف قطعاً نہیں برداشت کر سکتا، وہ اپنی تمام تر توانائی کو سب سے پہلے اپنے بال بچوں کی تکالیف کو دور کرنے کے لئے وقف کر دیتا ہے، مگر مولانا رحمہ اللہ انتہائی غیور ہونے کے باوجود اپنی تمام تر قوتوں کو اللہ تعالیٰ کے دین کی حفاظت وحمایت کے لئے وقف کر چکے تھے، صرف اسی لئے مدرسہ ڈابھیل کے منصب شیخ الحدیث کو، بھاری تنخواہ کو، شاندار مکان کو، عظیم آسائشوں کو چھوڑ کر صرف اسی توقع پر پاکستان آئے تھے کہ ڈابھیل میں حسب منشاء

استفادہ کرنے والے مخاطب طلبہ میسر نہ تھے، آپ کا وہاں رہنا آپ کی خداداد غیر معمولی علمی عبقریت کی اضاعت کے مترادف تھا، دار العلوم ٹنڈو الہ یار میں اس کے امکانات بہت روشن تھے، وہاں حضرت مولانا عبد الرحمن صاحب کامل پوری سابق صدر المدرسین مظاہر العلوم سہارنپور جیسے بزرگ اور مولانا بدر عالم مہاجر مدنی جیسے مولانا کے قدر شناس علماء پہلے سے موجود تھے، چنانچہ ٹنڈو الہ یار میں انتہائی اعزاز و اکرام کے ساتھ آپ تشریف لے آئے۔

دار العلوم ٹنڈو الہ یار کے حالات ناساز ہوئے، جن کا ذکر غیر ضروری ہے، حضرت مولانا رحمہ اللہ نے اصلاح کی کوشش فرمائی، لیکن جب حضرت رحمہ اللہ دار العلوم ٹنڈو الہ یار کی اصلاح سے مایوس ہو گئے تو کراچی میں تشریف لائے اور حب ندی کے پاس لال جیوہ مقام پر بعض بزرگوں کی رفاقت میں علومِ دینیہ کی خدمت شروع فرمائی، جب بعض رفقاء کی طرف سے ناقابلِ برداشت ایذا رسانیوں کا سلسلہ شروع ہوا تو اصلاح کی کوششوں میں ناکامی کے بعد استخاروں، دعاؤں (جن کا ذکر پہلے ہو چکا ہے) اور اللہ جل شانہ کے حکم سے جامع مسجد نیوٹاؤن کے احاطہ میں ایک مستقل دینی مدرسہ قائم کیا، جس کی تفصیل آپ اس مضمون میں پڑھ چکے ہیں۔ تو یہاں بھی من جانب اللہ آپ کے صبر و ضبط کی آزمائش کے لئے ابتداءً انتہائی شدید ابتلاء پیش آئے، جسمانی و روحانی تکالیف کے علاوہ سب سے بڑی روحانی تکلیف ٹنڈو الہ یار میں اہل و عیال کی تنہائی کی تھی جو سوہانِ روح بنی ہوئی تھی، اس لئے کہ مولانا کے تشریف لانے کے بعد کوئی مرد نہ تھا، صرف عورتیں اور بچے تھے، کراچی میں اس وقت اپنا ہی کوئی ٹھکانا نہ تھا، اہل و عیال کے لئے تو مکان کا سوال ہی پیدا نہیں ہو سکتا تھا، اس زمانہ میں خادم کے ماموں مولانا عبد الحمید صاحب (جو حاجی سومار کی فیکٹری میں امام و خطیب ہیں) خود بازار سے روزمرہ کی ضروریات خرید کر گھر پہنچا دیتے یا اپنے کسی شاگرد سے یہ خدمت لیتے، حضرت رحمہ اللہ مہینہ میں صرف ایک دفعہ ایک دو روز کے لئے تشریف لاتے اور شکر، چائے، صابن اور دیگر ضروری اشیاء ساتھ لے جاتے، ان دنوں آمد و رفت کی یہ آسانیاں میسر نہ تھیں جو آج میسر ہیں، حیدرآباد سے میر پور خاص تک بڑی لائن نہ تھی، حیدرآباد سے لازمی طور پر گاڑی تبدیل کرنی پڑتی تھی اور چھوٹی لائن کی گاڑی کے لئے بسا اوقات کئی کئی گھنٹے انتظار کرنا پڑتا اور شدید مشکلات سے دوچار ہونا پڑتا، بسوں کا انتظام انتہاء درجہ ناقص، بلکہ نہ ہونے کے برابر تھا۔

## حوصلہ شکن واقعہ

چنانچہ ایک مرتبہ کا واقعہ ہے کہ کراچی سے حیدرآباد جانے والی گاڑی لیٹ ہو گئی اور حیدرآباد کافی تاخیر سے پہنچی، جس کی وجہ سے حیدرآباد سے ٹنڈو الہ یار جانے والی گاڑی نکل گئی، اب دوسری گاڑی کے لئے رات کے ایک بجے تک انتظار کرنا پڑا، سردی کا موسم تھا، بارش ہو رہی تھی، ٹنڈو الہ یار دو بجے کے بعد پہنچتے ہیں، اسٹیشن پر کوئی

سواری بھی موجود نہیں ہے اور بارش کی وجہ سے بجلی بھی فیل ہوچکی ہے' سخت اندھیرا پھیلا ہوا ہے اور کم از کم ایک من وزن ساتھ ہے اور گھر اسٹیشن سے کئی فرلانگ دور ہے اور سامان اٹھانے کے لئے قلی بھی نہیں' اسی حالت میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ سامان سر پر اٹھا کر بارش، سردی اور اندھیرے میں گھر روانہ ہوجاتے ہیں' حضرت فرمایا کرتے تھے کہ اس رات کے شدائد نے ہمت توڑ دی اور اللہ جل شانہ سے فریاد کی کہ اے اللہ! اب میرے اندر مزید سختیاں برداشت کرنے کی ہمت نہیں رہی' اب تو اپنی قدرت کاملہ سے کراچی میں مکان کا انتظام فرمادے۔

فرمایا کہ: اس کے بعد جب کراچی واپسی ہوئی تو دیکھا کہ انجمن جامعہ مسجد کے منتظمین کو اب خود ہی حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی تکالیف کا شدت کے ساتھ احساس ہورہا ہے کہ مولانا کے لئے فوراً مکان بننا چاہئے' یہ اللہ جل مجدہ کی جانب سے غیبی نصرت تھی' چنانچہ فرمایا کہ: اس رات کے بعد صرف ایک مرتبہ ٹنڈو الٰہ یار جانا ہوا اور وہ بھی گھر والوں کو اطلاع دینے کے لئے کہ کراچی چلنے کی تیاری کریں' دوسری مرتبہ تو ان کو لینے ہی کے لئے جانا ہوا۔

## عظیم قربانی

اس ابتلائی دور میں اہل وعیال کا بغیر کسی ظاہری سہارے کے تنہا ٹنڈو الٰہ یار میں رہنا ہی حضرت کے لئے کچھ کم تکلیف دہ نہ تھا' ابتلاء پر ابتلاء یہ پیش آیا کہ وہاں کے لئے کمینہ خصلت وکینہ پرور اور کم ظرف افراد نے حضرت کی عدم موجودگی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اہل خانہ کو طرح طرح سے پریشان کیا' حتیٰ کہ گھر میں سبزی ترکاری وغیرہ پہنچانا بھی مشکل بنادیا۔

اسی عالم میں حضرت کی صاحبزادی مرحومہ فاطمہ بہن کی آنکھوں میں کوئی شدید تکلیف پیدا ہوئی اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ کراچی میں مدرسہ کے کاموں میں مصروف اور مشکلات میں سرگرداں، ادھر مرحومہ اپنی والدہ محترمہ کے پاس ٹنڈو الٰہ یار میں محبوس، نہ کوئی تیماردار اور نہ کوئی دوا علاج کرنے والا موجود' ایسی حالت میں ہسپتال لے جاکر مرض کی تشخیص کرانے کی طرف توجہ کون کرسکتا تھا' نتیجہ یہ نکلا کہ آنکھوں کی بینائی بالکل جاتی رہی' جب اہلِ خانہ کراچی منتقل ہوئے اور ماہرینِ چشم سے معائنہ کرایا گیا تو معلوم ہوا کہ بینائی بالکل جاتی رہی ہے اور علاج کے مرحلہ سے گزرچکی ہے' اب ٹھیک ہونے کا بظاہر کوئی امکان نہیں۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو مرحومہ سے ان کی دینداری، صلاح وتقویٰ اور معذوری وبے چارگی کی وجہ سے بے حد محبت تھی' رو رو کر فرماتے تھے کہ: اس دینی مدرسہ کے لئے ہم نے اپنی عزیزہ لختِ جگر کو بھی قربان کردیا' اللہ تعالیٰ ہماری قربانی قبول فرمائیں' اور جس عظیم مقصد کے لئے ہم نے اپنے آپ کو، اہل وعیال کو قربان کیا ہے، اپنی

رحمت سے اس مقصد میں ہمیں کامیاب فرمائیں۔

بہرحال استاذ محترم حضرت مولانا لطف اللہ صاحب مدظلہ، چونکہ گھر سے خوش حال اور زمیندار تھے، اس لئے بلا معاوضہ چار ماہ تک کام کرتے رہے' اس کے بعد فصل کی کٹائی کا زمانہ آ گیا اور انہوں نے ایک ماہ کے لئے گھر جانے کی اجازت مانگی' حضرت مولانا رحمہ اللہ نے ہنس کر فرمایا کہ: میں نے خواب دیکھا ہے کہ مدرسین کے لئے کچھ رقم میرے پاس آ گئی ہے، ذرا انتظار کرو۔ مولانا لطف اللہ صاحب نے ہنس کر فرمایا: جی ہاں! بلی کو خواب میں چھیچھڑے ہی نظر آتے ہیں' ایک گھنٹہ کے بعد حضرت مسکراتے ہوئے واپس تشریف لائے' اور فرمایا: مولوی صاحب چھیچھڑے آ گئے ہیں۔

مولانا لطف اللہ صاحب فرماتے ہیں کہ کسی شخص (غالبًا حاجی وجیہ الدین مرحوم) نے مدرسہ کو چھ سو روپیہ چندہ بھیجا تھا' یہ مدرسہ کے مدرسین کے فنڈ میں پہلا چندہ تھا' اس میں سے دو سو روپے مجھے بھی دیئے اور میں چھٹی پر گھر گیا اور چھٹی کے بعد واپس آ گیا' بہرحال سال کے آخر تک مدرسہ کی مالی حالت اچھی ہوگئی۔

## بے مثل للٰہیت

اخلاص وللٰہیت میں حضرت رحمہ اللہ کی شان عجیب تھی' وہ کام خود کرتے تھے' مگر نام کے لئے ہمیشہ دوسروں کو آگے رکھتے' چنانچہ مدرسہ کے لئے تمام تر جدوجہد اور مشکلات کا مقابلہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ بنفسِ نفیس خود کرتے تھے' مگر اس کے باوجود حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے حاجی محمد خلیل صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو (جو کہ جناب سید جمیل صاحب موجودہ سیکریٹری انجمن جامع مسجد نیوٹاؤن کے والد ماجد تھے اور سراپا پیکرِ اخلاص اور قرونِ اولیٰ کے مسلمانوں کا نمونہ تھے) مدرسہ عربیہ اسلامیہ کا مہتمم بنایا۔ اور حاجی محمد یعقوب کالیہ مرحوم کو (جو انتہائی دیندار اور خاص کر طلبہ علومِ دینیہ کی بے حد قدر کرتے تھے) مدرسہ کا خزانچی مقرر کیا اور ایسے ہی دو چار دیندار حضرات کو ممبر بنا کر مدرسہ کی ایک مجلس منتظمہ قائم کر دی' اس کے باوجود مدرسہ کے اندرونی معاملات میں کسی کو دخیل ہونے کا موقعہ کبھی نہیں دیتے تھے' اور فرمایا کرتے تھے کہ: مدرسہ اور درس وتدریس کے امور صرف علماء راسخین سمجھتے ہیں، غیر عالم ان باریکیوں کو نہیں سمجھ سکتے۔

## حضرت مولانا کی مجلس شوریٰ

مدرسہ کا کوئی بھی کام مشورہ کے بغیر نہیں کرتے تھے' مگر مشورہ اکابر اہلِ علم اور اربابِ باطن خصوصاً مدرسہ کے اہلِ رائے اساتذہ اور اپنے مخلص معاونین سے کیا کرتے تھے' خواہ مدرسہ کے انتظامی امور ہوں یا کسی مدرس کا عزل ونصب ہو یا طلبہ کے معاملات، کتابوں کا مسئلہ ہو یا کتب خانہ کا، طلبہ کی ضروریات ووظائف کا معاملہ ہو، یا

کسی ملازم کی شکایت کا' الغرض مدرسہ کا کوئی چھوٹا، بڑا مسئلہ، کسی شعبہ سے متعلق ہو، اسے اپنی ذاتی رائے سے طے نہیں فرماتے تھے' بلکہ اساتذہ واہلِ رائے سے مشورہ اور اللہ تعالیٰ سے استشارہ اور استخارہ کے بعد طے فرمایا کرتے تھے' جیسا کہ مدرسہ کے خصوصی رجسٹر سے ان کا بیّن ثبوت ملتا ہے' جس میں مدرسہ کے طے شدہ امور پابندی کے ساتھ درج ہوتے تھے۔

## بے مثل استغناء

جہاں خلوص اور للّٰہیت میں اتنا بلند مقام تھا' وہاں استغناء اور غیرت کی شان بھی نرالی تھی' اس سلسلہ میں یہ دلچسپ واقعہ پیش آیا کہ: حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے حرمین شریفین کے استخاروں کے بعد جب ٹنڈو الہ یار سے تعلق منقطع کرلیا اور ابھی تک نئے مدرسہ کے بارے میں فکرمند تھے کہ جناب سیٹھی محمد یوسف مرحوم نے عرض کیا کہ آپ مدرسہ بنائیے اور حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب کامل پوری کو بھی بلا لیجئے۔ میں آپ دونوں حضرات کی پانچ سال کے لئے مشاہرہ کی رقم پچاس ہزار روپیہ بینک میں جمع کرا دیتا ہوں۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے انکار فرمادیا کہ: میں چند وجوہ کی بناء پر مدرسہ شروع ہونے سے قبل کوئی امداد قبول کرنے سے معذور ہوں' ہاں مدرسہ بن جائے تو جو امداد فرمائیں گے شکریہ کے ساتھ قبول کی جائے گی۔ مرحوم جانتے تھے کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ مدرسہ بنانے کی فکر میں ہیں اور دوسری طرف بے سروسامانی کا دور دورہ ہے' قرض سے گھر کا گزارہ چلا رہے ہیں' اس لئے انہوں نے حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے بے حد اصرار کیا' مگر ان کے اصرار پر حضرت کے انکار میں بھی ترقی ہوگئی تھی' بالآخر مرحوم نے اپنے ساتھی سے پنجابی میں کہا: ''سن دانہیں یعنی مولانا میری بات سنتے نہیں۔'' حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ: میں نہیں چاہتا تھا کہ ہمارے مدرسہ کا آغاز توکل علی اللہ کے بجائے توکل علی الاغیار سے ہو۔

## مالیاتی نظام میں حیرت انگیز احتیاط

مدرسہ میں آنے والی رقوم اور ان کے خرچ کے سلسلہ میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی انتہائی احتیاط کوشی جس کی نظیر اس زمانے میں کسی بڑے یا چھوٹے مدرسہ یا دینی ادارہ میں نہیں ملتی۔ حاجی محمد یعقوب صاحب کالیہ مرحوم خازن مدرسہ کو حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے یہ ہدایت دی تھی کہ بنیادی طور پر مدرسہ کے دو فنڈ اور بینک میں دو علیحدہ علیحدہ اکاؤنٹ ہونے چاہئیں۔ ایک زکوٰۃ فنڈ، دوسرا غیر زکوٰۃ کا امدادی فنڈ اور دونوں فنڈ ایک دوسرے سے علیحدہ علیحدہ اس طرح رکھے جائیں کہ خلط ہونے کا امکان باقی نہ رہے اور دونوں قسم کی رقوم حسب ذیل طریقے پر خرچ کی جائیں۔

غیر زکوٰۃ فنڈ جس میں زکوٰۃ کے علاوہ صدقۂ فطر، نذر، کفارات اور دیگر صدقات واجبہ کی رقمیں بھی جمع کی جاتیں‘ اس فنڈ کے متعلق تو یہ ہدایت تھی کہ زکوٰۃ کا روپیہ صرف مستحق طلبہ کو خورد ونوش اور عام ضروریات کے لئے مقررہ مقدار میں وظیفہ کے نام سے نقد دست بدست دیا جائے‘ طلبہ مدرسہ سے ماہوار وظیفہ لے کر خوراک کی مقررہ قیمت مطبخ کے منتظم کے پاس جمع کرادیں‘ مدرسہ صرف اس کی نگرانی کرے‘ اس کے علاوہ اس فنڈ سے طلبہ کی دوسری ضروریات، پوشاک یا موسم سرما میں لحاف اور دوا علاج وغیرہ کا انتظام کیا جائے۔

دوسری مدِ امدادی رقوم صرف اساتذہ و ملازمین کی تنخواہوں یا درسی ضروری کتابیں خریدنے پر خرچ کی جائیں اور اس میں بھی آپ کے احتیاط کا یہ عالم تھا کہ اس سے تعمیر، غیر درسی کتب، بجلی کے پنکھے وغیرہ عمومی ضروریات پر خرچ نہیں فرماتے، بلکہ تعمیرات اور عمومی ضروریات مدرسہ کے لئے صرف اسی ضرورت کے نام سے جو رقوم آتیں‘ وہ ان میں صرف کی جاتیں۔

اس طرح طلبہ کی مد میں اگر کمی آئے تو بقدر گنجائش اساتذہ کرام کی مد سے پوری کی جاسکتی ہے، لیکن اگر اساتذہ کرام کی مد میں کمی آئے تو طلبہ کی مد سے ہرگز پوری نہ کی جائے گی‘ ایسی صورت میں اللہ تعالیٰ سے دعا کی جائے کہ وہ اپنے خزانہ غیب سے ہماری ضروریات پورا کرنے کے لئے رقوم بھیج دے‘ اس سلسلہ میں مذکورہ ذیل چند واقعات جو مدرسہ کی چوبیس سالہ تاریخ میں پیش آئے ہیں‘ قابل ذکر ہیں:

۱:...... آغازِ مدرسہ کے دوسرے سال مدرسہ کی حالت زکوٰۃ فنڈ میں قابل اطمینان ہوگئی‘ ایک مرتبہ زکوٰۃ فنڈ میں پچیس ہزار روپیہ جمع تھا‘ مگر غیر زکوٰۃ فنڈ خالی تھا‘ جب تنخواہیں دینے کا وقت آیا تو خازن مدرسہ نے حضرت مولانا سے عرض کیا کہ مدرسین کی تنخواہوں کے لئے کچھ نہیں ہے‘ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ زکوٰۃ فنڈ میں سے قرض لے کر مدرسین کی تنخواہیں ادا کردی جائیں۔

آپ نے فرمایا: ہرگز نہیں۔ اور فرمایا: اس قرض کی ادائیگی کا کون ذمہ دار ہوگا؟ موت زندگی کا کچھ بھروسہ نہیں‘ اگر اس حالت میں موت آگئی تو یہ قرض کون ادا کرے گا؟ میں مدرسین کی آسائش کے لئے دوزخ کا ایندھن نہیں بننا چاہتا‘ مدرسین کو صبر کرنا چاہئے اور دعا کرنی چاہئے کہ ان کے فنڈ میں اللہ تبارک وتعالیٰ کچھ بھیج دے اور جو صبر نہیں کرسکتا‘ اس کو اختیار ہے کہ مدرسہ چھوڑ کر چلا جائے۔

۲:......اس سے قبل ایک موقعہ پر غلطی سے زکوٰۃ کی رقم سے خازن موصوف نے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے علم میں لائے بغیر کچھ رقم قرض لے کر مشاہرات میں لگادی‘ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے علم میں جب یہ بات آئی تو انتہائی غصہ اور جلال میں آکر خازن سے فرمایا کہ: اس کا ذمہ دار میں نہیں ہوں۔ آپ کو جہنم میں جانا پڑے گا اور جلد از جلد اس غلطی کی تلافی اور تدارک کا حکم فرمایا اور فرمایا: جب تک یہ رقم ادا نہ کردی جائے‘ اس وقت تک

میں تنخواہ نہیں لوں گا۔

چنانچہ الحمدللہ! جلد ہی اللہ تعالیٰ کے فضل سے یہ قرض ادا ہوگیا اور آئندہ ماہ وقت پر تنخواہیں تقسیم ہوئیں۔

۳:......اس ابتدائی دور میں ایک بار ایسا ہوا کہ ایک مرتبہ مدرسہ کے خزانہ میں مشاہرات کی مد میں کچھ نہیں تھا، مگر زکوٰۃ فنڈ میں رقم موجود تھی' حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے اس کا ذکر کیا گیا تو فرمایا کہ: جب تک مشاہرہ کی مد میں رقم نہ آئے گی مدرسین کو تنخواہ نہیں ملے گی۔ جناب حاجی محمد صدیق صاحب میمن صدر انجمن جامع مسجد نیو ٹاؤن بھی اس مجلس میں موجود تھے' وہ بولے: مولانا! کیا زکوٰۃ سے تنخواہ دینا جائز نہیں؟ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: زکوٰۃ سے تنخواہ دینا جائز نہیں۔ پھر فرمایا کہ: کیا زکوٰۃ سے تم اپنے ملازموں کو تنخواہ دے سکتے ہو؟ انہوں نے کہا، نہیں۔ آپ نے فرمایا: تو پھر مدرسہ کے ملازمین کی تنخواہ زکوٰۃ سے کیسے دی جاسکتی ہے؟ یہ سن کر چلے گئے اور تھوڑی دیر کے بعد پانچ ہزار روپے کی رقم لاکر خدمت میں پیش کی اور عرض کیا کہ: یہ زکوٰۃ کے پیسے نہیں ہیں، آپ تنخواہ دے دیجئے۔

## مالِ زکوٰۃ کے متعلق حضرت کا نظریہ

جب کوئی صاحبِ خیر زکوٰۃ دینے کو آتا تو حضرت مولانا نے اس پر کبھی خوشی کا اظہار نہیں کیا اور فرمایا کہ: زکوٰۃ تو وہ غسالہ مال ہے جس پر اگلی امتوں میں آسمان سے آگ اترتی تھی اور جلا ڈالتی تھی' میرے مدرسہ کے مدرسین کے لئے غیر زکوٰۃ اگر کچھ دے سکتے ہو تو دو۔ اسی لئے حضرت رحمۃ اللہ علیہ غیر زکوٰۃ کی رقم دینے والوں کی خواہ وہ تھوڑی ہی کیوں نہ ہو' قدر فرماتے تھے۔ اسی کا نتیجہ تھا کہ آپ کے مزاج شناس مخلص اربابِ اموال ہمیشہ جتنی رقم زکوٰۃ کی پیش کرتے اتنی ہی رقم غیر زکوٰۃ بھی پیش کرتے۔

عموماً زکوٰۃ کی رقم ایک سال کے مصارف زکوٰۃ سے زیادہ زکوٰۃ فنڈ میں جمع نہ ہونے دیتے' اگر سال بھر کے مصارفِ زکوٰۃ کے بقدر ضرورت موجود ہوتے تو عموماً واپس کردیتے اور دینے والے اصرار کرتے اور کہتے: آپ لے کر کسی دوسرے مدرسہ کو دے دیجئے۔ تو حضرت فرماتے کہ یہ کام تم خود کرو، مجھے کیوں درمیان میں ڈالتے ہو' اور کبھی لے کر کسی ایسے مدرسہ کو دے دیتے جن کے اربابِ اہتمام کے متعلق آپ کو ذاتی طور پر علم ہوتا کہ وہ زکوٰۃ کا مال خرچ کرنے میں احتیاط برتتے ہیں۔ اس طرح متعدد مدرسوں کو آپ کے واسطہ سے ہزاروں روپے بمد زکوٰۃ ہر سال پہنچتے تھے' یہی وجہ ہے کہ مدرسہ کی پوری تاریخ میں کبھی حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے حیلہ تملیک نہیں فرمایا' حالانکہ فقہی اعتبار سے اگرچہ صحیح حیلہ تملیک کے جواز میں کوئی شک نہیں' مگر حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا ذوق ہمیشہ اس کو ناپسند کرتا تھا۔ اس لئے یوم تاسیس سے لے کر یوم وفات تک ایک مرتبہ بھی آپ نے زکوٰۃ کی رقم

حیلہ تملیک کے ذریعہ غیر زکوٰۃ کی مد میں صرف نہیں کی۔

فرمایا کرتے تھے کہ: زکوٰۃ کی رقم صرف زکوٰۃ کے مصارف میں ہی خرچ ہونی چاہئے۔ جس کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ غیر زکوٰۃ کے مصارف کے لئے عطیات اور غیر زکوٰۃ کی امدادی رقوم آنی ضروری ہیں۔ اس اصول پر کاربند رہنا آسان کام نہ تھا' خصوصاً ابتدائی دور میں' مگر حضرت رحمۃ اللہ علیہ جیسی متوکل اور اولوالعزم ہستی نے روزِ اول سے لے کر آخر تک اس اصول کو اپنائے رکھا اور کبھی اس سے انحراف نہیں فرمایا۔ نیز حضرت رحمۃ اللہ علیہ ہمیشہ فرمایا کرتے تھے کہ: مدرسہ عربیہ اسلامیہ کے اساتذہ اور ملازمین کو اللہ تعالیٰ کے اس احسان وانعام کی قدر کرنی چاہئے کہ ان کو حق الخدمت کے عوض میں غیر زکوٰۃ کا پاکیزہ مال ملتا ہے' وہ بھی ایسے مخلصین کی طرف سے جو اپنا نام تک ظاہر کرنا پسند نہیں کرتے اور لاتعلم شماله ماتنفق يمينه کا مصداق ہیں۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے اخلاص اور توکل علی اللہ کی برکت سے اللہ پاک اپنے خزانہ غیب سے مدرسہ کی امداد فرماتے تھے اور لوگوں کے دلوں میں مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی امداد کا جذبہ اور شوق پیدا فرمادیتے تھے اور آپ سے آپ احباب ومخلصین نہایت اخلاص وذوق وشوق کے ساتھ پوشیدہ طور پر نام ونمود اور شہرت کی خواہش کے بغیر حضرت کی خدمت میں حاضر ہوکر عطیات پیش کرتے تھے' اور بتاکید عرض کرتے تھے کہ ہمارا نام ظاہر نہ کیا جائے۔ بہت سے اللہ کے بندے ایسے تھے جو کہ اس سے پہلے مولانا کو جانتے بھی نہ تھے' مگر خدمت میں حاضر ہوکر عرض کرتے تھے کہ ہمیں خواب میں یہ حکم ملا ہے کہ جاؤ! مدرسہ کی امداد کرو اور جو رقم لاتے تھے پیش کردیتے اور ایسے خواب حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے محبت وعقیدت کا سبب بنے اور اس کے بعد بڑی بڑی رقمیں مدرسہ کی امداد کے لئے پیش کیں اور نام تک ظاہر کرنے کو گوارہ نہیں کیا۔

اس کے برعکس بسا اوقات بعض احباب نے مدرسہ کی مالی امداد کی اور حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ غالباً اپنے نورِ بصیرت سے سمجھ گئے کہ یہ مدح وثناء کے منتظر ہیں تو آپ نے فرمایا کہ: ہم پر کوئی احسان نہیں کیا' بلکہ خود تمہیں ہمارا ممنون ہونا چاہئے کہ صحیح مصرف میں تمہاری رقم صرف کررہے ہیں اور زکوٰۃ دینے والوں سے فرمایا کرتے تھے کہ: ہم یہ ہرگز گوارہ نہیں کرتے کہ تم تو اللہ کی راہ میں مال خرچ کرکے جنت میں جاؤ اور ہم مال کے بے محل خرچ کرکے جہنم میں جائیں' بلکہ ہم تو تمہاری دی ہوئی رقم کو اس کے صحیح مصرف میں جلد از جلد خرچ کرکے تم سے پہلے جنت میں جانا چاہتے ہیں۔ باوجودیکہ مدرسہ کی آمدنی کا کوئی مستقل ذریعہ نہ تھا' مگر حضرت کے حسنِ عمل اور اخلاص کی برکت سے ابتدائی ایک دو برس کے علاوہ کبھی بھی کسی شعبہ میں تنگی پیش نہیں آئی' اللہ پاک نے غیب کے خزانے آپ کے لئے کھول دیئے تھے' مدرسہ کے مختلف شعبوں، خاص کر تعمیرات پر لاکھوں روپے خرچ ہوتے رہتے تھے اور کوئی نہیں جانتا تھا کہ یہ روپیہ کہاں سے آتا ہے۔

ایک مرتبہ کا واقعہ ہے کہ غیر ملکی طلباء کی ضروریات کے پیش نظر فوری طور پر وسطانی حصہ کی دوسری منزل کے دارالاقامہ کا مسئلہ درپیش تھا اور تعمیری فنڈ میں رقم موجود نہ تھی اور لاگت کا تخمینہ پونے تین لاکھ تھا' اسی دوران حضرت مولانا کے احباب میں ایک صاحب حاضرِ خدمت ہوئے اور ان کے ساتھ ایک اور اجنبی صاحب بھی تھے باتوں باتوں میں تذکرہ ہوا۔ دوسرے روز وہ اجنبی صاحب صبح صبح دولت کدہ پر تشریف لاتے ہیں، دروازہ کھٹکھٹاتے ہیں۔ بھائی خالد احمد بنوری دروازہ پر جاکر دیکھتے ہیں اور آکر بتاتے ہیں کہ ایک غریب قسم کا آدمی کھڑا ہے اور ملنا چاہتا ہے' حضرت مولانا نے اندر آنے کے لئے فرمایا' تو ان صاحب نے پتلون کی جیب میں سے نکال کر پینسٹھ ہزار روپیہ تعمیری فنڈ میں دیا اور دوسرے دن مزید رقم لانے کا وعدہ کیا۔ چنانچہ دوسرے روز سوا دو لاکھ کی رقم خدمت میں پیش کی اور اس طرح دارالاقامہ کی تعمیر کی فوری ضرورت اللہ تعالیٰ نے پوری فرمادی' اس کے بعد تو ان صاحب کو حضرت مولانا کے ساتھ ایسی والہانہ عقیدت پیدا ہوئی جو بیان سے باہر ہے۔

چنانچہ حضرت مولانا فرمایا کرتے تھے کہ: ہمیں دو باتوں پر کامل یقین ہے اور اسی پر ہمارا ایمان ہے۔ ایک تو یہ کہ مال و دولت کے تمام خزانے اللہ تعالیٰ کے قبضہ میں ہیں اور دوسرا یہ کہ اولاد آدم کے قلوب بھی اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہیں' اگر ہم اخلاص کے ساتھ صحیح کام کریں تو اللہ تعالیٰ بندوں کے قلوب خود بخود ہماری طرف متوجہ کرکے اپنے خزانوں سے ہماری مدد کرے گا' ہمیں کسی انسان کی خوشامد کی ضرورت نہیں ہے' لہذا جو ضرورت ہمیں پیش آتی ہے' ہم اللہ تعالیٰ سے کہتے اور مانگتے ہیں، وہ ایسی جگہ سے ہماری ضرورت کو پورا کرتا ہے، جہاں ہمارا گمان بھی نہیں ہوتا۔ پھر ہم کیوں کسی انسان کے سامنے ہاتھ پھیلائیں یا خوشامد کریں۔ اسی تعلق مع اللہ کے غلبہ کی بناء پر فرمایا کرتے تھے کہ: مجھے تو سیدنا حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے یہ کلمات بے انتہاء پسند ہیں اور اسی پر میرا عمل ہے: **اسمعت من ناجیت**۔

واقعہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ حضور نبی کریم ﷺ نے پچھلی رات میں اٹھ کر اپنے صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی حالتِ عبادت کا جائزہ لیا' سیدنا حضرت صدیق اکبر، سیدنا حضرت فاروق اعظم اور سیدنا حضرت بلال وغیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو عبادت کرتے دیکھا' ہر ایک کی شانِ عبادت دوسرے سے مختلف تھی۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھا کہ نماز میں نہایت آہستہ آواز میں قرآنِ کریم پڑھ رہے ہیں' صبح کو صدیق اکبرؓ سے دریافت فرمایا کہ: آپ آہستہ آہستہ کیوں پڑھ رہے تھے؟ انہوں نے عرض کیا: **اسمعت من ناجیت**۔ جس سے سرگوشی کررہا تھا اسی کو سنا رہا تھا۔ تو ہمارے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ یہی فرمایا کرتے تھے کہ: جس کے لئے ہم یہ سب کچھ کررہے ہیں' اسی کو ہم اپنا حال سناتے ہیں اور اسی سے ہم مانگتے ہیں' کسی اور سے ہمیں کیا واسطہ۔ یہی نصرت خداوندی پر پختہ یقین و اعتماد اور شہرت سے بیزاری اور نفرت اس کا باعث بنی کہ

موصوف نے زمانے میں شہرت اور پروپیگنڈے کے جتنے وسائل ہیں' اس سے نہ صرف احتراز فرمایا بلکہ ان کو روحِ اخلاص اور للٰہیت کے قطعی منافی سمجھا۔

چنانچہ کبھی فارغ التحصیل طلباء کی دستار بندی اور تقسیم اسناد کے نام سے اور نہ بخاری شریف کے ختم کے نام سے کبھی کوئی سالانہ، نہ غیر سالانہ جلسہ کیا' اور نہ ہی کوئی مدرسہ کی روئیداد یا چندہ دہندگان کی فہرست شائع کی اور نہ کوئی اشتہار، نہ چندہ کی اپیل شائع کی، نہ کوئی مدرسہ کا سفیر یا محصل مقرر کیا۔ یہ مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی وہ حیرت انگیز خصوصیت ہے کہ جس کو اس یادگار نمبر کے بیشتر مقالہ نگاروں نے خصوصی طور پر سراہا ہے۔

فرمایا کرتے تھے کہ: ہم نے جس کے لئے مدرسہ قائم کیا ہے اس کو سب کچھ معلوم ہے' وہ خود ہی جب اور جس طرح چاہے گا اسباب و وسائل پیدا فرمادے گا۔ نیز فرماتے تھے کہ: ہم تو صرف صحیح کام کرنے کے ہی مکلّف ہیں اگر صحیح طریق پر مدرسہ نہ چلا سکیں گے تو بند کردیں گے' ہم کوئی دین کے ٹھیکیدار نہیں ہیں کہ صحیح یا غیر صحیح، جائز یا ناجائز جس طرح بھی ممکن ہو' مدرسہ جاری رکھیں۔ ہم تو غیر صحیح اور ناجائز ذرائع اختیار کرنے کی بہ نسبت مدرسہ کو بند کردینا بہتر بلکہ آخرت کی مسئولیت کے اعتبار سے ضروری سمجھتے ہیں۔

## صبر آزما اصول' انتہائی ورع اور احتیاط

مدرسہ کے مالیاتی نظام میں مصارف کے اصول تو آپ پڑھ ہی چکے ہیں کہ غیر زکوٰۃ کی تمام رقوم بھی صرف اساتذہ اور ملازمین کی تنخواہوں اور اہم درسی ضروریات میں صرف ہوں گی' اس کے علاوہ ہر مد کے لئے جب تک اسی کے نام سے رقم نہ آئے گی' اس پر خرچ نہ ہوگی' اسی لئے عام آسائش کا سامان مثلاً: درس گاہوں میں بجلی کے پنکھے، باہر بیٹھنے کے لئے کرسیاں، صوفے، فرش پر بچھانے کے لئے قالین وغیرہ بھی عام عطیات کی مد سے نہیں خریدے گئے، جیسا کہ پہلے معلوم ہو چکا ہے۔

ابتدائی دور میں عصر کے بعد حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں اساتذہ و احباب ملاقات کے لئے آتے تو آپ کے ہمراہ باہر چارپائیوں پر ہی بیٹھتے تھے' بسا اوقات چارپائیاں ناکافی ہوتیں' یہ صورتحال دیکھ کر ایک صاحبِ خیر نے دو تین بنچیں مدرسہ کے لئے بنوائیں' اسی زمانہ میں واقعہ یہ ہوا کہ حکومت کویت نے عربی زبان سکھانے کے لئے اس علاقہ میں ایک عربی اسکول قائم کیا تھا' بعد میں اس عربی مدرسہ کو چنداں مفید و مثمر نہ ہونے کے باعث بند کردیا گیا' اسکول کے اربابِ اہتمام اور حکومتِ کویت کے نمائندوں کے سامنے اس اسکول کا سامان یعنی ڈیسکوں، صوفوں، کرسیوں اور پنکھوں وغیرہ کا مسئلہ درپیش تھا۔ اسی شش و پنج میں وہ حضرات' حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات کے لئے مدرسہ میں تشریف لائے' مدرسہ دیکھا، بہت خوش ہوئے۔ ایک

حجرہ میں جہاں آپ تشریف فرما تھے ان حضرات سے ملاقات کی اور انہی بنچوں پر ان کو بٹھایا۔

گرمی کا زمانہ تھا، حجرہ میں پنکھا بھی نہ تھا' ان حضرات نے مدرسہ کی کارکردگی اور مستقبل میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے عزائم سن کر بے ساختہ بند شدہ اسکول کے سامان کو مدرسہ کے لئے دینے کی پیشکش کی۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو غیبی امداد سمجھ کر قبول فرمایا اور اس طرح مدرسہ کو کثیر تعداد میں کرسیاں، ڈیسک، درسگاہوں کے لئے بجلی کے پنکھے، دفتر کے لئے صوفے' اللہ پاک نے پہنچا دیئے' یہ پہلا سامانِ آسائش و رفاہیت تھا جو مدرسہ کو میسر آیا' اس کے بعد یہ دروازہ کھل گیا اور حضرت مولانا کے خوشحال احباب آتے اور جس چیز کی کمی کو محسوس کرتے' اسی کو مہیا کر دیتے۔ اسی طرح کتب خانہ اور دار التصنیف کی تمام قیمتی اور شاندار الماریاں، پنکھے اور دار الحدیث کے عظیم الشان ہال کا فرش، بجلی کے پنکھے اللہ پاک نے مدرسہ کو عطا فرمائے۔

اسی صورتحال کے ابتدائی دور کا واقعہ ہے کہ دفتر مدرسہ میں پنکھے نہ لگے تھے' گرمی کا موسم تھا' ایک دن دفتر میں آپ تشریف فرما تھے' حاجی یعقوب صاحب مرحوم مدرسہ کے خازن بھی کسی کام سے آئے' یہ دیکھ کر کہ دفتر میں پنکھا نہیں' کہنے لگے کہ: غیر زکوۃ فنڈ سے دفتر کے لئے بھی ایک پنکھا خرید لیا جائے۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: حاجی صاحب نصف رقم میں اپنی جیب سے دیتا ہوں اور نصف آپ دیں، دفتر کے لئے پنکھا آ جائے گا۔

مطلب یہ تھا کہ ہمارے اصول کے مطابق اسی نام سے جب تک رقم نہ آئے' پنکھا نہیں آ سکتا۔ اتفاق سے اس وقت مولانا کے ایک مخلص دوست بھی موجود تھے' انہوں نے موقع دیکھ کر عرض کیا کہ یہ سعادت مجھے حاصل کرنے کی اجازت دیجئے کہ پنکھا دفتر کے لئے خرید لاؤں' اس طرح کے صدہا واقعات ہیں کہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے واقف احباب خود آ کر مختلف ضروریات کے نہ ہونے کا احساس کرتے اور اسے مہیا کرتے اور اس کو اپنے لئے سرمایۂ سعادت سمجھتے تھے۔

ایک اور عجیب و غریب اصول یہ بھی تھا کہ مدرسہ کے مالیاتی فنڈ میں مہمانوں کے لئے کوئی کھاتا نہ تھا' مہمانوں کے مصارف حضرت خود ادا فرماتے اور اسی طرح ڈاک کا خرچہ بھی کبھی مدرسہ سے نہیں لیا۔ فرمایا کرتے تھے کہ: ہم نے یہ سب راستے بند کر دیئے ہیں۔ اسی طرح متفرقات اور کرایہ آمد و رفت کی بھی کوئی مد نہ تھی' مدرسہ عربیہ اسلامیہ کا ایک پیسہ بھی ان مدات میں خرچ نہیں ہوتا تھا' بلکہ ان ناموں سے مدرسہ میں کوئی مد ہی نہیں۔ کرایہ آمد و رفت کی سبیل یہ نکال رکھی تھی کہ جب بھی مدرسہ کی کسی ضرورت سے کہیں جانا ہوتا تو اپنا کوئی نہ کوئی ذاتی کام اسی کے ذیل میں نکال لیتے اور اپنے کام کو اصلی اور مدرسہ کے کام کو ضمنی بنا کر اپنی جیب خاص سے کرایہ ادا کرتے' اسی لئے حضرت والا نے مدرسہ کی کوئی کار نہیں خریدی کہ کار کی قیمت، پٹرول کی قیمت، ڈرائیور کی تنخواہ

وغیرہ کا بار مدرسہ پر پڑے گا اور اپنے یا دوسروں کے استعمال میں بے احتیاط ہونا ناگزیر ہے' اس سے بچنا ناممکن ہے' حالانکہ اگر حضرت علیہ الرحمۃ چاہتے تو ایک اشارہ پر بیسیوں گاڑیاں مدرسے کے لئے مفت مل سکتی تھیں۔

بعض مخلصین نے مدرسہ کے لئے گاڑی دینے کی پیشکش کی تو حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے منظور نہیں فرمایا' بسااوقات بعض حضرات اصرار کرتے اور مختلف عنوانات سے اس کی ضرورت اور اہمیت ثابت کرتے تو حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ ہنس کر فرماتے: یہ جتنی ٹیکسیاں بازاروں میں چل رہی ہیں اور ہروقت مہیا ہیں، ہماری ہی تو ہیں' جب چاہو' بلالو' ٹیکسی حاضر ہے' پھر ہمیں مدرسہ کے لئے گاڑی خرید کر آخرت کی مسئولیت اپنے ذمہ لینے کی کیا ضرورت ہے؟ نیز فرمایا کرتے تھے کہ: ہم تو چاہتے ہیں کہ گاڑی بھی مفت اور ڈرائیور بھی مفت ملے۔

چنانچہ آخری زمانہ میں اللہ تعالیٰ نے حضرت مولانا کی اس خواہش کو بھی پورا فرمادیا تھا کہ بعض مخلصین ضرورت کے وقت اپنی گاڑی لاکر خود ڈرائیوری کے فرائض انجام دیتے اور حضرت کی اس خدمت کو اپنے لئے انتہائی سعادت محسوس کیا کرتے تھے۔

## اعلیٰ ظرفی، بےنفسی اور ایثار و اخفاء کے بےنظیر واقعات

ویسے تو حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے اخلاص، علوظرف اور ایثار وغیرہ' آپ کے ان مناقب عالیہ میں سے ہیں' جن کا نہ صرف مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی چوبیس سالہ تاریخ کے ایک ایک واقعہ سے اظہار ہوتا ہے' بلکہ اس یادگار نمبر کے تقریباً ہر مقالہ نگار کے مقالہ میں یہ درخشاں صفات آفتاب نصف النہار کی طرح روشن ہیں' تاہم چند ایسے بےنظیر واقعات ہیں جن کے اظہار نہ کرنے کو حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی حق تلفی کہا جاسکتا ہے:

۱:...... مدرسہ عربیہ کی نیوٹاؤن میں بنیاد رکھنے اور کام شروع کرنے کے بعد پہلا سال انتہائی بے سروسامانی، کسمپرسی اور تہی دستی کا زمانہ تھا' اس زمانہ میں آپ جس قدر فکرمند رہے اور جو جو مشقتیں آپ نے برداشت کیں' ان کا حال آپ شروع میں پڑھ چکے ہیں' مگر اس کے باوجود ایثار اور بےنفسی کا یہ عالم تھا کہ الف سے یا تک مدرسہ کے تمام چھوٹے بڑے کام خود انجام دیتے تھے' مگر مدرسہ کا مہتمم بناتے ہیں حضرت حاجی محمد خلیل صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو۔ صرف ان کی پاک دامنی، نیک نیتی اور للہیت کی وجہ سے اور اپنی کارکردگی کو چھپانے کی غرض سے' ورنہ اندر باہر کے سب لوگ جانتے تھے کہ مہتمم درحقیقت حضرت مولانا خود ہیں۔

۲:...... قیامِ مدرسہ کے دوسرے سال جب مدرسہ میں دورۂ حدیث شریف بھی شروع ہوجاتا ہے اور اساتذہ کا اضافہ ناگزیر ہوجاتا ہے تو اپنے ذی علم مخلص دوستوں میں سے حضرت مولانا عبدالحق صاحب نافع کو مدرسہ میں بلاتے ہیں تو انہی کو صدر مدرس اور شیخ الحدیث بناتے ہیں اور بخاری شریف پڑھانے کو دیتے ہیں۔

حالانکہ اس زمانہ میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے درس بخاری شریف کی شہرت تھی اور تمام اہل علم اس کا اعتراف کرتے تھے' یہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اخلاص اور تواضع کی اعلیٰ مثال ہے۔

۳:...... جب حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی للّٰہیت، خلوص اور نیک نیتی کی بناء پر اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل وکرم سے مدرسہ کو ظاہری، باطنی اور مادی ومعنوی خوبیوں کے لحاظ سے انتہائی بامِ عروج اور اوجِ ترقی پر پہنچادیا اور یہ مدرسہ نہ صرف پاکستان' بلکہ تمام عالمِ اسلام کی دنیائے علم وفضل میں بے نظیر جامعہ اور عظیم معہد علمی کی حیثیت سے منظر عام پر آ گیا تو بعض شہرت پسند اور جاہ پرست لوگوں نے چاہا کہ اس عظیم دینی ادارہ کی ترقی کو اور بامِ عروج تک پہنچانے کو اپنے کھاتامیں کیوں نہ ڈالیں۔

لیکن حق تعالیٰ نے حضرت مولانا نور اللہ مرقدہ کو اس قدر عظیم حوصلہ اور اعلیٰ ظرف عطا فرمایا تھا اور شہرت ونام ونمود سے کس قدر متنفر بنایا تھا، اس کا اندازہ اس سے کیجئے کہ جب آپ کے سامنے اس قسم کی باتوں کا تذکرہ ہوا تو کس قدر سکون واطمینان سے فرماتے ہیں کہ ''اگر کوئی اپنی طرف نسبت کرنے سے خوش ہوتا ہے تو کرنے دو، ہم نے جو کچھ کیا ہے' اللہ کے لئے کیا ہے۔''

سبحان اللہ! کس قدر عظیم ہے' یہ بےنفسی۔ اور کس قدر عظیم ہے یہ عالی ظرفی' اور کس قدر عظیم یہ خلوص کہ شہرت ونام ونمود کے شائبہ سے بھی پاک ہے اور کس قدر عظیم ہے یہ للّٰہیت اور تعلق مع اللہ۔

یہی وجہ ہے کہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ اس کو بھی پسند نہیں فرماتے تھے کہ آپ کو مہتمم یا صدر مدرس یا شیخ الحدیث کہا یا لکھا جائے۔

فرمایا کرتے تھے کہ: واللہ! میں نے یہ مدرسہ اس لئے نہیں بنایا کہ مہتمم یا شیخ الحدیث کہلاؤں۔ جلال میں آ کر فرماتے: اس تصور پر لعنت۔ پھر فرماتے کہ: اگر کوئی مدرسہ کے اہتمام اور بخاری شریف پڑھانے کا کام اپنے ذمہ لے لے تو مجھے خوشی ہوگی اور میں ایک عام خادم کی طرح سے مدرسہ کا ادنیٰ سے ادنیٰ کام کرنے میں بھی کوئی عار محسوس نہیں کروں گا۔

## مدرسہ کے اساتذہ اور ملازمین کے ساتھ تعلق اور برتاؤ

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ مدرسہ کے جملہ متعلقین سے برادرانہ تعلق رکھتے تھے اور تواضع وانکساری کی وجہ سے بھائیوں جیسا سلوک فرماتے تھے۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے چھوٹے بڑے کا سوال ختم کردیا تھا۔ جس کا عملی ثبوت یہ ہے کہ مشورہ کے لئے جو اجلاس ہوتے تھے ان میں چھوٹے اساتذہ کرام کی رائے کو بھی وقعت دیتے تھے' مدرسہ کے بیشتر اساتذہ کو حضرت سے شرف تلمذ بھی حاصل رہا تھا' اس کے باوجود بارہا ایسا ہوا ہے کہ

حضرت مولانا نے اپنی رائے کو بعض اساتذہ کی رائے کے مقابلہ میں چھوڑ دیا۔ حضرت مولانا کی بے پناہ شفقتوں نے مجھ جیسے ناکارہ کو بھی اس قدر گستاخ بنا دیا تھا کہ مجالس میں حضرت مولانا جیسی عظیم ذات والا صفات کی رائے کے مقابلہ میں اپنی رائے پیش کرنے کی جرأت کرتا، لیکن محاسنِ اخلاق کے اس پیکر نے کبھی محسوس تک بھی نہ فرمایا، بسا اوقات وقتی طور پر غصہ بھی فرمایا، لیکن تھوڑی دیر کے بعد غصہ زائل ہوا اور خلافِ رائے جسارت کو شرف قبولیت بھی بخشا۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے کمالِ تقویٰ اور تعلق مع اللہ کا اثر تھا کہ مدرسہ کی پوری تاریخ میں اساتذہ کرام اور مدرسہ کے متعلقین میں باہمی الفت ومحبت اور یگانگت کارفرما رہی اور آپس کے تنافس وتباغض کی لعنت سے اساتذہ وملازمین کوسوں دور رہے، اور حضرت کی دعاؤں کا نتیجہ ہے کہ ان کی وفات کے بعد بھی یہی صورتحال ہے، حضرت مولانا کے ساتھ حضرت کے اخلاقِ کریمانہ کی وجہ سے اساتذہ کو عشق کے درجہ تک محبت تھی۔ اسی لئے حضرت کے وصال کے بعد سب نے متفق ہوکر یہ عہد کیا ہے کہ آپ کے لگائے ہوئے باغ کی خدمت جس طرح آپ کی حیات میں کرتے تھے، اب بھی کریں گے اور جن اصولوں کے مطابق مدرسہ کا نظام چلتا تھا، ان ہی اصولوں کے تحت کام کرتے رہیں گے۔

حضرت مولانا مدرسہ کے لئے تمام اساتذہ ومتعلقین کے ساتھ ایسا سلوک اور برتاؤ کرتے کہ کبھی کسی استاذ کو یہ محسوس تک نہ ہوتا کہ وہ ملازم ہے یا کسی کے ماتحت ہے۔

فرمایا کرتے تھے کہ: ہم سب کی مثال مشین کے پرزوں کی ہے جس میں چھوٹے بڑے پرزے سب ہی اہمیت کے حامل ہوتے ہیں، اور فرماتے تھے کہ: ہم سب ایک کشتی کے مسافر ہیں اور اس کشتی کو کنارے تک پہنچانا ہم سب کا فرض ہے۔

## طلبہ کی تربیت کی اہمیت

مدرسہ کے مختلف شعبوں کا تفصیلی ذکر کرنے سے قبل اس کا ذکر بھی ضروری ہے کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ تعلیم کے ساتھ تربیت کی ضرورت پر بہت زور دیتے تھے۔ فرمایا کرتے تھے کہ: اساتذہ کرام جس طرح کتاب پڑھانے کو اپنی ذمہ داری سمجھتے ہیں، اسی طرح طلبہ کی صحیح تربیت کی طرف بھی ان کو توجہ کرنا ضروری ہے اور درس میں اخلاقی وعملی حالت سنوارنے کے بارے میں بیان کرتے رہنا چاہئے۔ نیز فرمایا کرتے تھے کہ: اصل چیز عمل و اخلاق ہیں، اس کے بغیر علم بے کار ہے۔

نیز فرمایا کرتے تھے کہ: ایک غبی دیندار طالب علم برداشت کیا جاسکتا ہے، مگر ذکی بے دین ہرگز

برداشت کے قابل نہیں ہے۔ یہی وجہ ہے کہ طلبہ کی اخلاقی حالت سنوارنے اور عملی زندگی درست کرنے کے لئے سخت قوانین بنائے گئے اور ان پر سختی سے عملدرآمد کرایا جاتا ہے۔

نماز باجماعت کا بہت ہی اہتمام کرایا جاتا ہے، صبح کی نماز کے لئے اذانِ فجر کے فوراً بعد ناظمین دارالاقامہ طلبہ کو نماز کے لئے اٹھاتے ہیں، حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو جب تک گھٹنوں کی تکلیف نہ تھی اور سیڑھیوں پر چڑھنے میں دقت نہ ہوتی تھی تو اکثر و بیشتر خود کمروں میں جا کر طلبہ کو اٹھاتے تھے اور اذان کے بعد جس کو سوتا ہوا پاتے تو سخت غصہ ہوتے اور ایسے طالب علموں کو سخت تنبیہ فرماتے۔

فرماتے تھے کہ: جب صبح نماز کے لئے گھر سے نکلتا ہوں اور وضوخانے اور مسجد میں طلبہ کو زیادہ تعداد میں دیکھتا ہوں تو خوشی ہوتی ہے، لیکن اگر کبھی اس کے برعکس دیکھتا ہوں تو سخت افسوس ہوتا ہے اور انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھتا ہوں اور معذوری کے باوجود جی چاہتا ہے کہ کمروں میں جا کر سستی کرنے والوں کو خوب ماروں۔

نیز حضرت رحمۃ اللہ علیہ ہمیشہ طلبہ پر زور دیتے تھے کہ علم کو حصولِ دنیا کی نیت سے ہرگز نہ پڑھا جائے اور تعلیمی سال کے آغاز میں تمام طلبہ کو جمع کر کے تصحیحِ نیت کے لئے حضرت رحمۃ اللہ علیہ خطاب فرماتے اور طلبہ سے عہد لیتے اور علمِ دین کے فضائل بیان کر کے فرماتے کہ: جب یہ علومِ نبوت ہیں تو پھر رضائے الٰہی کے لئے حاصل کرو اور انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے یہ عزم کرو۔ **ان اجری الا علی اللہ**۔ اور جب یہ انبیائے کرام کے علوم ہیں تو اس راستے میں تکلیفوں اور مشقتوں کے لئے بھی تیار رہنا چاہئے۔

فرماتے تھے کہ: ہم نے یہ مدرسہ اللہ تعالیٰ کے لئے بنایا ہے، ہم چاہتے ہیں کہ طلبہ علمِ دین صرف اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے حاصل کریں اور اگر دنیا کا کوئی مقصد ہے، چاہے وہ سند حاصل کرنا ہو یا کوئی منصب ہو یا شہرت وغیرہ کوئی اور مقصد ہو تو خدا کے لئے وہ طالب علم یہاں سے چلا جائے، اور اگر یہاں رہنا ہے تو دین کا سپاہی بننے کا عزم کرے اور ہاتھ اٹھا کر طلبہ سے اس بات کا عہد لیتے اور فرماتے کہ: ہم تکثیرِ سواد کے خواہش مند نہیں، ہم چاہتے ہیں کہ کام کے آدمی آئیں، اگرچہ کم ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ امتحان داخلہ میں ان تمام امور کا لحاظ رکھتے ہوئے کافی سختی کی جاتی ہے اور بے شمار داخلہ کے خواہش مند طلبہ میں سے چند طلبہ کو کامیاب قرار دے کر ان کا داخلہ منظور کیا جاتا ہے۔ آج کل عام طور سے اس خیال کا اظہار کیا جاتا ہے کہ دینی مدارس کے طلبہ کو کوئی ہنر بھی سکھانا چاہئے تاکہ فارغ ہونے کے بعد طلبہ معاشی بدحالی کا شکار نہ ہوں اور تجدد پسند لوگوں کی طرف سے اس کا بڑا چرچا ہوتا ہے کہ علماء کو معاشی اعتبار سے باعزت مقام دیا جائے۔

ایک مرتبہ چیف ایڈمنسٹریٹر محکمہ اوقاف مسعود صاحب مدرسہ میں تشریف لائے اور اپنے اس خیال کا اظہار کیا کہ طلبہ کو کوئی ہنر بھی سکھایا جانا چاہئے۔

تو اس پر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ: ہم تو اس حصول معاش کے تصور ہی کو ختم کرنا چاہتے ہیں اور ہم تو چاہتے ہیں کہ طالب علم صرف اللہ تعالیٰ کے دین کا سپاہی بنے' اس کے سوا زندگی کا کوئی مقصد اس کے حاشیہ خیال میں بھی نہ ہو اور اللہ تعالیٰ پر اس کا یقین واعتماد ہو کہ معاش کی فکر کے بغیر اللہ تعالیٰ کے دین کی خدمت کرے۔

## مدرسہ کے لئے کراچی کا انتخاب

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا اس دینی ادارہ کے قیام سے مقصد صرف علم دین کی تعلیم ہی نہیں تھی' بلکہ اس کے ساتھ ساتھ ملک میں روز بروز الحاد و بے دینی کے بڑھتے ہوئے فتنوں کا مقابلہ کرنے کے لئے ایک مرکز بنانا بھی پیش نظر تھا' چنانچہ مدرسہ سے ان فتنوں کے مقابلہ کے لئے ''بینات'' نامی ایک ماہنامہ بھی جاری کیا تھا جو آپ کی سرپرستی میں آپ کے دم واپسی تک انہی خطوط پر کام کرتا رہا' اور آپ کی سرپرستی سے محروم ہو جانے کے بعد آپ کی یادگار کے طور پر الحمدللہ! انہی خطوط پر کام کر رہا ہے اور ان شاء اللہ کرتا رہے گا۔

بہرحال اسی مقصد کے لئے آپ نے مرکز ایسے مرکزی مقام پر قائم فرمایا جہاں سے الحاد و بے دینی کے یہ فتنے پھوٹتے ہیں اور ملک میں پھیلتے ہیں' تا کہ ان نو بنو فتنوں سے بروقت آگاہی آسان ہو اور ظاہر ہے کہ ایسے مرکز کے لئے کراچی سے زیادہ موزوں کوئی جگہ نہیں ہو سکتی تھی، کیونکہ اس کو ایک بین الاقوامی شہر کی حیثیت حاصل ہے اور اس وقت ملک کا دارالخلافہ بھی تھا۔ راقم الحروف کے والد محترم حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب کاملپوری رحمۃ اللہ علیہ نے (اس زمانہ میں جب کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کراچی میں ادارہ قائم کرنے کا عزم فرمایا) بارہا لکھا کہ: آپ یہ دینی مرکز ملک کے کسی وسطی شہر لاہور، ملتان، راولپنڈی وغیرہ میں جہاں ہر طرف سے آنے والوں کو آسانی سے پہنچنا ممکن ہے، قائم فرمائیں۔

مگر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے جواب دیا کہ: کراچی ایک بین الاقوامی جگہ ہے' دارالحکومت ہونے کے ساتھ ساتھ ہر قسم کے فتنوں کی آماجگاہ بھی ہے' اس لئے کراچی میں بنانے کا خیال ہے۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ''مدرسہ کی سہ سالہ زندگی کا اجمالی خاکہ'' میں بھی اسی جانب اشارہ فرمایا ہے۔ فرماتے ہیں:

> ''پاکستان کے مرکز کراچی میں جو آئے دن مغربی تہذیب وتمدن کا جو جال پھیلتا جا رہا ہے اور مختلف طاقتیں اس کے دائرہ اثر کو روز بروز وسیع کرنے کی فکر میں مشغول ہیں، اگر دینی حفاظت کے ادارے دین اسلام کے متاع گراں مایہ کی حفاظت کے لئے جدوجہد نہ کریں' تو جو اس کا حشر ہوگا وہ ظاہر ہے۔'' (صفحہ:۳)

مدرسہ کا آغاز جیسا کہ پہلی سطور میں لکھا جاچکا ہے، انتہائی بے سروسامانی کے عالم میں ہوا تھا۔ چنانچہ خود حضرت رحمۃ اللہ علیہ ''اجمالی خاکہ'' میں ارشاد فرماتے ہیں:

''بہت غور وخوض کے بعد انہی مقاصدِ دینیہ کے پیش نظر محض اللہ تعالیٰ کی ذات پر بھروسہ کرکے ۳ محرم ۱۳۷۴ھ میں انتہائی بے سروسامانی میں مدرسہ عربیہ اسلامیہ کا افتتاح کیا گیا، نہ رہنے کی جگہ تھی نہ کتابیں تھیں، نہ الماریاں تھیں، نہ تپائی، نہ چٹائی، نہ طلبہ واساتذہ کے لئے آمدنی کا کوئی ذریعہ، نہ مجلس شوریٰ تھی، نہ چندہ جمع کرنے کے لئے کوئی سفیر مقرر کیا گیا تھا' نہ اخبارات یا اشتہارات میں چندہ کی اپیل کی گئی' قرض پر ایک ہزار کی کتابیں خریدی گئیں اور طلبہ کے مصارف کے لئے قرض رقم مہیا کی گئی، لیکن اللہ کا شکر ادا نہیں ہوسکتا...'' (صفحہ:۴)

ادارے کا نام ''جامعۃ العلوم اسلامیہ'' ہے۔ سطور بالا میں جس طرح تفصیل کے ساتھ یہ چیز آگئی کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ زمانۂ حال کے پروپیگنڈے کی دنیا سے ہٹ کر خاموشی کے ساتھ دین کی سربلندی کے لئے کام کررہے تھے۔ اس لئے فرمایا کرتے تھے کہ: اگر ادارے کا نام رکھے بغیر کام چلتا تو قطعاً نام نہ رکھتے' مگر چونکہ یہ ممکن نہ تھا' اس لئے ابتداء میں صرف مدرسہ عربیہ نام رکھا تھا' اتفاق سے یہی نام حکومت کویت کے تعاون سے چلنے والے کراچی کے ایک اسکول (مدرسہ) کا بھی تھا' جس میں عربی زبان سکھائی جاتی تھی اور وہ بھی اسی علاقہ میں واقع تھا' ایک ہی علاقہ میں ایک ہی نام سے دو مدرسوں کے واقع ہونے کی وجہ سے ڈاک اور دیگر امور میں بڑا اشتباہ واقع ہورہا تھا' یہاں کی ڈاک وہاں اور وہاں کی ڈاک یہاں آجاتی تھی' اس لئے اس سردردی سے بچنے کے لئے نام میں ''اسلامیہ'' کا اضافہ کردیا گیا اور پورا نام ''مدرسہ عربیہ اسلامیہ'' تجویز ہوا اور بیس سال سے زیادہ عرصہ تک یہی نام رہا' حالانکہ جدید اصطلاح کی روح سے یہ دینی معہد مدرسہ نہیں' بلکہ اس نے ایک عظیم جامعہ (یونیورسٹی) کی شکل اختیار کرلی ہے۔

چنانچہ ایک مرتبہ شیخ الازہر جناب شیخ عبدالحلیم محمود نے مدرسہ میں تشریف آوری کے موقع پر تمام شعبوں خصوصاً تخصصات کی کارکردگی کو ملاحظہ کرکے فرمایا کہ: یہ مدرسہ نہیں' بلکہ ایک عظیم ''جامعہ'' ہے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بار بار اصرار کے ساتھ درخواست پیش کی گئی کہ نام تبدیل کرلینا چاہئے' مگر حضرت رحمۃ اللہ علیہ اس پر آمادہ نہ تھے' حالانکہ نام کی وجہ سے ادارے کو بیرونی ممالک میں خصوصیت کے ساتھ نقصان پہنچ رہا تھا۔ اس کے باوجود بھی حضرت رحمۃ اللہ علیہ نام کی تبدیلی کے لئے تیار نہ تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ: اصل چیز کام ہے نام نہیں' جس کے لئے ہم نے بنایا ہے' وہ سب کچھ جانتا ہے اور لوگ اگر اس مدرسہ کو (پرائمری) سمجھتے ہیں تو کوئی حرج ہے؟

مدرسہ کی مجالس تعلیمی وانتظامی نے ایک مرتبہ بیٹھ کر متفقہ طور پر تبدیلی نام کا فیصلہ کیا اور بہت ہی مشکل سے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو منایا اور طویل عرصہ کے بعد ادارے کا نام ''جامعۃ العلوم الاسلامیہ'' رکھ دیا گیا۔ حضرت

رحمۃ اللہ علیہ نے ''معلومات عن جامعة العلوم الاسلامیه'' کی تقدیم میں تحریر فرمایا ہے:

''ومما هو جدير بالذكر انى كنت اردت ان يكون هذا المعهد بهذه الخصائل، وان كان وهو شبه جامعة علمية، ولايكون مقتصراً على حظ ضيئل من العلم، غيرانى وددت ان تواضع فى تسمية المعهدبان يكون بعيدا من الفخفخة والتبجح فسميته فى البدء ب ''المدرسة العربيه'' ولو كان العمل ممكنًا بغير اسم ماسميته باسم الخ'' (صفحہ:۸)

حضرت مولانا ہی کی تحریروں کی روشنی میں آپ پڑھ چکے ہیں کہ ابتداء میں نہایت ہی بے سروسامانی کا عالم رہا، مگر حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے اخلاص وتعلق مع اللہ کی برکت سے قلیل عرصہ میں معنوی خوبیوں کے ساتھ ظاہری محاسن میں بھی اوجِ کمال تک پہنچا۔ اب اللہ تعالیٰ کا کرم ہے اور حضرت مولانا کے غلبۂ اخلاص کی برکت کا نتیجہ ہے کہ آج مدرسہ کی شاندار عمارت موجود ہے، تمام درجات کے لئے درسگاہیں اور اساتذہ وطلبہ کے لئے رہائش گاہیں (دارالاقامۃ) جن میں قسم قسم کی جدید ضروریات، مثلاً: پانی، بجلی اور پنکھا، پانی ٹھنڈا کرنے کے کولر اور گیس کے چولہے دستیاب ہیں۔

اور تحفیظ القرآن سے لے کر تخصصات تک تعلیم کا نہایت اعلیٰ انتظام موجود ہے، اور اللہ نے اس دینی مرکز کو حضرت مولانا علیہ الرحمۃ کے اخلاص کی برکت سے وہ مقبولیت عطا فرمائی کہ جس کی نظیر مشکل سے ملے گی۔

ثم يوضع له القبول فى الارض۔

ایک طرف پروپیگنڈے کی دنیا سے الگ رہنے کی وجہ سے آس پاس کے باشندے بھی مدرسہ سے ناآشنا ہیں اور دوسری طرف قبولیت کا یہ عالم ہے کہ دنیا کے کونے کونے سے تشنگانِ علم اور مغربی تہذیب وتمدن سے تنگ آئے ہوئے لوگ علم کے حصول اور قلبی تسکین پانے کے لئے آرہے ہیں۔ اگر ایک طرف ملک کے اطراف واکناف سے آئے ہوئے طلباء استفادہ کررہے ہیں تو دوسری طرف بیرون ملک کے کئی ممالک کے طلباء بھی طلبِ علم میں مصروف نظر آئیں گے۔

اور قلیل عرصہ میں تقریباً چھ سو علمائے کرام علوم دینیہ سے فارغ ہوکر ملک اور بیرون ملک خدمتِ دین میں مشغول ہیں، ان میں تقریباً ڈیڑھ سو بیرونی ممالک سے تعلق رکھتے ہیں، جن میں امریکہ، جنوبی افریقہ، یوگنڈا، ملائیشیا، ممالکِ عربیہ شامل ہیں۔ ہمارے حضرت مولانا فرمایا کرتے تھے کہ: دینی مدارس کی تاریخ میں اس کی کوئی نظیر نہیں ملے گی کہ امریکہ کے نومسلم گوروں اور کالوں میں سے کسی نے الف۔ با سے لے کر آخر تک دینی تعلیم پائی ہو۔ اللہ تعالیٰ نے یہ شرف اس دینی ادارے کو عطا فرمایا ہے کہ امریکہ کے دو نومسلم زیورِ علم سے آراستہ ہوکر فراغت حاصل کرچکے ہیں۔ ذلك فضل الله يؤتيه من يشاء۔

## مجلس منتظمہ جامعۃ العلوم الاسلامیۃ

مجلس شوریٰ و اساتذہ مدرسہ عربیہ اسلامیہ نے باہمی مشورہ اور کامل غور وفکر کے بعد یہ طے کیا ہے کہ حضرت مولانا محمد یوسف بنوری قدس اللہ سرہ ومہتمم مدرسہ عربیہ اسلامیہ (حال جامعۃ العلوم الاسلامیہ) کی وفات حسرت آیات کے بعد حضرت کی جگہ پر سہ رکنی کمیٹی کام کرے گی' یہ کمیٹی حضرت مولانا قدس اللہ سرہ کی نیابت کرے گی' اس کمیٹی کے سارے فیصلے باہمی اتفاق سے ہوں گے۔ کمیٹی کے حضرات یہ ہیں:

۱:..... مولانا مفتی احمد الرحمٰن صاحب۔

۲:..... مولانا محمد حبیب اللہ مختار صاحب۔

۳:..... مولوی محمد بنوری صاحب۔

مولانا مفتی احمد الرحمٰن صاحب حسبِ معمول وحسبِ وصیت حضرت قدس اللہ سرہ اہتمام کا کام کرتے رہیں گے اور مولوی محمد بنوری کے ذمہ مدرسہ کے جو شعبے حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے سپرد کئے تھے وہ بدستور ان کے پاس رہیں گے۔ (اراکین مجلس شوریٰ)

مفتی احمد الرحمٰن

# جامعہ کا دورِ جدید

جامعہ کے ابتدائی حالات وغیرہ آپ تفصیل کے ساتھ پڑھ چکے ہیں' اب مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جامعہ کو حضرت رحمۃ اللہ علیہ جس حالت میں چھوڑ کر دنیا سے تشریف لے گئے اس کو بھی پیش کر دیا جائے۔

''جامعۃ العلوم الاسلامیہ'' کی بنیاد ۳ محرم الحرام ۱۳۷۴ھ کو حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے رکھی' جس کے ابتدائی حالات وکوائف گزشتہ صفحات میں آپ پڑھ چکے ہیں۔ جامعہ نے حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ کے زیر ادارت و زیر سرپرستی تدریجی طور پر ترقی کے منازل طے کئے اور اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ تقریباً چوبیس سال کے بعد آج یہ جامعہ دینی اور اسلامی علوم کا عظیم مرکز ہے اور اب یہ ادارہ نہ صرف دینی تعلیم کی درسگاہ ہے' بلکہ اسلامی تہذیب اور دینی تربیت کا ایک ایسا بین الاقوامی مرکز بھی ہے' جس کی نظیر پورے ملک میں نہیں ملے گی ، بلکہ شاید یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ اپنی خصوصیات کے اعتبار سے پورے عالم میں ممتاز حیثیت کا حامل ہے۔ یہ بات حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے خودنوشت ''سوانحی خاکہ'' میں خود بھی تحریر فرمائی ہے' چنانچہ جامعہ کی بعض امتیازی خصوصیات بیان کرنے کے بعد تحریر فرماتے ہیں:

وقد اصبح معهدًا ممتازا في باكستان وقلما يضاهيها معهد في بلاد اخرى والحمدلله كل ذالك بتوفيق الله سبحانه وحسن معونته.

## جامعہ کے موجودہ کوائف

اگر ایک طرف جامعہ کو اللہ تعالیٰ نے ظاہری حسن اور دلکش عمارت تمام سہولتوں سمیت عطا فرمائی ہے تو دوسری جانب اللہ تعالیٰ نے معنوی خوبیوں اور حقیقی کمالات سے بھی نوازا ہے' تعلیم وتدریس اور تربیت کا نظام

بحمد اللہ تعالیٰ بہت اونچا ہے' عام درجات کے علاوہ مختلف تخصصات کے درجات بھی قائم ہیں' طلبہ و اساتذہ کے فائدہ کے لئے ہزاروں کتابوں پر مشتمل ایک کتب خانہ ہے' دارالتصنیف اور دارالافتاء جیسے اہم شعبے بھی کام کررہے ہیں اور جامعہ سے ہر ماہ اردو زبان میں بینات کے نام سے ایک رسالہ شائع ہوتا ہے۔ اب تک ''جامعہ'' سے سینکڑوں طلبہ ملک اور بیرون ملک کے فراغت حاصل کر کے دین کے مختلف شعبوں میں خدمات انجام دے رہے ہیں۔

## تعداد اساتذہ وکارکنان

جامعہ کے اساتذہ اور دیگر کارکنوں کی تعداد پچاس ہے' جن میں سے پینتیس اساتذہ کرام جامعہ کے مختلف شعبوں میں پڑھاتے ہیں' جامعہ میں ایسے اساتذہ کرام بھی مسند نشین درس ہیں جو علم کے آفتاب و ماہتاب ہیں اور ایسے ماہرین علم وفضل بھی ہیں جنہیں حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے شرف تلمذ حاصل ہوا اور ایسے اہلِ علم بھی ہیں جو جامعہ کے تخصصات میں پڑھ کر اعلیٰ قابلیت کے مصنف اور مفتی ہو گئے ہیں اور ایسے استاذ بھی جنہوں نے اسی ادارہ سے سند فراغت حاصل کی، اور ایسے استاذ بھی جنہوں نے الف۔ باء سے اسی ادارہ میں شروع کر کے دورۂ حدیث کیا۔ والحمدللہ علیٰ ذلک۔

اور ایسے اساتذہ بھی ہیں جنہوں نے دنیا کے مختلف جامعات سے ''ڈاکٹریٹ'' کی ڈگریاں حاصل کی ہیں۔ علاوہ ازیں جمعیۃ الدعوۃ الاسلامیۃ طرابلس، لیبیا اور ''جامعہ ازہر'' قاہرہ مصر کی جانب سے مبعوث اساتذہ کرام بھی موجود ہیں۔

## تعداد طلبہ

جامعہ میں تقریباً سات سو طلبہ مختلف شعبوں میں زیرِ تعلیم ہیں' جن میں سے تقریباً ایک سو طلبہ بیرونی ممالک کے ہیں۔

## غیر ملکی طلبہ

ان بیرون ملکوں کی تعداد تیس سے متجاوز ہے جہاں کے طالب علم یہاں زیرِ تعلیم رہے، یا اب زیرِ تعلیم ہیں۔ ان ممالک میں امریکہ، یورپ، افریقہ، مشرق بعید اور ممالک عربیہ شامل ہیں۔ مثلاً سعودی عرب، شام، لیبیا، تیونس، مراکش، صومالیہ، یوگنڈا، موزمبیق، جنوبی افریقہ، شمالی امریکہ، کینیڈا، انگلینڈ، فرانس، مغربی جرمنی، ہالینڈ، نیوزی لینڈ، افغانستان، ایران، انڈونیشیا، ملائیشیا، فلپائن، سنگاپور، گھانا، بنگلہ دیش، سری لنکا، برما، ریونین،

ناروے، ڈنمارک، زمبیا، فیجی، عراق وغیرہ اس وقت بھی چوبیس ممالک کے طلبہ زیر تعلیم ہیں۔

## جامعہ کے تعلیمی شعبے

اس وقت جامعہ میں حسب ذیل تعلیمی شعبے ہیں:

درجہ تجوید وقرأت، درجات عربیہ، درجات تخصص، درجات حفظ، مکتب درجہ اعدادی (تعلیم اردو وفارسی)۔

درجات عربیہ کے شعبہ کو جدید اصطلاح کے اعتبار سے تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔

الف:...... القسم الابتدائی.

ب:......القسم الثانوی.

ج:......القسم العالی.

ہر حصہ کی مدت تعلیم تین سال ہے، تو اس پورے شعبے کا نصاب نو سال کا ہے، جس میں میزان الصرف سے لے کر دورہ حدیث تک درس نظامی کی تمام کتابیں پڑھائی جاتی ہیں، کتابیں تقریباً سب عربی میں ہیں، مگر ذریعہ تعلیم اردو زبان ہے، البتہ وہ غیر ملکی طلبہ جو اردو نہیں جانتے ان کو عربی میں پڑھایا جاتا ہے۔

## درجہ اعدادیہ

اس درجہ میں ابتدائی فارسی کے علاوہ اردو نوشت وخواند، دینیات، حدیث کے مضامین پڑھائے جاتے ہیں، اس درجہ میں ان طالب علموں کو داخلہ ملتا ہے جو اردو لکھنے پڑھنے میں کمزور یا اس سے بالکل ناواقف ہوں۔ خصوصاً وہ غیر ملکی طلبہ جو اردو سے قطعاً ناآشنا ہوں، ان کا نصاب ایک سال کا ہے اور اس ایک سال کے قلیل عرصہ میں طالب علموں پر اس قدر محنت کی جاتی ہے کہ ان کو ابتدائی فارسی کے علاوہ اردو لکھنا پڑھنا اور بولنا آجاتا ہے اور پھر درجات عربیہ میں ان کو کوئی دشواری پیش نہیں آتی، درجہ اعدادیہ اور درجات عربیہ میں چوبیس اساتذہ کرام پڑھاتے ہیں اور طلبہ کی تعداد دوسو اسی (۲۸۰) ہے۔

## درجہ تجوید وقرأت

اس شعبہ میں طلبہ کو لازمی مضمون کے طور پر قواعد تجوید کے مطابق مشق کرائی جاتی ہے اور تجوید کی کتابیں پڑھائی جاتی ہیں، ان طلبہ کے لئے دیگر کتابوں کی طرح تجوید کا مستقل گھنٹہ مقرر ہے، اس شعبہ میں دو جید مجود، قاری کام کر رہے ہیں، جن میں سے ایک مصری قاری ہیں۔ ہمارے حضرت رحمۃ اللہ علیہ اس کا سختی کے ساتھ اہتمام فرماتے تھے کہ ہر طالب علم کا قرآن کریم صحیح ہو۔ تلفظ اور ادائیگی حروف میں غلطی نہ ہو۔

## درجات حفظ

اس شعبہ میں جو طلبہ حفظ کرنا چاہتے ہیں‘ ان کو داخلہ دیا جاتا ہے‘ اس شعبہ میں سات استاذ تدریس کے فرائض انجام دے رہے ہیں اور طلبہ کی تعداد ۱۶۲ ہے۔

## مکتب

(تعلیم قرآن ناظرہ) اس شعبہ میں چھوٹے بچوں کو قاعدہ اور ناظرہ قرآنِ کریم پڑھایا جاتا ہے‘ اس کے ساتھ نماز، شش کلمے اور دین کی ابتدائی ضروری باتیں یاد کرائی جاتی ہیں‘ اس شعبے میں دو استاذ پڑھا رہے ہیں اور بچوں کی تعداد: ۱۵۰ ہے۔ اسکولوں میں تعطیلات کے ایام میں چونکہ بچوں کی تعداد میں معتد بہ اضافہ ہو جاتا ہے‘ اس لئے عارضی طور پر ایک اور استاد کا تقرر کر دیا جاتا ہے۔

ہمارے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو مسلمانوں کے بچوں اور نئی نسل کے ایمان و دین کی حفاظت کی بڑی فکر رہتی تھی‘ اس لئے ہمیشہ فرمایا کرتے تھے کہ: جو بچے صرف تعطیلات کے دنوں میں آتے ہیں یہ تو تمہارے ہاتھ شکار ہو گئے ہیں‘ اس لئے ان پر خوب محنت ہونی چاہئے اور ان کی وجہ سے ایک نئے عارضی استاد کے تقرر کا حکم صادر فرماتے اور فرماتے کہ: ایسے بچوں کو قرآن کریم پڑھایا جائے، نماز سکھائی جائے اور کلمے یاد کرائے جائیں اور دین کی ضروری باتیں انکے ذہن نشین کرائی جائیں۔

## درجات تخصص

اب تک تین تخصصات جاری ہیں۔

الف:...... تخصص فی علوم الحدیث۔

ب:...... تخصص فی الفقہ۔

ج:...... تخصص فی الدعوۃ والارشاد۔

ان درجات میں صرف ان مستعد فضلاء کو داخلہ ملتا ہے جو" وفاق المدارس العربیہ پاکستان" کے سالانہ امتحان میں دورۂ حدیث میں درجہ علیا میں کامیاب ہو چکے ہوں یا ایسے مستند درس گاہ کے امتحان دورہ حدیث میں درجہ علیا میں کامیاب ہوئے ہوں‘ جہاں باقاعدہ تحریری امتحان ہوتا ہے۔ ہر تخصص کا مستقل نصاب ہے اور اسی سے متعلق علوم کی کتابوں کا مطالعہ ایک جید عالم کی نگرانی میں کرایا جاتا ہے‘ تخصصات کا نصاب دو سال کا ہے۔ اس عرصہ میں تقریباً تیس ہزار صفحات کا مطالعہ کرایا جاتا ہے اور اس کے بعد کسی موضوع پر ان سے مقالہ لکھوایا جاتا

ہے۔ الحمدللہ! تخصصات کا تجربہ نہایت نافع ومثمر رہا اور تخصصات سے فراغت حاصل کرنے والے طلبہ میں ایسی اعلیٰ قابلیت پیدا ہو جاتی ہے کہ مصنف، محدث، مفتی اور داعی الی اللہ کے اونچے مناصب پر فائز ہو جاتے ہیں اور ان تخصصات کے فضلاء بحمداللہ! اس جامعہ میں بھی اعلیٰ قابلیت کے بحیثیت اساتذہ' مفتی اور مصنف کے دینی خدمات انجام دے رہے ہیں اور اس کے علاوہ ملک اور بیرون ملک بھی دین کی بڑی ضرورت پوری کر رہے ہیں۔ والحمدلله علی ذلک۔

## التخصص فی علوم الحدیث

اس شعبہ کے مشرف اور نگران حضرت مولانا محمد ادریس صاحب مدظلہم ہیں جو جامعہ کے بزرگ ترین استاذ ہیں اور حضرت امام العصر کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے قدماء تلامذہ میں سے ہیں' تمام علوم کے جامع خصوصاً علوم حدیث اور ادب میں خصوصی و امتیازی مقام رکھتے ہیں' پیرانہ سالی کے باوجود جفاکشی و جانفشانی اور شبانہ روز انتھک محنت میں اپنی نظیر آپ ہیں' آپ ہی کی محنت کا نتیجہ ہے کہ آپ کی نگرانی میں تخصص فی الحدیث کے شعبہ میں بڑی کامیابی حاصل ہوئی ہے اور ایسے رجال پیدا ہوئے جو علوم حدیث کی کماحقہ خدمت انجام دے رہے ہیں' ملک اور بیرون ملک اس شعبہ کے فضلاء دینی مدارس کی ضرورتِ تدریسی اور تصنیفی ہر اعتبار سے پوری کر رہے ہیں۔

اس جامعہ میں بھی دو فضلاء علاوہ تدریسی مشغلہ کے ''دارالتصنیف'' سے متعلق ہیں اور تصنیف و تالیف کی ایسی اہم ضرورتوں کو پورا کر رہے ہیں جن کے اہلِ علم محتاج ہیں۔ یہ ہیں مولانا محمد امین صاحب اورکزئی جو مشکلات طحاوی پر کام کر رہے ہیں' اگر یہ کام پورا ہو گیا (انشاءاللہ العزیز مستقبل قریب میں پایۂ تکمیل تک پہنچنے والا ہے) تو علمی دنیا میں ایک نئے باب کا اضافہ ہوگا۔

اور مولانا محمد حبیب اللہ مختار صاحب (جو حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے فرزند نسبتی اور بندہ کے ہم زلف ہیں اور مجلس ادارت مدرسہ کے رکن ہیں) آپ جامع ترمذی کے ''فـــی البـــاب'' کی تخریج فرما رہے ہیں۔ یہ کام حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ''لب اللباب فیما یقوله الترمذی وفی الباب'' کے نام سے خود شروع کیا تھا۔ برادر موصوف کی استعداد و اہلیت کو دیکھ کر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے یہ کام ان کے حوالہ کیا، یہ کام اگر پورا ہو گیا تو علمی دنیا میں اس کو ایک شاہکار کی حیثیت حاصل ہوگی، اس شعبہ میں اس وقت ایک طالب علم زیر تربیت ہے۔

## تخصص فی الفقہ اسلامی

اس شعبہ کی نگرانی حضرت مولانا مفتی ولی حسن صاحب مدظلہم کے سپرد ہے جو بڑے پائے کے محقق عالم ہیں اور فقیہانہ ذوق رکھتے ہیں' ہمارے حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کو ''فقیه العصر'' کا لقب دیا تھا' اس شعبہ

کو آپ کے استحضار علم اور فقہ میں امتیازی خصوصیت کی وجہ سے بڑی ترقی حاصل ہوئی اور ایسے فضلاء تیار کئے جو ممتاز فتویٰ نویس اور مدرسِ فقہ ثابت ہوئے۔ اور ملک و بیرون ملک مختلف مدارس میں افتاء و تدریس کے فرائض انجام دے رہے ہیں۔

جامعہ کے دارالافتاء سے بھی تین فضلاء منسلک ہیں۔ مولانا عبدالسلام، مولانا محمد داؤد، مولانا سعید الرحمٰن۔ مولانا سعید الرحمٰن صاحب بعض سوالات کا جواب لکھنے کے ساتھ فتاوی کو رجسٹر میں درج کرتے ہیں۔ مولانا محمد داؤد صاحب ماشاء اللہ اچھے فتوی نویس ہیں اور مفتی عبدالسلام صاحب نے تو فتویٰ نویسی میں امتیازی حیثیت حاصل کرلی ہے۔ اس وقت اس درجہ میں آٹھ طلبہ تربیت حاصل کررہے ہیں۔

## التخصص فی الدعوۃ والارشاد

اس شعبہ کی نگرانی حضرت مولانا محمد اسحاق صاحب صدیقی ندوی مدظلہم کے سپرد ہے' حضرت مولانا موصوف دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ کے مہتمم اور شیخ الحدیث رہ چکے ہیں۔ بلند پایہ عالم اور متعدد مفید کتابوں کے مصنف ہیں۔ اردو، عربی اور انگریزی تینوں زبانوں میں کتابیں لکھی ہیں۔

آپ کے علمی کمالات کی وجہ سے یہ شعبہ تخصص ایک معیاری شعبہ ثابت ہوا ہے اور کئی فضلاء نے استفادہ کیا اور آج نہ صرف وہ دعوت وارشاد کے اہم تبلیغی شعبوں میں کام کررہے ہیں' بلکہ بعض کامیاب مدرس کی حیثیت سے بھی کام کررہے ہیں۔ اس شعبہ کے فاضل مولوی اسد اللہ طارق کو حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فیجی کے بعض دوستوں کے اصرار پر وہاں بھیجا' الحمدللہ! موصوف نے وہاں کے مسلمانوں میں تبلیغِ دین کا نہایت اچھا اور کامیاب کام کیا ہے اور ان کی کوششوں سے فیجی کے مسلمانوں میں دینی تعلیم حاصل کرنے کی تڑپ پیدا ہوئی۔ چنانچہ پہلے مرحلہ پر فیجی سے چھ طالب علم جامعہ میں پڑھنے کے لئے آئے اور متعدد دیگر طلبہ بھی درخواستیں بھیج چکے ہیں' اور ان کی وجہ سے مسلمانوں میں دین کا ایسا شوق و ذوق پیدا ہوا کہ متعدد فضلاء و علماء اور ایک مفتی کے بھیجنے کا مطالبہ آیا ہے۔

ہمارے جامعہ میں بھی اس شعبہ کے فاضل مولانا رضاء الحق صاحب نہایت کامیاب استاد کی حیثیت سے کام کررہے ہیں' اس شعبہ میں اس وقت دو طالب علم زیرِ تعلیم ہیں۔

## جامعۃ العلوم الاسلامیہ کا نصاب تعلیم

جامعہ کا اصل موضوع اور مقصد کے سلسلہ میں سب سے زیادہ بنیادی اور اساسی چیز جامعہ کا نصابِ تعلیم ہے' جس سے یہاں کے فضلاء کا دینی رخ متعین ہوتا ہے' درجاتِ عربیہ کے نصاب میں چوبیس علوم وفنون داخل

ہیں، جن میں کچھ علوم عالیہ ہیں جو مقاصد کا درجہ رکھتے ہیں اور کچھ علوم آلیہ ہیں جو علوم عالیہ کے مدد ومعاون یا وسائل کی حیثیت رکھتے ہیں' وہ علوم جو پڑھائے جاتے ہیں: قرآن عظیم، تفسیر، اصول تفسیر، حدیث، اصول حدیث، فقہ، اصول فقہ، فقہ شافعی، علم عقائد وکلام، علم الفرائض، تجوید وقرأت، صرف ونحو، معانی و بیان، ادب عربی اور تاریخ ادب عربی، عروض وقوافی، منطق، فلسفہ، انشاء عربی، اردو زبان، انگریزی، بعد میں بمقتضائے وقت نصاب میں تاریخ اسلام اور سیرت کے مضامین کا مزید اضافہ کیا گیا ہے' ان تمام فنون کی کتابوں کو پڑھانے کے لئے علوم عربیہ کے دو نصاب ہیں' علوم عربیہ معہ درجہ اعدادیہ دس سال کا نصاب ہے۔ علوم عربیہ کا مختصر نصاب پانچ سال کا ہے۔

## حضرت رحمۃ اللہ علیہ اور جدید نصابِ تعلیم

اس میں شک نہیں کہ ہمارے حضرت رحمۃ اللہ علیہ مدارسِ عربیہ دینیہ کا نصاب قابلِ ترمیم سمجھتے تھے اور موجودہ مروجہ نصاب کے بارے میں آپ کی رائے یہ تھی کہ یہ مسائلِ حاضرہ کی ذمہ داریوں سے عہدہ برآ ہونے کے لئے کافی نہیں' امت کے مصالح اور وقت کے تقاضے اس سے پورے نہیں ہوسکتے' لیکن اس کے باوجود حضرت علیہ الرحمۃ کا ترمیم واصلاح سے یہ مقصد کبھی نہ رہا کہ عصری علوم داخل کئے جائیں اور ان کو نصاب کا جز بنا کر اس کو دیگر علومِ دینیہ کی طرح سبقاً سبقاً پڑھایا جائے' اگرچہ یہ خواہش وآرزو اور تمنا رہتی تھی کہ علماء اور اربابِ مدارس وطلبہ علومِ دینیہ ان علوم کا مطالعہ کریں' جیسا کہ خود حضرت رحمۃ اللہ علیہ بھی مطالعہ فرماتے تھے اور جدید سائنسی معلومات پر مشتمل کتابوں کو پڑھا اور بہت محظوظ ہوئے اور مدارسِ دینیہ کا مروجہ نصاب توجہ اور بصیرت کے ساتھ پڑھنے والوں میں اس قدر صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے کہ عصری علوم سے مطالعہ کے ذریعہ بخوبی استفادہ کرسکتے ہیں' چنانچہ فرماتے ہیں:

''لیکن اس میں شک نہیں اور بلاخوف وتردد کہا جاسکتا ہے کہ اس قدیمی نصاب کا واقعی فاضل اور فارغ التحصیل مشکل سے مشکل نظریہ اور جدید علوم کو سمجھنے کی پوری قابلیت واہلیت رکھتا ہے' بطورِ مثال یہ عرض کرنا بے جا نہ ہوگا کہ قدیم بطلیموسی یا فیثا غورثی، علم ہیئت سمجھنے والا آج بھی صلاحیت رکھتا ہے کہ محض مطالعہ سے جدید ہیئت و جدید فلسفہ وسائنس کو سمجھے اور صرف مطالعہ سے ان مشکلات سے عہدہ برآ ہو۔ کیا شرح چغمینی، صدرا، شمس بازغہ، شرح اشارات سمجھنے والا یہ قابلیت نہیں رکھتا کہ جدید طبیعات وریاضیات کی جو کتابیں تصنیف ہوئی ہیں انہیں سمجھ سکے؟ یقیناً رکھتے ہیں۔ الخ''۔

بہرحال حضرت عصری علوم کو نصاب کا ایک حصہ قرار دینے کے کبھی بھی حامی نہیں رہے، بلکہ اس کو غلط

قرار دیتے تھے' ورنہ اگر حضرت عصری علوم کونصاب میں داخل کرنے کے حق میں ہوتے تو کم ازکم اپنے مدرسہ کی حدتک اس کا تجربہ ضرور فرماتے، جو مدرسہ آپ کے زیر ادارت چلتا رہا' اس کے نصاب یا نظامِ تعلیم میں جو ترمیم یا تبدیلی بھی آپ کرنا چاہتے تو آپ کو کون روک سکتا تھا؟ مگر اس کے باوجود آپ نے مدرسہ عربیہ اسلامیہ میں یہ عصری علوم داخل نصاب نہیں کئے' اس کی وجہ اس کے سوا اور کیا ہوسکتی ہے کہ علومِ نبوت اور ان کے معاون علوم کے ساتھ عصری علوم کے جوڑ کو آپ نے غیر ضروری خیال فرمایا۔

چنانچہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے بارہا یہ واقعہ ذکر فرمایا ہے کہ ایک مرتبہ ڈھاکہ میں علمائے کرام کا ایک اجلاس تھا' جس میں پاکستان کے مشرقی حصہ (موجودہ بنگلہ دیش) اور مغربی حصہ کے اکابر علمائے کرام موجود تھے' حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور خود حضرت رحمۃ اللہ علیہ جیسی شخصیتیں اس اجلاس میں شریک تھیں' عصری علوم کا نصاب مروجہ کے ساتھ جوڑ کا مسئلہ زیر بحث تھا' بعض علمائے کرام نے اس کی حمایت میں رائے دی اور کچھ مخالفت کر رہے تھے۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ: میرے دل میں اس وقت یہ خیال آیا کہ علومِ عصریہ کو داخل نصاب کرنے میں کیا حرج ہے' بہرحال وہ اجلاس ختم ہوا اور زیر بحث مسئلہ میں اختلاف آراء کی وجہ سے اجلاس کسی نتیجہ پر نہ پہنچ سکا' حضرت فرماتے ہیں کہ: میں رات کو خواب میں دیکھتا ہوں کہ ایک مسجد میں کھڑا ہوں اور سامنے چٹائی بچھی ہے اور اس میں یہ عبارت بنی ہوئی۔ **النجاة في علوم المصطفىٰ**۔ اور فرمایا کہ: اس خواب میں پھر میں دونوں کانوں میں انگلیاں ڈال کر پوری قوت کے ساتھ ان کلمات کے ساتھ اذان دیتا ہوں۔ **النجاة في علوم المصطفىٰ سيد السادات**۔ آخری دو کلمے سید السادات میں نے خود بڑھادیئے ہیں۔ فرمایا کہ: صبح جاگنے کے بعد دل میں سے یہ خیال نکل گیا اور یقین ہوگیا کہ اس دور میں بھی صرف علومِ نبوت سے کامیابی ممکن ہے' عصری علوم کا جوڑ بالکل بے معنی ہیں۔

ماہنامہ ''بینات'' جمادی الثانیہ ۱۳۸۴ھ کے شذور (بصائر وعبر) کا ایک اقتباس پیش خدمت ہے:

''چند بوریہ نشینوں کی جدوجہد سے عربی دینی مدارس مغربی پاکستان کا ایک وفاق وجود میں آچکا ہے' جس میں اس وقت تک ایک سو بہتر (۱۷۲) چھوٹے بڑے مدارس شریک ہوچکے ہیں اور آخری سالانہ امتحان بیک وقت مختلف مراکز میں خصوصی ناظمینِ امتحان کی نگرانی میں ہو رہا ہے اور کامیاب طلبہ کو وفاق ہی کی طرف سے سند دی جاتی ہے' وفاق المدارس کی مجلس عاملہ ومجلس شوریٰ کا اجلاس ۲۸، ۲۹، ۳۰ جمادی الاولیٰ ۱۳۸۴ھ مطابق ۶، ۷، ۱۸ کتوبر ۱۹۶۴ء ملتان میں منعقد ہوا' جس میں جامعہ اسلامیہ بہاولپور کے نصابِ تعلیم ونظامِ تعلیم پر بھی غور ہوا' اور بالاتفاق یہ طے ہوا کہ اس صدی میں اس قسم کے جتنے تجربے ہوئے' وہ سب ناکام ہوچکے ہیں۔

دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ، مدرسہ الٰہیات کانپور، جامعہ عثمانیہ حیدر آباد دکن، جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی، جامعہ عباسیہ بہاولپور، ان سب چوٹی کی درسگاہوں میں یہ تجربہ ناکام ثابت ہوا ہے، کوئی بھی جامع قسم کا فاضل محقق ان مراکز میں مخلوط نصابوں سے تیار نہ ہوسکا۔ الا ماشاء اللہ۔ ''آزمودہ را آزمودن خطا است۔''

اب سوال یہ ہے کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کس قسم کی تبدیلی کے خواہاں تھے؟ اس سوال کا جواب آپ کی تحریروں اور نیز آپ کے زیر ادارت چلنے والے ادارے میں عملی اقدامات اور تبدیلیوں کی روشنی میں دیا جاسکتا ہے، حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے مدرسہ کی ابتدائی چار سالہ روئیداد مرتب فرمائی، اس میں مدرسہ کے اغراض، نظام تعلیم اور نصاب وغیرہ پر روشنی ڈالی ہے، اس کے اقتباسات آپ کے سامنے پیش کئے جاتے ہیں، ٹائیٹل والے ورق کے دوسرے صفحہ پر مدرسہ عربیہ اسلامیہ کے مندرجہ ذیل اساسی اغراض و مقاصد لکھے ہیں۔

۱:..... عصر حاضر کے دینی تقاضوں کے پیش نظر نصابِ تعلیم اور نظامِ تعلیم میں ترمیم و اصلاح۔

۲:..... علوم اسلامیہ خصوصاً علوم قرآن وسنت نبویہ وفقہ اسلامیہ میں خصوصی تربیت۔

۳:..... طلبہ میں علمی اعلیٰ قابلیت کے ساتھ اخلاص وتقویٰ کی روح پیدا کرنے کے لئے مؤثر تدبیر اختیار کرنا۔

۴:..... عربی مدارسِ دینیہ کے لئے اعلیٰ قابلیت کے اساتذہ تیار کرنا۔

۵:..... عربی، اردو میں تقریر وتحریر کی صلاحیت پیدا کرنا۔

صفحہ نمبر ۶ پر تحریر فرماتے ہیں:

''بے شک اب وقت کے تقاضوں کے پیش نظر اس اسلوب کو بدلنے اور عربی زبان کی تعلیم مقاصد میں شامل کرکے پہلے درجہ میں رکھنے کی ضرورت ہے۔''

صفحہ نمبر آٹھ پر تحریر فرماتے ہیں:

''مدارسِ دینیہ عربیہ میں اس وقت جو نصابِ تعلیم رائج ہے، حدیث وفقہ کی چند کتابوں کو مستثنیٰ کرنے کے بعد زیادہ تر ساتویں صدی ہجری اور اس کے بعد کے قرون کی یادگار ہے، جہاں سے صحیح معنی میں علمی انحطاط کا دور شروع ہوچکا ہے، قدمائے امت کی وہ تالیفات جن پر علم کی روح موجود تھی، عبارت سلیس و شگفتہ، مسائل و قواعد واضح، جن میں نہ عبارتی تقصیرات تھیں، نہ دور از کار ابحاث، جن کے پڑھنے سے صحیح معنی میں دل و دماغ متاثر ہوسکتے تھے، ان کی جگہ ایسی کتابیں تصنیف ہوئیں جن میں سب سے زیادہ کمال اختصار نویسی کو سمجھا گیا، زیادہ زور لفظی بحثوں پر دیا گیا۔''

آگے چل کر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اصول فقہ پر متقدمین کی نہایت عمدہ کتابوں کے نام لکھے ہیں اور صفحہ نمبر ۹ پر متاخرین کی کتابوں کے نمبروار نقائص بیان فرمائے ہیں۔ اور صفحہ نمبر ۱۰ پر رقمطراز ہیں:

''ہم ان قدیم علوم کو ہٹانا نہیں چاہتے ، بلکہ ان علوم میں صحیح مہارت وقابلیت پیدا کرنے کے لئے بہتر کتابوں کو داخل کرنا چاہتے ہیں' یعنی اس سلسلہ میں تجدید نہیں' بلکہ تقادم چاہتے ہیں۔''

نیز فرماتے ہیں:

جدید نصابِ تعلیم میں جو بنیادی خطوط ہیں میرے ناقص خیال میں اس کے تین نقطے ہیں:

الف:...... تخفیف، یعنی نصاب مختصر ہو۔جس سے فراغت وحصول میں بہت زیادہ عرصہ کی ضرورت نہ ہو۔

ب:...... تیسیر ۔یعنی نصاب میں مندرجہ کتابیں سہل وسلیس زبان میں ہوں' پیچیدہ ودقیق نہ ہوں۔

ج:...... محو واثبات یا اصلاح وترمیم یعنی بعض غیر اہم فنون کو ساقط کرکے جدید علوم کا اضافہ۔

آگے حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ان تین نقطوں کی تشریح فرمائی ہے۔نقطہ دوم کے تحت صفحہ نمبر۱۲ پرنحو وفقہ کی بعض کتابوں پر تنقید فرمائی اور ان کے متبادل متقدمین کی عمدہ کتابوں کی نشاندہی فرمائی ہے' تیسرے نقطے کی تشریح کے ذیل میں صفحہ نمبر۱۴ پر تحریر فرماتے ہیں:

''گزشتہ رائج نصابِ تعلیم میں قرآن مجید،علومِ حدیث ،تاریخ اسلامی،سیرتِ نبویہ،ادب وعلوم بلاغت کو وہ اہمیت حاصل نہ تھی جو بقیہ علوم وفنون کو حاصل تھی' نصابِ تعلیم میں اولیت واہمیت کا درجہ ان علوم کو حاصل ہونا چاہئے' بقیہ علوم کو ثانوی درجہ میں رکھنا چاہئے' عربی،ادبی زبان میں گفتگو،خطابت ،انشاء ان کو کبھی اہمیت نہیں دی گئی،لیکن اب وقت کا اہم تقاضا ہے کہ ان امور کا سب سے پہلا درجہ نصاب میں ہونا چاہئے۔''

ان اقتباسات سے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے نظریہ اصلاح وترمیم نصاب کی وضاحت ہوتی ہے اور آپ کی مراد کا مفہوم سمجھ میں آجاتا ہے' آپ کے اقتباسات سے مندرجہ ذیل امور معلوم ہوئے کہ متأخرین کی کتابوں کو بجائے متقدمین کی کتابوں کے داخل نصاب کیا جائے،جس میں دو فائدے ہیں۔

الف:...... متقدمین کی کتابوں کی طرزِ تحریر اور اسلوبِ بیان سہل اور تعبیر نہایت حسین اور عبارت نہایت سلیس وشگفتہ' اس کے برعکس متأخرین کی کتابیں مغلق اور تعقیدات سے پُر ہیں۔

ب:...... چونکہ متقدمین اخلاص وتقویٰ کے جس مقام پر فائز تھے،متأخرین اس تک نہیں پہنچ سکتے ،اس لئے متقدمین کی کتابوں کے پڑھنے سے اعلیٰ درجہ کا اخلاص وتقویٰ کی روح پیدا ہوگی۔

۲:...... لسانیت کے طرز پر عربی ادب کی تعلیم دی جائے، جو قدیم طرز کے قریب بھی ہے اور موجودہ زمانہ کے تقاضوں کے مطابق بھی۔

۳:...... علوم حدیث ،سیرتِ نبویہ اور اسلامی تاریخ،تعلیم قرآن کو اہمیت حاصل ہو۔

۴:...... انگریزی دان طبقہ کے لئے ایک آسان اور مختصر نصاب الگ ہو۔

۵:......ایسی انقلابی تبدیلیاں ہوں کہ جن سے طالب علم میں باصلاحیت استاد بننے کی اہلیت ہو۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ جو کچھ چاہتے تھے اور جس کی خواہش آپ کو دامن گیر تھی' مدرسہ عربیہ اسلامیہ میں انہی خطوط پر ترمیم واصلاح فرمائی' انہی اصول کو بنیاد بنا کر نصاب مرتب فرمایا اور غیر ضروری فنون کو حذف کر کے اس کی جگہ وقت کے تقاضے کے مطابق تدریجی طور پر ان علوم وفنون کا اضافہ کیا گیا جن کی اس زمانہ میں اور اہمیت بڑھ گئی ہے۔

نصاب میں تعلیمِ قرآن کا خصوصی اہتمام کردیا گیا ہے اور تاریخ اسلام وسیرت نبویہ کی کتب ۵،۶ سال قبل داخل نصاب کی گئیں اور ان کی وجہ سے نصاب کی میعاد میں ایک سال کا اضافہ کر کے ۸ سال کے بجائے ۹ سال کا نصاب مقرر کیا گیا۔ عربی زبان کو لسانیت کے طور پر پڑھانے کی طرف خصوصی توجہ دی گئی۔ اس مقصد کے لئے مصری استادوں کی خدمات بھی حاصل کی گئیں' اس طرح کم فرصت حضرات کی دینی ضرورت پوری کرنے کے پیش نظر ایک مختصر پانچ سالہ نصاب بھی مرتب کیا گیا۔

نیز مدرسہ کے اساسی اغراض ومقاصد میں چوتھی اساسی غرض کہ ''اعلیٰ قابلیت کے اساتذہ تیار کئے جائیں'' کو روبہ عمل لانے کے لئے تخصص فی علوم الحدیث وعلوم الفقہ کا اجراء کیا گیا' جن سے بحمد اللہ! اعلیٰ قابلیت کے اساتذہ پیدا ہوتے ہیں۔

## شرائط داخلہ

داخلہ کے سلسلہ میں ایک لازمی اصول یہ ہے کہ مدرسہ میں ایسے طالب علم داخل ہوں جو دینی وعلمی استعداد رکھتے ہوں' اس لئے داخلہ کے لئے امتحان داخلہ لازمی شرط ہے اور اس میں کافی سختی اور چھان بین کی جاتی ہے اور اس بارے میں کسی رورعایت اور سفارش کو قبول نہیں کیا جاتا' کسی بھی درجہ میں داخلہ کے خواہش مند طالب علم کو مطلوبہ درجہ سے قبل کے درجہ میں امتحان دینا ضروری ہے اور صرف امتحان میں کامیابی پر داخلہ نہیں ملتا' بلکہ استعدادِ علمی کا جائزہ لینے کے لئے ذہنی وفکری جائزہ بھی لیا جاتا ہے' تاکہ یہ معلوم ہو سکے کہ اس کا ذہن وفکر غیر علمی امور میں مشغول تو نہیں ہے اور دورۂ حدیث میں داخلہ کے لئے ان دو مراحل کے بعد تحریری امتحان دینا بھی ضروری ہے اور جو طلبہ لکھنا نہ جانتے ہوں ان کو داخلہ نہیں دیا جاتا۔

## جامعہ کا کتب خانہ

جامعہ کا ایک عظیم کتب خانہ بھی ہے' جن میں درسی وغیر درسی کتب اور مخطوطات کے عظیم علمی ذخیرے محفوظ ہیں' جن سے اساتذہ وطلبہ کو عاریۃً کتابیں پڑھنے اور مطالعہ کے لئے دی جاتی ہیں اور باہر سے جو حضرات

تحقیق وریسرچ کے لئے آتے ہیں ان کے لئے بھی مطالعہ کی سہولتیں مہیا کی جاتی ہیں، مکتبہ میں سولہ ہزار کتابیں ہیں، جن میں بعض ایسی کتابیں بھی ہیں جو بیس بیس جلدوں پر مشتمل ہیں۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا کتابوں کے بارے میں جو ذوق تھا اس سے کون واقف نہیں اس لئے ہر قسم کے علوم وفنون سے متعلق قیمتی اور نادر کتب کا ذخیرہ بڑی محنت سے جمع فرمایا، سعودی عرب، مصر اور بھارت وغیرہ سے کتابوں کے حصول اور کراچی تک پہنچانے کی تدابیر اختیار فرمائیں اس کی ایک لمبی داستان ہے اسی طرح جہاں کسی نایاب کتاب کے بارے میں معلوم ہو جاتا تو اس وقت تک چین نہیں آتا تھا جب تک کہ کتاب ہاتھ نہ آ جاتی۔

## دار التصنیف

یہ جامعہ کا ایک مستقل شعبہ ہے، جس کے لئے نہایت عالیشان کمرہ مخصوص کیا گیا اور تصنیف و تالیف کے سلسلہ میں جن اہم کتب اور مراجع کی ضرورت ہے وہ اس کو مہیا کر دی گئی ہیں۔ اس شعبہ میں اہم موضوعات پر جن کی اہلِ علم اور امت اسلامیہ کو ضرورت ہے، کتابیں لکھی جاتی ہیں اور محقق علمائے کرام اس میں کام کرتے ہیں۔ اسی طرح ہند و پاک کی عظیم علمی شخصیتوں کی کتابوں کا ترجمہ اردو سے عربی اور عربی سے اردو میں کیا جاتا ہے، اس شعبہ سے متعلق کچھ حالات گزشتہ اوراق میں بھی مذکور ہیں۔

## دار الافتاء

اس شعبہ سے ملک و بیرون ملک سے آنے والے ڈاک کے ذریعہ اور دستی سوالات کے جوابات دیئے جاتے ہیں، نیز زبانی مسائل پوچھنے والوں کو بھی جوابات دیئے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ بذریعہ فون بھی مسلمان ذاتی، خانگی اور اجتماعی معاملات میں مسائل دریافت کرتے ہیں اور اس شعبہ میں ملک اور بیرون ملک کے مسلمانوں نے کامل اطمینان واعتماد کا اظہار کیا ہے، اور یہ شعبہ درحقیقت تعلیم عوام ہے جو گھر بیٹھے انہیں دی جاتی ہے۔ علاوہ ازیں حضرت مفتی ولی حسن صاحب مدظلہ العالی بحیثیت شرعی حکم فریقین کی رضامندی سے شرعی فیصلہ صادر فرماتے ہیں، نیز جو غیر مسلم حضرات برضا و رغبت اسلام قبول کرنا چاہتے ہیں ان کو دائرہ اسلام میں داخل کر کے دار الافتاء کی طرف سے سندِ اسلام دی جاتی ہے۔

## مجلّہ بینات

جامعہ کا ماہوار آرگن ہے، اس کے علمی و دینی مضامین مقبول عام ہیں، یہ رسالہ اردو زبان میں نکلتا ہے اور اس میں ایسے علمی مضامین شائع ہوتے ہیں جو مختلف اصولی و فروعی اور تاریخی مسائل پر مشتمل ہوتے ہیں، علاوہ

ازیں ہر فتنہ کی سرکوبی اور باطل نظریات کی تردید میں پیش پیش رہا ہے' چاہے وہ پرویز کے انکارِ حدیث کا فتنہ ہو یا ڈاکٹر فضل الرحمن کے ملحدانہ خیالات کا، یا مرزا غلام احمد قادیانی ملعون کی خودساختہ اور جھوٹی نبوت کا' اس آرگن نے اس کا تعاقب کیا۔ نیز ہر دور میں اعلاء کلمۃ الحق اور امر بالمعروف ونہی عن المنکر کا فرض ادا کرتا رہا ہے۔

## دارالاقامہ اور درس گاہیں

مدرسہ کی پوری عمارت کو تین حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے۔عمارت کا شمالی حصہ، وسطانی حصہ اور جنوبی حصہ۔

شمالی حصہ: اس حصہ میں:

۱:.....۳۴ کمرے رہائشی ہیں جس کی پہلی لائن کے زیریں حصہ میں اساتذہ کرام رہائش پذیر ہیں اور بقیہ کمروں میں طلبہ رہتے ہیں۔

۲:.....دارالتجوید جو نچلے حصہ کی پہلی لائن کے آخر میں مغربی جانب واقع ہے۔ دارالتجوید کے سامنے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا مرقد مبارک واقع ہے۔

۳:.....مطبخِ عام جو نیچے کے حصہ میں واقع ہے' اسی کے ساتھ اسٹور ہے جس میں مطبخ سے متعلق اجناس محفوظ کی جاتی ہیں۔

۴:.....مطعم جس میں طلبہ سب مل کر کھانا کھاتے ہیں اور مطعم کے باہر کونے میں طلبہ کے لئے پانی ٹھنڈا کرنے کا کولر لگا ہوا ہے اور اس حصہ کے آخر میں مشرقی جانب چائے کی کینٹین ہے اور اس کے شمالی حصہ میں غسل خانے اور بیت الخلاء ہیں۔

وسطانی حصہ: اس کی دومنزلہ عمارت ہے۔ اس کے نیچے کے حصہ میں یہ شعبے ہیں:

۱:.....نہایت شاندار دارالحدیث۔

۲:.....کتب خانہ۔

۳:.....دفتر مدیر۔

۴:.....دو درس گاہیں اور سیڑھیوں کے نیچے جلد سازی کا کمرہ ہے۔

پہلی منزل پر دارالتصنیف کا عالی شان کمرہ ہے' جس کے سامنے ایک کولر لگا ہوا ہے۔ تخصصات کے کمرے اور مصری اساتذہ کی رہائش گاہیں اور غسل خانے اور بیت الخلاء۔ اور دوسری لائن میں پہلے کمرہ میں ادارت سے متعلق دفتر ہے' جس میں غیر ملکی طلبہ سے متعلق کام ہوتا ہے' بقیہ سات کمرے درس گاہوں کے لئے مخصوص ہیں۔

دوسری منزل: یہ پوری منزل دارالاقامہ کے لئے مخصوص ہے اور اس منزل میں بارہ کمرے ہیں۔ جن میں ملکی اور غیر ملکی طلبہ رہائش پذیر ہیں اور اسی کے ساتھ غسل خانوں اور بیت الخلاء کا انتظام بھی ہے۔

جنوبی حصہ: یہ بھی دو منزلہ عمارت پر مشتمل ہے۔

نیچے کا حصہ: اس میں یہ شعبے ہیں۔

۱:......اس میں بالکل ابتداء میں مدرسہ کا دفتر ہے۔

۲:......بینات کا دفتر۔

۳:......دارالافتاء اور دو درس گاہیں، مخزن الکتب اور مستودع واقع ہیں اور لائن کے آخر میں مہمان خانہ واقع ہے اور اس کے عقبی حصہ میں کارکنان مدرسہ کی رہائش گاہیں اور مہمانوں کا مطبخ واقع ہے۔

پہلی منزل: اس حصہ میں دو مکان ہیں جن میں اساتذۂ مدرسہ اپنے اہل وعیال سمیت رہتے ہیں' اسی طرح آٹھ بڑے کمروں پر مشتمل دارالاقامہ بمعہ تمام ضروریات کے واقع ہے' یہ حصہ غیر ملکی طلبہ کے لئے مخصوص ہے اور اسی حصہ کے مغربی جانب آخر میں مطبخ خاص اور مطعم واقع ہے اور پانی ٹھنڈا کرنے کے لئے درمیان میں کولر لگا ہوا ہے۔

دوسری منزل: اس مکان میں ایک مکان ہے' جس میں ایک استاذ رہائش پذیر ہیں' اور آٹھ کمرے ہیں جن میں طلبہ مقیم ہیں اور تمام ضروریات کا انتظام موجود ہے۔ دارالاقامہ کے تمام حصوں میں اور سب درس گاہوں میں بجلی کی روشنی اور پنکھوں کی سہولت موجود ہے' نیز دارالاقامہ میں گیس چولہے اور پانی ٹھنڈا کرنے کے لئے کولر لگے ہوئے ہیں۔

دارالاقامتوں میں رہنے والے طلبہ کی جائے رہائش کی باقاعدہ تنظیم اور ان کی اخلاقی نگرانی کی جاتی ہے' دارالاقامہ کے دو ناظم مقرر ہیں۔ مقیم طلبہ اپنے مسائل کے سلسلہ میں ان کی طرف رجوع کرتے ہیں اور یہ حضرات طلبہ کی پوری نگرانی فرماتے ہیں' خصوصاً غیر تعلیمی اوقات میں دیکھ بھال کرتے ہیں اور کبھی کبھی رات کو کسی بھی وقت حاضری بھی لیتے ہیں۔

## اوقاتِ درس اور اس کا نظام

ہفتہ میں چھ دن اسباق ہوتے ہیں اور ہر طالب علم کو روزانہ چھ گھنٹے درس پڑھنا ہے اور ہر درس (پیریڈ) پورے ایک گھنٹہ کا ہوتا ہے تو کل چھ گھنٹے تعلیم ہوتی ہے' چار گھنٹے صبح اور دو گھنٹے بعد نماز ظہر' اور درجہ حفظ کے وہ طلبہ جن کی رہائش دارالاقامہ میں ہے ان کو مغرب وعشاء کے بعد بھی ایک ایک گھنٹہ پڑھایا جاتا ہے۔

## تعلیمی سال اور تعطیلات

تعلیمی سال کا آغاز ۱۵ شوال المکرّم سے ہوتا ہے اور اوائل شعبان المعظم تک تعلیم کا سلسلہ جاری رہتا ہے اور شعبان میں سالانہ امتحان کے بعد ۱۵ شعبان تا ۵ شوال تعطیل ہوتی ہے اور عید الاضحیٰ کے موقع پر دس یوم کی تعطیل ہوتی ہے۔

ماہ رمضان المبارک کی اس طویل تعطیل سے بعض شعبے مستثنیٰ ہیں یعنی درجہ حفظ، کتب خانہ اور دارالافتاء وغیرہ کہ یہ شعبے باقاعدہ کھلے رہتے ہیں اور ہفتہ وار تعطیل جمعۃ المبارک کو ہوتی ہے۔

## امتحانات

سال میں تین امتحانات ہوتے ہیں: سہ ماہی، ششماہی اور سالانہ۔

سہ ماہی امتحان صفر کے پہلے ہفتہ میں۔

ششماہی امتحان جمادی الاولیٰ کے اوائل میں۔

سالانہ امتحان شعبان کے اوائل میں۔

## سندات (شہادات)

جامعہ سے مندرجہ ذیل تعلیمی سندات دی جاتی ہیں:

شھادة الفراغ: یہ سند دورۂ حدیث میں کامیاب ہونے والے طلبہ کو دی جاتی ہے۔

شھادة التخصص: یہ سند فضلاء تخصص کو دی جاتی ہے۔

شھادة تحفیظ القرآن: یہ سند حافظ ہونے والے بچوں کو دی جاتی ہے۔

## تعلیمی مصارف

جامعہ میں مفت تعلیم کا انتظام ہے، مفت تعلیم کا یہ مطلب نہیں کہ طلبہ سے کوئی تعلیمی فیس نہیں لی جاتی بلکہ ہر امیر و غریب طالب علم کو حسب ذیل چیزیں مفت فراہم کی جاتی ہیں: تعلیم، کتابیں، رہنے کے کمرے، بجلی کی روشنی، بجلی کے پنکھے، طبی امداد وغیرہ۔

اس کے علاوہ جو طلبہ صاحب حیثیت نہیں ہوتے، انہیں مندرجہ بالا سہولتوں کے علاوہ کپڑے، سردیوں میں لحاف اور خورد و نوش اور دیگر ضروریات کے لئے وظائف جو مختلف درجات کے اعتبار سے فی کس ستر (۷۰) روپے سے لے کر ایک سو پینتالیس (۱۴۵) روپے تک دیے جاتے ہیں۔ شرح وظائف کی تفصیل حسب ذیل ہے:

| | |
|---|---|
| درجہ اعدادیہ | =/۷۰روپے فی کس |
| درجہ اولیٰ | =/۷۸روپے فی کس |
| درجہ ثانیہ تا رابعہ | =/۸۰روپے فی کس |
| درجہ خامسہ تا سابعہ | =۸۲روپے فی کس |
| دورۂ حدیث شریف | =۸۵روپے فی کس |
| تخصصات | =/۱۲۰روپے فی کس |
| بیرونی طلبہ | =/۱۴۵روپے فی کس |

طلبہ کو یہ وظائف مدِ زکوٰۃ سے دیئے جاتے ہیں اور صرف وظائف طلبہ کی مد میں پچیس ہزار روپے ماہوار تک اخراجات پہنچ جاتے ہیں۔ اساتذۂ مدرسہ اور کارکنانِ مدرسہ (بمعہ ملازمینِ مطبخ) کے مشاہرات پر تقریباً بیس ہزار روپے ماہوار خرچ ہے اور بعض دوسرے اخراجات ملا کر کل اخراجات پچاس ہزار روپے سے متجاوز ہوتے ہیں۔

اور یہ سب مصارف مخلص اہلِ خیر کے چندوں اور عطیات سے پورے کئے جاتے ہیں اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اخلاص و تعلق مع اللہ کی برکت سے اللہ پاک ان مصارف کا انتظام فرماتے ہیں، ورنہ ادارہ کی آمدنی کا مستقل کوئی ذریعہ نہیں ہے اور نہ ہی حکومت سے امداد لی جاتی ہے اور حقیقت یہ ہے کہ ان مصارف سے ایسے علماء کا تیار ہونا جو قوم کی تمام دینی ضروریات' مثلاً: درس، تدریس، تصنیف، افتاء، خطابت و تبلیغ اور تزکیۂ نفس و اصلاح عام کے فرائض وغیرہ بخوبی انجام دے سکیں، یقیناً ایک معیاری و مثالی کامیابی ہے، جس کی نظیر دنیا کے رسمی اداروں میں ملنی ناممکن ہے۔ ادارہ اس پر بجا طور پر فخر کرسکتا ہے۔ الحمد للہ علی ذالک۔

اتنے عظیم کام کو دیکھئے اور ادارہ کی وسعت اور پھیلاؤ کو دیکھئے اور پھر اخراجات پر نظر ڈالئے تو آپ کو اساتذہ اور کارکنوں کی دیانتداری، اخلاص مندی اور کفایت شعاری کا اندازہ ہو جائے گا' اگر یہ رسمی اداروں میں سے ہوتا یا گورنمنٹ کے ماتحت ہوتا تو اس کا بجٹ دس گنا سے بھی زیادہ ہوتا۔

## مطبخ

مدرسہ میں دو مطبخ ہیں: ۱:..... مطبخ عام ۲:..... مطبخ خاص۔

مطبخ عام: مدرسہ کا ایک مستقل شعبہ ہے، جس میں تقریباً ساڑھے چار سو طلبہ کا دو وقت کا کھانا تیار کیا جاتا ہے۔ طلبہ کو مدرسہ کی طرف سے جو ماہوار وظیفہ ملتا ہے' اس میں سے ساٹھ روپے ماہانہ دو وقت کھانے کی

لاگت وصول کرلی جاتی ہے اسی طرح جو استاد یا مدرسہ سے منسلک حضرات اگر چاہیں تو ساٹھ روپے میں ان کو بھی کھانا دیا جاتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ رقم اصل لاگت سے بہت کم ہے اور ماہوار خرچ تمیں ہزار روپے سے متجاوز ہے۔

مطبخ کی نگرانی کے لئے ایک ناظم مطبخ مقرر ہیں، اس کے علاوہ پانچ ملازمین ہیں اور اس بات کا انتظام کردیا گیا ہے کہ سب طلبہ مل کر کھانا کھائیں اور ایک ہال مطعم کے لئے مخصوص کردیا گیا ہے۔ کمروں میں کھانا لے جانے پر طلبہ کے مفاد میں پابندی لگادی گئی ہے۔

مطبخ خاص: یہ شعبہ بعض غیر ملکی طلبہ کی نگرانی میں چلتا ہے اور اس میں عام طور سے غیر ملکی طلبہ کھانا کھاتے ہیں۔ ایک سو پچھتر روپے ماہوار فی کس معاوضہ لیا جاتا ہے، جس میں دو وقت کھانے کے علاوہ صبح کا ناشتہ بھی ملتا ہے۔

## قواعد وضوابط برائے طلبہ

داخلہ کے ہر خواہش مند طالب علم کو داخلہ سے قبل جو فارم داخلہ دیا جاتا ہے اس پر یہ قواعد وضوابط درج ہیں اور داخلہ سے پہلے ہر طالب علم کو قواعد وضوابط پڑھوا کر اس سے عہد لیا جاتا ہے کہ وہ ان قواعد وضوابط کی پوری پوری پابندی کرے گا۔ قواعد وضوابط یہ ہیں:

۱:...... مہتمم و اساتذۂ مدرسہ کو ہر طالب علم کی تعلیم و تربیت کی نگرانی اور احکام و ہدایت کی خلاف ورزی کرنے پر مواخذہ کا پورا حق حاصل ہوگا اور ان کے ہر حکم کی تعمیل طالب علم کا فرض ہوگا۔

۲:...... جن کم سن طلبہ کی سکونت مدرسہ کے دارالاقامہ میں نہ ہو ان کے سرپرست داخلہ کے وقت ان کے ہمراہ ضرور آئیں اور مدرسہ کے قواعد وضوابط اور اساتذہ کی ہدایات کو سمجھیں اور بچوں سے ان پر عمل کرائیں۔ خلاف ورزی پر سخت باز پرس کریں۔ وقتاً فوقتاً مدرسہ میں آکر اساتذہ سے حالات ضرور معلوم کرتے رہیں۔

۳:...... تعطیلات کے ایام میں خاص طور پر بچوں کے اعمال و اخلاق کی پوری نگرانی رکھیں اور بری صحبت سے بچائیں۔

۴:...... نماز باجماعت کی پابندی ہر طالب علم کے لئے انتہائی ضروری ہے ترک جماعت کے لئے کوئی غیر شرعی عذر مسموع نہ ہوگا۔

۵:...... ہر طالب علم کے لئے اخلاق و اعمال، صورت و سیرت، وضع قطع اور لباس میں صلحاء امت کا اتباع ضروری ہے سگریٹ پینا، انگریزی بال رکھنا، داڑھی منڈانا یا خلاف شرع کٹانا قطعاً ممنوع ہے اپنے ساتھیوں یا

ملازمینِ مدرسہ سے لڑنا جھگڑنا، بدکلامی یا بداخلاقی سے پیش آنا، ایک دوسرے کی چغلی، عیب جوئی، غیبت کرنا، مذاق اڑانا، بے ہودہ مذاق کرنا بدترین عیوب ہیں' ان سے اجتناب کرنا ہر طالب علم کا فرض ہے۔

۶:...... اساتذۂ مدرسہ سے عقیدت و محبت، ان کی دل سے عزت و احترام، تحصیل علم اور استفادہ کی اولین شرط ہے۔ لہذا ہر طالب علم کا فرض ہے کہ وہ اساتذۂ کرام کا انتہائی احترام اور ان سے قلبی وابستگی پیدا کرے' اگرچہ وہ براہ راست اس کے استاذ نہ ہوں۔

۷:...... ہر طالب علم کو اپنی شکایات اور ضروریات اساتذہ کرام کے سامنے پیش کرنی چاہئیں' اگر کوئی ساتھی زیادتی کرے تو خود جواب نہ دے اور بدلہ نہ لے بلکہ اساتذہ کے سامنے پیش کر کے چارۂ جوئی کرے۔

۸:...... سبق سے غیر حاضری ناقابل معافی جرم ہے' ایسی شدید ضرورت میں جو سبق قضا کئے بغیر نہ پوری کی جاسکے' خود چھٹی کی درخواست دفتر کو دینا ضروری ہے' کسی کے ہاتھ درخواست بھیجنا ہرگز کافی نہ ہوگا۔ اسی طرح بیماری کی درخواست اس وقت منظور ہوگی جب سبق میں شرکت ناممکن یا زیادتی مرض کا موجب ہو۔

۹:...... دارالاقامہ میں مقیم طلبہ کے لئے مابین عصر و مغرب کے علاوہ کسی بھی وقت دارالاقامہ سے باہر جانے کے لئے ناظم دارالاقامہ سے اجازت لینا ضروری ہے۔

۱۰:...... جو طلبہ سیر و تفریح میں، احباب کی ملاقاتوں میں، غیر ضروری مہمان نوازی میں وقت ضائع کریں گے، تنبیہ کے بعد بھی اگر باز نہ آئے تو خارج کر دیئے جائیں گے' دارالاقامہ میں مہمان ٹھہرانے کی اجازت ہرگز نہ ہوگی۔

۱۱:...... اپنے احباب اور ملنے والوں کو بتلا دینا چاہئے کہ وہ صرف عصر و مغرب کے درمیان یا جمعہ کے دن ملاقات کے لئے آیا کریں۔

۱۲:...... جو طالب علم مطالعہ اور تکرار میں کوتاہی کرے گا' تنبیہ کے بعد اگر باز نہ آئے تو اس کو سزا دی جائے گی۔

۱۳:...... جو طالب علم تعلیم کے ساتھ ساتھ کوئی دوسرا مشغلہ مثلاً امامت، مؤذنی وغیرہ کوئی بھی آمدنی کا ذریعہ اختیار کریں گے' وہ مدرسہ کی امداد اور دارالاقامہ کی سکونت کے مستحق نہ ہوں گے' اسباق میں شرکت کی اجازت دی جائے گی' لیکن اگر وہ اسباق میں غیر حاضری کریں گے یا امتحانات میں شرکت نہ کریں گے تو وہ مدرسہ کے طالب علم شمار نہ ہوں گے۔

۱۴:...... ہر طالب علم کو چاہئے کہ جمعہ کے دن غسل کرنے اور کپڑے بدلنے سے پہلے اپنے حجرے اور برآمدہ کو صاف کرے' کوڑا مقررہ جگہ کے علاوہ اور کہیں نہ پھینکے، درس گاہ، حجرہ، برآمدہ کو خراب اور گندہ نہ

کرے، دیواروں پر نہ لکھے، پتھر اور ڈھیلے لے کر بیت الخلاء میں نہ جائے، پانی سے استنجا کرے، برتن یا کپڑے دھو کر جگہ کو صاف کردے، اپنے حجرہ کی تمام چیزوں کو سلیقہ اور قرینہ کے ساتھ رکھے، غرض صفائی، شائستگی، تہذیب و اخلاق اور دینداری کا مثالی نمونہ پیش کرے۔

۱۵:...... چونکہ مدرسہ طلبہ کی تمام تر ضروریات کی کفالت کرتا ہے، اس لئے طلبہ کا فرض ہے کہ وہ اپنا تمام تر وقت یکسوئی کے ساتھ تحصیلِ علم میں صرف کریں اور اپنی حوائج کو پورا کرنے کے لئے اور ذرائع کی جستجو نہ کریں، مدرسہ کی اجازت کے بغیر کسی بھی دعوت میں نہ جائیں۔

۱۶:...... مابین عصر و مغرب کے علاوہ بقیہ تمام اوقات میں خصوصاً شب میں دارالاقامہ یا درسگاہوں میں موجود ہونا ضروری ہے، اگر کسی وقت بھی دارالاقامہ کی حاضری لی گئی اور کوئی طالب علم موجود نہ ہوا تو وہ سخت سزا کا مستحق ہوگا۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے لگائے ہوئے چمنستانِ علم کی حفاظت فرمائے اور ہمیں اس کی خدمت کے لئے قبول فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

''علماء پر سب سے زیادہ ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ وہ کامل اخلاص اور پوری تندہی سے اس وقت کام کریں۔ وہ یہ سوچیں کہ اللہ تعالیٰ نے جو کچھ ان کو عزت دی ہے وہ سب کچھ رسول اللہ ﷺ کے دین مبین کا صدقہ ہے۔ مسلمانوں میں ہماری جو کچھ عظمت و احترام اور ادب ہے وہ سب اللہ کے دین سے وابستہ ہونے کی وجہ سے ہے۔ آج اس ملک میں اسلام پر جو کچھ گزر رہا ہے یا گزرنے والا ہے اس میں علماء کرام کیا کردار ادا کریں گی؟ دنیا کی آنکھیں اس کی طرف لگی ہوئی ہیں۔ علماء جو کچھ کریں گے تاریخ اپنے سفینوں میں اور قوم اپنے سینوں میں اس کو ہمیشہ محفوظ رکھے گی''۔ (بصائر و عبر۔ محرم الحرام ۱۳۸۹ھ)

# چوبیس سالہ سن وار فہرست طلبہ درجات عربیہ

۱۳۷۴ھ مدرسہ کا افتتاح درجہ تکمیل کے دس طلبہ سے ہوا۔ دوسرے سال صرف تکمیل وحدیث کے بارہ طلبہ تھے اور تیسرے سال نیچے کے سارے درجات کھول دیئے گئے۔ ذیل میں سن وار نقشہ پیش کیا جاتا ہے:

| سن | کل طلبہ | درجہ علیا | متخرجین | سن | کل طلبہ | درجہ علیا | متخرجین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۳۷۴ھ | ۱۰ | ۱۰ | ۷ | ۱۳۸۵-۸۶ھ | ۲۱۴ | ۲۵ | ۲۵ |
| ۱۳۷۴-۷۵ھ | ۱۹ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۳۸۶-۸۷ھ | ۲۰۶ | ۲۵ | ۲۵ |
| ۱۳۷۵-۷۶ھ | ۸۷ | ۱۵ | ۱۵ | ۱۳۸۷-۸۸ھ | ۲۲۸ | ۳۶ | ۳۶ |
| ۱۳۷۶-۷۷ھ | ۲۲۹ | ۲۰ | ۲۰ | ۱۳۸۸-۸۹ھ | ۱۸۷ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۱۳۷۷-۷۸ھ | ۸۵ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۳۸۹-۹۰ھ | ۱۷۹ | ۲۳ | ۲۳ |
| ۱۳۷۸-۷۹ھ | ۸۴ | ۲۰ | ۲۰ | ۱۳۹۰-۹۱ھ | ۱۸۳ | ۲۰ | ۱۹ |
| ۱۳۷۹-۸۰ھ | ۱۵۱ | ۲۸ | ۲۸ | ۱۳۹۱-۹۲ھ | ۱۵۷ | ۱۸ | ۱۸ |
| ۱۳۸۰-۸۱ھ | ۱۲۲ | ۱۷ | ۱۷ | ۱۳۹۲-۹۳ھ | ۳۲۴ | ۲۶ | ۲۶ |
| ۱۳۸۱-۸۲ھ | ۱۲۸ | ۱۸ | ۱۸ | ۱۳۹۳-۹۴ھ | ۳۱۸ | ۳۹ | ۳۹ |
| ۱۳۸۲-۸۳ھ | ۹۴ | ۳۲ | ۳۲ | ۱۳۹۴-۹۵ھ | ۳۵۶ | ۴۴ | ۴۴ |
| ۱۳۸۳-۸۴ھ | ۱۳۲ | ۱۹ | ۱۹ | ۱۳۹۵-۹۶ھ | ۳۸۴ | ۲۸ | ۲۸ |
| ۱۳۸۴-۸۵ھ | ۱۰۴ | ۲۰ | ۲۰ | ۱۳۹۶-۹۷ھ | ۳۸۴ | ۴۵ | ۴۵ |

## فارغین درجہ حفظ

پاکستان.................................................. ۱۱۱

غیر ملکی.................................................. ۳۰

کل تعداد.................................................. ۱۴۱

# فہرست فضلاءِ تخصص

جامعہ کے فضلاءِ تخصص نے جن موضوعات پر مقالات تحریر کئے، ان کی فہرست حسب ذیل ہے:

## التخصص فی الحدیث

| | |
|---|---|
| ۱۔مولوی محمد اسحاق سلہٹی | كتابة الحديث وأدوار تدوينه |
| ۲۔مولوی عبدالحکیم سلہٹی | وسائل حفظ الحديث وجهود الامة فيها |
| ۳۔مولوی محمد زمان ڈیروی | الكتب المدونة فى الحديث واصنافها و خصائصها |
| ۴۔مولوی عبدالحق ڈیروی | مصطلح الحديث واسماء الرجال والجرح |
| ۵۔مولوی حبیب اللہ مہمندی | الصحابة وماروه من الاحاديث |
| ۶۔مولوی محمد حبیب اللہ مختار | السنة النبوية والقرآن الكريم |
| ۷۔مولوی عبدالرؤف ڈھاکوی | السنة النبوية والامام الاعظم ابو حنيفه |
| ۸۔مولوی محمد انور شاہ بنوی | المسائل الستة من مصطلح الحديث |
| ۹۔مولوی مفیض الدین ڈھاکوی | حاجة الامة الى الفقه والاجتهاد |
| ۱۰۔مولوی مہر محمد میانوالی | الكوفة وعلم الحديث |
| ۱۱۔مولوی عبدالغفور سیالکوٹی | الامام الطحاوى وميزاته فى الحديث بين محدثى عصريه |
| ۱۲۔مولوی عبدالقادر کھلنوی | ايضا |
| ۱۳۔مولوی نورالحق بریسالی | عبد الله بن مسعود من بين فقهاء الصحابة وامتيازه فى الفقه |
| ۱۴۔مولوی محمد امین اورکزئی | مسانيد الامام ابى حنيفة ومروياته من المرفوعات والآثار |
| ۱۵۔مولوی اظہارالحق چاٹگامی | مشائخ ابى حنيفة واصحابه |
| ۱۶۔مولوی محمود الحسن میمن شاہی | الامام ابو يوسف محدثا وفقها |

## التخصص فی الفقه الاسلامی

| | |
|---|---|
| ۱۔مولوی عبدالسلام چاٹگامی | بيع الحقوق فى التجارات الرائجة اليوم وتحقيقها |
| ۲۔مولوی مفیض الدین ڈھاکوی | فقه ابن مسعود |
| ۳۔مولوی احسان اللہ سواتی | القضاء فى الاسلام |

| | |
|---|---|
| ۴-مولوی غلام مصطفیٰ سلہٹی | موافقات ابی حنیفة واحمد |
| ۵-مولوی محمد قاسم بہاولنگری | موافقات ابی حنیفة والشافعی |

مندرجہ ذیل حضرات کے مقالے زیر ترتیب ہیں:

| | |
|---|---|
| ۱-مولوی محمد داود ہزاروی | شرح قول الامام الشافعی الناس کلھم عیال فی الفقه علی ابی حنیفة |
| ۲-مولوی سعید الرحمٰن بہاولپوری | فقه ابی حنیفة وشورائیت مذھب ابی حنیفة |

## التخصص فی الدعوة والارشاد

مندرجہ ذیل حضرات کے مقالے زیر ترتیب ہیں:

| | |
|---|---|
| ۱-مولوی رضاء الحق مردانی | اسلام وعیسائیت |
| ۲-مولوی اسد اللہ سرگودھوی | الدعوة الاسلامية و آباؤنها |
| ۳-مولوی محمد طیب کشمیری | ختم نبوت |
| ۴-مولوی خلیل احمد ملتانی | اسلام کا معاشرتی نظام |

''جس طرح انبیاء کا مذہب تھا کہ توحید کی علمبرداری کریں، دنیا سے کفر وشرک کو مٹائیں اور دعوت الی اللہ کے لئے جدوجہد کریں۔ ٹھیک اسی طرح علوم نبوت کے وارثین کا فرض منصبی ہے کہ ایمان وکفر کی تمیز کرائیں اور ایک دوسرے کی حدود کو متعین کریں''۔ (بصائر دعبر، رمضان المبارک)

مولانا محمد یوسف لدھیانوی

# حضرت شیخؒ اور
# طحاوی شریف

حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری نور اللہ مرقدہ کو حق تعالیٰ شانہ نے جن خصوصی انعامات سے نوازا، ان میں سے ایک خاص الخاص انعام علوم حدیث اور انفاس نبویہ کی خدمت ہے۔ تعلیم سے فراغت کے بعد حق تعالیٰ شانہ آپ سے کسی نہ کسی طرح حدیث کی خدمت لیتے رہے' قریباً نصف صدی تو حدیث شریف کی تدریس میں گزری، اس کے علاوہ آپ نے علم حدیث پر جو علمی مآثر چھوڑے ہیں' ان کی مختصر تفصیل یہ ہے:

۱:...... بخاری شریف کی مشہور شرح ''فیض الباری '' جو آپ کے شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ کے افادات کا مجموعہ ہے، اسے مرتب تو حضرت مولانا سید بدر عالم میرٹھی ثم مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا تھا، لیکن اس کی تالیف میں بھی حضرت بنوری نور اللہ مرقدہ کے مشورے اور علمی افادات شریک رہے۔ اس سلسلہ میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ بعض عجیب لطائف بھی سنایا کرتے تھے اور پھر اس کی طباعت اور تقدیم کا سارا کام حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کیا اور قریباً ایک سال تک اس میں منہمک رہے۔

۲:...... جامع ترمذی کی شرح ''معارف السنن '' تالیف فرمائی۔ یہ حضرت مفتی ولی حسن صاحب مدظلہ کے مقالہ کا مستقل موضوع ہے۔

۳:...... اپنے ادارہ میں تخصص فی الحدیث کا شعبہ قائم فرمایا' جو اپنے کام کی نوعیت کے اعتبار سے شاید پورے عالم میں منفرد مقام رکھتا ہے۔ تخصص فی الحدیث کے شرکاء سے حدیث کے انتہائی اہم موضوعات پر مقالات لکھوائے، جن کی اہمیت وافادیت کا صحیح اندازہ اشاعت کے بعد ہی امت لگا سکے گی۔

۴:...... جامع ترمذی کی تقریر ''العرف الشذی '' کی تصحیح بھی فرمائی، جس کا نسخہ محفوظ ہے۔

۵:...... جامع ترمذی کے ''وفی الباب '' کا کام شروع فرمایا' جس کی تکمیل آپ کے تلمیذِ رشید مولانا

حبیب اللہ صاحب مختار فرما رہے ہیں ۔ (اس پر "لب اللباب" کے نام سے مستقل مقالہ ملاحظہ فرمائیے )۔

۶:... سنن ابوداؤد کے مشکل مقامات پر تعلیقات وحواشی بھی تحریر فرمائے' یہ غیر مطبوعہ شکل میں محفوظ ہیں۔

۷:...نصب الرایہ کی طباعت، تقدیم اور تحشیہ کی خدمت۔

۸:... امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ کی شرح "معانی الآثار" کی خدمت کا آغاز فرمایا۔ ذیل میں اسی کا تعارف مقصود ہے۔

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ کی عبقریت اور فقہ وحدیث میں ان کی مہارت و حذاقت کے بڑے مداح تھے۔ فرماتے تھے کہ: ان کے معاصرین میں بھی کوئی ان کا ہمسر نہیں تھا اور بعد کے محدثین میں سے کسی کو ان کے مقام رفیع تک رسائی نصیب نہیں ہوئی۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے تخصص فی الحدیث کے بعض شرکاء کو مقالہ نویسی کے لئے یہ موضوع دیا تھا۔ "الامام الطحاوی ومیزاتہ بین معاصریۃ" یعنی امثال ونظائر سے یہ ثابت کیا جائے کہ امام طحاوی کو ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ' ابن خزیمہ رحمۃ اللہ علیہ' محمد بن نصر رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ معاصرین پر کن کن امور میں فوقیت حاصل ہے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ: دارقطنی رحمۃ اللہ علیہ' بیہقی رحمۃ اللہ علیہ اور خطیب تینوں مل کر حدیث میں طحاوی رحمۃ اللہ علیہ کے ہم سنگ ہوتے ہیں' مگر تفقہ اور عقلیت میں طحاوی رحمۃ اللہ علیہ کا پلہ پھر بھی بھاری رہتا ہے۔

امام طحاوی کی تالیفات میں شرح "معانی الآثار" امت کے سامنے موجود ہے' جو فقہ وحدیث کا "مجمع البحرین" ہے۔ مگر افسوس ہے کہ اب تک دیگر کتب حدیث کی طرح اس کی خدمت نہیں ہوسکی اور اگر ہوئی تو امت کے سامنے نہیں۔ حافظ بدرالدین عینی رحمۃ اللہ علیہ نے مدۃ العمر اس کا درس دیا اور اس کی تین شرحیں لکھیں' لیکن حیرت ہے کہ ان میں سے کوئی بھی حلیۂ طباعت سے آراستہ نہیں ہوئی اور کئی نامور اہل علم نے اس پر کام کیا' مگر کسی کی محنت منظر عام پر نہیں آئی۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ محسوس فرماتے تھے کہ اس پر مندرجہ ذیل پہلوؤں سے کام کرنے کی ضرورت ہے۔

الف:... رجال سند کی تحقیق: جس کی روشنی میں حدیث کا مرتبہ متعین ہوسکے۔

ب:... متون کی تخریج: جس سے ایک طرف تو امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ کی ہر روایت کے متابعات و شواہد سامنے آجائیں اور طحاوی رحمۃ اللہ علیہ کی احادیث کے قبول کرنے میں بعض لوگوں کو جو کھٹکا ہے' وہ دور ہوجائے، دوسرے حدیث کے متعدد طرق میں وارد شدہ الفاظ بیک نظر سامنے آنے سے حدیث کی مراد بھی واضح ہوجائے۔ اسی کے ساتھ دیگر کتب حدیث میں اس حدیث کی نشاندہی کرنے سے ان کتابوں کی شروح کی طرف مراجعت آسان ہوجائے۔

ج:...... امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ ائمہ احناف کے مسلک کی تصریح کر جاتے ہیں اور دیگر مجتہدین کے مذاہب کی طرف اجمالاً اشارہ کر جاتے ہیں، مگر ہر مذہب کے قائلین کی تصریح نہیں فرماتے۔ ضرورت ہے کہ اس اجمال کو رفع کیا جائے۔

د:...... امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ نے قریباً ہر مسئلہ میں احادیث وآثار کے علاوہ "وجہ النظر" کے ذیل میں عقلی دلیل کا التزام فرمایا ہے جو خاصی دقیق اور مشکل ہوتی ہے' اس کی تہذیب و تنقیح کر کے مقصد کی توضیح کی جائے۔

ھ:...... حضرات متقدمین کے کلام میں اکثر طوالت ہوتی ہے' جس سے بعض دفعہ مبتدی کو فہم مطالب میں دقت پیش آتی ہے' اس لئے ضرورت ہے کہ طحاوی کے ہر باب کے مقاصد کی تلخیص کی جائے۔ یہ کام متقدمین میں سے حافظ زیلعی رحمۃ اللہ علیہ کر چکے ہیں' لیکن ان کی یہ تالیف دستیاب نہیں اور ماضی قریب میں حضرت مولانا حسین علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اس کی تلخیص کی' مگر بہت زیادہ اختصار کی وجہ سے مفید عام نہ ہو سکی۔

و:...... یہ بھی ضرورت ہے کہ ہر باب کی احادیث و آثار کی فہرست مرتب کر دی جائے کہ اتنی مرفوع ہیں، اتنی مراسیل، اتنی موقوف اور اتنی مکرر۔

ز:...... اور سب سے اہم ترین ضرورت یہ ہے کہ شرح معانی الآثار کے متن کی تصحیح کی جائے، کیونکہ اس میں بکثرت اغلاط ہیں۔ بعض اغلاط تو ایسی ہیں جن سے عبارت ناقابل فہم بن گئی ہے یا مفہوم بالکل مسخ ہو چکا ہے اور تعجب ہے کہ حافظ جمال الدین زیلعی رحمۃ اللہ علیہ اور ان جیسے دوسرے اکابر بھی بعض جگہ ان غلطیوں سمیت نقل کرتے ہیں، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کے سامنے جو نسخہ تھا' اس میں بھی یہ اغلاط موجود تھیں۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ چاہتے تھے کہ مندرجہ بالا امور کو پیش نظر رکھ کر طحاوی شریف پر کام کیا جائے' چنانچہ آپ نے اپنے تلمیذ سعید مولانا محمد امین صاحب زید مجدہ کو اس کام پر مامور فرمایا' شروع میں رجال کی تحقیق پر بھی کام ہوتا رہا' چنانچہ کتاب الطہارت تک کوئی ہزار کے قریب رجال کی چھان بین ہوئی' لیکن چونکہ طحاوی رحمۃ اللہ علیہ کے رجال عموماً صحاح ستہ کے رجال ہیں اور ان پر کافی کام ہو چکا ہے' اس لئے تحقیق رجال کا کام فی الحال رکوا دیا۔

اب مولانا موصوف طحاوی شریف پر جو کام کر رہے ہیں' اس کا انداز یہ ہے۔

اولاً:...... ہر باب کی تلخیص۔

ثانیاً:...... اسی تلخیص کے ضمن میں مذاہب ائمہ کا بیان۔

ثالثاً:...... ائمہ اربعہ کے مذاہب ان کی کتب فقہ سے بقید حوالہ نقل کرنا۔

رابعاً:...... زیر بحث باب کے آثار کی تعداد اور تفصیل۔

خامساً:...... نمبروار باب کی ہر حدیث کی تخریج۔

سادساً:..... اصل کتاب کی حتی المقدور تصحیح۔

سابعاً:..... حضرت اقدس نور اللہ تعالیٰ مرقدہ کے آخری ایامِ زندگی میں خواہش کے مطابق ہر باب کے آخر میں اس بحث سے متعلق حنفیہ کی مؤید احادیث اور آثار کا اضافہ کیا جو ''شرح معانی الآثار'' میں نہیں۔

مناسب ہوگا کہ مولانا موصوف کی تلخیص کا ایک نمونہ یہاں بیان کردیا جائے۔ طحاوی شریف میں تین طلاق بیک وقت دینے کی بحث کئی صفحات پر محیط ہے، اس کی تلخیص صرف ایک صفحہ میں کی گئی ہے، جس میں ائمہ کے مذاہب و دلائل بھی آگئے ہیں، حدیثی، فقہی ابحاث کو بھی سمیٹ لیا گیا ہے، اور اس باب کی احادیث کی تعداد کے ساتھ مذاہب کی کتابوں کے حوالے بھی دے دیئے گئے ہیں۔ تلخیص کا نمونہ حسبِ ذیل ہے۔

### باب الرجل يطلق امرأته ثلثا معًا

زعم أهل الظاهر والزيدية ان من طلق امرأته فى طهر لاجماع فيه فهى واحدة ويحكى ذلک عن طاوس، وعطاء، وعمرو بن دينار، وأبى الشعثآء وابن جبير، وابن اسحٰق، وابن أرطاة، وابن مقاتل، وغيرهم، واحتجوا بحديث ابن عباس رضى الله عنه : ''كان الثلاث تجعل واحدة على عهد النبى صلى الله عليه وسلم وابى بكر رضى الله عنه وثلاثًا من إمارة عمر رضى ا لله عنه'' ولان التطليق ثلاثًا خلاف ماأمر الله تعالىٰ به فلاينفذ، كما إذا أمر رجل رجلا ان يطلق امرأته كذا علىٰ صفة كذا فخالف أمره، وعندالجهور تقع الثلث وبه قالت الأربعة، والاوزاعى، والثورى، واسحٰق، وعامة فقهآء، الأمصار، وانعقد عليه اجماع الصحابة فى عهد عمر. وصح عن غير واحدٍ من الصحابة : منهم ابن عباس راوى حديثهم ذالک. ثم فى حديثه : ''فلما كان زمان عمر قال : أيها الناس! قد كان لكم اناءة وانه من تعجل اناءة الله فى الطلاق ألزمناه''. فخاطب بذالک الناس جميعا، وفيهم من علم ماثبت فى ذالک عن النبى صلى الله عليه وسلم. ولم ينكر عليه منكر، فكان ذالک أكبر حجة على نسخ ماكان، لان اجماعهم على فعل كما يكون حجة، فكذالک اجماعهم على القول، وكما ان اجماعهم فى النقل معصوم عن الخطاء، فكذالک اجماعهم على رأيٍ محفوظ عن الزلة. ونظائر ذالک كثيرة، منها تدوين الدواوين، والمنع عن بيع ام الولد، والتوقيت فى حد الخمر. وكل ذالک لم يكن فى اول الأمر، ثم أجمعوا عليها لسنوح دليل يرشدهم إلى ذالک. وقد اجيب عن حديثهم باجوبة اخرىٰ، منها : ضعفه من حيث الاسناد. ومنها : انه فى طلاق البتة فجعلها بعض الرواة ثلثا

حسب رأيه. والجواب عن نظرهم أن الواجب بالمخالفة إنما هو التاثم، و هذا لاينا في ان نلزمهم ماالتزموه. لانهم فعلوا مافعلوه لانفسهم، بخلاف الوكيل فانه يفعل مايفعل عن المؤكل ويحل في افعاله محله فاذا فعل خلاف ماأمره لم ينفذ. وقد رأينا اشيآء نهى الله سبحانه عنها' ثم اوجب على من ارتكبها أحكاماً، كالظهار، فانه منكر من القول وزور، ومع ذالک تحرم به المرأة وتجب الكفارة. ونهى رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم عن طلاق الحائض ثم أمر ابن عمر بالرجوع لما طلقها. والرجوع لايكون الا بعد الوقوع، وهذا بخلاف أمر النكاح، فانه لاينعقد إذا كان على خلاف ماأمر الله تعالىٰ كالنكاح في العدة' لان النكاح وكذا سائر العقود لايمكن الدخول فيها الا كما أمر، واما الخروج عنها فيمكن بغير ما امر ايضًا كالصلوٰة لايدخل فيها إلا كما أمره'، ويخرج منها بأكل و شرب وكلام وغير ذالک مما ينا في الصلوٰة، فمن فعلها خرج من صلوٰته' وان كان اثما للمخالفة هذا. والله سبحانه اعلم.

وجميع ما في الباب (٢٠) أثرا، المرفوع منها خمسة والثلثة منها معلقة وغيرها موقوفة. وراجع للمذاهب المعالم ٣/٣٣٨-٣٣٩- المبسوط للسرخسي ٦/٥٧. وبداية المجتهد ٢/٦٠- والمغنى ٧/١٠٤ ثم أعلم ان في السئلة مذهبًا ثالثاً وهو مذهب الامامية فانهم قالوا : لايقع شئى.

اس تلخیص کے بعد باب کی ایک ایک حدیث کی تخریج شروع ہوتی ہے اوراس ضمن میں حدیث کے طرقِ صحیحہ،ضعیفہ اورمعللہ پر بھی تنبیہ کردی گئی ہے۔تخریج کے سلسلہ میں یہ بتانا بھی ضروری ہوگا کہ مرفوع احادیث تو اکثر و بیشتر صحاح،سنن،مسانید اورمعاجم میں مل جاتی ہیں اوران کی تخریج کی جاسکتی ہے' مگرطحاوی شریف میں آثارِصحابہ بھی بکثرت ہیں اور کتبِ حدیث سے ان کے مآخذتلاش کرنے میں بڑی مشکل پیش آتی ہے۔اس لئے کہ کتبِ احادیث میں آثار کی تخریج بہت کم ہوئی ہے۔مصنف عبدالرزاق،مصنف ابن ابی شیبہ، سنن سعید بن منصور وغیرہ میں آثارِصحابہ وتابعین کااچھاذخیرہ جمع ہوگیا ہے' لیکن مؤخرالذکر دونوں اہم مراجع مکمل صورت میں شائع نہیں ہوئے۔مؤلف نے آثار کے تتبع میں ایک طرف تو ان کتابوں کی مراجعت کی، دوسری طرف سننِ بیہقی،سننِ دارقطنی، المحلی لابن حزم، جامع البیان فی تفسیر القرآن للطبری رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ سے فائدہ اٹھایااوراس پر مستزاد یہ کہ اس سلسلہ میں مندرجہ ذیل دفاتر کابالاستیعاب مطالعہ کیا۔

۱:......تاریخ بغداد خطیب بغدادی ۱۴مجلدات

| | | |
|---|---|---|
| ۲:.....حلیۃ الاولیاء | ابونعیم اصفہانی | ۱۰مجلدات |
| ۳:.....طبقات | ابن سعد | ۸مجلدات |
| ۴:.....تاریخ کبیر | امام بخاری | ۸مجلدات |
| ۵:.....الکنی | ابوبشر دولابی | ۲مجلدات |
| ۶:.....معجم صغیر | طبرانی | ۱جلد |
| ۷:.....تاریخ جرجان | حمزہ سہمی | ۱جلد |

اور پھر ان سات کتابوں کی تمام احادیث و آثار کو کتب حدیث و فقہ کی ترتیب میں مرتب کیا۔ مولانا موصوف نے تو صرف اپنی تخریج کے لئے یہ کام کیا تھا' مگر یہ بجائے خود ایک ایسا علمی کارنامہ ہے جس پر علمی دنیا کو ممنون ہونا چاہئے اور اگر یہ محنت مطبوعہ شکل میں سامنے آجائے تو اہل علم کے لئے گرانقدر تحفہ ہوگا۔

حافظ بدرالدین عینی رحمۃ اللہ علیہ کی شرح طحاوی کا نسخہ مصر میں موجود ہے اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ ایک مدت سے اس کے حصول کے لئے کوشاں تھے' الحمدللہ کچھ عرصہ پہلے اس کی مائیکروفلم پہنچ گئی ہے اور اب مولانا محترم اپنی تخریج کا حافظ بدرالدین کی تخریج سے مقابلہ کر رہے ہیں' تاکہ اگر اپنے کام میں نقص ہو تو اس سے اس کا تدارک کرلیا جائے۔ مناسب ہوگا کہ اس مقابلے کا بھی ایک نمونہ قارئین کے سامنے آجائے۔

''باب سور الھرۃ'' میں حدیث ابی قتادہ رضی اللہ عنہ کے لئے حافظ عینی رحمۃ اللہ علیہ نے ترمذی، نسائی، ابن ماجہ، صحیح ابن حبان، مستدرک حاکم، ابن خزیمہ اور ابن مندہ کا حوالہ دیا ہے' جبکہ ہمارے مولانا محمد امین صاحب زیدمجدہٗ مندرجہ ذیل حوالوں سے اس حدیث کی تخریج کر چکے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱:.....موطا مالک | ص:۸ |
| ۲:.....موطا محمد | ص:۸۳ |
| ۳:.....شافعی: کتاب الام | ج:۱ص:۶ |
| ۴:.....عبدالرزاق | ج:۱۰ص:۱۰۱ |
| ۵:.....مسند احمد | ج:۵ص:۳۰۳/ ۳۰۹ |
| ۶:.....ابوداؤد | ج:۱ص:۱۱۔۱۲ |
| ۷:.....نسائی | ج:۱ص:۳۶ |
| ۸:.....ابن ماجہ | ص:۳۰ |
| ۹:.....مسند حمیدی | ص:۴۳۰ |

| | |
|---|---|
| ۱۰:......ابن خزیمہ | ج:۱ص:۵۵ |
| ۱۱:......ابن سعد | ج:۸ص:۴۷۸ |
| ۱۲:......ابن ابی شیبہ | ج:۱ص:۳۱ |
| ۱۳:......ابن حبان: بحوالہ موارد الظمآن | ص:۶۱ |
| ۱۴:......ابن جارود | ص:۳۰ |
| ۱۵:......بیہقی | ج:۱،ص:۲۴۵/۲۶۶ |
| ۱۶:......بغوی | ج:۲،ص:۶۹ |
| ۱۷:......ابن مندہ بحوالہ نصب الرایہ | ج:۱ص:۱۳۷ |
| ۱۸:......دارمی | ص:۱۰ |

اور ہر حوالہ کی تخریج کے ساتھ اس کے طریق اور متن کے الفاظ کی طرف بھی مختصر اشارہ کیا گیا ہے۔ یہ اس باب کی اٹھارہ احادیث میں سے صرف ایک حدیث کی تخریج کی مثال ہے۔ اس سے مؤلف کی محنت کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ بحمد اللہ تعالیٰ اب تک یہ کام کتاب المناسک تک ہو چکا ہے' حق تعالیٰ اس کی تکمیل فرمائے اور یہ امت کے سامنے آجائے تو یہ ایک عظیم علمی وفقہی اور حدیثی خدمت ہوگی اور یہ حضرت الشیخ بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہ کے مآثر کا صرف ایک گوشہ ہے۔

......☆......☆......☆......

مولانا محمد حبیب اللہ مختار

## حضرت شیخؒ ۔۔۔اور

جامع ترمذی صحاح ستہ میں اپنے طرز کی منفرد کتاب ہے' جو خصوصیات اس میں ہیں، دوسری کتابوں میں کم پائی جاتی ہیں۔ احادیث کو حسنِ سیاق سے پیش کرنا، علوم حدیث کا تذکرہ، اسماء و کنٰی کا بیان، جرح و تعدیل، ذکرِ مذاہب ائمہ اور دیگر علل و مسائل کا تذکرہ وغیرہ ایسی اہم خصوصیات ہیں جن میں ان کا کوئی شریک نہیں۔

حدیث کے طالب علم کے لئے جامع ترمذی سے زیادہ نفع بخش کتاب ذخیرہ حدیث میں نہیں پائی جاتی۔ امام ترمذی رحمہ اللہ نے حدیث اور فقہ حدیث دونوں کو یکجا کر دیا ہے۔ ایک یا چند احادیث ذکر کر کے فقہاء کے اقوال و آراء اور ان کے تعامل کو ذکر کرتے ہیں' ساتھ ہی حدیث کا درجہ صحت یا ضعف، حسن یا غرابت کے اعتبار سے متعین کرتے ہیں' اگر سند میں کوئی علت قادحہ ہو تو اسے بھی ذکر کرتے جاتے ہیں' طرقِ حدیث ذکر کر کے اس کے فائدہ کو اور بڑھا دیا ہے۔

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے اسی مخصوص طرز کی وجہ سے اپنی کتاب میں امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے طرز کو بھی اپنایا ہے کہ فقہ حدیث کو ذکر کیا اور امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ کے طرز کو بھی لیا کہ اس باب سے متعلق احادیث اور اس کے طرق کو یکجا کر دیا۔ مزید یہ کہ متداول و غیر متداول، معمول بہ و غیر معمول بہ مذاہب کو بھی نقل کر دیا ہے۔

امام ابواسمٰعیل عبداللہ بن محمد انصاری رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے جامع ترمذی کا تذکرہ آیا تو انہوں نے فرمایا:

''جامع ترمذی میرے نزدیک صحیح بخاری و صحیح مسلم سے زیادہ مفید ہے' اس لئے کہ بخاری

ومسلم سے صرف متبحر عالم ہی فائدہ اٹھا سکتا ہے، لیکن ترمذی سے ہر شخص فائدہ حاصل کرسکتا ہے۔'' (شروط الائمۃ الستۃ، صفحہ:۱۶)

ابن الاثیر لکھتے ہیں:

''صحیح ترمذی بہترین کتاب ہے، بے انتہاء مفید ہے، عمدہ ترتیب ہے، تکرار بہت کم ہے۔ اس میں وہ خصوصیات پائی جاتی ہیں جو اور کتابوں میں نہیں، مثلاً: مذاہب کا تذکرہ، طریقِ استدلال کا بیان، ساتھ ہی حدیث کے اقسام صحت، حسن اور غریب ہونے کے اعتبار سے، نیز جرح وتعدیل کا تذکرہ بھی۔''(۱)

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے جب اپنی کتاب مکمل کی تو حجاز، عراق اور خراسان کے علماء کے سامنے پیش کی، سب نے اسے پسند کیا اور سراہا۔ امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''جس شخص کے گھر میں یہ کتاب موجود ہو تو گویا اس کے گھر میں بولتا ہوا زندہ نبی موجود ہے۔''

نیز فرمایا:

''اس کتاب میں، میں نے ان احادیث کو ہی لیا ہے جس پر کسی نہ کسی فقیہ نے عمل کیا ہو۔''(۲)

ابوجعفر بن الزبیر لکھتے ہیں:

''حدیثی فنون میں امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کو وہ مقام حاصل ہے جس میں کوئی ان کا ہم پلہ نہیں۔''(۳)

امام ابوعبداللہ محمد بن عمر بن رشید جامع ترمذی کے علوم اجمالی طور سے اس طرح شمار کراتے ہیں:

۱:......احادیث کی ابواب پر ترتیب۔ ۲:......بیانِ مذاہب وفقہِ حدیث۔

۳:......عمل احادیث کا تذکرہ اور صحیح وغیر صحیح کا بیان۔

۴:......اسماء وکنٰی کی توضیح۔ ۵:......جرح وتعدیل۔

۶:......صحابی وغیر صحابی کا امتیاز۔ ۷:......حدیث کے راویوں کا شمار۔(۴)

حافظ ابن سید الناس ان علوم پر کچھ اور علوم کا اضافہ اس طرح کرتے ہیں:

۸:......شذوذ کا بیان۔ ۹:......موقوف کا تذکرہ۔

۱۰:......مدرج کی وضاحت۔(۵)

حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ کا ایک قیمتی مضمون دمشق کے مجلہ المجمع العلمی العربی میں شائع ہوا تھا، جس میں

(۱)......جامع الاصول (۱-۱۴) (۲)......تذکرۃ الحافظ (۲-۱۸۸)
(۳)......قوت المغتذی (ص:۵،۶) (۴)......قوت المغتذی (ص:۱۵)
(۵)......قوت المغتذی (ص:۱۵،۱۶)

شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے امام ترمذی کی کتاب کی خصوصیات پر محدثین وآئمہ کے کلام کو سامنے رکھتے ہوئے تفصیل سے روشنی ڈالی ہے' ذیل میں اس کا خلاصہ پیش کیا جاتا ہے:

۱:......امام ترمذی نے اپنی کتاب میں احادیث نبوی کی آٹھ قسموں کو جمع کردیا ہے۔

۱-عقائد ودینی اصول۔ ۲-شرعی احکام، عبادات ومعاملات اور حقوق العباد سے متعلق احادیث۔

۳-تفسیر قرآن۔ ۴-آداب واخلاق۔ ۵-سیرت وشمائل نبوی ﷺ

۶-مناقب صحابہ رضی اللہ عنہم۔ ۷-علاماتِ قیامت سے متعلق احادیث۔

۸-رقاق، وعظ ونصیحت اور ترغیب وترہیب سے متعلق احادیث (جسے کتاب الزہد کا نام دیا جاتا ہے) اور ترمذی کی کتاب الزہد کی نظیر صحاح ستہ میں نہیں ملتی۔

یہ اقسام اگرچہ صحیح بخاری میں بھی ہیں' لیکن وہ شروط کی سختی کے سبب احادیث کے ذخیرہ کو جمع نہ کرسکے۔ ترمذی کی کتاب الزہد، کتاب الدعوات، کتاب التفسیر کا مقابلہ بخاری کے ان ابواب سے کریں، حقیقت کھل کر سامنے آجائے گی۔

۲:......ترمذی نے احادیث پر صحت، حسن' غرابت اور ضعف کے اعتبار سے جو حکم لگایا ہے وہ پڑھنے والوں اور تحقیق کرنے والوں کے لئے بہت نافع اور اہم چیز ہے۔

۳:......امام ترمذیؒ نے اپنی کتاب میں ائمہ کے مذاہب اور امت کے تعامل کو خوب عمدگی سے اس طرح بیان کیا ہے کہ اختلافی مسائل بیان کرنے والی دیگر کتب احکام وغیرہ بہت سی کتابوں سے مستغنی کردے۔ امام ترمذی کی یہ ایسی خصوصیت ہے جس میں کوئی بھی ان کا شریک نہیں۔ صحابہ وتابعین کے مذاہب پر مطلع ہونا اور ایسے مذاہب جن پر عمل متروک ہوچکا ہے، جیسے کہ شام کے امام اوزاعی، عراق کے امام سفیان ثوری، خراسان کے امام اسحاق ابن ابراہیم مروزی وغیرہ حضرات کے مذاہب پیش کرنا' یہ بڑا دقیق ونادر علم ہے جس پر لوگ صرف امام ترمذی اور ان کے کتاب کے ذریعہ ہی مطلع ہوسکتے ہیں۔

۴:......امام ترمذیؒ نے فقہاء امت کے مذاہب کو دو قسموں پر تقسیم کیا اور ہر قسم کے لئے الگ باب قائم کیا ہے' جس میں اس مسئلہ کو ثابت کرنے والی حدیث کو ذکر کیا ہے اور اس طرح سے احکام سے متعلق متعارض احادیث کو دو باب میں تقسیم کردیا۔ امام ترمذیؒ بسا اوقات ایک قسم کی تائید کرتے ہیں اور اس کا تفقہ یا تحدیث یا تعامل کے اعتبار سے راجح قرار دیتے ہیں یا دونوں میں جمع ہوسکے تو تطبیق دے دیتے ہیں۔

۵:......سند میں مذکور رواۃ اگر کنیت کے ساتھ ہوں تو ان کا نام بتلادیتے ہیں اور اگر نام سے مذکور ہوں تو ان کی کنیت۔ عام طور سے ایسا اس مقام پر کرتے ہیں جہاں غموض اور خفاء یا ضرورت ہو۔ علماء حدیث نے اس

موضوع پر مستقل کتابیں لکھی ہیں۔ جن میں دولابی کی کتاب ''الاسماء و الکنی'' سب سے عمدہ کتاب ہے۔

۶:...... روایات ذکر کر کے امام ترمذیؒ جرح وتعدیل کرتے ہیں اور کسی خاص شرط کے پابند نہ ہونے کی تلافی اس جرح وتعدیل سے کیا کرتے ہیں اور حدیث کا درجہ صحت، حسن اور غرابت کے اعتبار سے متعین کر کے اس کمی کو پورا کر دیتے ہیں۔

۷:...... امام ترمذیؒ حدیث نقل کرنے کے بعد بسا اوقات نہایت عمدہ حدیثی ابحاث اور اسنادی فوائد لاتے ہیں جو اور کتابوں میں نہیں پائے جاتے' چنانچہ حدیث کے موصول، مرسل، موقوف اور مرفوع ہونے کو بتلاتے ہیں کہ راویٔ حدیث صحابی ہے یا تابعی اور حدیث کا درجہ کیا ہے؟

۸:...... عام طور سے امام ترمذیؒ ہر باب میں حدیث کے متعدد طرق اور ساری روایات ذکر کرنے کے بجائے صرف ایک حدیث ذکر کرتے ہیں اور ایک طریق ہی لاتے ہیں' خصوصاً احکام سے تعلق رکھنے والی احادیث میں۔ اسی لئے جامع ترمذی میں احادیثِ احکام کا ذخیرہ کم ہے' البتہ اس کی تلافی وہ اس طرح کرتے ہیں کہ اس باب اور موضوع سے متعلق دیگر جن صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین سے احادیث مروی ہیں۔ ان کو ذکر کر دیتے ہیں اور اس طرح سے اس موضوع یا اس باب میں جتنے صحابہ سے احادیث ہوتی ہیں' ان کی تعداد معلوم ہو جاتی ہے جو ائمہ نقد ومحققین کے یہاں بڑی قابل قدر خدمت ہے اور ذوق قدیم وجدید دونوں کے لئے بڑی پر کیف خدمت ہے۔ وہ ''وفی الباب عن فلان و فلان'' کہہ کر اس استیعاب سے نام گنوا دیتے ہیں کہ جس کی تفتیش اور تخریج کے لئے ہزاروں صفحات اور بیسیوں بڑی بڑی جلدوں کا مطالعہ کرنا پڑتا ہے' لیکن پھر بھی بعض اوقات وہ حدیث نہیں ملتی۔

امام ترمذیؒ کی ''وفی الباب'' والی احادیث کی تخریج حافظ ابن حجر عسقلانیؒ نے ''اللباب'' نامی کتاب میں کی، لیکن سیوطیؒ اس کو ذکر کر کے لکھتے ہیں کہ مجھے وہ کتاب مل نہیں سکی۔ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ میں نے حرمین شریفین، قاہرہ اور استانہ کے عظیم الشان کتب خانوں میں اسے تلاش کیا' لیکن ''اللباب'' نہ مل سکی۔ حافظ ابن حجرؒ سے پہلے ان کے شیخ حافظ عراقیؒ نے بھی امام ترمذیؒ کی فی الباب والی حدیث کی تخریج کی تھی' لیکن وہ بھی کہیں دستیاب نہیں ہے۔ حافظ ابن سید الناس یعمری اور حافظ عراقیؒ نے اپنی شروح میں مافی الباب کی تخریج کا التزام کیا ہے۔

۹:...... امام ترمذیؒ مشکل احادیث کی گاہے بگاہے تفسیر وتاویل بھی کرتے جاتے ہیں' کبھی اپنے الفاظ میں اور کبھی ائمہ فن کے کلام سے' جیسے کتاب الزکوٰۃ میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث: ان اللہ یقبل الصدقة ویأخذھا بیمینه الخ ذکر کی اور فرمایا کہ: اہل علم اس حدیث اور اس جیسی ذات وصفات سے متعلق

احادیث کے بارے میں یہ فرماتے ہیں: ان احادیث میں جس طرح آیا ہے اسی طرح تسلیم کیا جائے گا۔ اس کی کیفیت نہیں معلوم کریں گے۔ امام مالک بن انسؒ، سفیان ثوری اور عبداللہ بن مبارکؒ وغیرہ حضرات اس جیسی صفاتِ الٰہیہ سے متعلق احادیث کے بارے میں فرماتے ہیں کہ بغیر کیفیت اور حقیقت بیان کئے اسی طرح اس کو مان لو، یہی علماء اہلِ سنت والجماعت کا مذہب ہے۔

•۱۰:... امام ترمذیؒ باب میں غریب احادیث لاتے ہیں اور صحیح ومشہور احادیث کو چھوڑ دیتے ہیں۔ اور ''وفی الباب عن فلان وفلان ''میں اس کی طرف اشارہ کردیتے ہیں' یہ کوئی عیب نہیں ہے' اس لئے کہ اس حدیث میں جو ضعف یا عیب ہوتا ہے' امام ترمذیؒ اس کی صراحت کردیتے ہیں۔ یہ بالکل اسی طرح ہے جس طرح امام نسائیؒ اپنی کتاب میں جب حدیث کے طرق جمع کرتے ہیں تو پہلے جو کمزور یا غلط ہوتا ہے اسے لاتے ہیں، پھر اس کے مخالف اور صحیح اور قوی کو لاتے ہیں۔ (۱)

جامع ترمذی کی خصوصیات کا یہ اجمالی تعارف تھا۔ (تفصیل کی یہاں گنجائش نہیں ہے۔ اس لئے سردست ہم اسی پر اکتفا کرتے ہیں) سنن ترمذی کی ان خصوصیات کی وجہ سے درسِ نظامی میں جامع ترمذی کو ہمیشہ اہمیت اور امتیازی مقام حاصل رہا ہے اور ہمارے مدارس میں یہ کتاب ہمیشہ صدر مدرس، اونچے درجہ کے محدث یا استاذ کے پاس رہی ہے۔ حضرت مولانا شاہ محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ خود بھی خوب اہتمام سے پڑھایا کرتے تھے۔ شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی ترمذی کی مختصر سی تقریر مولانا محمد چراغ صاحب نے ضبط کی تھی جو ''عرف الشذی'' کے نام سے حدیث پڑھانے والوں کے ہاتھ میں ہے۔ چونکہ عرف الشذی دورانِ ضبط کردہ تقریر ہے' اس لئے جابجا تشریح وتفصیل کی محتاج تھی' مجلسِ علمی ڈابھیل نے حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ کے ذمہ یہ کام لگایا تھا۔ چونکہ ہمارے شیخ رحمۃ اللہ علیہ امام العصر حضرت مولانا انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے خلفِ صادق اور ان کے انفاس کے محافظ اور علوم کے وارث تھے، اس لئے انہوں نے اپنی خداداد صلاحیتوں کو بروئے کار لاتے ہوئے پورے ذوق وشوق سے محققانہ انداز سے کام شروع کیا جو پھیلتے پھیلتے مفصل جامع اور بے نظیر شرح کی صورت میں سامنے آیا۔

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کے ''وفی الباب ''میں مذکور صحابہ کی احادیث کی تخریج کی اہمیت ہر دور میں مسلم رہی ہے' لیکن افسوس ہے کہ اس موضوع پر کوئی ایسی کتاب موجود نہیں ہے جس پر قناعت ہو سکے۔ محدث اور محقق کے سامنے جب تک کسی روایت وحدیث کے طرق اسانید اور اس کی علل ومراجع سامنے نہ ہوں' اس وقت تک اس کی تشفی نہیں ہوتی۔ فقیہ کے سامنے جب تک سب الفاظ نہ ہوں اس وقت تک اس کے لئے فقہ کے دقیق

(۱) تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو: مجمع العلمی العربی رمضان ۱۳۷۶ھ (ج:۳۲، جزء۲، ص:۳۰۸)

مسائل کا استنباط اور اجتہاد کا کام مشکل ہوتا ہے۔ جب تخریج مافی الباب کے ذریعہ سب طرق اور حدیث کے سب الفاظ سامنے آجائیں گے تو پھر فیصلہ کرنا آسان ہوگا۔

حضرت مولانا انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کا جملہ ہمارے شیخ نور اللہ مرقدہ نقل فرمایا کرتے تھے کہ:

''جب تک کسی حدیث کے تمام الفاظ اور طرق جمع نہ کرلئے جائیں اس وقت تک کسی عالم کو کسی فقہی مسئلہ میں فیصلہ کرنے اور حکم دینے کا حق نہیں۔ اسی طرح جب تک کسی روایت کے تمام کلمات جمع نہ کرلئے جائیں' اس وقت تک کسی شخص کے لئے حدیث کی شرح کرنا درست نہیں۔''

اور فرمایا کرتے تھے:

''حدیث کی کسی کتاب کی شرح کرنا اس وقت تک درست نہیں جب تک حدیث کا شارح' حافظ اور الفاظ وطرق سے باخبر نہ ہو۔''

حقیقت یہ ہے کہ جب کسی عالم اور محدث کے سامنے کسی حدیث کے تمام رواۃ یعنی صحابہ کرام آجائیں گے اور حدیث کا درجہ تواتر اور شہرت وغیرہ کے اعتبار سے معلوم ہوجائے گا تو یہ ان لوگوں کی تردید کے لئے نہایت وزنی دلیل ہوگی جو اخبار آحاد کے منکر ہیں یا احادیث میں غلط تاویلات کا سہارا لیتے ہیں۔ خاص طور سے ہمارے اس پرآشوب وپرفتن دور میں، جس میں انکارِ حدیث دورِ تاویلاتِ باطلہ مفسدین وزائغین کا شیوہ بن گیا ہے۔

جامع ترمذی کی شرح کے دوران حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے مافی الباب کی احادیث کی تخریج کا عزم کیا اور بروز دوشنبہ ۷رجب ۱۳۶۴ھ کو اس کام کی ابتداء کی، مقدمہ میں تحریر فرماتے ہیں:

''الحمد لله وبه نستعين، وبه الثقة والعصمة، والصلاة والسلام على سيدنا محمد رسول الرحمة وآله وصحبه هداة الأمة أمابعد:

امام ترمذی کی فی الباب والی احادیث کا نہایت جلدی میں تخریج کا ارادہ ہے۔ اس کا نام ''لب اللباب فيما يقول الترمذي وفي الباب'' رکھتا ہوں۔ نہایت سرعت میں لکھ رہا ہوں' عرف الشذی پر لکھی جانے والی تعلقیات کا ذیل...... اور ترمذی کی شرح معارف السنن کا تکملہ بنانے کا ارادہ ہے۔ معارف السنن، ابواب العیدین تک لکھ چکا ہوں۔ ابواب العیدین کی ابتداء سے اس کام کی بسم اللہ کر رہا ہوں۔ تطویل سے بچنے کے لئے متن ذکر نہیں کیا گیا۔ شروع کا باقی ماندہ حصہ بعد میں مکمل کروں گا۔ خدا سے دعا ہے کہ مجھے اس کام کے مکمل کرنے کی توفیق بخشے' وہی توفیق وبرکت دینے والا ہے' اسی سے ہر خیر کی امید وسعادت کی توقع ہے۔ وہی ہمارے لئے کافی اور بہترین

مددگار ہے۔“

چنانچہ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ نے ابواب العیدین کے ۵۲ باب، ابواب الزکوۃ کے ۳۸ اور ابواب الصوم کے ۳۲ ابواب کی تخریج فرمائی۔

ذیل میں حضرت شیخ کے تخریج کردہ چند ابواب بطور نمونہ پیش کئے جاتے ہیں:

## ”باب المشی یوم العید“

اس باب میں امام ترمذیؒ نے کسی حدیث کا حوالہ نہیں دیا' حالانکہ اس باب میں مندرجہ ذیل حدیثیں پائی جاتی ہیں:

۱:..... حدیث سعد القرظؓ۔ ابن ماجہ (ص:۹۳) باب ماجاء فی الخروج یوم العید ماشیاً۔

۲:..... حدیث ابن عمرؓ۔ ابن ماجہ (ص:۹۳) باب ماجاء فی الخروج یوم العید ماشیاً۔

۳:..... حدیث ابی رافعؓ۔ ابن ماجہ (ص:۹۳) باب ماجاء فی الخروج یوم العید ماشیاً۔

لیکن سب کی سند ضعیف ہے۔

عید اور جنازہ کے موقعہ پر نبی کریم ﷺ کے سواری نہ ہونے کے بارے میں جو روایت آتی ہے' اگرچہ اس کو ابن قدامہ وغیرہ سے ذکر کیا ہے' لیکن وہ بے اصل ہے۔ ملاحظہ ہو تلخیص الحبیر ص:۱۴۴ (۱)

۴:..... حدیث سعد بن ابی وقاصؓ بزار نے تخریج کی ہے' لیکن اس میں خالد بن الیاس متروک راوی ہے۔ ملاحظہ ہو: مجمع الزوائد ج:۲' ص:۲۰۱

## باب التقصیر فی السفر

اس باب میں امام ترمذیؒ نے چھ صحابہ رضی اللہ عنہم کی احادیث کا حوالہ دیا ہے:۔

۱:...عمر ۲:...علی ۳:...ابن عباس ۴:...انس ۵:...عمران بن حصین ۶:...عائشہ رضی اللہ عنہم۔

تخریج: حدیث عمر: ان سے دو حدیثیں مروی ہیں:

۱:..... صدقة تصدق الله بها عليكم فاقبلوا صدقته. احمد، مسلم، ابو دائود، نسائی، ابن ماجه اور ابن حبان وفی لفظ له فاقبلوا رخصته۔

۲:..... صدقة السفر رکعتان..... تمام من غير قصر على لسان محمد ﷺ۔ احمد، نسائی، ابن ماجہ، طیالسی، ابن حبان اور طحاوی۔ یہ حدیث صحیح ہے۔ اس لئے کہ عبدالرحمٰن کا سماع حضرت عمر رضی اللہ عنہ

---

وذکره فی الفتح عن بلاغات الشافعی فی الام عن الزهری وسکت علیه ، والله اعلم.

سے ثابت ہے۔ملاحظہ ہو: مقدمه مسلم کماحققه المارديني في "الجوهر النقي" وابن كثير في "التفسير" وابن حجر في "التلخيص" والزيلعي في "نصب الراية" والعيني في "العمدة"۔

۲:...... حدیث علی جسے بزار نے ذکر کیا ہے' سند میں حارث اعور ہے ملاحظہ ہو: ''مجمع الزوائد'' ج:۲'ص:۱۵۵حضرت علی سے ایک اور حدیث بھی مروی ہے۔ملاحظہ ہوتفسیر ابن جریر۔(۵۔۱۵۵)

۳:...... حدیث ابن عباس۔احمد،مسلم اورنسائی میں۔

۴:...... حدیث انس۔صحیحین میں۔

۵:...... حدیث عمران بن حصین۔احمد، ابوداؤد، طیالسی، ابن ابی شیبہ، طحاوی، بیہقی، طبرانی اور بزار وغیرہ میں۔

۶:...... حدیث عائشہ: بخاری نے صلوٰۃ وتقصیر صلوٰۃ وہجرت میں،مسلم نے صلوٰۃ المسافرین میں۔

اس باب میں مندرجہ ذیل حدیثیں اور بھی ہیں:

۱:...... حدیث سلمان۔طحاوی اور طبرانی میں۔

۲:...... حدیث ابی ہریرۃ۔ابویعلی وطبرانی میں۔

ان کے علاوہ اور بھی احادیث ہیں۔ملاحظہ ہو:''مجمع الزوائد''۔یہ مجموعہ احادیث اس بات کو ثابت کرتا ہے کہ قصر واجب ہے،عزیمت ہے اور قصر سے پوری نماز پڑھنے ہی کا ثواب ملتا ہے۔قصر اور رخصت مجازاً کہا گیا ہے۔یہی جمہور صحابہ وتابعین کا مذہب ہے۔تفصیل کے لئے معارف السنن ملاحظہ کیجئے:

## باب ماجاء في صدقة الزروع والثمر والحبوب

اس باب میں مصنف ترمذی نے چار حدیثوں کا حوالہ دیا ہے:

۱:......احادیث ابی ہریرۃ۔جسے امام احمد نے مسند میں اور ابوعبیدہ نے کتاب الأموال میں ذکر کیا ہے۔

۲:......حدیثِ ابن عمر۔ابوعبیدہ نے کتاب الاموال میں مرفوعاً وموقوفاً اور ابن ابی شیبۃ نے مصنف میں نقل کیا ہے۔

۳:......حدیثِ جابر۔صحیح مسلم میں۔

۴:......حدیثِ عبداللہ بن عمرو۔سنن دارقطنی میں۔

اس باب میں ذیل حدیثیں موجود ہیں:

۱:......حدیث عائشہ۔سنن دارقطنی میں۔

۲:.....حدیثِ ابی رافع ۔ دارقطنی وطبرانی میں۔

۳:.....حدیث محمد بن عبداللہ بن جحش ۔ دارقطنی میں۔

۴:.....حدیث عمرو بن حزم: صحیح ابن حبان میں، متن کے لئے عمدة القاری (۴۔ ۳۴۶، ۳۴۷) ملاحظہ فرمایئے۔

۵:.....حدیثِ ابی سعید خدری (جو باب کی حدیث ہے) سمیت یہ کل نو احادیث ہیں۔

تنبیہ: تحفۃ الاحوذی کے مصنف نے شیخ سراج احمد کی اتباع کرتے ہوئے حدیث ابن عمر کے لئے بخاری کا حوالہ دیا ہے، جو غلط ہے۔ اس لئے کہ یہ حدیث بخاری کی نہیں' بلکہ دارقطنی کی ہے۔ تحفۃ الاحوذی والوں نے فتح الباری اور عمدة القاری کو دیکھنے کی زحمت بھی گوارا نہ کی' چہ جائیکہ اصل کتاب کی مراجعت کرتے۔ اسی طرح انہوں نے شیخ سراج احمد کی پیروی کرتے ہوئے حدیثِ عبداللہ بن عمرو کا بھی حوالہ نہیں دیا ہے' جس کا میں حوالہ دے چکا ہوں۔

## "باب ماجاء فی شهر رمضان":

امام ترمذیؒ نے اس باب میں تین صحابہ کی احادیث کا حوالہ دیا ہے، جن کی تخریج یہ ہے:

۱:.....حدیثِ عبدالرحمن بن عوف ۔ نسائی اور ابن ماجہ میں۔

۲:.....حدیثِ ابن مسعود ۔ بیہقی میں، ملاحظہ ہو: فتح الباری، ان سے ایک اور حدیث بھی مروی ہے۔ بحوالہ ابویعلی دیکھئے: "مجمع الزوائد" اور "عمدة القاری" اس حدیث میں جریر بن ایوب بجلی ہے' جس کی وجہ سے حدیث منکر اور ضعیف ہے۔ دیکھئے: عمدة القاری' ان ہی سے طبرانی کبیر میں ایک اور حدیث آتی ہے۔ ملاحظہ ہو: مجمع الزوائد (۳۔ ۱۴۰)

۳:.....حدیث سلمان ۔ مسند حارث بن اسامہ میں کمافی العمدة (۵۔ ۱۷۹)

اس باب میں ان احادیث کے علاوہ تیرہ احادیث اور بھی ہیں' جنہیں بدرالدین عینیؒ نے عمدة القاری میں اور ہیثمی نے مجمع الزوائد میں حضرت انس، ابوسعید، ابن عمر، ابن عباس، عمر، ابوامامۃ، عائشہ اور ابومسعود الغفاری رضی اللہ عنہم وغیرہ سے نقل کیا ہے۔

حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ نے یہ کام نہایت اختصار سے شروع فرمایا تھا اور خیال تھا کہ اسے معارف السنن کا ذیل بنایا جائے گا' اس لئے اور بھی اختصار سے کام لیا' لیکن کثرتِ مشاغل اور کام کی زیادتی کی وجہ سے یہ سلسلہ دیر تک نہ چل سکا' مجبوراً یہ کام حضرت مولانا مفتی ولی حسن خان صاحب زید مجدہم کے حوالہ فرمایا تو ابواب

الطہور کے پہلے باب کی خود تخریج فرمائی جو ذیل میں پیش کی جارہی ہے۔

## "باب لاتقبل صلاة بغير طهور"

اس باب میں تین حدیثوں کا حوالہ دیا گیا ہے:

۱- حدیثِ أبی الملیح عن أبیہ۔ نسائی اور ابوداؤد نے باب فرض الوضوء میں اور ابن ماجہ نے باب "لا یقبل اللہ صلوٰۃ بغیر طھور" میں۔

۲- حدیث أبی ہریرۃ، صحیح بخاری: "باب لاتقبل صلاۃ بغیر طھور" میں۔

۳- حدیث انس۔ ابن ماجہ نے باب مذکور ہی میں۔ اس لئے ہیثمی کا اسے مجمع الزوائد میں ذکر کرنا درست نہیں۔ لکھتے ہیں: اس باب میں مندرجہ ذیل احادیث بھی موجود ہیں:

۱- حدیث أبی بکرۃ، ابن ماجہ میں۔

۲- حدیث أبی سعید، طبرانی اوسط اور بزار میں۔ اس میں عبیداللہ بن یزید القردوانی ہے۔

۳- حدیث ابن مسعود، طبرانی کبیر میں۔ اس میں عباد بن احمد عزری متروک راوی ہے۔

۴- حدیث عمران بن حصین۔ طبرانی کبیر میں، ہیثمی کہتے ہیں: اس کے رجال صحیح کے رجال ہیں۔

۵- حدیث ابی سبرۃ، طبرانی کبیر میں، اس میں یحییٰ بن یزید بن عبداللہ بن انیس ہے جو ہیثمی کے یہاں غیر معروف ہے۔

۶- حدیث ابی الدرداء۔ طبرانی کبیر میں، ہیثمی کہتے ہیں: اس کے رجال ثقہ ہیں۔

۷- حدیث ابن سبرہ عن ابیہ عن جدہ۔ طبرانی اوسط میں۔

۸- حدیث جدۃ رباح بن عبدالرحمن۔ مسند احمد میں، اس کی سند میں ابوثفال ہے اور بقول امام بخاری جس کی احادیث قابل نظر ہے۔ ملاحظہ ہو "مجمع الزوائد"۔

۹- حدیث سعید بن عمارۃ۔ طبرانی کبیر میں، بقول ہیثمی اس میں غیر معروف راوی ہے۔

اس ایک معنی کی احادیث یہ تیرہ صحابہ روایت کررہے ہیں۔ لہذا حدیث متواتر ہوگئی اور کتاب واجماع سے یہ حکم ثابت ہوگیا۔ لیکن مفتی صاحب مدظلہ کی عدیم الفرصتی اور کثرت مشاغل درس وتدریس ومنصب افتاء ایسی دیگر گرانقدر ذمہ داریوں کی بناء پر موصوف صرف تین ابواب کی تخریج ہی کرپائے اور یہ کام پھر معرض التواء میں پڑ گیا۔

حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ اس قیمتی کام کے لئے بے چین تھے۔ راقم الحروف جس زمانہ میں جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ میں زیر تعلیم تھا، مجھ سے بارہا فرمایا کہ لب اللباب کا کام بہت اونچا کام ہے اور اس کی

ضرورت بہت ہے۔ دل چاہتا ہے کہ آپ اس کام کو کریں۔ جامعہ سے فارغ ہونے کے بعد حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے مجھے ایک گرامی نامہ میں تحریر فرمایا کہ: مزید تعلیم کے نام سے جامعہ یا کسی اور ادارہ میں جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ آپ فوراً یہاں آ جائیں۔ میرے لئے اس سے بڑھ کر اور کیا سعادت ہوسکتی تھی؟ اپنی بے علمی اور بے مائیگی، نااہلی و بے بضاعتی کے باوجود حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ کے حکم کے امتثال میں اپنے لئے ذخیرۂ آخرت اور ذریعہ نجات سمجھتے ہوئے اس کام کے لئے حاضر ہوگیا۔ کام کی ابتداء جمادی الاولی ۱۳۹۰ھ میں ہی ہوگئی تھی، لیکن چونکہ ناقصوں کے کام ناقص اور نااہلوں کے کام ادھورے ہی ہوا کرتے ہیں، اس لئے یہ کام ابھی تک ادھورا ہی ہے۔ دعا فرمائیے کہ باری تعالیٰ اخلاص سے کام کرنے اور جلد از جلد پایۂ تکمیل تک پہنچانے کی توفیق بخشے۔

انہ علیٰ کل شیئ قدیر وبالاجابة جدیر وھو حسبنا ونعم الوکیل، نعم المولیٰ ونعم النصیر۔

حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ تخریج مافی الباب کے کام کو جس انداز میں کرانا چاہتے تھے، ذیل میں اس کا ذکر کیا جاتا ہے:

۱- صحاح ستہ میں پائی جانے والی احادیث کے الفاظ نقل نہ کئے جائیں۔ صرف باب اور صفحہ نمبر لکھ دیا جائے، اس لئے کہ صحاح ستہ مطبوعہ کتابیں ہیں۔ ہر شخص آسانی سے انہیں دیکھ سکتا ہے۔

۲- جو حدیث صحاح ستہ کے علاوہ کسی اور حدیث کی کتاب میں مذکور ہوگی، اس کے الفاظ بھی نقل کئے جائیں اور اگر کتاب مطبوعہ ہے تو باب اور صفحہ نمبر بھی۔

۳- اگر حدیث طویل ہو اور صحاح ستہ کے علاوہ کسی کتاب کی ہو تو صرف موضع استشہاد اور ضروری حصہ کو لیا جائے، پورا متن نقل نہ کیا جائے۔

۴- اگر کسی باب میں ایک صحابی کی کئی روایتیں موجود ہوں تو سب کو ذکر کر دیا جائے، خواہ امام ترمذی ان میں سے کسی ایک ہی کو چاہتے ہوں۔

۵- اگر کسی باب میں امام ترمذی کی فی الباب والی احادیث کے علاوہ اور احادیث بھی پائی جاتی ہوں تو ان سب کو جمع کر دیا جائے۔

۶- اگر کسی باب میں امام ترمذی نے کسی حدیث کا بھی حوالہ نہ دیا اور اس باب میں کوئی حدیث مل جائے تو اس پر استدراک کیا جائے اور یہ بتلایا جائے کہ ہمیں اس باب میں فلاں فلاں صحابہ سے یہ حدیثیں ملی ہیں۔ بصورت دیگر بتلا دیا جائے کہ کچھ نہیں ملا۔

۷- تخریج کے سلسلہ میں اصل کتابوں کی مراجعت کی جائے یا جو کتابیں تخریج پر لکھی گئی ہیں ان کو دیکھا

جائے۔ دوسروں کی کتاب سے حدیث لے کر اصل کتاب کا حوالہ نہ دیا جائے۔ ہاں اگر اصل دیکھ لی ہو تو کوئی مضائقہ نہیں۔ ورنہ جس کے واسطہ سے حدیث لی ہے' اس واسطہ کا تذکرہ ضرور کیا جائے۔ مثلاً نصب الرایہ نے یہ حدیث فلاں فلاں کتابوں کے حوالہ سے ذکر کی ہے۔

۸- جو حدیث نہ ملے اس کی صراحت کر دی جائے کہ ہمیں مراجع میں وہ حدیث نہیں ملی یا بیاض چھوڑ دیا جائے جو اس بات کی علامت ہو کہ حدیث نہیں مل سکی۔

۹- اگر حدیث صحاح ستہ کے علاوہ کسی اور کتاب کی ہے اور اس میں کوئی ضعیف راوی ہے تو ائمہ فن کے حوالہ سے اس کی تخریج کی جائے۔

۱۰- اگر تخریج کے سلسلہ میں کسی نے غلطی کی ہے تو اس پر صراحۃً یا اشارۃً تنبیہ کر دی جائے۔

۱۱- اگر کوئی باب فقہی اعتبار سے اہمیت کا حامل ہے اور امت کا اس مسئلہ میں اختلاف ہے تو اس باب میں مرفوعاً احادیث ذکر کر کے موقوف احادیث و آثار صحابہ کو بھی نقل کیا جائے۔ خواہ اجمالاً ہو، تاکہ تعامل اور آثار کی روشنی میں مسئلہ کے تمام پہلوؤں پر روشنی پڑ جائے' اس لئے کہ اختلافی مسائل میں تعامل سے ہی فیصلہ کیا جاتا ہے اور آثار ہی کے ذریعہ ترجیح دی جاتی ہے۔

۱۲- بعض اوقات حدیث سے مستنبط کسی مسئلہ کو ترجیح بھی دی جاتی ہے' تاکہ حقِ تحقیق ادا ہو اور اداءِ واجب بھی۔

تخریجِ احادیث کے سلسلہ میں مندرجہ ذیل کتابیں ہمارے سامنے ہوتی ہیں:

۱- مسند الامام اعظم: امام ابوحنیفۃ النعمان، ۱۵۰ھ
۲- موطأ الإمام مالک: امام مالک بن انس، ۱۷۹ھ
۳- موطأ الإمام محمد: امام محمد بن الحسن، ۱۷۹ھ
۴- الأم: امام محمد بن ادریس الشافعی، ۲۰۴ھ
۵- مسند الشافعی: امام محمد بن ادریس الشافعی، ۲۰۴ھ
۶- مسند ابی داؤد الطیالسی: ابوداؤد سلیمان بن داؤد، ۲۰۴ھ
۷- مصنف عبدالرزاق: عبدالرزاق بن ہمام، ۲۱۱ھ
۸- مسند حمیدی: ابوبکر عبداللہ بن الزبیر، ۲۱۹ھ
۹- مصنف ابن ابی شیبۃ: ابوبکر بن أبی شیبۃ، ۲۳۵ھ
۱۰- مسند الامام احمد: امام أحمد بن حنبل، ۲۴۱ھ
۱۱- مسند دارمی: عبداللہ بن عبدالرحمٰن، ۲۵۵ھ
۱۲- صحیح البخاری: محمد بن اسمٰعیل، ۲۵۶ھ
۱۳- صحیح مسلم: مسلم بن الحجاج، ۲۶۱ھ
۱۴- سنن ابن ماجہ: محمد بن یزید ابن ماجہ، ۲۷۳ھ
۱۵- سنن أبی داؤد: سلیمان بن الأشعث، ۲۷۵ھ
۱۶- سنن النسائی: أحمد بن شعیب، ۳۰۳ھ
۱۷- منتقی ابن الجارود: ابومحمد ابن الجارود، ۳۰۷ھ
۱۸- الکنی والأسماء: ابوبشر محمد بن احمد الدولابی۔ ۳۱۰ھ
۱۹- جامع البیان: أبوجعفر محمد بن جریر الطبری، ۳۱۰ھ
۲۰- صحیح ابن خزیمۃ: محمد بن اسحٰق بن خزیمۃ، ۳۱۱ھ

۲۱۔مسند اَبی عوانہ: اَبوعوانہ یعقوب بن اسحٰق،۳۱۶ھ
۲۲-معجم صغیر: سلیمان بن احمد الطبرانی: ۳۶۰ھ
۲۳-عمل الیوم واللیلۃ: لابن السنی،۳۶۴ھ
۲۴-سنن دار قطنی: علی بن عمر،۳۸۵ھ
۲۵-مستدرک حاکم: اَبوعبداللہ محمد الحاکم،۴۰۵ھ
۲۶-سنن البیہقی: احمد بن الحسین،۴۵۸ھ
۲۷-معرفۃ السنن والآثار: احمد بن الحسین،۴۵۸ھ
۲۸-الدرایۃ: اَحمد بن علی العسقلانی:۸۵۲ھ
۲۹-شرح السنۃ: ابومحمد الحسین بن مسعود البغوی،۵۱۶ھ
۳۰-الدر المنثور: الجلال السیوطی،۹۱۱ھ
۳۱-مجمع الزوائد: علی بن اَبی بکر الہیثمی،۸۰۷ھ
۳۲-موارد الظمآن: علی بن اَبی بکر الہیثمی،۸۰۷ھ
۳۳-تلخیص الحبیر: احمد بن علی العسقلانی،۸۵۲ھ
۳۴-فتح الباری: احمد بن علی العسقلانی،۸۵۲ھ
۳۵-المطالب العالیۃ: اَحمد بن علی العسقلانی،۸۵۲ھ
۳۶-جمع الفوائد: محمد بن محمد بن سلیمان
۳۷-شرح معانی الآثار: اَحمد بن محمد ابوجعفر الطحاوی،۳۲۱ھ
۳۸-عقود الجواہر المنیفہ: محمد مرتضیٰ الزبیدی ۱۲۰۵ھ
۳۹-عمدۃ القاری: بدر الدین محمود بن احمد العینی،۸۵۵ھ
۴۰-کنز العمال: علی المتقی بن حسام الدین الہندی ۹۷۵ھ
۴۱-جامع مسانید الامام الاعظم محمد بن محمود الخوارزمی،۶۶۵ھ
۴۲-نصب الرایۃ: ابومحمد عبداللہ بن یوسف الزیلعی ۷۶۲ھ
۴۳-مشکوٰۃ المصابیح: محمد بن عبداللہ الخطیب کان حیا،۷۳۷ھ
۴۴-جامع الأصول: مبارک بن محمد بن الأثیر الجزری،۶۰۶ھ
۴۵-الترغیب والترہیب: عبدالعظیم بن عبدالقوی المنذری،۶۵۶ھ

یہ وہ کتابیں ہیں جو ہمیں ہر حدیث کے لئے دیکھنا ہوتی ہیں۔ اس کے علاوہ امام بخاری کی تاریخ کبیر، ابن سعد کی طبقات، احکام القرآن، جصاص ۳۷۰ھ کی، ابونعیم کی ’’حلیۃ الاولیاء، تاریخ بغداد، خطیب بغدادی ۴۶۳ھ کی۔ الاعتبار، حازمی ۵۸۴ کی۔ الاصابۃ حافظ ابن حجر کی۔ نیل الاوطار، شوکانی کی۔ انتقاء الترغیب والترہیب، تہذیب التہذیب، تقریب التہذیب، حافظ کی۔ خلاصہ تذہیب، تہذیب الکمال خزرجی وغیرہ بھی سامنے رہتی ہیں۔

جیسا کہ میں ذکر کر چکا ہوں کہ حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ، لب اللباب کو معارف السنن کا ذیل بنانا چاہتے تھے، اسی غرض سے آپ نے نہایت اختصار سے تخریج فرمائی‘ لیکن جب یہ کام بندہ کے سپرد کیا تو اس وقت حضرت شیخ نوراللہ مرقدہ نے اسے مستقل کتاب کے طور پر شائع کرنے کے لئے تفصیل اور جامعیت کے ساتھ تخریج کا حکم دیا اور ہم نے یہ کوشش کی کہ مرفوع وموقوف تمام احادیث کو ہر باب میں الگ الگ یکجا جمع کردیا جائے اور ساتھ ہی اس حدیث کی تخریج بھی کردی جائے‘ جسے امام ترمذی نے باب میں ذکر کیا ہے۔ حتی المقدور مطبوعہ کتابوں سے مدد لیتے ہوئے یہ حقیری محنت جاری ہے، اگر قبول ہوجائے تو زہے قسمت:

جهـد الـمتيـم أشـواق فيظهـرهـا　　　دمـع عـلـى صـفـحات الخدينحدر

وذلک فی ذات الإلٰه وإن یشأ — یبارکْ علی أوصال شلو ممزع

ذیل میں نمونہ کے طور پر چند ابواب کی مختصراً تخریج پیش کی جاتی ہے۔

## "باب ماجاء لاتقبل صلاۃ بغیر طھور"

اس باب میں امام ترمذی نے تین صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کی احادیث کا حوالہ دیا ہے:

۱:...ابوالملیح عن ابیہ۔ ۲:...ابو ہریرہ ۳:...انس رضی اللہ عنہم۔

۱- حدیث ابی الملیح۔ جس کو نقل کرنے والے ہیں: مسند طیالسی (۶۔۱۷۸) مصنف ابن ابی شیبۃ (۱۔۵۰) مسند احمد (۵۔۷۴۔۷۵) سنن دارمی (ص۹۳) سنن ابن ماجہ (ص:۲۴) سنن ابی داؤد (۱۔۹) سنن نسائی (۱۔۳۳) مسند ابی عوانہ (۱۔۲۳۵) طبرانی معجم صغیر (ص:۱۹) سنن بیہقی (۱۔۴۲، ۲۳۰) شرح السنۃ (۱۔۳۲۹) ابن حبان بحوالہ موارد الظمآن (۱۔۶۵) کنز العمال (۵۔۶۸)

۲- حدیث أبی ہریرۃ۔ ایک طریق سے مصنف عبدالرزاق میں (۱۔۱۳۹) صحیح بخاری (۱۔۲۵) مسلم (۱۔۱۱۹) جامع ترمذی (۱۔۱۱) ابوعوانۃ (۱۔۲۶۷، ۲۶۸) بیہقی (۱۔۱۱۷) شرح السنۃ (۱۔۳۲۸) پر ہے۔

دوسرے طریق سے صحیح ابن خزیمۃ (۱۔۸) ابوعوانہ (۱۔۲۳۶) بزار بحوالہ مجمع الزوائد (۱۔۲۲۷، ۲۲۸) ہیثمی لکھتے ہیں: اس میں ایک راوی کثیر بن زید اسلمی ہے، جس کے بارے میں ابن حبان اور ابن معین کی رائے ہے کہ وہ ثقہ ہے اور ابوزرعۃ کہتے ہیں سچا ہے، لیکن اس میں لین ہے۔ امام نسائی نے ضعیف قرار دیا ہے۔ محمد بن عبداللہ بن عمار موصلی ثقہ قرار دیتے ہیں۔

۳- حدیث انس دیکھئے۔ مصنف ابن أبی شیبۃ (۱۔۵) ابن ماجہ (ص۔۲۴) ابوعوانہ (۱۔۲۳۵) مسند ابی یعلی بحوالہ ہیثمی (۱۔۲۲۷) ہیثمی کہتے ہیں، اس میں ابن سنان انس سے راوی ہیں اور ان سے یزید بن ابی حبیب روایت کرتے ہیں، جن کا تذکرہ کہیں نہیں ملتا۔ تاریخ خطیب (۴۔۳۲۱)

باب میں ذکر شدہ حدیث ابن عمر کی تخریج کنندہ یہ ہیں: طیالسی (۸۔۲۵۶، ۲۵۷) ابن أبی شیبہ (۱۔۴، ۵) مسند احمد (۲۔۲۰، ۳۹، ۵۱، ۵۷، ۷۳) مسلم (۱-۱۱۹) ابن ماجہ (ص:۲۴) منتقی ابن الجارود (ص:۳۲) ابن خزیمہ (۱۔۸) ابوعوانہ (۱۔۲۳۴) بیہقی (۱۔۴۲) معجم صغیر طبرانی (ص:۳۱) معجم أوسط طبرانی بحوالہ تلخیص الحبیر (۱-۱۲۹)

اس باب میں مندرجہ ذیل حدیثیں بھی کتب حدیث میں موجود ہیں:

۱- حدیث أبی بکرۃ، ابن ماجہ میں (ص:۲۴)

۲- حدیث أبی سعید۔ ابوعوانہ (۱-۲۳۶) طبرانی اوسط و بزار بحوالہ مجمع الزوائد (۱-۲۲۷) ہیثمی کہتے

ہیں: اس میں عبیداللہ بن یزید قردوانی ہے جس سے صرف ان کے بیٹے محمد ہی روایت کرتے ہیں۔

۳- حدیث ابی بکر۔ ابوعوانہ میں (۱-۲۳۷)

۴- حدیث الزبیر بن العوام۔ طبرانی اوسط میں، اس کی سند میں وہب بن حفص ہے، جس کے بارے میں کہا گیا ہے کہ وہ جھوٹا ہے۔ ملاحظہ ہو: مجمع الزوائد (۱-۲۲۷)

۵- حدیث عبداللہ بن مسعود۔ طبرانی کبیر میں، اس میں عباد بن احمد عرزمی متروک راوی ہے۔ ملاحظہ ہو: مجمع الزوائد (۱-۲۲۷)

۶- حدیث عمران بن حصین۔ طبرانی کبیر میں۔ اس کے رجال، صحیح کے رجال ہیں، ملاحظہ ہو: مجمع الزوائد (۱-۲۲۸)

۷- حدیث عائشہ۔ دارقطنی میں (۱-۱۳۶) لکھتے ہیں کہ اس میں عمرو بن شمر اور جابر ضعیف راوی ہیں۔

۸- حدیث سعید بن زید۔ دیکھئے مسند طیالسی (۱-۳۳) ابن ابی شیبۃ (۱-۳، ۵) مسند احمد (۴-۷۰) و (۵-۳۸۱، ۳۸۲) و (۶-۳۸۲) ابن ماجہ (۱-۲۲) شرح معانی الآثار (۱-۱۴) دارقطنی (۱-۲۷) مستدرک حاکم (۴-۶۰) بیہقی (۱-۴۳)

امام احمد نے یہی حدیث مسند احمد میں (۶-۳۸۲) میں جدہ رباح بن عبدالرحمن سے بھی نقل کی ہے۔ اور حاکم نے مستدرک میں (۴-۶۰) ہیثمی لکھتے ہیں کہ اس میں ابوثفال نامی ایک راوی ہے، جس کے بارے میں امام بخاری نے لکھا ہے کہ اس کی احادیث محل نظر ہیں، دیکھئے مجمع الزوائد (۱-۲۲۸) مسند بزار و عقیلی فی الضعفاء بحوالہ تلخیص الحبیر (۱-۷۴) و سنن سعید بن منصور و شاشی بحوالہ کنز العمال (۵-۶۸)

۹- حدیث ابی ہریرۃ ملاحظہ ہو۔ مسند احمد (۲-۴۱۸) ابن ماجہ (ص: ۳۲) ابوداؤد (۱-۱۴) ترمذی (۱-۱۱) طحاوی (۱-۱۴) دارقطنی (۱-۲۶، ۲۹) حاکم (۱-۱۴۶) بیہقی (۱-۴۱-۴۳-۴۴) بغوی (۱-۴۰۹)

۱۰- حدیث سہل بن سعد، دیکھئے: ابن ماجہ (ص: ۳۲) حاکم (۱-۲۶۹) طبرانی بحوالہ تلخیص (۱-۷۵)

۱۱- حدیث اُبی سبرۃ۔ دیکھئے الکنی والاسماء (۱-۳۶) طبرانی (۱-۵) بحوالہ نصب الرایۃ (۱-۵) مجمع الزوائد (۱-۲۲۸) ہیثمی کہتے ہیں کہ اس میں یحیٰ بن ابی یزید بن عبداللہ بن انیس ہے، جس کا تذکرہ نہیں ملتا۔ ایک اور روایت ذکر کر کے لکھتے ہیں کہ: اسے طبرانی نے اوسط میں لیا ہے اور اس کی سند میں عیسیٰ بن سبرۃ اور ان کے والد اور عیسیٰ بن یزید ہیں، جن میں سے کسی کا بھی تذکرہ نہیں ملتا۔ کنز العمال (۵-۶۸) میں اسے بغوی کی طرف منسوب کیا گیا ہے۔

۱۲- حدیث اُبی سعید۔ ملاحظہ ہو۔ حاکم (۱-۱۴۷) بیہقی (۱-۴۳)

۱۳۔ حدیثِ ابی الدرداء۔ طبرانی کبیر میں، بحوالہ مجمع الزوائد (۱۔۲۲۸) ہیثمی کہتے ہیں کہ: اس کے رجال ثقہ ہیں، البتہ طبرانی کے شیخ ثابت بن نعیم الہوجی غیر معروف ہیں۔

۱۴۔ حدیثِ انس۔ حافظ تلخیص (۱۔۷۵) میں لکھتے ہیں کہ: اس حدیث کو عبدالملک بن حبیب اندلسی نے اسد بن موسیٰ کے واسطہ سے لیا ہے اور عبدالملک نہایت ضعیف راوی ہے۔

۱۵۔ حدیثِ ابی ہریرۃ۔ دارقطنی میں۔ (۱۔۲۶) اس میں محمود ضعیف راوی ہے۔ بیہقی (۱۔۴۴) امام بیہقی نے اس پر انقطاع کا حکم لگایا ہے۔

۱۶۔ حدیثِ أبی روح۔ ابن ابی شیبۃ (۱۔۵) مسند احمد (۳۔۳۷۱) عبدالرزاق بحوالہ کنز العمال (۵۔۱۱۴)

۱۷۔ حدیثِ أبی ہریرۃ۔ ابن عساکر نے بحوالہ کنز العمال (۵۔۱۰۱) نقل کی ہے۔

۱۸۔ حدیث رفاعۃ۔ طبرانی کبیر میں اور اس کے رجال صحیح کے رجال ہیں۔ ملاحظہ ہو: مجمع الزوائد (۲۔۱۰۴)

۱۹۔ حدیثِ مرسل عن أبی بکر بن حویطب۔ الکنی والاسماء (۱۔۱۲۰)

۲۰۔ حدیثِ مرسل عن عمارۃ۔ عبدالرزاق بحوالہ کنز العمال (۵۔۶۸)

۲۱۔ حدیثِ مرسل عن ابی قلابۃ۔ رواہ الحارث بحوالہ المطالب العالیۃ (۱۔۲۱)

اس باب میں درج ذیل موقوف احادیث و آثار صحابہ پائے جاتے ہیں:

۱۔ أثر عبداللہ۔ ابن أبی شیبۃ (۱۔۵)

۲۔ أثر ابن عمر۔ ابن أبی شیبۃ (۱۔۵) وسعید بن منصور فی سننہ بحوالہ کنز العمال (۵۔۱۰۰)

۳۔ أثر عمر۔ ابن أبی شیبۃ (۱۔۵) قلت وقد ذکرہ صاحب الکنز ولم یعزہ الیٰ أحد وھو عند ابن أبی شیبۃ فلیتنبہ.

۴۔ أثر سعد بن عمارۃ۔ طبرانی کبیر، بحوالہ مجمع الزوائد (۱۔۲۲۸)

## "باب ماجاء فی السواک"

اس باب میں امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے سترہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی احادیث کا حوالہ دیا تھا، ہمیں ان کے علاوہ اڑتیس دیگر صحابہ سے بھی حدیثیں ملی ہیں۔ مجموعہ ۵۵ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین سے ایک سو تیس مرفوع اور پندرہ مرسل احادیث ہوگئیں۔ موقوف احادیث و آثار کی تعداد چالیس ہے۔

## "باب فی فضل الصلوات الخمس"

اس باب میں امام ترمذی رحمہ اللہ نے تین احادیث کا حوالہ دیا تھا' ہمیں مجموعہ اٹھتر (۷۸) صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین سے دوسوانیس مرفوع احادیث اور دو مرسل اور تیس آثار ملے ہیں۔

آخر میں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ "کتاب الصلوٰۃ کے ایک باب کی تخریج بھی نمونۂ پیش کردی جائے۔

## "باب ماجاء فی کراھیة أن یتخذ علی القبر مسجدا"

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے اس باب میں دو حدیثوں کی طرف اشارہ کیا ہے:

۱۔ حدیثِ أبی ہریرۃ رضی اللہ عنہ۔

۲۔ حدیثِ عائشہ رضی اللہ عنہا۔

۱۔ حدیثِ أبی ہریرۃ۔ دیکھئے مؤطا محمد (صفحہ ۱۶۸) حمیدی (۲۔۴۴۵) مسند احمد (۲۔۲۸۴، ۲۸۵، ۳۶۶، ۳۹۶، ۴۵۴، ۵۱۸) بخاری (۱۔۶۲) مسلم (۱۔۲۰۱) ابوداؤد (۲۔۴۶۰) نسائی (۱۔۲۸۸) ابوعوانہ (۱۔۴۰۰) بیہقی (۴۔۸۰)

۲۔ حدیث عائشہ۔ دیکھئے ابن ابی شیبۃ (۲۔۳۷۶، ۳۷۷) مسند احمد (۶۔۳۴، ۸۰، ۱۱، ۱۴۶، ۲۲۹، ۲۵۲، ۲۵۵، ۲۷۴) دارمی (۱۔۱۷۰) بخاری (۱۔۶۲، ۱۷۷، ۱۸۶، ۴۹۱) و (۲۔۶۳۹) مسلم (۱۔۲۰۱) نسائی (۱۔۱۱۵۔۲۸۸) منتقی ابن الجارود (ص: ۶۸) ابوعوانہ۔ (۱۔۳۹۹) بیہقی (۴۔۸۰) بغوی (۲۔۴۱۵)

حدیث الباب حدیثِ ابن عباس کی تخریج یہ ہے: طیالسی (۱۱۔۳۵۷) ابن أبی شیبۃ (۲۔۳۷۶) مسند احمد (۱۔۲۲۹، ۲۸۷، ۳۲۴، ۳۳۷) ابوداؤد (۱۔۴۶۱) نسائی (۱۔۲۸۷) بغوی (۲۔۴۱۷)

اس باب میں مندرجہ ذیل احادیث بھی کتب حدیث میں موجود ہیں:

۱۔ حدیثِ اسامۃ۔ ملاحظہ ہو: طیالسی (۳۔۸۸) مسند احمد (۵۔۲۰۴) طبرانی کبیر اور اس کے رجال ثقہ ہیں۔ (کمافی المجمع (۲۔۲۷) ابونعیم وسعید بن منصور بحوالہ کنز العمال (۴۔۲۲۹)

۲۔ حدیث ابن عباس' دیکھئے: عبدالرزاق (۱۔۴۰۶) مسند احمد (۱۔۲۱۸) و (۶۔۳۴، ۲۲۹، ۲۷۵) دارمی (۱۔۱۷۰) بخاری (۱۔۶۲، ۴۹۱) و (۲۔۶۳۹) مسلم (۱۔۲۰۱) نسائی (۱۔۱۱۵) منتقی ابن الجارود (۱۔۶۸) ابوعوانہ (۱۔۳۹۹) بیہقی (۴۔۸۰)

۳۔ حدیثِ علی۔ نقل کرتے ہیں ابن أبی شیبۃ (۲۔۳۷۵) ابویعلی بحوالہ مجمع الزوائد (۴۔۳) ہیثمی کہتے ہیں: اس میں حفص بن ابراہیم جعفری ہے۔ ابن حاتم نے اس کا تذکرہ کیا ہے' لیکن اس پر جرح نہیں کی اور

باقی رجال سب ثقہ ہیں۔

۴۔حدیث جد عبداللہ بن الحارث النجرانی۔ابن أبی شیبہ(۲۔۳۷۶)

۵۔حدیث عائشہ۔ذکر کرتے ہیں ابن أبی شیبۃ (۲۔۳۷۶) مسند احمد (۶۔۵۱) بخاری (۱۔۶۱) مسلم (۱۔۲۰۱) نسائی (۱۔۱۱۵) ابوعوانہ (۱۔۴۰۰،۴۰۱) بیہقی (۴۔۸۰) بغوی (۲۔۴۱۵)

۶۔حدیث ابن مسعود۔دیکھئے: مسند احمد (۱۔۴۰۵، ۴۳۵، ۴۵۴) طبرانی کبیر بسند حسن ملاحظہ ہو: مجمع الزوائد (۲۔۷۷) ابن حبان بحوالہ کنز العمال (۴۔۷۵)

۷۔حدیث أبی مرثد الغنوی۔ملاحظہ ہو: مسند احمد (۴۔۱۳۵) ابوداؤد (۱۔۴۶۰) ترمذی (۱۔۱۲۵) نسائی (۱۔۱۲۴) ابوعوانہ (۱۔۳۹۸) طحاوی (۱۔۲۴۸) بیہقی (۲۔۴۳۵)

۸۔حدیث زید بن ثابت۔نقل کرتے ہیں: مسند احمد (۵۔۱۸۴،۱۸۶) طبرانی کبیر و رجالہ ثقات' ملاحظہ ہو: مجمع الزوائد (۲۔۲۷)

۹۔حدیث جندب۔ذکر کرتے ہیں، مسلم (۱۔۲۰۱) أبوعوانہ (۱۔۴۰۱) ابن سعد بحوالہ کنز العمال (۴۔۷۵)

۱۰۔حدیث ابن عباس۔طبرانی کبیر میں بحوالہ مجمع الزوائد (۲۔۲۷) ہیثمی لکھتے ہیں کہ: اس میں عبداللہ بن کیسان المروزی راوی ہے جسے حاتم نے ضعیف کہا ہے اور ابن حبان نے ثقہ۔

۱۱۔حدیث واثلۃ بن الاسقع، طبرانی کبیر میں بحوالہ مجمع (۲۔۲۷) سند میں حجاج بن أرطاۃ متکلم فیہ راوی ہے۔

۱۲۔حدیث أنس نقل کرتے ہیں، بزار برجال صحیح کما فی المجمع الزوائد (۲۔۲۷) ابن حبان بحوالہ کنز العمال (۴۔۷۵)

۱۳۔حدیث علی بن أبی طالب۔مسند بزار میں بحوالہ مجمع الزوائد (۲۔۲۷،۲۸) روایت میں ابوالرقاد ہیں جن سے حنیف المؤذن کے علاوہ اور کسی نے روایت نہیں کی، ان کے علاوہ باقی تمام رواۃ ثقہ ہیں۔

۱۴۔حدیث أبی عبیدۃ بن الجراح۔مسند احمد میں (۱۔۱۹۵) بزار بحوالہ مجمع الزوائد (۲۔۲۸)

۱۵۔حدیث أبی سعید۔مسند بزار میں بحوالہ مجمع الزوائد (۲۔۲۸) اس میں عمر بن صهبان راوی ہے جو بالاجماع سب کے نزدیک ضعیف ہے۔

۱۶۔حدیث أبی ہریرۃ۔مسند ابی یعلی میں۔اس میں اسحاق بن أبی اسرائیل راوی متکلم فیہ ہے، باقی سب ثقہ ہیں۔ملاحظہ ہو: مجمع الزوائد (۴۔۲،۳)

۱۷۔ حدیث مرسل عن عمر بن عبدالعزیز، مؤطا مالک میں (ص: ۶۰ ۳)

۱۸۔ حدیث مرسل عن عطاء بن یسار۔ مؤطا مالک میں (ص: ۶۰)

۱۹۔ حدیث مرسل عن زید بن اسلم۔ مصنف عبدالرزاق (۱۔۴۰۶) اور مصنف ابن أبی شیبۃ میں (۲۔۳۷۵)

۲۰۔ حدیث مرسل عن عمرو بن دینار۔ مصنف عبدالرزاق میں (۱۔۴۰۶)

۲۱۔ حدیث مرسل عن سہیل بن حسین بن حسن۔ مصنف ابن أبی شیبۃ میں (۲۔۳۷۵)

اس باب میں درج ذیل آثار ملتے ہیں:

۱۔ علی۔ مصنف عبدالرزاق میں (۲۔۴۰۵)

۲۔ علی۔ مصنف عبدالرزاق میں (۲۔۴۰۶)

۳۔ عمر۔ مصنف ابن أبی شیبۃ (۲۔۳۷۵)

۴۔ عمر۔ مصنف ابن أبی شیبۃ (۲۔۳۷۶)

۵۔ ابراہیم۔ مصنف ابن أبی شیبۃ (۲۔۳۷۷)

یہ ہے ''لب اللباب فیما یقوله الترمذی وفی الباب'' کا تعارف اور حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی دعاؤں سے سیراب محنت کے ثمرات کا ایک نمونہ، الحمدللہ! اب تک تین ضخیم جلدوں کا مواد جمع ہو چکا ہے اور جہد المقل وموعہ اور دمعۃ من عوراء غنیمۃ باردۃ کے بموجب کام جاری ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ توفیق و ہمت دے اور قبول فرما کر ذخیرۂ آخرت اور نجات عقبیٰ کا ذریعہ بنائے، آمین۔ ویرحم اللہ عبدا قال آمینا

وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقه وصفوة

بریته محمد وآله وصحبه وسلم

☆ ☆ ☆

مولانا محمد یوسف لدھیانوی

حق تعالیٰ کا نظامِ قدرت وحکمت بھی عجیب ہے: بعض حضرات بزم جہاں میں دیر سے آتے ہیں، مگر ان کونسبت ''صدیقین اولین'' کے پہلو میں دی جاتی ہے۔ امام بیہقی نے ''دلائل النبوۃ'' میں آنحضرت ﷺ کا ارشاد نقل کیا ہے:

''انہ سیکون فی آخر ھذہ الامۃ قوم لھم مثل اجرا ولھم، یأمرون بالمعروف وینھون عن المنکر ویقاتلون اھل الفتن''۔ (مشکوۃ ص:۵۸۴)

ترجمہ:... ''اس امت کے آخر میں کچھ لوگ ہوں گے جن کو اجر، امت کے پہلوں کا سا دیا جائے گا۔ یہ لوگ ''معروف'' کا حکم کریں گے، برائیوں سے روکیں گے اور اہلِ فتنہ سے لڑیں گے''۔

یعنی ''المعروف'' کا حکم کرنا، ''المنکر'' سے روکتے رہنا اور فتنہ پردازوں سے برسرِپیکار رہنا' یہی تین وصف ایسے ہیں جو پچھلوں کو پہلوں سے ملا دیتے ہیں۔ بلاشبہ علم وفضل، طہارت وتقویٰ، زہد وتقدس وغیرہ ایمانی وانسانی اوصاف بھی نہایت گرانقدر ہیں' مگر ان کے سارے اوصاف سے آدمی مقبولیت عنداللہ میں اپنے ہمعصروں سے آگے نکل سکتا ہے اور اپنے زمانہ کا مقتدا بن سکتا ہے' تاہم شمار اس کا اسی زمانے میں ہوگا جس میں وہ پیدا ہوا اور اس کا اجر وثواب اور درجات کا پیمانہ بھی اسی دور کے لحاظ سے متعین ہوگا...... لیکن جو چیز قرونِ متاخرہ کے افراد کو قرونِ اولیٰ کی شخصیت بنا دیتی ہے وہ صرف امر بالمعروف، نہی عن المنکر اور اہلِ فتن سے جہاد ہے۔

المجاہد فی سبیل اللہ شیخ الاسلام السید مولانا محمد یوسف البنوری الحسینی بھی انہی ''الآخرون السابقون'' میں سے تھے' جنہیں بارشادِ نبوی ''لھم مثل اجر اولھم'' کے شرف وافتخار سے نوازا گیا اور جن کی پوری زندگی ''اہلِ فتن'' سے جہاد و پیکار میں گذری۔

''فتنہ'' لغت میں سونے کو کٹھالی میں پگھلا کر، پرکھنے کو کہتے ہیں۔ قرآن وحدیث کی اصطلاح میں ''فتنہ'' ان آزمائشوں کا نام ہے جن میں ایمان کا ''زرِ خالص'' پرکھا جاتا ہے۔ اسی ضمن میں وہ بدعتیں، گمراہیاں اور جدت طرازیاں بھی آتی ہیں، جن کو اپنے دماغ سے گھڑ گھڑ کر کجرو لوگ دین کے نام سے پیش کرتے ہیں، ایسے لوگوں کو ''اہلِ فتنہ'' کہا جاتا ہے اور انہی اہلِ فتنہ سے جہاد کی وہ فضیلت بیان فرمائی گئی ہے جسے اوپر نقل کر چکا ہوں۔

حق تعالیٰ نے زائغین کے برپا کردہ فتنوں کو ایمان کے جانچنے اور پرکھنے کی کسوٹی بنایا ہے، یعنی اسے ان فتنوں سے تنفر ہے یا ان کی طرف کشش؟ جس شخص کے دل میں ایمان جتنا قوی، جتنا مضبوط اور جتنا صحت مند ہوگا، اسے فتنوں سے اسی قدر نفرت اور بغض وعداوت ہوگی اس کے برعکس جس کا ایمان جس قدر کمزور، زنگ آلود اور مریض ہوگا اسے فتنوں کی طرف اسی نسبت سے کشش ہوگی۔ صحیح مسلم میں حضرت حذیفۃ بن الیمان رضی اللہ عنہ سے آنحضرت ﷺ کا ارشاد مروی ہے:

> ''تعرض الفتن على القلوب كالحصير عودا عودا، فاى قلب اشربها نكتت فيه نكتة سوداء، واى قلب انكرها نكتت فيه نكتة بيضاء، حتى تصير على قلبين، ابيض مثل الصفا فلا تضره فتنة مادامت السموت والارض. والآخر اسود مربادا كالكوز مجخيا لايعرف معروفاً ولا ينكر منكرًا الا مااشرب من هواه (مشکوٰۃ، ص:۴۶۱)

ترجمہ:... ''فتنے قلوب کے سامنے اس طرح آئیں گے جیسے چٹائی میں ایک تنکا بنا جاتا ہے، سو جس دل نے ان کو جذب کرلیا اس پر سیاہ داغ اور جس دل نے ان سے تنفر کیا، اس پر سفید نشان لگتا جائے گا، یہاں تک کہ دلوں کی دو قسمیں ہوجائیں گی، ایک سفید، سنگِ سفید کی طرح صاف، ستھرا اور چکنا کہ رہتی دنیا تک اسے کوئی فتنہ نقصان نہیں دے گا۔ دوسرا کالا بھجنگ، کوزہ کی مانند الٹا، یہ سوائے اپنی خواہش کے جو اس میں رچ بس گئی ہے، نہ کسی بھلائی کو بھلائی سمجھے گا، نہ بدی کو بدی''۔

اس حدیث سے واضح ہوجاتا ہے کہ فتنے ایمان کی صحت ومرض کے لئے مقیاس اور کسوٹی ہیں، جن قلوب میں فتنوں سے مقابلہ کی تب وتاب ہو وہ ''صحت مند'' کہلائیں گے اور جن میں فتنوں سے مصالحت کی استعداد ہو، وہ ''مریض الایمان'' ہوں گے اور مرض بڑھ جانے کی صورت میں یہ لوگ ایمان سے محروم ہوجائیں گے۔

اہلِ فتنہ سے قتال ''ایمان'' کا بلندترین مرتبہ ہے اور اس جہاد وقتال کے لئے چند اوصاف اور صلاحیتیں درکار ہیں:

اول: سب سے پہلے جس چیز کی ضرورت ہے، میں اس کا نام ''ایمانی حس'' رکھوں گا اور یہ وہی چیز ہے جس کی طرف اوپر کی حدیث میں اشارہ کیا گیا ہے' یعنی جس طرح ہم آنکھ سے دیکھنے کا، کانوں سے سننے کا، زبان سے چکھنے کا کام لیتے ہیں، اسی طرح مومن کے دل میں ایک ''ایمانی حاسہ'' ہونا چاہئے جو فتنہ کی بو سونگھنے کی صلاحیت رکھتا ہو اور ہر فتنہ کے رنگ و روغن کی تہہ میں چھپی ہوئی اصل حقیقت کو پہچان سکتا ہو۔ اگر یہ ''ایمانی حس'' موجود نہیں اور اس کے گرد و پیش فتنے منڈلاتے ہیں، مگر اسے کوئی احساس نہیں' تو سمجھنا چاہئے کہ اس کا ایمان تندرست نہیں، بیمار ہے۔

دوسری چیز ''ایمانی غیرت'' ہے جس کے لئے فتنہ کی ناپاک بدبو ناقابل برداشت ہو اور وہ بے قرار ہو کر پکار اٹھے۔

''اینقص فی الدین وانا حی''

ترجمہ:... ''کیا میرے جیتے جی دین میں قطع و برید کی جائے گی۔''

(یہ امت کے سب سے پہلے اور سب سے بڑے صدیق کا جملہ ہے'' جو ان سے بے تابی کی اس حالت میں صادر ہوا تھا' جب فاروق اعظم نے مانعینِ زکوٰۃ کے بارے میں ان سے نرم روی کی فرمائش کی تھی۔ رضی اللہ عنہما) مومن میں اتنی غیرت ضرور ہونی چاہئے کہ وہ دین کو بگڑتا ہوا دیکھ کر بے تاب ہو جائے اور فتنہ کی سرکوبی کے لئے جو کچھ اس سے بن پڑتا ہو' اسے کر گزرنے کے لئے آمادہ ہو جائے۔

تیسری چیز ''بسالت و شجاعت'' ہے جو ایمانی غیرت کا مرکب بن کر آتش نمرود میں کود پڑے اور وہ وقت کے کسی بڑے سے بڑے فرعون و شداد کو خاطر میں نہ لائے۔

چوتھی چیز ''علم و فضل'' کا ساز و سامان اور اسلحہ ہے، جس کے بغیر کوئی جنگ نہیں لڑی جاسکتی۔ امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی عبقریت سے کون ناواقف ہے؟ مگر یہ کم لوگ جانتے ہوں گے کہ اس دور کے ابو الفضل اور فیضی بھی آپ کے علم و فضل کا لوہا مانتے تھے۔

پانچویں اور آخری چیز حق تعالیٰ سے قلبی تعلق، اپنے ضعف و ناتوانی پر نظر اور بارگاہ خداوندی سے پیہم التجا ہے۔ بہت سے لوگ صرف قلمی گھوڑے دوڑانے اور بازاروں میں نعرے لگانے کو فتح و کامیابی کا نشان سمجھتے ہیں۔ جبکہ ان کا رشتۂ قلب بارگاہِ صمدیت سے پیوستہ نہیں ہوتا اور قرآن کریم کا اعلان بے نیازی:

''ان ینصر کم اللہ فلا غالب لکم' وان یخذلکم فمن ذا الذی ینصر کم من بعدہ' وعلی اللہ فلیتو کل المؤمنون''. (آل عمران: ۱۶۰)

ترجمہ:... ''اگر اللہ تم کو مدد کرے گا تو کوئی تم پر غالب نہ ہوگا اور جو وہ چھوڑ دے گا پھر کون ہے کہ تمہاری

مدد کرے گا اس کے بعد؟ اور اللہ پر بھروسہ چاہیئے مسلمانوں کو''۔ (شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ)

ان کی نظر سے اوجھل رہتا ہے، نتیجہ یہ کہ وہ بزعم خود فتنوں کا مقابلہ کرتے ہوئے خود فتنوں کا شکار ہو جاتے ہیں، اور ان کی تمام مساعی شہرت ونمود کے گرد چکر لگاتی ہیں۔

حضرت قدس سرہ کو حق تعالیٰ نے ان تمام اوصاف سے مزین فرمایا تھا، جو فتنوں کے سامنے سینہ سپر ہونے کے لئے درکار ہیں۔ ان کی ''ایمانی حس'' اتنی تیز تھی کہ نہ صرف دور سے فتنہ کو محسوس کر لیتی' بلکہ اس کی باریک سے باریک رگوں کو بھی ٹٹول لیتی۔ ''ایمانی غیرت'' ایسی پر جوش تھی کہ انہیں ہمہ دم فتنوں کے خلاف بے قرار اور آتش زیر پا رکھتی۔ شجاعت وجرأت ایسی تھی کہ بڑے بڑے فراعنہ سے ٹکرا دیتی، علم وفضل، فہم وفراست، عقل وتدبر اور سیادت ووجاہت میں آپ کی برتری عرب وعجم میں مسلم تھی اور حق تعالیٰ شانہ سے رشتۂ قلب ایسا قوی، مضبوط اور استوار تھا کہ آسمان سے رحمت الٰہی کو کھینچ لاتا تھا۔ وہ ہر کام سے پہلے خدا تعالیٰ سے اتنی دعائیں، اتنی التجائیں، اتنے استخارے کرتے اور نالہائے نیم شبی میں اتنی سسکیاں بھرتے کہ مالک رؤف رحیم کو ان پر ترس آجاتا، وہ جب بھی میدانِ جہاد میں اترتے تو اسی کی رضا کے لئے اور اسی کے بھروسے پر ... پھر ان کا قلبی تعلق مرکز تجلیات الٰہی، کعبہ مشرفہ اور معدن انوار نبوت روضۂ مطہرہ سے ہمیشہ پیوستہ رہتا' اس کے ساتھ ساتھ تمام ارباب قلوب سے جو ان کے علم میں تھے، ہمیشہ ربط وتعلق رہتا اور ان سے بھی دعاؤں اور التجاؤں کی مسلسل استدعائیں ہوتی رہتیں۔

آیئے! اب ذرا دیکھیں کہ مسلسل نصف صدی تک یہ مرد مجاہد فی سبیل اللہ کن کن فتنوں سے نبرد آزما رہا۔

## فتنۂ قادیاں

آنحضرت ﷺ نے جہاں اور فتنوں کے ظہور کی پیشگوئی فرمائی' وہاں جھوٹی مدعیان نبوت کے خروج کی بھی اطلاع دی تھی' جھوٹے مدعیانِ نبوت سے مقابلہ سب سے پہلے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے کیا اور ''حدیقۃ الموت'' میں مسلیمۂ کذاب کو اس کی نبوت وامت سمیت دفن کیا۔ اہل علم جانتے ہیں کہ قرآن کریم کی یہ پیش گوئی سب سے پہلے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ اور ان کی جماعت پر صادق آئی:

''یایھا الذین امنوا من یرتد منکم عن دینه فسوف یاتی اللہ بقوم یحبھم ویحبونه' اذلة علی المؤمنین اعزة علی الکفرین، یجاھدون فی سبیل اللہ ولا یخافون لومة لائم' ذلک فضل اللہ یؤتیه من یشاء' واللہ واسع علیم''. (المائدہ: ۵۴)

ترجمہ: ''اے ایمان والو! جو کوئی تم میں پھرے گا اپنے دین سے تو اللہ آگے لائے گا ایک لوگ کہ ان کو

چاہتا ہے، وہ اس کو چاہتے ہیں، نرم دل ہیں مسلمانوں پر، زبردست ہیں کافروں پر، لڑتے ہیں اللہ کی راہ میں اور ڈرتے نہیں کسی کے الزام سے۔ یہ فضل ہے اللہ کا، دے گا جس کو چاہے اور اللہ کشائش والا ہے۔ خبردار‘‘۔ (شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ)

دور مابعد میں جب بھی امت میں نبوت کا ذبہ کا دجالی فتنہ اٹھا حق تعالیٰ نے اس کی سرکوبی کے لئے ایسے رجال کار کو کھڑا کیا جن میں یہی صدیقی نسبت کارفرما تھی اور جو یحبھم ویحبونہ الخ کے مصداق تھے۔ اسی سنتِ الٰہی کے مطابق جب مرزا قادیانی (اللعین بن اللعین) کی نبوتِ کاذبہ کا فتنہ اٹھا (جو اس صدی کا سب سے منحوس وملعون فتنہ تھا) تو اس شجرۂ خبیثہ کے استیصال کے لئے حق تعالیٰ شانہ علماء ومشائخ کی ایک جماعت کو آگے لائے۔

اس فتنہ کا ادراک سب سے پہلے سید الطائفہ قطب العالم حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ کو ہوا' اور منکرین ختم نبوت کے خلاف کفر کا فتویٰ سب سے پہلے حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ بانی دارالعلوم دیوبند نے ''تحذیر الناس'' میں دیا۔

حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ:

''ہر عارف کو اس کے علوم ومعارف کی ترجمانی کے لئے ایک لسان عطا کی جاتی ہے' جیسا کہ حضرت شمس تبریز رحمۃ اللہ علیہ کی لسان مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ تھے اور پھر فرماتے تھے کہ ''میری لسان مولانا محمد قاسم ہیں، جو علوم میرے قلب پر وارد ہوتے ہیں' مولانا محمد قاسم ان کو کھول کھول کر بیان فرما دیتے ہیں''۔

اس لئے کہنا چاہئے کہ حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ فتویٰ حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے قلبِ صافی کا پرتو تھا۔ اس طرح ''فتنہ قادیانیت'' کی تردید کی تحریک کا آغاز حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ اوران کی ''لسانِ علوم ومعارف'' حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے مبارک ہاتھوں سے ہوا اوران کے بعدان کے جانشینوں نے اس تحریک کو مسلسل جاری رکھا۔ اس فتنہ کے استیصال کے لئے یوں تو بہت سے اکابر نے زریں خدمات انجام دیں (جن کی تفصیل کے لئے دوسری فرصت درکار ہے) لیکن جس شخصیت کو اس دور کی قیادت و امامت تفویض ہوئی اور جسے حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے الفاظ میں ''واسطۃ العقد'' کہنا چاہئے، وہ امام العصر حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کی ذاتِ گرامی تھی۔ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو قادیانی فتنہ نے کس قدر بے قرار کر رکھا تھا؟ بہتر ہوگا کہ ہم یہ روئیدادِ غم حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے سنیں:

''امت کے جن اکابر نے اس فتنہ کے استیصال کے لئے محنتیں کی ہیں' ان میں سب سے امتیازی شان حضرت امام العصر مولانا محمد انور شاہ کشمیری دیوبندی رحمہ اللہ کو حاصل تھی' اور دارالعلوم دیوبند کا پورا اسلامی اور دینی

مرزا نہی کے انفاسِ مبارکہ سے اس شجرۂ خبیثہ کی جڑوں کو کاٹنے میں مصروف رہا۔ قادیانیوں کے شیطانی وساوس اور زندیقانہ دسائس کا امام العصر رحمۃ اللہ علیہ نے جس طرح تجزیہ کر کے ان پر تنقید کی، اس کی نظیر عالمِ اسلام میں نہیں ملتی۔ حضرت مرحوم نے خود بھی گرانقدر علوم وحقائق سے لبریز تصانیف رقم فرمائیں اور اپنے تلامذہ مدرسین دیوبند سے بھی کتابیں لکھوائیں اور ان کی پوری نگرانی و اعانت فرماتے رہے۔ میں نے خود حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے سنا ہے کہ ''جب یہ فتنہ کھڑا ہوا تو چھ ماہ تک مجھے نیند نہیں آئی اور یہ خطرہ لاحق ہوگیا کہ کہیں دینِ محمدی (علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام) کے زوال کا باعث یہ فتنہ نہ بن جائے۔'' فرمایا'' چھ ماہ کے بعد دل مطمئن ہوگیا کہ انشاء اللہ دین باقی رہے گا اور یہ فتنہ مضمحل ہوجائے گا۔''

''میں نے اپنی زندگی میں کسی بزرگ اور عالم کو اتنا دردمند نہیں دیکھا جتنا کہ حضرت امام العصر کو، ایسا محسوس ہوتا تھا کہ دل میں ایک زخم ہوگیا ہے، جس سے ہر وقت خون ٹپکتا رہتا ہے۔ جب مرزا کا نام لیتے تو فرمایا کرتے تھے: ''لعین بن اللعین لعین قادیان'' اور آواز میں ایک عجیب درد کی کیفیت محسوس ہوتی تھی۔ فرماتے تھے کہ لوگ کہیں گے کہ: یہ گالیاں دیتا ہے، فرمایا کہ: ہم اپنی نسل کے سامنے اپنے اندرونی دردِ دل کا اظہار کیسے کریں؟ ہم اس طرح قلبی نفرت اور غیظ وغضب کے اظہار پر مجبور ہیں۔''(۱)

قادیانیت کے خلاف یہی درد و سوز، یہی بے چینی و بے قراری اور یہی غیظ وغضب حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ سے وراثت میں ملا تھا۔ اس شعلہ افشاں نفرت و بیزاری کا ایک نمونہ ملاحظہ فرمایئے۔ ''نفحۃ العنبر'' میں لکھتے ہیں:

> ''فبدت فی هذه الایام فتنة کبریٰ تدع الارض بلاقع، الا وهی الفتنة الکارثة التی تسمی بالفتنة القادیانیة والطائفة المرزائیة تعزیٰ الیٰ زعیمها الضال المضل المرزا غلام احمد القادیانی الهندی، وقد وصل الی امه الهاویه، نار حامیه، فکان عتلاً زنیماً، مقدیاً اثیماً، اخراً وقاحا، اذاع فی اذنابه کفراً بواحاً وضلالاً صراحاً، لم یغادر شیئا من شعائر الاسلام الا ازعجه وابطله ونحن نذکر نبذا من احوال هذه الفتنة المارقة من الدین الباغیة علی الله ورسوله وسائر المسلمین'' الخ (ص:۱۹۵ طبع جدید)

حضرت فارغ التحصیل ہونے کے بعد اپنے وطن پشاور تشریف لائے تو وہاں کے سرکاری حلقوں اور انگریزی خواں نوجوانوں میں قادیانیت کا خاصا اثر ورسوخ تھا، وہ کھلم کھلا قادیانیت کی تبلیغ کرتے اور ''یوم النبی'' کے نام پر جلسۂ عام بھی کرتے۔ مرزائیوں کی یہ کھلے عام مرتدانہ سرگرمیاں حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی ایمانی غیرت

(۱) پیش لفظ مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ: خاتم النبیین (فارسی، اردو ایڈیشن) صفحہ ۲۴، شائع کردہ مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان۔

کے لئے چیلنج کی حیثیت رکھتی تھی اوران کا انسداد ضروری تھا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ: قادیانیوں نے حسبِ عادت ''یوم النبی'' کا اعلان کیا اور اس کے اشتہار لگائے، میں نے اور میرے رفیق مولانا لطف اللہ نے باہم مشورہ کیا کہ قادیانیوں کی اس جرأت کا سدّ باب ہونا چاہئے' چنانچہ ہم نے طے کرلیا کہ یہ جلسہ نہ ہونے دیا جائے گا' جلسہ کی تاریخ آئی اور قادیانیوں نے مقررہ جگہ پر جلسہ کے انتظامات کے بعد کارروائی شروع کی تو ہم لوگ بھی اسٹیج پر پہنچ گئے۔ قادیانیوں کی طرف سے جلسہ کے صدر کا نام تجویز ہوا تو میں نے فوراً اٹھ کر اعلان کردیا کہ یہ جلسہ مسلمانوں کا ہوگا اور میں جلسہ کی صدارت کے لئے فلاں صاحب کا نام پیش کرتا ہوں، اس اعلان کا جو نتیجہ ہونا چاہئے تھا' وہی ہوا، ایک ہنگامہ مچ گیا، ہماری اور قادیانیوں کی ہاتھا پائی ہوئی' بالآخر حریف پسپا ہونے پر مجبور ہوگئے' ہنگامہ کا سن کر پورا شہر ٹوٹ پڑا۔ میں نے ختم نبوت پر تقریر کی۔ قادیانیوں کی مکاری سے لوگوں کو آگاہ کیا' قادیانی ذلت و رسوائی کے ساتھ بھاگ گئے اور آئندہ ان کو کبھی کھلے بندوں جلسہ کرنے کی ہمت نہ ہوئی۔

یہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا قادیانیت سے پہلا معرکہ تھا' جس میں آپ کو کامیابی اور قادیانیوں کو ذلت و شکست ہوئی۔ دیکھنے میں یہ ایک معمولی واقعہ ہے' لیکن جس بھیانک دور میں آپ نے ایمانی غیرت وحمیت اور جرأت وعزیمت کا یہ مظاہرہ کیا، اگر وہ پیشِ نظر ہو تو اسے فوق العادت کارنامہ تصور کیا جائے گا اور پھر آپ کے اس عملی اقدام کے جو نتائج سامنے آئے' وہ شاید ہزاروں روپے کا لٹریچر تقسیم کرنے پر بھی رونما نہ ہوتے۔

حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی وفات (۳ صفر ۱۳۵۲ھ) کے بعد آپ ''جامعہ اسلامیہ ڈابھیل'' سے منسلک ہوگئے' جو آپ کے شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی یادگار تھی' اور وہاں شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے علوم وانفاس کی تشریح و اشاعت میں مشغول ہوگئے' سب سے پہلے عربی میں اپنے شیخ کی ایک بلند پایہ سوانح ''**نفحة العنبر فی هدی الشیخ الانور**'' مرتب کی، تذکرہ شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ کا ہو اور قلم ان کے جانشین بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا:

''ذکر اس پری وش کا اور پھر بیاں اپنا''

یہ کیسے ممکن تھا کہ شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ کا ذکر ردِ مرزائیت کے بغیر رہ جائے' چنانچہ اس میں ایک اہم باب ''**الشیخ والفتنه المرزائیه**'' کے عنوان سے تحریر فرمایا' جس میں قادیانیت کے دجل وتلبیس کا تذکرہ فرمایا اور اس کے رد وابطال میں علمائے امت' خصوصاً شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ کے کارناموں کی وضاحت فرمائی۔ قادیانی فتنہ کے خلاف شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ کی صدائے اسرافیل نے بحرِ محیط کے ساحل سے افغانستان تک مردہ دلوں کو کس طرح جگایا؟ اور اس کی گونج' عراق، شام، مصر، حجاز وغیرہ عالمِ اسلامی میں کس طرح سنی گئی؟ اس کا تذکرہ کرنے کے بعد شیخ بنوری رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

''**وهذا الذی تری الیوم فی ارجاء الهند من تاسیس لجنات وانعقاد**

اجتماعات حافلة، واجراء الجرائد والمجلات لحسم عروق هذه الفتنة المتاصلة، لاسيما مساعی "جمیعة الاحرار" ورئیس شعبة تبلیغها المجاهد الباسل، غشمشم الامة، خطیب القوم، مولانا عطاء الله شاه البخاری اطال الله بقاءه' وزادهمته' واخلاصه' کل ذالک من مآثره السنیة الباقیة علی صفحات الدهر وسنته الحسنة السائرة بین المسلمین". (۱)

ترجمہ:... "اور آج جو تم دیکھ رہے ہو کہ اس فتنہ کی جڑیں کھودنے کے لئے ہندوستان کے گوشے گوشے میں جماعتیں بن رہی ہیں، جلسے ہو رہے ہیں، اخبارات و رسائل نکل رہے ہیں، خصوصاً مجلسِ احرار اور اس کے شعبہ تبلیغ کے صدر' مجاہد، بہادر، شیرِ امت، خطیبِ قوم مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری' اللہ تعالیٰ ان کی عمر دراز فرمائے اور ان کی ہمت واخلاص میں ترقی فرمائے، کی مساعی یہ سب آپ کے (شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ کے) تابناک مآثر ہیں' جس کا نقشِ دوام' صفحات زمانہ پر باقی رہے گا اور یہ آپ کی سنت حسنہ ہے جو مسلمانوں میں جاری وساری ہے"۔

۱۹۳۷ء میں آپ "مجلسِ علمی ڈابھیل" کی کتابوں کی طباعت کے سلسلہ میں مصر تشریف لے گئے، وہاں کے اکابر علماء سے تعلقات استوار کئے' علمائے دیوبند کے تعارف پر وہاں کے مجلات پر گرانقدر مقالے شائع کئے' مگر اپنی گوناگوں مصروفیات کے باوجود اپنے شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ کے مشن "رد قادیانیت" کو وہاں بھی فراموش نہیں کیا، وہاں کے تمام علماء و مشائخ کو قادیانیت کے خلاف جہاد کے لئے تیار کیا' ان سے قادیانیت پر رسالے اور مقالے لکھوائے' اور انہیں اس موضوع پر حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے لعل و جواہر سے آگاہ کیا۔ علامہ محمد زاہد الکوثری جنہیں مصر کی علمی فضاء میں وہی بلند پروازی حاصل تھی جو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو ہندوستان میں' انہوں نے ایک مقالہ حیاتِ عیسیٰ علیہ السلام پر رقم فرمایا جو "مقالات کوثری" میں شامل ہے۔ وہ اس میں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب "عقیدۃ الاسلام" کا حوالہ دے کر لکھتے ہیں:

"وفی عقیدة الاسلام فی حیاة عیسٰی علیه السلام لمولانا الحبر الکشمیری بسط القول فی وجوه دلالة الکتاب علیٰ ماعلیه اصل الحق، فلیراجعها من شاء الاستزادة"

آگے چل کر لکھتے ہیں:

"بل لمولانا المحدث الکشمیری "کتاب التصریح بما تواتر فی نزول المسیح یسوق فیه سبعین حدیثا تدل علی نزوله علیه السلام"

(مقالات کوثری ص: ۳۵۵)

---

(۱)... نفحۃ العنبر فی ہدی الشیخ الانور ص: ۲۰۱' طبع جدید مجلس علمی کراچی۔

ایک اور جگہ لکھتے ہیں:

"اعلیٰ اللہ سبحانہ منزلة العلامة فقیه الاسلام المحدث الحجاج الشیخ محمد انور الکشمیری فی غرف الجنان، وکافأہ مکافأة الذابین عن حریم دین الاسلام، فانہ قمع القادیانیة بحججه الدامغة، وحال دون استفحال شر معتدلیهم ومتطر فیهم بالهند کتب ممتعة فی الرد علیهم بلغان شتّی، وحقق فی کتابه "اکفار الملحدین" امر اکفار هؤلاء وامثالهم" (ص:۳۵۹)

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ شیخ کوثری رحمۃ اللہ علیہ نے قادیانیت پر حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تینوں تصانیف "عقیدة الاسلام" التصریح بما تواتر فی نزول المسیح اور "اکفار الملحدین") مطالعہ کی تھیں۔ نیز یہ بھی اندازہ ہوتا ہے کہ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے مصر میں اس سلسلہ میں کن کن حضرات سے ملاقات کی ہوگی اور انہیں فتنہ قادیانیت سے آگاہ کیا ہوگا، بلاشبہ یہ حضرت بنوری قدس سرہ کی قادیانیت کے خلاف عظیم الشان مہم تھی، جس میں انہیں زبردست کامیابی حاصل ہوئی۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ ۱۹۵۱ء میں پاکستان تشریف لے آئے اور دارالعلوم ٹنڈو الہ یار میں حدیث وتفسیر کی تدریس کے فرائض انجام دینے لگے۔ اسی دوران ۱۹۵۳ء کی تحریک ختم نبوت چلی تو یہ شیخ وقت فوراً میدان عمل میں آ گیا اور ظفر اللہ قادیانی کی وزارت خارجہ کے خلاف احتجاجی جلسوں اور جلوسوں کی قیادت کرنے لگے، یہ تحریک اگرچہ اپنے تمام مطالبات میں کامیاب نہیں ہوئی، تاہم کون نہیں جانتا کہ یہی تحریک ظفر اللہ خان کی وزارت خارجہ کے ساتھ خواجہ ناظم الدین کی وزارت عظمیٰ کو بھی بہا کر لے گئی۔ تحریکِ ختم نبوت میں آپ کی شمولیت کا یہ تجربہ دراصل مستقبل کی تیاری کا پیش خیمہ تھا۔

۱۹۵۴ء میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ مستقل طور پر کراچی میں آ گئے، کراچی میں آپ کے قیام میں حق تعالیٰ کی جو تکوینی مصلحتیں تھیں، ان کی تفصیلات کا احاطہ کون کر سکتا ہے؟ مگر خیال ہوتا ہے کہ قدرت آپ کو کراچی کے مرکز میں لا کر "تحریک ختم نبوت" کی قیادت آپ کے سپرد کر رہی تھی۔ آپ یہاں تشریف لائے تو رفتہ رفتہ آپ کی سیادت ومحبوبیت کا نقش دلوں پر ثبت ہونے لگا اور اندرون وبیرون ملک ہر طبقہ کے لوگوں سے آپ کے تعلقات وسیع ہوتے گئے اور آپ کو ہر بڑے چھوٹے سے ملنے، ہر ایک کو پڑھنے اور سمجھنے اور ہر ایک کی صلاحیت کے مطابق اس سے کام لینے کا موقع ملا۔ ظاہر ہے کہ یہ کام نہ ڈابھیل کے دور افتادہ خطے میں میسر آ سکتا تھا، نہ ٹنڈو الہ یار کے قصبے میں اور نہ "لال جیوہ" کے ویرانے میں، کراچی لا کر گویا قدرت نے ولقد مکنا لیوسف فی

الارض کا نقشہ لوگوں کو ایک بار پھر دکھایا اور حدیثِ نبویؐ ثم یوضع لہ القبول فی الارض کا سماں پھر آنکھوں کے سامنے آ گیا۔

میں سوچتا ہوں تو حیرت میں ڈوب جاتا ہوں کہ یہ بوریہ نشین مرد درویش جس کی نہ کوئی پارٹی ہے، نہ تنظیم، نہ تحریک، نہ نعرہ، نہ اخبار، نہ رسالہ،[1] نہ اشتہار نہ دربار نہ اسباب نہ وسائل، شہرت ونمود کا کوئی ذریعہ اس کے پاس نہیں، مگر اس کی مقناطیسی کشش کا یہ عالم ہے کہ ہر سطح اور ہر طبقہ کے لوگ اس کی طرف کھچے چلے آ رہے ہیں، سیکریٹریٹ سے لے کر عام لوگوں تک سے اس کا گہرا رابطہ ہے، یہ عرب وعجم کے دل کی دھڑکن بنا ہوا ہے اور اپنی آتش دروں اور حرارتِ قلب سے بے شمار قلوب کو گرما رہا ہے اور جدھر کو نکلتا ہے سیادت ووجاہت اس کے جلو میں چلتی ہے، شیخ آدم بنوری الحسینی رحمۃ اللہ علیہ کے فرزند کو قدرت یہ ساری دولتیں اسباب ووسائل کے بغیر عطا کر رہی تھی، کیوں؟ اس لئے کہ اس صدی کے سب سے بڑے فتنہ، فتنۂ قادیانیت کے استیصال کا وہ عظیم الشان کام اس سے لیا جانا ہے جو مجددین اور صدیقین سے لیا جاتا ہے، یہ ساری وہبی نوازشیں اسی کی تمہید ہیں۔

یاد آیا کہ ایک بار راقم الحروف نے حضرت سے عرض کیا کہ: ”حضرت! جس طرح امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے ”اکبری فتنہ“ کے خلاف انقلاب برپا کرنے کے لئے حکومت کے اعلیٰ ترین اہلِ مناصب کو رام کیا تھا، آج بھی اسی نہج پر کام کرنے کی ضرورت ہے۔“ یہ سن کر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: ”جی ہاں! بالکل صحیح ہے، حضرت مجدد صرف دین کے مجدد نہیں تھے، بلکہ طریقۂ تجدید کے بھی مجدد تھے۔“

اس وقت اس ناکارہ کو یہ احساس نہیں تھا کہ اس دور کے فتنۂ عظیم کے خلاف، جس کی جڑیں حکومت میں اکبری دور کے ابوالفضل اور فیضی سے زیادہ گہری تھیں، حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو بھی قدرت امام ربانی کے نقش قدم پر چلا رہی ہے اور حق تعالیٰ اس ملک کے صالح قلوب کو آپ کی طرف از خود متوجہ فرما رہے ہیں۔

بہر حال اس دور میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ”عقیدۂ ختم نبوت“ کی حفاظت کے لئے خاموشی سے کام شروع کر دیا اور اس کے لئے تین میدان منتخب فرمائے۔

**اول:** اندرون ملک ہر طبقہ کے وہ سعید قلوب جو اس مقصد کے لئے مؤثر اور کارآمد ہو سکتے ہیں، آپ نے انہیں تلاش کر کر کے جوڑنا اور قادیانیت کے خلاف انہیں منظم اور بیدار کرنا شروع کیا، ان میں علماء بھی تھے، وکلاء بھی، کاروباری بھی تھے اور سرکاری ملازمین بھی۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو معلوم تھا کہ ملک میں ”مجلس تحفظ ختم نبوت“ اس فتنہ کے خلاف منظم طور پر پوری

(۱) ”بینات“ بہت بعد کو نکلا اور پھر حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی مقبولیت ”بینات“ کی رہین منت نہ تھی، نہ آپ نے کبھی اسے اپنی یا اپنے مدرسہ کی تشہیر کا ذریعہ بنایا۔

یکسوئی، تندہی اور جانفشانی سے کام کر رہی ہے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی بھی سرپرستی شروع کر دی اور ہر ممکن طریقہ سے اس کی اعانت ونصرت فرمائی، مجھے یاد ہے کہ ان دنوں ''مجلس تحفظ ختم نبوت'' کے زعیم حضرت مولانا محمد علی جالندھری رحمۃ اللہ علیہ (جو امام العصر حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے تلمیذ رشید اور خطیب العصر امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے دست راست اور جانشین تھے) حضرت کی خدمت میں کراچی حاضر ہوتے، کئی کئی دن قیام رہتا، گھنٹوں حضرت سے تنہائی میں مشورے کرتے۔ راقم الحروف ایک بار کراچی سے پنجاب گیا، مولانا محمد علی جالندھری رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت و ملاقات میسر آئی، موصوف نے علیک سلیک کے بعد پہلا سوال اپنے مخصوص پنجابی انداز میں یہ فرمایا: ''سنا پھیر میرے شیخ دا کی حال اے'' اور ''میرے شیخ'' کا لفظ جس عظمت ومحبت کے لہجے میں ادا فرمایا' اس کی حلاوت وشیرینی کا لطف کاغذ پر کیسے منتقل کر دیا جائے؟

الغرض حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے خاموشی سے ان تمام حضرات کو اپنے ساتھ وابستہ کر رکھا تھا جو اس فتنہ کی سرکوبی میں کوئی موثر کردار ادا کر سکتے تھے اور کسی کو کچھ خبر نہیں تھی کہ یہ مرد مجاہد ختم نبوت کا قلعہ تعمیر کرنے کے لئے کہاں کہاں سے اینٹ مصالحہ ڈھونڈ کر لا رہا ہے:

دوم: قادیانی مسئلہ صرف پاکستان کا نہیں' بلکہ خود اسلام کا مسئلہ تھا، اس لئے حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے عالم اسلام کے تمام اکابر علماء سے بھی رابطہ رکھا، انہیں قادیانی سازشوں کی تفصیلات سے مسلسل آگاہ کرتے رہے' ان کے گھناؤنے عقائد ونظریات کے علاوہ ان کی مسلم کش پالیسیوں سے انہیں چوکنا کرتے رہے اور اس رابطہ کے تین ذرائع تھے، اول یہ کہ باہر سے علماء کے جو وفود پاکستان آتے' نیو ٹاؤن میں ان کی تشریف آوری ہوتی، دوسرے حضرت بھی بین الاقوامی اسلامی کانفرنسوں میں شرکت کے لئے تشریف لے جاتے، تیسرے سال میں کم از کم دو بار حرمین شریفین میں حاضری ہوتی۔ جہاں عالم اسلام کا دل ودماغ سمٹ آتا ہے۔ ان تمام مواقع میں جہاں حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی عظمت ومحبت کا نقش عالم اسلام کے قلب پر مرتسم ہوتا، وہاں قادیانیت سے نفرت و بیزاری کی تحریک کو بھی انگیخت ہوتی، ربیع الاول ۱۳۹۴ھ۔ اپریل ۱۹۷۴ء میں مکہ مکرمہ میں ''رابطہ عالم اسلامی'' کی کانفرنس میں دنیا بھر کی ۱۴۴ تنظیموں کے نمائندوں نے جو قرارداد متفقہ طور پر منظور کی تھی۔ (۱) کیا آپ سمجھتے ہیں کہ کسی جانشین مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی محنتوں کے بغیر یہ سب کچھ ہو گیا تھا؟

حضرت اقدس رحمۃ اللہ علیہ جہاں دنیا بھر کے علماء ومشائخ واعیان واکابر سے رابطہ قائم کئے ہوئے انہیں قادیانی فتنہ کی سنگینی سے مسلسل آگاہ کر رہے تھے، وہاں ارباب قلوب اور اصحاب باطن سے بھی رابطہ استوار تھا، اور انہیں بھی اس سلسلہ میں ''صرف ہمت'' اور دعاء والتجاء کی طرف متوجہ رکھتے تھے۔

(۱)۔۔۔اس قررداد کا متن ضمیمہ میں دیکھئے۔

سوم: تیسرا اور آخری کام جو آپ نے کیا وہ عالمِ اسلام کے اربابِ اقتدار (جن میں ملکوں کے سربراہ اور وزراء وسفراء سبھی شامل تھے) سے رابطہ قائم کرنا اور انہیں قادیانی فتنہ سے باخبر رکھنا تھا۔ عرب ممالک کے جو سفراء ہمارے ملک میں وقتاً فوقتاً تعینات ہوتے رہے، ان میں سے اکثر وبیشتر حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے شناسا بلکہ قدردان محب تھے۔ اسلامی ممالک کے امراء ووزراء سے بھی اچھا تعارف تھا' خصوصاً پاسبانِ حرم شاہ فیصل شہید رحمۃ اللہ علیہ تو آپ کے بہت ہی قدرشناس تھے..... شہید مرحوم سے آپ نے متعدد بار ملاقات بھی کی اور انہیں بالمشافہ قادیانی فتنہ کی ریشہ دوانیوں سے آگاہ کیا' ایک ملاقات کا حال مولانا عبدالرحیم اشرف نے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی زبانی یوں قلمبند کیا ہے:

''حضرت مولانا محمد یوسف بنوری۔ متعنا اللہ بطول حیاتہ۔ نے ایک ملاقات میں فرمایا کہ ''مرکزی مجلس عمل تحفظ ختم نبوت کی تحریک سے کچھ پہلے آپ حرمین حاضر ہوئے، تو ایک دوست نے ازخود یہ کوشش کی کہ جلالۃ الملک سے ملاقات ہو۔ ملاقات طے ہوگئی۔ مولانا شاہ کے ہاں تشریف لے گئے، ملک محترم نے بڑے تپاک سے خیر مقدم کیا، اپنی کرسی سے بہت قدم آگے بڑھ کر مصافحہ فرمایا۔ گفتگو کامل التفات سے سنی (یہ گفتگو تمام تر قادیانیت پر تھی۔ ناقل) اور اکثر وبیشتر امور میں پرزور تاکید اور گرم جوشانہ حمایت کا وعدہ فرمایا' ملاقات ختم ہوگئی تو آرام سے مولانا کو الوداع کہنے دروازے تک تشریف لائے' مولانا اپنے رفیق کے ہمراہ شاہی محل سے نکل رہے تھے کہ شاہ شہید علیہ الرحمۃ بھی تشریف لائے' مولانا کو احساس ہوا تو راستہ سے ایک کنارے پر کھڑے ہوگئے۔ شاہ وہاں پہنچے تو مولانا سے حسبِ سابق آگے چلنے کو فرمایا۔ مولانا نے اس سے انکار فرمایا، اور شاہ سے درخواست کی کہ آپ ہی آگے چلیں۔ اس پر جلالۃ الملک نے مولانا کے کندھوں پر ہاتھ رکھ کر انہیں آگے چلنے پر مجبور کردیا اور خود پیچھے پیچھے چلتے رہے اور جب شاہی محل کے دروازے تک پہنچے تو دوسری بار مولانا کو گرمجوشی سے الوداع کہا۔''(۱)

جہاں عالم اسلام کے اربابِ حل وعقد کو اپنی نجی ملاقاتوں میں اس مسئلہ کی طرف متوجہ فرماتے' وہاں خطوط کے ذریعہ بھی توجہ دلاتے۔ افسوس ہے کہ حضرت نے ان مکاتیب کے محفوظ رکھنے کا اہتمام نہیں فرمایا' ورنہ یہ ہماری تاریخ کا قیمتی علمی واصلاحی ذخیرہ ہوتا' تاہم یہاں حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے دو خطوں کا خلاصہ درج کرتا ہوں'(۲) جو رفیق محترم جناب مولانا قاری سعید الرحمن کی وساطت سے راقم الحروف کو میسر آئے۔ ان میں پہلا خط شاہ فیصل شہید رحمۃ اللہ علیہ کے نام ہے اور دوسرا لیبیا کے صدر جناب کرنل معمر قذافی کے نام۔ یہ دونوں خط

---

(۱)..... ہفت روزہ المنبر: فیصل شہید نمبر ۱۹۔۱۲ شوال ۱۳۹۶ھ، ۱۴۔۷ ستمبر ۱۹۷۶ء ص: ۱۳۔
(۲)..... اصل متن ضمیمہ۱ میں دیکھئے۔

اس وقت لکھے گئے تھے جب ہمارے یہاں خدا کا قہر مسٹر بھٹو کے صدر اور عوامی چیف مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر ہونے کی شکل میں نازل ہو رہا تھا' جب مسٹر ایم ایم احمد قادیانی کا طوطی بولتا تھا' جب قادیانی مسٹر بھٹو کے زیر سایہ پاکستان پر دادِ حکمرانی دے رہے تھے اور جب ہمارے ملک کے سب سے نازک طبقہ...... فوج...... کو آغوشِ قادیانیت کے حوالے کر دیا گیا تھا' ان دنوں حضرت رحمۃ اللہ علیہ پر بے چینی کی جو کیفیت طاری رہتی تھی وہ ان کے خطوط کے بین السطور میں صاف پڑھی جاتی ہے۔

شاہ شہید کے نام تحریر فرمایا:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

''سیدی ومولائی! ہر شخص اپنی طاقت وقدرت کے بقدر اللہ تعالیٰ کے ہاں جواب دہ ہے' آنجناب کو اللہ تعالیٰ نے وہ تمام وسائل عطا کر رکھے ہیں جن کے ذریعہ آپ ساری روئے زمین میں اسلام اور مسلمانوں کی خدمت کر سکتے ہیں۔

سیدی ومولائی! ہمیں علم ہے کہ جب ہمارے وطن عزیز پاکستان اور ظالم ہندوستان کے درمیان جنگ برپا ہوئی تو آنجناب نے پاکستان کی ہر ممکن مادی واخلاقی مدد فرمائی، جو سربراہانِ اسلام اور مسلمانوں کے لئے ایک قابلِ فخر نمونہ ہے' مسلمانوں کا فرض ہے کہ وہ آپ کے اس کارنامہ پر دل کی گہرائیوں سے شکریہ بجالائیں۔

سیدی ومولائی! آج پاکستان قادیانیت کی جانب سے عظیم خطرہ میں ہے' بحریہ کا سربراہ حفیظ قادیانی ہے' فضائیہ کا سربراہ چودھری ظفر قادیانی ہے، اور بری افواج میں ٹکا خان کے بعد سترہ (۱۷) جرنیل لگاتار قادیانی ہیں' حکومت یا تو اس مہیب خطرہ سے غافل اور جاہل ہے، یا پھر استعماری قوتوں برطانیہ وامریکہ کے ہاتھ کا کھلونا بنی ہوئی ہے' وہ مسلمانوں کو فوجی مناصب سے برطرف کر رہی ہے اور قادیانیوں کو بھرتی کر رہی ہے' لاریب کہ قادیانی اور ان کا امام متنبی کذاب، قبحہ اللہ۔ برطانیہ کا خود کاشتہ پودا اور برطانوی استعمار کا ساختہ و پرداختہ تھا' قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ حکومت برطانیہ ''ظل اللہ فی الارض'' ہے' جہاد منسوخ ہے اور یہ کہ تمام مسلمانوں پر برطانیہ کی نصرت وحمایت فرض ہے۔ وغیر ذالک من الکفر والہذیان۔

ان لوگوں کی کوشش ہے کہ کسی طرح برطانیہ کا عہد رفتہ واپس لوٹ آئے اور پاکستان ان قادیانیوں کے ہاتھ میں آکر اس کا آلہ کار بنے اور برطانیہ کو از سر نو بحر احمر پر تسلط حاصل ہو جائے' اس بدترین سازش کے ہولناک نتائج آنجناب سے مخفی نہیں ہیں...... آنجناب سے توقع رکھتا ہوں کہ پاکستان کو قادیانیوں کے چنگل سے چھڑانے میں اس کی مدد کریں۔ صدر بھٹو کو ان ہولناک نتائج سے متنبہ فرمائیں اور اسے راہ راست پر لانے کی کوشش کریں کہ وہ ان لوگوں کو کلیدی مناصب سے الگ کر دیں' تاکہ یہ لوگ اسلام کے لئے اور اسلام سے پہلے خود بھٹو کے

لئے خطرہ نہ بن جائیں۔ الغرض آپ اس نہایت خطرناک مصیبت کبریٰ سے پاکستان کو بچانے اور بھٹو کی کجروی کی اصلاح کے لئے ہر ممکن جہدِ بلیغ فرمائیں اور محض اللہ کی رضا کے لئے اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ فرمودہ طاقت و قوت اور وسائل کے ذریعہ آپ وہ کردار ادا کریں جو واقعی ایک خلیفہ اور امام المسلمین کو فہم و بصیرت اور قوت کے ساتھ ادا کرنا چاہئے۔

ہم جناب والا کے حق میں ہر خیر و سعادت کے متمنی ہیں اور آرزو رکھتے ہیں کہ آپ کے مبارک ہاتھوں کے ذریعہ اسلامی ممالک کو ان ریشہ دوانیوں اور ملعون سازشوں سے نجات ملے۔ اللہ تعالیٰ آنجناب کی ذات کو اسلام کے لئے ذخیرہ اور مسلمانوں کی پناہ گاہ کی حیثیت سے باقی رکھے اور ربانی سائے تلے' جس کے جھنڈے آپ کے ملک پر لہراتے ہیں، آپ کی سلطنت کو بقائے دوام بخشے۔ آخر میں میری طرف سے آنجناب کی ذات اور مملکت کے حق میں بہترین دعائیں اور گہری تمنائیں قبول فرمائیں۔

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

اور لیبیا کے صدر کرنل قذافی کے نام تحریر فرمایا:

''بعد از سلام مسنون گذارش ہے کہ مجھے آنجناب کی زیارت کا شرف اس وقت حاصل ہوا جب کہ طرابلس کی پہلی ''دعوت اسلامی کانفرنس'' میں مندوب کی حیثیت سے شریک ہوا تھا۔ آنجناب کی شخصیت میں اخلاص، قوتِ ایمان اور سلامتی فطرت کے آثار دیکھ کر اول وہلہ میں آپ کی محبت دل میں جاگزین ہوئی' بعد ازاں آپ کی خیر و سعادت کی خبریں ہم تک پہنچیں' جن کی وجہ سے آپ بلاشبہ داد و تحسین کے مستحق اور اسلام اور مسلمانوں کے لئے مایۂ فخر ہیں' حق تعالیٰ آپ کو اسلام کے لئے ذخیرہ اور مسلمانوں کی پناہ گاہ کی حیثیت سے سلامت رکھے اور آپ کے وجودِ گرامی سے اسلام اور عرب کی عزت و مجد کے علم بلند ہوں۔ آمین۔

برادرِ گرامی قدر! آپ نے پاکستان کے موقف کی تائید کر کے اور ہر ممکن مادی مدد مہیا فرما کر جو احسان فرمایا ہے اس کا ہمیں اجمالی علم ہوا' حق تعالیٰ آپ کو اس حسنِ سلوک کا بدلہ عطا فرمائیں اور دنیا و آخرت میں آپ پر انعامات فرمائیں۔ آمین۔

اور اب میں آنجناب کے علم میں یہ بات لانا چاہتا ہوں کہ پاکستان ایک عظیم خطرہ میں گھرا ہوا ہے اور وہ ہے فتنہ قادیاں یا قادیانی تحریک۔ بحریہ کا قائد ایک بڑا قادیانی ہے، فضائیہ کا سربراہ قادیانی ہے اور بری فوج میں ٹکا خان کے بعد سترہ (۱۷) جرنیل ہیں جو سب قادیانی ہیں۔ کچھ عرصہ بعد ٹکا خان بھی ریٹائر ہو جائیں گے۔ حکومت مسلمان افسروں کو فوجی مناصب سے معزول کر رہی ہے۔ صدر کا اقتصادی مشیر ایم ایم احمد قادیانی ہے اور سر ظفر اللہ خان کے، جو بڑا خبیث سازشی قادیانی ہے' صدر سے خصوصی روابط ہیں اور صدر اس کے مشوروں کی

تعمیل کرتا ہے۔

غالباً آنجناب کو علم ہوگا کہ اس گروہ کا ضال و مضل مقتدا مرزا غلام احمد قادیانی مدعی نبوت تھا' اس نے پہلے مجدد، مسیح موعود اور مہدی ہونے کا دعویٰ کیا تھا' بعد ازاں نبوت کا دعویٰ کر دیا، اس کا عقیدہ تھا کہ برطانوی حکومت روئے زمین پر خدا کا سایہ ہے، جہاد منسوخ ہے اور یہ کہ برطانیہ کی نصرت و حمایت اللہ تعالیٰ کی اطاعت ہے۔ وغیر ذالک من کفرہ دھراً۔

''قادیان'' کے بعد (جو ہندوستان میں رہ گیا) انہوں نے مغربی پاکستان میں ''ربوہ'' آباد کیا' جس کی حیثیت ان کے دارالخلافہ کی ہے' وہاں اسلام اور مسلمانوں کے خلاف بڑی سرگرمی سے سازشیں تیار ہوتی ہیں اور یہ عجلت میں تحریر کردہ عریضہ ان تفصیلات کا متحمل نہیں۔ میں آنجناب سے اس وقت دو گزارشیں کرنا چاہتا ہوں۔

۱:- ایک یہ کہ صدر بھٹو کو اس خطرۂ عظیمہ سے آگاہ کیجئے۔ یعنی قادیانی بغاوت، ملک کا قادیانی حکومت کے تحت آجانا، بحر احمر میں برطانیہ کی عزت رفتہ کا دوبارہ لوٹ آنا، اور بیک وقت تمام عربی و اسلامی ممالک کا ناک میں دم آجانا۔ پس آنجناب سے درخواست ہے کہ آج حکومتِ پاکستان کو قادیانیوں کے' یا بلفظِ صحیح برطانیہ کے چنگل سے چھڑا کر اس پر احسان کیجئے' جیسا کہ قبل ازیں آپ اس کی اخلاقی و مادی مدد کر کے اس پر احسان کر چکے ہیں اور محض اللہ تعالیٰ کی، اس کے بعد رسول کی، اسلام اور مسلمانوں کی خیر خواہی کے لئے ہر قسم کی تدبیر و حکمت اور عزم و حزم کے ساتھ ''صدر بھٹو'' کی کجروی کی اصلاح کیجئے۔ بلاشبہ اسلام کی یہ عظیم الشان خدمت اللہ و رسول کی رضامندی کا موجب ہوگی' اسی کے ذریعہ اس رخنہ کو بند کیا جاسکتا ہے اور اس شگاف کو پر کیا جاسکتا ہے، کیونکہ فتنہ کا سیلاب خطرہ کے نشان سے اوپر گذر رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کی نصرت و مدد فرمائے۔ ''اگر تم اللہ کی مدد کرو گے تو اللہ تمہاری مدد کرے گا اور تمہیں ثابت قدم رکھے گا۔''

۲:- دوسری گذارش یہ ہے کہ جمہوریہ لیبیا میں جو قادیانی ڈاکٹر یا انجینئر کی حیثیت سے آئے ہیں' انہیں نکالئے۔ سنا گیا ہے کہ آپ کے ملک میں قادیانیوں کی ایک بڑی تعداد آئی ہے' ان میں ایک ڈاکٹر خلیل الرحمان طرابلس میں ہے' جو شعاؤں کے ذریعہ سرطان کے علاج کا خصوصی ماہر ہے' میں کوشش کرتا ہوں کہ ایسے لوگوں کا سراغ لگایا جائے اور محض اللہ کی، اس کے رسول کی، اس کی کتاب کی اور مسلمانوں کے قائدین کی خیر خواہی کی غرض سے آپ کو ان کی اطلاع دی جائے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو خدمتِ اسلام اور مسلمانوں کی مدد میں ثابت قدم رکھے۔ آپ کو اپنی رضا اور اپنے دین کی خدمت کی مزید توفیق عطا فرمائے اور آپ کے ہاتھ سے خیر و سعادت کے وہ کام لے' جن کے ذریعے مشرق و مغرب میں اسلام اور مسلمانوں کی عزت و مجد میں اضافہ ہو۔ والسلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔

آپ کا مخلص محمد یوسف البنوری

خادم الحدیث النبوی الکریم فی کراچی

مندوب مؤتمر الدعوۃ الاسلامیہ الاولی من پاکستان''۔

الغرض یہ تین میدان تھے جن میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے قادیانیت کے مقابلہ میں کام کیا اور جن کا دھندلا سا خاکہ آپ کے سامنے آچکا ہے۔ اس پر غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ قادیانیت سے آخری جنگ لڑنے کے لئے حضرت نے اپنی بساط کی حد تک اسباب و وسائل مہیا کر لئے تھے' اندرون و بیرون ملک اس کے لئے زمین تیار کی جاچکی تھی اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے سوز دروں اور آتش جگر نے اس فتنہ کے خلاف ملت اسلامیہ کو آتش فشاں میں تبدیل کر دیا تھا' تا آنکہ ادھر قدرت آپ کو ''مجلس تحفظ ختم نبوت'' کی قیادت کے لئے کھینچ لائی' اور ادھر خود قادیانیوں کے ہاتھ سے ربوہ اسٹیشن کے سانحہ کا دھماکہ کرادیا' جس سے ملت اسلامیہ کا آتش فشاں شعلے اگلنے لگا اور قادیانیت کفر کے خاکستر میں ڈھیر ہوکر رہ گئی۔ (۱)

قادیانیت کے خلاف حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے جو کارنامہ انجام دیا' اس کے لئے دست قدرت نے آپ کو خود تیار کیا تھا اور پیکر یوسفی میں لطیفۂ نصرت خداوندی کارفرما تھا:

کار زلف تست مشک افشانی اما عاشقاں

مصلحت را تہمتے برآہوئے چیں بستہ اند

اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا یہ کارنامہ میرے نزدیک آپ کے ''مقام صدیقیت'' کا ظہور تھا، جس میں مجددانہ روح کارفرما تھی اس لئے سید آدم بنوری کے فرزند گرامی کا یہ کارنامہ اس کے تمام اوصاف و کمالات اور فضائل و مناقب پر بھاری نظر آتا ہے اور بغیر کسی مبالغہ کے آپ کے حق میں وہی تاریخی الفاظ دہرائے جاسکتے ہیں جو آپ کے قلم عنبر رقم سے اپنے شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ کے حق میں نکلے:

''فهذه عنده ميزة كبرى اكبر من سائر مزايا الشيخ رحمه الله وتفوق سائر مآثره السامية فلو لم يكن للشيخ حسنة غير هذه الحسنة العظيمة ومنقبة غير هذه المنقبة العالية لكفاه شرفاً و فضلاً ولكفاه شهادةً على انه' كان ربانى هذه الامة بعهده فهذه منقبة زهراً من بين سائر مآثره الخالدة يبقى آثارها الجميلة فى قلوب اهل الحق، وتتلأ لأ لامعة على صفحات التاريخ الاسلامى على انقراض الدهور وانقضا العصور''. (۲)

(۱) پاکستان قومی اسمبلی کے فیصلے کی طرف اشارہ ہے۔ فیصلے کا اصل متن ضمیمہ ۳ میں دیکھئے۔

(۲) نفحۃ العنبر فی ہدی الشیخ الانور رحمۃ اللہ علیہ ص ۲۰۳ طبع جدید مجلس علمی کراچی۔

ترجمہ:..."میرے نزدیک یہ عظیم الشان کارنامہ شیخ رحمہ اللہ کے تمام کمالات سے بڑا اور ان کے تمام مآثر سامیہ سے فائق ہے' اگر شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے نامہ اعمال میں اس حسنۂ عظیمہ کے علاوہ کوئی نیکی اور اس منقبت کے سوا کوئی فضیلت نہ ہوتی' تب بھی آپ کے شرف وفضیلت کے لئے کافی تھی اور یہ اس امر کی کافی شہادت تھی کہ آپ اپنے دور کے ربانی ہیں' پس یہ آپ کے سارے دائمی مآثر میں سے زیادہ روشن منقبت ہے' جس کے آثارِ جمیلہ اہلِ حق کے قلوب میں باقی رہیں گے اور آپ کا یہ کارنامہ رہتی دنیا تک اسلامی تاریخ کے صفحات پر درخشاں رہے گا"۔

## مشرقی فتنہ

آج سے قریباً نصف صدی پہلے پنجاب وسرحد میں عنایت اللہ خان مشرقی کا غلغلہ بلند تھا' ایک طرف ان کی بیلچہ بردار "چپ وراست" کی گونج در و دیوار سے ٹکرا رہی تھی تو دوسری طرف ان کے "عسکری اسلام" نے ذہنی فضاء میں ایک ہیجان پیدا کر رکھا تھا۔

دنیا کے بڑے بڑے ائمہ ضلال اور دعاۃ فتنہ کے حالات کا مطالعہ کیا جائے تو بعض چیزیں ان میں قدر مشترک نظر آئیں گی' مثلاً: بلا کی ذہانت' غضب کی قائدانہ صلاحیت' بے پناہ کبر وغرور' انتہائی خود رائی وخود پسندی' سلف صالحین کی تحقیر' ہر بات میں نئی اختراع کا شوق' نمود ونمائش کا جذبہ اور تعمیر کے نام پر دین وایمان اور قوم و وطن کی تخریب۔

عنایت اللہ خان مشرقی بھی اس گروہ کے سرخیل تھے' وہ اپنے تئیں "علامہ" کہتے تھے' انہیں غلط فہمی تھی کہ قرآن کے مفہوم ومعانی عرش معلیٰ سے پہلی بار انہی کے دماغ پر نازل ہوئے ہیں۔ انہوں نے اسی غرہ میں قرآنِ کریم پر مشق شروع کر دی۔ پہلے "تذکرہ" نامی کتاب لکھی' یہ ان کے الحاد کا نقشِ اول تھا' پھر کچھ عرصہ کی خاموشی کے بعد "اشارات" لکھی۔ "خاکسار" تنظیم کی بنیاد ڈالی۔ ایک پرچہ جاری کیا اور بالآخر "مولوی کا مذہب غلط" نامی کتابچے کے نمبر نکالنا شروع کر دیئے۔ یہ ان کی ساری ذہنی وفکری صلاحیتوں کا ماحصل تھا۔

چونکہ عنایت اللہ خان مشرقی پشاور کی انگریزی درس گاہ میں مدرس رہ چکے تھے' اس لئے وہاں ان کا خاصا حلقہ اثر تھا اور حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ جب فارغ التحصیل ہونے کے بعد پشاور پہنچے تو مشرقی نظریات اور علماء کے درمیان معرکہ کارزار برپا تھا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ آتے ہی اس میدانِ جہاد میں کود گئے' خاکساروں کو "ھل من مبارز" کا چیلنج کیا اور جلسوں اور تقریروں سے مشرقی فتنہ کا ناطقہ بند کر دیا۔ خاکساروں کا دعویٰ تھا کہ مشرقی صاحب کو علمائے مصر نے "علامہ" کا خطاب دیا ہے۔ علمائے ہند اس کے مقام ومرتبہ کو تو کیا پہنچتے' اس کی باتیں

سمجھنے کی بھی صلاحیت نہیں رکھتے۔ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ، مشرقی کے اس منبع علامیت کو خشک کرنا چاہتے تھے۔ ۱۹۳۷ء میں آپ مجلس علمی ڈابھیل کے مندوب کی حیثیت سے نصب الرایہ اور فیض الباری چھپوانے کے لئے مصر گئے تو مشرقی کی کتاب ''تذکرہ'' علمائے مصر کو دکھائی اور اس کی تحریفات وکفریات سے انہیں آگاہ کیا' اس پر بعض علماء مصر نے ایک استفتاء مرتب کیا اور علمائے ازہر کی جماعت کے ایک رکن اور ''الازہر'' کے مفتی شیخ یوسف دجوی نے اس کا جواب لکھا' جس میں مشرقی نظریات پر شدید تنقید کی گئی اور انہیں صریح کفر والحاد قرار دیا گیا۔ غالباً مصر میں اس فتویٰ سے علمائے ہند کے بارے میں یہ تاثر لیا گیا کہ انہوں نے ایک گمراہ شخص کا کیوں نوٹس نہ لیا' اس پر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے صورتحال کی وضاحت کے لئے ایک مختصر سا مضمون لکھا جو وہاں کے مجلہ ''الاسلام'' جلد: ۷ شمارہ: ۴۱، ۲۰ر شوال ۱۳۵۷ھ مطابق: ۱۶ر دسمبر ۱۹۳۸ء میں شائع ہوا۔ مقالہ کا عنوان تھا:

''کلمة عن الالحاد و كتاب التذكرة لاحد ملاحدة المشرق وجهود علماء الهند فى هذا الصدد '' حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا یہ تاریخی مقالہ ان کی دینی حمیت اور کرب وتاب کا مرقع ہے۔ دین اسلام پر ملاحدہ کی دست درازیوں کا شکوہ کرتے ہوئے اسلام کی بے کسی کا نقشہ کس درد سے کھینچا ہے:

''اصبح الدين كثلة غنم لا راعى لها، او مرتع خصب لاذائد عن حماه، او يتيم مات ابواه فاصبح من لايجد من يربيه ويحنو عليه' او مريض مدنف اشرف على الموت لايلقى طبيباً يداويه بجرعة من دواء''۔

ترجمہ:... ''آج دین کی حالت اس ریوڑ کی سی ہے جس کا کوئی گلہ بان نہ ہو' یا اس سرسبز چراگاہ کی سی ہے جس کا کوئی رکھوالا نہ ہو یا اس بے کس یتیم کی سی ہے جس کے ماں باپ مر چکے ہوں اور بھری دنیا میں اسے کوئی مربی اور شفیق میسر نہ آئے' یا اس لاغر اور جاں بلب مریض کی سی ہے جسے کوئی طبیب نہ ملے جو اس کے منہ میں دوائی کا ایک گھونٹ ہی ڈال دے''۔

مولانا اس مقالہ میں بتاتے ہیں کہ دین ملاحدہ کے نرغہ میں ہے' اس پر چہار جانب سے یورش ہو رہی ہے' مگر مسلمان ہیں کہ وہ خواب غفلت میں مست، دین سے بے فکر، معاشی دوڑ میں منہمک اور عیش پرستی میں مگن ہیں۔ اسلامی شعائر پامال ہو رہے ہیں اور خود مسلمان اسلام کے بجائے مغرب کے شعار کفر پر فخر کر رہے ہیں' اس گراوٹ کو دیکھ کر مولانا رحمۃ اللہ علیہ بے اختیار چیخ اٹھے ہیں:

لمثل هذا يذوب القلب من كمد
ان كان فى القلب اسلام و ايمان

ترجمہ:... ''اس حالت پر دل غم سے پگھل جاتے ہیں' اگر دل میں اسلام وایمان ہو''۔

اور پھر مسلمانوں کو عموماً اور علمائے کرام کو خصوصاً غیرت دلاتے ہیں:

"عار' واللہ علی الذین یحملون لواء الدین وینؤون بثقل اعبائہ علی اکتافھم ان یسکتوا عن مثل ھذہ الحالۃ المنکرۃ الفظیعۃ، اویقصروا فی القیام للدفاع بالقدر الذی یستحقہ، ھذاالفشل وتتطلبہ' تلک الفوضٰی۔

ترجمہ:..."جولوگ دین کے علمبردار اور اس کے بار کو اپنے کندھوں پر اٹھائے ہوئے ہیں بخدا! ان کے لئے بڑے شرم کی بات ہے کہ وہ ایسی قبیح اور گھناؤنی حالت دیکھ کر سکوت اختیار کریں، یا یہ طوفان اور لاقانونیت جس قدر مقابلہ کی مستحق ہے، اس کے ادا کرنے میں کوتاہی کریں"۔

اور پھر عنایت اللہ مشرقی کا تذکرہ شروع ہوتا ہے اور مولانا بتاتے ہیں کہ جب مشرقی کے کفر والحاد کا طومار سامنے آیا تو علمائے ہند اس کے مقابلہ کے لئے کھڑے ہوئے اور دین کی پاسبانی کا حق ادا کر دیا:

"ودعاہ العلماء للبحث والمناظرۃ مرات وراقم ھذہ السطور من الذین دعوا ھذا الرجل وحزبہ للمناظرۃ لکنہ جبن ولم یحضر"۔

ترجمہ:..."اور علماء نے اس کو کئی بار بحث ومناظرہ کی دعوت بھی دی' خود ان سطور کا راقم ان لوگوں میں ہے جنہوں نے اس کو اور اس کی جماعت کو مناظرہ کا چیلنج کیا' مگر اسے سامنے آنے کی ہمت نہ ہوئی"۔

مشرقی کے مقابلہ میں علمائے ہند کی کوششوں کے ضمن میں مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے "مجلس احرار اسلام" اور اس کے جواں سال مجاہدین: مولانا بہاء الحق قاسمی اور مولانا غلام غوث ہزاروی کا خصوصی تذکرہ فرمایا ہے:

"فلعلماء الھند فی ھذاالسبیل جھود تشکر دائما، فھم لم یغفلوا ولم یتغافلوا، ولم یحجموا.... ولم یقصروا، وعلی الاخص "جماعۃ احرار الاسلام" فی الھند، فان لھا مجھودات کبیرۃ، ومن المبرزین فی ھذہ الجماعۃ السبّاقین الی الغایات الاستاذ الفاضل بھاء الحق القاسمی وصدیقنا الفاضل الاستاذ غلام غوث الھزاروی' فانھما قد القماہ احجارًا فی فیہ، وسدّا علیہ کل حیلۃ یحتالھا، وترکافتنتہ بین انیاب الاسد، فنشکر لھما جلیل خدمتھما ودفاعھما عن الدین والاسلام، وفقھما اللہ للخدمۃ الصحیحۃ وبارک اللہ فی مساعیھما المنجحۃ، وجھودھما المثمرۃ."

اسی مقالہ کے آخر میں مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بھی بتایا کہ شیخ یوسف دجوی رحمۃ اللہ علیہ مفتی "الازہر" نے مشرقی کے کفر والحاد کا جو فتویٰ لکھا ہے' اس پر مولانا نے دیگر علمائے مصر کی تصدیقات بھی لے لی تھیں:

''وعلى الجواب توقيعات وعبارات عدة من الاكابر من اجلّة العلماء بالقاهرة محفوظة عندی''۔

ترجمہ:...''اس فتویٰ پر قاہرہ کے بہت سے اکابر اور جلیل القدر علماء کی عبارتیں اور مہریں بھی ثبت ہیں جو میرے پاس محفوظ ہیں''۔

افسوس ہے کہ یہ فتویٰ مجھے نہیں ملا، ورنہ ایک اہم تاریخی چیز ہوتی' بہر حال یہ فتویٰ لے کر حضرت مولانا مصر سے ہندوستان آئے اور یہاں اس کی اشاعت ہوئی تو...... یہ بات واضح ہوگئی کہ علمائے ازہر کی نظر میں عنایت اللہ مشرقی کی علمی حیثیت کیا ہے؟ اور اس کے نظریات کے بارے میں ان کی کیا رائے ہے؟ مصر سے واپسی پر مولانا پشاور آئے تو خاکساروں سے پھر معرکے ہوئے اور مانسہرہ میں گرفتاری کی نوبت بھی آئی' بالآخر مشرقی فتنہ فرو ہوگیا اور حضرت نے اپنے اس مقالہ میں جو آخری فقرہ لکھا تھا' وہ پوری طرح صادق آیا:

''اذا جاء نهر الله بطل نهر معقل''۔

حضرت نے مصر جانے سے پہلے حضرت امام العصر مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب ''مشکلات القرآن'' کا مقدمہ ''یتیمة البیان'' کے نام سے لکھا تھا (جسے حال ہی میں دوبارہ طبع کیا گیا) اس میں مشرقی کی کتاب ''تذکرہ'' پر بحث کرتے ہوئے اس کے افکار ونظریات کا بڑا اچھا خلاصہ نقل کردیا ہے۔ تطویل کے اندیشہ سے اسے چھوڑتا ہوں۔

مشرقی صاحب نے ایک اور فتنہ (جو شاید اپنی نوعیت کا سب سے زیادہ سنگین فتنہ تھا) یہ اٹھایا کہ ہندوستان کی مساجد قبلہ رخ نہیں ہیں' اس لئے کسی کی نماز صحیح نہیں ہوتی۔ مشرقی صاحب کا یہ فتویٰ اگرچہ قواعد شرعیہ سے جہل وناواقفی اور کبر واعجاب کا نتیجہ تھا، مگر اس سے ہندوستان بھر میں تشویش کی لہر دوڑ گئی اور علمائے امت کے پاس بکثرت سوالات آنے لگے' چنانچہ ایک سوال حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے پاس بھی آیا اور آپ نے اس کے جواب میں ''بغیة الاریب فی مسئلة القبلة والمحاریب'' کے نام سے ایک رسالہ لکھا، جسے اپنے موضوع پر حرفِ آخر کہنا چاہئے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ بار بار ازراہِ تشکر فرمایا کرتے تھے کہ: حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے ''بیان القرآن'' میں میری اس کتاب کا حوالہ دیا ہے۔

## پرویزی فتنہ

انگریز کے عہد نحوست مہد میں جو تحریکیں اسلام کو مسخ ومحرف کرنے کے لئے اٹھیں' ان میں سب سے پہلی تحریک نیچریت کی ہے، پھر ایک طرف ''قادیانیت'' نے نئی نبوت کے روپ میں جنم لیا اور دوسری طرف ''چکڑالویت'' نے انکار حدیث کا فتنہ برپا کیا۔ اس کے بعد ''خاکسار تحریک'' نے سر اٹھایا اور پھر ان سب تحریکوں

کا سڑا ہوا ملغوبہ مسٹر پرویز کے حصہ میں آیا اوران سب پر کمیونزم کا تعفن اور مستزاد ہوا' چنانچہ پرویزی لٹریچر میں کمیونزم کا پورا معاشی ڈھانچہ اوراس کی مذاہب بیزاری، نیچریت کی مادہ پرستی، قادیانیت کا انکارو جحود، چکڑالویت کا انکارِ سنت، خاکساروں کی تحریف دتاویل، سب خرابیاں یکجا موجود ہیں اور مسٹر پرویز کے قلم کی روانی نے ان غلاظتوں میں اوراضافہ کردیا ہے۔ فزادتهم رجساً الی رجسهم۔ (۱)

مسٹر غلام احمد پرویز بدقسمتی سے مرزا غلام احمد قادیانی کا ہم نام بھی ہے، ہم وطن بھی، الحاد وزندقہ میں اس کا ہم مسلک بھی' وہ ایک زمانہ میں حدیث وسنت کا پرجوش حامی تھا۔ اس موضوع پر موصوف کا ایک مقالہ جو ''الفرقان لکھنؤ'' میں چھپا تھا، راقم الحروف کی نظر سے گذرا ہے' لیکن بدقسمتی سے انگریزی دورِ اقتدار نے دہلی کے سیکریٹریٹ پر پرویز صاحب کی ساخت وپرداخت کی، موصوف نے اپنے پیشرو داعیان ضلال کے افکار ونظریات کو جذب کیا اور انہیں نئے انداز میں اگلنا شروع کیا۔ اس کے لئے انجمن ''طلوع اسلام'' کی بنیاد ڈالی۔ موصوف کے ذہنی خیالات کا خاکہ ابھی غیر مرتب ہی تھا کہ ملک تقسیم ہوا اور پرویز صاحب کو دہلی سیکریٹریٹ کے بجائے کراچی سیکریٹریٹ میں پناہ ملی' یہاں کی لادین افسر شاہی کی آشیرباد سے موصوف نے ''قرآنی نظامِ ربوبیت'' کا خاکہ مرتب کیا' جس کے دستور اساسی کی پہلی دفعہ یہ تھی:

قرآن کریم میں جہاں اللہ ورسول کا ذکر آیا ہے' اس سے مراد' مرکز نظام حکومت ہے۔'' (۲)

(معارف القرآن، ج:۴' ص:۶۲۳)

مرزا غلام احمد قادیانی مسکین کو ''رسول اللہ'' بننے کے لئے وحی والہام کا افسانہ تراشنا پڑا تھا' مگر چودھری غلام احمد پرویز کی ''قرآنی بصیرت'' نے غلام محمد، سکندر مرزا اور ایوب خان وغیرہ کو بیک جنبش قلم ''خدا اور رسول'' بنادیا' اس قدر افزائی پر اربابِ اقتدار کی باچھیں کھل گئیں' پرویز صاحب کے افکار ونظریات کی اشاعت کے لئے سرکاری وسائل کے دہانے کھل گئے۔

پرویز صاحب نے ''خدا اور رسول'' تو نئے تلاش کر لئے' اب سوال ہوا کہ اس نئے ''خدا اور رسول'' کی اطاعت کیسے کی جائے؟ اور محمد رسول اللہ ﷺ کے لائے ہوئے دین کا کیا کیا جائے؟ پرویز صاحب کی ''بصیرت'' نے اس کا حل یہ نکالا کہ اس پورے دین کو اس کے نئے ''خدا اور رسول'' یعنی اربابِ اقتدار کے اپنے منشاء کے مطابق بدل ڈھالنے دیا جائے' وہ نماز کو بدلنا چاہیں تو بدل دیں، روزہ پر خطِ تنسیخ پھیرنا چاہیں تو پھیر دیں' نظام زکوۃ کو گڑبڑ کرنا چاہیں تو کریں۔ الغرض اربابِ اقتدار (یا پرویز صاحب کے خدا اور رسول) کا کام ہے' دین کو مسخ

(۱) مولانا محمد عبدالرشید نعمانی: پیش لفظ ''متفقہ فتویٰ۔ پرویز کافر ہے۔''
(۲) پرویز صاحب کے تمام حوالے ''متفقہ فتویٰ'' سے لئے گئے ہیں۔

کرنا اور مسلمانوں کا کام ہوگا اس نت نئے مسخ شدہ دین پر بغیر چوں و چرا کے عمل کرنا...... پرویز صاحب لکھتے ہیں:

''قرآن کے ساتھ انسان کو بصیرت عطا ہوئی ہے، اس لئے جن امور کی تفصیل قرآن نے خود بیان نہیں کی، ان کی تفصیل قرآنی اصولوں کی روشنی میں ازروئے بصیرت متعین کی جائے، یہی رسول اللہ نے کیا اور ہمارے لئے بھی ایسا کرنا منشائے قرآنی اور سنت رسول اللہ کے عین مطابق ہے۔ اس باب میں اخلاق، معاملات اور عبادات میں کوئی تفریق و تخصیص نہیں، اگر تفریق مقصود ہوتی تو عبادات کی جزئیات قرآن خود ہی متعین کر دیتا ہے۔'' (مقام حدیث ج:۱ ص ۴۲۴)

''جس اصول کا میں نے اپنے مضمون میں ذکر کیا ہے، وہ قانون اور عبادت دونوں پر منطبق ہوگا، یعنی اگر جانشین رسول اللہ (قرآنی حکومت) نماز کی کسی جزئی شکل میں جس کا تعین قرآن نے نہیں کیا، اپنے زمانے کے کسی تقاضے کے ماتحت کچھ ردوبدل ناگزیر سمجھے تو وہ ایسا کرنے کی اصولاً مجاز ہے۔'' (قرآنی فیصلے ص ۳۰)

چلئے دونوں اصول طے ہو گئے۔ اول یہ کہ پاکستان میں ''خدا و رسول'' حکمران ٹولے کا نام ہے۔ دوسرے یہ کہ پرویز صاحب کے ''یہ خدا اور رسول'' اسلام کے عقائد و عبادات، اخلاق و معاملات اور سیاست و معاشرت میں جو ردوبدل کرنا چاہیں اس کی انہیں کھلی چھٹی ہے، گویا مسٹر پرویز کے نزدیک محمد رسول اللہ ﷺ کا لایا ہوا پورا دین تبدیل کیا جا سکتا ہے۔

اس ردوبدل کا خاکہ خود پرویز صاحب کو مرتب کرنا تھا اور وہ جن خطوط پر اس خاکہ میں رنگ بھرنا چاہتے تھے، اس کی صرف دو مثالیں ملاحظہ فرمایئے:

۱:...... حلال و حرام کا قصہ یوں نمٹایا گیا کہ:

''سید محمد صبیح صاحب نے اس رسالہ (حلال و حرام کی تحقیق) میں بتایا ہے کہ قرآن کی رو سے صرف مردار، بہتا خون، لحم خنزیر اور غیر اللہ کے نام کی طرف منسوبہ چیزیں حرام ہیں، اس کے علاوہ اور کچھ حرام نہیں۔ (گویا پیشاب پاخانہ بھی حلال۔ ناقل) یہ قرآن کا واضح فیصلہ ہے جس میں کسی شک و شبہ کی گنجائش نہیں۔ ہمارے مروجہ اسلام میں حلال و حرام کی جو طولانی فہرستیں ہیں، وہ سب انسانوں کی خود ساختہ ہیں اور کسی انسان کو حق حاصل نہیں کہ کسی شے کو حرام قرار دے دے، یہ حق صرف اللہ کو ہے۔'' (طلوع اسلام مئی ۱۹۵۲ء ص:۶۹)

۲:...... اور پورے دین کے بارے میں یہ فلسفہ ارشاد ہوا کہ قرآنی احکام عبوری دور کے لئے ہیں، ورنہ اسلام کا اصل منشا مارکسزم قائم کرنا ہے:

''اب رہا یہ سوال کہ اگر اسلام میں ذاتی ملکیت نہیں تو پھر قرآن میں وراثت وغیرہ کے احکام کس لئے

دیئے گئے ہیں؟ سو اس کی وجہ یہ ہے کہ قرآن انسانی معاشرہ کو اپنے متعین کردہ پروگرام کی آخری منزل تک آہستہ آہستہ بتدریج پہنچاتا ہے اس لئے وہ جہاں اس پروگرام کی آخری منزل کے متعلق اصول اور احکام متعین کرتا ہے، عبوری دور کے لئے بھی ساتھ کے ساتھ راہنمائی دیتا چلا جاتا ہے۔ وراثت، قرضہ، لین دین، صدقہ و خیرات سے متعلق احکام اسی عبوری دور سے متعلق ہیں۔ جس میں سے معاشرہ گذر کر انتہائی منزل تک پہنچتا ہے۔ (اور انتہائی منزل وہی مارکس ازم۔ ناقل)''۔ (نظام ربوبیت ص:۲۵)

انہی دو اقتباسات سے اندازہ ہوجاتا ہے کہ پرویز صاحب نے اپنے ''مرکزِ ملت'' کو شریعت محمدیہ (علی صاحبہا الف الف صلوٰۃ وسلام) کے منسوخ کرنے کی سند مرحمت فرمادی تھی۔

مسٹر پرویز کو احساس تھا کہ علماء موصوف کے اس خود تراشیدہ ''بت'' کے آگے سجدہ ریز نہیں ہوں گے۔ اور نہ ''پرویز کے خدا اور رسول'' کو اسلام میں ترمیم و تنسیخ کی اجازت دیں گے، اس لئے پرویز صاحب نے اسلام کے تمام اصول و فروع کے ساتھ ساتھ اسلام کی سیکورٹی فورس ''علمائے امت'' کی طرف اپنی الحادی توپوں کا رخ موڑ دیا' کبھی نماز کا مذاق اڑایا جارہا ہے، کبھی زکوٰۃ کا، کبھی روزے کا اور کبھی حج کا، کبھی جنت اور کبھی دوزخ کا، کبھی آخرت کا اور کبھی جنت و دوزخ کا۔

اور ان سب سے پہلے اس ''ملا'' کو نشانہ بنایا گیا جو حریمِ اسلام کی پاسبانی کے فرائض انجام دے رہا ہے۔ پرویز صاحب کہتے ہیں:

''جب تک دین کی باگ مولوی کے ہاتھ میں ہے، صدقات نکلتے رہیں گے، زکوٰۃ دی جاتی رہے گی، قربانیاں ہوتی رہیں گی، لوگ حج بھی کرتے رہیں گے اور قوم بدستور بے گھر، بے در، بھوکی ننگی اسلام کے ماتھے پر کلنک کے ٹیکے کا موجب بنی رہے گی۔'' (قرآنی فیصلے ص:۵۲)

پرویز صاحب ''مرکزِ ملت'' کی طاقت سے پورے دین کو تلپٹ کرنا چاہتے تھے' لیکن علمائے امت ان کے خاکوں کے رنگ میں بھنگ ڈال دیتے تھے۔ پرویز صاحب کے خدا اور رسول [1] (جن کو وہ مرکزِ ملت سے بھی تعبیر کرتے ہیں) اول تو ''ملاؤں'' کو سمندر پار بھجوانے کی دھمکی دی، مگر اس کی تعمیل ذرا مشکل نظر آئی تو دوسری تجویز سوجھی کہ باہر سے جید اہلِ علم کو بلوا کر اس کے سامنے پرویز صاحب اپنے سحر آفرین ''نظامِ ربوبیت'' کی توضیح فرمائیں تو شاید پاکستان کے علماء بھی مسحور ہوجائیں اور ساتھ کے ساتھ پرویز صاحب نے دین میں ردوبدل کی جو اسکیم تیار کر رکھی ہے' اس کی پہلی قسط کی تصدیق ان بیرونی اہلِ علم سے ہوجائے۔ چنانچہ ۱۹۵۷ء

(۱) اس وقت اسکندر مرزا تھا۔

کے اواخر اور ۱۹۵۸ء کے اوائل میں لاہور میں ایک مجلس مذاکرہ منعقد کی گئی' جس کا اہتمام بڑے طمطراق سے پرویز کے ''خدا اور رسول'' نے کیا تھا۔ اس برأت کے دولہا خود پرویز صاحب تھے' بحث کا موضوع بینک کے سود کی حلت اور ''بے پردگی کی اجازت'' تھا۔ جس میں ساری دنیا مبتلا ہے۔ مصر سے خاص طور پر اہلِ علم کو مدعو کیا گیا' کیونکہ مصر ایک مدت سے آزاد خیالی میں پیشرو تصور کیا جاتا ہے۔ پاکستان سے مولانا مفتی محمد شفیع اور مولانا محمد یوسف بنوری کو دعوت دی گئی۔ ہندوستان سے مولانا ابوالحسن ندوی لکھنوی اور ''صدق جدید'' کے ایڈیٹر کو بلایا گیا۔

عرب ممالک سے جو مندوبین تشریف لائے' حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا ان سے تعارف تھا' وہ کراچی اتر کر نیو ٹاؤن تشریف لائے تو حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے نوکرشاہی کی سازش، پرویز صاحب کی اسکیم اور اس مجلس مذاکرہ کے اغراض و مقاصد ان کے سامنے تفصیل سے بیان کئے' دنیا بھر کے مسلمان خواہ کتنے ہی گئے گذرے ہوں' ان سے یہ توقع رکھنا کہ وہ پرویز صاحب کے ''مرکز ملت'' کو خدا اور رسول ہونے کی سند عطا کردیں گے یا اسلامی احکام و قوانین میں کسی بدمست مئے اقتدار کو تراش خراش کی اجازت دے دیں گے' کھلا جنون ہے اور اس کی توقع سکندر مرزا کے سائے میں پرویز صاحب ہی سے کی جاسکتی تھی' کسی عالم دین سے اس کی امید کب ہوسکتی تھی۔

چنانچہ جب مندوبین نے مجلس مذاکرہ میں پرویز صاحب کا مقالہ سنا تو مجلس کی بیشتر کارروائی اس کی تنقید پر صرف ہوئی اور پرویز صاحب اور ان کے ''خدا اور سول'' کو وہ ذلت دیکھنا پڑی جس کا گھاؤ آج تک ان کے جگر میں ہوگا۔

اقتدار کے سائے میں پرویز صاحب کے نظریات کی نشر و اشاعت ہورہی تھی' علمائے امت اور ارباب قلم اس کی تحریفات کا توڑ کر رہے تھے۔ دونوں طرف سے بحث و جدال کا معرکہ برپا تھا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے محسوس کیا کہ یہ ''سنار کی ٹھک ٹھک'' اس فتنہ کے قلع قمع کے لئے کافی نہیں ہے' ضرورت ہے کہ اس شجرۂ خبیثہ کو بیخ و بن سے اکھاڑ پھینکا جائے۔ اس مقصد کے لئے آپ نے پرویزی لٹریچر جمع کرایا اور پرویزی کفریات کو ایک استفتاء کی شکل میں مرتب کرکے جناب مفتی ولی حسن ٹونکی مفتی مدرسہ عربیہ اسلامیہ سے اس کا جواب لکھوایا' اور پھر اس فتویٰ کو علمائے پاک و ہند کے سامنے پیش کیا۔ چنانچہ مشرقی و مغربی پاکستان کے تمام دیوبندی، بریلوی، اہل حدیث اور شیعہ علماء نے متفقہ طور پر تصدیق کی کہ جو شخص ان نظریات کا پرچارک ہو، جو پرویز صاحب کی کتابوں سے مرتب کئے گئے ہیں، اس کا اسلام سے کوئی واسطہ نہیں۔ اس طرح چوہدری غلام احمد پرویز کو اس کے ہم نام، ہم وطن اور ہم مسلک مرزا غلام احمد قادیانی کے ساتھ وادیٔ کفر میں دفن کردیا گیا۔

اس فتویٰ کو قریباً ایک ہزار علماء کی تصدیقات کے ساتھ ایک رسالہ کی شکل میں شائع فرمایا، اس کے بعد

ایک سوال نامہ عربی میں خود مرتب فرمایا اور عرب ممالک کے اہلِ علم سے اس کی تصدیق چاہی۔ حرمین شریفین، شام اور مصر کے علماء نے بھی پرویز کے ملحد و زندیق ہونے کا فتویٰ دیا تو اسے ''پرویز کے بارے میں علماء کا متفقہ فتویٰ مع اضافات جدیدہ'' کے نام سے دوبارہ شائع فرمایا۔

یہ تھا حضرت بنوی رحمۃ اللہ علیہ کا پرویزی فتنہ کے خلاف اہم ترین کارنامہ، جس سے اس فتنہ کی کمر ٹوٹ گئی اور پرویز صاحب کے ''خدا اور رسول'' اور ''مرکز ملت'' کو بھی پرویز صاحب کی قدر و قیمت معلوم ہوگئی۔ خسر الدنیا و الآخرہ. ذالک ھو الخسران المبین۔

اس فتنہ کی آگ ٹھنڈی کرنے کے لئے حضرت کو جو بے حد محنت کرنا پڑی، سفر کی جو صعوبتیں برداشت کرنا پڑیں، اور اس کے لئے جو اپنے اوقاتِ عزیز صرف کرنا پڑے، اس کا صحیح اندازہ آج نہیں کیا جا سکتا۔

## ڈاکٹر فضل الرحمان کا فتنہ

مسٹر پرویز کے خلاف حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے جو اقدام کیا اس کا پس منظر یہ تھا کہ صدر ایوب خان ''فیلڈ مارشل'' بن جانے کے بعد ''مسند اجتہاد'' پر بھی قابض ہو چکے تھے اور وہ رفتہ رفتہ اسی راستے پر گامزن تھے جس پر مغل شہنشاہ اکبر اعظم چل نکلا تھا، چونکہ مسٹر پرویز نے انہیں ''مرکز ملت'' کی حیثیت سے نہ صرف دین میں تغیر و تبدل کے اختیارات سونپ دیئے تھے، بلکہ دور جدید کے ''خدا اور رسول'' کا منصب بھی عطا کر دیا تھا، اس لئے صدر ایوب ان دنوں ایک ''سرکاری دارالافتاء'' قائم کرنے کی فکر میں تھے، جس کا ''مفتی اعظم'' مسٹر پرویز کو بنایا جانا تجویز ہو چکا تھا۔ مولانا شبیر علی تھانوی مرحوم نے حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے صورتحال کا یہ سارا نقشہ رکھا اور اس شر کے سدّ باب کے لئے کسی مؤثر اقدام کی اپیل کی۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ''علماء اسلام کا متفقہ فتویٰ: پرویز کافر ہے'' مرتب کر کے اس عظیم ترین سازش کو خاک میں ملا دیا۔ عام پبلک پر مسٹر پرویز کی حقیقت واضح ہوگئی اور اربابِ اقتدار اندر ہی اندر تلملا کر رہ گئے، اب انہوں نے اس کے لئے ایک نیا راستہ اختیار کیا، کراچی میں ایک ''مرکزی ادارۂ تحقیقات اسلامی'' قائم کیا، اس میں اسلام پر ''تحقیقات'' کرنے کے لئے چن چن کر ایسے افراد بھرتی کئے گئے، جن میں اکثریت کجرو اور کج ذہن ملاحدہ کی تھی اور پھر اس ادارہ کی سربراہی کے لئے میکگل یونیورسٹی کے ایک مستشرق کو امریکہ سے درآمد کیا گیا، یہ شخصیت ڈاکٹر فضل الرحمان کی تھی۔

ڈاکٹر صاحب کو ''ادارۂ تحقیقاتِ اسلامی'' کے ذریعہ کیا کام تفویض کیا گیا تھا؟ اس کو سمجھنے کے لئے میں جناب مولانا محمد منظور نعمانی کے ایک مکتوب کا (جو انہوں نے ۲۰ ذوالحجہ ۱۳۶۴ھ کو حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی کی خدمت میں ارسال کیا تھا) ایک اقتباس نقل کرتا ہوں۔ موصوف لکھتے ہیں:

''کئی سال ہوئے ایک بہت بڑے مسلمان سرکاری عہدے دار نے (جو غالباً ''سر'' کا خطاب بھی رکھتے ہیں) مجھ سے دورانِ گفتگو کہا تھا کہ: آپ لوگ اور آپ کے یہ مذہبی گھروندے (مدرسے اور خانقاہیں) صرف اس لئے ہندوستان (متحدہ ہندوستان) میں باقی ہیں کہ انگریزی حکومت کی پالیسی ہمارے ہاتھ میں نہیں ہے، جس دن یہ پالیسی ہمارے ہاتھ میں آجائے گی، ہم آپ لوگوں اور آپ کے ان اڈوں کو ختم کردیں گے اور ''مداخلت فی الدین'' کے نعروں سے آپ عوام میں جو ہیجان انگریز یا ہندو کے خلاف پیدا کردیتے ہیں، ہمارے خلاف پیدا نہیں کرسکیں گے، ہم جو کچھ کریں گے مسلمان قوم کو ساتھ لے کر کریں گے اور رائے عامہ کو اتنا زیادہ تیار کریں گے کہ وہ آپ لوگوں کو اپنے مفاد کا دشمن اور قابل قتل سمجھنے لگیں گے، جیسا کہ ترکی میں ہو چکا ہے۔''

(نوادرِ عثمانی، صفحہ ۱۵۴)

یہ تھی دراصل ''ادارۂ تحقیقات اسلامی'' کے قیام اور ڈاکٹر فضل الرحمان صاحب کے پاکستان میں تشریف لانے کی اصل غرض و غایت...... یعنی اسلام اور حاملانِ اسلام کے خلاف مسلمانوں کے ذہن تیار کرنا، عوام کی ذہنیت کو اس سطح پر لے آنا کہ وہ اسلام اور علمائے اسلام کو اپنے مفاد کا دشمن اور قابل قتل سمجھنے لگیں۔

ڈاکٹر فضل الرحمان صاحب پاکستان تشریف لائے تو انہوں نے سب سے پہلے تو یہ کوشش کی کہ علمائے کرام کو مطمئن کیا جائے کہ وہ جو کچھ کررہے ہیں، یا کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں اس میں کسی بدنیتی یا کجروی کا شائبہ نہیں ہے، بلکہ وہ سرکاری وسائل سے اسلام کی خدمت کرنا اور اسلامی معاشرے کی جڑوں میں اسلام کو پیوست کرنا چاہتے ہیں، چنانچہ وہ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بھی حاضر ہوئے اور آپ سے تعاون کی درخواست کی، آپ نے اس کارِ خیر میں ہر قسم کے تعاون کا یقین دلایا اور ایک بار ''ادارۂ تحقیقاتِ اسلامی'' میں ڈاکٹر صاحب کی درخواست پر تشریف لے گئے اور وہاں ان خطوط کی نشاندہی فرمائی جن پر اس ادارہ کو کام کرنا چاہئے۔ (یہ تقریر ماہنامہ بینات میں چھپ گئی تھی) ادھر ڈاکٹر صاحب علماء کے اطمینان کی کوششیں فرمارہے تھے، مگر دوسری جانب انہوں نے اور ان کے ادارہ کے دیگر اہلِ قلم نے اسلام کی تحریف کے طومار تیار کرنے شروع کردیئے، مسلمانوں کے اسلام کے لئے ''روایتی اسلام'' ''فرسودہ اسلام'' ''جدید اسلام'' جیسی اصطلاحات استعمال کرنا شروع کردیں، ذخیرۂ احادیث کو قرونِ وسطیٰ کی پیداوار بتایا گیا، اسلامی شریعت کا ماخذ رومن قانون کو بتایا گیا، قرآن کریم کو پیغمبر کے اندرونی احساسات کی آواز ٹھہرایا گیا، سود اور شراب کی حلت کے فتوے صادر کئے گئے۔ وغیر ذالک من الکفریات۔

خلاصہ یہ کہ ''فیلڈ مارشل'' صاحب جو کام مسٹر پرویز سے لینا چاہتے تھے، اس کے لئے ڈاکٹر فضل الرحمان اور ان کے ''ادارۂ تحقیقاتِ اسلامی'' کی خدمات حاصل کی گئیں۔ نشۂ اقتدار کی بدمستی، سرکاری ذرائع کی فراوانی

اور دین اور اہلِ دین سے عناد نے جب ڈاکٹر فضل الرحمان کے الحاد و کجروی سے عقد کیا تو دین اور اہلِ دین پر قیامت ٹوٹ گئی' اور صاف نظر آنے لگا کہ یہاں بھی دین کا وہی حشر ہونے والا ہے جو مصطفیٰ کمال کے دور میں ترکی میں ہو چکا تھا۔ صورتِ حال اتنی بھیانک اور ایسی حوصلہ شکن تھی کہ مجھے خوب یاد ہے کہ نماز کے بعد اسلام کی زبوں حالی کو دیکھ کر ہم لوگ رو پڑتے تھے۔ وبلغت القلوب الحناجر وتظنون بالله الظنونا میں قرآن کریم نے جس حالت کا نقشہ کھینچا ہے، بلا مبالغہ ٹھیک وہی کیفیت ہم پر طاری تھی۔

حق تعالیٰ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی قبر پر رحمت کی بارشیں برسائے' انہوں نے بے خوف وخطر اس آتشِ نمرود میں کود جانے کا فیصلہ کرلیا اور اپنی ساری توانائیاں اس فتنہ کا سر کچلنے پر صرف کردیں۔ انہوں نے جس جذب و سرمستی، جس عزم و عزیمت اور جس دلیری و شجاعت کے ساتھ اس فتنہ کے خلاف آواز اٹھائی وہ ''خاصانِ حق'' ہی کا خاصہ ہے۔ انہوں نے اس شدت سے حق و صداقت کا صور پھونکا کہ اس کی آواز سے پورا ملک لرز اٹھا۔ ادھر ''ادارہ تحقیقاتِ اسلامی'' کے آرگن ''فکر و نظر'' میں الحاد و زندقہ کی نئی نئی صورتیں ڈھل کر سامنے آتیں۔ ادھر ''بینات'' میں ان پر ''ضربِ حیدری'' لگائی جاتی۔

نوا را تلخ تر می زن چوں ذوق نغمہ کم یابی
حدی را تیز تر می خواں چوں محمل را گراں بینی

''فیلڈ مارشل'' صاحب کے مطلق العنان اجتہاد اور ڈاکٹر فضل الرحمان کی ملحدانہ تحریفات کے خلاف حضرت بنوری قدس سرہ کی یہ جنگ ۱۹۶۳ء سے ۱۹۶۸ء تک مسلسل چھ سال تک جاری رہی ہے، اس میں کیا کیا مسائل زیرِ بحث آئے اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے شعلہ فشاں قلم نے الحاد و زندقہ کے ایوانوں کو کس کس طرح خاکستر کیا؟ یہ ساری روائیداد ''بینات'' کی فائلوں میں محفوظ ہے' اس کا صرف ایک نمونہ قارئین کے خدمت میں پیش کرتا ہوں:

ڈاکٹر فضل الرحمان کی ملحدانہ چیرہ دستیوں نے بڑھتے بڑھتے صحیفۂ مقدس اور وحی الٰہی پر جا ہاتھ ڈالا تھا اور اپنے اساتذۂ مغرب کی تقلید میں یہاں تک کہہ دیا تھا کہ قرآن کا کوئی خارجی وجود نہیں تھا، نہ کوئی فرشتہ وحی لے کر آتا تھا' یہ سب نعوذ باللہ! افسانے ہیں۔ آنحضرت ﷺ کے وجدان اور ضمیر سے جو آواز اٹھتی تھی' وہی وحی تھی اور وہی قرآن کہلاتا تھا۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے جب یہ تحریر پڑھی تو بے چین ہوگئے۔ رجب ۱۳۸۸ھ کے ''بصائر وعبر'' میں وحی الٰہی کی حقیقت پر قلم اٹھایا، اس کی تمہید یہ اٹھائی:

''انتہائی افسوس کا مقام ہے کہ ہم ایک ایسے دور سے گذر رہے ہیں جس میں تمام اسلامی حقائق کو مسخ کیا

جارہا ہے اور باطنیت والحاد کا جو فتنہ ہزار برس پہلے ظہور پذیر ہو چکا تھا' آج تمام عالمِ اسلام میں پھیل گیا ہے...... ملاحدہ نے آج میدان کو خالی دیکھ کر اور فضا کو سازگار سمجھ کر وہ شگوفے کھلانے شروع کردیئے ہیں کہ عقل حیران رہ جاتی ہے۔ تحریف دین کا نام ''تحقیق اسلام'' ہے۔ الحاد فی الدین کا نام ''اظہارِ حقیقت'' ہے۔ حقائق دین کو اس طرح پامال ہوتا دیکھ کر بڑا دکھ ہوتا ہے' کیا کیا جائے۔

''از ما است کہ بر ما است''

اسلام کی غربت و بے چارگی کا یہ دور انتہائی حسرت ناک بھی ہے اور عبرتناک بھی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔''

اس تمہید کے بعد قرآن کریم کی آیات سے ''وحی'' کی تشریح فرماتے ہیں، وحی کے اوصاف وخصوصیات تفصیل سے ذکر کرتے ہیں اور آخر میں لکھتے ہیں:

''سوائے اس کے کیا کہا جائے کہ یہ سب کچھ ایمانی بصیرت اور ایمانی نور سے محرومی کا نتیجہ ہے، یا پھر ان حقائقِ الٰہیہ سے جہل کا ثمرہ ہے، خدارا انصاف کیجئے کہ تمام قرآن اور تمام وحی کو پیغمبر کا اخلاقی تجربہ اور توسیع ذات بتلایا جائے کہ یہ صریح گمراہی نہیں؟...... حقائق بیں نگاہیں محسوس کرتی ہیں کہ (یہ لوگ) اللہ کے دین اور حضرت رسول اللہ ﷺ کے مقدس ارشادات کی جڑیں کاٹ رہے ہیں، اور اپنے سلف مستشرقین کی دلی آرزوؤں کو پورا کرکے وہ کام انجام دے رہے ہیں جو ان سے نہ ہوسکا۔''

یہ ڈاکٹر صاحب کے خلاف حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا آخری اداریہ تھا' جیسا کہ اوپر عرض کرچکا ہوں کہ چھ سال تک مسلسل حضرت رحمۃ اللہ علیہ اس فتنہ کے قلع قمع کے لئے سرگرم رہے، اور اس تندی، تلخی اور تیزی سے اس پر پے در پے ضربیں لگاتے رہے کہ پورے ملک میں اس کے خلاف ایک طوفان اٹھ کھڑا ہوا اور ''فیلڈ مارشل'' کا مطلق العنان اقتدار اور ڈاکٹر فضل الرحمان کا ''جدت پسند اسلام'' اس طوفان کے تھپیڑوں میں ہچکولے کھانے لگا' بالآخر ڈاکٹر صاحب ''اسلامی تحقیقات'' کے منصب سے معزول ہوگئے' حضرت اسی آخری اداریئے میں، جس کا اقتباس اوپر نقل کرچکا ہوں، لکھتے ہیں:

''یہ سطریں زیرِ قلم تھیں کہ معلوم ہوا ''ادارۂ تحقیقاتِ اسلامی'' کے ڈائریکٹر جو ان اغویات کے علمبردار تھے، عوام کے احتجاج پر اپنے منصب سے برطرف کردیئے گئے، لیکن سوال تو یہ ہے کہ اس وقت تک ان کی رہنمائی میں ماہنامہ ''فکر ونظر'' اور ''اسلام'' وغیرہ کتابوں کے ذریعہ جو بیج ڈالا گیا ہے' اس کا کیا کیا جائے گا؟

اب تک جتنا لٹریچر ظہور میں آچکا ہے وہ ''غرق مے ناب اولیٰ'' کا مصداق ہے' جب تک اس کو دریا برد نہ کیا جائے' اس وقت تک کیا اطمینان ہے کہ آئندہ پھر کچھ نہیں ہوگا اور ان تحریفات والحاد پر اس وقت تک پاکستان

کے خزانے کا جو لاکھوں روپیہ خرچ کیا گیا، اس کا کیا تدارک کیا جائے گا؟ اور جو ہم خیال اسٹاف اپنے اردگرد جمع کیا تھا' اس کا کیا حشر ہوگا؟ ضرورت اس بات کی ہے کہ یہ ادارہ ''امین'' ہاتھوں میں دیا جائے اور ان کی علمی ودینی معاونت کے لئے علمائے امت میں سے معتمد ترین افراد کا انتخاب کیا جائے' جن کے علم وتقویٰ پر امت کو اعتماد ہے اور وہ شرعی مسائل معلوم کرنے کے لئے ان کی طرف رجوع کرتے ہیں۔

اور یہ بھی نہایت ضروری ہے کہ ان تحقیقات کے لئے دائرہ عمل متعین کیا جائے اور دین کے مسلمات کو زیر بحث لانے کی اجازت نہ دی جائے' جب تک یہ روک تھام نہ ہوگی اس وقت تک قابلِ اطمینان صورت ملک میں پیدا نہ ہوگی۔''

لیکن افسوس ہے کہ اقتدار نے اس مخلصانہ نصیحت کو گوشِ ہوش سے سننا گوارا نہ کیا' نتیجہ یہ کہ ڈاکٹر صاحب کے ساتھ ان کے مربی ومحافظ ''فیلڈ مارشل'' کی بساطِ اقتدار بھی الٹ گئی:

حذر اے چیرہ دستاں! سخت ہیں فطرت کی تعزیریں

## فتنۂ مودودیت

سب سے آخر میں جس فتنہ کے خلاف آپ نے علَم جہاد بلند کیا' وہ دورِ جدید کا ''فتنۂ مودودیت'' ہے جو کبھی ''تجدید واحیائے دین'' کے نام سے ابھرا اور کبھی ''اقامتِ دین'' اور حکومت صالحہ کے نعرے سے۔

یہ ایک عجیب اتفاق ہے جن اکابر علماء ومشائخ اور اربابِ قلوب کے زمانہ میں یہ فتنہ برپا ہوا وہ سب اس کے خلاف متفق، اس کے اثرات ونتائج سے بے چین اور اس کی اصلاح کی طرف متوجہ رہے۔ حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ نے ابتداء ہی میں فرمادیا تھا کہ ''میرا دل اس تحریک کو قبول نہیں کرتا۔'' شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی قدس سرہ اس فتنہ سے کس قدر بیزار تھے؟ وہ ان کے مکتوبات ورسائل سے واضح ہے۔ قطب العالم حضرت شاہ عبدالقادر رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ ،امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر اکابر سب کے لئے یہ فتنہ ناقابل برداشت رہا۔ اور وہ مقدور بھر اس کی اصلاح کے لئے کوشاں رہے۔ بعض اکابر کو ابتداء میں اس تحریک سے کچھ حسنِ ظن تھا، لیکن بہت جلد ان پر اصل حقیقت منکشف ہوگئی' چنانچہ حضرت سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا مناظر احسن گیلانی رحمۃ اللہ علیہ ابتداء میں اس تحریک کے خیر خواہ تھے، لیکن بہت جلد اس سے بیزار ہوگئے۔

حضرت اقدس مفتی اعظم مولانا محمد شفیع دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ الاسلام مولانا ظفر احمد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کو اس بارے میں خاصا نرم سمجھا جاتا تھا، لیکن جن لوگوں کو ان حضرات کے آخری دور کے مطالعہ کی سعادت

نصیب ہوئی ہے، وہ گواہی دیں گے کہ ان پر اس فتنہ کی حقیقت کس قدر عیاں ہوگئی تھی۔ حضرت مفتی صاحب قدس سرہ نے جب اپنا رسالہ ''مقام صحابہ رضی اللہ عنہم'' تالیف فرمایا تو راقم الحروف نے انہیں مبارکباد پیش کرتے ہوئے عرض کیا تھا کہ مودودی صاحب کی آخری دور کی تصنیف ''خلافت وملوکیت'' ہے، جس میں اکابر صحابہ اور خلفائے راشدین تک پر کیچڑ اچھالی گئی ہے، اس کے برعکس آنجناب کو خدا تعالیٰ نے آخری عمر میں ''مقام صحابہ رضی اللہ عنہم'' اور صحابہ رضی اللہ عنہم کی عظمت کا نقش اجاگر کرنے کی توفیق عطا فرمائی۔

الغرض ہمارے دور کے وہ تمام اکابر جن کے خلوص وتقویٰ، جن کی دیانت وامانت اور جن کی سلامتی وعلم وفہم کی قسم کھائی جاسکتی ہے اور جن کی مقبولیت عند اللہ ان کے اوراقِ زندگی سے عیاں اور ان کی پیشانی کے آثار وانوار سے واضح ہے، مودودی تحریک کو ایک ''عظیم فتنہ'' قرار دینے پر ان سب کا اتفاق رہا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ رسوخِ علم، حذاقت وتجربہ اور صفائے باطن کی بدولت ان اکابر کے لئے دینی حقائق گویا چشم دید مشاہدہ کی حیثیت اختیار کرجاتے ہیں اور پھر جب دنیا سے انقطاع کا زمانہ قریب آجاتا ہے تو ان پر انقطاع الی اللہ کی کیفیت غالب آجاتی ہے۔ حب فی اللہ کے ساتھ ساتھ بغض فی اللہ ان کے رگ وپے میں سرایت کرجاتا ہے، ان پر انبیاء کرام کے مقامِ رفیع کا انکشاف ہوجاتا ہے اور یہ کہ وہاں تک انبیاء کرام علیہم السلام کے سوا کسی فرد بشر کی رسائی نہیں ہوسکتی۔ وہ یہ بھی لکھتے ہیں کہ: صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہمارے دین کا مدار ہیں، وہ امت کے معلم اول ہیں، نبی (ﷺ) اور امت کے درمیان وہی رابطہ اور واسطہ ہیں، ان ہی کی ذات پر دین کی نقل وروایت کی ساری عمارت کھڑی ہے، اور پھر ان کے بعد وہ تمام اکابر امت بھی ہمارے محسن ہیں جن کی رہنمائی کے طفیل ہمیں دینِ قیم کے چشمہ صافی تک رسائی نصیب ہوئی...... یہ تمام حقائق ان حضرات کے سامنے بالکل کھل جاتے ہیں، اس بناء پر انہیں انبیاء کرام علیہم السلام کے ساتھ ساتھ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور اسلاف امت رحمۃ اللہ علیہ سے تعلق خاطر بڑھ جاتا ہے اور ان کی عظمت ومحبت کا نقش ان کے مقدس نفوس پر گہرا ہوتا چلا جاتا ہے۔

برعکس اس کے، مودودی تحریک کی خاصیت یہ ہے کہ جو شخص اس سے جس قدر زیادہ وابستہ ہوگا، اسی قدر اس کی لوحِ قلب پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور اسلاف امت، بلکہ انبیاء کرام علیہم السلام کی ''کمزوریوں'' کا نقش ثبت ہوتا جائے گا اور اس سے بھی ایک قدم آگے بڑھ کر جب آدمی ''فنا فی المودودی'' ہوجاتا ہے تو اسے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا مقام جناب مودودی صاحب سے بلکہ خود اپنی ذات سے بھی فروتر نظر آنے لگتا ہے۔ وہ خود تو اس چودہویں صدی میں ''اقامتِ دین'' کے داعی اور علمبردار ہونے کا دعویٰ کرتا ہے، لیکن صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں اس کا عقیدہ یہ ہوتا ہے کہ وہ ''ٹھیٹھ اسلامی نظام'' کو برپا نہیں کرسکے۔ وہ ''ٹھیک منہاج نبوت'' پر قائم نہیں رہ سکے، ان کے دور میں جاہلیت کے فلاں فلاں جراثیم در آئے تھے، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے فلاں

فلاں غلطیاں ہوئی تھیں' حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی سیرت وکردار پر جاہلیت کے فلاں فلاں داغ دھبے تھے' ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ اور عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے اقامتِ دین کے بجائے ڈپلومیسی (سیاسی چالوں) سے کام لیا۔ وغیر ذالک من الخرافات. اعاذنا الله منها۔

گویا یہ دو الگ الگ راستے ہیں' ایک طرف اکابر اولیاء اللہ کا راستہ اور دوسری طرف مودودی تحریک کا راستہ۔ یہ دونوں نہ صرف مختلف ہیں' بلکہ بالکل متضاد سمتوں کو نکلتے ہیں۔ ایک کا رخ کعبہ کی طرف ہے تو دوسرے کا ترکستان کی طرف۔ ایک انبیاء کرام کی عصمت، صحابہ کرام کی عظمت اور اسلاف امت کی محبت پر ختم ہوتا ہے تو دوسرا ان کی حقارت ونفرت پر۔ ایک صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ذریعہ امت کو آنحضرت رحمۃ اللہ علیہ کے دامنِ رحمت وشفاعت سے وابستہ کرتا ہے اور دوسرا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے متنفر کرکے ''رسولِ خدا کے سوا کسی کو معیارِ حق نہ سمجھے'' کی وادیوں میں بھٹکا دیتا ہے۔

اکابر اہل اللہ پر جو مودودیت سے نفرت وبیزاری کا ایک خاص حال طاری رہتا ہے، اور وہ کبھی کبھی ایک طوفان کی شکل میں بہہ پڑتا ہے، اس کی توجیہ میرے ناقص خیال میں یہی ہے کہ وہ صحابہ کرام کو ''رضی اللہ عنہم و رضواعنہ'' کا تاجِ کرامت پہنے ہوئے صدر نشین' مقام قرب ورضا دیکھتے ہیں اور یہ حقیقت ان پر کھل جاتی ہے کہ امت اسی وقت امت ہے جبکہ وہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ذریعہ آنحضرت ﷺ کی دامن رسالت سے وابستہ ہو۔ جن لوگوں کو وہ دیکھتے ہیں کہ وہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے احسان نافراموش ہیں، وہ ان حضرات کے نزدیک رسول اللہ ﷺ سے کٹے ہوئے ہیں' انہیں ان کے سلب ایمان کا خطرہ بے چین کردیتا ہے...... یہ راز ہے ان کی مودودیت سے نفرت وبیزاری کا..... عام سطح کا آدمی یہ خیال کرتا ہے کہ یہ بزرگ خواہ مخواہ ایک ''داعیٔ حق'' اور ''مفکرِ اسلام'' کے پیچھے پڑ گئے ہیں' مگر انہیں کون بتائے کہ یہ حضرات لوگوں کو ''داعیٔ حق'' سے نہیں ہٹاتے' بلکہ ''داعیٔ برحق'' ﷺ کے دامن سے وابستہ کرنا چاہتے ہیں اور جس سراب میں یہ لوگ بھٹک رہے ہیں' اس سے انہیں نکالنا چاہتے ہیں۔

حضرت بنوری قدس سرہ ہمیشہ مودودی تحریک کے مخالف رہے اور وہ ایک عرصہ سے اس پر فیصلہ کن ضرب لگانا چاہتے تھے' اس کے لئے انہوں نے مودودی لٹریچر اور ضروری مواد بھی فراہم کرلیا تھا، مگر اس خیال سے رک رک جاتے تھے کہ کہیں موجودہ احوال وظروف میں یہ خلافِ مصلحت نہ ہو' تا آنکہ وہ وقت آ پہنچا کہ انہیں اپنا پیمانۂ عمر لبریز ہوتا نظر آیا، اور انہوں نے آخری وقت میں اس فریضہ سے سبکدوش ہونے کا فیصلہ کر ہی لیا۔ خود حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''وكنت برهة من الدهر تعوقني طبيعتي عن الكتابة في الموضوع ......

حتی قرب الرحیل الی دیار الآخرۃ و کان الامر کما قیل:

"قرب الرحیل الی دیار الآخرہ= فاجعل الٰھی خیر عمری آخرہ"

...... قمت بعد الاستخارات و تفکیر طویل الی الانتقاد، ذباً عن حریم الدین، ابتغاءً لوجہ اللہ الکریم. دون ایّ جنوح الی مطامح الدنیا ومطامعھا، وکفی بالمرء شقاوۃً جاوز سنہ سبعین عاماً ولا یزعہ وازع عن سخط اللہ". (الاستاذ المودودی ص ۲۲)

ترجمہ:..."ایک زمانے سے میری طبیعت مجھے اس موضوع پر قلم اٹھانے سے روکتی رہی...... تا آنکہ دیار آخرت کی طرف کوچ کا وقت قریب آ پہنچا، اور وہی حالت ہوگئی جو ایک شعر میں ذکر کی گئی ہے کہ:

"آخرت کی طرف کوچ کا وقت قریب آ لگا ہے، الٰہی! میری عمر کا بہتر حصہ آخری حصہ کو بنا"...... پس میں بہت سے استخاروں اور طویل غور وفکر کے بعد مودودی افکار پر تنقید کے لئے کھڑا ہوا، مقصود محض اللہ تعالیٰ کی رضا جوئی کے لئے حریم دین کی پاسبانی ہے، کوئی دنیوی مفاد قطعاً پیش نظر نہیں، آدمی کی شقاوت کے لئے یہی کافی ہے کہ اس کی عمر ستر سے اوپر ہو، لیکن اس کے باوجود اسے کوئی چیز اللہ تعالیٰ کی ناراضی سے نہ روک سکے"۔

اور اس کی ظاہری تقریب یہ ہوئی کہ حضرت اقدس شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا کاندھلوی مدظلہ العالی کا رسالہ "فتنہ مودودیت" چھپ کر آیا تو حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے فرمائش ہوئی کہ اس کا عربی ترجمہ کرادیا جائے اور اس پر ایک مقدمہ تحریر فرمادیا جائے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ترجمہ کا کام جناب مولانا ڈاکٹر عبدالرزاق اسکندر کے سپرد فرمایا اور خود اس پر مقدمہ لکھنے بیٹھے تو وہ مستقل رسالہ بن گیا:

"افسانہ کہ گفت نظیری کتاب شد"

یہ رسالہ "الاستاذ المودودی وشیئی من حیاتہ و افکارہ" کے نام سے شائع ہوا۔ حضرت کا ارادہ تھا کہ اس سلسلہ کے دس حصے رقم فرمائیں۔ دو شائع ہو چکے ہیں اور تیسرا زیر قلم تھا کہ خاتمہ بالخیر کا پیغام آ پہنچا اور حصہ دوم کا یہ شعر الہامی ثابت ہوا:

"قرب الرحیل الی دیار الآخرہ
فاجعل الٰھی خیر عمری آخرہ"

اگر حق تعالیٰ نے کسی کو نور ایمان اور چشم بصیرت عطا کی ہو تو ان دو حصوں میں حضرت نے جو کچھ لکھ دیا ہے وہ موعظت وعبرت کے لئے کافی ہے۔ حصہ اول میں سب سے پہلے مودودی صاحب کا مرقع زندگی پیش کرتے ہوئے ان کے زیغ وضلال کے منبع کی نشاندہی فرمائی ہے۔ وہ یہ کہ موصوف کو کسی باخدا عالم محقق کے جوتے سیدھے کرنے کی سعادت میسر نہیں آئی، ان کی ذہنی وقلبی تربیت کسی استاذ کے یہاں نہیں ہوئی، بلکہ دیگر کجر ودوں کی طرح

ان کی معلومات کا سارا سرمایہ خود ان کے ذاتی مطالعہ کا نتیجہ ہے' ان کے ذہن میں اسلام کا جو خاکہ ہے وہ بھی ان کا خود اپنا مرتب کردہ ہے اور ان کے نزدیک حق و باطل اور صحیح و غلط کا معیار بھی خود ان کی اپنی پسند و ناپسند ہے' ان کا علم قلب کا نہیں' بلکہ قلم کا ہے۔ اس لئے ان کا طرزِ فکر علماء راسخین کا نہیں' بلکہ زائغین کا ہے۔

بدقسمتی سے مودودی صاحب کو ناپختہ عمری میں نیاز فتح پوری جیسے ملحد کی دوستانہ صحبت میسر آئی، جس نے غیر شعوری طور پر ان کی قلمی صلاحیت کو بھی زیغ آلود کردیا اور ذاتی مطالعہ میں جو سلامتی فکر کی توقع کی جاسکتی تھی' وہ بھی جاتی رہی' اسی حالت میں مودودی صاحب نے ''قلم کو ذریعہ معاش'' بنانے کی ٹھان لی اور اس دن سے آج تک وہ یہی شغل فرمارہے ہیں۔ مودودی صاحب کا یہ اقتباس ان کی شخصیت کا شفاف آئینہ ہے:

''ڈیڑھ سال کے تجربات نے یہ سبق دیا کہ دنیا میں عزت کے ساتھ زندگی بسر کرنے کے لئے اپنے پیروں پر آپ کھڑا ہونا ضروری ہے' اور معاشی استقلال کے لئے جد و جہد کے بغیر چارہ کار نہیں' فطرت نے تحریر و انشاء کا ملکہ ودیعت فرمایا تھا، عام مطالعہ سے اس کو اور تحریک ہوئی۔ اسی زمانہ میں جناب نیاز فتح پوری سے دوستانہ تعلقات ہوئے، اور ان کی صحبت بھی وجہ تحریک بنی، غرض ان تمام وجوہ سے یہ فیصلہ کیا کہ قلم ہی کو وسیلۂ معاش قرار دینا چاہئے۔'' (الاستاذ المودودی حصہ اول، ص:۷، بحوالہ مولانا مودودی: اسعد گیلانی، ص:۷۲)

الغرض ان کی ذہنی ساخت میں بنیادی طور پر دو نقص تھے: ۱:- ایک صحیح تربیت کا فقدان، ۲:- دوسرے ناپختگی کے عالم میں ایک ملحد کی صحبت و رفاقت، ان دو باتوں کے ساتھ جب قلم کی سلاست ہم آہنگ ہوئی تو نتیجہ ''انــا و لا غیـری'' کی شکل میں نکلا۔ چنانچہ یہی شخص جو عنفوانِ شباب سے دنیا میں عزت کے ساتھ زندگی بسر کرنے کے لئے مضطرب اور ''معاشی استقلال کی جدوجہد'' کے لئے فکرمند تھا اور جس نے نیاز فتح پوری سے دوستانہ تعلقات استوار کئے اور اس کی صحبتِ کیمیاء اثر سے متاثر ہوکر قلم کو ''وسیلۂ معاش'' بنانے کا فیصلہ کیا' اس نے جب بدقسمتی سے اسلامی موضوعات پر ''مشق ناز'' شروع کی تو اپنے تئیں مجتہد سمجھ لیا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے لے کر مجدد الف ثانی، شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اور سید احمد شہید بریلوی رحمہم اللہ ایسے اکابر اسے گرد راہ نظر آنے لگے اور اس کا ''وسیلۂ معاش'' قلم نہ صرف ایک ایک کے نقائص اگلنے لگا' بلکہ یہاں تک ارشاد ہوا کہ دینِ اسلام کے چار میں سے تین حصے زمانۂ رسالت کے بعد لوگوں کی سمجھ ہی میں نہیں آئے۔ گویا تین چوتھائی دین کا انکشاف پہلی مرتبہ نیاز فتح پوری کے رفیق و ہمنشین کو ہوا۔ اس پر حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی حمیت دینی جوش میں آتی ہے۔ فرماتے ہیں:

**''هل يكون جهل فاضح من هذا؟ لم يعرفه احد من العرب و لا من العجم مـن الـلغويين والمفسرين والمحدثين وارباب البلاغة وائمة العربية من**

اقدم العصور الی الیوم، وانما فهمها رجل عجمی لایجید اللغة العربیه لانطقاً ولا کتابةً، ولا یکاد یفهمها الا بشق النفس بمعونة التراجم الاردویه.... فهل رأیت یاسبحان الله! کلاما ابعد عن العقول من هذا الدعویٰ"۔ (ج:۱،ص:۱۹)

ترجمہ:..."اس سے بڑھ کر بھی کوئی رسوا کن جہل ہوگا؟ قرون اول سے لے کر آج تک تو ان امور کو کسی نے نہ جانا، نہ کسی عربی نے' نہ عجمی نے، نہ اہل لغت نے، نہ مفسرین ومحدثین نے، نہ ارباب بلاغت اور ائمہ عربیت نے' ان کو سمجھا تو ایک ایسا عجمی سمجھا جو لغت عربی سے واقف نہیں' نہ عربی بول سکتا ہے نہ لکھ سکتا ہے۔ بصد مشکل عربی سمجھ سکتا ہے اور وہ بھی اردو تر جموں کی مدد سے.....

انصاف کیجئے کیا اس دعویٰ سے بڑھ کر بھی آپ نے کوئی غیر معقول بات کبھی دیکھی سنی؟"۔

مودی صاحب کی شخصیت کا جائزہ اور اس کی ذہنی وفکری سطح کا جو حدود اربعہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے پیش کیا ہے' وہ مودودی تحریک کی حقیقت وماہیت کو سمجھنے کے لئے کافی وشافی ہے' اس کے بعد حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے رسالہ کے دونوں حصوں میں مودودی افکار کا جائزہ لیا ہے' اور اس پر عالمانہ انداز میں بحث کی ہے۔ یہاں اگر ان مباحث کا خلاصہ بھی پیش کیا جائے تو غیر ضروری تطویل کا موجب ہوگا۔ اس لئے قارئین کو اصل رسالہ کی طرف مراجعت کا مشورہ دیتے ہوئے یہاں چند اقتباسات پر اکتفا کرتا ہوں۔

مودودی صاحب کی شخصیت وافکار کا بھر پور جائزہ لینے کے بعد حضرت رحمۃ اللہ علیہ اپنی رائے ان الفاظ میں قلمبند کرتے ہیں:

"وقد دعت الحال الی ان انادی علی رؤس الاشهاد ان الرجل زائغ، ضال، مضل. فی کتبه ورسائله طامّات، منها ما یوجب الفسق، ومنها مایوجب الابتداع فی الدین، ومنها مایوجب الحاد، ومنهاما یوجب ماسکت عنه، وفی بعضها دلالة علی جهله بالدین، وغباوته علی الیقین، وتضارب وتهافت فی بیاناته وکتاباته وتجهیل للسلف الصالحین من اقدم العصور الی یومنا هذا. فهذاالحط عن جهود السلف الصالحین والمؤاخذة علیهم یدل علی اعجاب رأیه مالایتحمل، وکبرله فی سجیته مالایستساغ"۔

ترجمہ:..."حالات کا تقاضا ہے کہ میں علی رؤس الاشہاد اعلان کردوں کہ یہ شخص کجرو، گمراہ اور گمراہ کنندہ ہے۔ اس کی کتب ورسائل میں طامّات ہیں۔ ان میں سے بعض فسق کی موجب ہیں، بعض ابتداع فی الدین کی

موجب ہیں‘ بعض الحاد کی موجب ہیں،اور بعض ایسی چیز کی موجب ہیں،جس سے میں سکوت کرتا ہوں،اس کی بعض تحریریں اس کے جہل بالدین اور غباوت علی الیقین پر دلالت کرتی ہیں،اس کے بیانات اور تحریروں میں تضارب اور تہافت اور قدیم تر زمانہ سے لے کر آج تک کے تمام سلف صالحین کی تحمیق وتجہیل پائی جاتی ہے‘ پس سلف صالحین کی کوششوں کو گرانا اور ان اکابر پر مؤاخذہ کرنا دلالت کرتا ہے کہ اس کی رائے میں ناقابلِ برداشت خود پسندی ہے اور اس کی فطرت میں ایسا کبر ہے جو گوارا نہیں کیا جاسکتا“ (حصہ اول،ص:۱۶)

ایک جگہ مودودی صاحب کی کجروی پر گرفت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

”وکلامه هذا يدل على انه رجل ماله صلة بالاسلام، اوهو حديث عهد بالاسلام، لايعرف النبوة ولاالنبى ولاالرسول ولا حقائق التعبيرات القرآنيه“. (حصہ دوم‘ص:۳۳)

”اور اس کا یہ کلام دلالت کرتا ہے کہ وہ ایک ایسا شخص ہے جس کا اسلام سے کوئی تعلق نہیں، یا وہ نیا نیا اسلام میں داخل ہوا ہے جو نہ نبوت کو جانتا ہے‘ نہ نبی کو، نہ رسول کو اور نہ قرآنی تعبیرات کے حقائق کو“۔

ایک اور جگہ لکھتے ہیں:

”وقام فى هذاالمقام مقام رجل ليس فى قلبه ايمان. ينتقم من الاسلام والمسلمين“. (ص:۳۶،حصہ دوم)

”اس مقام میں مودودی ایک ایسے شخص کا پارٹ ادا کررہا ہے جس کے دل میں ایمان نہ ہو اور جو اسلام‘ اور مسلمانوں سے انتقام لے رہا ہو“۔

ایک اور جگہ حدیث نبوی کے مقابلہ میں مودودی کی گستاخی کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

”ثم هو يكذب الحديث الصحيح الصريح فى اصح الكتب بعد كتاب الله لاجل عدم قبول عقله اياه، فيلعب بعقله وجهله بامثال هذه الاحاديث الصحيحة الصريحة. فأفٍ لمثل هذاالعقل السخيف الذى يتعقب حديث رسول الله صلى الله عليه وسلم الصحيح“. (ص:۴۲،حصہ دوم)

ترجمہ:...”پھر ان تمام بے ہودگیوں کے بعد وہ ایسی حدیث صحیح وصریح کی تکذیب کرتا ہے جو اصح الکتب میں موجود ہے‘ محض اس لئے کہ اس کی عقل اس حدیث کو قبول نہیں کرتی‘ پس وہ اس قسم کی احادیث صحیحہ صریحہ کو اپنی عقل وجہل کا کھلونا بناتا ہے‘ تف ہے ایسی عقلِ سخیف پر جو رسول اللہ ﷺ کی حدیثِ صحیح کی تردید کرے“۔

مودودی صاحب کے زہر افشاں قلم سے انبیاء کرام اور صحابہ عظام کے اخلاق اور سیرت وکردار پر جو

چھینٹے پڑے ہیں'ان کی مثالیں ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

''میں پہلے بھی لکھ چکا ہوں اور پھر کہتا ہوں کہ انبیاء ورسل کے حق میں اس کا کام اس قدر گھناؤنا ہے کہ اسے گوارا نہیں کیا جا سکتا۔ اسی طرح صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کے حق میں بھی۔ یہ اس کی ''تفہیم القرآن'' سامنے موجود ہے۔ میں نہیں سمجھ سکا اور نہ میرا خیال ہے کہ یہ معمہ میری سمجھ میں آ سکے گا کہ مودودی کے معتقدین کی نظر سے یہ چیزیں کیوں مخفی ہیں۔'' (ص:۴۳،حصہ دوم)

اوران تمام مباحث کا خلاصہ پیش کرتے ہوئے مولانا لکھتے ہیں:

''بہرحال یہ بات سپیدۂ صبح کی مانند روشن ہو چکی ہے کہ مودودی نے ..... اللہ تعالیٰ اسے حق کی طرف ہدایت دے، بڑے بڑے انبیاء کرام کی توہین کی ہے' چنانچہ حضرت آدم، حضرت نوح، حضرت ابراہیم، حضرت موسیٰ، حضرت یوسف، حضرت داؤد، حضرت یونس، حتیٰ کہ خاتم النبیین' حبیب رب العالمین سید ولد آدم علیہ وعلیہم صلواۃ اللہ وسلامہ وتحیاتہ الی یوم الدین کے حق میں ایسے قبیح الفاظ استعمال کئے ہیں جو نہایت خطرناک ہیں۔

اورفقہائے امت' اعیان اسلام اور بحور علم نے اس قسم کے لوگوں کے بارے میں جو حکم دیا ہے وہ سب کے سامنے ہے۔ چنانچہ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ نے ''کتاب الخراج'' میں قاضی عیاض نے ''الشفا'' میں۔ حافظ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ نے ''الصارم المسلول'' میں تقی الدین سبکی رحمۃ اللہ علیہ نے ''السیف المسلول'' میں۔فقیہ شام ابن عابدین رحمۃ اللہ علیہ نے ''تنبیہ الولاۃ والحکام'' اور امام العصر حضرت مولانا انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ نے ''اکفار الملحدین'' میں اس مسلمان کے بارے میں صاف لکھا ہے کہ جو رسول امت ﷺ کے حق میں بدگوئی کرے، یا آپ کی تکذیب کرے یا کوئی عیب لگائے یا تنقیص کرے، یا کسی اور نبی کے حق میں بدگوئی یا عیب جوئی کرے۔ اور یہ حکم شرعی ایسا ہے کہ جس پر سب کا اتفاق واجماع ہے جو چاہے ان کتابوں میں دیکھ لے، کیونکہ سبکی کی کتاب کے علاوہ یہ سب مطبوعہ موجود ہیں۔'' (ص:۴۳،حصہ دوم،ملخصا)

اور حضرت نے مودودی صاحب کے بارے میں جو کچھ لکھا ہے وہ تو ان کے رسالہ ''الاستاذ المودودی'' میں محفوظ ہے' مگر یہ بات شاید بہت سے لوگوں کو معلوم نہیں ہوگی کہ جن دنوں حضرت رحمۃ اللہ علیہ یہ رسالہ تصنیف فرما رہے تھے، باقاعدگی سے مودودی صاحب کے حق میں طول حیات اور رجوع الی الحق کی دعائیں بھی فرماتے رہے۔ حضرت ﷺ نے اپنے رسالہ میں بھی اس کی طرف اشارہ فرمایا ہے' لکھتے ہیں:

''وکذالک صاحبنا لو سبقنا الی رحیل الآخرۃ' ثم نقوم بالنقد علیہ بعد ان قضی نحبہ' لقیل سکتوا فی حیاتہ عجزا او جھلا، ونطقوا بعد رحیلہ فقاموا ینبشون علیہ جدثہ' وعسی ان یکون النقد والمؤاخذۃ فی آخر

حیاته انفع للتروی و کبح الشکیمة' وربما یوفق الی الا نابة والرجوع،
حیث ان ادبار الدنیا واقبال الآخرة خیر وازع واحسن رادع، وقرب
الاجر حافز الی التوبة والانابة".

ترجمہ:...''اوراسی طرح یہ خیال بھی تھا کہ اگر ان صاحب نے ہم سے پہلے آخرت کی طرف رجوع سفر باندھ لیا، اس کے بعد ہم نے تنقید کی تو کہا جائے گا کہ اس کی زندگی میں تو عجز یا جہل کی وجہ سے خاموش رہے اور اس کے جانے کے بعد زبانیں کھل گئیں' اور گڑے مردے اکھاڑنے لگے۔ نیز یہ توقع بھی تھی کہ ان صاحب کی آخری زندگی میں ان پر تنقید و مؤاخذہ ان کے غور وفکر اور رہوار قلم کی لگام کھینچنے میں زیادہ نافع ہے۔ بسا ممکن ہے کہ اس کو انابت اور رجوع کی توفیق ہو جائے' کیونکہ دنیا کا پشت پھیرنا اور آخرت کا سامنے آنا بہترین روکنے والی چیز ہے اور قرب اجل توبہ وانابت پر آمادہ کرنے والی ہے''۔ (ج:۲'ص:۲)

حضرت علامہ سید سلیمان ندوی نور اللہ مرقدہ کی جلالتِ قدر اور علوِ مرتبت سے کون ناواقف ہے؟ علامہ اقبال کے الفاظ میں ''علوم اسلامی کی جوئے شیر کا فرہاد'' جس کے سامنے بڑے بڑے جبالِ علم مورِ ناتواں نظر آتے ہیں' ان کی بےنفسی وتواضع، خلوص وللّٰہیت اور محاسبۂ آخرت کی فکر دیکھئے کہ وہ آخری عمر میں حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے فرماتے ہیں:

''مجھ سے ابتدائی دور میں بعض قلمی لغزشیں ہوئی ہیں، ان میں کچھ چیزوں پر تو مجھے تنبہ ہوا اور میں نے ان کی اصلاح کر لی ہے' مگر میں چاہتا ہوں کہ آپ (حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ) جیسے حضرات میری کتابیں غور سے پڑھیں اور ان میں کوئی لغزش نظر آئے تو مجھے متنبہ فرمائیں' تاکہ میں ان سے رجوع کرلوں۔''

حضرت سید صاحب کا یہ ارشاد راقم الحروف نے حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے سنا تھا۔ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ چاہتے تھے کہ جناب مودودی صاحب بھی مسلکِ اہلِ حق کے مطابق اپنی لغزشوں سے رجوع کرلیں اور ان کی تحریروں سے نوخیز طبقہ میں جو نظریاتی کجی پیدا ہوگئی ہے اس کی اصلاح ہو جائے۔

دنیا میں شاید سب سے آسان کام دوسروں کی غلطی نکالنا اور سب سے مشکل کام اپنی غلطی کا اعتراف کرنا ہے' خصوصاً مودودی صاحب شہرت کی جس منزل میں ہیں' اس کے لئے یہ کام اور بھی مشکل ہے، تاہم اگر وہ اپنی غلطیوں سے رجوع کرلیں تو ان میں ان کی خفت نہیں' بلکہ ان کے وقار میں اضافہ ہی ہوگا۔ اگر تفصیلاً نہیں تو کم از کم اجمالاً ہی اعلان کردیں کہ میری تحریروں اور کتابوں میں سلف صالحین اور مسلکِ اہلِ حق کے خلاف جو بات بھی ہو' میں اس سے رجوع اور ایسے تمام امور سے برأت کا اظہار کرتا ہوں۔ بہرحال جناب مودودی صاحب یا ان کی جماعت کے احباب حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں جو رائے بھی قائم کریں، مگر حضرت رحمۃ اللہ علیہ

نے جو کچھ لکھا' پوری بصیرت، شرح صدر اور خلوص سے لکھا' امت کی اور سب سے بڑھ کر خود مودودی صاحب کی خیر خواہی کے جذبے سے لکھا ہے۔ وہ بار بار درد اور سوز سے فرمایا کرتے تھے کہ: صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر مودودی صاحب کے قلم نے جو چھینٹے اڑائے ہیں اگر موصوف نے ان سے رجوع نہ کیا تو مجھے ان کے حق میں سوءِ خاتمہ کا اندیشہ ہے۔ ''ایں ہماں ریداست کہ در آخر تجرید خوردی''۔

## عباسی فتنہ

مودودی تحریک جسے مولانا مناظر احسن گیلانی رحمۃ اللہ علیہ نے ''خارجیت جدیدہ'' سے تعبیر کیا تھا (الاستاذ المودودی' ص: ۹' حصہ اول) اس کے ردِ عمل میں ایک اور فتنہ اٹھا جسے ''ناصبیت جدیدہ'' کا عنوان دیا جانا مناسب ہے۔ یہ محمود احمد عباسی کی تحریک تھی۔ موصوف نے ان تمام خرافات کا جو مودودی صاحب کے قلم سے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں سرزد ہوئی تھیں، حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ اور دیگر اہلِ بیت کرام سے انتقام لینا چاہا' اس تحریک کے سارے لٹریچر میں یہی روح کارفرما نظر آتی ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو گرایا جائے اور یزید کے مقابلے میں حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو پست ثابت کیا جائے۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے لئے جس طرح مودودی فتنہ ناقابلِ برداشت تھا' اسی طرح یہ عباسی فتنہ بھی ناقابلِ مسامحت تھا۔ چنانچہ ایک زمانہ میں ماہنامہ ''بینات'' کے صفحات اس فتنہ کی سرکوبی کے لئے وقف رہے ہیں۔ یہاں ان تمام تفصیلات کو قلم انداز کرتے ہوئے صرف حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی ایک تحریر پر اکتفا کرتا ہوں۔ کسی شخص نے ایک ایسے شخص کے بارے میں جو محمود احمد عباسی کی کتاب کی تائید کرتا ہے' حضرت سے دریافت کیا کہ کیا اس کی اقتداء میں نماز جائز ہے یا نہیں؟ اس کے جواب میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا:

''علمائے حق کا اتفاقی فیصلہ ہے کہ محمود عباسی کی کتاب اہلِ حق کے مسلک کے مخالف ہے اور مؤلف شعوری یا غیر شعوری طور پر شدید اور خطرناک غلطیوں میں مبتلا ہے' اس لئے اس کتاب کی تائید کرنے کا درجہ بھی یہی رہے گا' البتہ اگر جہالت سے تائید کرتا ہے تو اس کا جرم نسبتاً ہلکا ہوگا اور اگر دانستہ زیغ کی وجہ سے تائید کرتا ہے تو یہ شخص ایک خطرناک گناہ میں مبتلا ہے، اور فاسق ہے۔ فاسق کے پیچھے نماز پڑھنے کا حکم یہ ہے کہ مکروہ تحریمی ہے' اگرچہ فرض ادا ہو جائے گا۔ اس کا بھی حکم وہی رہے گا جو اہل ہویٰ کے پیچھے نماز پڑھنے کا حکم ہے۔ واللہ اعلم''۔

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

۲۷ محرم ۱۳۸۱ھ

# ضمیمہ نمبر ۱

## دو تاریخی مکتوب

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے جن دو مکاتیب کا حوالہ گزشتہ صفحات میں آیا ہے ان کا متن درج ذیل ہے:

## شاہ فیصل شہید رحمۃ اللہ علیہ کے نام

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

"حضرة صاحب الجلالة ، عاهل العروبة، حارس الاسلام، حضرة الملك المحبوب المعظم فيصل بن عبدالعزيز حفظه الله ورعاه وخلّد مملكته فيما يحب الله ويرضاه۔

السلام عليكم ورحمة الله وبركاته

سيدى ومولائى! كلٌّ مسئول عندالله حسب مقدرته وطاقته، ان الله سبحانه اعطاك ووهبك ماتقدر به من خدمة الاسلام والمسلمين فى انحاء البسيطة كلها

سيدى و مولائى! علمنا انك تقوم الواجب، وقمت بالواجب بادنى معاينة فى الحرب بين الباكستان العزيزة وبين الهند الظالمة، فساعدت باكستان باموال واسلحة وعتاد وطائرات وبواخر۔ بذلك اصبحت مفخرةً لملوك الاسلام والمسلمين حقًا، واصبحت محل اعجاب وتقدير فى العالم كله، فرض على المسلمين جميعاً ان يشكروك ويحمدوك من اعماق قلوبهم۔

سيدى و مولائى المليك! ان باكستان قدا حيطت بخطر عظيم من القاديانية، فقائد القوات البحرية حفيظ قاديانى، وقائد القوات الجوية شودرى ظفر قاديانى، وسبعة عشر من قواد الجنود البرية بعدالقائد "تكا خان" كلهم من القاديانيين، والحكومة اما غافلة وجاهلة، واما لعبة بيدالقوات الاستعمارية بريطانية وامريكا۔ واخذت تعزل عن بقية المناصب العسكرية المسلمين والسنّيين، وتنتخب بدلهم الكفار القاديانيين۔

ولاريب ان القاديانيين وامامهم المتنبئ الكاذب۔ قبحه الله۔ كل من اغراس

بـريـطـانية وو ليدة الاستعمار البريطاني۔ و من معتقداتهم ان الحكومة البريطانية ظل الله في الارض، وان الـجهاد منسوخ، ويجب على المسلمين جميعا ان ينصروها الىٰ غير ذلك من كـفـر وهذيان۔ وهؤلاء يفكرون في ان يعود للبريطانية مجدها الغابر' وتكون باكستان بيد هـؤلاء الـقـاديـانيـين وسيـلة لـلبـريطانية في كيدهم ومكرهم بالاسلام والمسلمين جميعا خـصوصاً العرب' ويكون لها سلطة على البحر الاحمر من جديد، ومن نتائج هذه المؤامرة الوخيمة العواقب غير خافية على جلالتكم

فيـامـو لائـي! الـرجـاء ان تـنـصـروا الآن بـاكستـان روحيًّـا بانقاذها عن مخالب الـقـاديـاتيين وبـان تنبه الرئيس "بوتو" بتلك العواقب الوخيمة المظلمة، كيلا يكون خطرا على الاسلام وعلى نفسه قبل الاسلام، وان تنبه "بوتو" من غفلته

والـغـرض ان تقوموا بالقضاء على هذه البلية ذات خطورة عظيمة بكل ماامكنكم مـن جهـد بـليغ في ردع "بوتو" وتقويم اوده، واقامة عوجه، وان تقوموا الله بكل مااعطاكم الله من حول وطول قيام خليفة وامام للمسلمين في حنكة وبصيرة وقوة۔

ونحن نتمنىٰ لجلالتكم كل خير وسعادة ان يتم بيدكم الكريم انقاذ بلاد الاسلام عـن تلك الدسائس والمؤامرات اللعينة، ابقاكم الله ذخرًا للاسلام وملاذا للمسلمين وخلد مملكتكم الكريمة في ظل رباني الهي، ترفرف اعلامه على بلدكم

وفـي الـختـام تقبلوا اطيب تحياتي لجلالتكم، واغلىٰ تمنياتي لبلادكم۔ والسلام عليكم ورحمة الله وبركاته۔

مخلصكم محمد يوسف البنوری
مدير المدرسة العربية الاسلامية بكراتشي
وخادم الحديث النبوی الكريم بها"

☆ ☆ ☆

# کرنل قذافی کے نام

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

"صاحب المآثر الفاخرة المباركة حضرة الاخ عقيد معمر القذافى، رئيس الجمهورية الليبية حفظه الله ورعاه۔ تحية طيبةً وسلاماً وافرًا واشواقا كريمة

وبعد: فانى كنت تشرفت بزيارتكم الكريمة حين كنت مندوبا فى مؤتمرالدعوة الاسلامية الاوّل بطرابلس، والحمدللّٰه قد وقع فى قلبى محبتكم فى اول وهلة، لما رأيت فى شخصيتكم الكريمة من ملامح الاخلاص وقوة الايمان وسلامة الفطرة، كل مااعجبنى وراقنى، ثم ماسمعنا وماوصل الينا كل خير وسعادةٍ بما اصبحتم به حقًا كل اعجاب وتقدير ومفخرة للاسلام والمسلمين، ابقاكم الله ذخرًا للاسلام وملاذاًللمسلمين، ورفع بوجودكم المبارك راية المجد والعزة للاسلام والعروبة جميعًا۔ امين

ايها الاخ الكريم! ان مااحسنتم الى الحكومة الباكستانية من تائيد لموقفها، وتقوية بكل مااستطعتم من حول وطول' فقد علمناه اجمالاً۔ والله سبحانه يكافئكم بذلك الجميل، واحسن اليكم كل احسان فى الدنيا والآخرة۔امين

وان مااحيطكم به علمًا ان دولة باكستان قد احيطت بخطر عظيم، وهوالفتنة القاديانية، اوالثورة القاديانية، وان قائد القوات البحرية قاديانى كبير، وان قائد القوات الجوية قاديانى، وان القواد فى الجيش البرى تحت "تكا خان" سعبة عشر رجلا كلهم قاديانيون، وسيحال "تكا خان" الى التقاعد قريباً بعد شهور۔ وبدأت الحكومة تعزل غيرالقاديانيين من المسلمين فى الافواج البرّية والبحرية والجوية، وتنتخب بدلها من الكفار القاديانيين، والمشير الاقتصادى للرئيس "بوتو" قاديانى شهير ايم ايم احمد۔ وان سرظفر اللّٰه خان قاديانى خبيث داهية، له اتصالات مع الرئيس، والرئيس يطاوعه فى مايريد۔

ولعل سيادة الاخ الكريم لايخفى عليه ان هذه الطائفة زعيمها الضال المضل المرزا غلام احمد القاديانى تنبأ، وادعى النبوةً اخيرًا بعد ما كان اعلن اوّلاً انه مجدّد ومسيح موعود ومهدى، ومن عقائده ان الدولة البريطانية ظل اللّٰه فى الارض، وان الجهاد منسوخ، وان مناصرة البريطانية من اطاعة اللّٰه وما الى ذالك من كفر وهرأ۔ وان لهم فى باكستان

الغربية بعدالقاديان (بقعة فى الهند) "ربوة" كالعاصمة لهم، فيها نشاط كبير من كل تدبير ضدالاسلام والمسلمين، ولايتحمل هذالخطاب المرتجل الملخص تلك التفاصيل۔ فالرجاء من سيادتكم : اما اوّلاً : فان تنبهوا الرئيس "بوتو" بهذالخطر العظيم من ثورة قاديانية، ودخول البلاد تحت حكم دولة قاديانية، واعادة لمجد بريطانيا الزائل مرّة اخرى فى البحر الاحمر وضغط على الدول العربية والمسلمين جميعا فى وقت واحد۔

فالرجاء ان تحسنوا الى هذه الدولة الباكستانية من انقاذها من مخالب القاديانية او بعبارة اخرىٰ ادق من مخالب البريطانية، كمااحسنتم سابقاً من تقويتها بطائرات واموال وعتاد واسلحة، وان تقوموا فى تقويم اودالرئيس "بوتو" واقامة عوجه بكل تدبير وحكمة وعزم وحزم، نصيحة للّٰه ولرسوله وللاسلام وللمسلمين جميعًا

وما من شك ان ذلك خدمة عظيمة للاسلام بما يرضى اللّٰه ورسوله، وبتلك مايرجى منه سد هذه الثلمة ورتق هذالفتق، "فقد بلغ السيل الزبى" كما يقال فى المثل السائر واللّٰه سبحانه يكون فى عونكم ونصركم "وان تنصروا اللّٰه ينصركم ويثبت اقدامكم۔"

واما ثانيا : فابعاد كل قاديانى دخل فى الجمهورية الليبية باسم الطبيب والمهندس ۔ ونحن نسمع انه وصل الى مملكتكم الكريمة عدة كبيرة، ومنهم فى طرابلس الدكتور خليل الرحمن المتخصص لعلاج السرطان بالاشعة، وانا اجتهد ان نبحث عن هؤلاء، ونخبركم بهم نصيحة للّٰه ولرسوله ولكتابه ولائمة المسلمين۔ واسأل اللّٰه سبحانه وتعالى ان يسدّد خطاكم فى خدمة الاسلام وتقوية المسلمين وان ينزل عليكم نصرا غيبيًا، ويحفظكم من اعداء الاسلام، ويقويكم فى رضائه وخدمة دينه، وان يتم بيدكم الكريمة كل خير وسعادة مايكون منه مجد الاسلام والمسلمين فى مشارق الارض ومغاربها۔ والسلام عليكم ورحمة اللّٰه وبركاته

مخلصكم محمد يوسف البنورى
خادم المدرسة والحديث النبوى الكريم فى كراتشى
ومندوب موتمر الدعوة الاسلامية الاوّل"

# ضمیمہ نمبر۲

## رابطہ عالم اسلامی کی قرارداد

مکہ مکرمہ میں ربیع الاول ۱۳۹۴ھ اپریل ۱۹۷۴ء میں ایک بین الاسلامی عظیم الشان کانفرنس میں ۱۴۴ تنظیموں کے نمائندوں نے شرکت کی۔ اس کانفرنس نے قادیانیت کے بارے میں جو قرارداد متفقہ طور پر منظور کی، اس کا متن حسبِ ذیل ہے:

"القادیانیة نحلة هد امة، تتخذ من اسم الاسلام شعارًا لسترا غراضها الخبیثة۔ وابرز مخالفتها للاسلام ادعاء زعیمها النبوة، وتحریف النصوص القرآنیة وابطالهم الجهاد

القادیانیه ربیبة الاستعمار البریطانی، ولاتظهر الا فی ظل حمایته تخون القادیانیة: قضا یاالامة الاسلامیة وتقف موالیة للاستعمار والصهیونیة، تتعاون مع القوی الناهضة للاسلام، وتتخذ هذه القوی واجهة لتحطیم العقیدة الاسلامیة وتحریفها۔ وذلك بما یأتی:

الف:- انشاء معابد تمولها القویٰ المعادیة، ویتم فیها التضلیل بالکفر القادیانی المنحرف۔

ب:- فتح مدارس ومعاهد وملاجی للایتام، وفیها جمیعًا تمارس القادیانیة نشاطها التخریبی لحساب القوی المعادیة للاسلام۔

ج:- وتقوم القادیانیة بنشر ترجمات محرفة لمعانی القرآن الکریم بمختلف اللغات العالمیةو المقاومة خطرها قررالمؤتمر:

١ - تقوم کل هیأةٍ اسلامیة بحصر النشاط القادیانی فی معابدهم ومدارسهم وملاجئهم وکل الا مکنة التی یمارسون فیها نشاطهم الهدام فی منطقتها، وکشف القادیانیین والتعریف بهم للعالم الاسلامی تفادیا للوقوع فی حبائلهم

٢ - اعلان کفر هذه الطائفة وخروجها علی الاسلام۔

٣ - عدم التعامل مع القادیانیین اوالاحمدیین ومقاطعتهم اقتصادیًا واجتماعیا وثقافیًا۔ وعدم التزوج منهم' وعدم دفنهم فی مقابر المسلمین ومعاملتهم باعتبارهم کفارًا۔

٤ - مطالبة الحکومات الاسلامیة بمنع کل نشاط لاتباع مرزا غلام احمد مدعی النبوة، واعتبارهم اقلیةً غیر مسلمة ویمنعون عن تولی الوظائف الحساسة للدولة۔

٥ - نشر مصورات لکل التحریفات القادیانیة فی القرآن الکریم مع حصر الترجمات القادیانیة لمعانی القرآن والتنبیه علیها، ومنع تداول هذاه الترجمات"

ترجمہ:..."قادیانیت ایک نہایت خطرناک باطل مذہب ہے جو اپنی اغراض خبیثہ پر پردہ ڈالنے کے لئے اسلام کے نام کا لبادہ اوڑھتا ہے' اس کی اسلام سے مخالفت ان باتوں سے ظاہر ہے' ان کے بانی کا دعویٰ نبوت کرنا' قرآنی آیات میں تحریف کرنا اور جہاد کے باطل ہونے کا فتویٰ دینا۔

قادیانیت کی داغ بیل برطانوی سامراج نے ڈالی، اسی نے اسے پروان چڑھایا اور یہ سامراج کے ظل حمایت ہی میں پنپتی ہے۔ قادیانیت نے امت اسلامیہ کے مفادات سے ہمیشہ غداری کی ہے۔ وہ سامراج اور صہیونیت کی حلیف رہی ہے اور انہی اسلام دشمن طاقتوں کے بل بوتے پر وہ اسلامی عقائد کو پامال کرنے اور ان میں تحریف کرنے میں سرگرم ہے۔ اس کا طریقہ کار حسب ذیل رہا ہے۔

الف:- اسلام دشمن طاقتوں کی مدد سے دنیا میں "مساجد" کے نام پر اڈے تعمیر کرنا، جن میں قادیانی کفر و ارتداد کے ذریعہ لوگوں کو گمراہ کیا جائے۔

ب:- مدارس، اسکولوں اور یتیم خانوں کے نام پر اڈے بنانا، جن میں اسلام دشمن طاقتوں کے منشاء کے مطابق قادیانیت کی سازشی سرگرمیوں کی تربیت دی جائے۔

ج:- دنیا کی مختلف زبانوں میں قرآن کریم کی تحریف شدہ ترجمے پھیلانا، قادیانیت کے خطرات کا مقابلہ کرنے کے لئے کانفرنس نے یہ طے کیا:

۱۔ دنیا کی تمام اسلامی تنظیمیں اور جماعتیں قادیانیوں کے معابد، مدارس اور یتیم خانوں اور ان تمام جگہوں میں جہاں جہاں قادیانی سرگرمیاں جاری ہیں، ان پر کڑی نگرانی رکھیں' ان کی سازشوں کا محاسبہ کریں' لوگوں کو قادیانیوں کے جال سے بچانے کے لئے انہیں بے نقاب کریں اور عالم اسلام کو ان کی حقیقت سے آگاہ کریں۔

۲۔ اس گروہ کے کفر اور خارج از اسلام ہونے کا اعلان کیا جائے۔

۳۔ قادیانیوں سے کوئی لین دین نہ کیا جائے' بلکہ ان سے اقتصادی، معاشرتی، اجتماعی بائیکاٹ کیا جائے' ان سے شادی بیاہ نہ کیا جائے' انہیں مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہ ہونے دیا جائے اور ہر بات میں ان کے ساتھ وہی معاملہ کیا جائے جو کافروں سے کیا جاتا ہے۔

۴۔ اسلامی حکومتوں سے مطالبہ کیا جائے کہ وہ قادیانیوں کی ہر قسم کی سرگرمیوں پر پابندی لگائیں' انہیں قانونی طور پر "غیر مسلم اقلیت" قرار دیں اور انہیں کسی اسلامی ملک میں کوئی ذمہ دارانہ عہدہ نہ دیا جائے۔

۵۔ قرآن کریم میں قادیانیوں کی تحریفات سے لوگوں کو آگاہ کیا جائے' قادیانی تراجم کو ضبط کیا جائے۔ ان کی ترویج و اشاعت کا انسداد کیا جائے۔

☆ ☆ ☆

# ضمیمہ نمبر ۳

# تاریخ ساز فیصلہ

''مجلس عمل تحریک ختم نبوت'' کے پارلیمانی رہنماؤں نے ذیل کا خط اپنے دستخطوں سے اسپیکر کو لکھا:

جناب اسپیکر صاحب، قومی اسمبلی، پاکستان

جنابِ مکرم! ہم درج ذیل تحریک پیش کرنے کی اجازت چاہتے ہیں:

ہرگاہ یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے خاتم النبیین حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کے بعد اپنے نبی ہونے کا دعویٰ کیا۔

اور یہ کہ جھوٹ پر مبنی اس کا دعویٰ نبوت، قرآن کریم کی بے شمار آیات کو (نعوذ باللہ) جھوٹا ثابت کرنے کی کوششیں اور ترکِ جہاد کی تلقین، اسلام کے اہم اور بنیادی ارکان سے اس کی کھلی غداری کے مترادف ہے۔

اور یہ کہ مسلمانوں کے اتحادِ ملی کو تباہ کرنے اور اسلام کو ایک جھوٹا مذہب ثابت کرنے کی غرض سے وہ سراسر استعمار کی تخلیق تھا۔

اور یہ کہ تمام امتِ مسلمہ کا اس امر میں اتفاق ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے پیروکار خواہ اس کی نبوت پر ایمان رکھتے ہوں یا اسے کسی بھی شکل میں ایک مصلح یا مذہبی رہنما مانتے ہوں، دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔

اور یہ کہ مکہ مکرمہ کے مقدس شہر میں ۶ اپریل سے ۱۰ اپریل تک رابطہ عالم اسلامی کے تحت منعقدہ دنیائے اسلام کی مختلف تنظیموں کے اجلاس نے (جس میں دنیا کے ہر حصہ سے ۱۴۰ مسلمان تنظیموں اور اداروں نے شرکت کی) متفقہ طور پر تسلیم کیا کہ قادیانیت، اسلام اور دنیائے اسلام کے خلاف یکسر تخریبی تحریک ہے، جو کذب بیانی اور فریب دہی سے اپنے آپ کو اسلام ہی کا ایک فرقہ ظاہر کرتی ہے۔

لہٰذا یہ اسمبلی اس امر کا اعلان کرتی ہے کہ مرزا غلام احمد کے پیروکار (خواہ وہ کوئی سا نام بھی رکھتے ہوں) مسلمان نہیں، اور یہ کہ نیشنل اسمبلی میں سرکاری طور پر ایک بل پیش کیا جائے جس سے آئین میں مناسب ترمیم ہو۔ انہیں اس ترمیم کی رُو سے اسلامیہ جمہوریہ پاکستان میں بطور غیر مسلم اقلیت اپنے حقوق ومفادات کا تحفظ حاصل ہو۔

دستخط کنندگان

۱:.....مولانا مفتی محمود۔ ۲:.....مولانا عبدالمصطفیٰ الازہری

۳:.....مولانا شاہ احمد نورانی۔ ۴:.....پروفیسر غفور احمد۔

۵:...... مولانا سید محمد علی رضوی۔ ۶:...... مولانا عبدالحق اکوڑہ خٹک۔

۷:...... چودھری ظہور الٰہی۔ ۸:...... سردار شیر باز خان مزاری۔

۹:...... مولانا ظفر احمد انصاری۔ ۱۰:...... مسٹر عبدالحمید جتوئی۔

۱۱:...... صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری۔ ۱۲:...... مسٹر محمود اعظم فاروقی۔

۱۳:...... مولانا صدر الشہید۔ ۱۴:...... مولانا نعمت اللہ۔

۱۵:...... مسٹر عمرا خاں۔ ۱۶:...... مخدوم نور محمد۔

۱۷:...... مسٹر غلام فاروق۔ ۱۸:...... مسٹر مولا بخش سومرو۔

۱۹:...... سردار شوکت حیات خاں۔ ۲۰:...... مسٹر علی احمد تالپور۔

۲۱:...... راؤ خورشید علی خاں۔ ۲۲:...... رئیس عطا محمد خاں۔ [(۱)]

مندرجہ بالا تحریک کی بنیادوں کو ملحوظ رکھتے ہوئے افہام و تفہیم کی مختلف وادیاں قطع کرنے کے بعد عبدالحفیظ پیرزادہ وزیر قانون نے اعلان کیا کہ قومی اسمبلی کے کل ایوان پر مشتمل خصوصی کمیٹی متفقہ طور پر طے کرتی ہے کہ حسبِ ذیل سفارشات قومی اسمبلی کو غور اور منظوری کے لئے بھیجی جائیں۔ [(۲)]

کل ایوان پر مشتمل خصوصی کمیٹی اپنی رہنما کمیٹی اور ذیلی کمیٹی کی طرف سے اس کے سامنے پیش کردہ قومی اسمبلی کی طرف سے اس کو بھیجی گئی قراردادوں پر غور کرنے اور دستاویزات کا مطالعہ کرنے اور گواہوں بشمول سربراہان انجمن احمدیہ ربوہ اور انجمن احمدیہ اشاعتِ اسلام لاہور کی شہادتوں اور جرح پر غور کرنے کے بعد متفقہ طور پر قومی اسمبلی کو حسبِ ذیل سفارشات پیش کرتی ہے:

الف:...... پاکستان کے آئین میں حسبِ ذیل ترمیم کی جائے۔

اول:...... دفعہ ۱۰۶ (۳) میں قادیانی جماعت اور لاہوری جماعت کے اشخاص (جو اپنے آپ کو احمدی کہتے ہیں) کا ذکر کیا جائے۔

دوم:...... دفعہ ۲۶۰ میں ایک نئی شق کے ذریعے غیر مسلم کی تعریف کی جائے۔ مذکورہ بالا سفارشات کے

---

(۱) بعد میں پندرہ مزید اراکین نے قرارداد پر دستخط کئے جن کے نام یہ ہیں: ۱: نوابزادہ میاں محمد ذاکر۔ ۲: جناب غلام حسین دھاندلا۔ ۳: جناب کریم بخش اعوان۔ ۴: صاحبزادہ محمد نذیر سلطان۔ ۵: میر غلام حیدر بھروانہ۔ ۶: میاں محمد ابراہیم برق۔ ۷: صاحبزادہ صفی اللہ۔ ۸: صاحبزادہ نعمت اللہ خان شنواری۔ ۹: ملک جہانگیر خان۔ ۱۰: جناب عبدالسبحان خان۔ ۱۱: جناب اکبر خان مہمند۔ ۱۲: میجر جنرل جمالدار۔ ۱۳: حاجی صالح خان۔ ۱۴: جناب عبدالملک خان۔ ۱۵: خواجہ جمال محمد کوریجہ۔

۲: یہ سرکاری متن کا ترجمہ ہے۔

نفاذ کے بعد خصوصی کمیٹی کی طرف سے متفقہ طور پر منظور شدہ مسودہ قانون منسلک ہے۔

ب:...... مجموعہ تعزیرات پاکستان کی دفعہ ۲۹۵ الف میں حسب ذیل تشریح درج کی جائے:

تشریح:...... کوئی مسلمان جو آئین کی دفعہ ۲۶۰ کی شق (۳) کی تصریحات کے مطابق محمد ﷺ کے خاتم النبیین ہونے کے تصور کے خلاف عقیدہ رکھے یا عمل یا تبلیغ کرے، وہ دفعہ ہذا کے تحت مستوجب سزا ہوگا۔

ج:...... متعلقہ قوانین مثلاً قومی رجسٹریشن ایکٹ ۱۹۷۳ء اور انتخابی فہرستوں کے قواعد ۱۹۷۴ء میں منتخب قانونی اور ضابطہ کی ترمیمات کی جائیں۔

د:...... پاکستان کے تمام شہریوں، خواہ وہ کسی بھی فرقے سے تعلق رکھتے ہوں کے جان و مال، آزادی، عزت اور بنیادی حقوق کا پوری طرح تحفظ اور دفاع کیا جائے گا۔

اور ان سفارشات کی اساس پر ذیل کا بل پیش ہوا۔

ہرگاہ یہ قرینِ مصلحت ہے کہ بعد ازیں درج اغراض کے لئے اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین میں مزید ترمیم کی جائے۔

لہذا بذریعہ ہذا حسبِ ذیل قانون وضع کیا جاتا ہے:

### ۱۔مختصر عنوان اور آغاز نفاذ:

(۱)...... یہ ایکٹ آئین (ترمیم دوم) ایکٹ ۱۹۷۴ء کہلائے گا۔

(۲)...... یہ فی الفور نافذ العمل ہوگا۔

### ۲۔آئین کی دفعہ ۱۰۶ میں ترمیم:

اسلامیہ جمہوریہ پاکستان کے آئین میں، جسے بعد ازیں آئین کہا جائے گا' دفعہ ۱۰۶ کی شق (۳) میں لفظ فرقوں کے بعد الفاظ اور قوسین اور "قادیانی جماعت یا لاہوری جماعت کے اشخاص (جو اپنے آپ کو احمدی کہتے ہیں)" درج کئے جائیں گے۔

### ۳۔آئین کی دفعہ ۲۶۰ میں ترمیم:

آئین کی دفعہ ۲۶۰ میں شق (۲) کے بعد حسبِ ذیل نئی شق درج کی جائے گی۔

یعنی: "(۳) جو شخص محمد ﷺ، جو آخری نبی ہیں کے خاتم النبیین ہونے پر قطعی اور غیر مشروط طور پر ایمان نہیں رکھتا یا جو محمد ﷺ کے بعد کسی بھی مفہوم میں یا کسی بھی قسم کا نبی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے یا جو کسی ایسے مدعی کو نبی یا دینی مصلح تسلیم کرتا ہے، وہ آئین یا قانون کی اغراض کے لئے مسلمان نہیں ہے۔"

## بیان اغراض و وجوہ

جیسا کہ تمام ایوان کی خصوصی کمیٹی کی سفارش کے مطابق قومی اسمبلی میں طے پایا ہے' اس بل کا مقصد اسلامیہ جمہوریہ پاکستان کے آئین میں اس طرح ترمیم کرنا ہے تاکہ ہر وہ شخص جو محمد ﷺ کے خاتم النبیین ہونے پر قطعی اور غیر مشروط طور پر ایمان نہیں رکھتا یا جو محمد ﷺ کے بعد نبی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے یا جو کسی ایسے مدعی کو نبی یا دینی مصلح تسلیم کرتا ہے، اسے غیر مسلم قرار دیا جائے۔

عبدالحفیظ پیرزادہ

وزیر انچارج

''حدیث نبوی میں تصویر سازی پر جو وعید شدید آئی ہے وہ ہر جاندار کی تصویر میں جاری ہے اور تمام امت جاندار اشیاء کی تصاویر کی حرمت پر متفق ہے۔ لیکن خدا غارت کرے اس مغربی تجدد کو! کہ اس نے ایک متفقہ حرام کو حلال ثابت کرنا شروع کردیا۔''

(بصائر و عبر۔ شعبان المعظم ۱۳۸۸ھ)

☆ ☆ ☆

''نہ صرف ہمارے اکابر بلکہ تمام فقہائے امت کا اس پر اتفاق ہے کہ فوٹو حرام ہے۔ البتہ پاسپورٹ وغیرہ ضروریات کے لئے نصف چھوٹے فوٹو کو اس سے مستثنیٰ کرنا ہوگا۔ اس کا باران لوگوں کے ذمہ ہے، جن کی طرف سے یہ مجبوریاں عائد کی گئی ہیں۔''

(بصائر و عبر، شعبان المعظم ۱۳۸۸ھ)

☆ ☆ ☆

''ایک مسلمان حکمران کے لئے پہلی شرط یہ ہے کہ وہ خود صالح، متقی اور خدا ترس ہو اور کتاب و سنت کے بیان کردہ اصولوں کے مطابق تمام معاشرے کی اصلاح کرکے انہیں صالح اور خدا ترس بنائے۔''

(بصائر و عبر، ذی الحجہ ۱۳۸۸ھ)

۲-کنری ضلع تھرپارکر (سندھ) میں ایک مسجد تعمیر ہوئی۔

۳-جماعت کے زیرِ اہتمام ربوہ اسٹیشن پر مسجد تعمیر کی گئی' وہاں خطابت کے فرائض جماعت کے مبلغ جناب مولانا خدا بخش صاحب اور تدریس کی خدمات جناب حافظ شبیر احمد صاحب انجام دے رہے ہیں۔

۴-جماعت کے موجودہ مرکزی دفتر (واقع تغلق روڈ ملتان) کو حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے جماعت کے وسیع کام اور مستقبل کے منصوبوں کے لئے ناکافی سمجھ کر دفتر کے لئے ایک نیا قطعہ اراضی خریدنے کا حکم فرمایا۔ جس میں مسجد، لائبریری، اشاعتی مکتبہ، پریس اور دیگر ضروریات کے علاوہ بیرونی ممالک کے مندوبین کے قیام کے انتظامات ہوں' چنانچہ ملتان میں حضوری باغ روڈ پر ایک قطعہ اراضی خرید لیا گیا' حضرت کے بعض مخلصین احباب کی وساطت سے حق تعالیٰ نے اس کی تعمیرات کا انتظام بھی فرمادیا' اب یہ جدید مرکز تکمیل کے آخری مراحل میں ہے، جو انشاء اللہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے لئے صدقہ جاریہ رہے گا۔

۵-ہڈرشفلیڈ (انگلینڈ) میں جماعت کے لئے ایک عمارت حضرت مولانا لال حسین نے اپنے قیام یورپ کے زمانہ میں خریدی تھی' جماعت کا دفتر بھی اسی عمارت میں تھا، مگر اس کی مکانیت دفتر کی ضروریات کے لئے موزوں نہیں تھی' جناب مولانا مقبول احمد صاحب وہاں تشریف لے گئے تو ان کی توجہ سے وہاں کے ایک صاحبِ خیر دوست نے مسجد، مدرسہ اور دفتر کی تعمیر کے لئے ایک قطعہ اراضی وقف کردیا۔ بحمد اللہ! اس کی تعمیرات بھی شروع ہیں۔

۶-''جابہ'' کے احباب کی درخواست پر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے وہاں ختمِ نبوت کی طرف سے مسجد تعمیر کرنے کا حکم فرمایا' مگر افسوس کہ اس کی تعمیر بھی باقاعدہ شروع نہیں ہوئی تھی کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا وصال ہوگیا۔

۷-مسلم کالونی ربوہ میں جماعت کے لئے ایک وسیع قطعہ اراضی حاصل کیا گیا' وہاں بھی ایک عظیم الشان مسجد، مدرسہ، لائبریری، دفتر، مہمان خانہ وغیرہ کی تعمیر کا منصوبہ ہے' کام کا آغاز ہوچکا ہے' رئیس المبلغین حضرت مولانا محمد حیات فاتح قادیان وہاں فروکش ہیں۔

۸-اسلام آباد میں جماعت کا دفتر کرائے کی عمارت میں تھا' حضرت کی خواہش تھی کہ وہاں کسی موزوں جگہ پر قطعہ اراضی لے کر مسجد اور دفتر تعمیر کیا جائے۔ تاہم سردست دفتر کے لئے ایک مناسب عمارت خریدلی گئی۔

۹-حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے دورِ امارت میں ربوہ، ملتان اور جتوئی میں نئے مدارس کا افتتاح ہوا۔

۱۰-پاکستان کے بڑے بڑے شہروں میں جماعت کے دفاتر کرائے کی عمارات میں ہیں۔ کراچی، لاہور اور حیدرآباد وغیرہ مرکزی شہروں میں دفاتر کی تعمیر کے لئے بھی حضرت رحمۃ اللہ علیہ فکرمند تھے' مگر حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی یہ خواہش تشنۂ تکمیل رہی۔

## شعبہ نشر واشاعت

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے دور میں جماعت کے شعبہ نشر واشاعت کو بھی خاصی ترقی ہوئی' اگرچہ یہ دور ۱۹۷۴ء اور ۱۹۷۶ء کی تحریکات کے ہنگامۂ رستاخیز کی بناء پر اشاعتی کاموں کے لئے بڑا حوصلہ شکن تھا، تاہم جماعت نے قریباً دو لاکھ روپیہ اشتہارات اور کتابچوں کے علاوہ نہایت وقیع اور علمی کتابوں کی اشاعت پر خرچ کیا۔ اس کا مختصر جائزہ پیش خدمت ہے:

## ۱۔ملت اسلامیہ کا موقف

دوسو صفحے کی یہ کتاب ''مجلس عمل'' کے نمائندگان اسمبلی کی جانب سے قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی کے سامنے مسلمانوں کا موقف پیش کرنے کی غرض سے جدید انداز میں مرتب کی گئی' جس میں قادیانیت کی مذہبی، سماجی اور سیاسی حیثیت کی وضاحت کرتے ہوئے بتایا گیا کہ قادیانی کیوں دائرہ اسلام سے خارج ہیں' یہ پہلی کتاب تھی جو حضرت کے دور میں شائع ہوئی' اس کی تالیف وطباعت بھی حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی کرامت تھی' دو صد صفحے کی کتاب' مگر سننے والوں کو یقین نہیں آئے گا کہ مواد کی فراہمی سے لے کر اس کی تجلید تک تالیف، کتابت اور طباعت وغیرہ کے تمام مراحل چھ دن میں طے ہوئے۔ راولپنڈی میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے علماء کا ایک بورڈ مقرر کر دیا تھا۔ مولانا محمد حیات اور مولانا عبدالرحیم اشعر مواد فراہم کر رہے تھے' مولانا محمد تقی عثانی اور مولانا سمیع الحق اس کی تالیف میں مصروف تھے اور حضرت المخدوم سید انور حسین نفیس رقم الحسینی اپنے رفقاء سمیت اس کی کتابت میں مصروف تھے۔ روزانہ جتنا حصہ لکھا جاتا وہ علماء کی مجلس میں سنایا جاتا اور کتابت ہو جاتا۔

کتاب کی تالیف وکتابت مکمل ہوئی تو طباعت کا مرحلہ درپیش تھا' مشکل یہ تھی کہ پریس پر پابندی عائد تھی اور قادیانیوں کے خلاف کسی چیز کا چھپنا ممنوع تھا' مگر اللہ تعالیٰ نے اس مشکل کو بھی آسان فرما دیا' اس طرح یہ کتاب مواد کی فراہمی سے لے کر طباعت وتجلید تک چھ دن میں تیار ہوگئی' تمام اراکین اسمبلی میں تقسیم کی گئی اور حضرت مولانا مفتی محمود مدظلہ نے اسمبلی میں حرفاً حرفاً پڑھ کر سنائی۔

حضرت نے اب اس کی دوبارہ طباعت کا حکم فرمایا تھا۔

## ۲۔ملت اسلامیہ کا موقف (عربی ایڈیشن)

بیرون ممالک کی ضروریات کا تقاضا تھا کہ اس کتاب کے عربی اور انگریزی ایڈیشن بھی شائع کئے جائیں' چنانچہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے رفیق خادم جناب مولانا ڈاکٹر عبدالرزاق اسکندر کو اس کے عربی

ترجمہ کا حکم فرمایا' موصوف نے ''موقف الامة الاسلامیة من القادیانیة'' کے نام سے اس کا عربی ترجمہ کیا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے خود اس پر ایک نفیس مقدمہ لکھا اور افریقی ممالک کے دورہ پر جانے سے پہلے اسے اعلیٰ کاغذ اور عمدہ ٹائپ سے طبع کرایا اور عالم اسلام، خصوصاً افریقی ممالک میں اسے تقسیم فرمایا۔

## ۳۔ملت اسلامیہ کا موقف (انگریزی)

اس کتاب کے انگریزی ترجمہ کے لئے حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب کے مصنف جناب مولانا محمد تقی عثمانی کو فرمایا' بحمد للہ! موصوف نے اس کا انگریزی ترجمہ بھی کیا، جو دار العلوم لانڈھی سے شائع ہوا۔

## ۴۔خاتم النبیین

یہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے شیخ امام العصر مولانا محمد انور کشمیری کی آخری تالیف ہے جو مسئلہ ختم نبوت پر انوری علوم و معارف کا گنجینہ ہے' اس کی زبان فارسی تھی اور ایک مدت سے اس کے اردو ترجمہ کی شدید ضرورت محسوس کی جا رہی تھی' اس لئے حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے راقم الحروف کو اس کے ترجمہ وتشریح کا حکم فرمایا۔ بحمد اللہ! حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی عنایت وتوجہ سے بہت مختصر سے عرصہ میں اس کے ترجمہ وتشریح اور تبویب وتخریج کا کام ہوا۔ پہلے ماہنامہ بینات میں بالاقساط شائع ہوچکی تو اسے مستقل شائع کرنے کا حکم فرمایا اور اس پر ایک گرانقدر مقدمہ بھی تحریر فرمایا' افسوس ہے کہ یہ کتاب حضرت کے وصال کے تین دن بعد پریس سے آئی۔

حضرت کے حکم سے ردِ قادیانیت پر ایسی کئی قدیم اور نایاب کتابیں بھی شائع کی گئیں جن کے لوگ بہت ہی متلاشی تھے۔ مثلاً:

۱۔**رئیس قادیاں**: مؤلفہ مولانا ابو القاسم دلاوری، مرزا غلام احمد قادیانی کے پوست کندہ حالات اور اس دور کی تاریخ پر اس سے بہتر کوئی کتاب نہیں۔

۲۔**مغلظات مرزا**: مؤلفہ مولانا نور محمد خان، سابق مبلغ مظاہر علوم سہارنپور۔ جن میں مرزا قادیانی کی دشنام طرازی اور فحش گوئی کو باحوالہ ردیف وار جمع کیا گیا ہے۔ حضرت فرماتے تھے کہ ایک سنجیدہ آدمی کے لئے بس یہی ایک رسالہ کافی ہے۔

۳۔**ہدیۃ المہدیین**: مؤلفہ مولانا محمد شفیع رحمہ اللہ۔ مفتی اعظم پاکستان۔ یہ رسالہ جو حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ کے ایماء واعانت سے مرتب فرمایا تھا، حضرت مفتی صاحب کے ایصال ثواب کے لئے شائع کیا گیا اور حضرت نے ایک تحریک کی شکل میں اس کی اشاعت کا حکم فرمایا۔ (تفصیلات مجلس تحفظ ختم نبوت تغلق روڈ، ملتان سے معلوم کی جاسکتی ہیں)۔

۴-قادیانیوں سے ستر سوالات: مولانا سید مرتضیٰ حسن چاند پوری۔
۵-اشد العذاب علی مسلیمة البنجاب: مولانا سید مرتضیٰ حسن چاند پوری۔
۶-مجموعہ (۱۲) رسائل: مولانا سید مرتضیٰ حسن چاند پوری۔

حضرت چاند پوری رحمۃ اللہ علیہ دورِ ثانی کے اکابر دیوبند میں سے تھے' میدان مناظرہ میں قادیانیوں نے ان کے ہاتھوں بار بار عبرت ناک شکست کھائی۔ تحریر کے میدان میں قدم رکھا تو ایسے کلہ شکن رسائل لکھے کہ قادیانی آج تک ان کے جواب نہیں دے سکے' جماعت نے ان کے تمام رسائل کو دوبارہ شائع کیا۔

ان کے علاوہ چند نئے رسائل بھی مرتب کر کے شائع کئے گئے مثلاً:

۱:...قادیانیوں کو دعوت اسلام۔ ۲:...ربوہ سے تل ابیب تک۔ ۳:...مراقی نبی۔
۴:...مرزائی اور تعمیر مسجد؟ ۵:...مرزا کا اقرار۔ ۶:...قادیانیت علامہ اقبال کی نظر میں۔ وغیرہ وغیرہ۔

یہ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے دورِ امارت کا مختصر سا خاکہ ہے' اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی برکت سے ردِ قادنیت پر کتنا کام ہوا۔ واقعہ یہ ہے کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی قیادت میں جماعت کا ہر شعبہ قلت وسائل کے باوجود بہت ہی فعال ہو گیا تھا اور کام کی نئی نئی صورتیں سامنے آنے لگی تھیں۔ لیکن صد حیف کہ:

''روئے گل سیر ندیدیم و بہار آخر شد''

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے بعد آپ کے نائب عارف باللہ حضرت مولانا خواجہ خان محمد سجادہ نشین خانقاہ سراجیہ مجددیہ (کندیاں) کو ''مجلس تحفظ ختم نبوت'' کا قائد و امیر منتخب کیا گیا' حق تعالیٰ موصوف کے انفاس طیبات میں برکت فرمائے۔ والحمدللہ اولاً و آخراً۔

> ''جس طرح کسی مسلمان کو کافر کہنا گناہ عظیم ہے، ٹھیک اسی طرح کسی کافر کو مسلمان کہنا بھی بڑا عظیم جرم ہے۔ اگر علماء امت اس فریضہ میں کوتاہی کریں تو ادا فرض کی کوتاہی میں عند اللہ مجرم ہوں گے۔ البتہ یہ ضروری ہے کہ اس فریضہ کی ادائیگی علم صحیح کی روشنی میں نیک نیتی سے ہو۔ جذبات سے بالاتر ہو۔''

مفتی محمد شاہد

# حضرتِ شیخ اور تبلیغی کام

دعوت وتبلیغ کے نام سے معروف عمل جس کی کرنیں آج چار دانگ عالم میں پھیل چکی ہیں' خواص وعوام پر پوشیدہ نہیں۔عیاں راچہ بیان کے مصداق نہ کسی تعارف وبیان کا محتاج اور نہ اس کے مثمر وسودمند ہونے میں کسی کوتردد۔انگلینڈ سے جاپان تک،امریکہ سے افریقہ تک،جزیرہ فیجی سے یوگوسلاویہ تک،ہرزبان،ہررنگ،ہرنسل اور ہر خطہ کے لوگ سروں پر بستر اٹھائے،زبانوں پہ ذکر وتسبیح،دلوں میں حرارت عشق اورامت محمدیہ علی صاحبہا الف الف صلاۃ وتحیۃ کا غم لئے ایثار وقربانی کے جذبات سے معمور قرن اول کے اس ہیرے کو سینے سے لگا کر راہ خدا میں دربدر ٹھوکریں کھاتے ملیں گے۔

اس دعوت نے اگر ایک جانب میواتیوں جیسی ہندووانہ رسوم واخلاق کی وادیوں میں بھٹکنے والی قوم کو عارفین کی صف میں لاکھڑا کیا تو دوسری طرف اہل مغرب کو ورطۂ حیرت میں ڈالتے ہوئے ان کے ایوانوں کو متزلزل کرکے رکھ دیا۔اسلام کے خلاف اس کی اسکیمیں فیل ہونے لگیں' متعدد گرجا گھر مسجدوں میں تبدیل ہوگئے' داعیانِ تثلیث نے صلیبیں اتار پھینکیں اور دعوت اسلام کو لے کر پھرنے لگے' اپنا مخصوص لباس جو آج مسلمانوں کے لئے باعث فخر ہے اتار کر سروں پر عمامے اور جسموں پر لمبے کرتے زیب تن کئے۔چہروں پر سنت نبوی کے آثار نظر آنے لگے اور اس کی برکت سے اسلام کی حقیقی زندگی میں انہیں اطمینان وسکون اور اپنی ہر دو عالم کی فلاح وکامرانی نظر آنے لگی' اس امر نے اہل عرب کی غیرت کو بھی للکارا اور وہ ھذہ بضاعتنا ردت الینا پکارتے ہوئے اپنی ہر قسم کی آسائشوں کو چھوڑ کر اللہ کے راستے میں نکل کر کھڑے ہوئے۔

ان ثمرات وبرکات میں اگر ایک جانب عامۃ المسلمین کی قربانیاں ہیں تو دوسری طرف خواص امت، علماء،صلحاء،اہلِ قلوب وبصیرت کی توجہ ودعا اور ان کی تائید وحمایت کو بڑا دخل ہے۔چنانچہ بانی دعوت وتبلیغ مولانا

محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ابتداءً یہ کام اہلِ بصیرت علمائے کرام کے سامنے پیش کیا' ان کی توجہات، تائیدات کے حصول کی پوری کوشش فرمائی تاکہ "مارأه المؤمنون حسنًا فهو عندالله حسن" کے مصداق یہ کام بارگاہ رب العزت میں شرفِ قبولیت حاصل کرکے امت کے لئے رشد وہدایت کا باعث بنے۔ چنانچہ مولانا علی میاں صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں:

"اس سلسلہ میں آپ نے میواتیوں کی جماعتیں دیوبند، سہارنپور، رائے پور، تھانہ بھون کے اطراف و اکناف میں بھیجنا شروع کیں اور انہیں ہدایت فرمائی کہ بزرگوں کی مجلس میں تبلیغ کا ذکر نہ کریں' پچاس ساٹھ آدمی ماحول کے دیہاتیوں میں گشت کریں' آٹھویں روز قصبہ میں جمع ہوجایا کریں' پھر وہاں سے دیہات کے لئے تقسیم ہوجائیں۔ حضرات اکابر کی طرف سے اگر پوچھا جائے تو بتادیا جائے' ورنہ خود ذکر نہ کیا جائے"۔

چنانچہ تھانہ بھون کے اطراف میں جب اس طریق پر کام شروع ہوا تو اطراف کے لوگ حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں آکر جماعتوں کے احوال ذکر کرتے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی محتاط ودوررس طبیعت اس کی طرف غیر مطمئن تھی کہ کہیں اس طریقہ سے کوئی بڑا فتنہ نہ ہو اور انہیں یہ شبہ تھا کہ جب علماء وفضلاء کو تبلیغ میں کماحقہ کامیابی نہیں ہوتی' بلکہ روز بروز فتنے بڑھتے چلے جاتے ہیں تو یہ جاہل میواتی بغیر علم وتربیت کے اتنا نازک کام کیسے کریں گے؟ لیکن ان میواتیوں کے عملی کام اور قرب وجوار کی متواتر خبروں اور تصدیقوں سے اور پھر ان کی آمد کی برکات کو خود ملاحظہ فرمانے سے حضرت کو اطمینان ہوا۔

چنانچہ ایک موقعہ پر جب حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اس طرز کے متعلق کچھ گفتگو کرنی چاہئے تو حضرت نے فرمایا کہ: دلائل کی ضرورت نہیں، دلائل تو کسی چیز کے ثبوت وصداقت کے لئے پیش کئے جاتے ہیں' آپ نے تو ماشاء اللہ یاس کو آس میں بدل دیا۔ ایک بے اطمینانی حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کو یہ تھی کہ یہ لوگ بغیر علم کے فریضۂ تبلیغ کیسے انجام دے سکیں گے' جب مولانا ظفر احمد صاحب عثمانی رحمۃ اللہ علیہ جنہیں حضرت نے ان کے احوال کی تحقیق کے لئے متعین فرمایا تھا نے بتایا کہ یہ مبلغین سوائے ان چیزوں کے جن کا انہیں حکم ہے اور کسی چیز کا ذکر نہیں کرتے تو حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو مزید اطمینان ہوا"۔

(ماخوذ از مولانا محمد الیاس اور ان کی دینی دعوت، ص:۱۲۵)

ایک پرانے تبلیغی بزرگ راوی ہیں کہ حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے مولانا نے جب اس کی تصدیق چاہی اور تفصیل عرض کی تو آپ نے فرمایا: کام تو بہت اونچا ہے، لیکن کرے گا کون؟ یہ سن کر مولانا واپس تشریف لائے اور ایک عرصہ تک جماعت کے نکلنے کا انتظار کرتے رہے' جب میواتیوں کی جماعت نظام الدین پہنچی تو انہیں سب سے پہلے حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں دعا کے لئے بھیجا۔

حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ انہیں دیکھ کر نہایت خوش ہوئے اور فرمایا کہ: اب کوئی کیا کہے گا۔ جماعت نے واپس جاکر جب مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے الفاظ نقل کئے تو مولانا فرطِ مسرت سے اٹھ کھڑے ہوئے اور بار بار یہ الفاظ دہرائے۔ ''اب کوئی کیا کہے گا، اب کوئی کیا ہے گا۔'' اسی طرح حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا عبدالقادر صاحب رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریا صاحب مدظلہ العالی نے بھی نہ صرف اس کی تائید فرمائی' بلکہ نظام الدین بھی تشریف لائے۔ جس سے مولانا کو بڑی تقویت ہوئی۔

شیخ الحدیث حضرت مولانا زکریا صاحب مدظلہ نے تبلیغی نصاب، فضائل ذکر، فضائل نماز، فضائل حج، فضائل صدقات، فضائل تبلیغ وغیرہ کتب تصنیف فرمائیں۔ جو کہ نکلنے کے لئے زمانے میں تعلیم کے طور پر پڑھی جائیں۔ یہ امر بھی بڑی تقویت کا باعث بنا۔

دوسری جانب مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ عمومی طور پر علمائے کرام سے صرف وعظ وتقریر کی حد تک نہیں' بلکہ عملی طور پر سلف اول کے طرز پر اس کام میں شرکت کے طلبگار رہے اور آپ اس نتیجہ پر پہنچے کہ جب تک اہل علم اس کام کی طرف متوجہ نہ ہوں اور ان کی سرپرستی نہ کریں گے اس نازک ولطیف کام کی طرف سے اطمینان نہیں کیا جاسکتا۔ چنانچہ ایک موقعہ پر شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب مدظلہ کو تحریر فرمایا:

''عرصہ سے میرا خیال ہے کہ جب تک علمی طبقہ کے حضرات اشاعت دین کے لئے خود جاکر عوام کے دروازوں کو نہ کھٹکھٹائیں اور عوام کی طرح یہ بھی گاؤں گاؤں اور شہر شہر اس کام کے لئے گشت نہ کریں' اس وقت تک یہ کام درجہ تکمیل کو نہیں پہنچ سکتا' کیونکہ عوام پر جو اثر اہلِ علم کے عمل وحرکت سے ہوگا وہ ان کی دھواں دھار تقریروں سے نہیں ہوسکتا' اپنے اسلاف کی زندگی سے بھی یہی نمایاں ہے جو کہ آپ حضرات اہل علم پر بخوبی روشن ہے''۔

ایک اور گرامی نامے میں تحریر فرمایا:

''جب تک عوام کے سامنے عملی نمونہ نہ ہو' بعض منبروں پر تقریر' عمل پر پڑنے کے لئے کافی نہیں ہوسکتی' اگر تقریر کے بعد عمل پر پڑنے کی تجویز وتشکیل نہ ہو تو عوام کے اندر ڈھٹائی اور بے ادبی کے الفاظ بولنے کی عادت پڑجائے گی''۔

بعض حضرت کو شبہ تھا کہ اہلِ مدارس کا تبلیغ میں اشتغال ان کی علمی ترقی میں حارج ہوگا۔ لیکن مولانا رحمۃ اللہ علیہ جس طریق پر علماءِ اہلِ مدارس سے کام لینا چاہتے تھے، وہ دراصل ان کے علوم کی پختگی کا ذریعہ تھا' چنانچہ ایک گرامی نامے میں لکھتے ہیں:

''علم کے فروغ اور ترقی کے بقدر اور علم ہی کے فروغ اور ترقی کے ماتحت دین پاک فروغ اور ترقی

پاسکتا ہے، میری تحریک سے ذرا بھی علم کو ٹھیس پہنچے، یہ میرے لئے خسرانِ عظیم ہے۔ میرا مطلب تبلیغ سے علم کی طرف ترقی کرنے والوں کو ذرا بھی روکنا یا نقصان پہنچانا نہیں ہے، بلکہ اس سے بھی زیادہ ترقیات کی ضرورت ہے اور موجودہ جہاں تک ترقی کر رہے ہیں، یہ بہت ناکافی ہے''۔

مولانا چاہتے تھے کہ طلبہ اپنے اساتذہ کرام کی نگرانی میں اس راہ میں نکل کر مخلوق کو فائدہ پہنچاتے ہوئے اس کام کی مشق کرلیں۔ چنانچہ ایک موقعہ پر تحریر فرمایا:

''کاش تعلیم ہی کے زمانہ میں امر بالمعروف ونہی عن المنکر کی استادوں کی نگرانی میں مشق ہوجایا کرے تو علوم ہمارے لئے نفع مند ہوں، ورنہ افسوس کہ بےکار ہورہے ہیں، ظلمت اور جہل کا کام دے رہے ہیں۔ انا اللہ وانا الیہ راجعون''۔

خیر مولانا اس طریق کے ذریعہ عوام اور علماء کی بےگانگی اور ایک دوسرے سے دوری اور وحشت کو ختم کرنا چاہتے تھے، کیونکہ وہ اس چیز کو امت کی بہت بڑی بدقسمتی اور اسلام کے مستقبل کے لئے بہت بڑا خطرہ اور الحاد وبے دینی کا پیش خیمہ سمجھتے تھے۔ ایک طرف تو علمائے کرام کو عوام سے اس دعوت کے ذریعہ قریب ہونے کی اور ان کا درد اپنے دل میں پیدا کرنے کی تاکید فرماتے اور دوسری طرف عوام کو علماء کرام کی مرتبہ شناسی، قدر دانی اور ان سے استفادہ کی طرف توجہ دلاتے رہتے تھے، ان کی ملاقات وزیارت کا ثواب بتاتے، ان کی جو باتیں سمجھ میں نہ آتیں، ان کی تاویل اور حسن ظن رکھنے کی عادت ڈالتے، ان کی خدمت میں بھیجتے اور پھر ان سے پوچھتے تھے کہ کس طرح گئے، کیا باتیں ہوئیں؟ پھر ان کی تنقیدوں اور تاثرات کی اصلاح فرماتے۔ بدقسمتی سے اس زمانے میں شہروں میں سیاسی تحریکات اور مقامی اختلافات کی وجہ سے عوام میں علماء کرام کی طرف سے ایک عام بیزاری پیدا ہونے لگی تھی اور بغیر کسی استثناء وتخصیص کے عام حاملینِ دین اور علمائے کرام کے خلاف ایک جذبہ عناد پیدا ہونے لگا تھا۔

مولانا کی ان کوششوں اور حکمت عملی سے کم سے کم اس حلقہ اثر میں یہ بات پیدا ہوگئی کہ سیاسی اختلافات کو عوام دین کے لئے گوارا کرنے لگے اور سیاسی مسلک کے اختلاف کے باوجود علمائے حق کی تعظیم اور قدر و اعتراف کی گنجائش نکل آئی۔ بڑے بڑے تاجر جو علمائے کرام سے برسوں سے متوحش تھے، علماء کی خدمت میں مؤدبانہ حاضر ہونے لگے اور اپنے تبلیغی جلسوں اور تقریبوں میں ادب واحترام کے ساتھ لے جانے لگے''۔

(ماخوذ از مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ اور ان کی دینی دعوت)

ادھر علمائے کرام کو ابتداء میں اس کام کی جانب کماحقہ التفات نہ ہوا۔ کیونکہ یہ عام تحریکات کا زمانہ تھا۔ ذہن ودل عام طور پر ان میں مشغول تھے، مولانا کی خاموش اور تعمیری تحریک کی طرف توجہ کرنا اس ہنگامہ خیز زمانہ میں مشکل تھا، پھر سوائے قریبی تعلق رکھنے والوں کے عام اہلِ علم خصوصاً دور افتادہ لوگوں کو کچھ خبر نہ تھی، لفظ تبلیغ جو

اس دعوت کا مشہور عنوان ہے' اس کام کی گہرائی اور اصلیت سمجھنے سے بڑا حجاب بنتا تھا۔ بعض حضرات اسے کلمہ، نماز کی محنت سے زیادہ نہ سمجھتے تھے' بعض حضرات کو دیگر مختلف قسم کے اشکالات پیش آتے، لیکن اس عدمِ التفات پر کسی کو الزام دینا مولانا کے اصول و مسلک کے خلاف تھا' بلکہ غیر علماء اگر اس کی شکایت کرتے تو فرماتے:

''جب تم سے اس کام کے لئے اپنے مشاغل اور دلچسپیاں نہیں چھوڑی جاتیں' جن کے متعلق خود تمہارا خیال ہے کہ وہ دنیاوی ہیں تو یہ حضرات اپنے مشاغل اور دلچسپیاں کیسے چھوڑ سکتے ہیں' جن کے متعلق ان کا یقین ہے اور حق ہے کہ وہ دینی ہیں۔ تم سے اگر دکان نہیں چھوڑی جاتی تو ان سے مسند درس چھوڑ دینے کی توقع کیوں کرتے ہو؟ اور اس پر تمہیں ان سے کیوں شکایت ہے؟''

لیکن اس بے التفاتی پر اندر ہی اندر کڑھتے رہتے اور جب اپنے گرد و پیش سوائے سیدھے سادے میواتیوں کے جو مولانا کے تصوف کی اصطلاحات اور الفاظ شرعیہ سے بھی واقف نہ ہوتے' دیکھتے تو زبان حال سے یوں گویا ہوتے:

من مثال لالۂ صحرا ستم ۔۔۔ درمیان انجمن تنہا ستم
شمع را تنہا تپیدن سہل نیست ۔۔۔ آہ یک پروانۂ من اہل نیست
انتظام غم گسارے تا کجا ۔۔۔ جستجوئے راز دارے تا کجا

ایک مقام پر اپنی بے کلی کا حال یوں تحریر فرماتے ہیں:

''میں کونسی قوت سے سمجھاؤں اور کونسی زبان سے بیان کروں اور اس کے علاوہ کونسی قوت سے اپنے دماغ میں بساؤں اور متیقین اور بدیہی امر معلوم کو مجہول اور مجہول کو معلوم کیوں کر بناؤں، میرے نزدیک صاف صاف ان فتنوں کے دریائے اٹک اور ان ظلمات کی جمنا کے سیل کو روکنے کی سدِ سکندری سوائے میری والی تحریک میں قوت کے ساتھ اپنی قوت جہد کو اور اندرونی جذبات کو اور ہمت کے ساتھ جملہ مساعی کو متوجہ کر دینے کے علاوہ کوئی صورت نہیں۔ غیب سے اس تحریک کی صورت کا نمایاں ہو جانا ہی صرف اس وباء کا علاج ہے' جیسا کہ عادتِ ازلیہ ہے کہ حق تعالیٰ شانہ کے یہاں کے پیش کئے ہوئے علاج اور نعمت کا توجہ سے استقبال نہ کرنا کچھ بہتر نہیں ہوا کرتا''۔

(ماخوذ از مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ اور ان کی دینی دعوت، ص:۱۲۶، ۱۵۳)

مولانا کی کڑھن اور دعائیں نتیجہ خیز ثابت ہوئیں اور رفتہ رفتہ علمائے کرام کی آمد شروع ہوگئی۔ حضرت مولانا ابوالحسن علی ندوی، حضرت مولانا محمد منظور نعمانی، حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی، حضرت مولانا ڈاکٹر عبدالعلی مرحوم، حضرت مولانا پیر محمد ہاشم جان مجددی اور ان کے علاوہ بیشتر علمائے کرام نے عملی طور پر اس کام میں حصہ لیا۔

اول الذکر دو حضرات تو متعدد بار جماعتوں کے امیر بن کر اس راستے میں نکلے۔ حضرت مولانا علامہ سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ بھی ان مشائخ اہلِ بصیرت میں تھے جنھوں نے اس کام کی قلم وزبان، وعظ وتقریر اور دل وجان سے کامل طور سے تائید فرمائی۔ اگرچہ دیگر علمائے کرام کی طرح حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو بھی ابتداءً اس کام کی طرف سے اطمینان نہ ہوتا تھا اور اشکالات پیش آتے رہتے تھے' چنانچہ پہلی بار جب مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں تشریف لے گئے تو متعدد اشکالات کا تذکرہ فرمایا۔

اس کے باوجود مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا اس عمل سے تعلق بڑھتا ہی چلا گیا' جماعت کے اکابرین مولانا کی خدمت میں حاضر ہوتے رہتے' بیرون ممالک سے آنے والی جماعتیں اپنے احوال وکارگزاری سناتی رہتیں' اہلِ عرب لازمی طور پر مولانا کی خدمت میں حاضر ہوتے اور دعاؤں کے طلبگار ہوتے' ان کی زندگی میں انقلاب دیکھ کر مولانا بے حد متاثر ہوتے' تبلیغ والوں کی دعوت پر ان کے اجتماعات میں باوجود مشاغل ومعذوریوں کے شرکت فرماتے' صرف ایک بار ٹنڈو الہ یار سندھ کے اجتماع میں شرکت سے اہلیہ محترمہ کی بیماری کی وجہ سے عذر فرمایا اور عاجز سے بخاری شریف کے درس میں خطاب کرتے ہوئے فرمایا:

''میں نے تبلیغ والوں کو کہا ہے کہ مجھے بھی اس شرکت سے معذور سمجھا جائے' جس طرح کہ حضور اکرم ﷺ نے جنگ بدر کے موقع پر سیدنا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو ان کی اہلیہ محترمہ کی بیماری کی وجہ سے معذور قرار دیا تھا''۔

ان اجتماعات میں جب مولانا بیان فرما کر نکلنے کی ترغیب دیتے تو بے شمار لوگ نکلنے کے لئے تیار ہوجاتے، کیونکہ قدرت نے حضرت مولانا کے اخلاص کی وجہ سے آپ کی زبان میں بے انتہاء تاثیر ودیعت فرمائی تھی۔ غرض کہ رفتہ رفتہ اس تعلق میں اضافہ ہوتا گیا' اشکالات دور ہونے لگے اور عاجز نے تین مرتبہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی زبان سے یہ الفاظ سنے کہ ''تبلیغ جہاد ہے۔'' بلکہ ایک مرتبہ تو مکی مسجد میں خطاب کے دوران اس امر کو حسبِ عادت قوی دلائل کے ذریعہ ثابت کیا' اس کے علاوہ مولانا مرحوم کے تبلیغ سے تعلق کے کچھ دیگر اسباب بھی تھے۔

ایک سبب تو حضرت مولانا مرحوم اور اس کام کے کرنے والوں میں بعض امور میں اشتراک تھا:

۱:...... سب سے بڑی قدر مشترک امت کا وہ غم اور کڑھن تھی جو ایک عالمِ حق، داعی الی اللہ کی شایانِ شان ہے' یہ غم کسی لمحے مولانا کو چین نہیں لینے دیتا تھا' اگر کسی جگہ مسلمانوں کی تباہی کا واقعہ سنتے تو بے انتہاء غم و افسوس کا اظہار فرماتے اور یہ درد وتأثر پاس بیٹھنے والوں کو متاثر کئے بغیر نہ رہتا' جس کا اندازہ مولانا کی مجلسوں میں شریک ہونے والے حضرات بخوبی لگا سکتے ہیں۔

۲:...... تبلیغ والوں کی طرح مولانا بھی ریاء وشہرت، نام ونمود کے طلبگار نہ ہوتے تھے۔ جیسا کہ مدرسہ کی

تاریخ سے ظاہر ہے کہ ہر امر میں دوسرے کو مقدم فرماتے‘ لیکن قانونِ قدرت من تواضع للہ رفعہ اللہ کے مطابق حضرت مولانا ہی کی ذاتِ گرامی نمایاں رہی۔

۳:... مالی اعانت کے لئے کسی سے سوال کرنا پسند نہ فرماتے تھے۔

۴:... حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی طرح حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ بھی مدرسہ کی جانب علمائے عارفین کی توجہات کے طلب گار رہتے اور مولائے کریم پر اعتماد کے بعد اسی امر کو مدرسہ کی حقیقی ترقی کا باعث سمجھتے‘ اس سلسلہ میں حضرت اقدس شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب مدظلہ العالی سے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا تعلق قابلِ ذکر ہے‘ مدرسہ میں آپ کو اہتمام سے دعوت دیتے، ایک موقعہ پر مسجد حرام مکۃ المکرمہ میں مولانا عبد الحفیظ صاحب مکی سے فرمایا:

''یہ مدرسہ تو حضرت شیخ کا ہے۔ہم تو ملازم کی حیثیت سے کام کرتے ہیں۔''

حضرت مولانا کا ارشاد اگرچہ تواضعا تھا‘ لیکن اس سے کمال تعلق ظاہر ہے۔اپنے صاحبزادے مولوی محمد بنوری سلمہ اور اہلیہ محترمہ کو حضرت سے بیعت کرایا۔مولوی محمد صاحب کو تو بار بار حضرت اقدس کی خدمت میں بھیجتے رہے‘ اپنے خانگی امور تک سے شیخ کو باخبر رکھتے جو کہ حضرت مولانا کے مکاتیب سے ظاہر ہے۔حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کو بھی مولانا سے خصوصی محبت ہوگئی تھی‘ جب کبھی مولانا تشریف لاتے تو اپنے تمام مشاغل چھوڑ کر یاد فرماتے۔

ایک مرتبہ حضرت نے مولانا کو کہلا بھیجا کہ آپ مکی مسجد تشریف نہ لائیں‘ میں از خود حاضر ہونے والا ہوں‘ لیکن حضرت مولانا رات کو بعد از مغرب پہنچ گئے اور فرمایا: حضرت! میں آپ سے لڑنے آیا ہوں۔حضرت شیخ نے اپنے جسم کو پوری حرکت دیتے ہوئے فرمایا۔لڑو! اس پر مولانا بے اختیار ہنس دیئے۔اب شیخ نے محبت کی گرمی دکھائی اور فرمایا: آپ یہاں کیوں آئے‘ جب میں نے یہاں آنے سے منع کردیا تھا تو پھر کیوں آئے؟ دیکھنے والوں کو کمال محبت وعشق کا یہ منظر بے انتہا محظوظ کررہا تھا۔

ایک مرتبہ حجاز مقدس میں مدرسہ صولتیہ حضرت اقدس کی خدمت میں تشریف لے گئے۔شیخ نے فرمایا: مولانا! آپ نے بتایا بھی نہیں کہ آپ حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے مجازین میں سے ہیں؟ اس پر مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے تفصیل ذکر فرمائی اور اتنا روئے کہ دیکھا نہ جاتا تھا۔حضرت شیخ مدظلہ سے یہ تعلق بھی حضرت مولانا کی تبلیغ سے وابستگی کا ذریعہ بنا۔

۲:... حضرت مولانا کے تبلیغ سے تعلق کا دوسرا سبب بعض تبلیغی اکابر کا مولانا سے خصوصی تعلق تھا‘ جن میں امیرِ تبلیغ مولانا محمد یوسف دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا سعید احمد خان امیر تبلیغ حجاز مقدس خاص طور پر قابلِ ذکر

ہیں۔ مولانا محمد یوسف صاحب جب کبھی کراچی تشریف لاتے' مدرسہ میں اہتمام سے بلاتے' بیان کراتے اور دیر تک علیحدگی میں ان سے دل کی باتیں کرتے' اور فرماتے کہ: میں اس شخص کے بارے میں حیران ہوں کہ باوجود تبلیغی اسفار اور تدریسی مشاغل کے ''امانی الاحبار'' اور ''حیاۃ الصحابہ'' جیسی کتب کیسے تصنیف فرمائیں۔ یہی حال مولانا سعید احمد خان صاحب سے تعلق کا بھی تھا' مدرسہ میں ان کا خطاب بھی اہتمام سے کراتے اور ان کی دعوت پر بذات خود طلباء کو نکلنے کی ترغیب دیتے۔

جب کبھی حجاز مقدس کا سفر ہوتا ان کی دعوت پر جماعت کے مرکز مسجد نور (مدینہ منورہ) ضرور تشریف لے جاتے' خطاب فرماتے اور بہت سے لوگ نکلنے کے لئے تیار ہو جاتے۔ بعض مرتبہ وہاں جاکر خود مولانا پر رقت طاری ہو جاتی' جیسا کہ مولانا ڈاکٹر عبدالرزاق صاحب ناظم تعلیم مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن راوی ہیں کہ ایک مرتبہ مولانا مسجد نور تشریف لے گئے' صحن مسجد میں اردو زبان میں اور چھت پر مولانا محمد عمر صاحب پالنپوری اپنی سادہ عربی زبان میں بیان فرما رہے تھے۔ مولانا وہاں بیٹھ گئے اور زار و قطار رونے لگے۔

آخری سفر حجاز میں مولانا پر تبتل کا عالم طاری رہتا تھا' کسی سے ملنا پسند نہ فرماتے' عصر سے عشاء تک روضۂ اقدس پر مراقب رہتے' ایک مرتبہ تراویح کے بعد تشریف فرما تھے کہ مولانا سعید احمد خاں صاحب تشریف لے آئے' فوراً حضرت مولانا پر انبساط کی کیفیت طاری ہوگئی' دیر تک اپنے دل کی باتیں کیں' اپنی بیماری کا تفصیلی حال ذکر فرمایا اور یہ بھی فرمایا کہ: ڈاکٹر حضرات اس مرض کو خطرناک بتا رہے ہیں۔ ایک مرتبہ غالباً یہ بھی فرمایا کہ: تبلیغ کی حقانیت کا اندازہ مولانا سعید احمد خاں صاحب کو دیکھ کر ہوتا ہے۔

ایک مرتبہ ارشاد فرمایا کہ: کسی شخص کی مقبولیت عنداللہ کا اندازہ اس کے کام کے آثار سے کیا جا سکتا ہے' جیسا کہ مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی مقبولیت ان کے کام سے ظاہر ہے۔ ایک موقعہ پر حدیث ''لاتزال طائفة من امتی منصورین'' الخ کا مصداق مدلل طور پر اس جماعت کو قرار دیا۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے تبلیغ سے انتہائی تعلق کا اندازہ مولانا کی مندرجہ ذیل تحریر سے لگایا جا سکتا ہے' ایک مرتبہ بصائر و عبر کے عنوان کے تحت تحریر فرمایا:

''عرصہ دراز سے امت محمدیہ سے ایک اہم تقصیر ہو رہی ہے اور خیر القرون کے بعد سے ہی اس تقصیر کی بنیاد پڑ گئی ہے اور دعوت الی اللہ میں قابل حسرت کوتاہی ہو رہی ہے' دعوت و ہدایت دینِ اسلام کا اساسی اصول ہے' جب دعوت ناکام ہو اور اس کی اشاعت کے راستے میں روڑے اٹکائے جائیں تو جہاد و قتال کی نوبت آتی ہے' قرون اولیٰ کے سلف صالحین گفتار سے زیادہ کردار سے یہ دعوت پیش کرتے رہے' قوتِ بیان سے پہلے اخلاقی و ایمانی قوت سے دعوت دیتے رہے' ہر صحابی سر سے پیر تک اسلامی اخوت، اسلامی مؤاسات اور اساسی

اخلاق کا اعلیٰ نمونہ تھا۔ دنیا میں اسلام آنحضرت ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دینی حسن و جمال اور حسن اخلاق کے کمال سے پھیلا ہے، تلوار کے زور سے نہیں پھیلا۔ صاحب انصاف اور صاحب عقل و بصیرت مؤرخ اس سے بے خبر نہیں۔

اگر مسلمان اس اہم فریضہ میں کوتاہی نہ کرتے تو شاید تمام عالم مسلمان ہوتا، تکوینی مصالح تو حق تعالیٰ ہی جانتا ہے، تاہم دنیا کے مزاج میں کفر و اسلام کے امتزاج سے انکار نہیں کیا جا سکتا، لیکن جہاں تک عقل اور اسلامی اصولوں کا تقاضا ہے وہ یہی ہے جو کچھ عرض کیا جا رہا ہے، چنانچہ اپنے اثرات کے اعتبار سے دیرپا اسلام وہی رہا جو دعوت و ارشاد کے راستوں سے پھیلا ہے، اسلامی فتوحات کے ادوار میں یہ بات بالکل واضح ہے کہ حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم کے عہد میمون میں جو ممالک اسلام کے زیر نگیں آئے، وہ آج تک اسلام پر قائم ہیں اور بعد میں سلاطین اسلام کی تلوار سے جو مسلمان ہوئے وہ یکے بعد دیگرے اسلام سے نکلتے جا رہے ہیں۔ نیز یہ فرق بھی واضح ہے کہ قرون اولیٰ کے مفتوحہ ممالک میں عقائد کی پختگی آج بھی باقی ہے، اگرچہ اعمال و اخلاق میں یورپ کی نقالی کا رنگ غالب ہے، اس کے برخلاف جو ممالک سلاطین اسلام اور ملوک اسلام کے زور تلوار سے فتح ہوئے، ان میں عقائد کی خامی واضح ہے، اگرچہ کہیں اعمال ظاہری میں بظاہر پختگی بھی نظر آئے تو کریدنے کے بعد معلوم ہوگا کہ قلبی عقیدہ اتنا کھوکھلا ہو چکا ہے کہ ایک دھکے سے ختم ہو جاتا ہے۔ دراصل ابتدائی دور کی فتوحات میں اخلاص نمایاں تھا، انہوں نے اگر جہاد بھی کیا تو وہ بھی صرف اس غرض سے تھا: لتکون کلمة الله هي العليا۔ تاکہ صرف حق تعالیٰ کا دین غالب ہو، اس لئے ان فتوحات کی برکات سے مسلمانوں کے عقائد میں پختگی پائی جاتی ہے اور جو ملک بعد میں فتح ہوئے، ان میں اخلاص کا وہ درجہ نہ تھا، بلکہ ملوکیت اور شان و شوکت کی آمیزش تھی، اس لئے وہ دینی تصلب حاصل نہ ہو سکا، کہنا یہ تھا کہ دعوت و ارشاد میں امت مقصر رہی ہے اور آج جو نقشہ اسلام اور مسلمانوں کا ہے، اسی تقصیر کا نتیجہ ہے۔

حق تعالیٰ کی ہزاروں ہزار رحمتیں ہوں حضرت مولانا محمد الیاس صاحب کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ کی روح پر جنہوں نے مسلمانوں کو بھولا سبق یاد دلایا اور اس سبق دیا دلانے میں ہی فنا ہو گئے، اگر کوئی فنافی اللہ، فنافی الرسول اور فنافی الشیخ کے مظاہر کو سمجھنا چاہتا ہے تو حضرت مرحوم کو دیکھ لے کہ کس طرح فنافی التبلیغ ہو گئے تھے۔ اٹھتے بیٹھے، سوتے جاگتے بس یہی فکر دامن گیر تھی، تمام زندگی اور تمام افکار و انفاس بس اسی مقصد کے لئے وقف تھے، حق تعالیٰ نے ان کی جاں فشانی و قربانی، ایثار و اخلاص اور جدوجہد کو قبول فرمایا اور چار دانگ عالم میں اس کے ثمرات و برکات پھیل گئے۔

شاید روئے زمین کا کوئی خطہ ایسا باقی نہ رہا ہوگا جہاں ان کی جماعت کے قدم نہ پہنچے ہوں، ماسکو، فن لینڈ

واسپین سے لے کرچین و جاپان تک ان قافلوں کی دعوت انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے طریقِ دعوت سے مشابہت رکھتی ہے۔ اس کا انتظار نہیں کرتے کہ لوگ خود آئیں گے اور دین دیکھیں گے، بلکہ گلی کوچوں اور بازاروں میں چل پھر کراور گھر گھر لوگوں کے پاس پہنچ کردعوت دی جاتی ہے اور زبان سے، حسن اخلاق سے اور اپنے طرزِ عمل سے دعوت دی جاتی ہے' سر سے پیر تک اسلامی مجسمہ بن کر اسلام کا عملی نمونہ پیش کیا جاتا ہے' اس لئے اس کا اثر یقینی ہوتا ہے۔

آج امت تقریر و تحریر کی محتاج نہیں، یہ بہت کچھ ہو چکا ہے' ضرورت' عملی نمونہ پیش کرنے کی ہے' فصاحت و بلاغت کا دریا امت بہا چکی ہے' لیکن آج صرف سادہ عملی دعوت کی ضرورت ہے۔ الحمدللہ! آج تبلیغی جماعت اس پر عمل پیرا ہے۔ بہر حال طبیب خود مریض کے پاس جاتا ہے' اس کا انتظار نہیں کرتا کہ مریض طبیب کے پاس پہنچے تو علاج ہو۔ اگر یہ طریقہ عام ہو جائے اور امت کی اکثریت یا کم از کم بڑی کثرت اس مقصد کو شروع کر دے تو توقع ہو سکتی ہے کہ امت کو نجات مل جائے اور بیڑا پار ہو جائے''۔

آگے چل کر تحریر فرماتے ہیں:

''لندن سے برادر محترم مولانا مفتی عبدالباقی صاحب کا ایک مکتوب گرامی آیا تھا' جس میں بین الاقوامی اجتماع (لندن) کا ایک منظر پیش کیا گیا ہے' اوپر جو کچھ عرض کیا گیا ہے اس سے اس کی تائید ہوتی ہے۔ نامناسب نہ ہوگا اگر اس کا اقتباس پیش کروں، وہ لکھتے ہیں:

''بین الاقوامی اجتماع ختم ہو چکا ہے' تثلیث کے اس ملک میں توحید کی آواز عجیب منظر پیش کر رہی تھی' ایسا معلوم ہو رہا تھا گویا قرونِ اولیٰ کے بچے بچائے لوگ (جن کی زندگیوں میں اسلام کی جھلک نظر آ رہی تھی) جمع ہوئے ہیں' ان میں لمبی لمبی داڑھی والے، لمبے لمبے کرتوں والے، پاجاموں والے، شلواروں والے، بڑی بڑی پگڑیوں والے تھے، جنہیں دیکھ کر ''گورے لوگ'' محوحیرت بھی تھے اور محو تماشا بھی' جب ہندوستان کا وفد لندن کے ہوائی اڈے ''ہیتھرو'' بلڈنگ نمبر۳ میں تشریف لایا تو قانونی کارروائی سے فراغت کے بعد سب سے پہلے امیر التبلیغ حضرت مولانا سید انعام الحسن صاحب باہر تشریف لائے۔ نہ زندہ باد یا مردہ باد کے نعرے، نہ ہنگامہ، نہ شور و شر کچھ بھی نہیں تھا' بلکہ انتہائی وقار اور خاموشی کے ساتھ، لبوں پر تبسم، چہروں پر طلاقت، اطمینان اور سکون کی فضاء میں معانقے ہوئے' مصافحے ہوئے اور پھر دعا شروع ہوئی' جس میں آہیں، سسکیاں اور پھر آخر میں دھاڑیں مار کر رونے کی آوازیں بلند ہوئیں' تثلیث کے پرستار نیم عریاں لباس میں کیمرے تان کر کھڑے ہو کر تماشا دکھا رہے تھے' ان کو فوٹو اتارنے سے منع کیا گیا' تاہم چپکے چپکے سے وہ کیمروں کو ہلاتے رہے' سر تا پا حیرت کے مجسمے بنے ہوئے تھے' چونکہ لندن ایئرپورٹ ہیتھرو پر ایک منٹ میں جہاز اترتا ہے اور قریباً دوسرے منٹ میں

اڑتا ہے' اس لئے مسافروں کا تانتا بندھا رہتا ہے' مسافر آتے جاتے تھوڑی دیر کے لئے ضرور رکتے' اس لئے منظر ہی ایسا تھا کہ ہر ایک کو دعوت نظارہ دے رہا تھا۔

۲:...... یہ مجمع مرکز تبلیغ لندن گیا اور پھر دوسرے دن اجتماع گاہ شفیلڈ میں پہنچا' تین دن میں شفیلڈ میں بڑی رونق رہی، خاص طور پر خیموں میں اور خیموں سے باہر میدان میں نمازوں کے لئے صفیں درست ہوجاتی تھیں تو اس منظر کو دیکھنے کے لئے محل اجتماع سے باہر فٹ پاتھوں پر انگریز مرد اور انگریز عورتیں کافی تعداد میں کھڑے ہوکر تماشا کرنے لگتے' یہ روح پرور منظر ان پر بڑا اثر انداز ہورہا تھا۔

اجتماع میں قریباً اٹھیں ملکوں کے وفود شامل ہوئے' جو آسٹریلیا کے علاوہ باقی چار براعظموں کے مختلف بولی بولنے والے، مختلف نسل ورنگ کے لوگ تھے' کینیڈا، امریکہ، افریقہ، ایشیا، یورپ اور عرب وعجم اسلام کے عالمگیر دین ہونے کا نقشہ نظر آرہا تھا' قریباً بارہ سو آدمیوں نے چار مہینوں کے چلوں اور کم وبیش وقت لگانے، دور اور دیر کے لئے نکلنے کے لئے اپنے اپنے نام پیش کئے' بائیس جماعتیں بیرون ممالک کے لئے تیار ہوگئیں اور پینتالیس اندرون ملک کے لئے۔ الخ''۔ (بینات، ماہ شوال ۱۳۹۲ھ)

ایک دوسرے موقعہ پر افریقہ سے واپسی پر بصائر وعبر کے عنوان کے تحت احوال سفر بیان کرتے ہوئے تحریر فرمایا:

''ڈنڈی میں جو ٹرانسوال اور نیٹال کے وسط میں ایک اہم شہر ہے' تبلیغی جماعت کا اجتماع تھا اور پاکستان سے چھ ہفتوں کے لئے ایک جماعت مولانا مفتی زین العابدین صاحب کی امارت میں پہنچی ہوئی تھی' اس تبلیغی اجتماع میں بھی شرکت کی اور اعلاء کلمۃ اللہ، دعوت الی اللہ اور اصلاح نفس کے موضوع پر ایک جامع بیان کی توفیق نصیب ہوئی' جس میں بتلایا کہ تبلیغی جماعت والی ایمانی دعوت ان تینوں خصوصیات کی حامل ہے، چونکہ کیپ ٹاؤن کی ایک بڑی جماعت اس اجتماع میں بارہ سو میل سے شرکت کے لئے آئی تھی اور وہ حضرات اردو نہیں سمجھ سکتے تھے' اس لئے برادرم مولانا محمد قاسم صاحب کو انگریزی میں ساتھ ساتھ ترجمہ کرنا پڑا۔ الحمدللہ! ساؤتھ افریقہ والے ۱۵۰ اشخاص اس تبلیغ میں وقت دینے کے لئے آمادہ ہوئے' دوران قیام علماء ٹرانسوال کے نام ایک دعوت نامہ جاری کیا گیا' تقریباً ایک سو علمائے کرام ڈیڑھ سو میل سے تشریف لائے' ان کے سامنے دینی دعوت کا پروگرام رکھا گیا' مقامی حالات کے تقاضے کے مطابق امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے اہم نکات کی وضاحت کی گئی اور اس کے لئے وقت دینے اور ماہانہ اجتماعات میں شرکت کا مطالبہ کیا گیا اور توقع ہوگئی کہ دینی دعوت کا سلسلہ ٹرانسوال میں جاری ہوجائے گا۔ الغرض اس طرح کچھ دینی واصلاحی کام کی طرف توجہ کی گئی۔ اللہ تعالیٰ قبول فرمائے اور اس کو نافع ومثمر بنائے''۔ (ماہنامہ بینات، ربیع الثانی، ج ۱۲، ۱۳۸۸ھ)

حضراتِ ناظرین نے مندرجہ بالا سطور سے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ واسعۃً کی تبلیغ سے وابستگی کا اندازہ لگایا ہوگا، کاش امت کا ہر طبقہ اس دعوت کو اپنا لے اور عوام الناس کی طرح علماء وطلباء کما حقہ اس طرف متوجہ ہوکر اس دعوت ''علی منہاج النبوۃ'' کو لے کر اس راستے میں نکل کھڑے ہوں' تاکہ امت کی اصلاح ہو اور اس کے نتیجہ میں غیر مسلم اسلام کے حقیقی ثمرات اور حقیقی زندگی سے متاثر ہوکر اسلام میں داخل ہونے کے سوا کوئی راستہ اپنی نجات کا نہ پائیں۔ وما ذلک علی اللہ بعزیز۔

آخر میں مدرسہ کے اہلِ حل وعقد حضرات سے بھی امید ہے کہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی طرح وہ بھی اس کام کی جانب کما حقہ متوجہ رہیں گے اور طلباء کو اس میں نکلنے کی ترغیب دیتے رہیں گے' جیسا کہ دیگر امور کے بارے میں انہوں نے فیصلہ کیا ہے کہ مدرسہ کو ہر اعتبار سے حضرت مولانا نور اللہ مرقدہ ہی کے چلائے ہوئے خطوط پر باقی رکھا جائے اور یہ امر یقیناً حضرت مولانا کی روح کی تسکین کا باعث ہوگا:

وماماتَ من كانت بقاياه مثلهم
شبابٌ تسامى للعلا وكهول

واخر دعوانا ان الحمدلله رب العالمین' وصلی اللہ تعالیٰ علی حبیبه صفوة البرية خاتم الانبیآء والمرسلین وعلی آله وصحبه اجمعین

''ہر مملکت کی نوعیت اس کے دستور اور قوانین سے پہچانی جاتی ہے۔ جس طرح کمیونسٹ حکومت کا نظام اس کے دستور سے معلوم ہوگا اور جمہوری مملکت اس کے آئین سے معلوم ہوگی۔ اس طرح ایک اسلامی مملکت کی شناخت کی علامت اسلامی دستور ہے۔ اگر کسی اسلامی مملکت میں غیر اسلامی اقلیت موجود ہے تو اس کے یہ معنی ہرگز نہیں کہ ان کو غیر مسلم کہنا جرم ہوگا۔ کوئی غیر مسلم صرف اسلامی مملکت میں رہے تو مسلمان نہیں بنے گا، کافر کافر رہے گا اور مسلمان مسلمان۔ اگر کافر موجود ہے تو اس کو کافر کہنا پڑے گا۔ اور کوئی شخص اسلامی قوانین سے بھی کسی قانون کا انکار کرے گا تو وہ یقیناً کافر اور غیر مسلم قرار دیا جائے گا۔''

(بصائر وعبر۔ رمضان المبارک ۱۳۸۸ھ)

مولانا سلیم اللہ خان

# علامہ بنوری

## سوانحی نقوش

مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ ۶ ربیع الثانی ۱۳۲۶ھ میں ضلع مردان کے ایک چھوٹے سے گاؤں مہابت آباد میں پیدا ہوئے۔

ابتدائی اور متوسط تعلیم پشاور اور کابل میں مختلف علماء رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل کی۔ ۱۳۴۵ھ میں اعلیٰ تعلیم کے لئے دارالعلوم دیوبند میں داخلہ لیا اور یہاں مختلف علوم وفنون کی کتابیں پڑھیں۔ ۱۳۴۷ھ میں حضرت مولانا محمد انور کشمیری رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا شبیر احمد عثانی وغیرہ اکابر اساتذہ رحمۃ اللہ علیہ سے ڈابھیل میں دورۂ حدیث پڑھا۔ دورۂ حدیث کی تکمیل کے بعد آپ حضرت مولانا محمد انور کشمیری رحمۃ اللہ علیہ ہی کی خدمت میں رہ پڑے اور شب وروز کی مصاحبت میں کمالات انوری سے بھرپور استفادہ کیا۔ ۱۳۵۰ھ میں امتیاز کے ساتھ جامعہ پنجاب سے مولوی فاضل کا امتحان پاس کیا' اسی سال حج بیت اللہ سے مشرف ہوئے اور فیض الباری ونصب الرایہ کی طباعت کے لئے مصر کا سفر کیا۔ مصر کے دس ماہ کے قیام میں وہاں کے رسائل ومجلات میں دارالعلوم دیوبند اور اس کے اکابر پر گرانقدر مقالات لکھے' اور علامہ زاہد الکوثری رحمۃ اللہ علیہ جو اس زمانہ میں مصر ہی میں مقیم تھے سے خوب استفادہ کیا' بعدازاں مدرسہ رفیع الاسلام پشاور میں تدریس کے فرائض انجام دیئے' تدریس کے دوران جمعیۃ العلماء صوبہ سرحد کے ناظم اعلیٰ کی حیثیت سے ملکی سیاسیات میں حصہ لیتے رہے۔ ۱۳۵۲ھ میں حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے سانحہ ارتحال کے بعد ڈابھیل تدریس کے لئے بلائے گئے' وہاں پہنچ کر حدیث شریف اور دیگر فنون کی اہم کتب کا درس دیا' ہندوستان کے اس زمانہ قیام میں سیاسیات سے بھی تعلق رکھا اور مجلس علمی کی نظامت کے فرائض انجام دینے کی نوبت بھی آئی۔

غالباً ۱۳۶۸ھ میں دارالعلوم ٹنڈو الہ یار میں شیخ التفسیر کے حیثیت سے تشریف لائے' چند سال بعد

دارالعلوم ٹنڈوالہ یار سے قطع تعلق کر کے کراچی تشریف لے آئے اور غالباً ۱۳۷۴ھ میں مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیو ٹاؤن کی بنیاد ڈالی اور آخر وقت تک اس کی ظاہری و باطنی تکمیل وترقی میں کوشاں رہے' اللہ تعالیٰ کا فضلِ خاص اور مولانا مرحوم کی مساعی کا نتیجہ ہے کہ آج مدرسہ اپنی بعض خصوصیات میں برصغیر کی تمام درسگاہوں میں بے نظیر ہے۔

۱۳۹۴ھ میں تحریک ختم نبوت چلی تو قیادت کی عظیم ذمہ داری تمام اسلامی فرقوں نے متفقہ طور پر آپ کے سپرد کی' آپ کے حسنِ عمل اور اخلاص وتدبیر کی بدولت برصغیر میں پہلی مرتبہ سرکاری سطح پر قادیانی امت غیر مسلم اقلیت قرار پائی۔

۱۳۹۷ھ میں اسلامی نظریاتی کونسل کے رکن مقرر ہوئے' پوری کی پوری قوم آپ کی رکنیت پر مطمئن تھی کہ اسلام کی صحیح ترجمانی کے لئے آپ کا وجود بڑی زبردست ضمانت ثابت ہوگا۔ لیکن اس مہم کو سر کرتے ہوئے یہ مجاہد کبیر ذوالقعدہ ۱۳۹۷ھ میں پوری قوم کو سوگوار چھوڑ کر اپنے خالقِ حقیقی سے جا ملے۔

انا للّٰہ وانا الیہ راجعون

## مولانا بنوری کے علمی وتصنیفی کارنامے

آپ کا سب سے بڑا علمی کارنامہ مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن کراچی ہے' جہاں سے سینکڑوں علماء' حفاظ' قراء' خطباء' مصنفین اور مناظر پیدا ہوکر دنیا کے کونے کونے میں اسلام کی خدمت اور قرآن وسنت کے علوم کی اشاعت وترویج میں مشغول ہیں۔ پاکستان اور بیرون دنیا کے ۲۴ ملکوں سے آئے ہوئے سینکڑوں طلباء اس وقت بھی یہاں اپنی علمی پیاس بجھانے میں مصروف ہیں' شیخ بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے مدرسہ عربیہ اسلامیہ کو بامِ عروج پر پہنچانے کے لئے مستقل طور پر درجات تخصص کا اجراء کیا' حدیث وفقہ اور دعوت وارشاد کے موضوعات پر ذہین، زکی اور ہونہار نوجوان علماء نے ان درجات میں داخلہ لے کر خصوصی تربیت حاصل کی' چنانچہ ۱۳۸۵ھ سے ۱۳۹۷ھ تک علم حدیث کو مختلف اہم موضوعات پر ۲۸ علماء نے عظیم الشان مقالات ہزار ہا صفحات کی شکل میں ترتیب دیئے۔ علم فقہ پر ۱۹ علماء نے اسی طرح شاندار ریسرچ کی اور ہزاروں صفحات کے مقالات مرتب کئے' علماء نے دعوت وارشاد کے مختلف موضوعات پر فرق باطلہ کی تردید اور الحادی نظریات کے استیصال کے لئے تحقیقی کام کیا۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے علوم اسلامیہ کی تحقیق واشاعت کے لئے مجلس دعوت وتحقیق اسلامی قائم کی اور صاحبِ رسوخ اہلِ علم کو اس کی ذمہ داری سپرد کی۔

مدرسہ ماہنامہ ''بینات'' کا اجراء فرمایا اور علومِ اسلامیہ کی اشاعت اور تبلیغ اور فرق باطلہ کی تردید کے سلسلہ میں دوسرے ہم عصر رسائل وجرائد پر اس کی برتری وعظمت کا سکہ بٹھایا۔ شیخ بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی تصانیف

میں جامع ترمذی کی شرح معارف السنن ساڑھے تین ہزار صفحات پر مشتمل ۶ ضخیم جلدوں میں (جو ابھی زیر تکمیل ہی تھی) نہایت اہم تصنیف ہے جامع ازہر کے فضیلۃ الاستاذ شیخ عبدالحلیم کی رائے ملاحظہ ہو:

''ابن حجر عسقلانی اور علامہ عینی رحمۃ اللہ علیہما کی شروح حدیث پر معارف السنن کی اعلیٰ توجیہات، بے مثال طرز استدلال اور ادب و معانی نے سبقت حاصل کر لی ہے۔''

ابتدائی دو جلدوں کے مطالعے سے اس شرح کی جو خصوصیات ہمارے سامنے آئیں وہ بالاختصار پیش خدمت ہیں:

۱- علامہ محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کی قیمتی آراء اور سنہری تحقیقات کو بڑے شرح و بسط کے ساتھ حسین پیرایہ میں پیش کیا گیا ہے۔

۲- العرف الشذی کے مبہم یا موھم مقامات کا تشفی بخش حل پیش کرتے ہوئے امام الحدیث علامہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے نقطۂ نظر کی عمدہ تشریحات کی گئی ہیں۔

۳- حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ، علامہ شوکانی رحمۃ اللہ علیہ، مولانا مبارکپوری رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر حضرات کی طرف سے احناف پر کئے گئے اعتراضات کا نہایت ہی خوش اسلوبی سے ازالہ کیا گیا۔

۴- اسنادی مباحث میں معرکۃ الآراء موضوعات پر انتہائی متانت اور سنجیدگی کے ساتھ گفتگو کی گئی ہے اور اختلافات کی صورت میں قول فیصل بھی ذکر کر دیا گیا ہے۔

۵- فقہی اور اسنادی تحقیقات کے علاوہ بعض نحوی، لغوی، کلامی اور اصولی مسائل پر نفیس اور عمدہ تحقیقات اور قیمتی فوائد اس شرح کی زینت ہیں۔

۶- متقدمین مثل امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ کی طرح متاخرین مثل شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ، مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ، علامہ نیموی رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیقات و آراء کو بھی اس شرح میں مولانا مرحوم اہتمام کے ساتھ درج کرتے ہیں۔

۷- بعض حضرات صحابہ و تابعین و آئمہ فقہ و حدیث کے احوال اس شرح میں اس قدر بسط اور تفصیل کے ساتھ آ گئے ہیں کہ یکجا کسی دوسرے مقام پر اتنی تفصیل کے ساتھ ان کا ملنا دشوار ہے۔

۸- خاص خاص مسائل پر جو مستقل تصانیف لکھی گئی ہیں ان کا بہت اچھا تعارف کرایا گیا ہے، جس کو دیکھ کر قاری میں ان کتابوں کے مطالعہ کا شوق کروٹیں لیتا ہے۔

۹- نقل مذاہب میں یہ احتیاط برتی گئی ہے کہ اصل مآخذ سے ہی ان کو لیا گیا ہے مثلاً شوافع رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب کتب شوافع رحمۃ اللہ علیہ کی مراجعت کے بعد درج کیا گیا ہے اسی طرح یہ احتیاط حنابلہ رحمۃ اللہ علیہ

اور مالکیہ رحمۃ اللہ علیہ کے مذاہب کا ذکر کرتے وقت کی گئی ہے اس سے یہ فائدہ ہوا کہ تسامح فی النقل کی وہ خامی جو دوسرے مذاہب کو نقل کرتے وقت بالعموم پیش آ جایا کرتی ہے اس سے یہ شرح محفوظ ہے۔

۱۰- احناف رحمۃ اللہ علیہ کے اقوال کو نقل کرتے وقت عموماً متقدمین کی کتابوں پر اعتماد کیا گیا ہے۔ نیز احناف رحمۃ اللہ علیہ میں صرف ان حضرات کی تحقیقات کو نقل کیا گیا ہے جن کا مرتبہ حدیث میں مسلمہ ہے۔ جیسے کہ امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ علامہ عینی رحمۃ اللہ علیہ اور صاحب بدائع وغیرہ۔ **تلک عشرۃ کاملہ۔**

حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی دیگر تصانیف:

۲: ...عوارف المنن فی معارف السنن۔ یہ معارف السنن کا غیر مطبوعہ نہایت قیمتی معلومات پر مشتمل ضخیم ۵۰۰ صفحات کا مقدمہ ہے۔

۳: ...**یتیمۃ البیان فی حل مشکلات القرآن** ۔علامہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کی مشکلات القرآن کا سو صفحات پر شامل علمی مقدمہ ہے اس میں مبادی تفسیر، احوال مفسرین اور کتب تفسیر کا قیمتی تعارف ہے۔

۴: ...**بغیۃ الاریب فی القبلہ المحاریب**۔ سمت قبلہ سے متعلق علمی بحث ہے۔

۵: ... **نفحۃ العنبر فی حیاۃ الشیخ الانور** ۔علامہ محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے سوانح و افکار اور علمی زندگی کا بے مثال مرقع ہے۔

۶: ... **مقدمہ نصب الرایہ فی تخریج الاحادیث الھدایہ** ۔حدیثی، فقہی اور اصولی مباحث کا گنج گرانمایہ ہے۔

۷: ...**مقدمہ فیض الباری**۔ ۸: ...**مقدمہ عبقات**۔

۹: ... **مقدمہ عقیدۃ الاسلام**۔

۱۰: ...**مقدمۂ مقالات کوثری رحمۃ اللہ علیہ**۔

علاوہ ازیں اسلام و عصر حاضر پر موتمر عالم اسلامی قاہرہ کے موقعہ پر عظیم الشان مقالہ ترتیب دیا۔

رابطہ عالم اسلامی مکہ کے لئے عصری تقاضے اور اسلام کے موضوع پر بصیرت افروز مقالہ لکھا۔

انجمن خدام القرآن کی قرآن کانفرنس میں آپ کی جانب سے پیش کی جانے والی معلومات دستاویز اسلام اور سائنس کے نام سے موسوم ہے۔

## مولانا مرحوم کے تبلیغی کارنامے

حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے پاکستان کے علاوہ یورپ، افریقہ اور مشرق وسطی

کے مختلف ممالک کے تبلیغی دورے کئے، بہت سے ممالک میں مبلغین روانہ کئے چنانچہ فیجی، آئرلینڈ میں دو، انگلستان میں چار، دیگر یورپی ممالک میں دس، مشرق وسطی میں بیس سے زائد اور افریقہ میں آپ کے بھیجے ہوئے بہت سے مبلغین نے تبلیغی مقاصد کے لئے کام کیا۔

مختلف ممالک میں دینی مدارس کا اجراء کیا گیا، بہت سی کتابیں عربی زبان میں شائع کرا کے مختلف ممالک کو روانہ کیں، بڑی تعداد میں افریقہ کے لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر اسلام قبول کیا۔

جمال عبدالناصر کی دعوت پر کئی مرتبہ مصر تشریف لے گئے اور اسلام کے اقتصادی اور معاشی مسائل پر تقریریں کیں اور مقالات پڑھے۔

مولانا محمد علی جالندھری رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان کے سربراہ مقرر ہوئے اور گرانقدر خدمات انجام دیں، ۱۳۹۴ھ میں تحریک ختم نبوت چلی تو تمام مکاتب فکر کے علماء نے بالاتفاق آپ ہی کو اس کا سربراہ چنا اور آپ نے بیماری اور نقاہت کے باوجود طوفانی دورے کئے۔

شاہ فیصل، کرنل قذافی، صدر سادات اور دیگر عرب زعماء پر مسئلہ ختم نبوت کی اساسی اہمیت کو واضح فرمایا اور اس کے نتیجے میں ابوظہبی، سعودی عرب، لیبیا وغیرہ عرب ممالک میں قادیانی غیر مسلم اقلیت قرار دیئے گئے، پھر پاکستان میں تمام احمدیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دلوایا۔

غلام احمد پرویز کے فتنہ انکار حدیث کا زبان وقلم سے ڈٹ کر مقابلہ کیا اور آپ ہی کی سربراہی میں منکرین حدیث کے کفر کا متفقہ فتوی شائع ہوا۔

ڈاکٹر فضل الرحمن کے الحادی نظریات پر مضبوط علمی تنقیدیں کیں۔ ''بینات'' کے ادارتی شذرات میں اور پبلک جلسوں میں ڈاکٹر فضل الرحمن کے طلسم کا پردہ چاک کیا، اس کے نظریات کے رد میں مستقل ضخیم کتابیں بھی شائع کرائیں۔

ایوب خانی دور میں راولپنڈی میں اسلامی سربراہی کانفرنس میں شرکت فرما کر اسلام کی نمائندگی کا حق ادا کیا۔ ۱۳۹۷ھ میں جنرل محمد ضیاء الحق چیف مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر نے آپ کو اسلامی نظریاتی کونسل کا رکن نامزد کیا۔ چنانچہ اسی کونسل کے اجلاس کی شرکت کے دوران یہ عالم نبیل، مجاہد کبیر، اسلام کا عظیم جرنیل، شب زندہ دار درویش، نبی امی (فداہ روحی وابی وامی) کا سچا عاشق، اسلام کی عظمت وحرمت پر مر مٹنے کا جذبۂ صادق رکھنے والا مرد مومن، باطل کے سر اٹھانے پر بیتابی واضطراب کے عالم میں بے خود ہو کر اللہ سے امت کی صلاح وفلاح مانگنے والا سید بنوری رحمۃ اللہ علیہ عارضہ قلب کے بہانے اپنے منصبی فرائض ادا کر کے خود بارگاہ رب العزت میں باریاب ہو گیا۔

مولانا محمد یوسف طلال

رفیق محترم مولانا محمد یوسف طلال امریکہ کے نومسلم ہیں' قدرت انہیں حضرت قدس سرہ کے یہاں کھینچ لائی' انہوں نے ابجد سے صحیح بخاری تک سارے اسلامی علوم مدرسہ عربیہ میں پڑھے' انگریزی تو خیر ان کی مادری زبان ہے اور وہ انگریزی کے اونچے پائے کے ادیب ہیں' مگر عجیب بات یہ ہے کہ ان کی عربی اتنی صاف، سلیس اور شگفتہ ہے کہ مصر کے شیخ الازہر نیوٹاؤن تشریف لائے تو ان کی تقریر سن کر مبہوت رہ گئے' تعلیم سے فراغت کے بعد حضرت قدس سرہ نے انہیں ''مجلس دعوت وتحقیق'' کے کام پر لگادیا' حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی وساطت سے ان کا عقد بھی کراچی کے ایک اچھے گھرانے میں ہوگیا' اسی طرح مولانا یوسف طلال اب امریکی کے بجائے پاکستانی ہیں' اردو بخوبی پڑھتے اور سمجھتے ہیں' لیکن لکھنے میں دقت محسوس کرتے ہیں' حضرت پر ان کا مقالہ تو عربی حصہ کی زینت ہوگا' اردو میں ایک مختصر سا مضمون ان کے جذبات کا ترجمان ہے۔ (مدیر)

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری جن کے نام نامی کے ساتھ ہمیشہ قلم کو دامت برکاتہم لکھنے کی عادت رہی ہے' اب وہاں کو سدھارے جہاں کی برکات واقعی ہمیشہ ہیں' بیشک اس دور کا سب سے بڑا علمی اور تعلیمی حادثہ مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن کے بانی ومہتمم حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی وفات ہے' وہ بے قرار دل جو اسلام اور مسلمانوں کی ہر مصیبت پر بے تاب ہوجاتا تھا اور اوروں کو بے تاب کرتا تھا دریغا کہ قیامت تک کے لئے ساکن ہوگیا۔

من رآہ رائ شواھد تغنی
عن سماع الثناء والتجریب

خاکسار سے مرحوم کے تعلقات آخر العمر سے تھے اور خالص اسلامی تھے۔ حدیث انس رضی اللہ عنہ کے مطابق کہ وان یحب المرء لایحبه الا لله (کہ فقط اللہ کے لئے کسی سے دوستی رکھے) مولانا مرحوم کو اس بندہ سے بہت شفقت تھی اور انہی تعلقات کی بناء پر مجھ سے کہا گیا کہ میں کچھ اپنے تاثرات قلمبند کروں' سو اگرچہ

میں اس قسم کا تذکرہ لکھنے کا اہل نہیں ہوں، پھر بھی امتثالِ امر کے تحت ایک مختصر سی بات کا ذکر کرنا چاہتا ہوں کہ بالفاظ مولانا مرحوم ''خلاصۃ الخلاصہ'' کے درجہ پر ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ' اور وہ یہ ہے کہ جس طرح حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کا ارشاد مروی ہے کہ: مجھے زندہ رہنے کی خواہش ہے تو صرف الصادقہ اور الوہط کی وجہ سے ہے' اسی طرح حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو زندگی کے ساتھ رغبت صرف دو چیزوں یعنی البخاری اور المدرسہ کی وجہ سے تھی۔ الصادقہ احادیث نبویہ، علی صاحبہا الف تحیۃ کا مجموعہ تھا اور الوہط صدقہ کی زمین تھی۔ بالفاظ دیگر حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کو زندگی کی رغبت محض علم دین کی تعلیم و اشاعت اور اللہ کے راستہ میں صدقہ دینے کے لئے تھی' اسی طرح حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو البخاری۔ یعنی امام بخاری کے مجموعہ احادیث سے بے حد محبت اور عقیدت تھی' چالیس سال سے زیادہ اس کتاب کا برابر درس دیتے رہے۔ متناً وسنداً، درایۃ و روایۃً، ذوقاً و وجداناً اس کتاب کے علمی نکات حقائق و دقائق اور غوامض و مشکلات کی جامع ترین تشریح و توضیح' نہایت دلبستگی کے ساتھ کرتے تھے۔ ایک دفعہ میں نے مولانا مرحوم سے کہا کہ: اری البخاری ینعشکم (کہ میرے خیال میں بخاری کی کتاب آپ کے لئے فرحت افزا ہے) تو انہوں نے بہت خوش ہو کر فرمایا کہ: نعم نعم ھو ینعشنی (کہ ہاں ہاں، میرے لئے فرحت بخش تو ضرور ہے)۔ پھر ان کا کمال تھا کہ ان کے طرزِ تدریس سے ایک قدیم ترین اسلامی کتاب بالکل تروتازہ ہو کر طلباء کی آنکھوں کے سامنے زندہ ہو جاتی تھی۔ فرمایا کرتے تھے کہ: ''میں اس لئے بخاری پڑھاتا ہوں کہ اس میں نہ صرف اوراق ہیں' بلکہ اس میں دین ہے، حضرت محمد ﷺ کے انفاسِ قدسیہ ہیں۔ ہدایت واصلاح کا پورا سامان ہے۔

بار بار ہمیں متنبہ کرتے تھے کہ قدر کرو اے ظالمو! علم کے چور نہ بنو۔ اس کہنے سے ان کا مطلب یہ تھا کہ علم دین ایک بہت بڑی نعمت ہے' اس نعمت کی ناشکری چوری کے مترادف ہے اور علم کا شکر عمل ہے' اس لئے علم کی قدر شناسی بہت ضروری ہے' اس سلسلہ میں ایک واقعہ مجھے ایسا یاد ہے جیسے وہ کل ہی گذرا ہو۔ ہمیشہ بخاری کا سبق اس طرح شروع ہوتا تھا کہ کوئی طالب علم قاری کی حیثیت سے کتاب کی عبارت پڑھتا تھا' ایک دن حسب معمول ایک طالب علم نے پڑھنا شروع کیا' چند سطریں پڑھیں تو حاضرینِ درس دیکھتے ہیں کہ حضرت مولانا کا چہرہ مبارک سرخ ہو رہا ہے' وہ طالب علم پڑھتا رہا اور جیسے جیسے وہ آگے پڑھتا' مولانا کا چہرہ اور زیادہ سرخ ہو جاتا' کافی دیر پڑھنے کے بعد اس نے محسوس کیا کہ درس گاہ کے اندر فضا مختلف ہے اور مولانا کے کہے بغیر وہ رک گیا۔ اس کے بعد حضرت شیخ قدس سرہ نے بہت ضبط سے فرمایا: آگے پڑھو! وہ حیران ہوا کہ آخر یہ ہو کیا رہا ہے؟ پھر مولانا نے فرمایا! آگے کیوں نہیں پڑھتے ہو؟ پڑھو! تو دم سوکھ کر وہ دوبارہ پڑھنے لگا' اس پر غصہ کا بند ٹوٹ گیا اور دیر تک مولانا اظہارِ غضب وجلال میں مشغول رہے۔

"بعید من الشیئ القلیل احتفاظہ
علیک ومنزور الرضاحین یغضب"

بات کیا تھی؟ اس دن ہمارے سبق کا آغاز کتاب العلم سے ہوا تھا' تو ہمارے ساتھی نے کتاب العلم کے دو الفاظ سے قرأت شروع کی' پھر اس نے غلطی کی تھی کہ وہاں پہنچنے پر رکنے کے بجائے اس نے آگے چند سطریں مزید پڑھیں' بظاہر یہ ایک معمولی سی غلطی تھی' لیکن فی الحقیقت اور بالخصوص حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک یہ ایک ناقابلِ برداشت خطا تھی' اسے اتنا احساس نہ تھا کہ جب علم دین اتنی گراں مایہ چیز ہے تو خالی ان دو الفاظ' کتاب العلم کی شرح میں کم از کم ایک گھنٹہ چاہئے تھا' تو وہ ان دو بنیادی الفاظ سے گذر کر آگے کیوں پڑھتا ہے؟ اس کے بعد سے مولانا مرحوم ہمیشہ اس بات پر بہت زور دیتے رہے کہ علم کی قدر دانی ہر عالمِ دین کے لئے ایک نہایت اہم صفت ہے' بلکہ فرماتے تھے کہ: اخلاص وتقویٰ کے بعد اسی کا نمبر آتا ہے۔ مولانا بنوری علیہ الرحمۃ کے علمی کمالات بے شمار تھے۔ دیگر علوم کے علاوہ عربی نظم ونثر پر ان کو کامل دسترس اور عبور حاصل تھا۔ بلکہ پاکستان میں عربی علم وادب و بلاغت ولغت ومحاورات کے جو چند مخصوص ماہرین ہیں' ان کے تاج اور لسان خود مولانا مرحوم تھے اور علمِ حدیث میں جس افق تک کبار محدثین کی پرواز تھی' بلا ریب حضرت مولانا اس افق تک ہو آنے والوں میں سے ایک تھے۔

لوذعیٌ لہ فواد ذکی
مالہ فی ذکائہ من ضریب

بلکہ یہ کہنا صحیح ہے کہ انہوں نے علم دین کے لئے اپنی ساری زندگی وقف کردی تھی' پھر اس حیات برائے علم، جو باعمل بھی تھی کا نتیجہ یہ تھا کہ المدرسہ کا حسین خواب عالم مثال سے آکر اس بے مثال عالم دین کی مبارک زندگی میں شرمندۂ تعبیر ہوا' مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن بلاشبہ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا صدقہ جاریہ ہے۔

هذه الناحية المغمورة ببركات نعمة المكنونة بافضاله وفضله

بیان کرنے کی کوئی ضرورت ہی نہیں کہ مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی کیا خصوصیات ہیں؟ کیا خدمات، کیا حسنات اور کیا بینات۔

تلک آثار ناتدل علینا
فانظروا بعدنا الی الآثار

علم دین کی محبت اور اس کی اشاعت ہی حضرت مولانا قدس سرہ کی زندگی کا محور رہی اور البخاری اور المدرسہ اس کی عملی صورتیں تھیں' جن کی شاخیں حضرت مولانا مرحوم کے شب وروز میں کچھ اس طرح پھیل گئی تھیں کہ ان کو کسی معمول سے الگ کرنا انتہائی مشکل امر ہے' گویا حضرت مولانا نور اللہ مرقدہ علم وعمل کی ایک سچی اور جیتی جاگتی تصویر تھے۔ قدس الله روحه، وأوصل الينا بركاته وفتوحه

زمانہ میں اس کے عملی مراحل بھی طے فرمائے، لیکن ظاہری وضع کبھی ایسی نہیں بنائی جس سے آپ کا شیخ طریقت ہونا ظاہر ہوتا ہو، اور چونکہ ایک بلند پایہ محدث تھے اور اتباع سنت کا دل و دماغ پر غلبہ تھا، لہٰذا ان بدعات سے ہمیشہ مجتنب رہے جو متصوفین کے ہاں عام طور پر پائی جاتی ہیں اور جنہوں نے حقیقی تصوف کو شدید نقصان پہنچایا ہے، جو احسان کے ہم معنی تھا۔ بہرحال مقصود یہ عرض کرنا ہے کہ مولانا روحانیت کی اس وادی سے بھی جس کا نام تصوف ہے، علمی طور پر خوب واقف وشناسا تھے، اور عملاً اس کی سیر کر چکے تھے۔

حضرت بنوری نوراللہ تعالیٰ مرقدہ کی زندگی کا جمالیاتی پہلو بھی نہایت روشن، درخشاں اور دلکش پہلو تھا، آپ کی ہر ہر ادا اور ہر ہر نقل وحرکت میں حسن و جمال کی چمک اور نظافت ونفاست کی جھلک تھی، گویا آپ اس صفت الٰہی کا ایک نمایاں مظہر تھے، جس کا حدیث نبوی ''ان اللہ جمیل یحب الجمال'' میں ذکر ہے۔

اللہ تعالیٰ نے مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی ذات کو جہاں ظاہری و باطنی وافر حسن و جمال سے آراستہ و مزین فرمایا تھا، وہاں انہیں حسن و جمال کا پاکیزہ اور اعلیٰ ذوق اور قوی احساس بھی مرحمت فرمایا تھا، چنانچہ اس کا اظہار وانکشاف آپ کی صورت وشکل، وضع قطع، رفتار وگفتار، نشست و برخاست، نیز آپ کے لباس و پوشاک، خورد ونوش، میل ملاپ، لین دین، تعلیم وتعلم اور نظم وضبط وغیرہ ہر ہر چیز سے ہوتا تھا، لہٰذا آپ کے اندر ایک شان محبوبیت تھی، جو سلیم الفطرت انسان آپ سے ملتا، آپ کی مجلس میں بیٹھتا، گفتگو سنتا اور کچھ کھاتا پیتا، ضرور فریفتہ اور گرویدہ ہوجاتا، اور آپ کی نورانی شخصیت کا اس کے دل و دماغ پر ضرور اثر پڑتا، ناممکن تھا کہ کوئی اخلاص کے ساتھ آپ سے ملے اور پھر آپ کے حسنِ اخلاق سے متاثر نہ ہو، بلکہ بعض دفعہ صرف آپ کو دیکھنے ہی سے دل و دماغ پر نہایت خوشگوار اثر مرتب ہوتا، اور آدمی مرعوب ہوجاتا تھا۔

مجھے یاد ہے کہ ایک مرتبہ حضرت مولانا قدس اللہ تعالیٰ سرہ العزیز ہمارے ہاں مجلس علمی میں تشریف لائے، اس وقت لائبریری میں جو لوگ مطالعہ کررہے تھے، ان میں سے ایک صاحب ڈاکٹر الطاف جاوید بھی تھے، جو غیر معمولی علم و ذہانت کے ساتھ اس وقت اشتراکی ذہن رکھتے تھے، بعد میں نہایت متشرع صوفی بن گئے، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ تھوڑی دیر ٹھہرنے کے بعد اندر تشریف لے گئے، ڈاکٹر موصوف نے مجھ سے پوچھا کہ: یہ حضرت کون تھے؟ میں نے بتلایا، تو کہنے لگے کہ: جب دروازہ سے داخل ہورہے تھے تو مجھے ایسا محسوس ہوا کہ ان کے ساتھ نورانی صورتوں کی ایک جماعت ہے، لہٰذا میرا دل انہیں دیکھ کر بہت متاثر، بلکہ مرعوب ہے۔

حسن و جمال سے حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا ایسا طبعی لگاؤ تھا کہ جس چیز میں حسن و جمال دیکھتے اس سے ضرور متاثر اور خوش ہوتے اور اسے ضرور خراجِ تحسین پیش کرتے، عام ہے کہ وہ چیز قدرتی مناظر سے بھی ہوتی، جیسے کوئی حسین وادی، پہاڑ، جھیل، دریا، آبشار وغیرہ یا وہ کسی خوبصورت پتھر، پھول، پھل، پرندے اور

چرندے کی شکل میں ہوتی، کسی مصنوعی حوض، باغ، چھت، سڑک اور عمارت کی شکل میں ہوتی یا قالین، فرنیچر، برتن، کپڑے اور گھڑی وقلم وغیرہ کی شکل میں ہوتی، کھانے پینے، سونگھنے کی چیز ہوتی یا پہننے، پوشنے اور لکھنے پڑھنے کی چیز ہوتی، کوئی اچھی گفتگو اور تقریر ہوتی یا عمدہ کتابت اور تحریر ہوتی، کوئی نثری عبارت ہوتی یا شعری نظم ہوتی، کوئی علمی بحث وتحقیق ہوتی یا فکری کدوکاوش ہوتی، شاعرانہ تخیل آرائی ہوتی یا عالمانہ نکتہ آفرینی ہوتی، کوئی اچھی عادت وخصلت ہوتی یا عمدہ ذہانت وذکاوت ہوتی، معصوم بچوں کی ادائیں ہوتیں یا بزرگوں کی کریمانہ شفقتیں، غرضیکہ جس شے میں بھی حسن وجمال، تناسب وتوازن، نفاست ولطافت دیکھتے متاثر ہوکر داد وتحسین دیتے اور مسرت کا اظہار کرتے۔

اسی طرح جب کسی چیز میں بے ڈھنگاپن، بدنظمی، بے ترتیبی اور بگاڑ دیکھتے تو اس سے آپ کو ذہنی کوفت ہوتی اور سخت اذیت پہنچتی۔ پھر جب تک اس پر تنقید کرکے بھڑاس نہ نکالتے، چین نہ ہوتا۔ بڑے آغا جی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ یہ دوسرے حضرت مرزا مظہر جانِ جاناں ہیں جو لطافتِ طبع، نزاکتِ مزاج اور ذوقِ جمال میں ممتاز اور منفرد تھے۔

جب حسنِ اتفاق سے قریبی اور بے تکلف دوست جمع ہوجاتے اور چائے کا خاص اہتمام ہوتا تو عمدہ ظروف اور بہترین پتی، خالص دودھ اور نفیس بسکٹ وغیرہ سے تواضع کی جاتی، خاص طریقہ سے دسترخوان بچھایا جاتا، اس پر نہایت قرینے سے برتن چنے جاتے، پیالیوں میں شکر اور پھر چائے بڑی خوبصورتی کے ساتھ ڈالی جاتی اور پھر چمچہ ہلانے میں خاص نزاکت کا لحاظ رکھا جاتا، کئی بار ایسا ہوا کہ میں نے بڑی احتیاط کے ساتھ چمچہ ہلانے کی کوشش کی لیکن اس کے باوجود گرفت اور تحمیق ہوگئی اور سب کے سامنے پیاری سی ڈانٹ پڑی اور ہنسی خوشی کا سامان فراہم ہوگیا۔

ہمارے حضرت بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہ گو درویش صفت بادشاہ نہ تھے لیکن بادشاہ صفت درویش ضرور تھے، مانا کہ انہیں تاج وتخت نصیب نہیں ہوا لیکن ان کے اس دل ودماغ سے کون انکار کرسکتا ہے جو تاج وتخت کے لئے باعث فخر وناز ہوتا ہے اور پھر وہ اقلیم علم کے تو ضرور بادشاہ تھے، ان کا علمی جاہ وجلال کسی طرح اس جاہ وجلال سے کم نہ تھا جو سیاسی بادشاہوں کو حاصل ہوتا ہے۔

ڈاکٹر غلام محمد

دی شیخ با چراغ ہمی گشت گردِ شہر
کز دیو ودد ملولم و انسانم آرزوست

پیر رومی نے آج سے سات سو برس پہلے اس حسرت بھری آرزو کا اظہار کیا تھا' حالانکہ اس وقت پھر بھی جنسِ انسانی ایسی نایاب نہ ہوگی' مگر آج کے دور میں تو یہ محض خوش بختی کی بات ہے کہ کسی متلاشی کو کہیں کوئی ''انسان'' مل جائے' وہ انسان جو لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم کا مصداق' قالب وقلب دونوں اعتبار سے ہو' جو کھلی نظر میں تخلیق ربانی کا شاہکار دکھائی دے جائے' اور محبوبیت کا پیکر ہو...... وہ نہ دیو ہو نہ فرشتہ' بلکہ ہو''انسان''۔ ہر مخلوق سے والا شان۔

مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی شخصیت کی ہلکی سی عکاسی اسی زاویہ سے ایک ایسے مصور کے ذریعہ ہوگی جس کا تعلق اس ہستی سے نہ نرے اعتقاد کا تھا' نہ شاگردانہ اعتراف کا' بلکہ وہ اس کی زندگی کی ''زیباروی'' کا دلدادہ تھا' اس کی انسانی عظمت کا قدر شناس تھا۔

مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے اس مہجور کا قریبی رابطہ غالباً ۱۹۵۴ء سے قائم ہوا۔ گو تعارف کا شرف اس سے تین سال قبل سے حاصل تھا۔ جب قریب سے دیکھا تو دل نے کہا کہ یہ ایک عالم' ''عبقری، سریع الذہن، قوی الحافظہ اور پیکرِ عمل'' ہی نہیں، بلکہ وہ ہیں جس کی تلاش تھی۔ ایک اچھے انسان، اقدار انسانی کو علم لفظی سے زیادہ اہمیت دینے والے، دوست دار و دوست نواز! دل شناس و دلدار! پھر جتنا جتنا تعلق بڑھتا گیا وہ ایک پیکر محبوبی نظر آئے۔ اظہار میں بھی اور سکوت میں بھی! بگڑنے میں بھی اور سنورنے میں بھی۔ غیض وغضب میں بھی، شفقت و ترحم میں بھی، عروج میں بھی، نزول میں بھی۔

سیرت یوسفی کے جمال معنوی کا سب سے پرکشش پہلو' وما ابری نفسی ان النفس لامارة

بالسوء'' والا وصف تھا۔ راقم الحروف نے دو چار سے زیادہ ایسی ہستیاں نہیں دیکھیں جن میں محاسبہ نفس کا وہ ہمہ وقتی اہتمام پایا جاتا تھا جو مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ میں نظر آیا۔

''معارف السنن'' مولانا کا کتنا عظیم اور قابل فخر کارنامہ ہے اور اس کی وجہ سے حنفی مسلک کو کس قدر تقویت پہنچ گئی ہے' اس کے باوجود دیکھئے کہ خود مولفِ علام کی محاسبہ نگاہ جب اس پر پڑتی ہے تو فخر یا شکر کی جگہ ندامت ہی ندامت چھا جاتی ہے۔

ایک روز میں مولانا کی خدمت میں حاضر ہوا' دیوان خانہ کھلا تھا' مولانا تشریف فرما تھے' سامنے معارف السنن کی ایک جلد رکھی تھی' میں جھپٹ کر مولانا سے مصافحہ کیا اور ان کے قریب بیٹھ گیا' تاکہ انہیں اٹھنے کی زحمت نہ ہو' مولانا اس وقت ''محاسبہ نفس'' میں غرق تھے' فرمانے لگے: اگر اللہ تعالیٰ حشر کے دن مجھ سے یہ پوچھے کہ کیا اس وقت ملت اسلامیہ کی اسی خدمت کی ضرورت تھی؟ کیا ایسے وقت جبکہ ایمان کے لالے پڑے ہوئے تھے، وقت کو انہی فقہی جزئیات میں صرف کرنا چاہئے تھا۔ تو میں اس کا کیا جواب دے سکوں گا؟ یہ فرمایا اور آبدیدہ ہو گئے' پھر سنبھلے اور فرمایا کہ: ہمارے استاذ حضرت علامہ کشمیری پر بھی عمر کے آخری دو سال میں یہ احساس شدید ہو گیا تھا اور رویا کرتے تھے کہ ملت اسلامیہ کی وقتی ضرورت کا کچھ کام ہم سے نہ ہو سکا' انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام نے کہاں مدارس کھولے تھے اور قیل و قال میں وقت صرف فرمایا تھا' یہ فرما کر پھر رونے لگے اور دعا فرماتے رہے کہ اللہ تعالیٰ رحم فرمائے۔ ان کی یہ تڑپ بارگاہِ شکوریت میں قبول ہوئی اور ایک درس و تدریس کے مسند نشین سے اللہ پاک نے ''ختم نبوت'' کی کامیاب جدو جہد کا کام لیا اور بالآخر قوانین اسلامی کی کونسل کی عملی خدمت ہی کے سلسلے میں مسافرانہ موت عطا فرما کر انہیں شہادت بخشی۔ ایک اور مرتبہ کی حاضری میں جب کہ مولانا کو گٹھیا کی وجہ سے بیٹھ کر اٹھنے میں سخت تکلیف ہوتی تھی' مجھ کو قریب آتا دیکھ کر اٹھنے کی سعی فرمانے لگے' میں تیزی سے آگے بڑھا اور یہ عرض بھی کرتا رہا کہ زحمت نہ فرمائیں' مگر وہ کھڑے ہو ہی گئے اور پھر بیٹھنے کے بعد فرمایا کہ'' کبر نہ پیدا ہو جائے۔''

اور دیکھئے! حضرت مولانا عبدالباری صاحب ندوی رحمۃ اللہ علیہ، حکیم ایمانی اور شیخ طریقت! کراچی تشریف لائے ہوئے تھے' مولانا نے انہیں ناشتہ پر مدعو فرمایا' راقم الحروف بھی دستر خوان پر موجود تھا' ناشتہ ہو چکا' بات مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی نکلی' مولانا کا حافظہ اعداد و شمار میں بھی بے نظیر تھا' مدرسہ کی عمارت کی لاگت، روزانہ کا خرچ اور سالانہ موازنے کی مدات اور متعلقہ رقوم کی مقدار مولانا نے فر فر سنا ڈالی اور یہ بھی فرمایا کہ: یہ شاہ خرچی خاموشی سے پوری ہو جاتی ہے' نہ یہاں کوئی اپیل نہ سفیر! حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے یہ ساری روداد خاموشی سے سن لی اور پھر فرمایا کہ: ''مولانا مجھے عمارتوں اور موازنوں سے کوئی دلچسپی نہیں' مجھے تو آپ صرف یہ بتلایئے کہ کام

کے کچھ آدمی بھی پیدا ہو سکے؟" پھر فرمایا: "میں تو یہ دیکھتا ہوں کہ اچھے اچھے علماء کی نظر بھی اسباب وعلل پر لگی ہوئی ہے، توحید میں رسوخ اور توکل واستغنیٰ عنقا ہو گیا ہے۔" بس اتنا سننا تھا کہ مولانا پر ایسا سخت گریہ طاری ہو گیا کہ سسکیاں بندھ گئیں۔ واپسی پر حضرت شیخ نے مجھ سے فرمایا کہ: "ماشاء اللہ مولانا بڑے رقیق القلب ہیں اور نفس پر نگاہ خوب رہتی ہے۔" غرض مولانا کے محاسبۂ نفس کے واقعات اگر گنائے جائیں تو دفتر چاہئے۔ "وہ ہوش در دم" والی صوفیانہ اصطلاح کی حقیقت تک پہنچے ہوئے تھے۔

کسی انسان کی سیرت کا ایک جمالیاتی پہلو جو آج بھی کمیاب ہے، یہ ہے کہ زبان و دل کی پوری پوری رفاقت اس میں موجود ہو، یہ ادائے حسن مولانا بنوری میں بالکل نمایاں تھی، وہ ایک اور یکساں تھے، ان کے قلب اور ان کی زبان میں گہری یگانگت اور دائمی رفاقت تھی، اس لئے وہ خلوت و جلوت میں کبھی مختلف نظر نہیں آتے، مد و جزر ان کی طبیعت میں ضرور تھا، مگر یہ بھی نج اور باہر کے فرق کو مٹائے ہوئے تھے اور رسمی مصلحت اندیشی سے بھی ناآشنا تھے، ان کی رائے جس کسی سے متعلق جو کچھ تھی، دل میں بھی وہی تھی اور زبان پر بھی وہی، پیچھے بھی وہی تھی اور سامنے بھی وہی، اس کی وجہ سے بعض معاصرین سے ان کی انتہائی کشیدگی پیدا ہو سکتی تھی، مگر نہیں ہوئی، اس لئے کہ ان کے اختلاف میں بغض و عناد کا زہر شامل نہ تھا، بلکہ وہ محض ایک حسن برہم کی سادگی کا کرشمہ تھا، اس لئے اس میں ایک جاذبیت تھی...... وہ کس لطف سے کسی کے سامنے بعض مرتبہ خود اس کے مقتداء اور مرکز اعتقاد پر ہی تنقید کر جاتے تھے اور پوری قوت سے اس کا اظہار فرماتے تھے، مگر سننے والا نہ ان کی اس تنقید سے مکدر ہوتا تھا، نہ اپنے مقتدا سے بدظن، بلکہ مولانا کی صاف دلی کی اس ادا سے اس کے دل میں محبت کا نیا ذائقہ محسوس ہوتا تھا، انسان جب تک معاشرتی زندگی میں جکڑا ہوا ہو، اتفاق و اختلاف سے اسے مفر تو نہیں، مگر اختلاف جب عصبیت اور عناد کی جڑ سے پھوٹتا ہے تو معاشرتی زندگی تلخ ہو جاتی ہے، ورنہ اہلِ اخلاص و محبت کا اختلاف تو معاشرتی دسترخوان کی ایک خوش ذائقہ چٹنی ہے، جس کو اہل ذوق سمجھ سکتے ہیں۔

مولانا کی وسعتِ علمی سب کو معلوم ہے، مگر کم لوگوں نے یہ دیکھا ہوگا، ان میں حریت فکر بھی موجود تھی، جو کبھی کبھار تیز ہوا کے جھونکے سے یکا یک بھڑک اٹھنے والے شعلہ کی طرح ابھر آئی، مگر پھر پابندیٔ مسلک و مشرب کے خیال سے اپنی سطح پر بیٹھ جاتی تھی، اگر یہ بات نہ ہوتی تو مولانا کی تحریروں میں حضرت مولانا مناظر احسن گیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا سا مجتہدانہ اور مدح وقدح سے بے نیاز اندازِ فکر نظر آ جاتا اور بعض قیمتی علمی اضافے مسائل حاضرہ کے سلسلہ میں سامنے آ جاتے، اس کا ایک موقع اب ان کے اسلامی مشاورتی کونسل میں شمولیت کی وجہ سے پیدا ہو گیا تھا اور مولانا کی جودت کا جوہر کھل کر نگاہِ عام کے سامنے آ جاتا، مگر آہ کہ مشیتِ حق کا فیصلہ خود ان کے حق میں سکوت کا صادر ہو گیا۔

مولانا شہرت وعظمت کے جس بلند رتبہ پر پہنچ چکے تھے، اس نقطہ عروج پر پہنچ کر ایک ''غیر انسان'' اپنی رائے سے ایک انچ ہٹنا گوارا نہیں کرتا، مگر مولانا کی حقیقی عظمت یہی تھی کہ فی اعین الناس کبیراً (لوگوں کی نگاہ میں بڑے) ہو کر بھی ہمیشہ ''فی عینی صغیراً ''[1] (اپنی نگاہ میں چھوٹے) ہی رہے، انہیں اپنی رائے سے رجوع کرنے اور اپنے مخالف سے، وجہ مخالفت کے ہٹ جانے پر، بلا تامل مل لینے میں ذرہ برابر تامل نہ ہوتا، یہ ان کی بے نفسی اور صاف دلی کی کھلی علامت تھی، اس کا مشاہدہ راقم الحروف کو اپنی یک سالہ ماہنامہ ''بینات'' سے وابستگی کے دوران خوب ہوتا رہا، ایک مرتبہ مسئلہ مشین کے ذریعہ جانوروں کے ذبیحہ کے جائز و ناجائز ہونے کا درپیش تھا، اس مسئلہ کو مولانا سعید احمد اکبر آبادی مدیر برھان (دہلی) نے اٹھایا تھا، اور اس کے جواز پر دلائل قائم کئے تھے، پاکستان میں بعض جلیل القدر اہل افتاء کا رجحان (فیصلہ نہیں) اس کی تائید میں موصول ہوا تھا، مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے جب یہ سب چیزیں آئیں تو وہ بھی غیر تحریری طور پر اس کے جواز کے مؤید ہو گئے، مگر ایسے میں مولانا مفتی محمود صاحب نے اس کے خلاف یعنی مشین کے ذبیحہ کے عدم جواز میں ایک مدلل تحریر مولانا کی خدمت میں بھیج دی، جب مولانا نے یہ دلائل پڑھ لئے تو فوراً فرمادیا کہ مفتی صاحب کے دلائل قوی ہیں، مشین کا ذبیحہ درست نہیں۔

اس سے بڑھ کر ایک اور واقعہ سنئے: راقم الحروف کی ادارت بینات کے زمانہ میں ڈاکٹر فضل الرحمن صدر اسلامک ریسرچ انسٹیٹیوٹ کی طرف سے سود کے جواز پر بعض تحریریں شائع ہوئیں، ''بینات'' نے ڈاکٹر صاحب کا تعاقب اس علمی قوت سے کیا کہ وہ مضطرب ہو کر مولانا بنوری سے تنہائی میں ملاقات کے طالب ہوئے۔ ملاقات کا وقت متعین ہو گیا، ڈاکٹر فضل الرحمن نے کہلوایا کہ ان کے ساتھ صرف ان کے ماہنامہ ''فکر و نظر'' کے مدیر فاطمی صاحب ہوں گے۔ مولانا نے مجھ سے فرمایا کہ: پھر آپ بھی بحیثیت مدیر ''بینات'' گفتگو میں شامل رہیں، چنانچہ مولانا کی قیام گاہ پر ہم چاروں کے درمیان گفتگو ہوئی، مولانا نے نہایت مومنانہ صفائی اور قوت سے اپنا اختلاف پیش کیا، ڈاکٹر نے بڑی چابکدستی سے پہلے تو تاویلات کیں کہ اصل مضامین انگریزی میں تھے، مترجم نے بات کچھ سے کچھ کر دی، مگر جب احقر نے انگریزی الفاظ پر بھی گرفت کی اور مولانا پر ڈاکٹر صاحب کی فریب دہی واضح ہوئی تو پھر مولانا نے موعظت اور سختی دونوں پہلوؤں سے ڈاکٹر صاحب کا تعاقب کیا اور وہ یہ وعدہ کرنے پر مجبور ہو گئے کہ اپنے ان خیالات سے رجوع کریں گے، اس وعدہ پر مولانا کا دل صاف تھا اور مولانا نے فرمایا کہ: اگر آپ نے یہ کیا تو ہمارا بے غرضانہ علمی تعاون آپ کے ادارے کے ساتھ رہے گا۔

---

(۱) حضور اکرم ﷺ کی دعا ہے کہ: ''اللھم اجعلنی فی عینی صغیراً وفی اعین الناس کبیراً'' (ترجمہ) اے اللہ مجھے اپنی نگاہ میں چھوٹا اور لوگوں کی نگاہ میں بڑا بنائے رکھ۔

ڈاکٹر صاحب نے ہم دونوں کو اپنے ادارہ میں آنے کی دعوت دی، مولانا پوری صاف دلی اور بشاشت سے تشریف لے گئے اور ارکان ادارہ کو سارا واقعہ سنایا اور ڈاکٹر صاحب کے رجوع کر لینے پر کامل تعاون کا اعلان فرمایا، اس وقت مولانا ایسے مسرور تھے کہ ایک نادان دینی بھائی، جو ان سے بچھڑ گیا، پھر آملا ہے، مگر افسوس! کہ اس پروردۂ مشیگن یونیورسٹی نے مولانا کے اخلاص کی کوئی قدر نہ کی اور آخر وقت تک رجوع شائع نہ کر سکا، یہ اس کا کردار تھا، مگر ہمارے ممدوح کی رفعتِ انسانی اس واقعہ میں کس قدر عیاں تھی۔

مولانا نے کبھی کوئی کام محض عقل و رائے کے سہارے نہیں انجام دیا، اور جب تک رائے کو استخارہ کی تائید حاصل ہو نہیں گئی، اس وقت تک عملی قدم ہرگز نہیں اٹھایا، خود فرماتے تھے کہ: ۱۹۵۰ء جب وہ سعودی عرب میں تھے، خیال یہی تھا کہ حرمین کے قیام کو مستقل ہجرت کی صورت دے دی جائے، مگر اس سے پہلے کہ اس کی نیت کرتے، مولانا نے استخارہ خود بھی کیا اور بعض بزرگوں سے بھی کروایا، جن میں اہم ترین حضرت مولانا عبدالغفور العباسی مہاجر مدنی تھے، سب کا استخارہ یہی نکلا کہ ہجرت کی بجائے واپسی اور کراچی میں قیام..... چنانچہ ایک سال قیام کے بعد کراچی تشریف لائے اور جس بے سروسامانی میں مدرسہ کی بنیاد اپنے رفیق خاص مولانا لطف اللہ کو ساتھ لے کر جامع مسجد نیوٹاؤن میں رکھی، وہ ایک کامل اہلِ توکل ہی کی عزیمت کا کرشمہ تھا اور پھر تائیدِ حق ایسی شامل ہوگئی کہ آناً فاناً وہ ملک کا ایک شاندار دینی مدرسہ بن گیا اور غالباً معیارِ تعلیمی اور طرزِ تربیتی کے اعتبار سے سب سے فائق تر ہے، اور مولانا کی زندہ کرامت کی صورت میں انشاء اللہ تا ابد باقی رہے گا۔

اسی طرح جب ''تحریک ختم نبوت'' کے لئے عملی اقدام کا تقاضہ درپیش تھا تو سات سات مرتبہ مولانا نے استخارہ کیا اور گڑگڑا کر راہ صواب کی دعائیں مانگیں اور جب تائیدِ ربانی کا اشارہ پایا تو پھر بھٹو حکومت جیسی سفاک ظالم ہیئت حاکمیہ سے بے خوف ہو کر اور عوام کی تائید و عدم تائید کے خیال سے بالاتر رہتے ہوئے سربکف میدان میں اتر آئے اور اس قوت و پامردی سے اور اس شبانہ روز بارگاہِ الٰہی میں دعا والحاح کے ساتھ یہ تحریک چلائی کہ چندروز میں حکومت کو مجبور ہو کر ختم نبوت کے منکر کو کافر اور قادیانی فرقہ کو قانونی طور پر خارج از اسلام قرار دینا پڑا، اس اقدام میں مولانا کی سیرت کا رنگ، ناپاک اہلِ سیاست کا سا نہیں تھا، بلکہ قرونِ اولیٰ کے پاک نفس مجاہدینِ اسلام کا مقدس کردار پیش کر رہا تھا:

سیاست تہمتے بر عشق پاکت
ز آئینِ خرد بیگانہ بودی

اس سلسلہ کی ایک بات اور یاد آئی، ایوب خان کے دورِ حکومت میں جب ''عائلی قوانین'' بنائے گئے تو بلاشبہ سب ہی علمائے اسلام نے اس کی مخالفت کی، مگر جس شدت سے مولانا نے اس کے خلاف تقریریں کیں،

اور حکومت کو جھنجھوڑا وہ انہی کا حصہ تھا' مگر کوئی طاقت مولانا کا بال بیکا نہ کر سکی' وجہ کیا تھی؟ وہ نصرتِ خداوندی تھی اور نصرت الٰہی کیوں شامل رہی؟ اس لئے کہ ہر تقریر سے پہلے مولانا نے اپنے رب سے اس فتنہ کے استیصال کے لئے بہت رو رو کر دعائیں مانگیں' اپنی جان کو اس کی خاطر قربان کرنے کی نیت فرمائی اور جب گھر سے ممبر کی طرف آئے تو اس عزم سے آئے کہ اب گھر لوٹنا نہیں ہے! یہ کوئی مبالغہ آرائی نہیں ہے' بلکہ مولانا کی زبان سے سنی ہوئی سچی بات ہے۔

اخلاص! انسانی کردار کا اعلیٰ ترین جوہر ہے' مولانا اس میں فرد تھے' اوپر کے واقعات سے اس کا اندازہ ہوا ہوگا' ایک اور واقعہ سنئے۔ کوئی بارہ، چودہ برس قبل کا! سنا سنایا نہیں! چشم دید۔

جہانگیری مسجد (کراچی) کے منتظمین نے مولانا سے تقریر کا وعدہ لیا' جس رات کو تقریر تھی' اتفاق سے بعد مغرب' میں مولانا کی خدمت میں حاضر ہوا' فرمانے لگے کہ: جہانگیری مسجد میں میری تقریر ہے' عشاء کی نماز کے فوراً بعد ہوگی اور کچھ زیادہ لمبی تقریر نہیں کرنا ہے' آپ بھی ساتھ چلیں' میں نے عرض کیا کہ: جو لمحات آپ کے ساتھ گذر جائیں وہی تو کام کے لمحات ہوں گے' چنانچہ ہم دونوں مسجد پہنچ گئے' عشاء کی نماز میں روزانہ کے معمول کے مطابق کوئی ڈھائی تین صفیں ہوں گی اور ختم نماز پر تو صرف چند آدمی رہ گئے تھے۔ ''چند'' محاورہ ادب میں یعنی بارہ کے اندر اندر' کچھ عقدہ نہ کھل سکا کہ ماجرا کیا ہے؟ مولانا نے چپکے سے مجھ سے فرمایا: آٹھ دس آدمیوں میں کیا تقریر ہوگی؟ میں نے اس بے تکلفی کی بناء پر' جس پر خود مولانا کی شفقت نے کر رکھا تھا' عرض کیا کہ: ''جو کچھ ہے اللہ کی خاطر ہے' لوگ کم رہیں خواہ زیادہ' مختصر ہی سہی' مگر تقریر ضرور ہوگی۔'' بس یہ بے ساختہ جملہ اس صاحب اخلاص عالمِ ربانی کے دل پر ایسا اثر کر گیا کہ پھر تقریر ہوئی اور کوئی گھنٹہ بھر ہوئی' اور اس قدر پُر تاثیر اور جذبِ الٰہی کا اثر لئے ہوئے کہ صاف یوں محسوس ہوتا تھا کہ اب مولانا کی نگاہ میں کوئی غیر ہے ہی نہیں' وہ بس اللہ کی خاطر کہے جارہے ہیں' آگے یہ اللہ کا کام ہے کہ وہ ان کی آواز کو انس وجن تک پہنچادے۔

یہ تھے مولانا کی معنوی سیرت کے چند جلوے۔ اب ظاہری پہلو پر بھی ایک نگاہ ڈال لیجئے۔

مولانا نہ صرف خود جمیل وشکیل تھے، بلکہ جمالیاتی ذوق ان کی سرشت کا خمیر تھا اور شعریت ان کے مزاج کی چاشنی! فطری مناظر دیکھ کر ان کی طبیعت جھوم جاتی تھی۔ بہادر آباد (کراچی) کی پہاڑی پر آج جو ایک شاندار مسجد ہے' اس وقت صرف ابھی اس کا چبوترا ہی بنا تھا' شب برات یا ایسا ہی کوئی موقع آ گیا' اہلِ محلہ نے میری وساطت سے مولانا کی تقریر وہاں رکھوائی' جب مقررہ شب کو ہم وہاں پہنچے ہیں تو پہاڑی پر چڑھ کر کراچی گویا ہماری ہتھیلی میں تھی' کھلے چبوترے پر چاند کی ضیاباری اور نرم وخنک ہوا کا تموج عجب لطف دے رہا تھا' مولانا کی فطرت پسند طبیعت وجد میں آ گئی' تخت پر رونق افروز ہوئے' کوئی ڈیڑھ گھنٹہ تک سامعہ نواز رہے۔ بیان میں

عالمانہ ثقل کی بجائے ادیبانہ لطافت اور شاعرانہ نزاکت رحمت الٰہی کا مژدہ پر مژدہ! خود بھی جھوم رہے تھے اور سامعین بھی مست وسرشار' جگر کا یہ شعر ایک عالم وزاہد پر پوری طرح چسپاں ہو رہا تھا:

شباب رنگین ، بہار رنگین ، وہ سر سے پا تک تمام رنگین
تمام رنگین بنے ہوئے ہیں تمام رنگین بنا رہے ہیں

کھانے پینے میں بھی مولانا کا ذوق نہایت نفیس اور معیاری تھا' وہ کسی پکوان کی جب داد دیتے تو صرف سبحان اللہ یا واہ واہ نہیں ہوتی تھی' بلکہ اپنی ذوق شناسی کا ثبوت اس طرح دیتے کہ اس کے ذائقہ میں مصالحوں کے توازن اور ذائقہ کی اصل عمدگی کی طرف بھی ضرور اشارہ فرما جاتے تھے' جگر مراد آبادی نے اپنے مجموعہ کلام ''شعلہ طور'' کا انتساب بہادر یار جنگ مرحوم کے نام سے کیا ہے' اور وجہ یہ ظاہر کی ہے کہ ان سے زیادہ ''صحیح'' شعر کی داد دینے والا' انہوں نے کسی اور کو نہیں پایا' مولانا سے متعلق میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ: دسترخوان کی صحیح داد دینے والا میں نے ان سے بہتر کوئی نہیں دیکھا' اس مہجور نے مولانا کے دسترخوان پر بار بار ان کے ذوقِ طعام کا لطف اٹھایا اور اپنے دسترخوان پر ان سے داد حاصل کی تھی' چائے تو بلاشبہ جیسی وہ اپنے دستِ خاص سے بنا کر پلاتے تھے، کم پینے میں آئی ۔ مولانا اس کا اصول بھی بیان کرتے تھے کہ پیالی میں پہلے شکر ڈالی جائے ، پھر چائے اور پھر دودھ اور دودھ جب ڈالا جائے تو پہلے بالائی اس کے اندر گھول لی جائے ، ورنہ چائے کا لطف جاتا رہتا ہے ۔ ایک مرتبہ غریب خانہ پر ازخود تشریف لے آئے' چائے پیش کی گئی' ایک چسکی لی اور فرمایا ''خوب بنی ہے'' اگر دو منٹ اور زیادہ دم دی جاتی تو تلخی پیدا ہو جاتی ۔ دم دینا ہر ایک کو نہیں آتا ۔

مولانا کھانے پینے کے برتن بھی نہایت عمدہ رکھتے تھے' اور برتنے کی چیزوں میں جدید ترین چیزیں ان کے ہاں نظر آتی تھیں' اس معاملے میں ان کا حال' **قل من حرم زینة اللّٰه التی اخرج لعبادہ والطیبت من الرزق** کی حقیقت کا بے غبار آئینہ تھا۔

لباس میں بھی وہ صاحب ذوق انسان تھے' صاف ستھرا اجلا لانبا کرتا اور ٹخنوں سے اونچی شلوار اور اس پر رنگین عبا، کبھی سیاہ اور کبھی ہلکے سنہری رنگ کی' جوان کے گورے گورے، میانہ قامت اور وجیہ شکل وصورت پر خوب کھلتی تھی' سر پر کوئی ڈیڑھ پونے دو گز کا رومال، کبھی سفید اور اکثر ہلکی چوکڑی والا ہوتا تھا' جو بڑی خوبی سے باندھا جاتا تھا اور اس رومال کے اندر سبز رنگ کی ٹوپی عمامہ سے قدرے ابھری ہوئی بہت زیب دیتی تھی' ان کے مریدوں کو تصورِ شیخ قائم کرنے کے اہتمام کی کوئی حاجت نہ تھی' خود بخود نگاہوں میں اتر آئے اور ذہن پر مرتسم ہو جاتے تھے' ان کا جمالیاتی ذوق انہیں دوسروں کے لباس پر بھی جمالیاتی نگاہ ڈالنے پر مجبور کرتا تھا' جہاں لباس کی موزونیت نظر آتی، ان کی زبان سے بے ساختہ تعریف نکل جاتی تھی۔ ایک مرتبہ ایک صاحب کے سر پر جناح

کیپ بہت کھپ رہی تھی' مولانا نے فوراً داد دی۔ ایک عید پر راقم الحروف سیاہ حجازی عبا پہنے حاضر خدمت ہوا' مولانا کی نگاہ عبا پر گئی' فرمایا: یہ اونٹ کے بال کی بنی ہوئی ہے اور سب سے قیمتی عبا ہے' میں نے عرض کیا کہ: یہ عبا مجھ کو اپنے ایک بزرگ خاندان سے ملی ہے اور ان کو سلطان عبدالعزیز مرحوم نے ہدیۃً عنایت کی تھی' فرمایا کہ: یہی تو میں دیکھ رہا تھا' ایک مرتبہ میری شیروانی کا کپڑا ڈیزائن کے لحاظ سے کچھ یونہی سا تھا' مولانا نے دیکھا تو تعجب سے پوچھا کہ یہ آپ کو کیسے پسند آ گیا؟

مولانا کتابوں کے رکھنے اور ان کے برتنے میں بھی بڑے باذوق تھے۔ ہر کتاب کا عمدہ سے عمدہ ایڈیشن خریدتے اور نفیس ترین جلد بنواتے اور اس نفاست سے پڑھتے تھے کہ کسی صفحہ پر کہیں کوئی داغ دھبہ یا قلم اور پنسل کا کوئی نشان نہیں ہوتا' ان کی طالب علمی کے زمانہ کی کتابیں آج تک نئی کی نئی معلوم ہوتی ہیں' اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ ان کا جمالیاتی ذوق بعد میں نشوونما نہیں پایا تھا' بلکہ وہ پیدائشی طور پر یہ ذوق اپنے ساتھ رکھتے تھے' اور بدذوقی سے ان کی لطیف طبیعت مکدر ہو جاتی تھی۔

ایک مرتبہ ایک اور عالم کی موجودگی میں، میں نے اپنی ایک تالیف مولانا کی خدمت میں پیش کی' ان عالم نے مولانا کے ہاتھ میں سے وہ کتاب لے لی کہ پہلے میں دیکھ لوں، پھر آپ پڑھئے۔ مولانا خاموش ہو رہے اور وہ عالم کتاب لے کر چلے گئے' مولانا نے مجھ سے فرمایا کہ: اب وہ کتاب میرے کس کام کی رہ گئی، میں تو ہرگز واپس نہ لوں گا' اس لئے کہ وہ صفحہ اس بری طرح پلٹتے ہیں کہ وہ مڑ جاتا ہے اور پھر درمیان درمیان میں لکیریں بھی کھینچ دیتے ہیں' مجھ سے ایسی کتاب پڑھی نہیں جاتی۔

جمالِ یوسفی کی پوری عکاسی کون کر سکے' چند جھلکیاں ایک ناقص مصور جیسی کچھ پیش کر سکا' وہ ایک جذبہ والہانہ کا کرشمہ ہے' اس کو اس بات کا پورا شعور ہے کہ اس کا ممدوح مخدوم العلماء ہی یگانہ روزگار ہے' فخر ملت ہے اور اس شعور کے ہوتے دل لرزتا ہے کہ کوئی بات اوروں کی نہیں' خود اپنے ممدوح کی طبع لطیف پر ناگوار نہ گذر جائے' مگر ان کا تصور خود تسلی دیئے جا رہا ہے' سیرتِ یوسفی کا یہ پہلو دیکھنے دکھانے کا ضرور تھا' اچھا ہوا کہ پیش کر دیا گیا:

یوسف اس کو کہوں اور کچھ نہ کہے خیر ہوئی
گر بگڑ بیٹھے تو میں لائقِ تعزیر بھی تھا

**اعلیٰ للہ مقامہ وقدس سرہ العزیز**

☆......☆......☆

ڈاکٹر تنزیل الرحمٰن

# چند یادیں

جون ۱۹۶۴ء کے اوائل کی بات ہے، میں فقہ اسلامی کی تدوین کے منصوبے پر کام کا آغاز کرچکا تھا کہ محترم مولانا محمد ادریس صاحب میرٹھی (جن سے میں اس وقت فقہ پڑھ رہا تھا) کی معیت میں حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ (جن کو مرحوم لکھتے ہوئے دل میں ایک ہوک سی اٹھتی ہے) سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا' مولانا محمد ادریس صاحب نے مولانائے محترم سے میرا مختصر تعارف کرایا' پھر میں نے مولانا کو تدوینِ فقہ اسلامی کے منصوبے کی تفصیلات بتاتے ہوئے ان سے رہنمائی اور تعاون کی درخواست کی' مولانا نے تدوینِ فقہ اسلامی کی ابتدائی تاریخ پر نہایت روانی کے ساتھ مختصر روشنی ڈالی اور فقہ کی تدوینِ جدید کے سلسلے میں چند اصول بیان فرمائے' آخر میں امام علاء الدین الکاسانی (متوفی ۵۹۵ھ) کی مشہور کتاب ''بدائع الصنائع'' کو بنیاد بنا کر کام کرنے کا مشورہ دیا اور ارشاد فرمایا کہ: ہمارے استاد حضرت العلامہ سید محمد انور شاہ الکشمیری کو فقہ میں ''بدائع'' بہت پسند تھی' یہ مولانائے موصوف سے ان کی مختصر نشست گاہ میں میری پہلی اور طویل ملاقات تھی۔

مولانا کی نورانی صورت، مسکراتا ہوا روشن چہرہ، شفقت سے بھرپور آنکھیں، عالمانہ مگر شگفتہ اور تیز اندازِ گفتگو، عام محبت انگیز رویہ، آنے والے مہمان کی عزت وتوقیر اور خاطر وتواضع ان سب باتوں نے مل جل کر مولانا کی باوقار شخصیت سے بہت متاثر کیا' درحقیقت میں ان سے مل کر بہت خوش اور مسرور تھا اور مجھے تدوینِ فقہ کی منزل آسان نظر آنے لگی۔

دوسری ملاقات چند روز بعد ہوئی' مولانا مسجد میں تھے' میں وہیں پہنچ گیا' مولانا محبت وشفقت سے پیش آئے' میں نے اجازت لے کر بغرض تصحیح تدوین فقہ اسلامی کے دس رہنما اصول (جو میں نے مولانا کے ارشادات کی روشنی میں مرتب کئے تھے) پڑھ کر سنائے' ایک آدھ جگہ ترمیم کی اور تعریف کی' یہ دس رہنما اصول مجموعہ قوانینِ اسلام جلد اول میں بیان ہوئے ہیں۔

میں نے اس ملاقات میں مولانا سے تعاون کی پھر درخواست کی' مولانا نے فرمایا کہ: ''تم کام کرو، جو کچھ مدد ہم سے ہو سکے گی، ضرور کریں گے۔'' اس وقت تک شاید مولانا کو یہ علم نہ تھا کہ یہ کام حکومت کے قائم کردہ ''ادارۂ تحقیقاتِ اسلامی'' کے زیرِ اہتمام کر رہا ہوں' کیونکہ جوں ہی ان کو ادارۂ تحقیقاتِ اسلامی سے میرے تعلق کا علم ہوا، میں نے محسوس کیا کہ ان کے رویئے میں تبدیلی آ گئی' کیونکہ وہ ڈاکٹر فضل الرحمٰن سے (انصاری مرحوم نہیں) جو اس وقت ادارہ کے ڈائریکٹر تھے' بہت سخت ناراض تھے اور اسی نسبت سے ادارے سے بھی کہ یہ ادارۂ تحقیقات نہیں' بلکہ ''تحریفات'' ہے۔ اور ڈاکٹر فضل الرحمٰن یہودی سازش کے تحت اسلام کے مسلمات کو مشکوک بنانے اور اسلام کی بنیاد قرآن وسنت کو ڈھانے کا کام کرنے کے لئے پاکستان بھیجے گئے ہیں' مولانا نے اپنے رسالہ ''بینات'' میں ایک مضمون ادارہ تحقیقاتِ اسلامی اور اس کے مختلف منصوبوں کے بارے میں شائع کیا' اس مضمون میں تدوینِ فقہ اسلامی کے منصوبے کا بھی ذکر تھا' اس کا جواب ادارے کی طرف سے اس کے رسالہ ''فکر ونظر'' میں شائع ہوا' اور اس طرح ادارۂ تحقیقاتِ اسلامی اور مولانا محمد یوسف بنوری کے درمیان مخالفت شدید ہوتی چلی گئی' جس کا فوری اثر یہ ہوا کہ ان کی طرف میرے بڑھتے ہوئے قدم رک گئے اور تعلقات جو ابھی ابتدائی مرحلے میں تھے' ٹوٹ گئے' انہیں میری طرف سے ڈاکٹر فضل الرحمٰن سے تعلق کی بناء پر بدگمانیاں پیدا ہو گئی تھیں اور مجھے ان سے یہ شکایت تھی کہ محض ادارے سے میرے تعلق کی بناء پر مولانا نے تعاون سے ہاتھ کھینچ لیا' مگر ان کی شخصیت رعب وجلال اور علمی ہیبت مجھ پر ایسی طاری تھی کہ یہ جرأت نہ ہوئی کہ ان کی خدمت میں حاضر ہو کر اس مسئلے پر ان سے کھل کر گفتگو کروں۔

ڈیڑھ سال گزر گیا۔ ۱۹۶۵ء کے اواخر میں مجموعہ قوانینِ اسلام کی جلد اول شائع ہو گئی' ادارہ کی جانب سے مولانا کی خدمت میں بھی ارسال کی گئی' میں نے ایک دن کسی ضرورت سے مدرسے میں مولانا ادریس صاحب کو فون کیا' ریسیور مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے اٹھایا اور کہا کہ: مولانا محمد ادریس صاحب مشہور پریس گئے ہیں' پھر میرا نام پوچھ کر خیریت وغیرہ معلوم کی' میں نے ان کے لہجے میں بے ساختگی اور محبت کی گرمی پائی اور پرانی یاد تازہ ہو گئی' دوسرے دن میں مدرسے میں مولانا محمد ادریس صاحب کے کمرے میں بیٹھا تھا' شاید کسی کتاب کے لینے یا واپس کرنے کے سلسلے میں' میری پشت دروازے کی طرف تھی کہ اچانک مولانا ادریس صاحب نے مجھ سے کہا کہ مولانا بنوری تمہیں دیکھ کر برآمدے میں رک گئے ہیں' مولانا حدیث پڑھا کر آ رہے تھے' میں فوراً اٹھا اور جلدی سے ننگے پیر برآمدے میں آ گیا اور مولانا کو سلام کیا' مولانا نے مصافحہ کے لئے ہاتھ بڑھائے' خیریت وغیرہ معلوم کی اور فرمایا کہ: آپ کی کتاب پڑھ لی ہے' اس پر تبصرہ بھی ''بینات'' کے اسی شمارے میں آ رہا ہے' مولانا کے چہرے پر وہی پرانی مسکراہٹ اور لہجے میں دلآویزی تھی' میں نے مولانا سے مصافحہ کرنے کے بعد محسوس کیا

کہ میرے دل میں مولانا کی طرف سے جو کدورت تھی، وہ چھٹ گئی ہے، میں مولانا ادریس کے پاس واپس کمرے میں آیا تو وہ کہنے لگے کہ: تمہاری جلد اول مولانا نے پڑھی ہے اور ان کے خیالات تمہاری طرف سے تبدیل ہوگئے ہیں، میں نے بھی مولانا کے مصافحہ کے زیر اثر اپنے بدلے ہوئے احساسات کا ان سے تذکرہ کیا۔

کچھ دن بعد دل کا تقاضہ ہوا اور میں نے مولانا کے گھر پر فون کیا اور علیحدگی میں نصف گھنٹہ مانگا، جواب ملا، صبح آٹھ بجے آجایئے، میں گیا اور بیٹھتے ہی میں نے کہا کہ: مولانا! میں آپ سے معافی مانگنے آیا ہوں، آپ کی مجھ سے مخاصمت ''للدین'' (دین کے لئے) تھی اور میری مخاصمت ''للنفس'' (اپنی ذات کے لئے) تھی، میں نے کچھ اور بھی عرض کیا، مگر مولانا کچھ نہ بولے، جب میں کہہ چکا تو اٹھے، سینہ سے لگایا، دعائیں دیں، مولانا آبدیدہ تھے اور میرے سچ مچ آنسو نکل آئے، یہ تھی مولانا کی شانِ عفو و درگزر۔

اس دوران میں ادارۂ تحقیقات اسلامی راولپنڈی منتقل ہوگیا اور ڈاکٹر فضل الرحمٰن بھی اسلام آباد چلے گئے، میں کراچی ہی میں رہا، اکثر و بیشتر اتوار کے دن ان کی خدمت میں حاضر ہوتا اور ان کی عالمانہ صحبت میں بیٹھتا، جب کبھی اتوار کے علاوہ کسی دن پہنچ جاتا تو وہ معاً فرماتے: آج اتوار نہیں، آپ کیسے؟ میں عرض کرتا: آج عدالت میں کوئی پیشی نہیں تھی، سوچا آپ کی خدمت میں حاضر ہو جاؤں، غرض تعلقات کا ایک نیا باب شروع ہوا، یہ علمی مجالس تعلقات میں اضافہ کا سبب بنیں، مولانا کے لئے دل سے احترام تھا، محبت تھی۔

۱۹۶۷ء میں مجموعہ قوانینِ اسلام کی دوسری جلد میں ''تین طلاق'' کے مسئلے پر میرے اور ادارے کے درمیان اختلاف رائے اتنا شدید ہوگیا کہ کتاب کی طباعت حکماً روک دی گئی، مجھے سخت فکر لاحق ہوگئی، میں نے ساری بحث مولانا کو دکھائی جو تقریباً ستر صفحات پر مشتمل تھی، ایک ہفتے کے بعد جب میں مولانا کی خدمت میں حاضر ہوا تو انہوں نے فرمایا: ''طلاق الثلاث کی بحث پڑھی، ماشاء اللہ پچھلوں سے اچھا لکھا ہے۔'' شاید یہ مولانا کی حسن نیت کی برکت تھی کہ پوری بحث جوں کی توں بالآخر جلد دوم میں چھپ گئی۔

فروری ۱۹۶۹ء میں ''ادارۂ تحقیقاتِ اسلامی'' کے زیر اہتمام اسلام آباد میں بین الاقوامی اسلامی کانفرنس منعقد ہوئی، اس کانفرنس کی عائلی قوانین کمیٹی کا میں سیکریٹری تھا، اراکین میں بیرونی اسکالروں کے علاوہ چند پاکستانی علماء بھی شامل تھے، لیکن میری نگاہ میں حضرت مولانا مفتی محمد شفیع کے سوائے اور کوئی ایسا عالم دین اس کمیٹی میں نہ تھا جو اپنے علم، کردار اور تقوے کے سبب دوسروں پر اثر انداز ہونے کی صلاحیت رکھتا ہو، میں چاہتا تھا کہ مولانا بنوری صاحب کسی طرح اس کمیٹی میں آجائیں، مولانا ایک دوسری کمیٹی برائے ''حقوق انسانی'' کے رکن تھے، مولانا نے ڈاکٹر فضل الرحمٰن پر زور دے کر اپنی رکنیت تبدیل کروالی اور مجھ سے فرمایا: کسی طرح مفتی محمود بھی اس کمیٹی میں آجائیں تو بہت اچھا ہے، اتفاق کی بات جب میٹنگ شروع ہوئی تو معلوم ہوا دو ارکان نہیں آئے، ان

میں سے ایک کی خالی جگہ پُر کرنے کے لئے غالباً علامہ علاء الدین صدیقی صاحب نے ایک صاحب کا نام تجویز کیا جو منظور کرلیا گیا' وہ صاحب پہلے ہی سے کمرۂ اجلاس میں موجود تھے' دوسری نشست کے لئے جھٹ مولانا بنوری صاحب نے مفتی محمود صاحب کا نام پیش کردیا جو منظور کرلیا گیا' مفتی صاحب کو مولانا پہلے ہی مطلع کرچکے تھے' وہ اپنے کمرے میں موجود تھے۔ فوراً تشریف لے آئے۔ اجلاس کی کئی نشستیں ہوئیں' الحمدللہ! ہر اجلاس میں علماء حق کا پلہ بھاری رہا' خاص کر مفتی محمود صاحب تو باقاعدہ تیاری کے ساتھ نوٹ بک میں اشارات لکھ کر لاتے اور بڑے سلیقے اور سلجھے ہوئے موثر انداز میں اپنی بات اجلاس میں پیش کرتے' شاید یہ قومی اسمبلی کی رکنیت کا نتیجہ ہو۔ غرض اجلاس میں کوئی ایسی تجویز منظور نہ ہوسکی جو خلاف شرع ہو' یہ سب اللہ کے فضل وکرم اور مولانا بنوری، مولانا مفتی محمود اور مولانا مفتی محمد شفیع کے علم وتقوے کا اثر تھا' بعد میں مولانا بنوری نے کراچی واپس آکر اپنے ایک قریبی عزیز سے فرمایا: ''تنزیل الرحمٰن تو ہمارا آدمی ہے، ہم اسے حکومت کا آدمی سمجھتے تھے۔''

حسن اتفاق سے کانفرنس سے واپسی پر سفر میں میرا اور بنوری صاحب کا ساتھ ہوگیا' اور حقیقت تو یہ ہے کہ میں نے مولانا مرحوم کی معیت کی خاطر اپنی روانگی ایک دن پہلے کرائی' جہاز میں سیٹیں بھی ہم دونوں کی برابر برابر تھیں' راستے میں مولانا بنوری موڈ میں تھے' اپنی زندگی کے اوراقِ پارینہ الٹنے شروع کئے' ڈابھیل اور مصر میں قیام کے بہت سے واقعات سنائے اور مدرسہ نیوٹاؤن کا ذکر آیا تو فرمایا کہ: ''جیسا کھانا میں اپنے طالب علموں کو کھلاتا ہوں' خود ایسا کھانا نہیں کھا سکتا' مدرسہ سے ساڑھے چار سو روپے ماہوار اپنے خرچ کے لئے لیتا ہوں' جس میں کپڑا نہیں بن سکتا' اللہ کا کوئی بندہ دے جاتا ہے تو سلوا کر پہن لیتا ہوں۔'' مولانا مدرسے سے اپنے لئے صرف بقدر کفایت لیتے تھے، ورنہ کون نہیں جانتا کہ مدرسے کی ساری آمدنی مولانا کے ذاتی اثر ورسوخ کا نتیجہ تھی او رمولانا مدرسے کے آمد وخرچ پر کلی اختیار رکھتے تھے' وہ چاہتے تو اپنی تنخواہ زیادہ مقرر فرمالیتے' پاکستان کی متعدد یونیورسٹیوں نے مولانا کو کئی ہزار روپے ماہوار پر اپنے ہاں علوم اسلامیہ کی کرسی پیش کی' پاکستان سے باہر کئی اسلامی ممالک نے پاکستان کے مقابلے میں کئی گنا ماہوار کی پیشکشیں کیں' حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد دارالعلوم دیوبند سے مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو شیخ الحدیث بنانے کی تحریک ہوئی' مگر مولانا کو اپنا مدرسہ دنیا جہان کی ہر چیز سے زیادہ عزیز تھا' وہ اسے اپنی زندگی کا حاصل اور دین کی خدمت کا اصل ذریعہ سمجھتے تھے' مولانا مرحوم مدرسے کا ذکر بڑی دل دادگی اور شیفتگی کے انداز میں کرتے تھے' انہوں نے اس مدرسے کی خاطر بالخصوص اس کے قیام کے ابتدائی ایام میں بڑی تکلیفیں برداشت کیں' اور اس کے بعد ہمیشہ قربانیاں دیتے رہے' انہیں اپنے قائم کردہ مدرسے سے صحیح معنوں میں عشق تھا' وہ اس کو دارالعلوم دیوبند کی طرح ایک عظیم دینی درسگاہ دیکھنا چاہتے تھے' مولانا میں زبردست تنظیمی صلاحیتیں تھیں' جو شاید وباید ہی علماء میں پائی جاتی ہوں' حکیم محمد

سعید صاحب نے اس مدرسے کی صفائی ستھرائی اور نظم وضبط دیکھ کر ایک مرتبہ فرمایا تھا کہ: مولانا کا مدرسہ کیمبرج اور آکسفورڈ کا مقابلہ کرتا ہے (واضح رہے کہ حکیم سعید صاحب نے یورپ وامریکہ کی اگر سینکڑوں نہیں تو درجنوں یونیورسٹیاں اور تعلیمی ادارے دیکھے ہیں، اس لئے ان کا قول سند کا درجہ رکھتا ہے)۔

۱۹۶۹ء کے آخری ایام تھے، میں ایک دن مدرسہ گیا تو مولانا محمد ادریس صاحب جو مجھے ہمیشہ حج کرنے کی طرف متوجہ کرتے تھے، پوچھنے لگے کہ: حج کی درخواست کا کیا ہوا؟ میں نے کہا کہ: واپس آگئی، قرعہ نہیں نکلا۔ کہنے لگے کہ: اس مرتبہ مولانا بحری جہاز سے جارہے ہیں، خوب ساتھ رہے گی، کوشش کرو کہ سیٹ مل جائے، میں نے کہا کہ: سیٹ تو مل جائے گی، مگر مجھے اسلام آباد لکھنا پڑے گا، کہنے لگے: کوئی مضائقہ نہیں، اس زمانے میں ایک مرکزی وزیر سے میرے مراسم تھے، میں نے انہیں خط لکھا، چند روز میں سیٹ کا بندوبست ہوگیا، میں نے مولانا ادریس صاحب کو اطلاع دے دی، مولانا بنوری صاحب کو جب خبر ہوئی تو مجھ سے فرمایا: ''ماشاءاللہ! آپ بھی جارہے ہیں۔'' مجھے دراصل اس بات کی بہت خوشی تھی کہ جہاز میں مولانا بنوری صاحب سے استفادے کا خوب موقع ملے گا۔ جہاز پر شام کو مولانا سے سرسری ملاقات ہوئی اور بس، دوسرا دن بھی یونہی گزر گیا، تیسرے دن مولانا ہماری طرف تشریف لائے، جہاں میں، مولانا ادریس صاحب، مولانا بدیع الزماں صاحب اور مولانا مفتی ولی حسن صاحب سب ایک جگہ تھے، مولانا مجھ سے کہنے لگے کہ: دو روز مجھے تم سے انقباض رہا کہ تم انگریزی تعلیم یافتہ ہو، وکیل آدمی ہو، ہم مولویوں کے ساتھ کیسے رہو گے؟ مگر الحمدللہ! کہ اب میرا سینہ تمہاری طرف سے کھل گیا ہے اور تم سے باتیں کرنے کو جی چاہتا ہے۔ ان کے اس طرح بات کرنے سے مجھے ناقابل بیان خوشی ہوئی اور پھر ایسا محسوس ہوا کہ مولانا نے گویا میری تربیت اپنے ذمہ لے لی ہے، اور واقعتاً ہوا بھی یہی، جہاز میں قیام کے دوران اوقات کی تنظیم فرمائی، کس وقت کیا کرنا ہے، اس کی تلقین فرمائی اور پھر ارشاد فرمایا کہ: مکے کی سرزمین پر جب قدم رکھو تو کسی کو حقیر نہ سمجھنا، یاد رکھنا کہ کعبہ مرکزِ تجلیات ہے، اس کے قرب وجوار میں رہنے والا خواہ کسی حال میں ہو تم سے بہتر اور درجہ ایمان وتوحید میں تم سے ہزار درجہ بہتر ہے، ہوسکتا ہے کہ تم شہر میں جگہ جگہ گندگی دیکھو یا لوگوں کی بعض عادات تمہاری ناگواری کا باعث ہوں، مگر دل پر میل نہ لانا اور تنقید (طعن وتشنیع) سے گریز کرنا، مولانا کی اس نصیحت کا دل پر خاطر خواہ اثر ہوا اور الحمدللہ! یہ نصیحت دل پر نقش ہے اور حرمین کے سفر کا جب بھی اتفاق ہوا، یہ نصیحت مشعلِ راہ رہی۔

جہاز کا ایک کمرہ ملازمین کے کلب کے لئے مخصوص تھا، جہاز والوں نے مولانا کی نشست گاہ کے لئے وہ کمرہ خالی کردیا، اب اس میں دینی مجالس منعقد ہونے لگیں، صبح سے بارہ بجے تک لوگ آتے رہتے اور مولانا سے مسائل حج پوچھتے رہتے تھے، مولانا جوابات اپنی یادداشت سے دیا کرتے تھے، کوئی کتاب پاس نہ تھی۔ ایک دن

ایک مسئلے میں مولانا سے سہو ہوگیا' مولانا محمد عاشق الٰہی صاحب بلند شہری (حال متوطن مدینہ طیبہ) جو اس جہاز میں ہمارے ہمسفر تھے، ملا علی قاری کی کتاب مناسک الحج لے کر تشریف لائے اور مولانا کی غلطی کی نشاندہی کی' دوسرے لوگ بھی موجود تھے' مولانا نے کتاب لے کر دیکھی اور سب کے سامنے اپنی غلطی تسلیم کرلی۔ یہ تھی مولانا کی بے نفسی۔ جب مولانا عاشق الٰہی صاحب بعد میں مولانا بنوری صاحب سے رخصت ہونے لگے تو ان سے فرمایا کہ: یہ کتاب ایک رات کے لئے میرے پاس چھوڑ جاؤ' میں رات کو اس کا مطالعہ کروں گا' پھر مجھ سے مخاطب ہوکر فرمایا کہ: بہت عرصے کی بات ہے، میں نے ملا علی قاری کی مناسک' فتاویٰ عالمگیری کی کتاب الحج خوب یاد کرلی تھی اور سمجھتا تھا کہ حج کے مسائل خوب آگئے' خواب میں ایک مرتبہ دیکھا کہ کوئی کہہ رہا ہے کہ حج کے مسائل بہت مشکل ہیں، تمہارے قبضے میں نہیں آئے۔

جہاز غالباً ۴ یا ۵ ذوالحجہ کی صبح کو جدہ پہنچ گیا' مگر جہاز سے مسافروں کو اترنے کا حکم نہ تھا' اس سے پہلے ڈھاکہ سے آنے والے ایک جہاز پر چیچک کا کیس ہوگیا تھا' اس لئے ہم سب کو جہاز ہی میں قرنطینہ کے لئے روک لیا گیا' سب کو گولیاں کھانے کے لئے دی گئیں' بہت سوں نے کھائیں' بہت سوں نے پھینک دیں' غرض لوگوں میں ایک ہیجان تھا' ایسے عالم میں مولانا اگر ایک طرف سعودی حکومت کے اس امریکی طریقہ کار کے خلاف احادیث نبوی ﷺ سے استدلال فرمارہے تھے تو دوسری طرف لوگوں کو اللہ کی طرف متوجہ ہونے اور توبہ واستغفار کی تلقین فرمایا کرتے تھے۔ ایک شب بعد عشاء جہاز میں جلسہ ہوا، جس میں چند لوگوں نے تقریریں کیں' ان تقریروں میں صرف دنیا تھی اور دنیاوی طریقے، نہ جانے مجھے کیا ہوا کہ میں بھی تقریر کرنے کھڑا ہوگیا اور حضرت مولانا کی چند نشستوں میں اس موضوع پر جو کچھ سنا تھا اور یاد تھا' وہ حاضرین کے سامنے پیش کردیا کہ یہ وقت اللہ کی طرف رجوع کرنے کا ہے' سب کچھ چھوڑ و' اور اللہ سے تضرع و فریاد و آہ و زاری کرو۔

جب فجر کی نماز کے بعد میں حسب معمول مولانا کی خدمت میں حاضر ہوا تو کسی نے مولانا سے میری تقریر کا ذکر کردیا' دیکھتے ہی فرمایا: رات آپ کی تقریر ہوئی' ماشاء اللہ اور ابھی ہم مجلس میں بیٹھے تھے کہ لاؤڈ اسپیکر سے اعلان ہوا کہ فلاں وقت جہاز سے مسافروں کو اتارا جائے گا' راضی برضائے الٰہی رہنے کا جو سبق مولانا نے ان تین دنوں میں خاص طور پر دیا تھا' اس کا اثر اور کیفیت کو لفظوں میں بیان کرنا مشکل ہے۔

یہ بھی حسن اتفاق تھا کہ مکہ معظمہ میں معتقدین نے آپ کے قیام کا جہاں بندوبست کیا تھا' وہ اسی معلم کی عمارت کی پہلی منزل ہی میں تھا' جو میرا معلم تھا' حالانکہ مولانا کا معلم دوسرا تھا' حج کے بعد منیٰ سے واپسی پر میری طبیعت خراب ہوگئی' اسہال اور سخت بخار نے آ جکڑا' کئی نمازیں حرم میں نہ پڑھ سکا اور ایک نماز قضاء بھی ہوگئی' بیماری کی پہلی صبح کو ابھی میں پوری طرح بیدار بھی نہ ہوا تھا کہ کیا دیکھتا ہوں کہ مولانا کھڑے ہوئے ہیں اور مجھے

اٹھنے اور چائے پینے کے لئے کہہ رہے ہیں، ہاتھ میں چائے کی ٹرے ہے، جس میں چائے اور بسکٹ اور سیب رکھے ہیں، دل میں حیرانی اور ایک قسم کی ندامت بھی تھی کہ مولانا کو میری وجہ سے تکلیف ہوئی، شاید مولانا کو میری علی الصبح چائے پینے کی عادت کا علم تھا، سخت بیماری کے سبب ہوٹل وغیرہ نہ جاسکتا تھا، مولانا اپنے کمرے سے چائے بنوا کر خود لے کر نیچے آئے، ساتھ ہی بسکٹ بھی تھے اور دوا کی چند گولیاں بھی، مجھے کمزوری بے حد تھی، میں نے اٹھ کر چائے پی، جب تک چائے پیتا رہا، مولانا میرے پاس بیٹھے رہے اور چند احادیث سنائیں اور تسلی دی کہ فکر نہ کرو، جلد صحت یاب ہوجاؤ گے اور دو گولیاں دیں جو وہ ساتھ لائے تھے اور واقعی یہ ان احادیث کی برکت تھی یا مولانا کی دعا کہ میں رات بھر سخت بخار میں پھنکنے کے باوجود دوسرے دن دوپہر حرم میں نماز پڑھنے چلا گیا، مولانا کے ساتھ ان کی نابینا صاحبزادی اور ایک خادمہ بھی تھی، وہ چائے خادمہ کے ہاتھ بھی بھیج سکتے تھے، مگر خود لے کر آئے، مولانا کی اس محبت و مہربانی کا نقش آج تک میرے ذہن میں محفوظ ہے۔

مدینہ منورہ سے واپسی پر پاکستان کے لئے روانہ ہونے سے پہلے جدہ میں ایک روز قیام کے دوران ایک بار عمرے کا اور موقع مل گیا، میں عمرے کے لئے آیا، سعی کے بعد نماز ظہر میں اتفاقاً حرم میں مولانا سے ملاقات ہوگئی، کہنے لگے کہ: کھانا کھا کر جانا، چنانچہ بعد نماز ظہر مجھے اپنے ساتھ قاری سلیمان صاحب کے گھر موٹر میں لے گئے، جب زینے پر چڑھنے کا وقت آیا تو میں پیچھے ہوگیا کہ مولانا آگے بڑھیں، مگر مولانا نے مجھے آگے بڑھنے کے لئے کہا، میں نے جب کہا کہ مولانا آپ! تو فرمایا کہ تم اس وقت محرم (حالت احرام میں) ہو، تمہارا مرتبہ اس وقت مجھ سے بڑھا ہوا ہے، اس لئے تم آگے بڑھو، حکم کی تعمیل میں آگے ہوگیا، مگر آج تک مولانا کی یہ بات ذہن میں محفوظ ہے کہ مولانا دینی شعائر کی کس قدر تعظیم کرتے تھے۔

پاکستان واپس آکر مولانا سے ملاقاتوں کا سلسلہ حسبِ سابق جاری ہوگیا، مولانا کی عنایتوں میں کچھ اور اضافہ ہوگیا، کبھی کبھی فرماتے تھے کہ: آپ ہمارے عرفاتی بھائی ہیں۔

۱۹۷۰ء میں میرا رمضان المبارک میں عمرے اور اعتکاف کے ارادے سے حرمین شریفین کے سفر کا ارادہ ہوا، مولانا بھی تشریف لے جارہے تھے، اتفاق سے میں جس ہوائی کمپنی میں اپنی سیٹ بک کرا رہا تھا، وہیں مولانا بنوری کے داماد مولانا محمد طاسین صاحب بھی مولانا کی سیٹ ریزرو کرانے کے لئے موجود تھے، اگرچہ میرا ارادہ بعد کی تاریخوں میں سفر کرنے کا تھا، مگر میں نے مولانا محمد طاسین صاحب سے پوچھ کر اسی تاریخ میں سیٹ بک کرالی، جس میں مولانا تشریف لے جانے کا ارادہ فرمارہے تھے، اور اس طرح مولانا کی معیت میں سفر حج کے بعد عمرۂ رمضان کی بھی سعادت نصیب ہوئی، جہاز میں ہم دونوں کی سیٹیں برابر برابر تھیں، جب جہاز جدہ اترنے والا تھا تو ہمیں کارڈ دیئے گئے، جس میں ہمیں مکہ معظمہ میں اپنے قیام کی جگہ لکھنی تھی، مولانا نے مجھ سے پوچھا تم کہاں

ٹھہرنے کا ارادہ رکھتے ہو؟ میں نے جواب دیا کہ: اپنے سابق معلّم احمد اکرم الدین کے ہاں، فرمایا کہ نہیں! تم عبدالعزیز خوگر کا پتہ لکھو، میں وہیں ٹھہروں گا اور تم میرے ساتھ ٹھہرنا اور بس اب تم میرے مہمان ہو۔ اور مولانا نے میری مہمانی کچھ اس طرح شان سے کی کہ جس کو بیان کرنے سے زبانِ قلم قاصر ہے، جہاز سے اتر کر اور بعد عید مدینہ منورہ سے روانگی تک جملہ اخراجات مولانا نے برداشت کئے، حتیٰ کہ عمرۂ اول میں سعی کے بعد بال منڈوانے کے لئے ہم دونوں باربر کی دکان پر گئے، مولانا پہلے فارغ ہوگئے تو باربر کو دونوں کے پیسے دے کر مجھ سے کمرے میں آجانے کا کہہ کر چلے گئے، غرض مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ میں قیام و طعام اور ٹیکسی وغیرہ کے کرائے غرض تمام اخراجات خود ادا کئے، اور اس شان سے کئے کہ مجھے لب کھولنے کی ہمت نہ ہوتی تھی، ایک دن میں کہنے لگا کہ: مولانا! آپ تو بہت مالدار ہیں، کہنے لگے کہ: نہیں بھائی، مالدار تو تم ہو، البتہ یہاں بے شک ہم مالدار ہیں۔

مکہ معظمہ میں مولانا بنوری کے صاحبزادے مولوی محمد بنوری سلمہ بھی پہلے سے مقیم تھے، مگر مولانا نے مجھے اپنے کمرے میں جگہ دی اور محمد میاں دوسرے کمرے میں مولانا محمد اسمٰعیل بھام جی وغیرہ کے ساتھ رہے، غرض شب و روز مولانا کی معیت نے جو روحانی فیض بخشے وہ ناقابلِ بیان ہیں، صرف ایک واقعہ عرض کردوں: اکثر یہ ہوتا کہ جب رات میں میری آنکھ کھلتی تو مولانا نمازِ تہجد میں مشغول ہوتے، ایک دن جب میری آنکھ کھلی تو مولانا بیت الخلاء میں تھے، میں اٹھا اور میں نے مولانا کا بستر درست کردیا، دوسرے دن میں کیا دیکھتا ہوں کہ مولانا نے میرا بستر درست کیا ہوا ہے۔ اللہ اکبر! مولانا کی انکساری! آج بھی جب مولانا کی یہ ادا یاد آجاتی ہے تو دل کا کیا حال ہوتا ہے، بیان نہیں کرسکتا:

خوبی ہمیں کرشمہ و ناز خرام نیست
بسیار شیوہ ہاست بتاں را کہ نام نیست

مسجد نبوی میں اعتکاف کے دوران افطار و سحری میں قسم قسم کے کھانے آتے تھے، اول اول میں نے کھانے میں کچھ تکلف کیا، مولانا نے اس کو محسوس کرلیا، مجھ سے علیحدگی میں فرمایا: ''تنزیل الرحمن! اگر آنحضرت ﷺ زندہ ہوتے اور ہم یہاں آتے تو ہم آنحضرت ﷺ کے مہمان ہوتے، آج آنحضرت ﷺ ہمارے درمیان موجود نہیں ہیں تو یہ خادمانِ رسول ﷺ جو مدینۃ النبی ﷺ کے ساکن ہیں، ہماری میزبانی کرتے ہیں، ہم رسول اللہ ﷺ کے مہمان ہیں اور یہ سب خادمانِ رسول ﷺ ہیں، تم کھانے میں تکلف نہ کیا کرو، رغبت سے کھایا کرو۔'' مولانا کا سمجھانے کا وہ پیار و محبت بھرا انداز جب بھی یاد آتا ہے آنکھوں میں آنسو آجاتے ہیں۔

۱۹۷۱ء میں، میں نے مرتد کے احکام پر ایک مختصر کتاب لکھی، مولانا کی خدمت میں بنظرِ اصلاح پیش کی، مولانا نے اجماع اور ارتداد کے مسئلے میں سوالیہ نشان لگا کر ''ردالمختار'' مزید دیکھنے کی ہدایت لکھ دی۔ واقعہ یہ ہے

کہ کتاب میں یہ موضوع تشنہ تھا۔ (بعد میں یہ کتاب سلسلہ مضامین کے طور پر ''البلاغ'' کراچی اپریل ۱۹۷۲ء تا مارچ ۱۹۷۳ء بالاقساط شائع ہوئی)۔

حکومت آزاد کشمیر کو مجھے شراب نوشی کی سزا پر ایک مبسوط رائے ارسال کرنا تھی، میں نے ایک ماہ تک اس سلسلے میں تمام احادیث و روایات کا مطالعہ کیا، مگر دل میں کچھ کھٹکا رہا، میں وقت لے کر مولانا کی خدمت میں پہنچا اور اپنا اضطراب ان کے سامنے رکھ دیا۔ سن کر فرمانے لگے کہ: تم نے اس مسئلے میں ''نصب الرایہ'' اور ''فیض الباری'' دیکھی؟ میں نے کہا نہیں، فرمایا کہ: ان دو کتابوں کو دیکھ لو، انشاء اللہ کھٹکا جاتا رہے گا۔ حقیقت یہ ہے کہ مولانا کی خدمت میں تھوڑے سے وقت میں وہ مسئلہ حل ہو جاتا تھا، جس میں ہفتوں سرگرداں رہتا۔

مجھ پر مولانا کی ہیبتِ علم اس قدر طاری رہتی تھی کہ ایک دو مرتبہ کے سوائے شاید ہی میں نے کبھی جارحانہ بحث کا انداز اختیار کیا ہو، میں اکثر اوقات مولانا کے ارشادات بہت صبر و سکون اور توجہ سے سنتا رہتا، البتہ بعض ضمنی سوالات جو خود مولانا کے بیان سے پیدا ہوتے تھے، ان کو نہایت ادب سے دریافت کرتا، فرماتے تھے: ''تم وکیل ہو، اس لئے نکتے خوب پیدا کرتے ہو۔ تم جیسا مخاطب ہو تو طبیعت کھلتی ہے اور بات کو جی چاہتا ہے۔'' خبر نہیں کہ میرا اندازِ سماعت اور طالبِ علمانہ شوق تھا یا مولانا کی وسیع القلبی۔

۱۹۷۲ء میں، میں نے مولانا کی خدمت میں حاضر ہو کر ''مجموعہ قوانینِ اسلام'' کی جلد چہارم کا مسودہ پیش کر کے اس پر نظر ثانی کرنے اور اس پر تقریظ لکھنے کی درخواست کی، مولانا نے جلد چہارم کو جستہ جستہ دیکھا اور تفصیلی مطالعہ کے لئے مولانا مفتی ولی حسن صاحب سے کہا، اور پھر مولانا نے بہت عمدہ اردو میں تقریظ لکھی اور آخری پیراگراف سناتے ہوئے فرمایا: ''ہماری اردو خود رو ہے، ہم نے اردو کہیں پڑھی نہیں، کوئی غلطی ہو تو درست کر لینا۔'' اللہ اللہ! یہ کسرِ نفسی۔

ایک مرتبہ مولانا کو مجھ سے کوئی قانونی مشورہ کرنا تھا، فون کیا کہ آج ایک ضروری کام ہے۔ مغرب کے بعد آجاؤ۔ میں نے عرض کیا کہ: مجھے بعد نماز مغرب قریب ہی ایک جنازے میں شرکت کرنی ہے، فرمایا: اچھا نماز یہیں پڑھ لینا، گفتگو مختصر کریں گے، میں نے نماز مولانا کے ساتھ پڑھی، میں نماز سے فارغ ہو گیا تو مجھ سے مولانا نے فرمایا ''آپ مہمان خانے میں بیٹھئے، میں وہاں آتا ہوں۔ تھوڑی دیر بعد مولانا تشریف لے آئے اور فرمایا کہ: آج میں نے اپنے معمولات مختصر کر دیئے، کیونکہ آپ کو جلدی جانا ہے، میں سمجھ گیا کہ مولانا نے آج اوابین کی نفلیں نہیں پڑھیں، حقیقت یہ ہے کہ مولانا دوسروں کی تکلیف کا بہت احساس کرتے تھے، انہوں نے اس خیال سے کہ مجھے دیر نہ ہو جائے، اپنے اس روز کے معمولات چھوڑ دیئے، حالانکہ لوگ اپنے معمولات کے سامنے دوسروں کی تکلیف کا کم ہی خیال رکھتے ہیں، مثلاً: کہیں دعوت ہے، میزبان اور کچھ دوسرے لوگ آپ کے منتظر ہیں،

مگر آپ معمولات نہیں چھوڑتے۔

مولانا سے تعلقِ خاطر کے اس طویل عرصہ میں مجھ سے یوں تو خبر نہیں کتنی غلطیاں اور کوتاہیاں سرزد ہوئی ہوں گی، لیکن ایک غلطی سخت ہوگئی اور وہ یہ کہ مولانا محمد تقی عثمانی کے ماہنامہ ''البلاغ'' کراچی میں ایک سلسلہ مضامین شروع ہوا۔ ''دینی مدارس کے انحطاط کے اسباب اور ان کا تدارک'' متعدد بزرگوں نے جن میں مولانا شمس الحق افغانی اور مولانا ظفر احمد عثمانی شامل تھے' اس موضوع پر مضامین لکھے' میں نے بھی اس موضوع پر ایک مقالہ سپردِ قلم کیا' جو میں نے ''البلاغ'' کو بھجوادیا' البلاغ کے مدیر مولانا محمد تقی عثمانی کو اس مضمون پر چند اعتراضات تھے' جن کا ذکر انہوں نے ایک خط میں کیا' جس کا میں نے انہیں جواب لکھ دیا' مگر انہوں نے میرے اس مضمون کو اپنے رسالے میں شائع کرنا مناسب خیال نہ کیا۔ (بعد میں انہوں نے فرمایا کہ انہوں نے اس مضمون کی اشاعت خود میرے حق میں مضر سمجھی ہے، جس کا اندازہ مجھے پیش آنے والے واقعہ سے ہوگیا)۔ میرا یہ مضمون روزنامہ جسارت میں شائع ہوا' مولانا کی نظر سے گزرا' انہیں اسے پڑھ کر صدمہ ہوا' اور پھر ماہنامہ ''بینات'' کے اداریہ ''بصائر وعبر'' میں انہوں نے اس مضمون کا میرا نام لئے بغیر تعاقب کیا' اس کے بعد جب میں مولانا کی خدمت میں حاضر ہوا تو مجھے ان کی ناراضگی کا بخوبی اندازہ ہوگیا' مگر مجھے ان کی ہیبتِ علمی کے سبب کچھ کہنے کی جرأت نہ ہوئی' لیکن چونکہ میرے اس مضمون میں غلطی کی بنیاد ''عدم واقفیت'' تو ہوسکتی تھی' الحمد للہ! ''عناد یا دشمنی'' ہرگز نہ تھی' اس لئے نیتوں کی برکت سے کچھ عرصے بعد الحمد للہ! مولانا کے دل پر چھایا ہوا غبار خود بخود دور ہوگیا۔

۱۹۷۷ء کے رمضان (آخری) عمرہ رمضان کے لئے تشریف لے جارہے تھے تو مولانا سے ملاقات کے لئے گیا اور اس خیال سے کہ مولانا مصروف ہوں گے' گھر پر جانے کے بجائے ظہر کی نماز مسجد میں پڑھی کہ وہیں پر ملاقات بھی ہوجائے گی' ملاقات ہوئی' چند باتیں ہوئیں' مولانا کے داماد مولانا حبیب اللہ مختار صاحب نے مولانا کو کسی کام کا ذکر کرتے ہوئے جلد اٹھنے کے لئے اشارتاً متوجہ کیا تو مولانا نے فرمایا ''چند منٹ اور'' تا کہ ان کا حق ادا ہوجائے' آخر اتنی دور سے ملاقات کرنے آئے ہیں' اس چھوٹی سی بات میں حقوق العباد کی ادائی کا کیا لطیف سبق دیا۔

اسی صحبت میں مجھ سے فرمایا ''کہ آپ کے بھائی (حفیظ عتیق الرحمٰن سلمہ) جو مولانا کی خدمت میں اکثر و بیشتر حاضر ہوتے رہتے تھے اور جن سے مولانا بہت محبت فرماتے تھے، غالباً مجھ سے بھی زیادہ، اور کیوں نہیں۔ ماشاء اللہ وہ ظاہری اور باطنی اوصاف میں اور دینی لحاظ سے مجھ سے بہت بہتر اور بلند تر ہیں اور شرع میں اصل اعتبار دین ہی کا ہے) آئے تھے' میں نے ان سے دعا کا وعدہ کرلیا' انشاء اللہ! ان کے حق میں دعا کریں گے۔'' میں نے سوچا کہ مولانا کو اپنے وعدے کا کس قدر پاس ہے' حالانکہ ہم لوگ باہم دعا کے لئے اکثر درخواست

کرتے رہتے ہیں اور وعدہ بھی کر لیتے ہیں' لیکن اس وعدہ کی تکمیل کا اہتمام شاید اکثر نہیں کرتے' مولانا کو دیکھئے اور وعدے تو درکنار دعا جیسے وعدہ کا بھی یہ التزام' میرے لئے مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ بہت دعائیں کرتے تھے۔ (آخر عمر میں مفتی صاحب سے تعلق ارادت زیادہ ہوگیا تھا) اور عتیق میاں کے لئے حضرت بابا نجم الحسن صاحب' ۷۶ء کے رمضان المبارک میں بابا صاحب کے ہاں چلے گئے' ۱۱ شوال کو حضرت مفتی صاحب بھی رخصت ہو گئے' میں نے عتیق سلمہ سے کہا کہ: تمہارے دعا کرنے والے بھی چلے گئے اور ہمارے بھی' اس وقت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی بات سن کر مجھے خیال آیا کہ ہم دونوں بھائیوں کے لئے دعا کرنے والوں کی الحمدللہ! کمی نہیں۔

انتقال سے کچھ عرصہ قبل میں نے حاضر ہوکر ''مجموعہ قوانینِ اسلام'' کی جلد پنجم کا مسودہ پیش کیا' فرمانے لگے کہ: اب نگاہ کمزور ہوگئی ہے' ٹائپ کے پڑھنے میں دشواری ہوگی' کتاب کی طباعت شروع ہو چکی تھی' میں نے طبع شدہ سو صفحات پیش کئے' وعدہ کیا کہ انشاء اللہ! جلد فرصت نکال کر اس کا مطالعہ کروں گا اور کچھ لکھوں گا۔ انتقال سے تقریباً ایک ماہ قبل فون پر بتایا کہ آپ کی کتاب کا مطالعہ شروع نہیں کر سکا ہوں' کیونکہ مشاورتی کونسل کا کام آ گیا' کیا خبر تھی کہ کونسل کا کام بالآخران کا کام تمام کردے گا' مولانا مرحوم سے میری یہ آخری گفتگو تھی۔

مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ نہ صرف پاکستان' بلکہ عالمِ اسلام کی ایک برگزیدہ شخصیت تھے' ان کی ذات علوم نبوت کا گنجینہ تھی' وہ عام علماء کے برعکس بہت زیادہ خاطر و مدارت کرنے والے تھے' لیکن دینی معاملات میں انتہائی سخت واقع ہوئے تھے' غیرتِ دینی اس قدر بڑھی ہوئی تھی کہ کوئی خیال، کوئی خطرہ اور خوف انہیں حق کے اظہار سے باز نہیں رکھ سکتا تھا' وہ اللہ کے نڈر اور بے باک سپاہی تھے اور دینِ اسلام کی بقاء کے لئے ہرلحہ سربکف رہتے تھے۔

مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ' علمِ حدیث میں بہت اونچا مقام رکھتے تھے' وہ حدیث کے اسرار و رموز کے جاننے والے اور ان کے ظاہر کرنے والے تھے اور ساتھ ہی اس پر عامل بھی تھے' ان کا مطالعہ بہت وسیع اور متنوع تھا' عربی زبان وادب پر ان کی گرفت بہت مضبوط تھی' کسی زمانے میں عربی زبان میں شعر بھی کہتے تھے' بے تکان عربی بولتے اور لکھتے تھے' اس برصغیر میں شاید ہی مولانا سید ابوالحسن ندوی (علی میاں فرنگی محلی) کے سوا عربی لکھنے اور بولنے میں کوئی ان کا ہمسر نہ تھا' مولانا کی متعدد تصانیف ہیں' لیکن ان کا زبردست علمی کارنامہ ''معارف السنن'' ہے جو ترمذی کی شرح ہے' افسوس کہ یہ شرح مکمل نہ ہوسکی۔

مولانا کا حافظہ غضب کا تھا' جو کتابیں چالیس سال پہلے پڑھی تھیں' ان میں سے بہت سوں کے اقتباسات انہیں ازبر تھے۔

ان کا ذوق بڑا پاکیزہ اور نفیس تھا' ہر چیز میں نفاست، شائستگی کو پسند فرماتے تھے' مدرسہ میں بھی صفائی کا اس قدر خیال رکھتے تھے کہ راستے میں کوئی تنکا تک پڑا نظر نہ آتا تھا۔

وہ سلسلہ تصوف میں حضرت مولانا محمد شفیع رحمۃ اللہ علیہ نگینوی ثم لکھنوی ثم مہاجر مدنی سے بیعت تھے' پھر حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہوئے' وہ عالم باعمل اور صوفی باصفا تھے' مگر اس کے اظہار سے کتراتے تھے' عصر تا مغرب مسجد میں ملحق مدرسہ کے لان میں مولانا تشریف رکھتے' عام مجلس اور علوم و معارف کے خزانے لٹائے جاتے' آخری زمانہ میں شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب کے فرمانے کے بعد جب حضرت حاجی امداد اللہ صاحب قدس سرہ کا ایک رسالہ پڑھا جاتا اور مولانا کہیں کہیں کسی نکتہ کی وضاحت فرماتے۔

شاید بہت کم لوگوں کو معلوم ہوگا کہ مولانا عام علماء کے برخلاف مسلسل مطالعہ کرتے رہتے تھے اور جدید تحقیقات سے خود کو باخبر رکھتے تھے' مگر اس کا اظہار کبھی نہیں کرتے تھے' حتیٰ کہ ایک مرتبہ جب عارضہ قلب میں مبتلا ہوئے اور ڈاکٹر نے آرام کی ہدایت کی' اس وقت بھی انہوں نے شیخ الازہر الشیخ عبدالحلیم محمود کی نئی تصنیف جو تصوف کے موضوع پر تھی اور چار پانچ سو صفحات پر مشتمل ہے' بستر علالت پر لیٹے لیٹے پڑھ ڈالی' جب افاقہ ہوا اور ڈاکٹر نے ملاقات کی اجازت دے دی تو میں عیادت کے لئے گیا تو اس وقت کا مجھ سے ذکر کیا اور اس کتاب کی بہت تعریف کی اور شیخ الازہر کی (جن کے ساتھ میں حکیم سعید صاحب کے ہاں ایک دعوت میں شریک ہو چکا تھا) بے حد تعریف کی اور مجھ سے ان کے ذاتی اوصاف بالخصوص موصوف کے ''صوفی باصفا'' ہونے کا ذکر کیا اور فرمایا کہ: اس وقت عالم اسلام میں ان جیسی شخصیت نہیں ہے' کچھ عرصہ قبل مولانا نے مشہور مصری عالم علامہ زاہد الکوثری رحمۃ اللہ علیہ کی مجھ سے بہت تعریف کی تھی' مولانا علامہ زاہد الکوثری مرحوم کی علمیت سے بہت متاثر تھے۔

مولانا نے محترم اللہ تعالیٰ کی رزاقیت اور قدرت پر بے پناہ یقین رکھتے تھے' اس یقین میں اس قدر پختگی اور قوت تھی کہ ان کے پاس بیٹھنے والا اور ان کی باتیں سننے والا ان کی مجلس سے ''یقین'' کی دولت کا کچھ نہ کچھ حصہ لے کر ضرور اٹھتا تھا۔ حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے مجازِ صحبت حضرت بابا نجم الحسن صاحب (جن کی خدمت میں مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ ایک مرتبہ میرے ہمراہ تشریف لے گئے تھے) فرماتے تھے کہ: ہم مسلمانوں میں یقین کی کمی ہے' اس لئے ہمارے کام ناقص ہوتے ہیں۔ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ قرآن و حدیث کے حوالوں سے اس دولت یقین اور اس کے ابدی ثمرات کا اس طرح نقشہ کھینچتے تھے کہ سننے والا مبہوت رہ جاتا تھا۔

مولانا جب افریقہ کے دورہ سے واپس آئے تو اس سفر کے حالات و کوائف سناتے ہوئے مجھ سے فرمایا کہ: افریقہ میں جنت کمانا بہت آسان ہے' وہاں اسلام کی اشاعت کی سخت ضرورت ہے' لوگ دعوت کے منتظر ہیں' راہ حق کی تلاش میں ہیں' فرماتے تھے کہ: اگر میں جوان ہوتا تو سواحلی زبان سیکھ کر وہیں رہ جاتا اور تبلیغ اسلام

کرتا۔ (شاید اسی جذبہ کا نتیجہ تھا کہ مولانا نے مجلس دعوۃ والتحقیق الاسلامی کے نام سے ایک علیحدہ ادارہ کی بنیاد رکھی) فرماتے تھے کہ: ایک کام کے لئے ایک آدمی کافی ہے' بشرطیکہ وہ تن من دھن سب کچھ اس کام کی نذر کردے۔

شرط آنست کہ مجنون باشی

ایک مرتبہ مولانا کے حج مبارک سے واپسی پر شرف نیاز حاصل کرنے مکان پر حاضر ہوا' تو فرمانے لگے کہ: اس بار بھی تمہارے حق میں بیت اللہ میں دعا کی تھی' پچھلے سال بھی کی تھی' مگر قبول نہیں ہوئی' میری خواہش ہے کہ تم وکالت کے پیشے کو خیر باد کہہ کر اور مخلّی بالطبع ہوکر اسلامی قوانین کی تدوین میں لگ جاؤ' بہتوں سے سنا ہے کہ: مولانا مستجاب الدعوات تھے' دیکھئے میرے حق میں یہ دعا کب اور کیوں کر مقبول ہوتی ہے؟

مولانا شہرتِ طلبی کو سخت برا سمجھتے تھے' انہوں نے ایسے تمام راستوں کو بند کر دیا تھا جو شہرت کا سبب یا ذریعہ بن سکیں' حتیٰ کہ مدرسہ میں بھی کبھی کوئی جلسہ تقسیم اسناد یا دستار بندی منعقد نہ کیا' ختم نبوت کے قادیانی مسئلے میں مولانا مرحوم نے پورے ایک سو دن شب و روز کام کیا' اس میں بھی ان کا یہی طرزِ فکر تھا کہ جو کچھ کرو' اللہ کے لئے کرو' شہرت کے لئے نہ کرو۔ اس زمانے میں بعض فرضی نام نہاد انجمنوں کے نام سے آپ کے خلاف مختلف اخبارات میں بڑے بڑے اشتہارات شائع کرائے گئے اور جاننے والے جانتے ہیں کہ ان اشتہارات کے بل کہاں سے اور کس مد سے ادا کئے گئے' لیکن مولانا نے اشتہارات کا سرے سے کوئی نوٹس ہی نہ لیا اور کوئی جواب شائع کرانے کا انہیں خیال تک نہ آیا' وہ دین کے کام میں ہر قسم کی قربانی کے لئے ہمہ وقت تیار رہتے تھے۔ ان کے نزدیک ذاتی عزت و دولت کی دین کے کام کے سامنے کوئی اہمیت نہ تھی' وہ دین کے راستے میں ہر سختی اور دشواری کو اپنے لئے رحمت اور سامان سفر سمجھتے تھے۔

مولانا پسند و ناپسند (Likes and Dislike) کے آدمی تھے' مداہنت و منافقت ان کے مسلک میں جرمِ عظیم تھی' جس کو چاہتے ٹوٹ کر چاہتے اور جس کو ناپسند کرتے، کسی دوسرے کی زبانی اس کے ذکر سے بھی انہیں تکلیف ہوتی۔ ایک مرتبہ بھٹو صاحب کے دورِ حکومت میں ایک با اثر وفاقی وزیر کراچی آرہے تھے' ایک انجمن ان کو ظہرانہ میں بلا رہی تھی' کچھ گفتگو بھی مقصود تھی' دو ایک مولوی صاحبان بہت کوشاں تھے کہ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ اور مفتی محمد شفیع رحمۃ اللہ علیہ اس میں شرکت فرمالیں' اس وقت مدرسے میں اتفاقاً میں موجود تھا۔ مفتی محمد شفیع صاحب سے فون پر بات کرنے کی کوشش کی جارہی تھی' اس وقت کے ماحول سے مجھے کچھ گھبراہٹ ہورہی تھی' میں جلدی چلا آیا' چند روز کے بعد میں مولانا کی خدمت میں گیا تو اس بارے میں دریافت کیا۔ فرمانے لگے: میرا جی اندر سے نہ چاہتا تھا' مگر ان مولوی صاحب کا مفتی محمد شفیع صاحب سے رشتہ داری کا تعلق تھا' اس لئے خاموش رہا

اور اقرار یا انکار کچھ نہ کیا' چاہتا تھا کہ پہلے مفتی صاحب سے بات ہوجائے۔ مفتی صاحب اور میری دونوں کی رائے ہوئی کہ ہمیں اس میں شرکت نہ کرنی چاہئے' چنانچہ ہم دونوں میں سے وہاں کوئی نہ گیا' پھر خدا کی شان دیکھئے کہ دوسرے دن ان وزیر صاحب کا فون آیا کہ میں مدرسہ آنا چاہتا ہوں' میں نے کہا: تشریف لے آئیے' چنانچہ وہ آئے' میں نے ان کی چائے وغیرہ سے خاطر تواضع کی' مگر ساتھ ہی بھٹو حکومت کے لادینی اقدامات اور ملک میں بڑھتی ہوئی بے دینی کی طرف ان کی توجہ دلائی' موقع اچھا تھا۔

مولانا کی وفات حسرت آیات قومی، ملی اور میرا ذاتی ناقابلِ تلافی نقصان ہے' مولانا احتشام الحق صاحب تھانوی سے ان کی ایک تقریر میں، میں نے سنا تھا کہ جب حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا انتقال ہوا تو مفتی کفایت اللہ مرحوم نے فرمایا تھا کہ: عامۃ الناس تو مسائل معلوم کرنے کے لئے ہم سے رجوع کرتے ہیں' اب مسائل معلوم کرنے کے لئے ہم کس سے رجوع کریں گے؟ جب مفتی محمد شفیع صاحب کا انتقال ہوا تو میں نے مفتی کفایت اللہ صاحب کی اس بات کی روشنی میں سوچا کہ مولانا بنوری موجود ہیں' گو فقہ میں مفتی صاحب کا درجہ بہت بلند تھا' لیکن مولانا بنوری انشاء اللہ مفتی صاحب کی کمی محسوس ہونے نہ دیں گے' لیکن اب جب مولانا بنوری بھی ہم سے رخصت ہوگئے اور علوم نبوت کا جگمگاتا آفتاب' عدم کے اندھیروں میں چھپ گیا تو اب تاریکی ہی تاریکی ہے۔ میں نے تدوینِ فقہ کی نصف منزل طے کی ہے' یعنی دس جلدوں کے منصوبے میں سے پانچ جلدیں مکمل ہوئی ہیں' ابھی بقیہ پانچ جلدیں باقی ہیں۔ مرضی مولیٰ از ہمہ اولیٰ۔ اللہ تعالیٰ اپنی قدرت کاملہ سے ضرور میری مدد فرمائیں گے اور اگر خدانخواستہ یہ کام پورا نہیں ہوا تو بھی اللہ ہی کی مرضی ہوگی۔ قبلہ مفتی صاحب علیہ الرحمہ نے ایک مرتبہ مجھ سے فرمایا تھا: کیا تم سمجھتے ہو کہ یہ کام تم نے کیا ہے؟ تمہیں کیا خبر' تمہارے لئے کون کون دعائیں کرتا ہے' انشاء اللہ! مفتی صاحب، بنوری صاحب اور دوسرے علماء حضرات اور بزرگوں اور عزیزوں کی دعائیں، جس کی طرف مولانا مفتی محمد شفیع صاحب نے اشارہ فرمایا تھا' بارگاہ رب العزت میں مقبول ہوں گی اور تدوینِ فقہ اسلامی کا منصوبہ انشاء اللہ العزیز! اس ناچیز، احقر ناکارہ کے ہاتھوں پورا ہوگا، ضرور پورا ہوگا۔

باتیں ذرا زیادہ لمبی ہوگئیں' مگر کیا کروں۔ بقول عرفی:

لذیذ بود حکایت دراز تر گفتم

ورنہ حقیقت تو یہ ہے کہ ابھی مولانا کے متعلق کچھ بھی نہیں کہا گیا' اور اگر کہا گیا ہے تو شاید اتنا ہی جتنا کہ دریا میں ایک کوزہ۔

المختصر! میں اس امر کو اپنی انتہائی خوش نصیبی سمجھتا ہوں کہ میں نے ابا جی مرحوم ومغفور (حافظ خلیل الرحمٰن

گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ ) کی زبانی گھر میں بچپن میں دیو بند اور تھانہ بھون کے جو قصے اور بزرگانِ سلف کے جو واقعات سن رکھے تھے‘ ان کی عملی تصویر حضرت مولانا محمد یوسف بنوری اور حضرت مولانا مفتی محمد شفیع رحمۃ اللہ علیہ کی مثالی سیرت و کردار میں الحمد للہ! اپنی آنکھوں سے دیکھی:

نازم بچشم خود کہ جمال تو دیدہ است

سوچتا ہوں کتنے خوش قسمت ہوں گے وہ لوگ جنہوں نے ان بزرگوں کے بزرگوں کو دیکھا ہوگا اور ان سے اکتسابِ فیض کیا ہوگا۔

خدا رحمت کندایں عاشقانِ پاک طینت را

’’کامیابی و ناکامی تو اللہ تعالیٰ کے قبضہ قدرت میں ہے۔ نتائج ہمیشہ اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہیں۔ مسئولیت سے عہدہ برآ ہونے کے لئے تمام آسمانی ہدایات پر عمل کرنے کا جیسے حکم ہے، اس کی تعمیل کرنی ہوگی۔ (بصائر وعبر۔ رمضان المبارک، ۱۳۸۸ھ)

☆......☆......☆

’’اسلام نے انسانیت کے اعمال و اخلاق کے تزکیہ کے لئے شر و فساد کے تمام راستوں کو مسدود کر دیا۔ شرک جو اسلام کی نظر میں سب سے بڑا ظلم ہے۔ تاریخ شاہد ہے کہ وہ دنیا میں مجسموں، مورتیوں اور فوٹوؤں کے ذریعہ آیا تھا۔ اس لئے اسلام نے اس منبع کفر و شرک کو حرام اور تصویر سازوں کو ملعون اور بدترین خلق قرار دے کر اس راستہ کو بند کیا۔

(بصائر وعبر، شعبان المعظم، ۱۳۸۸ھ)

☆......☆......☆

’’آج علماء کے امتحان کا وقت آ گیا ہے۔ ضرورت ہے کہ ہم حق کہیں اور حق کے لئے کہیں۔ اور حق تعالیٰ جل مجدہ کی رضا اور خوشنودی کے لئے کہیں اور جو کام کریں نفس کا شائبہ تک اس میں نہ ہو۔ (بصائر وعبر، محرم الحرام ۱۳۸۹ھ)

ڈاکٹر عبدالرزاق اسکندر

# تأثرات ومشاہدات

آج سے تقریباً ۲۵ '۲۶ سال پہلے کی بات ہے' میں ان دنوں دارالعلوم نانک واڑہ کراچی میں زیر تعلیم تھا' دارالعلوم میں ایک جلسہ ہوا' جس میں بہت سی بزرگ علمی شخصیات کا اجتماع ہوا' جن میں حضرت مولانا سید سلیمان ندوی، حضرت مولانا مفتی محمد حسن اور حضرت مولانا مفتی محمد شفیع جیسے حضرات تشریف فرما تھے' اتنے میں ایک بزرگ تشریف لائے' خوبصورت اور نورانی چہرہ، نہایت بارعب اور پرکشش شخصیت' خوبصورت اور صاف ستھرا جبہ زیب تن، سر پر لنگی اور کلاہ پہنے' سب حضرات نے اٹھ کر ان کا پرتپاک استقبال فرمایا' یہ تھے حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ اور یہ میرے لئے آپ کی زیارت کا پہلا موقع تھا' اور اسی زیارت سے آپ سے قلبی تعلق قائم ہوگیا' اس کے بعد محترم مولانا محمد طاسین صاحب کی قیام گاہ مجلس علمی میں کئی بار زیارت کا شرف حاصل ہوتا رہا' اور جب آپ نے محرم ۱۳۷۴ھ میں مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن کی بنیاد ڈالی تو انہی دنوں سعودی عرب کے سابق سفیر مرحوم شیخ عبدالحمید الخطیب نے جامع مسجد نیوٹاؤن میں عشاء کے بعد ''عربی کلاس'' کا افتتاح کیا' اور میرے استاد محترم مرحوم ڈاکٹر امین مصری نے اس مرکز میں تدریس کا فرض میرے سپرد کیا' میں روزانہ دارالعلوم نانک واڑہ سے اس مرکز میں عربی پڑھانے آتا اور یہاں سے فارغ ہوکر حضرت کی خدمت میں حاضری دیتا' نہایت شفقت فرماتے' میں عرض کرتا کہ حضرت آپ درجہ تکمیل کے ساتھ دورہ حدیث اور موقوف علیہ کا درجہ بھی جاری فرمائیں' تاکہ ہم لوگ بھی داخلہ لے سکیں۔ (اس وقت تک حضرت کے مدرسہ میں صرف درجہ تکمیل کا اجراء ہوا تھا)۔ تو فرماتے کہ انشاء اللہ! جلد ہی شروع کریں گے' چنانچہ یہ عربی مرکز تقریباً ایک سال تک اس قرب کا ذریعہ بنا رہا۔

پھر ایک سال بعد جب آپ نے دورہ حدیث اور موقوف علیہ کے درجے کا افتتاح فرمایا اور یہ خادم بھی

مدرسہ میں منتقل ہوگیا تو ہر وقت حضرت شیخ کو دیکھنے، سننے اور علمی استفادہ کا موقع مل گیا‘ نماز میں آپ کے ساتھ رہتا‘ عصر کے بعد اساتذہ کے ساتھ مجلس فرماتے تو میں آپ کی مجلس کو ترجیح دیتا‘ جبکہ میرے ساتھی ٹہلنے کے لئے باہر نکل جاتے یا کبھی کسی دوست کے ہاں تشریف لے جاتے تو خادم ساتھ ہوتا‘ جب آپ کے گھر والے ٹنڈو الہ یار سے منتقل ہوکر کراچی آ گئے تو گھر کی ضروریات خریدنے آپ ہفتہ میں ایک بار بازار خود تشریف لے جاتے‘ خادم بھی ساتھ ہوتا‘ کبھی تنہا مجھے بھیج دیتے‘ اس قرب اور شفقت کا یہ اثر تھا کہ باہر سے آنے والے ناواقف حضرات اس خادم کو آپ کے گھر کا ایک فرد سمجھتے۔ تعلیم کے دوران ایک دن بھی آپ کے درس سے غیر حاضر نہیں رہا‘ درجہ تکمیل و تخصص کے امتحان سے پہلے ہی آپ نے مجھے مدرسہ میں مدرس مقرر کرنے کا فیصلہ فرمالیا۔

آپ کے ساتھ اندرون ملک‘ حرمین شریفین، مصر اور مشرقی افریقہ کے بہت سے سفر کرنے اور خدمت کا شرف نصیب ہوا‘ یہ تمام امور میں نے خودستائی کے لئے نہیں‘ بلکہ یہ واضح کرنے کے لئے ذکر کئے ہیں کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے میرا کتنا گہرا اور تادیر تعلق رہا ہے‘ تاکہ حضرت شیخ کے بارے میں آپ میرے تاثرات کے صحیح وزن کو محسوس کرسکیں۔ نیز یہ عرض کردینا بھی ضروری ہے کہ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی حیات طیبہ کی بارے میں اگر صرف اپنے مشاہدات و تاثرات قلمبند کرنے بیٹھوں تو اس کے لئے بھی ایک ضخیم دفتر کی حاجت ہے‘ یہاں چند چیزیں محض بطور نمونہ پیش کرنا چاہتا ہوں، آپ کا ہر کام اخلاص پر مبنی ہوتا‘ دکھلاوے اور ریاء سے نفرت تھی اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا مقولہ اکثر نقل فرمایا کرتے تھے: أسمعت من ناجيت۔

مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی بنیاد آپ نے خود رکھی اور آپ ہی کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے اسے اس مقام پر پہنچایا‘ مگر آپ تواضعاً یہ بھی پسند نہ فرماتے تھے کہ آپ کے نام کے ساتھ ”مہتمم“ کا لفظ لکھا جائے‘ اس لئے آپ نے ایک نیک اور بزرگ ہستی مرحوم سید محمد خلیل صاحب صدر انجمن جامعہ مسجد نیوٹاؤن کو اعزازی مہتمم بنادیا‘ جو دس سال اپنی وفات تک اس منصب پر قائم رہے، مدرسہ کے مالی معاملات میں اتنی احتیاط سے کام لیتے کہ اس دور میں بہت کم اس کی مثال ملتی ہے‘ زکوٰۃ کا پیسہ صرف طلبہ پر خرچ ہوتا اور اساتذہ کی تنخواہیں غیر زکوٰۃ سے دی جاتیں‘ زکوٰۃ میں حیلہ نہیں فرماتے تھے اور چندہ جمع کرنے کے جتنے بھی طریقے ہیں‘ سب ترک کردیے تھے۔ فرماتے تھے کہ: اللہ تعالیٰ نے مجھے یہ دعا سکھادی ہے‘ یہی دعا کرتا ہوں کہ: اے اللہ! خزانوں کا تو مالک ہے اور بندوں کے دل بھی تیرے قبضۂ قدرت میں ہیں‘ آپ ان کے دل پھیردیں کہ وہ اس مدرسہ کی خود آکر خدمت کریں‘ ہمیں ان کے در پر نہ لے جا۔ فرماتے: مالداروں کو ہمارا ممنون ہونا چاہئے کہ ہم ان کا مال صحیح جگہ خرچ کرکے ان کے لئے جنت کا سامان بناتے ہیں‘ مدرسہ کے مہمانوں کا خرچ‘ مدرسہ کے لفافے رائٹنگ پیڈ اور ڈاک تک کا خرچ خود برداشت کرتے۔

ایک دفعہ ایک صاحب دفتر میں آپ کے ساتھ بیٹھے تھے‘ انہوں نے سامنے رکھے ہوئے سفید کاغذات میں سے اٹھا کر کچھ لکھنا شروع کر دیا‘ آپ نے فرمایا: کہ یہ کاغذات مدرسہ کے ہیں‘ ان کو کسی دوسرے کام میں استعمال کرنا صحیح نہیں، اپنے نام کے ساتھ ابتداء میں شیخ الحدیث کا لفظ بھی گوارا نہ تھا‘ اس لئے جب تک ابتدائی دور میں مولانا عبدالحق نافع رحمۃ اللہ علیہ آپ کے ساتھ رہے‘ یہ منصب ان کے سپرد کئے رکھا اور وہی بخاری شریف پڑھاتے رہے، ایسا دور بھی آیا کہ آپ کی تنخواہ کم اور دوسرے اساتذہ کی زیادہ تھی‘ اور آخری سالوں میں تو تنخواہ لینا ہی بند کر دیا تھا۔

آپ بہت مردم شناس تھے‘ اگر کسی شخص میں کوئی خوبی دیکھتے تو اس کی قدر فرماتے‘ اس لئے آپ کی ہمیشہ یہ کوشش رہی کہ مدرسہ کے لئے قابل اور مخلص اساتذہ کا انتخاب فرمائیں، فرماتے تھے کہ: ایک شخص اپنے اخلاص کی بدولت الف، باء پڑھا کر جنت میں جا سکتا ہے اور دوسرا اخلاص کے بغیر بخاری پڑھا کر اس سے محروم رہ سکتا ہے، مدرسہ کے انتظامی اور علمی امور میں بڑے اساتذہ سے ہمیشہ مشورہ فرماتے‘ بعض امور میں سب چھوٹے بڑے اساتذہ کو جمع فرماتے‘ اساتذہ میں ملازمت کا تصور ختم کر دیا تھا‘ فرماتے: ہم سب شریکِ کار ہیں‘ ہر شخص یہ سمجھے کہ یہ اس کا ادارہ ہے اور اس نے اس کی خدمت کرنی ہے، مدرسہ کے لئے علمی کتابیں جمع کرنے میں آپ نے بہت تکلیفیں اٹھائیں‘ بعض دفعہ حرمین شریفین سے حج کے بعد کئی من کتابوں کی پیٹیاں خرید کر بحری جہاز سے اپنے ساتھ لاتے۔

طلباء کی تربیت کی طرف بہت توجہ فرماتے‘ کسی طالب علم کی تعلیمی کمزوری قابلِ برداشت ہو جاتی تھی‘ لیکن اخلاقی اور دینی کمزوری ناقابلِ برداشت تھی‘ گھٹنوں کے درد سے پہلے صبح کی نماز کے بعد دارالاقامہ میں خود تشریف لاتے اور کمروں میں دیکھتے کہ کوئی طالب علم سویا تو نہیں ہے، ہر تعلیمی سال شروع ہونے سے پہلے سب طلباء کو جمع فرماتے اور اخلاص کی تلقین فرماتے اور پھر وقتاً فوقتاً اس کی یاد دہانی فرماتے رہتے، دین کی خدمت کا جذبہ اتنا تھا۔ فرماتے کہ: میں کبھی سوچتا ہوں کہ خدانخواستہ اگر ایسے حالات پیدا ہو جائیں کہ مجھ پر خدمتِ دین کے سارے دروازے بند ہو جائیں تو میں کیا کروں گا؟ میں ایسا گاؤں تلاش کروں گا، جہاں کی مسجد غیر آباد ہو اور لوگ نماز نہ پڑھتے ہوں‘ وہاں جا کر اپنے پیسوں سے ایک جھاڑو خریدوں گا اور مسجد کو اپنے ہاتھ سے صاف کروں گا‘ پھر خود اذان دوں گا اور لوگوں کو نماز کی دعوت دوں گا‘ جب وہ مسجد آباد ہو جائے گی، تو پھر دوسری مسجد کو تلاش کروں گا اور وہاں بھی ایسا ہی کروں گا۔

کتابوں کی حفاظت اور حسنِ استعمال کا بہت اونچا ذوق تھا‘ کوئی کتاب برسوں استعمال فرماتے‘ مگر میلی نہ ہوتی تھی۔ وفات سے چند روز پہلے یہ خادم اور کچھ دوسرے اساتذہ بیٹھک میں بیٹھے تھے تو ایک کتاب ’’مقدمہ

فتح الباری'' ہاتھ میں لئے ہوئے فرمارہے تھے کہ یہ کتاب میرے والد صاحب نے اپنے بچپن میں خریدی تھی' انہوں نے استعمال کی، پھر میں نے کی۔ دیکھئے ایسی حالت میں ہے گویا ابھی بازار سے خریدی گئی ہو۔ ایک بار کسی دوست نے آپ سے ایک کتاب مستعار لی' جب واپس کی تو جلد وغیرہ خراب ہوچکی تھی' آپ نے واپس نہیں لی، بلکہ انہیں کو دے دی۔

کتابوں کے ساتھ ادب کا یہ عالم تھا کہ سوتے وقت پاؤں کی طرف کوئی کتاب نہ چھوڑتے چاہے' وہ اونچی کیوں نہ رکھی ہو۔ ایک دفعہ سفر میں فرمایا کہ: وہ کتاب وہاں سے ہٹادیجئے۔ میں نے عرض کیا: حضرت! درمیان میں حائل موجود ہے۔ فرمایا: پہلی بار آپ کو سنارہا ہوں' مجھ پر ایسا وقت بھی گذرا ہے کہ اگر پاؤں کی طرف کوئی بھی لکھی ہوئی چیز ہوتی' میرے پاؤں کھینچ دیئے جاتے' آخر رورو کر دعا کرتا رہا' تب یہ کیفیت ختم ہوئی۔

آپ کی فکر کا افق بین الاسلامی، بلکہ بین الاقوامی تھا' مسلمانوں کے مسائل سے دلچسپی تھی' ان کی دینی و دنیاوی ترقی سے خوش ہوتے اور دینی تنزل اور کمزوری کی خبریں سن کر رنجیدہ اور غمگین ہوتے' عربوں اور مسلمانوں کی اجتماعی کمزوریوں پر تنبیہ فرماتے اور اس کا علاج بھی بیان فرماتے۔ اس کے لئے آپ کے جاری کردہ رسالہ ''بینات'' کے مختلف ''بصائر وعبر'' شاہد صادق ہیں، حق گوئی آپ کا شیوہ تھا' حق کے معاملہ میں کسی کی ملامت کی فکر نہ فرماتے' ہر دور میں جب بھی کسی حکومت نے دین کے خلاف کوئی قدم اٹھایا' آپ نے اس کے خلاف کلمہ حق بلند کیا اور جب بھی ضرورت پڑی یا موقع ملا تو نہایت اخلاص کے ساتھ حکمرانوں کو نصیحت فرمائی' بلکہ بعض اوقات مسلمان سربراہوں سے ملاقاتیں فرمائیں اور ان کو ناصحانہ خطوط لکھے۔

آپ کا ہر سفر کسی نہ کسی دینی مقصد اور رضا الٰہی کے لئے ہوتا تھا' سفر میں سیر وسیاحت سے' شاندار ہوٹلوں یا کوٹھیوں اور بنگلوں میں قیام سے، پرتکلف ضیافتوں اور میزبانوں کے استقبال سے آپ کو طبعاً نفرت تھی۔ آپ فرمایا کرتے تھے کہ: بار بار حج یا عمرہ کا سفر کرنے سے میرا مقصد حج یا عمروں کی تعداد بڑھانا اور اس کو اپنے لئے سرمایۂ فخر ومباہات سمجھنا ہرگز نہیں ہے، بلکہ میں تو ایک خاص مقصد کے لئے بار بار حرمین شریفین زادھما اللہ شرفا جاتا ہوں اور یہ کہ میں نے اللہ تعالیٰ کی توفیق سے جو یہ باغ لگایا ہے' (مدرسہ عربیہ اسلامیہ) اس کی قبولیت اور کامیابی کے لئے دعائیں کروں' بیت اللہ کے فیوض اور روضۂ اقدس ﷺ کی برکات حاصل کروں کہ: اللہ تعالیٰ بانی اور اساتذہ وطلبہ کی محنت کو قبول فرمائیں اور ان کو مزید اخلاص اور اہلیت سے سرفراز فرمائیں' جس طرح ایک کار کا ڈرائیور جب سفر شروع کرتا ہے تو تیل کی ٹنکی کو بھر لیتا ہے' مگر جہاں ٹنکی خالی ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے تو جلد از جلد کسی پٹرول پمپ سے تیل لیتا ہے' اسی طرح میں بھی نہ صرف ہر سال' بلکہ سال میں متعدد مرتبہ حرمین شریفین سے تیل لینے جاتا ہوں۔

آپ سفر سے پہلے استشارہ اور استخارہ دونوں سے کام لیتے تھے اور جب عزم فرمالیتے تو پھر ضعف یا مرض یا سفر کی صعوبتیں مانع نہیں ہوتی تھیں' آخر عمر میں گھٹنوں کے درد کی وجہ سے اٹھنا، بیٹھنا اور چلنا پھرنا دوبھر ہوگیا تھا' مگر حج وعمرہ کے طواف وسعی کی سعادت حاصل کرنے میں یہ درد قطعاً مانع نہیں ہوتا تھا۔ اپنے پاؤں سے چل کر واجبات ومستحبات طواف کی ادائیگی اہتمام کے ساتھ کرتے تھے' سعی بھی اکثر پیدل ہی کرتے تھے' اگر مجبور ہوجاتے تو اخیر کے تین شوطوں میں گاڑی پر سوار ہوکر سعی پوری کرلیتے۔

بڑے سے بڑا کارنامہ انجام دے کر بھی اسے ہیچ سمجھتے تھے' گویا کچھ کیا ہی نہیں' فخر ومباہات تو کجا؟ یہ آپ کے عام سفروں کا حال تھا۔ افریقہ کے طویل سفر میں ایک روز دیکھا کہ تہجد سے فارغ ہوکر بیٹھے ہیں اور زاروقطار رورہے ہیں اور فرماتے جارہے ہیں کہ: ہم نے اللہ کے لئے کیا کیا؟ ہم نے اللہ کے لئے کیا کیا؟......

آپ نے سفر وحضر میں جتنی بھی تقریریں فرمائیں' سب میں ایمان باللہ، اللہ اور رسول کی محبت، اطاعت وانقیاد واتحاد بین المسلمین پر زور دیتے تھے' اور اختلافی جزئیات اور فرعی چیزوں کو قطعاً نہیں چھیڑتے تھے، تاکہ مسلمانوں میں اختلاف کا ذریعہ نہ بنیں اور جب افریقہ کے بعض ممالک کے متعلق سنا کہ کچھ حضرات یہاں آتے ہیں اور مسلمانوں کو لڑا کر چلے جاتے ہیں' تو ان مقررین کی کوتاہ کاری اور کجروی پر بے حد افسوس فرمایا۔

حالتِ سفر میں حضر کی طرح طہارت اور نماز باجماعت کا بہت اہتمام فرماتے تھے' چنانچہ سفر سے پہلے اور سامان کے ساتھ جائے نماز، لوٹا، مسواک، وضو کی چپل، قبلہ نما وغیرہ اشیاء ساتھ رکھتے تھے' الحمدللہ! کہ اس خادم کو رفیقِ سفر ہونے کے علاوہ صاحب نعلین، صاحب مسواک، صاحب طہور اور صاحب سرّ ہونے کا شرف بھی حاصل ہوا ہے' اگر مسجد قریب ہوتی تو مسجد میں جاکر جماعت سے نماز ادا فرماتے اور اگر دور ہوتی تو جائے قیام پر ہی خود اپنے رفقاء کے ساتھ جماعت سے نماز ادا کرتے۔ الحمدللہ! کہ افریقہ کے طویل سفر میں ایسے موقع پر خادم اذان اور اقامت کہتا اور حضرت مولانا مرحوم امامت فرماتے۔ نماز کے اہتمام کا یہ حال تھا کہ لوساکا (زمبیا) ایئرپورٹ سے جب شہر کی طرف روانہ ہوئے تو وہاں کے حضرات نے عرض کیا کہ: عصر کی نماز شہر میں پہنچ کر پڑھیں گے' مگر ایئرپورٹ شہر سے کافی دور تھا' جب راستہ میں دیکھا کہ سورج کے متغیر ہونے کا خطرہ ہے تو سختی سے موٹریں رکوادیں اور اتر کر تیمم فرمایا اور ایک طرف گھاس پر باجماعت نماز ادا کی اور فرمایا کہ: اب اطمینان ہوگیا۔

سفر میں قرآن کریم کی تلاوت کا اہتمام فرماتے تھے اور اپنے ساتھ ہمیشہ مصحف شریف اور ادعیہ ماثورہ کی کتابیں رکھتے تھے' اور صبح کے وقت تلاوت بھی فرماتے، سفر وحضر میں تہجد کی نماز آپ کا مستقل معمول تھا' پہلی دو رکعت خفیف ہوتیں' دوسری دو میں پوری سورۂ یاسین تلاوت فرماتے اور باقی رکعات میں مختلف سورتیں پڑھتے۔ الحمدللہ! کہ اس سفر میں تہجد میں بھی آپ امام اور خادم مقتدی ہوتا تھا' مزید احتیاط کے لئے ہمیشہ سفر میں

سفری ٹائم پیس رکھتے، اگر چہ اس کی ضرورت بہت کم پڑتی تھی، سفر میں ہمیشہ اپنے ساتھ دوسری ضروریات کے علاوہ ٹارچ بھی رکھتے تھے، جس کا اہم مقصد یہ ہوتا تھا کہ رات کو اٹھتے وقت کمرے کی بتی نہ کھولیں اور روشنی نہ کریں، تاکہ دوسروں کو تکلیف نہ ہو، نیز سفر وحضر میں ہمیشہ سرمہ دانی بھی تکیہ کے قریب ہوتی اور سوتے وقت سرمہ استعمال فرماتے۔ اپنے ساتھ سفر میں آٹھ دس قسم کی بیماریوں کی دوائیں بھی رکھتے اور اپنے ہم سفر اور میزبانوں میں کسی کو تکلیف ہوتی تو ان پر تقسیم فرماتے' جس سے بہت سے لوگ مستفید ہوتے اور دعائیں دیتے۔

حضر کی طرح سفر میں بھی آپ کا دسترخوان وسیع ہوتا تھا۔ ایک دفعہ حج کے سفر میں منیٰ میں ٹھہرے تھے' مولانا مفتی محمود صاحب، جو اس وقت صوبہ سرحد کے وزیر اعلیٰ تھے' سعودی حکومت کے مہمان تھے' حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے مجھے مفتی صاحب کے پاس بھیجا کہ خیریت معلوم کرآؤں' میں حاضر ہوا تو مفتی صاحب نے فرمایا کہ: میں خود مولانا سے ملنے جارہا تھا' چنانچہ مولانا کے پاس تشریف لائے' دسترخوان پر خشک اور تازہ مختلف قسم کے میوہ جات رکھے تھے' مفتی صاحب ہنس کر فرمانے لگے کہ: مولانا بادشاہ تو آپ ہیں کہ دسترخوان پر بے شمار نعمتیں موجود ہیں' ہمارے پاس اگر کوئی ملنے آتا ہے تو اسے چائے کی پیالی یا ٹھنڈی بوتل کے سوا کچھ نہیں ملتا۔

اگر سفر میں کوئی عالم یا طالب علم ساتھ ہوتا تو وقتاً فوقتاً علمی نکات سے مستفید فرماتے رہتے' اہل علم کی معیت سے آپ کو قلبی مسرت ہوتی تھی، معمولی خدمت پر ممنون ہوتے اور دعاؤں سے نوازتے' جب کہیں دین کا کام ہوتا دیکھتے یا کسی کو دین کا کام کرتا دیکھتے تو خوشی کا اظہار فرماتے اور اس کے لئے دعا فرما کر اس کی ہمت افزائی فرماتے، سفر میں اپنے ہمسفر کا بہت زیادہ خیال فرماتے' حتیٰ کہ آپ کی پدرانہ شفقت سفر کے احساس کو بھلا دیتی تھی' چنانچہ افریقہ کا تین چار ماہ کا لمبا سفر اس طرح گذرا کہ ایک دن بھی سفر کا احساس نہیں ہوا' سفر کا احساس اس روز ہوا جب اس سفر کے اختتام پر آپ کو میں نے جدہ سے کراچی کے لئے روانہ کیا اور خود جدہ سے قاہرہ کے لئے روانہ ہوا۔

تواضع کا یہ عالم تھا کہ اپنے لئے امتیازی حیثیت گوارہ نہیں فرماتے تھے' اس سفر میں ہوٹل کے قیام کے دوران کمرے میں میری چارپائی مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی چارپائی کے بالمقابل بچھی تھی' میرا جی گوارہ نہ کرتا تھا کہ اس طرح بالمقابل سوؤں' میں نے بستر چارپائی سے اٹھا کر نیچے قالین پر بچھانا چاہا تو سختی سے روک دیا اور فرمایا کہ: چارپائی پر ہی سونا ہوگا۔ اسی طرح نیروبی میں ایک صاحب کے مکان پر جب قیام فرمایا تو وہاں کمرے میں صرف ایک پلنگ بچھا تھا' باقی قالین پر۔ انہوں نے میرے لئے اسپرنگ والا موٹا گدا بچھا دیا تھا تو مجھے فرمانے لگے کہ: میرا بستر بھی قالین پر بچھا دیجئے' میں نے بڑی مشکل اور اصرار سے چارپائی پر آپ کو سلایا۔

دورانِ سفر ہوٹل یا کسی دفتر میں اترتے چڑھتے وقت جب لفٹ کے لئے میں بٹن دباتا اور لفٹ آجاتی تو

آپ قصیدہ بردہ کا یہ شعر پڑھتے:

جاءت لدعوته الأشجار ساجدة

تمشي إليه على ساق بلا قدم

آپ کی روح پرور گفتگو سے کبھی دل نہیں اکتایا اور آپ کی مجلس سے کبھی دل سیر نہیں ہوا' آپ سے دوری کے اوقات میں برابر طبیعت بے چین رہتی۔ مصر میں میرا جانا آپ کی اجازت اور آپ کے مشورہ سے ہوا تھا' مصر کی رنگینیوں کی وجہ سے مصر جانے والے حتی الامکان مصر کو چھوڑنا نہیں چاہتے اور جو واپس ہوتے ہیں وہ ہمیشہ مصر کے رنگین نیل ونہار یاد کرتے ہیں' لیکن میں آپ سے سچ کہتا ہوں کہ میرے لئے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی جدائی کی بناء پر مصر ایک جیل خانہ تھا' جس میں، میں نے چار پانچ سال گذارے ہیں اور جب کبھی زیادہ پریشانی کی حالت میں سوتا تو خواب میں آپ کو دیکھتا۔ دعا فرمادیتے یا کوئی اور تسلی کی بات فرمادیتے اور صبح جب اٹھتا تو طبیعت پر سے سارا بوجھ اتر چکا ہوتا' جب میں نیا نیا مصر گیا تو قاہرہ کے ایک ہوٹل میں قیام کیا' رات کو ہوٹل کے شور وغل کی وجہ سے نیند نہیں آتی تھی' ایک روز کافی دیر ہوگئی' غالباً رات کے ایک یا دو بج چکے تھے' پریشان ہوکر سویا' خواب میں کیا دیکھتا ہوں کہ مولانا مرحوم بیٹھے ہیں' میں دو زانوں بیٹھا ہوں اور چاروں طرف مدرسہ کے اساتذہ کرام بیٹھے ہیں' میں عرض کرتا ہوں کہ آپ میرے لئے دعا فرمائیں۔ آپ نے دعا فرمائی اور دعا کے بعد ہاتھ اپنے منہ کے بجائے میرے منہ پر پھیرے' تو مدرسہ کے ایک بڑے استاذ نے عرض کیا کہ میرے لئے بھی دعا فرمائیں' آپ مسکرائے اور فرمایا کہ: سبقک بھا عکاشة.

مصر سے جب گزشتہ فروری ۱۹۷۷ء کے اوائل میں واپس ہوا تو میں نے رفاقت سفر کے پرانے معاہدے کی دوبارہ تجدید کے طور پر عرض کیا کہ اب تو آپ کوئی سفر بھی اندرون ملک کا ہو یا بیرون ملک کا ہو تو میں انشاء اللہ آپ کے ساتھ رہوں گا' نہایت خوشی کا اظہار فرمایا اور معاہدہ کی توثیق فرمادی۔ ایک موقعہ پر فرمایا کہ دو ہی آدمی ایسے ہیں جن سے سفر میں صحیح آرام ملتا ہے اور پھر میرے مزاج کو خوب جانتے ہیں۔ ایک مولانا حبیب اللہ صاحب اور دوسرا اس خادم کی طرف اشارہ فرمایا۔ اس سے پہلے بھی نیروبی کے خط میں لکھ چکے تھے کہ الحمدللہ! جس رفاقت کی ضرورت تھی، میسر آ گئی۔ اس فرمانے کے بعد انتہاء درجہ قلبی مسرت ہوئی کہ الحمدللہ! اب ہم اس قابل ہو گئے ہیں کہ خدمت کا شرف حاصل کرسکیں' اس کے بعد ایک سفر میں معیت کا شرف حاصل ہوا' جب آپ پہلی بار ۲۸ اکتوبر کو کراچی سے اسلام آباد' اسلامی نظریاتی کونسل کے پہلے اجلاس میں شرکت کے لئے تشریف لے گئے' اجلاس سے فارغ ہوکر اسلام آباد سے بذریعہ موٹر جہانگیرہ تشریف لے گئے' وہاں حضرت مولانا لطف اللہ صاحب مدظلہ سے ملاقات فرمائی اور ان کی اہلیہ مرحومہ کی تعزیت فرمائی' وہاں سے سخاکوٹ تشریف لے گئے اور

حضرت مولانا عزیز گل صاحب بقیۃ السلف مدظلہ سے طویل مجلس فرمائی۔

مردان سے گزرنے کے بعد راستہ میں ایک گاؤں مہابت آباد کی طرف اشارہ کر کے فرمایا' میں اس گاؤں میں پیدا ہوا ہوں' وہاں سے پشاور تشریف لے گئے' پشاور میں اپنے ماموں زاد بھائی مولانا محمد ایوب جان صاحب بنوری کے ہاں قیام فرمایا اور اپنے عزیز و اقارب سے ملاقات فرمائی' پشاور شہر اور قریب قریب سے دوسرے شہروں کے علماء اور صالحین سے ملاقات کے لئے حاضر ہوتے رہے' خصوصاً مولانا محمد اشرف صاحب، مولانا عبدالقدوس صاحب اور مولانا قاضی نور الرحمٰن صاحب۔ ایک روز کے لئے لنڈی کوتل میں تشریف لے گئے اور خادم سے فرمایا کہ: آپ پہلی بار میرے ساتھ پشاور آئے ہیں، اس لئے آپ کو لنڈی کوتل اور درہ خیبر دکھاؤں گا' لنڈی کوتل کے قریب ایک گاؤں میں وہاں کے علماء و مخلصین جمع ہو گئے اور ان کے ساتھ دن کا اکثر حصہ گذارا اور شام کو واپس تشریف لے آئے' دوسرے روز ۱۴ اکتوبر کی شام کو بذریعہ ہوائی جہاز پشاور سے سیدھے کراچی تشریف لے آئے' گویا یہ الوداعی سفر تھا' جس میں اپنے دوستوں، عزیزوں اور مخلصین سے رخصت ہو رہے تھے' کسی کو کیا معلوم تھا کہ یہ آخری سفر ہو گا' البتہ یہ بات بار بار فرماتے تھے کہ اب میں سفر کے قابل نہیں رہا۔

لیکن اس کے بعد آپ نے تو ایسا سفر اختیار فرمایا کہ ساری حسرتیں دل کی دل میں ہی رہ گئیں۔ کاش کہ یہ سفر اپنے اختیار میں ہوتا اور شرعاً اس کی اجازت بھی ہوتی تو جہاں ملک اور بیرون ملک کے سفر میں معیت کا معاہدہ کیا تھا، آخرت کے سفر کا بھی معاہدہ کر لیتے' آہ ہمارے شیخ ہم سے جدا ہو گئے اور ہمیں یتیم چھوڑ کر اپنے رب سے جا ملے۔

**فانا لله وانا اليه راجعون. العين تدمع والقلب يحزن وانا بفراقك ياشيخنا وحبيبنا لمحزونون، ولانقول الامايرضى به ربنا تبارك و تعالىٰ**

اے اللہ! ہم ضعیف و ناتواں ہیں' ہمیں صبر جمیل عطا فرما' اور اے اللہ! ہمارے شیخ مرحوم کی قبر مبارک کو روضۃ من ریاض الجنۃ بنا' اور ان کی پاک روح کو اعلیٰ علیین میں پہنچا کر اکرام و اعزاز فرما۔ اور اے اللہ! ان کا مسکن و ماویٰ جنت الفردوس کو بنا اور ان کے ساتھ وہ معاملہ فرمایا جو تیری شام ارحم الراحمین کے شایان شان ہو۔ اور اے اللہ! آخرت میں ان کو رفع درجات اور علوِ مقامات نصیب فرما۔ اور اے اللہ! جس طرح آپ نے ہمیں ان کی زندگی میں دعواتِ سحری، نالہ ہائے نیم شبی اور دعواتِ حرمین شریفین کی برکات سے سرفراز فرمایا' مفارقت کے بعد بھی ان کی روح پرفتوح کی برکات سے مالا مال فرما کر سرفراز فرما' اور اے اللہ! ان کی چھوڑی ہوئی امانت (مدرسہ عربیہ اسلامیہ) کی حفاظت، خدمت اور ترقی کی اہلیت، ہمت اور توفیق عطا فرما۔

**وصلى الله علىٰ سيدنا محمد وعلىٰ اٰله وصحبه وسلم**

مولانا حبیب اللہ شاہ بنوری

# حضرۃ العلامۃ البنوری رحمہ اللہ تعالیٰ

سمجھ سکو تو ضرورت نہیں سنانے کی
کہ دل کا خون ہے سرخی مرے فسانے کی

حضرت مرحوم کی داستانِ مفارقت... نہ تو سننے کی برداشت' نہ پڑھنے کی تاب و طاقت' نہ ہی لکھنے کی قدرت، بلغت القلوب الحناجر ،بعض المناک حوادث کا تذکرہ بجائے خود ایک المیہ ہوتا ہے، اربابِ محفل کو...... معلوم تو سب ہی کو سب کچھ ہے' مرحوم کے محاسن وکمالات بیان کرنے کی مزید ضرورت بھی کیا ہے۔

میری مشاطگی کی کیا ضرورت حسن معنی کو
کہ فطرت خود بخود کرتی ہے لالہ کی حنا بندی

البتہ یادِ رفتگاں وتذکرۂ بزرگاں کسی قدر سکونِ قلب کا باعث اور ایک فرض شناسی بھی ہے۔

حکایت از قدآں یارِ دل نواز کنیم
بایں فسانہ مگر عمرِ خود دراز کنیم

اس لئے اس کم مائیگی اور بے بضاعتی کے ساتھ چند معروضات پیشِ خدمت ہیں:

ان ھذہ تذکرۃ فمن شآء ذکرہ

دنیا میں کچھ اسلاف اور ان کے واقعات کچھ ایسے بھی ہیں جو انسانی تاریخ پر گہرے نقوش وعمیق اثرات چھوڑ گئے ہیں' اس نوع کے واقعات میں سے قدوۃ المفسرین، امام المحدثین، زبدۃ العارفین، سید السند، حضرت العلامہ سید محمد یوسف البنوری رحمۃ اللہ علیہ کی وفات حسرتِ آیات کا عظیم واقعہ بھی ہے' جس کا سانحہ اس قدر شاق وسنگین ہے کہ اپنی نوعیت میں صرف ایک نہیں' بلکہ اس کے ضمن میں صدہا سانحات مضمر ہیں۔

مصائب شتّی جمعت فی مصیبة، ایامِ زندگی کو تلخ وتاریخ کرنے والے مصائب:

صبت علی مصائب لو انها
صبت علی الایام صرن لیالیا

ایسے واقعات وحوادث سے زمانہ اور زمانیات کا رنگ وکیفیت یقیناً بدل جاتی ہے' اس دورِ زندگی میں حوادث وصدمات بکثرت دیکھنے، سننے میں آئے' لیکن اس وقت حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال پرملال کے حادثہ سے جو صدمہ لاحق ہے' وہ محض انفرادی صدمہ نہیں، جس سے ایک فرد یا ایک کنبہ یا ایک گروہ یا ایک خطہ یا صرف ہمارا ملک پاکستان غمزدہ ہو، بلکہ یہ ایک ایسا عالمگیر صدمہ ہے جس سے بلادِ عرب وعجم میں ہر مکتبِ فکر کے مسلمانوں کے دل غمگین ہیں اور ذہن پریشان ہیں۔ بے شک حضرت مرحوم کی اس اچانک مفارقت سے بے شمار متعلقین ومنتسبین کے دل مجروح ہوں گے' لیکن جن خدام نے آپ کے ہاتھوں ہر طرح کی تربیت پائی ہو، اور آپ کو قریب سے دیکھا ہو' ان کا تأثر دتألم اور قلبی کیفیت ضرور دیگر نوعیت کی ہوگی۔

حضرت مرحوم نے تقریباً پون صدی کے مرحلہ پر داعیٔ اجل کو لبیک کہا' اگر ہم اپنی چاہت وہوس کے انداز سے دیکھیں تو اگر حضرت مرحوم کو دنیا میں اس قدر زندگی اور بھی، یا اس سے بھی کہیں زیادہ ملتی تو پھر بھی ہم اپنے خیال کے اعتبار سے ناکافی جانتے' لیکن آخر وبالآخر!...... قضاء وقدر کی حکمتِ بالغہ ومصلحت غامضہ کے تقاضوں پر ''اجمالاً سہی'' یقین واعتقاد لازم ہے' بقاودوام مخلوق کا حق نہیں، خالقِ کائنات کا حق ہے:

قادرا قدرت تو داری ہرچہ خواہی آں کنی!
مردہ را جانے تو بخشی زندہ را بے جاں کنی

لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ

حضرت مرحوم کی یہی چند سالہ بابرکت زندگی جو طلبِ مال وحصولِ جاہ میں نہیں، بلکہ نیکیوں، علمی مساعی اور اسلام کے تعمیری کاموں میں صرف ہوئی، صدہا سال کے برابر ہے۔ اسی محدود ومعدود زندگی میں آپ کے ہاتھوں وہ کارنامہائے نمایاں انجام پائے جو دوسروں کے لئے سالہا سال میں بھی انجام دینا ناممکن تھا۔

طویل زندگی عبارت، بابرکت زندگی سے ہے۔ یعنی طوالتِ زندگی کا ایک معنی یہ بھی ہے جس میں انسان اپنی مراد ومنزلِ مقصود تک پہنچ جائے اور سالوں کا کام مہینوں میں، مہینوں کا کام ہفتوں میں، ہفتوں کا کام دنوں میں اور دنوں کا کام لمحات میں انجام پا سکے اور کام مقصدِ دین ومذہب کے ہوں۔

بہر حال یوسف مرحوم نفس مطمئنہ، راضیہ، مرضیہ لے کر بارگاہِ حق میں پیش ہوئے اور عباد مقربین و صالحین میں اپنا مقام بنایا۔

یاایتھا النفس المطمئنۃ' ارجعی الیٰ ربک راضیۃ مرضیۃ' فادخلی فی

**عبادی وادخلی جنتی**

اربابِ تقدس تو دنیا سے کوچ کرتے ہیں، لیکن اس کے مآثر دنیا میں مداماً ناپائیدار رہتے ہیں۔ یہی مآثر ''باقیات الصالحات'' ہوتے ہیں' صفحۂ ہستی اور منصۂ وجود پر ان ہی باقیات سے رفتگاں کی یاد باقی اور زندہ رہتی ہے' گویا وہ خود زندہ ہیں۔

اللہ کی راہ میں پیالۂ موت نوش کرنے والے بندے عنداللہ شہداء کا درجہ پاتے ہیں' ان کو منجانب اللہ دنیا کی اس کمزور و ناقص زندگی کے عوض ایسی دائمی اور طاقتور زندگی عطا کی جاتی ہے کہ قرآنی ارشاد کے بموجب ان کو مردے کہا ہی نہیں جاسکتا۔

هرگز نمیرد آنکه دلش زنده شد بعشق!
ثبت است برجریدۂ عالم دوامِ ما

## آثار و باقیات

### علم

بلاشبہ حضرت مرحوم علمی شغف رکھنے والے اور اس میدان میں سبقت لے جانے والے اقران میں فائق تھے' محققانہ انداز میں گھنٹوں تک مطالعہ اور کتب بینی میں مکب و منہمک رہتے تھے' فنون درس نظامیہ میں ملکہ و مہارت، خصوصاً تفسیر و حدیث، فقہ اور ادب عربی (نثر نظم) کی حذاقت میں اپنی مثال خود تھے۔ اعلیٰ اساتذہ، عمدہ اور جید مدرسین کی صف میں شمار ہوتے تھے' کثرتِ معلومات استحضار اور وسعتِ نظری کے اعتبار سے ایک علمی خزانہ کی حیثیت رکھتے تھے' معقول و منقول پر یکساں عبور حاصل تھا' کسی کتاب کے بھی شوق و طلب میں دور دور کا سفر کرتے تھے اور قیمتاً بھی حاصل کرنے کے شائق تھے۔

تصنیف و تالیف سے خاص مناسبت کے مالک تھے' آپ کے مکتوبات، تحریرات، مقدمات و اداریئے اس بات کی زندہ شہادت ہیں' آپ کی تصانیف ''بغیة الاریب'' یتیمة البیان فی علوم القرآن' نفحة العنبر ...... بالاخص آپ کی تالیف ''معارف السنن'' تقریباً تین ہزار صفحات پر مشتمل چھ جلدوں تک چھپی ہوئی کتاب جو معارف و حکم کا ایک بیش بہا خزانہ ہے' اور حضرت الشیخ الانور رحمۃ اللہ علیہ کے علوم کا ایک انعکاسی مجموعہ اور قوتِ استدلال و اسلوبِ بیان میں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی قوتِ بیان کا آئینہ دار ہے۔ یہ تمام حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ مرحوم کی علمی یادگار ہیں۔

محنت و سفر کے علاوہ علم کے آداب سے اساتذہ کی رضاجوئی و خدمت گزاری اور خاص کر ذہانت و حافظہ

بھی اہمیت رکھتا ہے' اول الذکر وصف تو آپ کے مسلمات و مشہورات میں سے تھا' بقیہ دو وصفوں کے متعلق دیو بند میں بعض اساتذہ کی زبانی شہادت ہے کہ مولانا محمد یوسف صاحب بنوری کی ذہانت وحافظہ غضب کا ہے' اساتذہ کی یہ شہادت آج سے کئی برس قبل کی ہے' جس زمانہ میں حضرت بنوری مرحوم جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں استاذ تھے۔

## عمل

حضرت مرحوم جس طرح علمی فضا کے عقاب تھے، اسی طرح عملی میدان میں ایک تازہ دم شہسوار تھے۔
جامعہ اسلامیہ عربیہ نیوٹاؤن کراچی کی پرشکوہ، حسین و جاذب نظر عمارت آپ کی عملی یادگار ہے۔

كشجرة طيبة اصلها ثابت و فرعها في السمآء.

جو پاکستان میں دینیہ، مذہبیہ یونیورسٹی کی حیثیت رکھتا ہے اور جامع مسجد نیوٹاؤن کے فلک بوس میناروں سے ان کے علوم کی ضیاء پاشی ہو رہی ہے' جس میں ابتدائی مکمل اور جامع نصاب کے علاوہ (۱) دورۂ حدیث (بی اے کے مماثل) (۲) تخصص (ایم اے کے مماثل) (۳) تخصصات (پی ایچ ڈی، ڈاکٹریٹ کے مماثل) درجات کی تعلیم جاری ہے۔

طرزِ تعلیم وطریقۂ تدریس ایسا عجیب ونادر وضع کیا گیا ہے جس سے پاک و ہند، عرب، افریقہ، یورپ ہر ملک و ہر زبان کے طلباء برابر کا استفادہ کرتے ہیں۔

جامعہ اسلامیہ کراچی میں پاک و ہند کے علاوہ عرب، افریقہ، لندن، فرانس، نائیجیریا وغیرہ دنیا کے دور دراز مختلف ستائیس ممالک کے سینکڑوں طلباء علمِ دین منظم طریق پر تعلیم و تربیت پاتے ہیں اور سینکڑوں فضلاء اس چشمۂ علم سے سیراب ہو کر دستار وسندِ فضیلت کے ساتھ دنیا کے گوشہ گوشہ میں درس و تدریس، افتاء و تبلیغ کے فرائض انجام دینے اور تشنگانِ دین و مذہب کو سیراب کرنے اور رہنمائی میں مصروف ہیں۔

ملک و بیرون ملک کے مستند و نامور فضلاء اساتذہ کی بڑی جماعت تدریس و افتاء، تصنیف و تالیف و اشاعت وغیرہ مختلف شعبہ جات کی نگرانی کرتی ہے' تیس سال کی اس قدر قلیل و ناکافی مدت میں اس قدر عظیم الشان علمی کارخانہ پیدا کرنا تعجب خیز ہے۔ غور کیا جائے تو یہ کارنامہ قوتِ باطنی اور روحانی آثار میں سے ہے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ''میں نے اس مدرسہ کی تعمیر کے لئے بارگاہِ حق میں دعا کی تھی' چنانچہ اللہ تعالیٰ نے قبول فرمائی۔'' حضرت مرحوم نے جامعہ اسلامیہ کے اہتمام و آبیاری اور خدمت علم و دین کی خاطر اپنے وطن مالوف ''پشاور شہر'' کی سکونت پر کراچی میں مستقل قیام و سکونت کو ترجیح دی تھی' جس میں شانِ للّٰہیت ظاہر ہے۔

## علماء کے فضائل کا اعتراف اور اکابر کا احترام

حضرت مرحوم ارباب علم وکمال کے فضائل کے اعتراف اور اکابر کے احترام وتعظیم میں منفرد و بے نظیر شخصیت تھے' بہتیرے اربابِ ہمت یہ صفت وفضیلت نہ اپنا سکے' عرب وعجم کے اسلاف و اکابر، امامُ ائمۃ الحدیث، حضرت العلامہ مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ، امام المحدثین، شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمہ اللہ' قدوۃ الاکابر حکیم الامت حضرت مولانا شاہ محمد اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ، امام المفسرین و المتکلمین حضرت العلامہ مولانا شبیر احمد عثمانی دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت الاقدس شیخ التفسیر مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ، سید السادات حضرت مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ، شیخ المشائخ حضرت العلامہ مولانا مفتی عزیز الرحمٰن دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ، شیخ الفضیلت حضرت علامہ محمد زاہد الکوثری رحمۃ اللہ علیہ، شیخ الشیوخ مولانا شفیع الدین مکی رحمۃ اللہ علیہ (خلیفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ) شیخ المحدثین حضرت مولانا میاں سید اصغر حسین حسینی دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ وغیرہم اکابر کی توجہات وعنایات خصوصی نے حضرت بنوری مرحوم ومغفور کو اربابِ فضل وکمال کی صف میں شامل کیا تھا۔ رحمۃ اللہ علیہ وعلیہم۔

حجۃ اللہ حضرت شیخ محمد انور شاہ صاحب کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کی معیت وخدمت وتلمذ اور توجہ خاص و نگاہ کرم نے حضرت بنوری مرحوم کو (اپنے شیخ واستاذ کی) علمی جانشینی عطا کی تھی۔

ذالک فضل اللّٰہ یؤتیہ من یشآء۔

حضرت الاستاذ مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ کا اعتراف ہے کہ حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت علامہ سید انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے علم کے صحیح حامل ہیں' ہر لحاظ سے معتبر شہادت ہے۔

## سلاسلِ علمیہ کے علاوہ ملک وقوم کی قیادت وخدمتِ دین

حضرت بنوری مرحوم، دینی، دنیاوی، مذہبی، سیاسی امور، عصری تقاضوں او ردقتی دواعی میں کامل، بصیرت وکمل صلاحیت کے مالک تھے' جمعیۃ العلمائے سرحد کی صدارت، جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کی صدارت، مجلس علمی ڈابھیل کی صدارت، مجلس علمی دمشق کی رکنیت، مجمع البحوث الاسلامیہ قاہرہ کی رکنیت، رابطہ عالم اسلامیہ مکہ مکرمہ کی رکنیت، وفاق المدارس پاکستان کی صدارت، مجلس ختم نبوت کی سرپرستی، قادیانیت کے خلاف متحدہ مجلس عمل کی صدارت، فتنہ پرویزیہ کے خلاف تقریری وتحریری جہاد، فرقہ مردودیہ، قادیانیہ مرزائیہ کاذبہ، دجالیہ کو قانونا غیر مسلم اقلیت قرار دینے کی جرأت مندانہ دعارفانہ قیادت۔

ہر دور میں اس کے تقاضوں کے مطابق شدید علالت ومصروفیات کے ساتھ دین ومذہب کی خاطر مشرق وسطیٰ، جنوبی افریقہ، لندن وغیرہ بیرونی ممالک کے طویل ودشوار گزار دورے مرحوم کے علو ہمت وعلو مرتبت کی نشانی ہے۔

مرض الموت میں ''اسلامی نظریاتی کونسل اسلام آباد'' کی رکنیت کے فرائض محض دینی ومذہبی نظریہ کے تحت انجام دینا ایک قابلِ تقلید مثال وناقابلِ انکار حقیقت اور ناقابلِ فراموش کارنامہ ہے۔

ہر دور میں صعوبتوں اور آزمائشی ذمہ داریوں کا متوجہ ہونا حضرت مرحوم کی مقبولیت اور ان کی انجام دہی محض تائیدِ غیبی کی علامت ہے۔

این سعادت بزور بازو نیست
تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

## جفاکشی، فروتنی، عزت وشرافتِ نفس

حضرت مرحوم کی زندگی کا بیشتر حصہ زمین وفرش پر نشست وبرخاست میں گزرا، یہ حال مرحوم ومغفور کے قریبی تعلق داروں اور جامعہ اسلامیہ کراچی کے آغازِ تعمیر واہتمام کی تاریخ سے بخوبی دریافت ہوسکتا ہے، فروتنی نے آپ کو بلند مرتبہ اور فوقیت دی، عزتِ نفس نے معزز کیا اور شرافتِ نفس نے شرفاء کا جلیس وہمنشین بنایا، کبھی بھی اپنی ذات کو فائق وبالاتر جان کر ترجیح نہیں دی، نہ قول سے نہ ہی کسی فعل وعمل سے۔

**یؤثرون علی انفسهم ولو کان بهم خصاصه.**

## قناعت واستقامت

آپ کی ابتدائی زندگی کے ایسے موڑ پر جب کہ بظاہر کوئی معقول ذریعہ معاش نہ تھا، علمی وتصنیفی مشاغل، مہمانوں کی کثرت، بھاری مصارف کے باوجود نہایت ہی صبر وقناعت سے وقت گزارا، جو کچھ بھی مناسبِ حال ذرائع سے میسر آتا، قناعت فرماتے، کبھی حالات کا شکوہ نہ کیا، نہ ہی استقامت میں فرق آیا۔ نہ ''الحاف'' کی زندگی بسر کی۔ بایں ہمہ بڑی قدر ومنزلت کی نگاہوں سے دیکھے جاتے تھے۔ اللہ اکبر۔

## ایقان وتوکل

مایۂ ایقان وتوکل سے حضرت مرحوم کو مستقل مزاجی، ثابت قدمی، غناء واستغناء کے وصف میں قابلِ رشک مقام حاصل تھا، آپ نے اپنے مدرسہ سے باوجود مستحق ہونے کے اتقاءً اپنی تنخواہ ترک کردی تھی۔ بیش بہا

کتب کا ذخیرہ اور اپنا علمی سرمایہ مدرسہ کے دارالکتب، دارالتصنیف والتالیف میں شامل کر دیا تھا' زکوٰۃ کی رقوم صرف طلبہ کے لئے قبول فرماتے تھے' اس کے علاوہ مدرسہ میں زکوٰۃ کا کوئی مصرف نہ تھا' آپ کے مزاج میں نہ حرص تھی، نہ بخل، نہ اسرف، نہ کسی قسم کی بے اعتدالی۔

والذین اذا انفقوا لم یسرفوا ولم یقتروا وکان بین ذالک قوامًا.

## زہد وتقویٰ

آغازِ زندگی سیا' بلکہ طبعًا وفطرتاً آپ تقوے دار وحق شناس تھے نامساعد ونامواقق مجالس ومحافل سے آپ مجتنب ومحترز تھے، شب خیزی میں بڑے باہمت وموفق تھے۔ تہجد گزاری اور تلاوتِ قرآن، بزرگوں کی خدمت ومجلس میں حاضر ہونا آپ کا معمول تھا۔ تلاوتِ قرآن میں طرزِ ادا، سوز وگداز، جذب واستغراق دائرۂ بیان سے بیروں ہے، کئی برس سے آپ کا معمول تھا کہ حج وعمرہ کے لئے ہر سال سفر کر کے اوقات عزیز کا ایک حصہ حرمین شریفین میں گزارتے، اکثر وبیشتر رمضان مبارک میں وہاں اعتکاف کی سعادت حاصل کرتے تھے۔

## مکارمِ اخلاق

اخلاقِ ظاہری آپ کی سیرتِ باطنی کا ترجمان تھا۔ وسعت اخلاقی نے آپ کو عندالناس مقبول اور آپ کے دائرۂ مقبولیت کو وسیع بنایا تھا اور پاکیزگی کردار نے آپ کو عنداللہ وجیہہ بنایا تھا۔ ہمیشہ دیکھنے میں آیا کہ باوجود علالت طبعی اور مصروفیات کے ہر ملنے والے ملاقاتی سے ایسے خلوص وکشادہ پیشانی سے ملتے کہ ملاقاتی خود اطمینان ومؤدت، سرور وفرح محسوس کرتا تھا اور یہ کہ آپ کا مخلصانہ تعلق میرے اور میرے ساتھ ہے' واقعی اس قدر نباہنا حقیقتاً ایک بڑے سربراہ کا منصب ہے۔

## اعزاء واقارب سے حسنِ سلوک

اس وصف میں مرحوم یکتائے روزگار تھے' شادی میں شریک ہونے اور اظہارِ ہمدردی میں قابلِ تقلید مثال تھے۔ کان بارًا بھم۔

## فراست ودانائی

یہ وصف آپ کا موروثی تھا' سربراہ مملکت پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق کی رائے۔

''مولانا بنوری کے مشورے اور ان کی آراء ہمارے لئے مشعل راہ کی حیثیت رکھتی ہیں۔''

مرحوم کی فراست وسیاست کا شاہد عدل ہے۔

## نظافت ونفاست اور سلیقہ

نظافت ونفاست پسندی میں اللہ تعالیٰ نے خاص ذوق وملکہ عطاء کیا تھا' آپ کا ماحول، تہذیب وکردار اور سلیقہ مندی کی سبق آموزی میں ایک مستقل درسگاہ کی حیثیت رکھتا تھا' آپ کی خدمت میں رہ کر غیر مہذب انسان' مہذب اور غیر دانشمند' دانشمند بن جاتا تھا۔

## گفتار

حضرت مرحوم کی گفتار میں ساحرانہ حلاوت وفصاحت، حق گوئی وحق جوئی تھی' کسی مجلس میں بھی آپ کی لب کشائی، عقدہ کشائی اور حق نما، نتیجہ خیز وسبق آموز وعبرت آمیز ہوتی تھی۔

رفتار: جوانمردانہ ومتہورانہ۔
تقریر: پرمغز، مثمر ومعنی خیز۔
تحریر: نظافت ونفاست وعمدگی میں خطاطی کا نمونہ۔
مضمون: مضمون میں سلاست وجامعیت، ربط، ضبط، استحصاء وتسلسل کے اوصاف تھے۔
تنقید: شاہین کی طرح جرأت مندانہ ومحققانہ:

آئینِ جواں مرداں حق گوئی و بے باکی

## حلم وحیاء، جود وسخا

حضرت بنوری مرحوم اپنی ان خصوصیات میں اس شعر کے مضمون کے مصداق تھے:

فتی غیر محجوب الغنی عن صدیقہ
ولا مظهر الشکوی اذا النعل زلت

آپ دولت مند وسرمایہ دار نہ تھے، لیکن ممسک بھی نہ تھے' جود وسخا آپ کی خاندانی عادت تھی۔ ناداروں کی دستگیری وعنایت آپ کی خصلت تھی:

ولم یک اکثر الفتیان مالاً
ولکن کان ارحبهم ذراعاً

## نجابت وسعادت، شرافت ووجاہت

کانت النجابة والسعادة منیرة فی جبینه کالصبح المبنئی والضوء

الدامع، "سیماهم فی وجوههم"

اس پیکرِ حسن و جمال ظاہری اور مجسمۂ کمال و محاسن باطنیہ کی یاد میں، جس کے آگے اربابِ کمال و اصحابِ شرافت و وجاہت کی آنکھیں ذوقِ حیاء سے جھک جاتی تھیں' کیا عرض کیا جائے' گویا کہ ابن الفزاری نے اپنے اس شعر کے اندر ہمارا ہاتھ بٹایا ہے:

کـــان الثـــریـــا عــلّــقـــت فـــی جبیـنـــه
وفـــی خـده الشـعـری وفـی وجهـه القمـر

## فطری خواص کا اجمالی جائزہ

حضرت بنوری مرحوم جود وسخا میں حاتم وقت، ایفائے عہد اور امانت میں سموئل کے مانند غیور، حلم و حیاء میں سیدنا حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے وارث، مہمان نوازی میں شان ابراہیمی، صبر و استقامت میں اخوایوبؑ، سیرت باطنی میں حضرت یحییٰؑ کے مثیل، حسن و جمال اور وجاہت میں یوسف ثانی تھے۔

آپ گوناگوں تکالیف اٹھا کر آئندہ نسلوں کے لئے قابلِ اقتداء راہ ورسم چھوڑ گئے:

بنا کردند خوش رسمے بخاک و خون غلطیدن
خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را

بلاشبہ جادۂ حق پر ثابت قدم علماء اور راسخین فی العلم کی موت عالم کی روحانی موت ہوتی ہے۔ موت العالم موت العالم۔ اس کے بعد شاید ہی ایسی جامع شخصیت اور مایہ ناز فرزند ملک وقوم میں متولد ہو' جو نہ صرف خاندانِ سادات نبویہ کا نہ ہی پاکستان وافغانستان کا نہ خاص ہند وافریقہ کا نہ محض عرب یا عجم کا' بلکہ عالمِ اسلام کا چشم و چراغ اور نور بصیرت ہو:

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

حضرت بنوری مرحوم کی وفات حسرت آیات سے باغ و بہار علم اجڑ گیا، لالہ زار و چمنستان ذوق ادب مرجھا گیا، مجلس بے رونق اور محفل پر گہری سکوت و پژمردگی طاری ہوگئی' ہماری روشنی تاریکی سے بدل گئی۔

انـا للّـه وانا اليه راجعون. الله لااله الا هو الحی القیوم، حسبنا الله ونعم الـوکیـل، الـلهـم، اغـفـره وارحـمـه، آمیـن. کان رحمه الله فاقدالمثل والـنظیر مارأیت فی الناس مثله شابا ولاشیخنا جامعا للفضائل الحمیدة وحـافـلا لـلـمـحـامـد الـعدیدة. کان رجلا کریما، بارًا، وجیهًا، حلیمًا،

خاشعًا، متضرعا، متواضعًا متقيًا، متقنًا، عالمًا، عاملاً، كان ذا خلق حسن و سيرة طيبة وبصيرة تامة كاملةٍ رحمة الله عليه رحمة واسعة.

مضت الدهور وما اتين بمثله

ولقد اتى فعجزن عن نظرائه

علاوہ ازیں حضرت مرحوم کے بہتیرے خصائل وشمائل اور کئی مناقب قابلِ تفصیل وتشنہ بیان ہیں' وقت کا شدید تقاضا ہے کہ ہر مکتبِ فکر کے علماء وزعماء یک جان و یک زبان ہوکر ایک اجماعی واجتماعی قوت سے' حضرت بنوری مرحوم ومغفور کے عزائم کی تکمیل کے لئے اسلامی سفارشات اور اسلامی قوانین کی ترتیب وتدوین اور تنفیذ میں اسلامی نظریاتی کونسل کا مخلصانہ وعارفانہ تعاون کریں کہ جلد از جلد ''نظام مصطفیٰ'' علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مسودہ کی مکمل منظوری عمل میں آئے' اور مسلمانوں کو غیر شرعی قانون سے نجات حاصل ہوکر صلاح وفلاح کی زندگی نصیب ہو، اور صحیح جمہوریت قائم ہو' دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ حضرت مرحوم کو جنت الماً وٰی۔ متوسلین کو اتباع' اعزاء کو صبر جمیل واجر جزیل نصیب فرمائے۔ آمین۔

مخدوم گرامی! (مرحوم ومغفور)

نذر اشک بے قرار از من پذیر

گریۂ بے اختیار از من پذیر

بردالله مضجعک ونورالله ضريحک. آمین.

> ''ملاحدہ نے آج میدان کو خالی دیکھ کر فضاء کو ساز گار سمجھ کر وہ شگوفے کھلانے شروع کردیے ہیں کہ عقل حیران رہ جاتی ہے۔ ''تحریف دین کا نام'' ''تحقیق اسلام'' ہے۔ اور ''الحاد فی الدین'' کا نام ''اظہار حقیقت ہے'' حقائق دین کو اس طرح پامال ہوتا دیکھ کر بڑا دکھ ہوتا ہے۔ کیا، کیا جائے۔ ''از ما است کہ بر ما است'' اسلام کی غربت وبے چارگی کا یہ دور انتہائی حسرتناک بھی ہے اور عبرتناک بھی۔''
> (بصائر وعبر، رجب المرجب ۱۳۸۸ھ)

ڈاکٹر خالد محمود

# ایک بین الاقوامی شخصیت

ہمارے بعد ہمارے ہی تذکرے ہوں گے
ہمارے بعد ہی محسوس اک کمی ہوگی

**الحمد لله وسلام علیٰ عباده الذین اصطفیٰ :**

مولانا بنوری بھی مرحوم ہوگئے' قافلے کا بچھڑا سپاہی اپنے قافلے میں جاملا' مولانا کی بین الاقوامی شخصیت اور علمی عبقریت نے اسلاف کے خاکوں میں رنگ بھرا، پرانے متون پر نئے حاشیے لگائے' عصر حاضر کے تقاضوں میں اسلام کی رہنمائی کو پیش کیا' اغیار کے چیلنج قبول کئے اور ہر پلیٹ فارم پر اسلام کی ترجمانی کی۔ پاکستان میں حکومتوں پر حکومتیں بدلیں' ہر سربراہ نے ان کے آگے جبین عقیدت جھکائی' مگر اس مرد درویش نے اپنی زندگی کے سفر کو وہیں ختم کیا' جہاں سے اس نے اپنی علمی اور فکری زندگی کا آغاز کیا تھا' اس نے آگے بڑھنے کو نہیں چودہ سو سال پیچھے لوٹنے کو کامیابی سمجھا اور پھر اسی صف میں جا کھڑا ہوا' جہاں اہل حق اپنے خیمے لگا چکے تھے۔

## بین الاقوامی شخصیت

مولانا کی بین الاقوامی شخصیت کے پس پشت کوئی سیاسی تنظیمات نہ تھیں جو دنیا کے مختلف گوشوں میں مولانا کا تعارف کرائیں' نہ اطراف ملک میں پھیلے کوئی دارالمطالعہ تھے جو مولانا کی تحریرات کی مسلسل اشاعت کرتے اور مولانا کا بین الاقوامی نظریات زندگی میں کسی نظریۂ عمل سے کوئی سمجھوتہ بھی نہ تھا کہ اس کے تعاون سے لادینی تحریکات کا سامنا کریں اور بین الاقوامی شہرت پائیں' مولانا ان تمام مادی سہاروں سے بے نیاز ہو کر چلے، اور اہل حق کے قافلے ہمیشہ اسی راہ سے چلے ہیں' خدا جب انہیں مقبولیت کا شرف بخشتا ہے تو وقت کے اہل کمال کے دل ان کی طرف کھنچے چلے جاتے ہیں' ان کا نام فقیری میں بھی بادشاہی کرتا ہے' اور یہ بین الاقوامی شخصیت کا وہ انداز ہے جو مولانا بنوری کو نصیب ہوا۔ مولانا کی علمی عبقریت، حق گوئی، نمائش سے کنارہ کشی، عصری بصیرت اور

حق پڑوہی نے انہیں پاک و ہند، مشرق وسطیٰ، بلاد افریقہ اور اکناف یورپ میں حق کا بطلِ جلیل اور اسلام کی روشن دلیل بنادیا تھا۔

## معرکۂ خیر وشر کا فطری اصول

علمِ الٰہی میں مقدر تھا کہ خیر وشر کی معرکہ آرائی ہمیشہ رہے اور اہلِ حق ہر دور میں ایک سلسلہ سے چلیں، اخلاف' اسلاف کی میراث پائیں اور سچائی کا درخت ایک ہی جڑ سے پُر بہار ہو'اس کے مقابل باطل کے سائے کتنے ہی پھیلیں، سب منتشر رہیں' پچھلے پہلوں سے الجھیں اور مادیت سے سلجھیں' ان کا وجود اوپر ہی اوپر ہو، گہرائی کسی کے نصیب نہ ہو اور شجرۂ خبیثہ کو کہیں قرار نہ ملے۔

حق اپنے پاؤں چلتا ہے اور باطل کو چلانے کے لئے پاؤں لگانے پڑتے ہیں، اسباب' حق کو پھیلانے کے لئے اختیار کئے جاتے ہیں' جڑ لگانے کے لئے نہیں۔ حق وہ شجرۂ طیبہ ہے' جس کی جڑ قائم ہوتی ہے' برگ و بار اطرافِ عالم میں پھیلتے ہیں' نظامِ فکر واحد متصل رہتا ہے' ہر فصل بارآور ہوتی ہے اور اسے وہ کمال میسر آتے ہیں' جن کے نقشِ پا سے صدیوں تک منزلوں کے چراغ روشن رہتے ہیں۔ قرآن کریم میں ہے:

''کیا تم نے نہ دیکھا اللہ نے کیسی مثال بیان کی' اچھی بات کی مثال ایسی ہے جیسے ایک ستھرا درخت اس کی جڑ قائم اور شاخ آسمان میں ہے' وہ ہر وقت اپنے رب کے حکم سے پھل دیتا ہے اور اللہ تعالیٰ لوگوں کے لئے مثالیں بیان کرتے ہیں' تاکہ وہ فکر کریں اور بری بات کی مثال ایسی ہے' جیسے گندا درخت جو اکھڑا ہو زمین کے اوپر سے، اسے کوئی قرار نہ ملے''۔ (پ ۱۳: سورہ ابراہیم)

شجرۂ طیبہ کی جڑ انبیاء کرام کی الٰہی ہدایت ہے' وحی کی بارش اسے بارآور کرتی ہے' صحابہ کرام رحمۃ اللہ علیہ کی صف اس کا مضبوط تنا ہے' ان کے کارناموں کو قرار اور گہرائی نصیب ہوئی' بدر واُحد اور فارس و روم میں ان کے خلاف جھکڑ چلے' مگر حق کا یہ درخت اپنی جڑوں پر قائم رہا' یہی لوگ آسمانِ ہدایت کے روشن ستارے قرار پائے۔ قرآن کریم انہیں خیر امت کہتا ہے' اور ان کی روشنی میں چلنے والے بھی خیر امت میں شامل ہوتے رہتے ہیں: ''کنتم خیر امة اخرجت للناس'' تم بہترین امت ہو جو لوگوں کے لئے بھیجی گئی ہے۔

اس خیر کا عمومی اثر ان ادوار تک رہا جنہیں تاریخ خیر القرون کے نام سے یاد کرتی ہے' ان کے بعد یہ خیر متفرق گوشوں سے ظاہر ہوئی اور مختلف عنوانوں سے سامنے آئی' برصغیر پاک و ہند میں حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ اور اورنگزیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ کے بعد اس سعادت سرمدی سے دہلی کے چراغ روشن ہوئے اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے خاندان سے وہ نابغۂ روزگار اٹھے' جن کی تابانی اور

قربانی اکناف واطراف کوروشن اورلالہ زار کرتی رہی اور حق کا کلمہ طیبۃ اصلھا ثابت کے مرکز سے فرعھا فی السماء میں عجیب شان سے نکھرتا اور مختلف تحریکوں سے بکھرتا رہا اور بکھرتا چلا گیا۔

۱۸۵۷ء کے بعد یہ مرکزیت دیوبند منتقل ہوئی اور پھر دیوبند سے علم و ارشاد اور عمل و استناد کے وہ اساطین اٹھے کہ خیر القرون کی یاد تازہ ہوگئی' رشدو ہدایت کے درودیوار قال اللہ و قال الرسول کی صداؤں سے گونج اٹھے اور افکار وقلوب نورِ معرفت سے منور ہو گئے۔

## دیوبند کا بین الاقوامی تعارف

دارالعلوم دیوبند ابتداء میں علوم اسلامی کی ایک ہندی درسگاہ تھا' صرف ہندوستان کے تشنگانِ علم و معرفت اس کی طرف رجوع کرتے' بیرونِ ہند اس کا پورا تعارف نہ تھا' برطانیہ کو صرف اتنا معلوم تھا کہ ۱۸۵۷ء کی تحریک آزادی میں حصہ لینے والے علماء نے دیوبند میں ایک اسلامی مرکز قائم کیا ہے' انگریزوں کا اندیشہ فطری تھا کہ اس درسگاہ سے تعلیم لینے والے کس قسم کا ذہن لے کر نکلیں گے، پہلی جنگ عظیم میں ترک' جرمنوں کے ساتھ تھے' ہندوستان میں ترکی کی حمایت انگریزوں سے ایک براہ راست ٹکر تھی' ہندوستان کے مسلمان' ترکوں کی خیرخواہی کو اسلامی اخوت کا تقاضہ اور پھر آزادی ہند کی طرف ایک موثر قدم سمجھتے تھے۔

ان دنوں ترکوں کی طرف سے غالب پاشا حجاز کے گورنر تھے' دیوبند سے شیخ الہند مولانا محمود حسن رحمۃ اللہ علیہ ۱۹۱۵ء میں حجاز پہنچے' غالب پاشا سے ملاقات کی' ہندوستان کے مسلمانوں اور سیاسی حالات سے ترکی حکومت کو آشنا کیا' مسلمانانِ ہند کا جذبہ خیرسگالی پیش کیا اور اپنی تحریک آزادی کے کچھ خدوخال پیش کئے۔ شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ نے غالب پاشا سے مسلمانان ہند کے نام، غازی انور پاشا کے نام اور مدینہ منورہ کے گورنر بصری پاشا کے نام تین تحریریں حاصل کیں' شیخ الہند کی تحریک ریشمی رومال اس سلسلہ کی ایک کڑی تھی۔

اب دیوبند کا تعارف ترکی میں ہو چکا تھا' شیخ الہند اس سے پہلے افغانستان میں یہ کام شروع کر چکے تھے' بالاکوٹ کی قربانیوں نے اس علاقے میں گہرے اثرات چھوڑے تھے' شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ انگریزی اقتدار کے بڑھتے ہوئے سیلاب کے آگے افغانستان میں ایک بند باندھنا چاہتے تھے' آپ نے ۱۹۱۵ء میں مولانا عبیداللہ سندھی رحمۃ اللہ علیہ کو بھی کابل بھیج دیا' مولانا سندھی لکھتے ہیں:

''کابل جا کر مجھے معلوم ہوا کہ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ جس جماعت کے نمائندے تھے' اس کی پچاس سال کی محنتوں کا حاصل میرے سامنے غیر منظم شکل میں تعمیل حکم کے لئے تیار ہے۔''

(کابل میں سات سال، صفحہ ۱۰۴)

علمائے دیوبند کے بین الاقوامی تعارف کی یہ ابتدائی جھلک ہے، لیکن اس کی حیثیت صرف ایک مجاہدانہ اور سیاسی تعارف کی تھی اور اس میں یہ بات بھی لپٹی تھی کہ مسلمانانِ ہند کو ان بزرگانِ دیوبند پر عظیم اعتماد حاصل ہے۔

## دیوبند کے خلاف ایک نئی تحریک

جرمنی کی شکست کے بعد ترکی براہ راست انگریزوں کی زد میں تھا' علماء دیوبند ترکوں کی حمایت میں بہت آگے نکل چکے تھے' ہندوستان میں یکایک تحریک اٹھی کہ ترک خلافت کے مستحق نہیں اور یہ کہ مسلمانانِ ہند میں دارالعلوم دیوبند کے علمی اور دینی اعتماد کو کمزور کیا جائے، جبکہ سوادِ اعظم مسلمانانِ ہند دو دھڑوں میں نہیں بٹتی' انگریزوں کو ہندوستان پر حکومت کرنی آسان نہ ہوگی۔

یہ وہ دور ہے جب مولانا احمد رضا خاں صاحب علماء دیوبند کے خلاف ایک تکفیری دستاویز تیار کر کے حجاز پہنچے' علماء دیوبند کی اردو عبارات کو اپنی ترتیب اور اپنے ترجمہ سے علماء حرمین کے سامنے پیش کیا اور ان پر کفر کا فتویٰ حاصل کیا' اور ہندوستان آکر حسام الحرمین کے نام سے امت میں تلوار چلادی' علماء حجاز پر اس باب میں ملامت نہیں' جواب سوال کے مطابق دیا جاتا ہے' کوئی سوال ہی بدل کر پیش کرے تو جواب بھی اسی کے مطابق ہوگا۔

اس سے پتہ چلتا ہے کہ اس وقت تک وہاں علماء دیوبند کا علمی اور دینی حیثیت سے پورا تعارف نہ تھا' یہ صحیح ہے کہ شیخ العرب والعجم مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ مدینہ منورہ میں درسِ حدیث کا آغاز کر چکے تھے لیکن انہیں ابھی تک وہاں اپنے اساتذہ واکابر کے اعتقادی تعارف کی کبھی ضرورت محسوس نہ ہوئی تھی' دیوبند نہ کسی فرقے کا نام ہے اور نہ اس نام سے وہ اپنا کوئی تعارف کرانا چاہتے تھے۔

حسام الحرمین کی اشاعت کے بعد ضرورت محسوس ہوئی کہ اہل السنۃ والجماعۃ کی مرکزی درس گاہ دارالعلوم دیوبند کو ایک علیحدہ فرقہ ہونے کی تہمت سے بچایا جائے' قدوۃ المحدثین حضرت مولانا خلیل احمد محدث سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہ اٹھے' اور علماء دیوبند کے اصل عقائد عربی میں تحریر کئے' تمام علماء دیوبند سے اس پر تصدیقات حاصل کیں' حسام الحرمین کے فریب کو آشکار کیا اور علماء حرمین سے ان کے عقائد کی تصدیق حاصل کی۔ **المهند علی المفند** اسی تحریر کا نام ہے' حضرت محدث سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہ نے پھر **بذل المجهود** پانچ ضخیم جلدوں میں عربی میں تالیف فرمائی' علماء دیوبند کے اعتقادی اور فقہی مواقف دنیا کے اہلِ علم کے سامنے آئے اور پورا عالمِ عرب علماء دیوبند سے متعارف ہوگیا۔

علامہ سید رشید رضا مصری اسی شہرت پر ۱۹۱۲ء میں دیوبند تشریف لائے' سید العلماء حضرت مولانا انور شاہ محدث کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کی عربی تقریر کے بعد علامہ رشید رضا نے فرمایا:

''مجھے اس مدرسے کو دیکھ کر بڑی مسرت حاصل ہوئی' حضراتِ علماء کرام! میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ اگر میں اس مدرسہ کو نہ دیکھتا تو میں ہندوستان سے نہایت غمگین جاتا' ہندوستان آکر اس مدرسہ کی نسبت جو کچھ میں نے اب تک سنا تھا' اس سے بہت زیادہ پایا۔''

آپ نے مصر جاکر اپنے ممتاز جریدہ المنار میں دارالعلوم دیوبند کا تعارف نہایت پرشکوہ الفاظ میں کرایا' اس بین الاقوامی تعارف سے دیوبند کی علمی عظمت اور روشن ہوئی۔

## روس میں دیوبند کی آواز

مولانا عبیداللہ سندھی رحمۃ اللہ علیہ کی طویل جلاوطنی بھی بیرونِ ہند دیوبند کے تعارف کا سبب بنی۔ مولانا سندھی مختلف ممالک میں پھرنے کے بعد روس بھی گئے' اور وہاں اسلام کا نام پیش کیا' مگر بدلے ہوئے حالات نے جواب دیا کہ مولانا آپ کچھ دیر سے پہنچے ہیں' اب ہم ایک تجربے میں داخل ہو چکے ہیں' تاہم مولانا کی مساعی برابر اس بات کی ترجمان رہیں کہ دیوبند کی نہضت علمی شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے فلسفہ حکمت کی ہی ترجمان ہیں' اور شاہ صاحب کا اقتصادی فلسفہ اسلام کے ہمہ گیر نظریۂ حیات کی بنیاد فراہم کرتا ہے۔

## حجاز کے نئے حالات میں دیوبند کی آواز

حجاز میں ملک عبدالعزیز کی حکومت قائم ہوئی اور توحید وسنت کا نور پھیلا' شریف مکہ ترکوں کے خلاف انگریزوں کے حلیف رہے تھے' شریف اور انگریزوں کو آلِ سعود کی یہ حکومت پسند نہ تھی' انگریزی نوآبادیات اور برطانوی مقبوضات میں ملک عبدالعزیز کے خلاف ایک بین الاقوامی پروپیگنڈہ شروع ہوا' انگریزوں نے ہندوستان میں سعودی حکومت کے خلاف مزاراتِ مقدسہ کی بے حرمتی کے عنوان سے احتجاجات کرائے اور یہ تحریک بہت زور وشور سے سامنے آئی' علماء دیوبند نے اس موقعہ پر کلمہ حق کا فریضہ ادا کیا' ان پر مختلف قسم کے الزامات لگائے گئے' لیکن کتاب وسنت کی شمع فروزاں برابران کے ہاتھ میں رہی' ۱۳۴۴ھ میں جمعیت علماء ہند کی طرف سے مفتی اقلیم ہند، مفتی کفایت اللہ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ حجاز پہنچے اور عالمِ اسلام کے بین الاقوامی اجتماع میں مسائل پیش افتادہ پر کتاب وسنت اور مسالکِ اربعہ کی روشنی میں نہایت بصیرت افروز تقریریں کیں' یہ واقعہ بھی دیوبند کی بین الاقوامی شہرت میں مزید اضافے کا سبب بنا۔

## بین الاقوامی تعارف میں عظیم علمی قدم

امام العصر حضرت مولانا انور شاہ صاحب محدث کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کا عربی ذوق' علامہ زمخشری اور محقق

جرجانی کی ہمسری کرتا تھا' اس ذوقِ عربیت کا خاصا اثر ان کے تلامذہ میں بھی تھا' مولانا بدر عالم مہاجر مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے فیض الباری (عربی) چار جلدوں میں تالیف کی اور پھر خود بھی مدینہ منورہ میں مقیم ہوگئے' مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ نے مشکوۃ شریف کی عربی شرح سات جلدوں میں تالیف کی' مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے عربی قصائد اور عربی تالیفات سے بھی عربی ادب میں خاصہ اضافہ ہوا۔ حضرت سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہ کے شاگردوں میں سے مولانا ظفر احمد عثانی اور شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا کاندھلوی نے عربی میں گرانقدر تالیفات پیش کیں' ان عربی تالیفات سے عالم اسلام میں دیوبند کا چرچا ہوا' اور دیوبند کی علمی شہرت اس عظمت کو پہنچی کہ سعودی عرب کے سب سے بڑے عالم شیخ عبدالعزیز بن باز رئیس مجمع البحوث الاسلامیہ ریاض نے مفتی محمد شفیع مرحوم سے حدیث کی سند لی اور علماء دیوبند سے وابستگی میں ایک اعزاز سمجھا' یہ علماء دیوبند کی بین الاقوامی عظمت کی ایک عظیم شہادت ہے۔

## افریقی ممالک میں اسلام کا زمزمہ

دیوبند میں کچھ انتظامی قسم کے اختلافات پیدا ہوئے' اس اختلاف سے خیر کا ایک اور چشمہ پھوٹا۔ حضرت مولانا انور شاہ کشمیری صاحب، حضرت مولانا شبیر احمد عثانی اور دیگر کئی علمائے اعلام ڈابھیل (علاقہ گجرات کاٹھیاواڑ) پہنچے جامعہ اسلامیہ ڈابھیل علمی شہرت میں عالمی حیثیت اختیار کرگیا' اس علاقہ کے متعدد حضرات بلادِ افریقہ خصوصاً جنوبی افریقہ میں آباد تھے' ان کے اثر و ربط سے علماء دیوبند افریقی ممالک پہنچے اور جن شخصیات نے وہاں گہرے نقوش چھوڑے' ان میں حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا قاری محمد طیب اور حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ سرفہرست ہیں' اس وقت افریقی ممالک میں کوئی خطہ ایسا نہیں' جہاں ان حضرات کے تلامذہ یا تلامذہ کے تلامذہ اسلام کے لئے کام نہ کر رہے ہوں۔

## یورپ میں علماء دیوبند کی آمد

یورپ میں مسلمان پہنچے تو علماء اسلام نے ان کی بھی دینی رہنمائی کی' اسلامی تعلیمات میں یورپین مستشرقین کا ہدف طعن زیادہ تر حدیث رہا ہے' ضرورت تھی کہ علماء دیوبند یورپ میں بھی حدیث کا دفاع کریں اور یہاں کے علمی حلقوں میں حدیث کا مسلم نقطۂ نظر بھی سامنے آئے۔ حضرت مولانا شبیر احمد عثانی کی امالی علی صحیح البخاری کا انگریزی ترجمہ یورپ پہنچا' اس کے ساتھ مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند کا مقدمہ حدیث بھی یہاں ترجمہ ہوکر پہنچا' ان تراجم سے یہاں عربی اور علوم اسلامی کے حلقے چونکے' اور حدیث کے بارے میں پہلی بار مسلمانوں کا موقف ان کے سامنے آیا' پھر مولانا قاری محمد طیب صاحب اور مولانا محمد یوسف

بنوری رحمۃ اللہ علیہ خود بھی یہاں دو دو بار تشریف لائے' اور یہاں کی عام اور خاص مجالس میں علم وعرفان کے موتی بکھیرتے رہے۔

یہ اس شجرۂ طیبہ کی بہار ہے جو ۱۸۵۷ء کے جنگ آزادی کی بعد علماء حق نے دیوبند میں لگایا تھا۔ برطانوی سامراج اوران کے ہمنواؤں کی انتہائی مخالفت کے باوجود یہ شجرۃ طیبۃ اصلها ثابت کی جڑ پر قائم رہا اور اس کی شاخیں مصر وشام، عرب وعجم، ہند وچین، ترکی، افغانستان، ملائشیا' انڈونیشیا اور افریقہ ویورپ میں فرعها فی السماء کا مصداق بن کر لہرائیں اور آج دنیا کا کوئی گوشہ ایسا نہیں جہاں ان اکابر کے علم وعرفان کی کرنیں نہ پہنچی ہوں۔

لیکن اس بین الاقوامی عظمت میں جو شخصیت خود بین الاقوامی بن کر ابھری' وہ حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ تھے' علماء دیوبند کا فیض جن جن عالمی حلقوں میں پہنچا، آپ وہاں بہ نفس نفیس پہنچے اور اللہ تعالیٰ سے یہ بعید نہ تھا کہ ایک شخص میں پورے عالم کو جمع کر دے۔

ولیس علی اللّٰہ بمستنکرٍ ان یجمع العالم فی واحد

## حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ عربی ادب اور علم حدیث میں اپنے شیخ حضرت مولانا انور شاہ قدس سرہ کے صحیح جانشین تھے' قرآن فہمی اور علم تفسیر میں اپنے شیخ مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کی صحیح یادگار تھے' فقہ میں مفتی عزیز الرحمٰن صاحب اور مفتی کفایت اللہ صاحب کی یاد تازہ کرتے تھے اور ختم نبوت کی عقیدت میں مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری کے وارث تھے' عظمت صحابہ پر آپ حضرت مولانا عبدالشکور لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ سے وابستہ تھے اور تقویٰ وتزکیہ میں آپ حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے فیض یافتہ تھے۔ آپ کی پیشانی پر حق کا جلال چمکتا تھا اور جس مجلس میں آپ تشریف فرما ہوتے کسی کا یارا نہ تھا کہ آپ کا کسی بات میں سامنا کر سکے۔ صدر ایوب بھی آپ سے ملتے تو دبے دبے رہتے اور مسٹر بھٹو نے بھی جب کبھی آپ سے ملاقات کی تو آپ کی شخصی عظمت کا دباؤ محسوس کیا۔

مولانا مرحوم کی بین الاقوامی شخصیت کے تعارف میں ہم مولانا مرحوم کی ہی ایک تحریر پیش کرتے ہیں:

''ماہ رمضان المبارک کے اواخر میں راقم الحروف مدینہ طیبہ میں معتکف تھا کہ مملکت لیبی کے پاکستانی سفارت خانے کا اسلام آباد سے ایک دعوت نامہ پہنچا کہ حکومت لیبیا کے پایۂ تخت طرابلس (ٹریپولی) میں ایک اسلامی کانفرنس منعقد ہو رہی ہے' بحیثیت پاکستانی مندوب آپ شرکت کریں...... سفارت خانے والوں کو معلوم

ہوا کہ میں حجاز مقدس میں ہوں تو پتہ معلوم کر کے ایک طویل ٹیلیگرام بھی دیا۔ ایک ٹیلیگرام مدینہ دیا گیا اور ایک مکہ مکرمہ اور پھر تیسرا ٹیلیگرام جدہ دیا گیا کہ بیروت سے تمہاری سیٹ ۹ دسمبر ۱۹۷۰ء کو برائے طرابلس محفوظ کر دی گئی ہے، کچھ عرصہ سے لیبیا میں انقلابی حکومت قائم ہو چکی تھی...... خیال تھا کہ جس طرح انقلابی حکومت شام، سوڈان اور جنوبی یمن کی ہے، اسی طرح کی یہ حکومت بھی ہوگی...... دو تین دن بعد دکتور الاستاذ محمد مبارک شامی سے جو آج کل کلیۃ الشریعۃ مکہ مکرمہ کے عمید ہیں' ملاقات ہوئی، معلوم ہوا کہ وہ بھی مدعو ہیں اور دکتور الاستاذ مصطفیٰ زرقاء شامی جو آج کل کویت کی حکومت کی طرف سے فقہ اسلامی کے انسائیکلو پیڈیا کی ترتیب و تدوین پر مامور ہیں' وہ بھی کانفرنس میں مدعو ہیں اور رباط (مراکش) سے دکتور الاستاذ عمر بہاء الامیری جو ابتداء میں پاکستان میں صوریہ کی طرف سے سفیر رہ چکے ہیں' وہ بھی اس کانفرنس میں نمائندگی کریں گے۔ چونکہ ان حضرات سے میں براہ راست واقف تھا' بلکہ یہ میرے احباب تھے' اس لئے اب مجھے اطمینان ہوا کہ کانفرنس والوں کی نیت بخیر ہے، انشاء اللہ شرکت مفید ہوگی' اس کے بعد تار کے ذریعہ لیبی سفارت خانے کو منظوری کی اطلاع دے دی۔''

(بینات، کراچی، ذوالقعدہ ۱۳۹۰ء)

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ ایک اور مقام پر لکھتے ہیں:

''غالباً پانچ برس کی بات ہے کہ مجمع البحوث الاسلامیہ کی موتمر میں مدعو تھا' اس وقت قاہرہ میں ہمارے پاکستان کے سفیر اے کے دہلوی وہ مجھ سے اس دوران میں کچھ مانوس سے ہو گئے تھے' اپنی قیام گاہ پر مجھے استقبالیہ دعوت دی' فراغت کے بعد مجھ سے کہا کہ: میرا ایک پیغام آپ ہمارے صدر مملکت جناب ایوب خاں کو پہنچا دیجئے' ان کو بتائیں کہ دنیا میں حکومت ایسی ہوتی ہے جیسی صدر جمال عبدالناصر کرتا ہے' میں نے پوچھا وہ کیسی؟ فرمایا: اس کے بچے اسکول اور کالج سائیکل پر جاتے ہیں' اس کے لئے موٹر نہیں' کسی بینک میں اس کا کوئی کھاتہ نہیں' جتنی زمین ان کی ملکیت تھی، صدر بننے کے بعد اس میں کوئی اضافہ نہیں ہوا' جس وقت وہ کرنل تھے اس وقت جس مکان میں رہتے تھے' بدستور اسی مکان میں رہتے ہیں۔'' (بینات کراچی، رمضان المبارک ۱۳۹۰ھ)

اس قسم کے واقعات اور مذاکرات سے پتہ چلتا ہے کہ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ بین الاقوامی حیثیت سے کس شخصیت کے مالک تھے' ان کو بوریہ نشینی نے ان کے سامنے شاہوں کی عظمت کو مات کر دیا تھا' جو بات سفراء اور وزراء اپنے صدر سے نہ کہہ سکتے تھے' اس کے لئے مولانا مرحوم کی نڈر شخصیت روشنی کا مینار تھی۔

صدر ایوب کے دور میں لاہور میں ایک عظیم اسلامی عالمی کانفرنس منعقد ہوئی تھی' اس میں عرب ممالک کے جید علماء کرام کے ساتھ یورپ اور امریکہ کے مستشرقین بھی کثیر تعداد میں شامل تھے' یہ کانفرنس کئی دن جاری رہی' اس کانفرنس کی زبان زیادہ تر عربی یا انگریزی تھی اور ہر ایک نے ان دو زبانوں میں سے ہی کسی کے ذریعہ

اظہارِ خیالات کرنا ہوتا تھا' اس موقع پر پاکستان کے جن علماء نے پاکستان کی عزت رکھی اور کانفرنس سے عربی میں خطاب کیا' وہ مولانا مفتی محمد شفیع مرحوم اور حضرت مولانا بنوری مرحوم تھے۔ مستشرقین عربی زبان (گو بولتے نہیں) سمجھتے تھے اور عربوں کی تو یہ مادری زبان تھی، ان کے سامنے عربی میں خطاب اور پھر عربی میں ہی ان کے ساتھ بصیرت افروز مذاکرات اس کانفرنس میں پاکستانی نمائندگی کی جان تھے' ایسے موقعوں پر حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی بین الاقوامی شخصیت' ایسے نمایاں ہوتی جیسے ان کے جملہ اسلاف کی روح ان میں سمٹ آئی ہو۔

## بین الاقوامی شخصیت بین الاداراتی خدمت میں

پاکستان میں اہلِ حق مختلف پیمانوں سے دینی خدمات سرانجام دے رہے ہیں' دین کا کوئی گوشہ ایسا نہیں' جہاں اہلِ حق کی محنت نہ لگی ہو، درس وتدریس کی خدمت ہے تو تنظیمِ مدارس کی بھی فکر ہے۔ تبلیغ وتذکیر کی محنت ہے تو تالیف واشاعت کا کام بھی ہے۔ مذاہب ہدیٰ کے خلاف ومغِ باطل ہے تو سیاسی تقاضوں پر بھی نظر کامل ہے۔ اہلِ حق نے دین کے ان خاکوں میں ہر طرح سے محنت کے رنگ بھرے ہیں، کسی بزرگ نے کسی گوشے کو سنبھالا اور کسی کا کسی ایک طبقے سے پالا پڑا' مگر جس شخصیت نے ہر ایک شعبہ عمل میں اپنی محنت کے پھول چنے' وہ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ تھے اور آپ کی دینی خدمات کسی ایک ادارے کے لئے نہیں' بین الاداراتی تھیں۔

آپ مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن کراچی کے شیخ الحدیث تھے تو وفاق المدارس العربیہ کے صدر بھی۔ تبلیغی جماعت کی نصرت کرتے تو تذکیر میں بھی دلوں کو گرماتے۔ ایک باذوق مصنف تھے تو نشر واشاعت کے عصری تقاضوں سے بھی عہدہ برآ تھے۔ دمغِ باطل کے لئے مجلس تحفظ ختم نبوت کے صدر تھے تو قادیانیت کے خلاف مجلس عمل کے بھی صدر تھے۔ تعظیمِ صحابہ میں تنظیم اہلسنت کے سرپرست تھے۔ تو بدعت کے خلاف احیائے سنت کے بھی علمبردار تھے۔ ملک کے سیاسی تقاضوں میں جمعیۃ علماء اسلام کے ساتھ تھے تو اسلامی مشاورتی کونسل جیسے اداروں میں بھی اہلِ حق کے نمائندے اور شریک کار تھے۔ آپ کی شخصیت مسلکِ دیوبند (حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ) کے دونوں حلقوں میں برابر کی معتمد اور مقتدا تھی اور دونوں حلقے آپ کے عظمت واخلاص اور علم واہتداء کے معترف تھے، آپ کی وفات سے اہلِ حق ایک ایسے بزرگ سے محروم ہوگئے جو ان کے دونوں حلقوں میں مجمع البحرین اور مطلع السعدین تھا۔

## علمی تبحر اور علمی خدمات

شاگرد اساتذہ کی تعریف کریں تو بسا اوقات حقیقت کی بجائے عقیدت بولتی ہے' لیکن جوہر جب جلا پاتا ہے تو ہر آنکھ اس کے سامنے جھک جاتی ہے۔ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ ان عظیم شخصیتوں میں سے تھے جن کے علم

کی تلامذہ نہیں اساتذہ شہادت دیتے تھے۔ مولانا بنوری نے قیام ڈابھیل کے دوران فاتحہ خلف الامام کے موضوع پر ایک مفصل بحث تحریر کی' ان مباحث میں فصاعداً کی بحث اہلِ علم میں معروف ہے' حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اس موضوع پر کلام کیا ہے' مولانا بنوری جب یہ تحریر مکمل کر چکے تو آپ نے اپنے استاد حضرت مولانا شبیر احمد عثانی رحمۃ اللہ علیہ کی اپنے مکان پر دعوت کی، کھانے کے بعد آپ نے وہ تحریر حضرت مولانا کو دکھائی اور پڑھ کر سنائی، مولانا عثانی رحمۃ اللہ علیہ اس تحریر سے اس قدر متاثر ہوئے کہ بلا تامل فرمایا۔ ''اس بحث کا اس سے زیادہ افصاح طوق بشر سے خارج ہے۔''

علم حدیث میں آپ کے تبحر کی شہادت آپ کی مبسوط شرح ترمذی **معارف السنن** بین الاقوامی شہرت حاصل کر چکی ہے' آپ کو مصر و شام اور عرب و مغرب کی کوئی معروف لائبریری ایسی نہ ملے گی جہاں اس کی چھ ضخیم جلدیں موجود نہ ہوں' خدا کرے کہ باقی جلدیں بھی طباعت پذیر ہوں۔

تقریباً پچاس سال پہلے پنجاب میں بات چلی کہ لاہور کی جملہ بڑی مساجد صحیح طور پر قبلہ رخ نہیں' اس بات کے پیچھے بڑے بڑے ریاضی دان تھے جو انگلستان کی ممتاز یونیورسٹیوں کے سند یافتہ تھے' بے دین لوگ ایسے موقعوں سے فائدہ اٹھاتے ہیں اور ہر مجلس میں دینی شعائر اور دینی طبقات موضوع بحث بن جاتے ہیں' ہندوستان میں یہ بات پھیلی تو حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے بغیۃ الاریب فی القبلہ والمحاریب لکھ کر اہلِ علم پر حجت تمام کی۔ آپ کے اس علمی شاہکار نے ہر موافق و مخالف سے خراج تحسین حاصل کیا۔

## فقہ اور اس کی ضروریات

محدثین اور فقہاء کے ذوق عام طور پر مختلف ہوتے ہیں' ہر شخص امام مالک اور امام محمد نہیں ہوتا کہ یہ دونوں ذوق اپنے اندر جمع کر لے۔ مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ بھی ان ممتاز محدثین میں سے تھے جن کا فقہی ذوق اور حدیث کی نکتہ رسی ان کو فقہاء کی صف میں بھی لا کھڑا کرتی ہے۔ مفتی اعظم پاکستان مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ جیسے کہنہ مشق فقیہ آپ کے ذوقِ فقہ کے قائل اور علمی عظمت کے معترف تھے اور اہم فتاوے کے لئے علماء کی جو مجلس بھی بیٹھتی حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ بھی اس میں ضرور موجود تھے۔

صدر ایوب کے دور میں عائلی قوانین کی بحث خوب چلی۔ پاکستان میں غیر اسلامی عائلی قوانین نافذ کر دیئے گئے۔ سلطان جائر کے سامنے کلمۂ حق کہنے کی سعادت ہر کسی کو نہیں ملتی' اس مرحلے پر مجاہد کبیر شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ نے علماء حق کو جمع کیا' غیر اسلامی قوانین کے خلاف آواز اٹھائی' اس

مقصد کے لئے علماء کی ایک کمیٹی مقرر کی گئی۔ مولانا شمس الحق افغانی، مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ اور مفتی محمود صاحب اس کمیٹی کے سربراہ تھے۔ راقم الحروف بھی اس کمیٹی کا ایک ممبر تھا اور یہ مرحلہ میرے لئے ایک شیریں یاد ہے جب ہم مردان میں اس عظیم دینی کام کے لئے جمع ہوئے' اس کمیٹی میں عائلی قوانین پر جو تنقیدات کی گئیں اور جو متبادل تجویزات سامنے آئیں' وہ حضرت لاہوری رحمۃ اللہ علیہ کے حکم سے اسی دور میں چھپ گئی تھیں۔

جمعیۃ علماء اسلام نے یحییٰ خان کے دور میں پاکستان کا دستور' اسلامی خطوط پر مرتب کیا تھا' جمعیۃ نے اس کی لئے جو کمیٹی مرتب کی، اس کے بیشتر اجلاس جامعہ مدنیہ لاہور میں منعقد ہوئے' اس میں بھی مجھے حضرت مولانا افغانی، حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مفتی محمود صاحب کے ساتھ شرکت کی سعادت ملی۔ ہمارے یہ اجلاس تقریباً ایک ماہ تک رہے' اس کارکردگی میں حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ اس انداز سے رہنمائی کرتے، گویا وہ فقہ اور عصری تقاضوں کے مابین ایک بہترین ربط اور کلیاتِ اسلام کے لئے ایک جامع ضبط ہوں۔

## بصیرت اور مومنانہ فراست

تقسیمِ ہند سے بہت پہلے کی بات ہے' جب پنجاب کے بعض اہلِ قلم نے ایک اسلامی تنظیم قائم کی' حضرت مولانا ابوالحسن ندوی اور مولانا منظور نعمانی کے ساتھ مولانا بنوری کو بھی اس میں شمولیت کی دعوت دی گئی' حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ ان دنوں ڈابھیل میں مقیم تھے' حدیث میں ہے ''مومن کی فراست سے ڈرو، وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے''۔ آپ نے ابتداء ہی ان خطروں کو بھانپ لیا جو مولانا ندوی اور مولانا نعمانی پر کچھ دیر بعد میں کھلے اور مولانا اصلاحی تو بہت دیر بعد جاگے۔ حضرت بنوری نے ایک مجلس میں مجھے بتایا کہ: مجھے ابتداء سے ہی اس میں معتزلہ اور خوارج کی جھلک نظر آ رہی تھی' اور بعد کے حالات نے بتایا کہ میرے خدشے درست تھے۔ کفر کے سوا شاید ہی کوئی غلطی ہو جو اس داعیِ حق سے نہ صادر ہوئی ہو' آپ نے فرمایا کہ: جو شخص اسلاف سے کٹ کر چلے وہ کسی طرح صراطِ مستقیم پر نہیں رہ سکتا۔

## ذوق تالیف واشاعت

آپ جب دیوبند سے ڈابھیل تشریف لائے تو ذوقِ تدریس کے ساتھ ساتھ آپ نے تالیف واشاعت کی طرف بھی توجہ کی۔ آپ کا ذہن معہد تدریس پر قانع نہ تھا' اونچی کتابوں کے درس کے ساتھ ساتھ آپ نے ایک بلند پایہ مجلس علمی بھی قائم کی' اس طرف کے بہت سے روٴسا ساوٴتھ افریقہ میں آباد تھے' وہ مجلس کی سرپرستی کرنے لگے' دیکھتے ہی دیکھتے یہ مجلس ہندوستان میں ایک معروف دارالاشاعت بن گئی' مجلس علمی نے حدیث اور دوسری مہمات اسلام پر گرانقدر تالیفات شائع کیں' **فیض الباری علی صحیح البخاری** اسی مجلس علمی کی

یادگار ہے، حافظ الحدیث علامہ جمال الدین زیلعی کی نصب الرایہ چار ضخیم جلدوں میں مصر کی نفیس طباعت کے ساتھ اسی مجلس علمی نے شائع کی بغیۃ الالمعی کے نام سے اس پر تحقیقی حاشیے لکھوائے' کتاب الحج تک اس کا حاشیہ محدث پنجاب حضرت مولانا عبدالعزیز (گوجرانوالہ) کا لکھا ہوا ہے' مجلس علمی نے اس کتاب کو بڑی آب وتاب سے شائع کیا۔ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا بلادِ عربیہ کا پہلا سفر اسی مجلس علمی اور اس کی تالیفات کی اشاعت کے لئے تھا' اس سے آپ کے ذوق تالیف واشاعت کا پتہ چلتا ہے' آپ نے اپنے اس سفر میں مختلف مراکز علمی میں عربی میں بلند پایہ تقاریر کیں اور یہیں آپ کے عربی ذوق کو مزید نکھرنے کا موقع ملا۔

آپ جب کراچی تشریف لائے تو مجلس علمی بھی ساتھ لائے' کراچی میں آپ کی سرپرستی میں مولانا طاسین اس مجلس کے نگران ہیں' علمی کتابوں کی تدوین جدید میں آپ عالمی شہرت کے مالک تھے' حدیث آپ کا موضوع زندگی تھا' دنیا میں جہاں کہیں حدیث کا کوئی نادر ذخیرہ مطلوب اشاعت ہوتا، آپکا مشورہ اور آپ کی مدد اس کے لئے ضروری سمجھی جاتی۔ مولانا حبیب الرحمٰن اعظمی' محدث عبدالرزاق صغانی (۲۱۱ھ) کی کتاب ''المصنف'' کے تحشیہ واشاعت میں آپ کے تعاون سے ہی کامیاب ہوئے اور اس طرح بیسیوں علمی ذخائر ہیں' جن کی نشر وتحقیق اور تالیف واشاعت میں حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نہایت خاموشی سے کام کرتے رہے۔

## احقاق الحق اور دمغ الباطل

رابطہ عالم اسلامی میں قادیانیوں کے خلاف قرارداد آپ کی ہی محنتوں کی رہین احسان ہے۔ شاہ فیصل سے آپ کے تعلقات بہت قریب کے تھے' پاکستان میں قادیانیوں کے خلاف فکری اور قانونی جنگ آپ کی قیادت میں ہی لڑی گئی اور ختم نبوت کی عظیم معرکہ آرائی جو انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے ''الف'' سے شروع ہوئی تھی' حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی ''ی'' پر ختم ہوگئی۔ قادیانیت کو بے نقاب کرنے کے لئے آپ نے افریقہ اور یورپ کے سفر بھی کئے اور آپ ان خوش قسمت راہنماؤں میں سے ہیں' جنہوں نے اپنی آنکھوں سے اپنی محنتوں کو کامیابی سے ہمکنار ہوتے دیکھا۔

پاکستان میں جو تحریکیں اعتزال اور خارجیت کے سایوں میں پل رہی تھیں' آپ نے ان کے خلاف بھی محنت کی اور ان داعیانِ عصر جدید کے افکار وحیات پر برملا تنقید کی' سیاسی جدوجہد میں جمعیۃ علماء اسلام کا ساتھ دیا اور اقتدار کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کلمہ حق کہا۔

مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ اپنی ذات میں ایک شخصیت نہیں' ایک ادارہ تھے۔ ایک ادارہ نہیں' ایک عہد تھے۔ آپ نے اپنی نظر وفکر اور دینی محنت سے ایک ادارہ نہیں' ایک عہد چھوڑا ہے۔ آپ کی وفات سے

بڑے بڑے اہل ہمت کی کمر ٹوٹ گئی ہے۔ آپ اپنی خداداد قابلیت سے اہلِ حق کے ہر شعبہ عمل کے لئے ایک عظیم سہارا تھے۔

و ما کان قیس هلکه هلک واحد
و لکنه بنیان قوم تهدما

ختم نبوت کی خدمت میں مولانا منظور احمد چنیوٹی آپ کے شاگرد رشید ہیں، عربی ادب میں محترم ڈاکٹر عبدالرزاق آپ کی صحیح یادگار ہیں۔ مجھے ڈاکٹر صاحب موصوف کے ساتھ کچھ دن مصر میں گزارنے کا موقع ملا تھا۔ ازہر کے سایہ میں ان کی باتوں کی تازگی آج بھی اسی طرح محسوس ہو رہی ہے۔ فقہ اور حدیث میں آپ کے جانشین مفتی ولی حسن صاحب اور مفتی احمد الرحمٰن خلف الرشید حضرت مولانا عبدالرحمٰن کیمل پوری اور ان کے اقران و امثال ہیں۔ مولانا مرحوم کی وفات سے اہلِ حق کی صفوں میں جو خلا پیدا ہوا ہے، وہ کسی ایک شخصیت سے پُر ہوتا نظر نہیں آتا۔ خدا کرے ان کے مختلف جانشین مختلف شعبوں میں ان کی یاد تازہ رکھیں، اور بقدر ہمت و استطاعت اس کام کو جاری رکھیں، جو حضرت مرحوم نے رضائے باری تعالیٰ اور حق کی نصرت کے لئے اختیار کر رکھا تھا۔

''آج ٹیلیویژن کی ایجاد پر دنیا محوِ حیرت ہے اور اسے سائنسی معجزہ کہا جاتا ہے۔ لیکن نبوت ٹیلیویژن اور لاسلکی نظام کی رہین منت نہ تھی۔ نبی اکرم ﷺ کے سامنے ان اسباب کے بغیر عالم غیب لا کھڑا کر دیا جاتا ہے اور مسجد نبوی کی دیوار قبلہ میں جنت و دوزخ کا مشاہدہ بحالت نمازِ کسوف کرا دیا جاتا ہے۔'' (بصائر و عبر، جمادی الثانیہ ۱۳۸۹ھ)

☆......☆......☆

''برائی کا یہ خاصہ ہے کہ جب وہ عام ہوتی ہے اور اس پر گرفت کا بندھن ڈھیلا ہو جاتا ہے تو رفتہ رفتہ اس کی نفرت و حقارت دلوں سے نکلتی جاتی ہے اور قلوب مسخ ہوتے جاتے ہیں اور نوبت یہاں تک جا پہنچتی ہے کہ وہ ''معیارِ شرافت'' بن جاتی ہے۔''
(بصائر و عبر، شعبان المعظم ۱۳۸۸ھ)

مفتی عبدالستار

# جمالِ یوسفؒ

استاذ محترم سیدی حضرت بنوری قدس سرہ کا سانحہ وصال اچانک پیش آیا۔ وکل نفس ذائقة الموت پر پورا یقین ہے، مگر حضرت اقدس قدس سرہ العزیز کی وفات کا کبھی خطرہ بھی نہ گزرا تھا اور یہ کبھی سوچا بھی نہ تھا کہ علم وعرفان کا یہ آفتاب پوری آب وتاب سے چمکتا ہوا اچانک یوں روپوش ہو جائے گا، ہمیشہ کے لئے داغ مفارقت دے جائے گا اور ہمیں اس حادثۂ جانکاہ کے بارے میں کچھ لکھنے کی نوبت آئے گی، یہ حادثہ ایک مدرسہ ایک جماعت، ایک خاص علاقے کا نہیں، بلکہ پورے پاک وہند بلکہ عالم اسلام کا حادثہ ہے۔ اسلامی قوانین کی تدوین کے سلسلہ میں ملک وقوم مذہب وملت کو آپ کے علم وفضل اور تفقہ فی الدین کی اس وقت میں جس قدر حاجت تھی، شاید ہی پہلے کبھی اس کا احساس کیا گیا ہو۔ حضرت اقدس کو اسلامی نظریاتی کونسل پاکستان کا رکن منتخب کیا گیا تھا، تاکہ مجلس کے فیصلوں کی روشنی میں ملکی قوانین کو نظام اسلامی کے سانچے میں ڈھالا جاسکے۔ حضرت قدس سرہ اس کونسل کے اجلاس میں شرکت کے لئے اسلام آباد تشریف لے گئے تھے کہ دل کا دورہ ہوا، اور وہیں داعی اجل کو لبیک کہا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

اسلامی نظام کا نام لے کر پہلی حکومتیں بھی عوام کو گمراہ کرتی رہیں، لیکن بعض قرائن سے ظاہر ہوتا تھا کہ شاید موجودہ حکومت یہ کام صدق نیت سے ہی کررہی ہے، اس لئے قانون اسلامی کے نفاذ کے لئے بظاہر حالات سازگار تھے، لیکن حضرت اقدس کی رحلت سے اس میدان میں ایسا خلا واقع ہوگیا ہے کہ جس کا پر کرنا مستبعد ہے۔ الا ان یشاء الله۔

عقیدۂ ختم نبوت امت مسلمہ کا اجماعی عقیدہ ہے، تیرہ سو سالہ اسلامی تاریخ گواہ ہے کہ غیرت اسلامی نے اس عقیدہ میں رخنہ اندازی کو کبھی برداشت نہیں کیا، جب بھی کسی دجال وکذاب نے نبوت کا دعویٰ کیا، اسلامی قانون فوراً حرکت میں آیا اور ایسے مدعی کاذب کو ہمیشہ کے لئے واصل جہنم کردیا گیا، جیسا کہ افغانستان میں

مرزائیوں کے ساتھ بھی ہوا' مگر پنجاب کے مسیلمہ کذاب مرزا قادیانی کو الٹا قانونی تحفظ حاصل تھا' کیونکہ اقتدار نصاریٰ کے ہاتھ میں تھا اور وہ اپنے اس ''خود کاشتہ'' پودے کو پروان چڑھا رہا تھا۔ اس لئے اس شجرۂ خبیثہ کا بروقت استیصال نہ ہو سکا جو کہ اس لعنت کا اصل شرعی اور قانونی علاج تھا' تاہم امت مسلمہ اس لعنت کو کیسے برداشت کر سکتی تھی۔ اللہ پاک نے اسلامی یونیورسٹی دیوبند کے ایک بطل جلیل کو کھڑا کیا' جس کی رگوں میں ہاشمی خون دوڑ رہا تھا اور جسے علامہ سید انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے نام نامی سے یاد کیا جاتا ہے۔ آپ نے اس فتنہ کے استیصال کے لئے علمی و عملی بے حد کام کیا اور اپنے متعلقین اور شاگردوں کو تیار کر دیا جو آئندہ چل کر اس فتنہ کے لئے پیغامِ موت ثابت ہوئے' حتیٰ کہ ۱۹۷۴ء میں باقاعدہ قانونی طور پر بھی مرزائیوں کے کفر و ارتداد کا اعلان کر دیا گیا۔ یہ عظیم کام مختلف مراحل سے گزرتے ہوئے حضرت بنوری قدس سرہ العزیز کی امارت میں انجام تک پہنچا' ہزاروں مجاہدوں کے مصائب قید و بند اور سینکڑوں شہدائے ختم نبوت کا خون لالہ زار آپ کے عہد صدارت میں ہی رنگ لایا' یہ خلعتِ خاص حق جل شانہ نے آپ کے لئے ہی مخصوص فرما رکھی تھی۔

تقسیم ہند کے سبب جب اہلِ پاکستان مادرِ علمی دارالعلوم دیوبند سے محروم ہو گئے تو اکابر امت نے پاکستان میں ایک ایسا دارالعلوم کھولنے کا منصوبہ بنایا جو اس کی کو کسی حد تک پورا کر سکے' چنانچہ دارالعلوم الاسلامیہ ٹنڈو الہ یار میں نادرۂ روزگار علماء کرام کو جمع کرنے کا فیصلہ طے پایا۔ چنانچہ استاذ الکل حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب کامل پوری، حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری، حضرت مولانا سید بدر عالم میرٹھی، حضرت مولانا اشفاق الرحمٰن کاندھلوی رحمہم اللہ اجمعین جیسی یگانۂ روزگار ہستیاں اس دارالعلوم میں جمع ہو گئیں۔ یہ ۵۱-۱۹۵۰ء کا واقعہ ہے۔ اس سال یہ ناکارہ بھی دورۂ حدیث شریف کے لئے دارالعلوم حاضر ہوا۔ حضرت بنوری قدس سرہ کے علاوہ باقی اکابر ابتدائی سال ہی سے تشریف لا چکے تھے، لیکن حضرت موصوف ڈابھیل سے تقریباً وسط سال میں تشریف لائے۔ مسلم شریف اور ابوداؤد شریف کے اسباق حضرت اقدس علیہ الرحمۃ کے ذمہ تھے۔ درس حدیث کا کیا کہنا۔ حسن یوسفی کا نظارہ **قطعن ایدیھن** کا منظر پیش کرتا تھا۔ چہرۂ انور پر معصومیت تیرتی تھی۔ نور باطن جبین مبارک سے جھلک جھلک کر **سیماھم فی وجوھھم من اثر السجود** کی تفسیر کا عنوان تھا۔ کسی مشکل حدیث شریف پر تقریر فرماتے تو ایسا لگتا گویا کہ علم و معرفت کے بحر مواج میں طغیانی آ گئی ہے۔

ذیل میں حضرت اقدس علیہ الرحمۃ کے چند جستہ جستہ واقعات پیش کرتا ہوں۔

۱:.....ابوداود کے شروع میں فرمایا کہ:

''ہم نے ابوداؤد شریف امام العصر حضرت علامہ سید محمد انور شاہ صاحب کشمیری قدس سرہ العزیز سے پڑھی ہے' اس سال حضور اقدس ﷺ کی خواب میں زیارت ہوئی' دیکھتا ہوں کہ ہم حضور اقدس ﷺ سے ابوداؤد شریف پڑھ رہے ہیں' بے انتہاء مسرت ہوئی۔''

وہ نقشہ ابھی تک آنکھوں کے سامنے ہے، صبح کو میں نے حضرت الشیخ قدس سرہ کی خدمت میں یہ خواب عرض کیا۔ فرمایا کہ: آپ کا پڑھنا قبول ہو گیا، یہ مقبولیت کی بشارت ہے۔

راقم الحروف کے ناقص خیال میں یہ خواب جس طرح پڑھنے والے کے لئے بشارت ہے، ایسے ہی حضرت الشیخ الانور قدس سرہ کے محدث کامل، متبع سنت، اور فنافی الرسول ہونے کی طرف بھی اشارہ ہے:

رضی اللہ عن الطالب والمحدث والشیخ والتلمیذ

۲:...... دورانِ درس ایک دن استخارہ کے فضائل وفوائد بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ:

میرا معمول ہے، ہر کام سے پہلے استخارہ ضرور کر لیتا ہوں۔ پہلے شب کو بالفرض اگر یاد نہ رہے تو کام کے شروع یا عین روانگیٔ سفر کے وقت بھی یاد آ جائے تو دعائے استخارہ پڑھ لیتا ہوں، یہ بھی بفضل اللہ تعالیٰ فائدہ سے خالی نہیں، اگر اس کام میں خیر مقدر نہ ہو تو کم از کم اس کے شر سے حفاظت ہو جاتی ہے''۔

ہر درس میں فوائدِ علمیہ حقائق ومعارف کی بارش ہوتی تھی، مگر افسوس کہ ہم کماحقہ استفادہ نہ کر سکے اور کورے کے کورے ہی رہے۔ آہ کتنے نورانی ایام تھے، اور کتنی جلد بیت گئے۔ کبھی تجلیات رحمانی سے دارالحدیث جگمگا رہا ہے، کبھی بدرِ منیر کی ضیاء پاشیاں ہیں، اور گہ حسن یوسفی اور انوار وعلوم انوریہ کی جلوہ افروزیاں ہیں۔ سبحان اللہ!

فراغت کے بعد حق جل شانہ نے راقم الحروف کو مدرسہ خیر المدارس ملتان میں خدمتِ دین کی سعادت نصیب فرمائی، دینی وعلمی نیز اپنے خاص محل وقوع کے اعتبار سے پاکستان میں ملتان کو مرکزیت حاصل رہی ہے، مدرسہ عربیہ خیر المدارس، جسے ابتدائے پاکستان سے اپنے حسنِ انتظام اور اعلیٰ تعلیمی معیار کی وجہ سے مرکزیت حاصل رہی ہے، ملتان میں تھا۔ مجلس تحفظ ختم نبوت اور احرار اسلام کا مرکزی دفتر ملتان میں ہے، وفاق المدارس العربیہ پاکستان کے جتنے اہم اجلاس ہوئے، وہ سب ملتان میں ہوئے، مدرسہ قاسم العلوم ملتان میں ہے۔ اس مرکزیت کی بناء پر ملتان میں مختلف جلسوں اور کانفرنسوں کے مواقع پر حضرت الشیخ بنوری قدس سرہ کی تشریف آوری بار بار ہوتی رہی، اور سوائے آخری مرتبہ کے ہر بار زیارت کی سعادت نصیب ہوتی رہی۔ والحمدللہ علیٰ ذالک۔

۳:...... حضرت الشیخ قدس سرہ کو حضرت الاستاذ خیر مجسم مولانا خیر محمد صاحب قدس سرہ سے بھی خاص عقیدت ومحبت تھی۔ حضرت مولانا خیر محمد صاحب قدس سرہ کے وصال کے بعد ایک والا نامہ میں تحریر فرماتے ہیں:

''درحقیقت میرا جو قلبی تعلق حضرت مولانا مرحوم سے تھا، اس کا کسی کو احساس نہ تھا۔ افسوس اس لئے ہوتا ہے کہ جنازہ کی شرکت سے محروم رہا، ورنہ میں ہوائی جہاز سے پہنچنے کی کوشش کرتا۔ بہر حال یہی مقدر ہو گا جو ہوا''۔ (محمد یوسف بنوری۔ ۳۰ شعبان المعظم ۱۳۹۰ھ)

حضراتِ شیخین ملتان یا کراچی تشریف لے جاتے تو ضرور باہم ملاقات فرماتے۔ ایک مرتبہ عجیب واقعہ ہوا: اواخر ذی الحجہ یا اوائل محرم میں وفاق المدارس کی کوئی مجلس مشاورت مدرسہ قاسم العلوم میں ہونے والی تھی،

حضرت بنوری قدس اللہ سرہ العزیز بھی مدعو تھے۔ دیکھتے کیا ہیں کہ صبح سویرے اچانک حضرت قدس سرہ خیرالمدارس پہنچ گئے اور سیدھے حضرت مولانا خیرمحمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے کمرے پر جاکر دستک دی اور فرمایا: ''السلام علیکم محمد یوسف اجازت چاہتا ہے۔'' اور ساتھ ہی فرمایا کہ: میں نے مدینہ طیبہ میں ہی نیت کی تھی کہ ملتان جاؤں گا تو سب سے پہلے مولانا خیرمحمد صاحب سے ملوں گا' اب قاسم العلوم نہیں اترا' سیدھا یہاں آیا ہوں۔ حضرت مولانا خیرمحمد صاحب قدس سرہ اس نعمتِ غیرمترقبہ سے باغ باغ ہوگئے اور فوراً کھڑے ہوکر معانقہ فرمایا۔

۴:..... بڑا ہی لطیف ذوق اور شاہانہ مزاج حق تعالیٰ شانہ نے عنایت فرمایا تھا' معمولی سی خلافِ اصول بات باعث اذیت ہوتی تھی۔ اجلاس وفاق المدارس کے موقع پر ایک مرتبہ دسترخوان پر چائے لائی گئی' خادم نے چائے بنانا شروع کی تو ارشاد فرمایا کہ: تمہیں چمچہ بلانے کا بھی سلیقہ نہیں' یوں بلاؤ، یوں نہیں۔

۵:..... پھر دوسرے موقع پر چائے نوش فرماکر اس کی بہت تعریف فرمائی اور فرمایا کہ: یہ چائے واقعی چائے ہے' مولوی ادریس صاحب! اسے تھرماس میں رکھلو، جہاز میں ایسی چائے نہیں ملے گی۔

۶:..... پھر آئندہ سال تشریف آوری ہوئی تو خدام نے اہتمام سے چائے تیار کرکے پیش کی۔ نوش فرمانے کے بعد عرض کیا گیا کہ حضرت چائے کیسی تھی؟ فرمایا: اچھی تھی' لیکن پتی گزشتہ سال والی نہیں تھی۔ مولانا محمد صدیق صاحب مدظلہ فرماتے ہیں کہ: واقعی ایسا ہی تھا کہ وہ پہلے سال والی چائے ہمیں دستیاب نہیں ہوئی تھی' دوسری چائے ہی استعمال کی گئی تھی۔

۷:..... وفاق المدارس العربیہ پاکستان کے اجلاس میں تقریر فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ: مہتمم حضرات ایسے مدرسین کو پسند کرتے ہیں جو ان کی خوشامد کریں، گو تعلیمی استعداد کے لحاظ سے کورے ہی ہوں۔ یہ لوگ اہلِ فضل وکمال کو نہیں چاہتے' کامل کو خوشامدی بننے کی کیا حاجت ہے، کامل تو پورے استغناء سے رہے گا' مہتمم کو اس کے ناز برداشت کرنا ہوں گے' اگر کام مقصود ہو۔ جو گائے دودھ دیتی ہے وہ لات مارتی ہے۔ مزید ارشاد فرمایا کہ: میں مشورہ دیتا ہوں کہ اگر خدمتِ دین اور معیاری تعلیم چاہتے ہیں تو مہتمم حضرات اپنا مزاج بدلیں۔

۸:..... ایک مرتبہ مدرسہ خیرالمدارس میں تشریف آوری ہوئی' بعض حضرات اساتذہ بھی مجلس میں موجود تھے۔ چائے وغیرہ سے فراغت کے بعد بعض منتظمین نے کتاب الرائے حضرت اقدس کے سامنے پیش کی' تاکہ حضرت مدرسہ کے بارے میں کچھ تحریر فرمادیں۔ حضرت قدس سرہ نے بے ساختہ ارشاد فرمایا: ''چھوڑو مولوی صاحب! اس شرک کو، کس کو دکھاؤ گے، کیا رکھا ہے لوگوں کے پاس؟ حق تعالیٰ جتنا چاہیں گے' دیں گے کسی کو دکھانے سے کیا ہوتا ہے۔ ہمارے مدرسہ میں بڑے بڑے آتے ہیں، ہم نے کسی سے نہیں لکھوایا۔ جامعہ ازہر کے ڈائریکٹر آئے، سفیر آئے۔''

سبحان اللہ! توحید وتوکل کی کیا شان ہے۔

یہ حضرت مولانا خیر محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے کافی عرصہ بعد کا قصہ ہے اور آپ کے دور میں ایک مرتبہ تشریف لائے تو مدرسہ کا معائنہ فرما کر رائے گرامی بھی تحریر فرمائی۔ تبرکاً اس کا اقتباس ذیل میں نقل کیا جاتا ہے:

''ویسے تو حضرت مولانا خیر محمد صاحب مدظلہ کے حسن تدبر، اخلاص، حسن سلیقہ، تقوے اور علم وعمل کی جامعیت سے یہ اندازہ تھا کہ خیر المدارس میں جو علمی وعملی تربیت ہوگی، وہ ممتاز ہوگی، لیکن ''شنیدہ کے بود مانند دیدہ'' جب تفصیلی معائنہ کا موقع ملا، درجہ ابتدائیہ عربیہ کے چند طلبہ سے استفسارات کئے، الحمدللہ! کہ توقع سے بہت زیادہ پایا اور حضرت مولانا محترم بانی مدرسہ کے خلوص وعلو ہمت وحسن تدبیر وکمال تربیت کے جو آثار دیکھے بے ساختہ دل سے دعائیں نکلیں۔ اللہ تعالیٰ اس مدرسہ کو قبول فرمائیں اور حضرت موصوف کے مساعی جمیلہ کو مثمر فرمائیں اور خادمانِ علمِ دین کے لئے قابلِ تقلید نمونہ بنائے۔

واللّٰه سبحانه هو الموفق لكل خير وهو المآل لكل فلاح وسعادة

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ

۱۹ جمادی الاخریٰ ۱۳۷۹ھ

۹:...... بھٹو دور میں جب یہ افواہ اڑی کہ حکومت مدارسِ عربیہ پر قبضہ کرنا چاہتی ہے، تمام مکاتب فکر دیوبندی، بریلوی، اہلحدیث وغیرہ حضرات علماء کا ایک نمائندہ اجلاس مدرسہ خیر المدارس میں ہوا تھا، جس کی صدارت حضرت قدس سرہ نے فرمائی تھی۔ اجلاس میں متعدد حضرات نے تقریریں کیں، آخر میں حضرت قدس سرہ نے ارشاد فرمایا کہ: حکومت اپنے ان ناپاک عزائم میں ہرگز ہرگز کامیاب نہیں ہوسکتی، اس لعنتی منصوبے کو ناکام بنا دیا جائے گا، حکومت مدارسِ عربیہ پر قبضہ ہماری لاشوں پر سے گزر کر ہی کرسکتی ہے۔

۱۰:...... خدام اور تلامذہ پر حضرت کی بے حد شفقت تھی، کبھی اپنی بڑائی اور علوشان ادنیٰ سے ادنیٰ خادم پر توجہ فرمانے سے مانع نہیں ہوئی، سفرِ حج کے موقع پر یہ ناکارہ مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن حاضر ہوا، حضرت اقدس رحمۃ اللہ علیہ عصر کی نماز سے فراغت کے بعد کسی نمازِ جنازہ میں شرکت کے لئے کار میں سوار ہوچکے تھے، بندہ نے خیال نہیں کیا اور سیدھا دفتر کی طرف چلا گیا، لیکن حضرت اقدس رحمۃ اللہ علیہ نے دیکھ لیا، فوراً کار سے اتر کر تشریف لے آئے اور بہت محبت وشفقت سے خیریت دریافت کی اور مہمانی فرما کر قیام کا دریافت کیا۔ بندہ نے عرض کیا کہ: حاجی کیمپ میں مستورات ہمراہ ہیں، پھر فرمایا کہ: خدا حافظ، میں جنازے کے لئے جارہا تھا، تمہیں دیکھ کر کار

سے اتر آیا تھا۔ الخ

یہ منتشر واقعات تھے جو تبرکاً نقل کر دیئے گئے ہیں، لیکن یہ سمندر میں سے قطرہ بھی نہیں، نیز "شنیدہ کے بود مانند دیدہ" دیدار و زیارت سے جو حقیقت سامنے آئی تھی، الفاظ و نقوش میں اس کی تصویر کشی کیسے ہو سکتی ہے؟ ہاں قلبِ حزیں کی تسلی کا سامان ہے کہ تذکرۂ حبیب بھی حبیب ہے۔

آخر میں حضرت اقدس کا ایک تعزیت نامہ جو حضرت نے حضرت مولانا خیر محمد صاحب قدس اللہ سرہ العزیز کی تعزیت کے سلسلہ میں بھیجا تھا، نقل کیا جاتا ہے، تاکہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے الفاظ ہمارے لئے زیادہ صبر و سکون کا باعث بن سکیں۔ مکتوب الیہ سے قطع نظر نفسِ مضمون کے لحاظ سے اپنے وصال پر حضرت گویا کہ خود ہی تعزیت فرما رہے ہیں:

> "برادران گرامی منزلت مولانا رشید احمد و مولانا محمد شریف صاحب احسن اللہ عزاہما۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ حضرت مولانا خیر محمد رحمۃ اللہ علیہ آپ کے والد ماجد اور ہم سب کے بزرگ کی وفات سے بے حد صدمہ ہوا ہے، لیکن سنتِ الٰہیہ جاریہ ہے، بجز رضا بالقضاء اور کوئی چارۂ کار نہیں، حق تعالیٰ مولانا کو جنت الفردوس میں درجاتِ عالیہ نصیب فرمائیں اور آپ کو اور سب متعلقین کو اجرِ جزیل عنایت فرما دیں۔ تنہا آپ تعزیت کے مستحق نہیں، تمام علمی ادارے اور اربابِ مدارس، تھانوی حلقے، خانقاہیں، علمی محفلیں، سب تعزیت کے مستحق ہیں۔ مولانا مرحوم کی وفات علم و عمل، اخلاق، حلم و صبر و اناءت، تدبر و عقل و انتظام کی موت ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ مرحوم کی زندگی دینی و علمی خدمات میں گزری، حق تعالیٰ سے دعا ہے کہ ان خدمات کو قبول فرمائیں اور اس کا اجرِ عظیم فرمائیں۔ آمین ثم آمین۔
>
> **وفی اللّٰہ عزاء من کل ھالک، فرحم اللّٰہ تلک الروح الخفیفۃ، وذالک الجسد اللطیف ورضی عنہ وارضاہ وجعل الجنۃ متقلبہ ومثواہ المعزی والمتعزی**
>
> محمد یوسف عفا اللہ عنہ
>
> ۲۲ شعبان المعظم ۱۳۹۰ھ

دعا ہے کہ حق جل شانہ حضرت کے اخلاف کرام کو دینی خدمت کے لئے قبول فرمائیں اور حضرت کے دینی کاموں کی تکمیل فرمائیں۔ آمین۔

مفتی عبدالباقی' لندن

# تذکار شیخ رحمہ اللہ

موت سے کس کو رستگاری ہے
آج وہ کل ہماری باری ہے

گیا وقت حقیقتاً واپس نہیں آتا۔ لیکن گذرا ہوا زمانہ تخیل کے پردہ پر ریل کی طرح گھومنے لگ جاتا ہے۔ حضرت کی وفات پر میرے ذہن کے پردے میں ماضی کے نقوش ایک ایک الگ الگ ظاہر ہونے لگے اور اس تماشہ میں محو ہو گیا۔

میں نے یہ دیکھا کہ ٹنڈوالہ یار میں حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ دارالحدیث میں تشریف لا رہے ہیں' چہرہ انور کو رومال سے ڈھانپ لیا ہے' اس لئے کہ گرد اڑ رہی ہے' لُو چل رہی ہے' دارالحدیث پہنچتے ہی طلبہ صف بستہ کھڑے ہو رہے ہیں' یہ ظہر کے بعد کی نشست ہے' بخاری جلد ثانی شروع ہو رہی ہے' قرأت وحدیث ہو رہی ہے اور حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ علوم و معارف کے دریا بہا رہے ہیں' شاہ انور رحمۃ اللہ علیہ کے علمی نکات موتیوں کی طرح ماہرانہ انداز سے لڑی میں پروئے جا رہے ہیں' اسلامی دنیا کی اہم علمی شخصیتیں اور ان کے خیالات سامنے ہیں' کسی پر تنقید ہو رہی ہے' کسی کی تحسین ہو رہی ہے' پھر کچھ معاصرین پر امام العصر الکشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے مفردات کو ترجیح دی جا رہی ہے' یوں معلوم ہو رہا تھا کہ ایک بحرِ زخار ہے کہ موجیں مار رہا ہے' ایسا ناپیدا کنار سمندر ہے کہ ٹھاٹھیں مار رہا ہے۔ درس میں بیٹھا ہوا ''طالب'' یوں محسوس کر رہا تھا کہ کسی علمی میوزیم میں سیر ہو رہی ہے' جس میں ہر قسم کی کتابیں ہیں اور ہر کتاب کھلی ہے' اس میں تفسیر بھی ہے اور اصولِ تفسیر بھی اور حدیث بھی ہے اور اصولِ حدیث بھی، اسماء رجال بھی۔ اس میں فقہ بھی اور اصولِ فقہ بھی' اس میں صرف ونحو و معانی ہے' فلسفہ اور منطق بھی۔ سائنس بھی ہے اور نفسیات بھی، اقتصادیات کی کتابیں بھی ہیں اور معاشیات بھی۔ معلومات عامہ بھی اور معلومات خاصہ بھی۔ اس میں علمی لطیفے بھی ہیں اور فنی چٹکلے بھی۔ قدیم طب بھی اور جدید ڈاکٹری بھی۔ ساون کی موسلا دھار بارش کی

طرح درس کی رفتار تیز ہوتی تھی اور اس میں دھیما پن کا نام نہ تھا۔ تیز سے تیز تر بلکہ تیز ترین ہوتی تھی۔

اور میں نے دیکھا کہ صبح کا وقت ہے' دارالعلوم الاسلامیہ ٹنڈو الہ یار کا گھڑیال بج رہا ہے۔ سنن ابوداؤد پڑھانے کے لئے حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ بہترین قبا زیب تن کئے ہوئے، ہاتھ میں عصا لئے خراماں خراماں دارالحدیث تشریف لا رہے ہیں۔ اب درس شروع ہوتا ہے۔ کبھی اسناد پر بحث' کبھی متن حدیث پر بحث۔ ایک ایک حدیث کے لئے شواہد اور مواقعات پیش فرما رہے ہیں۔ ایسے لطیف نکات بیان ہو رہے ہیں کہ اگر امام ابوداؤد خود اس درس میں شریک ہوتے تو عش عش کر اٹھتے اور حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ کو داد و تحسین ادا کرتے۔

اور میں نے یہ بھی دیکھا کہ مدرسہ عربیہ کراچی کی صاف ستھری اور پرسکون فضا میں طلبہ کا تحریری امتحان ہو رہا ہے' اساتذہ رقیبانہ نگاہ رکھتے ہوئے گھوم پھر رہے ہیں۔ حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ بھی نگرانی فرما رہے ہیں' امتحانی پرچہ جات عمیق سوالات پر مشتمل ہیں' ان کے حل کرنے میں طلبہ منہمک ہیں' بارگاہ بنوری رحمۃ اللہ علیہ میں بندہ بھی حاضر ہے' درمیان میں چائے کا دور چلتا ہے۔ حضرت الشیخ نے از راہ عنایت مجھے بنفس نفیس ایک فنجان عطا کی۔ حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ بشاش بشاش ہیں' چہرۂ انور چمک رہا ہے' طلبہ پر نگاہ ڈالتے ہوئے اپنی محنت پر نازاں ہیں' پھر خدا کے انعامات کا شکریہ ادا کرتے ہیں۔ فرماتے ہیں کہ بڑی کاوش اور تکلیف دہ حالات سے گذرنے کے بعد مدرسہ اس منزل پر پہنچا ہے۔ بڑا عجیب منظر تھا۔ مجھے یاد ہے اور خوب یاد ہے۔ میں کبھی نہیں بھولوں گا۔

میں نے یہ بھی دیکھا کہ حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ فقیر والی، ہارون آباد وغیرہ میں عام جلسوں اور علمی مجلسوں سے واپسی پر بہاول نگر اتر کر مدرسہ جامع العلوم عیدگاہ میں اچانک تشریف لا رہے ہیں' سیدھے دارالحدیث میں بندہ کے پاس زحمت فرمائی' اس وقت بندہ ابوداؤد پڑھا رہا تھا' سامنے طلبہ کی اچھی خاصی جماعت تھی' معانقہ ہوا' داد دی اور فرمایا کہ: اب بنوری بوڑھا ہوگیا ہے' اب تو آپ جیسوں کا کام ہے کہ حدیث پڑھائیں۔ خوش وخرم قیام گاہ تشریف لے گئے' بڑی گرم علمی مجلس رہی اور عازم کراچی ہوئے۔ مجھ جیسے خادم پر اس اچانک آدمی نے کس قدر گہرے نقوش چھوڑے' کتنی الفت بڑھ گئی' بلکہ ہر ملاقات کے بعد ہمیشہ محبت میں اضافہ ہوتا رہا۔ آہ! اب کیا بتاؤں کہ اب وہ مجلس کہاں ڈھونڈوں۔

میں نے یہ بھی دیکھا کہ اواخر شعبان ۱۳۹۱ء بمطابق اکتوبر ۱۹۷۱ء میں بیرون ملک سفر کی غرض سے حاضر خدمت ہوں۔ فرما رہے ہیں کہ: ابھی تو میرا ارادہ حرمین جانے کا پختہ نہیں' ذرا ٹھہر جاؤ۔ دوسرے دن فرمانے لگے: فلاں آدمی کے ساتھ فلاں جگہ جا کر برٹش ویزا اور سعودی ویزا لیں' یکم رمضان کو میرے ساتھ پہلے حرمین شریفین چلے جانا، اس کے بعد وہاں سے لندن روانہ ہو جانا' یکم رمضان کو صبح ہی بلایا اور احرام، طریقہ غسل سب باتوں کی تلقین فرمائی۔ اللہ اللہ کیسے معلم! لمحہ بہ لمحہ ہدایات دے رہے ہیں' خود احرام کی حالت میں ہیں' روزہ ہے، ہوائی اڈہ تک ایک ہی کار میں، پھر ہوائی جہاز میں، پھر جدہ میں اور پھر مکہ میں اٹھارہ رمضان تک مکہ، مسجد

الحرام اور کعبۃ اللہ کے مناظر' مجھے ساتھ ہی رکھا' پھر مدینہ منورہ میں اعتکاف میں ساتھ رکھا' عید کے بعد مجھے لندن جانے کا حکم دیا اور خود عازم کراچی ہوئے۔ کیا کیا دیکھا، کیا بتاؤں کیا دیکھا؟ کیا سنا؟ بس ایک خواب کی دنیا تھی، جس سے میں گذر گیا۔ میں نے یہ بھی دیکھا کہ ساؤتھ افریقہ سے تار آیا کہ فلاں تاریخ کو حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ لندن کے ایئرپورٹ پر اتریں گے' مت پوچھئے کہ کتنی فرحت انگیز خبر تھی' شیخ تشریف لا رہے ہیں' ساتھ ہی حافظ موسیٰ صاحب ہیں' کارواں کا کارواں ہے۔ ایئرپورٹ سے رواں دواں ہے اور سیدھا غریب خانہ پر کارواں رک جاتا ہے' چند دن مہمان بن کر حضرت الشیخ سے لندن والے مستفید ہوتے ہیں' پھر دیگر شہروں کا دورہ فرمایا اور پھر الوداع کہہ کر رخصت ہوئے۔ سارے سفر میں بندہ ساتھ رہا۔ یہ خلوتیں کسے نصیب۔ یہ یادگار صحبتیں کب بھول جانے والی ہیں' میں ان کو کیسے بھولوں؟ اور کیونکر بھولوں؟

میں نے یہ بھی دیکھا کہ ہڈرسفیلڈ ختم نبوت کے دفتر کی طرف سے حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ کو دعوت نامہ بھیجا گیا ہے اور حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ انگلینڈ تشریف لا رہے ہیں' اس وقت حضرت حرمین شریف تشریف رکھتے ہیں' چنانچہ مجھے بھی اطلاع دی گئی کہ حضرت الشیخ کی ناک سے بہت زیادہ خون بہہ گیا۔ ڈاکٹروں نے سفر سے منع کر دیا۔ تاہم حضرت کا آنا یقینی ہے۔ چنانچہ وقت مقررہ پر ایئرپورٹ پر استقبال کیا گیا۔ لندن میں ایک رات قیام کے بعد ہڈرسفیلڈ روانہ ہوئے۔ دفتر ختم نبوت پہنچے۔ دفتر میں قیام پذیر صاحب خانہ موجود نہیں تھے' بعد میں ملے' حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو رات کے وقت پیشاب کرنے کا عارضہ پیش تھا' رات کو ایک دو دفعہ میں بھی ان کے ساتھ گیا' لیکن میری آنکھ لگ گئی اور حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ تن تنہا پیشاب کرنے کے لئے اٹھے۔ اندھیرا تھا۔ بجلی کا سوئچ آٹومیٹک تھا۔ آن کرنے کے تھوڑی دیر بعد خود بخود بجھ جاتا تھا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ جب پیشاب سے فارغ ہوئے تو بٹن دبا دیا۔ ابھی حضرت رحمۃ اللہ علیہ آگے نہیں بڑھے کہ بٹن خود بخود بجھ کر اندھیرا ہو گیا۔ بیت الخلاء کے قریب ایک تہہ خانہ تھا جس کا دروازہ نہیں تھا' دوسری طرف ذرا آگے حضرت کی قیام گاہ (دفتر ختم نبوت) تھی۔ حضرت نے غلطی سے تہہ خانہ کی طرف قدم بڑھایا اور نیچے سیڑھیوں پر لڑھکتے لڑھکتے دھڑام سے تہہ خانہ میں گرے۔ غالباً سولہ سترہ سیڑھیاں ہوں گی' معلوم نہ تھا کہ نیچے سوئچ کہاں ہے۔ اندھیرے میں سیڑھیاں تلاش کر کے اوپر چڑھ آئے' اپنے کمرے میں پہنچ کر مجھے آواز دی کہ بھائی اٹھو میں گر گیا ہوں۔ (پشتو میں یہ الفاظ کہے) میں چونک کر اٹھا۔ حضرت کو دیکھا۔ کیسے دیکھا؟ ایسے دیکھا کہ کسی نے بھی حضرت الشیخ کو ایسے حال میں نہیں دیکھا۔ میں اس وقت کچی نیند سے اٹھا تھا' بجلی جلائی۔ دیکھا تو حضرت الشیخ لہولہان ہیں' سر سے خون فوارے کی طرح ابل رہا ہے' چہرہ انور نے خون کی چادر اٹھا رکھی ہے' داڑھی پر لہو کی تہہ چڑھی ہوئی ہے کپڑے بھی خون سے رنگین ہیں' نہ پاؤں میں سلیپر، نہ ہاتھ میں لاٹھی۔ پرایا مکان، ہم اجنبی۔ اس وقت آدھی رات ہے' لوگ محوِ خواب ہیں۔ صاحبِ خانہ بھی اپنے کمرے میں آرام کر رہا ہے۔ میں نے سب سے پہلے ٹیشو پیپر

سے سر کا زخم صاف کیا' پھر چہرہ صاف کیا' پھر داڑھی صاف کی۔ ٹیشو پیپر کے ذرات زخم اور داڑھی میں پھنس جاتے تھے' صفائی میں مشکل پیش آئی' روئی نہیں تھی۔ دفتر میں ہوتا کیا ہے۔ صرف چند کتابیں، چارپائی اور چند کرسیاں۔ پھر بنیان اور چادر تبدیل کرائے۔ اپنے مفلر سے ان کا سر باندھا۔ میں نے کہا کہ صاحب خانہ کو جگاؤں۔ فرمانے لگے نہیں! اس کے آرام میں خلل ہو جائے گا۔ رہنے دو۔ میں بار بار کہتا کہ ڈاکٹر کو فون کر دیا جائے۔ فرماتے کہ صبح دیکھا جائے گا۔

پھر میں اس تہہ خانہ میں گیا' دیکھا کہ سارے راستہ میں خون چھڑکا ہوا ہے' کہیں کہیں خون کی دبیز تہہ جمی پڑی ہے' ساری سیڑھیاں خون سے لت پت ہیں۔ نیچے حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ کے سلیپر، ایک یہاں، دوسرا وہاں۔ لاٹھی بھی (عصا) ایک کونہ میں پڑی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے کسی نے دو بکرے ذبح کئے ہیں۔ اتنی خون کی بہتات تھی کہ کمزور آدمی دیکھ کر بے ہوش ہو جائے' لیکن کیا مجال کہ شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے اف کی ہو' آخری رات کے وقت جب صاحب خانہ کی بیوی قضاء حاجت کے لئے اٹھی، اس نے ہر طرف خون ہی خون دیکھا گھبرا کر واپس کمرے میں گئی اور شوہر کو جگایا' وہ اٹھ کر بھاگے بھاگے آئے اور حیرانی سے پوچھا کہ یہ کیا ماجرا ہے؟ اسے جب معلوم ہوا تو پھر دوستوں کو اطلاع دی۔ پھر ڈاکٹر کو فون کیا۔ پھر ایمبولینس منگوا کر حضرت کو ہسپتال لے گئے' غالباً سات ٹانکے لگے اور ڈاکٹر نے حضرت کو ہسپتال سے فارغ کیا' لیکن ساتھ ہی ساتھ سفر پر پابندی لگا دی' مگر لوگ کب معاف کرنے والے تھے۔ پروگرام کے مطابق حضرت الشیخ نے سفر جاری کیا اور پھر واپس کراچی تشریف لے گئے' اس سفر کی رفاقت میں کب بھول سکتا ہوں جبکہ میں نے اس حالت میں شیخ کو دیکھا کہ کسی نے تو کیا خود حضرت نے بھی کبھی اپنے آپ کو نہیں دیکھا ہوگا۔

اس قسم کے واقعات کی لڑی تسلسل کے ساتھ دماغ کے پردہ پر گھومنے لگی' میں اس میں محو تھا۔ چند دن ہی گذرے ہوں گے کہ مصر میں پاکستانی سفارت خانہ کی طرف سے پاکستانی سفارت خانہ لندن کو' حضرت مولانا مفتی محمود صاحب کی لندن اور انگلینڈ میں تشریف آوری کی اطلاع ملی اور ۲۱ اکتوبر کو لندن ایئر پورٹ پر اسجپٹ ایئر لائن میں حضرت مفتی صاحب اور حضرت مدنی صاحب اترے' ملاقات ہوئی۔ حضرت مفتی صاحب کو میں اپنی قیام گاہ پر لے آیا اور حضرت مدنی کو دوسرے شخص اپنے متعلقین کے ساتھ تشریف لے گئے۔ حضرت مفتی صاحب نے تسلی دیتے ہوئے کہا کہ "البحوث الاسلامیة" کی کانفرنس قاہرہ میں ایک قرارداد تعزیت شیخ الازہر ڈاکٹر عبدالحلیم محمود نے پیش کی' اس میں حضرت الشیخ بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو خراجِ عقیدت پیش کیا اور ان کی خدمتِ دین اسلام کو سراہا۔ بعد میں الازہر کی طرف سے شیخ الازہر نے ایک وفد برائے تعزیت مفتی صاحب کی قیام گاہ پر بھیجا اور حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے لئے دعائے مغفرت کی۔

مولانا سید زوار حسین شاہ صاحب

# حضرۃ مخدومنا و مولانا البنوری رحمہ اللہ

دوشنبہ ۳ ذی قعدہ ۱۳۹۷ھ مطابق ۱۷ اکتوبر ۱۹۷۷ء کی رات کیسی کربناک اور کس قدر مصیبت کی رات تھی کہ اس رات میں دو بزرگ ہستیاں اس دنیا سے ہمیشہ کے لئے ہمیں داغِ مفارقت دے گئیں۔ اس رات کی صبح کو مدرسہ یعقوبیہ کے استاذ مولانا نذیر احمد صاحب مدظلہ نے یہ جانکاہ وغم اثر خبر سنائی کہ حضرت مولانا قاری محمد یعقوب صاحب نقشبندی مجددی بانی ومہتمم مدرسہ یعقوبیہ کراچی اس رات کو اس دارِ فانی سے عالم جاودانی کی طرف رحلت فرما گئے ہیں اور ان کی نماز جنازہ گیارہ بجے مدرسہ اسلامیہ عربیہ دارالعلوم لانڈھی میں پڑھی جائے گی اور وہیں دارالعلوم ہی کے قبرستان میں آپ کی تدفین ہوگی۔ یہ عاجز محترمی حاجی محمد اعلیٰ صاحب مدظلہ کے ہمراہ دارالعلوم لانڈھی پہنچا اور حضرت قاری صاحب کی تدفین میں شرکت کی تو وہاں محترمی الحاج حافظ فرید الدین احمد الوجیہ صاحب مدظلہ العالی نے یہ جانکاہ وغم اندوز المناک خبر سنائی کہ اسی رات کو طلوعِ فجر کے وقت حضرت مخدومنا و مولانا محمد یوسف البنوری الحسینی قدس اللہ تعالیٰ اسرارہ بھی اس دارِ فانی سے رحلت فرما گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

اس جانگداز المیہ کی اطلاع نے اور زیادہ غمزدہ کردیا۔ کان اس خبر کو سننے اور دل قبول کرنے کے لئے تیار نہیں تھا، لیکن یہ خبر مصدقہ اور ہر قسم کے شک وشبہ سے پاک تھی، اس لئے سرِتسلیم خم کرنے اور صبر کے سوا کوئی چارہ نہ تھا۔ حضرت قاری صاحب مرحوم کی تدفین سے فارغ ہوکر جب گھر پہنچا اور ظہر کی نماز کے لئے مسجد میں گیا تو نماز کے بعد امام مسجد نے اعلان کیا کہ حضرت مولانا بنوری صاحب مرحوم کی میت رات کو عشاء کی نماز کے بعد راولپنڈی سے کراچی لائی جائے گی، نماز جنازہ جامع مسجد نیوٹاؤن میں ادا ہوگی اور وہیں مسجد کے پہلو میں آپ کی تدفین ہوگی۔ چنانچہ اس عاجز نے عشاء کی نماز جامع مسجد نیوٹاؤن میں ادا کی، نو بجے کے قریب میت بھی وہاں پہنچ گئی۔ نماز جنازہ سے پہلے حضرت مولانا سعید الرحمٰن مدظلہ العالی نے حضرت مولانا بنوری صاحب مرحوم

کی علالت و وفات کے حالات مختصر طور پر بذریعہ لاؤڈ اسپیکر لوگوں کو بتائے' اس کے بعد مسجد کی قبلہ والی جانب میں مسجد سے باہر میدان میں نماز جنازہ کے لئے صفیں بنائی گئیں اور میت کو صفوں کے آگے لاکر رکھا گیا۔

مولانا صاحب موصوف کی وفات کی خبر غم اثر شہر کراچی میں جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی۔ اس لئے مختصر سے وقت میں کسی پبلسٹی کے بغیر ہی آپ کے عقیدت مند ہزاروں لوگ آپ کی نماز جنازہ میں شرکت کے لئے جامع مسجد نیو ٹاؤن پہنچ گئے۔ میدان کی جگہ کافی نہ ہونے کی وجہ سے مسجد میں بھی کئی صفیں بن گئیں۔ نماز جنازہ عارف باللہ حضرت مولانا محمد عبدالحئی مدظلہ العالی خلیفہ مجاز حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ نے پڑھائی۔ نماز جنازہ کے بعد حضرت مولانا بنوری صاحب قدس سرہ کی میت کو دارالحدیث کے ہال کمرہ میں لوگوں کو آخری زیارت کا شرف حاصل کرنے کے لئے رکھ دیا گیا۔ لیکن لوگوں کا ہجوم اس قدر تھا کہ اس وقت نظم ونسق قائم رکھنا دشوار ہو گیا اور تمام لوگوں کے لئے آخری زیارت کے پروگرام کو عملی جامہ پہنانے میں بہت خلل واقع ہو گیا۔ آخر مجبور ہو کر اس پروگرام کو ختم کر کے آپ کی میت کو دفن کے لئے قبر کی جگہ پر لے جایا گیا۔ اور قبر میں اتارنے کے بعد تمام حاضرین نے منها خلقناكم وفيها نعيدكم ومنها نخرجكم تارة اخرى بطریق مسنون پڑھتے ہوئے مٹی ڈالی اور اس طرح حضرت مولانا موصوف ہمیشہ کے لئے ہماری نظروں سے اوجھل ہو گئے' لیکن خیال کی نظروں میں وہ اب بھی ہمارے سامنے ہر وقت موجود ہیں اور ان کا خیال کبھی بھی ذہن سے دور نہیں ہوتا۔ حضرت مولانا مرحوم کی تدفین جامع مسجد نیو ٹاؤن کے دالان کے قریب دائیں جانب خارج از مسجد افتادہ قطع زمین میں واقع ہوئی ہے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

آسماں ان کی لحد پر شبنم افشانی کرے

یہ اللہ تعالیٰ کا احسان وکرم ہے کہ اس عاجز کو بھی مرحوم موصوف کی نماز جنازہ اور دفن کے بعد مٹی ڈالنے کی سعادت سے بہرہ ور فرمایا۔ الحمد للہ علی منہ واحسانہ۔

حضرت مولانا بنوری قدس سرہ اپنے علم وعمل اور نیکی وراست گفتاری کے باعث اہل پاکستان بلکہ اہل اسلام کے لئے ایک مینارۂ نور تھے' ان کی علمی بصیرت وفراست بے مثال تھی' اخلاق حسنہ کے بلند معیار پر فائز تھے' اخلاق نبوی علی صاحبها الصلوٰۃ والسلام کا ایک جامع نمونہ تھے' علوم نبوی ﷺ کے جس قدر حامل تھے اسی قدر ان پر عامل بھی تھے۔ انما يخشى الله من عباده العلماء کی صحیح تفسیر اور مکمل مصداق تھے۔ آپ حضرت علامہ انور شاہ صاحب کشمیری قدس سرہ کے صحیح جانشین اور ارشد تلمیذ تھے۔ بڑوں کا ادب، چھوٹوں پر شفقت اور ہمعصروں کی عزت کرنا آپ کا فطری شعار تھا۔ ناداروں اور غریبوں کی امداد کرنا، دوسروں کو اپنے آپ پر ترجیح دینا، ایثار و سخاوت، دلجوئی وغمخواری، غرضیکہ تمام اخلاق حسنہ کا آپ مجسم پیکر تھے۔ افسوس صد افسوس کہ علم وعمل اور نیکی و راست بازی کا یہ پیکرِ مجسم اہلِ دنیا سے ہمیشہ کے لئے جدا ہو کر آغوش لحد میں چلا گیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

اس عاجز کو حضرت مولانا بنوری صاحب قدس سرہ سے پہلی مرتبہ غالباً ۱۹۵۳ء میں جناب قاری محمد ادریس صاحب جاپان والے دہلوی کی دعوت میں شرف زیارت حاصل ہوا' اس مجلس میں آپ کے ارشادات و ملفوظات سے فیضیاب ہوکر بڑی مسرت ہوئی اور یہ مجلس اس عاجز کی خوش نصیبی کا باعث بنی۔ اس کے بعد آپ کے وصال تک اس عاجز کو آپ کی خدمت میں دارالعلوم نیوٹاؤن میں حاضر ہوتے رہنے کا شرف اکثر حاصل رہا اور آپ کی عنایات اور علمی و روحانی فیوضات سے بہرہ ور ہونے کا موقع ملتا رہا۔ حضرت موصوف اس عاجز کے ساتھ اور ہر شخص کے ساتھ نہایت کریمانہ و مشفقانہ سلوک رکھتے تھے' جو شخص ذرا بھی کوئی دینی مشاغل تبلیغ دین یا تصنیف و تالیف وغیرہ کا شغف رکھتا ہوتا' اس کی بڑی قدر اور حوصلہ افزائی فرماتے تھے۔ اس عاجز کی تالیف: **عمدۃ الفقہ** کا حصہ دوم کتاب الصلوٰۃ مکمل ہوکر جب طباعت کے لئے دیا گیا اور حضرت مولانا مرحوم سے تقریظ لکھوانے کا ارادہ ہوا تو محترمی حاجی محمد علی صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ نے حضرت مولانا مفتی ولی حسن خاں صاحب مدظلہ کی وساطت سے حضرت مرحوم کی خدمت میں اس امر کی درخواست کی۔ آپ نے فوراً اس کو منظور فرما کر کتاب کا مسودہ مطالعہ فرمانے کے بعد تقریظ لکھ دی۔ جو کتاب مذکور میں طبع ہوچکی ہے۔ آج کل کتاب مذکور کا چوتھا حصہ کتاب الحج زیر تکمیل ہے' اس کے بارے میں اکثر دریافت فرمایا کرتے تھے کہ کس قدر باقی رہ گیا ہے۔ آپ کی بہت خواہش تھی کہ جلدی طبع ہو جائے' لیکن صد افسوس کہ ان کی زندگی میں تکمیل نہ ہوسکی اور اب یہ کتاب تکمیل کے آخری مراحل میں ہے۔

آپ حد درجہ سخی بھی تھے' آپ کی سخاوت کے واقعات بکثرت ہیں۔ آپ نے کتاب **معارف السنن** اکثر اہل علم حضرات کو مفت فراہم فرمائی اور اس کو دنیا کمانے کی بجائے ذخیرۂ آخرت بنایا۔ ایک دفعہ یہ عاجز مدرسہ کے دفتر کے کمرے میں آپ کی خدمت میں حاضر تھا' آپ نے فرمایا کہ آپ کو معارف السنن کی جلدیں مل چکی ہیں یا نہیں؟ اس عاجز نے عرض کیا کہ نہیں ملیں' اس وقت تک چار جلدیں چھپ چکی تھیں۔ آپ نے فرمایا کہ: پہلی جلد تو ہمارے پاس بھی ختم ہوچکی ہے' وہ آپ اور کہیں سے حاصل کرلیں' باقی تین جلدیں ہم دے دیتے ہیں۔ چنانچہ اسی وقت اسٹاک سے منگوا کر اس عاجز کو عنایت فرمادیں اور فرمایا کہ: ہمارا مقصد اس کی اشاعت سے پیسہ کمانا نہیں ہے' بلکہ دین کی خدمت اور آخرت کا ذخیرہ مقصود ہے۔ (او کما قال) پہلی جلد اس عاجز کو حضرت مفتی ولی حسن صاحب مدظلہ العالی نے عنایت فرمائی جو اس وقت اس مجلس میں تھے اور جب پانچویں اور چھٹی جلد طبع ہوئی تو وہ بھی حضرت مولانا مرحوم نے خود ہی عنایت فرمادی' اس طرح چھ جلد کا سیٹ اس عاجز کے پاس مکمل موجود ہے۔

ایک دفعہ یہ عاجز حضرت مولانا عبدالرشید نعمانی مدظلہ العالی سے ملنے گیا' انہوں نے فرمایا کہ: آج حضرت مولانا محمد یوسف بنوری قدس سرہ کے حلقہ درس میں بیٹھنے کا ارادہ ہے' اس عاجز نے عرض کیا کہ: اجازت

ہوتو میں بھی ساتھ چلوں' تا کہ یہ سعادت مجھے بھی حاصل ہو جائے' چنانچہ ہم دونوں آپ کی درسگاہ میں داخل ہوئے' آپ بخاری شریف کا درس دے رہے تھے' ہم دونوں کو اپنے قریب بلا کر بٹھالیا' درس سے فارغ ہوکر مزاج پرسی کی اور مختلف مسائل پر اظہار خیال فرمایا' اس وقت کی گفتگو کی ایک بات یاد رہ گئی ہے' وہ غالباً اس طرح ہے کہ آپ نے فرمایا'' بخاری شریف میں ایک جگہ ایسی ہے جہاں امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے باب نہیں باندھا اور بغیر باب کے حدیث نقل کی ہے' وہ نماز میں درود شریف پڑھنے کی حدیث ہے' لیکن وجہ معلوم نہیں ہوسکی کہ اس کے لئے باب کیوں نہیں مقرر فرمایا' کیا آپ صاحبان کو اس کے متعلق کچھ معلوم ہے؟''

اس عاجز کے لئے تو یہ بات بالکل نئی تھی' لیکن حضرت مولانا نعمانی صاحب نے بھی اس بارے میں کچھ نہیں کہا۔ اس کے بعد اپنے دفتر میں تشریف لے آئے اور ہم دونوں کو بھی اپنے ساتھ آنے کے لئے فرمایا' وہاں ہمارے اور حاضرین کے لئے چائے منگوائی اور اپنی ایک قلمی بیاض، جس میں غالباً بخاری شریف کے متعلق اپنی لکھی ہوئی یادداشتیں اور تشریحات عربی میں تھیں' مولانا نعمانی صاحب کو پڑھ کر سناتے رہے اور مولانا نعمانی صاحب داد دیتے رہے' آپ کی مجلس میں زیادہ تر علمی گفتگو ہوتی تھی اور حاضرین کو آپ سے نئی نئی معلومات حاصل ہوتیں اور علم میں اضافہ ہوتا تھا، اس عاجز کے ساتھ خصوصی سلوک فرماتے تھے' جو چھوٹوں پر ان کے بزرگانہ شفقت اور حوصلہ افزائی کرنے کی وجہ سے تھا۔ کچھ عرصہ پہلے اس عاجز نے حصولِ برکت کے لئے حضرت مفتی ولی حسن صاحب کے ذریعہ مکان پر تشریف لانے کی درخواست کی' اگر چہ یہ دعوت بے وقت دی گئی تھی اور حضرت موصوف کا معمول اس وقت کھانا کھانے کا نہیں تھا' اس کے باوجود نہایت خندہ پیشانی سے دعوت کو قبول فرمالیا اور فرمایا: دعوت کو قبول کرنا اور اس میں حاضر ہونا سنت ہے' اگر چہ کھانے میں شامل ہونا سنت ادا ہونے کے لئے لازمی نہیں ہے۔ آپ بیمار بھی رہتے تھے اور اوپر کی منزل میں آپ کے لئے چڑھنا تکلیف کا باعث بھی تھا' اس کے باوجود تشریف لائے۔ اوپر کی منزل تک پہنچے اور نہایت خوشی کا اظہار فرمایا' دوسرے حضرات کے ساتھ ہماری خوشنودی کے لئے ایک دو لقمے لئے اور مزید کھانے سے معذرت کر کے آخر تک تشریف فرما رہے اور دعائے خیر کر کے تشریف لے گئے۔

جن حضرات کو آپ سے ہر وقت کی وابستگی رہی ہو اور یادداشت بھی اچھی ہو' وہ حضرات ہی حضرت موصوف کے حالات کو اچھی طرح بیان کر سکتے ہیں' اس عاجز نے صرف اس سعادت میں حصہ دار بننے کے لئے یہ چند معروضات اپنے ٹوٹے پھوٹے لفظوں میں عرض کی ہیں۔ اللہ تعالیٰ حضرت مولانا محمد یوسف بنوری قدس سرہ کو اپنے جوارِ رحمت میں جگہ دے' ان کی قبر کو نور سے معمور اور سلامتی اور ٹھنڈک والی بنائے اور جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام پر فائز فرمائے۔ آمین!

خدا رحمت کنداین بندگانِ پاک طینت را

ڈاکٹر نفیس الدین صدیقی

# شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمہ اللہ تعالیٰ

۱۷ر اکتوبر ۱۹۷۷ء کی شام کو ریڈیو پاکستان کی عالمی سروس سے یہ خبر نشر ہوئی کہ ممتاز عالم دین اور اسلامی مشاورتی کونسل کے رکن حضرت مولانا محمد یوسف بنوری انتقال کر گئے۔ یہ خبر سنتے ہی ایک دھچکا لگا اور اپنے کانوں پر یقین نہ آیا، آخر تفصیلی خبروں میں آپ کے انتقال کی تصدیق ہوگئی۔ دنیا میں مرنا جینا ہر شخص کے ساتھ لگا ہوا ہے اور سوائے ذات باری تعالیٰ کے ہر چیز کو فنا ہے، یہاں تک کہ ملک الموت کو بھی موت کا مزہ چکھنا ہوگا۔

**کل من علیها فان ویبقٰی وجه ربک ذو الجلال والاکرم. کل نفس ذائقة الموت**

قرآن پاک نے اور احادیث میں نبی اکرم ﷺ نے اس کی اطلاع پہلے ہی دے دی۔ دنیا میں سینکڑوں نہیں بلکہ ہزاروں لوگ ایسے ہیں جن کے انتقال کے بعد ان کا نام لینے والا بھی کوئی نہیں ہوتا اور کچھ شخصیتیں ایسی بھی ہوتی ہیں جن کے مرنے کا ماتم عزیز و رشتہ دار ہی نہیں، بلکہ پورا عالم کرتا ہے اور ان کی یاد ہمیشہ ہمیشہ باقی رہتی ہے۔

گزشتہ دنوں پاکستان کی بہت سی ممتاز شخصیتیں رحلت کر گئیں، جن میں حضرت مولانا مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ تعالیٰ کی رحلت کا صدمہ ہر مسلمان محسوس کر رہا ہے اور دلوں کے زخم ابھی ہرے ہی تھے کہ علم نبوت کا ایک دوسرا آفتاب ہمیشہ ہمیشہ کے لئے غروب ہوگیا۔ مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی مسند حدیث شریف ویران ہوگئی، جس مسند پر حضرت شیخ علامہ بنوری قدس سرہ درس بخاری شریف دیا کرتے تھے، وہ اپنے شیخ سے خالی ہوچکی۔ دنیائے اسلام میں شاید ہی کوئی ایسا شخص ہو جو حضرت بنوری قدس اللہ سرہ العزیز کی خدمات سے واقف نہ ہو، پاکستان کی علمی شخصیتیں ایسی ہیں جن کو بیرون ملک بھی اسی طرح جانا پہچانا جاتا ہے جس طرح اندرون ملک، نائیجریا کا علمی طبقہ

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا ابوالحسن علی ندوی مدظلہ کو جس طرح جانتا ہے' اسی طرح حضرت شیخ بنوری قدس سرہ کو جانتے ہیں۔ میرے اسٹاف میں جو اساتذہ دیگر ممالک کے رہنے والے ہیں وہ حضرت مفتی صاحب اور حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہما کو ان کے علم و فضل کی وجہ سے جانتے ہیں' جب میں نے اپنے کالج کے ایک استاذ کو عشاء کی نماز میں یہ خبر سنائی تو وہ حیران رہ گیا اور دعائے مغفرت کرنے لگا' معلوم ہوا کہ وہ حضرت شیخ بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو جانتے ہیں۔

میں نے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے متعدد بار ملاقات کی' یہ ملاقاتیں تحقیقی کاموں کے سلسلہ میں ہوتی تھیں۔ میں نے جس مسئلہ پر بھی گفتگو کرنا چاہی' آپ نے اس پر سیر حاصل تقریر فرمائی۔ علمی نکات کو اس طرح واضح فرماتے کہ ہر شخص آسانی سے سمجھ لیتا' تقریریں ایسی آسان اور عام فہم ہوتیں کہ ہر شخص کے دماغ میں اتر جاتی۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک چھوٹے اور بڑے کی کوئی تفریق نہ تھی' جو بھی آتا آپ اس کے ساتھ مدرسہ کے باغیچہ میں آکر بیٹھ جاتے اور اچھی طرح اس کی بات سنتے اور اس کی تشفی فرماتے۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی کن کن باتوں کو یاد کیا جائے' آپ ہر طرح سے علم نبوت کے پاسبان اور سنت نبوی کے نمونہ تھے۔ آج اسلام کا یہ مبلغ اعظم اہل اسلام کو اور خصوصاً اہل پاکستان کو یتیم کر گیا' آج مدرسہ عربیہ اسلامیہ کی عظیم درسگاہ اس کے انتقال پر ملال پر ماتم کناں ہے' عربی کا یہ مایہ ناز اسکالر ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ہم سے جدا ہو گیا۔

آپ نے اپنی تمام زندگی دین کی خدمت میں گزاری' آپ حضرت مولانا علامہ سید انور شاہ صاحب کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد رشید، صحیح جانشین اور عاشق صادق تھے۔ ویسے تو آپ کی علمی خدمات کی تعداد بہت ہے' مگر صحاح ستہ میں مشہور حدیث پاک کی کتاب ترمذی شریف کی شرح عربی زبان میں لکھی جس کی چھ جلدیں شائع ہو چکی ہیں' یہ خدمت اللہ تبارک وتعالیٰ نے حضرت شیخ بنوری قدس سرہ ہی کے لئے وقف کی ہوئی تھی' اس خدمت پر عرب بھی داد وتحسین دیئے بغیر نہ رہ سکے۔ شیخ الازہر جیسے عالم بھی آپ کی علمیت کے قائل تھے' یہی وجہ تھی کہ آپ بین الاقوامی کانفرنسوں میں پاکستان کی نمائندگی کیا کرتے تھے۔

بخاری شریف کے درس کے دوران آپ مذہب حنفی کو واضح دلائل سے ثابت کرتے جو آپ ہی کا حصہ تھا' دین کی تبلیغ کے لئے آپ نے ایک ماہنامہ بینات جاری فرمایا' جس میں آپ کے افکار و خیالات شائع ہوتے تھے۔ آپ حالات حاضرہ کا تجزیہ فرماتے اور لوگوں کو دعوتِ فکر و عمل دیتے۔ آپ کے شاگرد ملک اور بیرون ملک کافی تعداد میں علمی و تبلیغی خدمات انجام دے رہے ہیں۔ آپ نے ڈابھیل میں صدر مدرس اور شیخ الحدیث کی حیثیت سے کام کیا' اس کے بعد پاکستان میں ٹنڈوالہ یار میں شیخ التفسیر کے عہدہ پر فائز رہے۔ آخر میں جدوجہد اور رات دن کوشش کر کے مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن کراچی کی بنیاد رکھی جو آج ایک عظیم اسلامی درسگاہ کی حیثیت سے

مشہور ہے' جس میں ملک اور بیرون ملک کے طلباء تعلیم حاصل کررہے ہیں۔ آپ حدیث شریف کے علاوہ تفسیر، فقہ اور علم الرجال، غرض کہ جملہ عربی علوم پر حاوی تھے' عربی میں بلا تکان اشعار کہتے تھے۔

پاکستان میں قادیانی فتنہ کو دفن کرنے میں آپ کی رات دن کی کوششیں کون نہیں جانتا؟ اس مسئلہ کو ہمیشہ، ہمیشہ کے لئے حل کرانے کا سہرا آپ ہی کے سر ہے' اس زمانے میں آپ بیمار ہونے کے باوجود اس سلسلہ میں سفر کرتے رہے اور اس وقت تک سکون سے نہ بیٹھے' جب تک کہ قادیانی فتنہ کا حل نہ نکل آیا اور حکومت سے ان کو غیر مسلم تسلیم نہ کرالیا۔ آپ نے ہمیشہ کھل کر ان فتنوں کا مقابلہ کیا جو اسلام کے خلاف ابھرے۔ تحقیقی کاموں کے لئے آپ نے ادارہ دعوت وتحقیق اسلامی کے نام سے قائم کیا' جس میں علماء کرام کام کررہے ہیں اور ان کی تحقیقی کتابیں شائع ہورہی ہیں۔ مدرسہ اسلامیہ عربیہ آپ کی علم دوستی کا واضح ثبوت ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کو ہمیشہ قائم ودائم رکھے۔ آپ نے پاکستان میں اسلامی قانون نافذ کرانے کی جدوجہد میں ہمیشہ علماء کرام کا ساتھ دیا اور آج بھی وہ اس کوشش میں تھے کہ اپنے اللہ کو پیارے ہوگئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

موجودہ حکومت نے اسلامی مشاورتی کونسل کا رکن آپ کو منتخب کیا اور یہ کونسل ہمیشہ آپ سے رہنمائی حاصل کرتی ہے' آپ اسلام کو پاکستان میں پھلتا پھولتا دیکھنا چاہتے تھے۔

۱۹۰۸ء میں آپ صوبہ سرحد میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم پشاور اور کابل میں حاصل کی' اس کے بعد باقاعدہ تعلیم کے لئے دارالعلوم دیوبند چلے گئے اور ڈابھیل سے فارغ التحصیل ہوئے۔ دارالعلوم دیوبند کا یہ مایہ ناز فرزند آج ہم میں موجود نہیں۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو جنت الفردوس میں اعلیٰ درجہ عطا فرمائے اور مسلمانوں کو ان کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

> ''وادیٔ منیٰ میں خدا کے آخری پیغمبر کا خطبہ ہورہا ہے۔ تمام حجاج کرام جو تقریباً آٹھ مربع میل وادی میں پھیلے ہوئے اپنے اپنے خیموں میں قیام پذیر تھے۔ آپ ﷺ کی آواز بلاکم وکاست سن رہے تھے۔ سنن ابی داؤد کی حدیث ہے کہ صحابہؓ فرماتے ہیں کہ ''ہم اتنی دور کی آواز اتنی آسانی سے سن رہے تھے کہ گویا آج ہماری قوت سماع بڑھادی گئی ہے۔ نہ مائیکروفون ہے نہ لاؤڈ اسپیکر، نہ ریڈیو اسٹیشن، نہ بجلی کے آلات۔ لیکن پوری وادی میں پھیلا ہوا مجمع آپ کی آواز مبارک کی لذت اندوزی سے سرشار ہے۔'' (بصائر وعبر، جمادی الثانیہ ۱۳۸۹ھ)

سید خالد احمد بنوری' پشاور

# ماموں جان کی یاد

آج جید عالم دین، عبادت گذار، پارسا، ہمدرد و مخلص، سچے عاشق رسول، برتر و بزرگ ہستی ہم میں موجود نہیں' یہ دین متین کے جاں نثار ہم سے بچھڑ گئے۔ سالارِ ختم نبوت چل بسے' فیض و عرفان کا سورج غروب ہوگیا' خیر و برکت کی شمع بجھ گئی' حکمت و دانائی کا باب ختم ہوگیا' ان کی جدائی سے ہمارے دل غم سے چور ہیں' ذہنوں پر ویرانی چھائی ہوئی ہے' ہر فرد آہ و بکاہ سے دوچار ہے' اس عظیم نقصان کی تلافی دکھ درد سے نہیں، غم سے نہیں، اس دار فانی سے رسول اکرم ﷺ رخصت ہوئے۔ آخر بقا کس چیز کو ہے۔ دنیا خود بھی فانی۔ اس کے بسنے والے بھی فانی۔ کل من علیھا فان لیکن اسی طرح کے مرد مومن کے کارنامے رہتی دنیا تک قوم کے لئے مشعل راہ ہوتے ہیں' ان کی پوری زندگی جہد مسلسل اور جہاد فی سبیل اللہ سے عبارت تھی' ان کے ارشادات و نگارشات، ان کی تصنیف و تالیف قوم کے لئے فلاح و بھلائی و نجات کا پیغام ہیں' ان کا یہ نیک کردار ہمارا رہنما ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں ان کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائیں۔

آپ کی ذات گرامی سب کے لئے سایہ رحمت تھی' ہم سمجھ رہے تھے کہ ان کے رحلت فرمانے سے ہمیں بے انتہاء صدمہ پہنچا ہے' لیکن جو تعزیتی تار و خطوط آئے ہر ایک اپنی جگہ غمگین و رنجیدہ تھا' افسردگی اور پریشانی ان کے دامن گیر نظر آئی۔ اکثر نے لکھا تھا کہ ہمیں اتنا صدمہ پہنچا ہے کہ آپ لوگ ہمیں تعزیت کریں۔ والد صاحب کے ایک دوست نے ''دیر'' سے تحریر کیا: اگر مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی جگہ میرا انتقال ہو جاتا تو بہتر ہوتا' اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کی وفات ہر ایک کے لئے عظیم سانحہ تھی' ملک و ملت کی رہنمائی کے لئے آپ کی بے حد ضرورت تھی' لیکن خالق حقیقی نے جلد اپنے نیک و صالح بندے کو اپنے پاس بلا لیا۔ انا للہ و انا الیه راجعون۔

ماموں جان کی شخصیت بے شمار خوبیوں اور نیک خصائل سے مرصع تھی۔ محترمہ والدہ فرماتی ہیں کہ: سید بنوری رحمۃ اللہ علیہ ابتداء ہی سے رحم دل تھے اور بچوں پر بے انتہاء شفقت فرماتے تھے' کئی مرتبہ محلّہ کے میلے کچلے بچوں کو گھر لے آتے اور ان کو صاف ستھرا کر کے پیسے ٹکے دے کر رخصت فرماتے۔ آپ کی طبیعت میں سادگی کے ساتھ پاکیزگی اور نفاست پسندی تھی۔ محترمہ والدہ فرماتی ہیں کہ: بچپن میں آپ کے پہناوے کم قیمت ضرور ہوتے، لیکن نہایت اجلے اور صاف ہوتے' زندگی میں کبھی بھی آپ کو میلے کچیلے کپڑوں میں نہیں دیکھا گیا' حتیٰ کہ آپ جس جگہ تشریف فرما ہوتے تو قالین یا دری پر چند بکھرے ہوئے تنکے بھی طبیعت پر بوجھ و ملال کا باعث بنتے۔ جب تک صاف نہ کر لئے جاتے، طبیعت کو چین نہ آتی۔ صفائی کے ساتھ ساتھ آپ خوش ذوق اور منتظم مزاج تھے' آپ کی اپنی ضرورت کی چیزوں کا رکھ رکھاؤ اور ہر چیز کے لئے جگہ کی تخصیص قابل تعریف تھی۔ اگر کوئی کھانے کے بعد خالی پانی سے چکنے ہاتھ دھو کر تولیہ سے صاف کرتا تو آپ پسند نہ فرماتے۔ ارشاد فرماتے: ہاتھ دھونے اور صاف کرنے کے لئے صابن ہے، تولیہ صرف سکھانے کے لئے ہے۔ اسی طرح آپ ہر کام میں حسن و سلیقہ پسند فرماتے' آپ نہایت خدا ترس اور دردمند دل کے مالک تھے' سائل و نادار کو کبھی خالی ہاتھ واپس نہ فرماتے' بساط کے مطابق اعانت فرماتے۔ ایک مرتبہ پشاور میں آپ کے بڑے ماموں صاحب نے آپ کی ضروریات کے پیش نظر ایک نیا کمبل دیا' آپ نے دوسرے دن راستہ میں یہ کمبل ایک فقیر کو دے دیا' حالانکہ آپ خود نہایت ضرورت مند تھے اور اس وقت تنگ دستی کی حالت میں زندگی بسر کر رہے تھے۔ اور گھر میں آ کر فرمایا کہ: فقیر کو مجھ سے زیادہ ضرورت تھی۔

اسی طرح آپ کسی سفید پوش کو غربت و افلاس میں پاتے تو در پردہ اس کی ضرورت پوری فرماتے اور پھر آپ اس سے مطمئن ہو کر بے حد محظوظ ہوتے۔

مہمان نوازی میں اپنی مثال آپ تھے' مہمان کی آمد پر حد درجہ مسرور ہوتے' انہیں نہایت پیار سے کھلاتے اور ان کے ہر آرام و آسائش کا خیال رکھتے اور اپنا قیمتی وقت ان کے ساتھ گذارتے۔

آپ نہایت شگفتہ مزاج، شیریں کلام اور ہر دلعزیز تھے' ہر ایک کی بات توجہ سے سنتے اور پورا جواب ارشاد فرماتے۔ گو آپ خود خوبیوں کے مخزن و منبع تھے' لیکن اگر کسی میں کوئی خوبی دیکھتے تو ضرور اس کی تعریف فرماتے۔ چاہے کوئی عالم جید ہو یا کوئی مفتی افتاء میں قابل ہو یا کوئی انتظام کا سلیقہ رکھتا ہو یا کوئی ہنر میں باکمال ہو۔ الغرض جس میں کوئی خوبی پائی جاتی، حوصلہ افزائی فرماتے' مخاطب اس سے بے حد خوش ہوتا اور اپنا کام دلچسپی وانہماک سے کرتا۔

آپ ہر جابر حکمران کے سامنے بلاخوف و خطر حق کی آواز بلند کرتے۔ بھٹو صاحب کے دور حکومت میں ان

کی غلط پالیسیوں پر وقتاً فوقتاً اپنے ادار یہ بصائر وعبر میں تعمیری تنقید کی اور ہر وقت اسلامی تعلیمات کی تلقین کی۔

اسی طرح ایوب خان کے دورِ حکومت میں سابق صدر ایوب کو طویل تاروں کے ذریعے اپنی قیمتی رائے اورزریں خیالات سے آگاہ کرتے رہے' خط اس خیال سے نہیں بھیجتے تھے کہ راستے میں کہیں ضائع نہ ہوجائے۔

آپ جب کسی مجلس میں تشریف فرما ہوتے، آپ کی پروقار شخصیت، بہترین وضع، وجیہہ صورت اور منور چہرہ' مجمع کو رونق بخشتا' آپ کی ظاہری شان وعظمت اور جاہ وجلال سے وہ تمام خصوصیات ٹپکتی تھیں کہ آپ بہترین صلاحیتوں کے مالک جید عالم دین اور مجسمہ اخلاق ہیں۔

ایام شباب میں جب آپ کو رقم کی انتہائی ضرورت تھی اور گذر اوقات مشکل تھا، اس وقت آپ والد محترم کی خواہش پر مولوی فاضل کا امتحان پاس کر چکے تھے' آپ نے بڑے ماموں صاحب کے اصرار پر نوکری کی درخواست دے دی اور وہاں دفتر میں جا کر کہا کہ: یہ درخواست میں نے ماموں صاحب کی دلچسپی پر دی ہے' تاکہ وہ ناراض نہ ہوں اور میں سرکاری ملازمت کے لئے ہرگز تیار نہیں ہوں۔ اس وقت سے وہ روشن دماغ، بلند ارادوں اور اعلیٰ وارفع سوچ وتدبر کے مالک تھے۔ آپ فرمایا کرتے تھے کہ: یہ ملازمت انگریزوں کی غلامی ہے' اس سے انسان کی مذہبی سرگرمیاں محدود ہوکر رہ جاتی ہیں اور آزادانہ کردار کی ادائیگی سے محروم ہوکر رہ جاتا ہے' اورانہیں نہ تو بہتر صلاحیتوں کے ابھرنے اور نہ پھلنے پھولنے کا موقعہ ملتا ہے۔ اور بڑے سے بڑے عہدہ سے عالم دین کا مقام بلند ہوتا ہے اور ان کی زندگی قوم وملت کی رہنمائی اور خدمت کے لئے وقف ہوتی ہے۔

اسی طرح آپ نے زندگی میں ہر فرقہ باطلہ کا ڈٹ کا مقابلہ کیا اور ہر طرح خدمت کی۔ پرویزیت، قادیانیت وغیرہ کے متعلق کتب اور پر مغز لٹریچر شائع کر کے قوم کو علم وآگہی سے ہمکنار کیا۔

مسئلہ تحفظ ختم نبوت کے سلسلہ میں آپ کی قربانیاں بے مثال ہیں' اور مجلس عمل کا قیام قوم کے لئے ایک نیک فال تھا۔ آپ کی سربراہی پر تمام مکاتب فکر کے علماء کا اتفاق آپ کے لئے ایک بہت بڑا اعزاز اور سرمایہ افتخار تھا' پھر جس حسن وخوبی اور تدبر سے اس عظیم مقصد کی قیادت نبھائی وہ آپ ہی کی کرامت تھی۔ آپ نے اپنے ناتواں جسم کا بھی خیال نہ رکھا اور ضعیفی کی حالت میں بھرپور کام کیا۔ پھر بہت جلد اللہ تبارک وتعالی نے فتح مبین عطا کی۔ اس طرح ہم سب مسلمانوں کی دیرینہ آرزو پوری ہوئی اور یوں یہ عظیم مقصد تکمیل کو پہنچا' یہ قوم پر آپ کا بہت بڑا احسان ہے، جسے فراموش نہیں کیا جا سکتا۔ آپ کی ذات گرامی ایسی اوصافِ جلیلہ سے آراستہ ومزین تھی، جو بہت کم لوگوں میں دیکھنے میں آئی ہوگی۔

دنیا میں بڑی بڑی شخصیتوں سے مل چکے تھے' لیکن آپ کسی سے مرعوب نہیں ہوئے' آپ اپنا مافی الضمیر کھل کر اور مطمئن لہجے میں سمجھا دیتے تھے' آپ کی شخصیت اتنی جاذب اور پراثر تھی کہ زندگی میں جن کی

ملاقات آپ سے ہوجاتی وہ آپ کا گرویدہ اور جانثار بن جاتا۔

تقریر کے سلسلہ میں نہ صرف دینی مدارس کے طلباء آپ کے مداح تھے' بلکہ کالج اور یونیورسٹی کے طلباء آپ کی تقریر کے خواہش مند اور مشتاق نظر آتے تھے' آپ ان کو معلومات جدیدہ سے سمجھاتے اور عقلی دلائل کا انبار لگاتے' یہاں تک کہ نباتات اور حیوانات کے متعلق تفصیلات اور اس میں اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ کی کارفرمائیاں بیان فرماتے' جس سے طلباء کے عقائد و اذہان میں پختگی آجاتی اور روہ مذہب سے قریب تر ہوجاتے۔

اول: آپ کو رسول مقبول ﷺ کی ذات مبارک سے والہانہ عشق تھا' آپ نے زندگی کا بیشتر حصہ علوم دینیہ واحادیث نبوی ﷺ کے حصول اور پھر تدریس وتبلیغ اور اس کے بعد تحقیق وتر دتج میں گذارا۔

دوم: آپ نے زندگی کے ہر پہلو میں رسول اکرم ﷺ کے افعال کی پیروی کی۔

سوم: آپ اکثر رسول اللہ ﷺ کے ایصال ثواب کے لئے عبادات وخیرات کرتے رہے۔اسی طرح ہر سال قربانی اور بے شمار عمرے ان کے حق میں کئے۔

چہارم: زندگی میں آپ نے وصیت تحریر کی تھی کہ روضہ مبارک کا غبار میری آنکھوں میں لگادینا۔روضہ اقدس کے دیئے کا تیل میری داڑھی پر چھڑکنا اور روضہ پاک کے غلاف کا ٹکڑا میرے کفن میں سینہ پر سی دینا اور خانہ کعبہ کی چھت کی لکڑی تین سو سال پرانی ،قبر میں رکھنے کو کہا تھا۔یہ سب چیزیں آپ نے ڈبہ میں محفوظ رکھی تھیں' آپ کی وصیت کے مطابق کام میں لائی گئیں۔یہ حب رسول کی معراج تھی۔

آپ جب تلاوت کلام پاک سنتے تو بے حد حلاوت محسوس کرتے اور اکثر شدت جذبات سے آبدیدہ ہوجاتے اور آپ بیس سے زائد حج اور ان گنت عمروں کی سعادت سے بہرہ ور ہوئے تھے۔

آپ دنیاوی طمع وحرص سے بے حد نفرت فرماتے' اکثر کوئی امیر آدمی خرچ کم اور دولت کا ارتکاز زیادہ کرتا اور اللہ کی راہ میں خرچ نہ کرتا' آپ فرماتے کہ:اس کی مثال بینک کے ایک محافظ کی ہے' جو دولت پر پہرہ دیتا ہے' لیکن خود خرچ کرنے سے قاصر ہوا ایسے امیر کی یہ دولت یونہی رہ جائے گی۔

اساتذہ میں آپ کو استاذ المکرّم، محقق عصر حضرت مولانا انور شاہ سے قلبی تعلق تھا' مجلس میں جب بھی ان کا ذکر آتا آپ گھنٹوں ان کی تعریف میں رطب اللسان رہتے' ان کی حیات میں آپ نے بے لوث خدمت کی اور متعدد سفروں میں ان کے ساتھ رہے۔مسئلہ تحفظ ختم نبوت ان کی زندگی کا مقدس مشن تھا جو ان کے تلمیذ خاص کے ہاتھوں تکمیل کو پہنچا' ہر لمحہ آپ اللہ تبارک وتعالیٰ کے انعامات واحسانات کا شکر بجالاتے تھے' عبادت نہایت خضوع وخشوع سے ادا فرماتے' زندگی کے آخری حصے تک عبادت میں کمی نہیں آنے دی۔رمضان المبارک میں

آپ خصوصی خوش الحان حافظ کا انتظام فرماتے اور ان کے پیچھے تراویح ادا فرماتے۔ حیرانی ہوتی کہ باوجود گھٹنوں کے درد و تکلیف کے آپ گھنٹوں کھڑے رہتے' اس سے نہایت لطف محسوس کرتے اور راحت نصیب ہوتی۔

ممالک عربیہ سعودی عرب، مصر، لیبیا اور شام میں بڑی بڑی مجالسِ دینیہ اور محافلِ مذہبیہ کو آپ نے علمی تبحر وبصیرت، ذکاوت وذہانت اور دانش وفراست سے تابانی بخشی اور پاکستان کی نمائندگی کرکے ملک کا وقار بلند کیا' یہ ممالک مستقل طور پر آپ کو بڑی بڑی کانفرنسوں میں بلاتے اور آپ سے علمی استفادہ حاصل کرتے۔ حکومت وقت نے آپ کے مقام کو پہچان لیا اور آپ کی اہلیت وقابلیت سے قوم کے بیڑے کو اسلام کے منور اور درخشندہ کنارے تک پہنچانے کا عہد کیا۔

بڑی قدر ومنزلت اور عزت وافتخار کے ساتھ اسلامی نظریاتی کونسل میں شمولیت کی استدعا کی' آپ کے دل میں پہلے یہ تڑپ موجود تھی کہ اس ملک میں کب نظام مصطفیٰ رائج ہوگا اور قوم کا ہر قول وفعل کس طرح اسلام کے زریں اصولوں سے ہم آہنگ ہوجائے گا' اس لئے انہوں نے یہ ذمہ داری قبول فرمائی اور اسلامی نظریاتی کونسل کی کامیابی اور کامرانی کے لئے دن رات محنت کی' تاکہ مدتوں کی صادق خواہش اور مقدس آرزو پوری ہوسکے' اس لطف ونشاط میں انہوں نے بیرون ملک مصروفیات ملتوی کردیں' آپ نے ذاتی صحت کی پرواہ نہ کی اور چھ چھ گھنٹے تک مسلسل کام کیا' حالانکہ آپ کے معالج نے آپ کو ایسا کرنے سے منع کیا تھا' آخر اس عظیم مذہبی اور ملی فریضہ کی ادائیگی کے دوران داعیٔ اجل کو لبیک کہہ گئے۔

اللہ تعالیٰ آپ کے مرقد پر نزولِ رحمت وانوار کرے۔ آمین۔

''حضرت رسول اللہ ﷺ کی ذات گرامی کو تمام انبیاء سابقین وملوک صالحین وعابدین کے کمالات کا وارث بنایا گیا اور ایسی جامعیت عطا فرمائی کہ تمام مناصب اصلاح خواہ دعوت وتبلیغ کے ہوں یا جہاد وقتال کے یا نظم مملکت کے، آپ کی ذات بابرکات میں خود جمع کردیئے تھے۔ بیک وقت آپ داعی الی اللہ بھی تھے اور حاکم اعلیٰ بھی اور قائد جیوش بھی۔ آپ کے خلفاء راشدین بھی آپ کی صفات کمال کے صحیح جانشین تھے۔'' (بصائر وعبر۔ رمضان المبارک ۱۳۸۸ھ)

مولانا محمد بدیع الزمان

# مرجعِ قدیم و جدید

عالم رنگ و بو میں جو آیا جانے کے لئے آیا "لدوا للموت وابنوا للخراب" خلاق عالم نے ہر متنفس کے لئے وقت پر دنیا سے جانا مقدر فرمایا۔ طوعاً و کرھاً ہر ایک کو امر خداوندی "کل شئی ھالک الا وجھہ" کے سامنے سرِ تسلیم خم کرنا ہے۔ بجز ذات باری تعالیٰ کسی کے لئے بقاو دوام نہیں اگر چہ ہر انسان کے لئے جرعۂ موت مقدر ہے، لیکن انسانوں میں کتنا فرق مراتب ہے۔ کسی انسان کی وفات پر صرف ایک قریہ کے مکین نوحہ و کناں ہوتے ہیں اور کسی کی رحلت پر پورا ملک صدمہ سے نڈھال ہوتا ہے۔ لیکن کچھ باکمال شخصیتیں ایسی ہوتی ہیں جن کی جدائی سے پورا عالم یتیم ہو جاتا ہے اور جن کی مفارقت سے ہر قلب حزیں اور ہر آنکھ اشکبار ہوتی ہے اور جن کی فرقت سے دینی و علمی مجالس بے رونق ہو جاتی ہیں اور جن کا وجود دنیا والوں کے لئے باعث نور اور ان کی رحلت موجب ظلمت ہوتی ہے، انہی مقدر ہستیوں میں سے میرے مشفق شیخ محترم نادرۂ روزگار محدث جلیل محقق العصر بقیۃ السلف حضرت العلامہ بنوری رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت شیخ رحمہ اللہ میں ایسے علمی و عملی کمالات اور ایسی متنوع صفات ودیعت فرمائی تھیں کہ جن کی نظیر اگر معدوم نہیں تو نادر ضرور ہے۔ ایسی جامع کمالات شخصیتیں صدیوں میں پیدا ہوتی ہیں۔

ولیس علی اللہ بمستنکر ان یجمع العالم فی واحد

خالق کائنات نے حضرت شیخ رحمہ اللہ میں ایسے کمالات جمع فرما دیئے تھے، جن کی وجہ سے وہ عوام و خواص اور قدیم و جدید طبقہ میں یکساں محبوب و مقبول تھے۔ ان کی مجلس میں ہر تشنہ علم کے لئے سیرابی کا سامان تھا۔ ایک طرف علماء کے لئے مرجع تھے، تو دوسری طرف جدید تعلیم یافتہ طبقہ کے لئے تسکین کا ذریعہ۔ حضرت شیخ کی مجلس میں ایسی کشش اور تاثیر تھی کہ باوجود خداداد رعب و جلال کے مجلس سے جدا ہونا قلب و روح کے لئے

موجب توحش ہوتا' مزاج میں عجیب لطافت وظرافت تھی۔ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ جس مجمع میں ہوتے بلاشک امیر مجلس ہوتے۔ ذلک فضل اللّٰہ یؤتیه من یشاء۔

علم کا سمندر تھے' کیسے کیسے علمی جواہرات اور کیسے کیسے علمی اسرار سینے میں محفوظ تھے۔ سبحان اللہ۔ ایک طرف شیخ بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی پروقار اور باعظمت شخصیت اور اس کے ساتھ بحرِ علم کا تموج اور نرالا طرزِ بیان۔ بس جی یہی چاہتا تھا کہ مجلس طویل سے طویل تر ہو اور حضرت شیخ کی زبان سے جواہر پارے سنتے رہیں۔ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ نے ہر علم سے وافر حصہ عطا فرمایا تھا' علمِ حدیث میں تو یکتائے روزگار تھے' جب کسی حدیث پر لب کشائی فرماتے تو ایسا معلوم ہوتا کہ شیخ الکل امام العصر محدث کبیر حضرت مولانا انور شاہؒ کی روح بول رہی ہے۔ حدیث کے علاوہ تفسیر و فقہ اور علم کلام ولغت و اشعار میں جب گفتگو فرماتے تو ایسا معلوم ہوتا کہ حضرت کا اصل موضوع یہی ہے اور جب کبھی تصوف کا مسئلہ آتا تو ایسا معلوم ہوتا کہ شیخ محترم اس فن میں محققانہ ذوق رکھتے ہیں اور تعبیر رؤیا کا باب کھلتا تو ایسا محسوس ہوتا کہ امام المعبرین ابن سیرین کی جھلک سامنے آگئی ہے اور اگر طب کی بات ہوتی تو بلاشبہ صاحبِ فن کی طرح دقیق اور عمیق گفتگو فرماتے۔ الغرض شیخ رحمہ اللہ کی مثال اس پررونق گلستان کی تھی، جس میں ہر نوع کے فواکہ و ثمرات اور گلہائے رنگارنگ ہوں اور جس سے ہر شخص اپنے اپنے ذوق سے استفادہ کررہا ہو۔ مجلس میں جس موضوع پر گفتگو ہوتی، حضرت شیخ اس پر محققانہ تبصرہ فرماتے۔ شیخ محترم میں کسبی علوم کے علاوہ وہبی کمالات بے شمار تھے۔ حضرت والا اسلاف میں سے جب کسی محقق وسیع العلم کا ذکر فرماتے تو بعض اوقات آخر میں فرماتے۔ ''انه کان فکان''۔ آج یہی جملہ خود حضرت شیخ کے متعلق کہا جاسکتا ہے۔ ''واللّٰه انه کان فکان''۔ اس اجمال کی تفصیل کے لئے قلم وقرطاس اور طویل وقت کی ضرورت ہے۔

علوم نقلیہ وعقلیہ قدیمہ کے علاوہ حضرت شیخ کو علوم جدیدہ کے ساتھ خاص دلچسپی اور شغف تھا۔ بالخصوص سائنس اور فلسفہ جدیدہ سے گہرا تعلق تھا اور موجودہ سائنسی علوم وایجادات جدیدہ کی روشنی میں اسلام کے حقائق کو منفرد انداز سے سمجھا کرتے تھے۔ حدیث میں ابراد بالظہر کا حکم دیتے ہوئے اس کی وجہ یہ بیان فرمائی گئی۔ ''فان شدة الحر من فیح جهنم'' اس پر اشکال وارد ہوتا ہے کہ گرمی تو سورج کا اثر ہے۔ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ اس کی تشریح فرمایا کرتے تھے کہ: جہنم کی مثال پاور ہاؤس کی ہے' شمس کی کا منبع جہنم ہے۔ شمس کے واسطہ سے جہنم کی حرارت کا اثر یہاں پہنچتا ہے۔ جس طرح آتشیں شیشہ سورج سے حرارت اخذ کرکے کپڑے کو جلادیتا ہے۔ اس تمثیل سے اشکال رفع ہوجاتا ہے۔

فرید وجدی کی دائرۃ المعارف (انسائیکلو پیڈیا) سے حضرت شیخ بہت متاثر تھے۔ برزخ میں انسان کے مادی جسد کے ساتھ روح کا تعلق قائم رہتا ہے' اگرچہ روح کا مستقر اعلیٰ علیین یا اسفل السافلین ہو۔ اس مسئلہ کو

حضرت شیخ دائرۃ المعارف کے ایک واقعہ سے ذہن نشین فرمایا کرتے تھے کہ: ایک شخص علم التنویم کے ذریعہ وقتی طور پر انسان کی روح کو جسم سے جدا کرسکتا ہے' لیکن اس مفارقت کی صورت میں بھی روح کا رابطہ جسم کے ساتھ برابر قائم رہتا ہے۔ چنانچہ فرید وجدی نے لکھا ہے کہ: ایک عامل نے علم التنویم کے ذریعہ ایک انسان کو لٹا کر اس کی روح کو جدا کیا' جب وقت مقررہ پر وہ روح واپس نہیں آئی تو عامل کو فکر لاحق ہوئی کہ کہیں اس کی موت واقع نہ ہو جائے' چنانچہ فوراً ایک دوسرے شخص پر عمل کرکے اس کی روح سے کہا کہ پہلی روح کو جلد لانے کی کوشش کرو' چند لمحات کے بعد اس نے بتایا کہ وہ پہلی روح واپس آگئی ہے اور اس وقت فلاں گوشہ میں موجود ہے' عامل سوئی ہاتھ میں لے کر اس کی طرف بڑھا اور غصہ کی حالت میں سوئی کو آگے کیا' اس پر روح ثانی نے کہا کہ سوئی اس کی پنڈلی میں پیوست ہوگئی ہے' عامل نے پلٹ کر دیکھا کہ جس شخص کی وہ روح تھی اس کی ٹانگ سے خون نکلنا شروع ہوگیا' جبکہ وہ دوسری جگہ تھا۔ اس واقعہ کو بیان کرنے کے بعد شیخ فرمایا کرتے تھے کہ: جب اس عالم میں روح اور جسد میں مفارقت کے باوجود تعلق قائم رہتا ہے تو برزخ میں بھی اسی طرح تعلق قائم رہے گا تاکہ جسم و روح دونوں کو راحت یا تکلیف محسوس ہو۔

حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ: اگر کوئی شیخ یا ادارہ سائنس اور علوم جدیدہ کے ذریعہ دین کے مسائل کو سمجھانے کی سعی کرتا تو جدید طبقہ کو اسلام کی طرف راغب کرنے میں بڑی مدد ملتی اور خود شیخ رحمۃ اللہ علیہ برزخ اور حشر ونشر کے مسائل کو ایجاداتِ جدیدہ کی روشنی میں نہایت عمدہ اور مؤثر انداز بیان سے سمجھایا کرتے۔ ایک دفعہ کوئی صاحب جن کو ایجاداتِ جدیدہ اور سائنسی علوم سے خاص دلچسپی تھی، حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے پاس آئے' موقع کی مناسبت سے شیخ محترم نے جدید انداز سے مہماتِ دین اور شریعت کے حقائق بیان فرمانا شروع کیے' وہ صاحب اس قدر متاثر ہوئے کہ کہنے لگے: حضور والا! اگر اس انداز سے اسلام کے عقائد و نظریات کو یورپ والوں کے سامنے پیش کیا جائے تو اسلام کی بڑی خدمت ہوگی اور بہت جلد یورپین طبقہ اسلام کی حقانیت کو تسلیم کرلے گا۔

جب کبھی کوئی جدید کتاب طبع ہوکر آتی تو حضرت شیخ اس کا ضرور مطالعہ فرماتے' تاکہ جدید علم کی روشنی میں مغرب زدہ طبقہ کو اسلام کے حقائق سمجھائے جاسکیں' اسی وجہ سے حضرت شیخ جدید طبقہ میں بھی مقبول تھے۔ پاکستان اور بیرون ملک مختلف یونیورسٹیوں میں حضرت شیخ نے خطاب فرمایا' جس سے سامعین بے حد محظوظ ہوتے تھے۔

ایک مرتبہ جدید تعلیم یافتہ لوگوں کی طرف سے اصرار ہوا کہ حضرت شیخ ہر اتوار کو جامع مسجد نیوٹاؤن میں اپنے مخصوص انداز سے اسلام کے بنیادی مسائل پر خطاب فرمایا کریں۔ حضرت نے اس درخواست کو قبول

فرما کر ہر اتوار کو مسجد میں بیان شروع فرما دیا۔ جس میں کالجوں اور یونیورسٹیوں سے تعلق رکھنے والے شریک ہوتے اور حضرت کے بیان سے بہت محظوظ ہوا کرتے تھے۔ اسی وجہ سے حضرت والا جدید وقدیم طبقہ میں بے حد مقبول اور ہر دلعزیز تھے۔

این سعادت بزور بازو نیست
تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

علمی وعملی کمالات کے باوجود حضرت شیخ میں بے حد تواضع وانکساری تھی' اپنے اخلاق کریمانہ کی وجہ سے اپنے تلامذہ کے ساتھ اس انداز میں پیش آتے کہ دیکھنے والوں کو احساس ہوتا کہ یہ تلامذہ نہیں بلکہ رفقاء ہیں۔ عفو و تسامح اور صبر وتحمل کی صفات میں دوسروں کے لئے نمونہ تھے۔ جلال ایسا کہ آنکھ سے آنکھ ملانا مشکل۔ کما قیل:

یدع الجواب فلا یراجع ھیبۃ والسائلون نواکس الا ذقان

اور جمال و جاذبیت ایسی کہ مجلس سے اٹھنا گراں گذرتا' انہی خوبیوں کی وجہ سے عوام وخواص کے قلوب غیر شعوری طور پر ان کی طرف مائل ہوتے۔ چند دن گذرے ہیں کہ مسٹر جسٹس افضل چیمہ صدر اسلامی نظریاتی کونسل حضرت شیخ کی تعزیت کے سلسلہ میں مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن میں تشریف لائے' انہوں نے تقریر میں بتایا کہ: میں مولانا بنوری کے تبحر علمی کے ساتھ ساتھ ان کے وسیع اخلاق سے بے حد متاثر ہوا' اس پر چیمہ صاحب نے سنایا کہ کونسل کا اجلاس جب اسلام آباد میں منعقد ہوا تو ایک دن حضرت مولانا بنوری میرے کمرے میں داخل ہوئے اور دروازے پر کھڑے ہو کر فرمایا کہ: بیٹھنے سے قبل دو باتیں کہنا چاہتا ہوں:

۱۔ کراچی جب آپ تشریف لائے تھے تو آخری مرتبہ دعوت کے بعد آپ سے ملاقات نہ کر سکا' اس کی معذرت چاہتا ہوں۔

۲۔ میں نے آپ سے کہا تھا کہ اپنے مدرسہ میں آپ کو لے جاؤں گا۔ علالت کی وجہ سے آپ کو مدرسہ دکھا نہ سکا، اس کی معذرت چاہتا ہوں۔

سبحان اللہ! کیا تواضع اور کیسے اخلاق عالیہ کا مظہر تھے' جود وکرم اور مروت میں اپنی نظیر آپ ہی تھے۔

راقم الحروف نے ایک دفعہ درخواست کی کہ حضرت والا رمضان میں ختم قرآن کے موقع پر ہماری مسجد میں کچھ بیان فرمائیں' بلا تکلف درخواست قبول فرمائی' حسب وعدہ تشریف لا کر نہایت مؤثر وعظ فرمایا۔ واپسی کے لئے بندہ گاڑی کی تلاش میں مسجد سے باہر نکلا۔ ادھر سے حضرت شیخ پیدل روانہ ہو کر نیوٹاؤن پہنچ گئے۔ بندہ کو اس پر بے حد ندامت وشرمندگی ہوئی' معذرت کے لئے حاضر ہوا تو خندہ پیشانی سے فرمایا کہ کوئی حرج نہیں۔ پیدل آنے سے زیادہ ثواب ملے گا۔

اولئک آبائی فجئنی بمثلھم

حضرت شیخ حق گوئی کی وجہ سے بھی مقبولِ خلائق تھے۔حق بات کہنے میں اس قدر بے باک اور جری تھے کہ اس دور میں اس کی نظیر کم ملے گی۔صحابہ کرام کی صفت لایخافون فی اللّٰہ لومة لائم کا صحیح عکس تھے۔جب کبھی خلاف حق کوئی بات سنتے یا پڑھتے تو اس وقت فاروقی واشدھم فی امر اللّٰہ عمر کا مکمل نمونہ ہوتے۔ ملوک وامراء اور عمائدین سلطنت کے سامنے حق بات کہنے سے کبھی تامل نہیں فرمایا۔جب شاہ فیصل مرحوم تخت سلطنت پر رونق افروز ہوئے،اس سال حضرت شیخ حج کے لئے تشریف لے گئے تھے۔منیٰ میں شاہ فیصل مرحوم سے ملاقات ہوئی' مصافحہ کے بعد ہاتھ پکڑ کر ارشاد فرمایا کہ: ان ایام مقدسہ میں جب کہ حجاج کرام مناسک حج ادا کررہے ہیں،اس طرف سے غنا کی آواز آرہی ہے' اس کو بند کرادیجئے۔اس پر ملک فیصل مرحوم نے برجستہ جواب دیا کہ انشاء اللہ پھر نہیں ہوگا۔الحمدللہ! اسی وقت غنا بند کرادیا گیا۔

ایک دفعہ ایوب خان کے دورِ اقتدار میں علماء کو ڈپٹی کمشنر نے دعوت دی' حضرت شیخ بنوری بھی تشریف لے گئے۔ڈپٹی کمشنر نے علماء سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ: آپ حضرات حکومت سے تعاون کریں اور منبر پر بیٹھ کر حکومت پر تنقید کرنے سے گریز کریں۔یہ سنتے ہی شیخ بنوری کھڑے ہوگئے اور ڈی سی کو مخاطب بنا کر فرمایا کہ: آپ جس کرسی پر متمکن ہیں' اگر آپ ایوب خان کے خلاف کوئی بات کہیں تو کیا آپ اس کرسی پر برقرار رہیں گے۔ڈی سی نے کہا نہیں۔فرمایا کہ: اللہ نے جس منصب پر ہمیں فائز فرمایا ہے' اگر اس منصب کی ذمہ داری ہم پوری نہیں کریں گے تو ہم بھی اس منصب پر قائم نہیں رہ سکتے۔اللہ و رسول نے ہمیں منبر پر بٹھا کر کچھ فرائض ہم پر عائد کئے ہیں' ان فرائض کو ادا نہ کرنے کی صورت میں ہم بھی اس کرسی دین سے محروم ہوجائیں گے۔ حضرت شیخ کی زندگی کے بے شمار واقعات شاہد ہیں کہ کسی موقع پر مصالح کی آڑ میں حق گوئی سے تسامح نہیں فرمایا۔ہر باطل کے مقابلہ میں سیف بے نیام تھے۔

ایوب خان کے دور حکومت میں محکمہ اوقاف کو حکم دیا گیا کہ مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیو ٹاؤن پر فوراً قبضہ کرلیا جائے۔چنانچہ محکمہ اوقاف کی طرف سے قبضہ کرنے کی تیاری مکمل کرلی گئی' اسی حکم کی تعمیل کے سلسلہ میں چیف ایڈمنسٹریٹر اوقاف مدرسہ میں آیا' جب حضرت شیخ کو اطلاع ہوئی تو دفتر میں تشریف لائے' ملاقات کے بعد چیف ایڈمنسٹریٹر کو کتب خانہ دکھایا' تفصیلی معائنہ کرانے کے بعد فرمایا: یہ بتایئے کہ کوئی شخص بڑی محنت اور کاوش کے ساتھ مختلف جگہوں سے ایک ایک پودا لاکر شاندار باغ لگائے' جب باغ مثمر اور بارآور ہونے لگے تو ایک ظالم آکر تمام باغ کو ویران کردے تو کیا مالک باغ کو تکلیف نہیں ہوگی؟ فرمایا: یہ علمی چمن ہے' اس میں اس وقت جتنی قیمتی اور نادر کتب موجود ہیں، کس کو معلوم ہے کہ کس محنت اور عرق ریزی سے اس کو جمع کیا' بلادِ عرب کے گوشہ

گوشہ سے علمی جواہرات لاکر اس کتب خانہ میں رکھ دیئے' اب اس حدیقۃ العلم کو اگر کوئی ظالم ویران کرنا چاہے تو بتائیے! مجھے کتنی اذیت پہنچے گی۔ اس کے بعد حضرت شیخ نے جلالی شان سے اس کے گریبان پر ہاتھ رکھ کر فرمایا کہ: قیامت کے روز تمہارا گریبان پکڑ کر احکم الحاکمین کے دربار میں استغاثہ پیش کروں گا کہ اس نے علمی چمن کو ویران کیا تھا۔

شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی اس گفتگو سے چیف اس قدر متاثر ہوا کہ کہنے لگا۔ مولانا آپ مطمئن رہیں۔ انشاء اللہ چمن یونہی رہے گا۔ چنانچہ واپس جاکر چیف نے حکومت کو رپورٹ پیش کی کہ میں نے مدرسہ کا معائنہ کیا۔ ایسے مدرسہ پر حکومت کا قبضہ کرنا حکومت کے لئے بدنامی کا باعث ہوگا' چند دنوں کے بعد حکومت کی طرف سے اطلاع آئی کہ ہم نے حکم واپس لے لیا:

''اللہ کے شیروں کو آتی نہیں روباہی''

شیخ بنوری رحمۃ اللہ علیہ میں وسعت معلومات کے ساتھ بہت زیادہ وسعت قلبی تھی۔ سرتاپا علم اور علمی نکات کے بے حد قدر دان تھے۔ اس تبحر علمی کے باوجود مزاج میں تواضع اور سادگی کا پہلو نمایاں طور پر موجود تھا اور ماانا من المتکلفین کا عملی نمونہ تھے' اکابر کے ساتھ محبت وعقیدت اور اصاغر پر شفقت کی وجہ سے عوام و خواص کی نگاہ میں مقبول ومحبوب تھے۔

عام طور پر بڑے حضرات سے ملاقات کرنے میں کافی موانع اور رکاوٹیں ہوتی ہیں' بجز اوقات مقررہ ان تک رسائی مشکل ہوتی ہے' لیکن حضرت شیخ بنوری رحمۃ اللہ علیہ باوجود عوارض اور عدیم الفرصت کے اگر کوئی ملاقات کے لئے دردولت پر حاضر ہوتا تو ملاقات سے انکار نہ فرماتے۔

حضرت شیخ پر دردِ دل کا شدید حملہ ہوا' ڈاکٹروں نے ملاقات اور گفتگو پر پابندی عائد کردی' حضرت کی عیادت وزیارت کے لئے خدام حاضر ہوئے' اس تکلیف کے باوجود اٹھ کر بیٹھ گئے' ہم لوگ چند منٹ کے بعد جانے لگے تو حضرت نے روک لیا۔ فرمایا: اگرچہ ڈاکٹروں نے پابندی لگارکھی ہے، لیکن مجھے اس سے سکون ملتا ہے۔

انہی کمالات اور اوصاف حمیدہ کی وجہ سے شیخ رحمۃ اللہ علیہ ہر دلعزیز تھے' حضرت کی مجلس ایسی باغ و بہار اور روح پرور ہوتی کہ مجلس چھوڑنے کو جی نہیں چاہتا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو جہاں حسن و جمال اور ظاہری وجاہت عطا فرمائی تھی' اس کے ساتھ معنوی کمالات اور خوبیوں کا بیش بہا خزینہ ان میں ودیعت فرمایا تھا۔ ان کے ہر کمال میں ایسی جاذبیت اور اتنی وسعت تھی کہ ان کے بیان میں حلاوت اور ان کے سننے میں قلب و روح کے لئے سامان تسکین۔

اعد ذکر نعمان لنا ان ذکرہ      ھو المسک ما کررتہ یتضوع

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی ہر دلعزیزی اور ہر طبقہ میں مقبولیت اور محبوبیت اور حقیقت تعلق مع اللہ کا ثمرہ ہے۔ متاعِ دنیا سے بے تعلقی اور نعیم آخرت کا شوق اور دنیا فانی سے بے زاری اور آخرت کے سامان کی تیاری حضرت کا خصوصی وصف تھا۔ من کان للّٰہ کان اللّٰہ لہ کا عملی نمونہ تھے۔ تعلق مع اللہ کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے ان کو ایسا قلب غنی عطا فرمایا تھا کہ خود فرمایا کرتے تھے "لیس احد اغنی منی"۔

بقول شیخ سعدی شیرازی "تونگری بدل است نہ بمال" ہر طبقہ میں حضرت والا کی مقبولیت کی دلیل اس سے بڑھ کر اور کیا ہوگی کہ تحریک ختم نبوت کے زمانہ میں ہر جماعت نے ان کو اپنا قائد تسلیم کر کے ان کی بے مثال قیادت میں ایسی تحریک چلائی کہ بھٹو جیسے جابر وظالم کے ایوان کو ہلا دیا۔ آخر کار حضرت شیخ بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی روز وشب مساعی جمیلہ اور عوام وخواص کے بھرپور تعاون سے تحریک کامیاب ہوئی۔ اتنا عظیم کارنامہ جس مخلص قائد کی بے لوث قیادت میں انجام پذیر ہوا، انہوں نے کبھی اس کو اپنی ذاتی وجاہت وشہرت کا ذریعہ نہ بنایا' ورنہ ایسے موقع پر اچھے اچھے باعزیمت لوگوں کے قدم لغزش کھا جاتے ہیں۔ ذلک فضل اللّٰہ یؤتیہ من یشاء۔

حضرت شیخ ایسے وقت دنیا سے رخصت ہوئے جب کہ ہر شخص ان کے علم واخلاص اور ان کی دینی بصیرت اور مخلصانہ قیادت کا محتاج تھا۔ تابعی جلیل سعید بن جبیر رحمہ اللہ کو جب حجاج بن یوسف ثقفی نے شہید کیا تو اس زمانہ کے ایک شیخ نے کہا:

لقد مات سعید بن جبیر وماعلیٰ ظھر الارض احدٌ الا ھو محتاج الیٰ علمہ

آج حضرت شیخ کی غیر متوقع رخصت سے بے ساختہ یہی جملہ زبان پر آرہا ہے' لیکن مقدرات ازلیہ کے سامنے سر تسلیم خم کرنا، ان کا تقاضا ہے۔ اللہ تعالیٰ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کو اعلیٰ علیین میں مقام رفیع نصیب فرما کر ان کو ابدی سکون عطا فرمائے۔ ایں دعا از من واز جملہ جہاں مقبول باد۔

خیالک فی عینی وذکرک فی فمی
ومثواک فی قلبی فاین تغیب

مولانا خواجہ خان محمد صاحب

# مُشفِق اُستاذ

استاذ العلماء حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری بن حضرت مولانا سید محمد زکریا بنوری رحمہما اللہ تعالیٰ۔فقیر کے مشفق استاد تھے۔اور شفقت ومحبت سے اپنا خادم اور ساتھی بھی تصور فرماتے تھے۔

وہ ہنس مکھ نورانی چہرہ اور میٹھی میٹھی رس بھری باتیں جو کانوں میں شیرینی گھول دیتی تھیں اور دل ودماغ کوتر وتازگی بخشتی تھیں، جب یاد آتی ہیں تو ان کو ''رحمۃ اللہ علیہ'' لکھنے سے دکھ ہوتا ہے،لیکن جب سب نے اسی راستے پر چلنا ہے تو پھر اس شعر میں کوئی جدت اور ندرت باقی نہیں رہ جاتی کہ:

ہر آنکہ زاد بہ ناچار بایدش نوشید
ز جام دھر مئے ''کل من علیہا فان''

بہر حال دعا ہے کہ رحمہ اللہ رحمۃ واسعۃ۔

فقیر کو شوال ۱۳۶۰ھ سے شعبان ۱۳۶۱ھ تک جامعہ اسلامیہ ڈابھیل ضلع سورت میں حضرت مولانا مرحوم سے سبعہ معلقہ مقامات حریری اور ادبی متوسطات پڑھنے کا اتفاق ہوا تھا۔

۱۳۷۵ھ،۱۹۵۶ء میں حضرت سیدی ومرشدی مولانا محمد عبداللہ صاحب نور اللہ مرقدہ جانشین قیوم زمان حضرت مولانا ابوالسعد احمد خان صاحب رحمۃ اللہ علیہ بانی خانقاہ سراجیہ کندیاں ضلع میانوالی کے وصال کے بعد خانقاہ سراجیہ کی خدمت کا بوجھ جب فقیر کے کندھوں پر آپڑا تو اس کے بعد ایک دفعہ خانقاہ شریف کے غائبانہ تعارف کی وجہ سے حضرت مولانا صاحب مرحوم خانقاہ سراجیہ رونق افروز ہوئے۔سوءِ قسمت سے فقیر ہری پور ہزارہ کے سفر پر تھا۔خانقاہ شریف سے واپسی پر حضرت مولانا بھی اپنے محترم داماد مولانا محمد طاسین صاحب کو ملنے ہری پور ہزارہ تشریف لے گئے تو وہاں ہری پور کے متصل موضع درویش میں قاضی شمس الدین صاحب کے مکان پر فقیر کو ملنے تشریف لائے اور بڑی محبت اور دلچسپی سے خانقاہ شریف کے پرسکون ماحول اور عظیم کتب خانے کا

ذکرفرمایااور پھر فرمایا کہ: جی چاہتا ہے کہ علمی کام کے لئے آدمی خانقاہ شریف آجائے' کیونکہ ہر طرح کا سکون اور یکسوئی جس طرح وہاں میسر ہے' کراچی جیسے مصروف شہر میں اس کا تصور بھی نہیں ہوسکتا۔ پھر جب کہ اتنا عظیم اور جامع کتب خانہ بھی ہر وقت دسترس میں ہو۔

اہلِ علم بلکہ عوام تک کو معلوم ہے کہ حضرت مولانا پورے عالم اسلام کی چند اہم علمی شخصیتوں سے ایک تھے۔ بڑے بڑے عظیم علمی اور تصنیفی تدریسی کام انجام دیئے' عجمی ہونے کے باوجود عربی پر وہ دسترس تھی کہ دمشق اور قاہرہ اور مکہ ومدینہ کے ادیب علماء مولانا کی رواں عربی تقریروں کو بڑی دل چسپی اور توجہ سے سنتے تھے اور مولانا کے ایک ایک جملے پر بے ساختہ جھوم جھوم کر داد دیتے تھے۔

اور بایں عظیم کمالات قابلیت ومقبولیت مولانا کی خاص بات یہ تھی کہ کوئی دنیاوی جائداد نہیں چھوڑی اور کمال بے نفسی کی حد یہ ہے کہ جامعہ اسلامیہ اور جامع مسجد نیوٹاؤن کراچی کی عظیم عمارات کے بانی نے ان عمارات پر تو لاکھوں روپے خرچ کر ڈالے' مگر اپنا ذاتی جھونپڑہ تک بنانے کی نہ فرصت ملی نہ وسعت۔ مدت العمر ایک اینٹ پر دوسری اینٹ تک رکھنے کی نوبت نہ آئی۔ تقریباً چھ فٹ چوڑا آٹھ فٹ لمبا کمرہ مولانا کا کمرہ طعام (ڈائننگ روم) بھی تھا اور کمرہ ملاقات (ڈرائینگ روم) بھی' پھر یہی کمرہ دارالتصنیف بھی تھا' عظیم علمی تصنیفات اسی مختصر کمرے میں انجام پائیں۔

اسلامی مشاورتی کونسل کے اجلاس میں شمولیت کے لئے راولپنڈی تشریف لائے تھے اور دین کی راہ میں ہی غریب الوطنی کی وفات حسرت آیات سے دوچار ہوئے۔ ہزاروں اشک بار آنکھوں نے راولپنڈی میں نماز جنازہ ادا کی اور لاکھوں جگر فگار سینوں نے کتاب وسنت کی اس امانت کو سینہ زمین کے اندر کراچی میں مستور کیا۔

یہ رتبہ بلند ملا جس کو مل گیا
ہر بو الہوس کے واسطے دارورسن کہاں

## زندگی کے دو عظیم کارنامے

حضرت مولانا مرحوم کی آخری زندگی کے دو عظیم کارنامے خاص طور سے قابل ذکر ہیں:

### پہلا عظیم عملی کارنامہ

انگریز کی خود کاشتہ جھوٹی نبوت کا نوے سالہ پرانا فتنہ قادیانیت تھا۔ ۱۹۷۴ء میں حضرت مولانا کی سرکردگی میں مجلس تحفظ ختم نبوت کی تحریک پر مسلمانان پاکستان نے یک زبان ہوکر جس طرح اس فتنے کے خاتمے کی جدوجہد کی وہ حضرت مولانا کی پوری زندگی کے عظیم سنہری کارناموں میں سے ہے۔

اس عظیم تحریک کی وجہ سے گذشتہ اسلام دشمن حکومت نے مجبوراً راجہ انگریز کے اس نوے سالہ پرانے فتنے کو ختم کیا' مرزائی غیر مسلم اقلیت قرار پائے اور ہر مسلمان کو عقیدہ ختم نبوت کا اظہار واقرار ضروری ٹھہرا۔

## دوسرا عظیم علمی کارنامہ

اور حضرت مولانا کی زندگی کا آخری عظیم اور زندہ جاوید کارنامہ یہ تھا کہ پاکستان جس قسم کے دینی اور اعتقادی فتنوں کی زد میں ہے ان سب میں ''رفض جلی'' کی دھوم دھام کے ساتھ ''رفض خفی'' نے بھی اپنی پوری توانائیوں کو مصروف کار کر رکھا ہے اور منصوبہ بندی اور خاص علمی تکنیک سے تجدید سبائیت کی مساعی مشئومہ زور وشور سے بروئے کار آرہی ہیں۔

پاکستان کے اہل علم رفض خفی کے فتنے کے ''بانی صاحب'' کے علمی حدود اربعہ سے تو واقف تھے ہی۔ لیکن دوسرے اہل علم کے عربی ترجموں سے مرتب شدہ کتابوں پر اپنا نام چھپانے سے عرب دنیا میں یہ تاثر پھیل گیا تھا۔کہ الاستاذ المودودی۔بھی کوئی عبقری ہستی ہے۔لیکن حضرت مولانا مرحوم نے کتاب الاستاذ المودودی ''وشئی من حیاته وافکاره.'' کے نام سے دو حصے لکھ کر اس طلسم کو بھی عرب دنیا میں پاش پاش کر کے رکھ دیا اور فتنہ کے تمام تار و پود بکھیر کر رکھ دیئے۔عرب علماء کی آنکھیں کھل گئیں کہ وہ کیا سمجھتے تھے اور اندر کی حقیقت کیا تھی۔فجزاه الله خیرا۔حضرت مولانا نے پہلے حصے کے ابتدائیے میں صاف صاف لکھ دیا کہ اس تحریر کو میں زادِ آخرت اور ذریعہ نجات تصور کرتا ہوں۔

کیا ہی اچھا ہو کہ کوئی دوست الاستاذ المودودی حصہ اول کے ابتدائیہ کا ترجمہ کر کے بینات میں شائع کر دے۔''ولله عاقبة الامور.''

> ''خلافت راشدہ کا بابرکت دور علم وعمل، صلاح وتقویٰ، فقر وزہد، ایثار وقربانی اور اخوت ومساوات کے لحاظ سے انسانیت کا تابناک دور تھا، جس کے آثار وبرکات نے عرصہ دراز تک دنیا کو منور رکھا۔'' (بصائر وعبر، ذی الحجہ ۱۳۸۸ھ)

مولانا سید مصباح اللہ شاہ

# حضرۃ الأستاذ

شعبان المعظم ۱۳۷۱ھ میں بندہ موقوف علیہ سے فارغ ہوا تو آئندہ سال دورہ حدیث شریف پڑھنے کے لئے پاکستان کے مدارسِ عربیہ (جن میں دورۂ حدیث پڑھایا جاتا تھا) کے انتخاب کے سلسلہ میں متردد تھا، اگرچہ میلانِ طبع ٹنڈو اللہ یار سندھ کی طرف کچھ زیادہ تھا۔ اس لئے کہ سنا تھا کہ وہاں بڑے پائے کے محدث اور بزرگ جمع ہوگئے ہیں، اور حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ نے دیوبند کی طرح ایک عظیم ادارہ پاکستان میں بنانے کی غرض سے اس جگہ کو منتخب فرما کر مدرسہ کی بنیاد رکھی ہے، اور اسی وقت پورے پاکستان میں ایک ممتاز ادارہ بن گیا ہے۔

میں نے اپنے بعض اساتذہ کرام سے اس سلسلہ میں مشورہ لیا، تو حضرات اساتذہ کرام نے فرمایا کہ: ٹنڈو اللہ یار سب مدارس سے بہتر ہے، اس لئے کہ اس مدرسہ میں اس وقت دوسرے اکابر محدثین و بزرگانِ دین کے علاوہ حضرت مولانا سید محمد یوسف صاحب بنوری مدظلہ ڈابھیل (ہندوستان) سے تشریف لا چکے ہیں۔ حضرت بنوری (رحمۃ اللہ علیہ) حضرت العلامہ سید محمد انور شاہ صاحب کشمیری نور اللہ مرقدہ کے خصوصی تلمیذ، سفر وحضر کے رفیق وخادم اور ان کے علم کے وارث ہیں، پاکستان میں حضرت بنوری (رحمۃ اللہ علیہ) کا وجود غنیمت اور اللہ تعالیٰ کی نعمت غیر مترقبہ ہے لہٰذا اس مدرسہ کو ترجیح دینی چاہئے۔

چنانچہ میں نے اپنے ایک عزیز معروف شاہ صاحب کی معیت میں شوال المکرم ۱۳۷۱ھ میں رختِ سفر باندھا اور عازم سندھ ہوا، جب ٹنڈو اللہ یار مدرسہ میں پہنچا تو اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ اللہ تعالیٰ نے مدرسہ میں پہنچنے کی توفیق عطا فرمائی۔ مدرسہ میں موجود طلباء سے ملاقات ہوئی، حالات معلوم کئے اور بعدہ حضرت بنوری کی خدمت اقدس میں حاضری دی، حضرت نے فرمایا کہ: اگر رمضان میں خط لکھ کر مدرسہ کے حالات اور قواعد وضوابط معلوم کر لیتے تو بہتر ہوتا۔ میں نے عرض کیا کہ: حضرت خط تو لکھا تھا نہ معلوم کیا وجہ ہوئی۔ فرمایا کہ: شاید

خط نہیں ملا' ورنہ جواب ضرور لکھتا۔ اورنہایت شفقت سے تسلی آمیز لہجہ میں فرمایا کہ: انتظار کریں' داخلہ کے امتحان کے بعد اسباق شروع ہوجائیں گے۔ اسباق شروع ہونے تک انتظار کے ایام میں اکثر حضرت مرحوم کی مجلس میں حاضری کی سعادت نصیب ہوتی رہی۔ ان ابتدائی ایام میں حضرت قدس سرہٗ کے حسن و جمال' طہارت و نظافت اور وقار و متانت کا جونقشہ ذہن میں بیٹھا اور قلبی تعلق اور محبت کا جو لگاؤ حضرت نور اللہ مرقدہٗ کی ذات گرامی سے ہوا' وہ آج تک باقی ہے' اور مرور زمانہ سے اس میں زیادتی اور رسوخ ہی ہوا پھر جب داخلہ کے ابتدائی مراحل طے ہوئے اور اسباق تقسیم ہوئے تو معلوم ہوا کہ حضرت کے پاس دورۂ حدیث شریف کے دو سبق بخاری شریف جلد ثانی، اور نسائی شریف علی الترتیب پہلے اور پانچواں گھنٹہ میں ہوں گے۔

تعلیم کا باقاعدہ آغاز ہوا تو حضرت کے درسِ حدیث میں طلبہ بڑے ذوق وشوق سے حاضر ہوتے' حضرت کے درسِ حدیث کی مجلس ہمیشہ باوقار و بارعب ہوتی۔ اور جمال وجلال کا ایسا حسین وجمیل امتزاج ہوتا کہ **ان من البیان لسحراً** کا منظر سامنے ہوتا، اور طلبہ ایسے مسرور و مسحور ہوتے کہ **کان علی رؤسھم الطیر** کا نمونہ بن جاتے، خود میری اپنی یہ کیفیت ہوتی تھی کہ گھنٹہ کے ختم ہونے کا احساس تک نہیں ہوتا تھا' بیان وتقریر میں ایسی لذت محسوس ہوتی کہ اسے ضبط تحریر میں لانا مشکل ہے' بلکہ بسا اوقات ایسا بھی ہوا کہ حضرت کے درسگاہ میں تشریف لانے سے قبل طبیعت سستی و کاہلی محسوس کرتی اور آرام کرنے کو جی چاہتا' لیکن جونہی حضرت درس گاہ میں تشریف فرما ہوئے' سبق شروع ہوجاتا، اور حضرت تقریر شروع کرتے تو سستی و کاہلی بالکل ختم ہوجاتی اور طبیعت میں عجیب قسم کی فرحت وانبساط کی کیفیت پیدا ہوجاتی اور ایسا نشاط حاصل ہوتا گویا کہ بالکل تازہ دم ہیں' حتیٰ کہ بعض وہ طالب علم جو کسی دوسرے سبق میں سستی دکھاتے اور غیر حاضری کا مظاہرہ بھی کرتے، حضرت کے درس میں وہ بھی بڑے اہتمام سے حاضر ہوتے' اور اول سے آخر تک حاضر حواس ہوکر تقریر سے مستفید ہونے کی سعی بلیغ کرتے۔ پورے سال میں مجھے یاد نہیں پڑتا کہ کبھی حضرت کی تشریف آوری کے بعد درسگاہ میں پہنچا ہوں گا، ہمیشہ درس گاہ میں پہلے ہی پہنچ جاتا تھا۔ یہی حال باقی طلبہ کا بھی ہوتا تھا، اور یہ سب کچھ حضرت کی مقناطیسی شخصیت اور توجہ اور شفقت کی وجہ سے تھا، حضرت کے درس کے متعلق اگر کچھ کہا جاسکتا ہے تو بس یہ کہ دورانِ درس ایسا محسوس ہوتا تھا، گویا کہ ایک بحرِ ذخار موجزن ہے اور ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر بہہ رہا ہے اور سامعین اپنی اپنی استعداد وظرف کے مطابق مستفید ہونے کی کوشش کرتے ہیں، اپنی علمی تشنگی اور پیاس کو بجھاتے اور سیرابی حاصل کرتے ہیں اور علوم ومعارف کے موتیوں کو اپنے اپنے دامن میں سمیٹنے میں مشغول ہیں، اگرچہ حضرت کی تقریر کو ضبطِ تحریر میں لانا بہت مشکل ہوتا تھا اور جو طلبہ درس کے وقت میں لکھنا چاہتے انہیں کافی وقت کا سامنا کرنا پڑتا، حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے درسِ حدیث کی چند اہم خصوصیات درج ذیل ہیں:

ا:......ایک ایک حدیث سے متعلق تمام مباحث تفصیل اور پورے شرح وبسط کے ساتھ بیان فرماتے' ائمہ فقہ کے مذاہب، ان کے دلائل اور وجوہ ترجیح کے بیان میں عدل وانصاف کے تقاضوں کو ملحوظ رکھتے، اور کبھی بھی حد سے تجاوز نہ فرماتے۔ بیانِ مذاہب میں ائمہ عظام کا ذکر غایت احترام اور کمال ادب سے کرتے۔ رجالِ حدیث کے تذکرہ میں ائمہ جرح وتعدیل کے اقوال ذکر فرماتے' روایات کے شذوذ وعلت پر متنبہ فرماتے اور اس سلسلہ میں تعصب مذہبی سے دامن بچاتے ہوئے صحیح موقف بیان فرماتے، اور گاہے گاہے بعض علماء حدیث کے طرز پر اظہار افسوس بھی کرتے، بعض حضرات کی زیادتیوں کا شکوہ بھی کرتے اور کافی وشافی مسکت جوابات بھی مدلل طور سے بیان کرتے، ہر مشکل مقام پر حضرت العلامہ امام العصر الشیخ الشاہ انور رحمہ اللہ کی رائے کا تذکرہ فرماتے' بلکہ ان جملہ امور مذکورہ میں حضرت شاہ صاحب قدس سرہ' کی اتباع کرتے۔

۲:......جب کسی کتاب کا پہلی بار حوالہ دیتے تو کتاب اور مصنف کا پورا نام ذکر کرتے۔ مثلاً امام بخاری اور صحیح بخاری کا ذکر ان الفاظ میں کرتے۔

مصنف کا نام''محمد بن اسماعیل بن ابراہیم بن مغیرہ بن بردزبہ۔''

کتاب کا نام:۔**الجامع المسند الصحیح المختصر من امور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وسننہ وایامہ**۔''اور اس کے ساتھ مصنف کے اجمالی حالات بقدر کفایت اور کتاب کے مزایا اور خصوصیات کا ذکر اس طرز سے کرتے کہ طلبہ کے اندر اتنی بصیرت پیدا ہوجائے کہ ضرورت اور حاجت کے وقت پریشانی نہ ہو' اور طلبہ میں اصل مآخذ کی تلاش وجستجو کی رغبت اور شوق پیدا ہوجائے، اور یہ تلاش آسان وسہل معلوم ہو۔ اور جب حوالہ جات دینا شروع کرتے تو اس کثرت سے حوالہ جات بیان کرتے کہ سامعین کو ورطۂ حیرت میں ڈال دیتے، طلبہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی قوت حافظہ سے اتنے متاثر ہوجاتے کہ آپس میں اظہار تعجب کرتے کہ جب حضرت والا کے حافظہ کا یہ حال ہے تو نہ معلوم حضرت شاہ صاحب قدس اللہ سرہ العزیز کا حافظہ کس بلا کا ہوگا۔

چنانچہ درس میں ایک دفعہ ایک طالب علم نے حضرت والا سے پوچھا کہ حضرت حافظہ کے زیادہ اور قوی ہونے کی کوئی دوا، اور سوء حفظ کا کوئی علاج بھی ہے؟

حضرت والا نے پہلے تو امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے وہ دو اشعار پڑھے جو کہ عام طور سے مشہور ہیں اور پھر اس کے ساتھ فرمایا کہ: برگ گاؤزبان کا سفوف بھی بہت مفید ہے اور ہر طالب علم کو استعمال کرنا چاہئے۔

۳:......حضرت والا کی ہمیشہ یہ خواہش ہوتی تھی کہ طلبہ اپنی علمی استعداد کو بڑھائیں اور اپنے اندر ملکہ راسخہ کاملہ پیدا کریں......مشکلات علوم کو سمجھیں، ان کا حل پیش کرسکیں، فرق باطلہ کا رد کرنے پر قادر ہوں، ان کا مقابلہ کرسکیں، وقت کے وہ فتنے جو اسلام اور مسلمانوں کے خلاف طوفان کی صورت میں ظاہر ہورہے ہیں یا ظاہر

ہو چکے ہیں' انہیں کھلنے کی صلاحیت تحریراً تقریراً اپنے اندر رکھتے ہوں، اس سلسلہ میں طلبہ کو مطالعہ کی ہمیشہ تاکید فرماتے۔ اسباق میں حاضری اور درس کے وقت حاضر حواس ہونے کی طرف توجہ دلاتے، اسباق میں ذرا سی غفلت پر ٹوکتے اور شدید نکیر فرماتے۔

چنانچہ غفلت کے سلسلہ میں ایک مرتبہ ایک عجیب واقعہ پیش آیا جس کا ذکر طلبہ کے لئے شاید ذریعہ عبرت بن سکے، ہوا یہ کہ نسائی شریف میں جب ''حدیث قلتین'' پڑھی گئی تو حضرت نے ایک گھنٹہ مسلسل اس پر مفصل بحث فرمائی، اور جب گھنٹہ ختم ہوگیا تو فرمایا بقیہ بحث انشاء اللہ کل ہوگی اور کوشش کروں گا کہ یہ بحث کل ختم ہوجائے۔ دوسرے دن جب حضرت رحمۃ اللہ علیہ مسند تدریس پر فروکش ہوئے تو ایک طالب علم نے نہایت عجلت کے ساتھ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی تلاوت کر کے آگے عبارت پڑھنا شروع کردی، سارے شرکائے دورہ حیران و پریشان کہ نہ معلوم اس حماقت کا کیا نتیجہ نکلے گا اور واللہ اعلم حضرت اقدس رحمہ اللہ پر اس کا کیا اثر پڑے گا۔

غصہ سے حضرت والا کا چہرۂ انور بھی متغیر ہوگیا، لیکن حضرت نے بالکل سکوت اختیار کرلیا اور زبان مبارک سے کچھ نہیں فرمایا، اور جب پڑھنے والے نے ایک دو حدیث تلاوت کر کے ذرا سا توقف کیا، جیسا کہ عام طور پر معمول تھا، کہ قاری ایک دو حدیث تلاوت کر کے خاموش ہوجاتا کہ حضرت تلاوت شدہ حدیث پر کچھ بیان کریں' لیکن حضرت پھر بھی خاموش رہے، تو قاری نے نیچی نگاہ سے دوسرے رفقاء کو دیکھا تمام ساتھیوں نے گھورتے ہوئے اپنی ناراضگی کا اظہار کیا، اب قاری حدیث کو اپنی غلطی کا شدید احساس ہوا اور ندامت و شرمندگی کے باعث زبان گنگ ہوگئی۔

ادھر حضرت نے غصہ سے فرمایا کہ ''پڑھو! تم بھی تو یہی چاہتے ہو کہ بس عبارت کا سرد ہو جائے'' اور فرمایا کہ: یہ تو بہت آسان ہے، کتاب بہت جلد ختم ہوجائے گی۔'' لیکن عبارت پڑھنے والا حیران کہ کیا کرے، اگر پڑھتا ہے تو زبان ساتھ نہیں دیتی اور اگر نہیں پڑھتا تو حضرت کے حکم کی خلاف ورزی ہوتی ہے، اور جب حضرت نے دوبارہ پھر فرمایا کہ پڑھو اب تقریر وغیرہ کچھ نہیں ہوگی تو مجبوراً اس نے کچھ عبارت پڑھنا شروع کی، اس پورے وقفہ میں طلبہ کی پوری جماعت پر سکوت اور درس گاہ میں سناٹا چھایا ہوا تھا' کسی قسم کی کوئی حرکت محسوس نہیں ہورہی تھی' کسی طالب علم کو کچھ کہنے کی ہمت نہ تھی' بالآخر وس پندرہ منٹ بعد حضرت والا اٹھ کر گھر تشریف لے گئے۔ حضرت کے درس گاہ سے نکلنے کے بعد تمام طلبہ نے قاری حدیث کو ہاتھوں ہاتھ لیا' لیکن وہ صاحب جو پہلے سے اتنے شرمندہ تھے کہ زبان ساتھ نہیں دیتی تھی' اب بڑی ندامت سے تمام رفقاء کے سامنے اپنی غلطی کا اقرار اور اظہار افسوس کیا۔

الغرض سب ساتھیوں نے متفقہ طور سے یہ طے کیا کہ حضرت والا کے در دولت پر حاضر ہو کر معافی کی درخواست کی جائے' چنانچہ چند ساتھی نامزد کردیے گئے، اور وہ نامزد جماعت عصر کے بعد حضرت کی قیام گاہ پر

حاضر ہو کر معافی کی خواستگار ہوئی۔

حضرت بالکل خوش تھے کسی قسم کی ناراضگی کا اثر نہیں تھا، فرمایا کہ: تم لوگوں کے آنے کی ضرورت نہیں تھی۔ غصہ بالکل ختم ہوگیا ہے البتہ صبح سبق میں طبیعت پر اثر تھا اور اسی لئے اٹھ کر چلا آیا اور فرمایا کہ: طلبہ میں ایسی غفلت اور ناقدر شناسی میرے لئے ناقابلِ برداشت ہے، خصوصاً جب کہ مقام اتنا اہم ہو اور غفلت کی یہ حالت کہ یہ بھی معلوم نہیں کہ کل کا سبق ابھی ختم نہیں ہوا بلکہ کچھ بحث باقی ہے۔ بہرصورت حضرت نے ہماری غلطی معاف فرما کر خوشی کا اظہار فرمایا، ہم نے پھر دوبارہ عرض کیا کہ حضرت کل پھر بقیہ بحث قلتین کا اعادہ فرمائیں اور مسئلہ پورا ختم فرمادیں، حضرت اقدس نے بخوشی مان لیا اور مسکرا کر فرمایا، بہت اچھا۔ چنانچہ حضرت کی قیام گاہ سے واپس آکر سب ساتھیوں کو حضرت کے راضی ہونے کا مژدہ سنایا، موجودہ وقت میں بہت سے طالب علم شاید اسے غلطی ہی نہ سمجھتے ہوں، اور نہ اس غلطی کا احساس ہو، لیکن حضرت والا کے نزدیک طلبہ کی ذرا سی غفلت بھی قابلِ مواخذہ ہوتی تھی اور طلبہ کی تربیت کے لئے اس پر تنبیہ ضرور ہوتی تھی۔ اس کے ساتھ عبارت کی صحت کا ہمیشہ لحاظ رکھتے تھے اور غلطی پر سخت گرفت فرماتے تھے حتیٰ کہ بعض طالب علم حضرت کے سامنے عبارت پڑھنے سے گھبراتے تھے اور پڑھنے والا مطالعہ اور محنت کرکے پڑھتا تھا اور ایک دو ساتھیوں کو حضرت کے سامنے عبارت پڑھنے کی اجازت نہیں ہوتی تھی اور حضرت مزاحاً انہیں ''مرفوع القلم'' بھی کہتے تھے۔

۴:...... حضرت ہمیشہ طلبہ کو اپنے اندر اخلاص پیدا کرنے کی تلقین فرماتے رہتے، اعمال کی اصلاح کی طرف توجہ دلاتے، باجماعت نماز پڑھنے کا اہتمام کراتے، مقصرین کو تنبیہ فرماتے اور سخت گرفت کرتے بلکہ کئی دفعہ فرمایا کہ: میرے نزدیک غبی صالح افضل ہے ذکی فاسق سے۔ اور اس کے ساتھ طلبہ میں خدمتِ دین کا جذبہ پیدا کرتے، فخر و مباہات اور سمعۃ و ریاء سے نفرت دلاتے۔ ابن ماجہ کی حدیث شریف **''من تعلم علماً مما يبتغى به وجه الله لايتعلمه الا ليصيب به عرضاً من الدنيا لم يجد عرف الجنة يوم القيامة''** پڑھ کر طلبہ کو سناتے اور ریاکاری سے ڈراتے، طلبہ میں خدمتِ دین کا عملی جذبہ پیدا فرماتے اور یہ سمجھاتے کہ علم بذاتِ خود مقصود نہیں بلکہ اصل مقصود رضائے الٰہی نصرتِ دینِ حق اور خدمتِ دینِ اسلام ہے اور علم بغیر عمل کے بے کار غیر مفید بلکہ بسا اوقات ضرر رساں ہوتا ہے۔ حب جاہ، حب مال بہت برے مرض ہیں، خصوصاً علمائے کرام کے لئے زہر قاتل، وبالِ جان، اور ضیاعِ آخرت ہیں۔ طبقہ علماء میں سے جو لوگ اس برے مرض میں مبتلا ہوجاتے ہیں ان سے دین کو زیادہ خطرہ ہوتا ہے اور وہ زیادہ نقصان دہ ہوتے ہیں، اللہ تعالیٰ ان امراض سے سب کو محفوظ و مامون رکھے اور علمائے سوء کی غلط کاریوں سے دینِ اسلام کو بچائے۔

یہ چند خصوصیات جو میرے ذہن میں محفوظ تھیں وہ میں نے ذرا تفصیل سے بیان کردیں ورنہ حضرت

کے درس مبارک کے جملہ محاسن اور سب خصائص کا بیان نہ میرے بس میں ہے اور نہ قلم میں ضبط تحریر کی طاقت۔

دارالعلوم ٹنڈو اللہ یار میں اکابر محدثین اور بزرگان دین کے جمع ہوجانے سے یہ امید ہو چلی تھی کہ یہ مدرسہ ترقی کے مراحل طے کرتا ہوا واقعی کسی وقت دیوبند کی طرح ایک عظیم الشان دینی درس گاہ بن جائے گا' اور پورے پاکستان میں ایک مرکزی حیثیت اختیار کرلے گا اور وہ طالب علم جو پاک و ہند کی تقسیم کی وجہ سے دیوبند جانے کی استطاعت نہیں رکھتے' وہ دیوبند کی جگہ دارالعلوم ٹنڈو اللہ یار میں آکر اپنی علمی پیاس بجھائیں گے اور یہاں سے دستارِ فضیلت حاصل کرکے تمام ملک کے اندر خدمت اقامت دین کے لئے پھیل جائیں گے لیکن:

اے بسا آرزو کہ خاک شد

مدرسہ کے قیام کے ابتدائی چند سالوں میں ہی کبار اساتذہ کرام کی مدرسہ سے علیحدگی شروع ہوگئی۔ چنانچہ حضرت مولانا بدر عالم صاحب میرٹھی رحمۃ اللہ علیہ نے مدرسہ چھوڑ دیا، اور ہجرت کرکے مدینہ منورہ تشریف لے گئے، اور اس سے تھوڑا عرصہ بعد حضرت علامہ مولانا سید محمد یوسف صاحب بنوری مرحوم کا مہتمم مدرسہ کے ساتھ اختلاف پیدا ہوگیا جس کی تفصیل کا نہ یہ موقع ہے اور نہ ضرورت۔

حضرت بنوری مرحوم و مغفور نے اصلاح احوال کی ہر ممکن کوشش کی، طلبہ حدیث شریف کو اصلاح کی خاطر دعائے سحری کرنے کی فرمائش بھی کی، جس پر عمل بھی کیا گیا، ارکان شوریٰ کو بھی اس طرف متوجہ کیا مگر کوئی تدبیر کارگر ثابت نہ ہوئی، شاید اللہ تعالیٰ مولانا مرحوم سے کوئی بہت بڑا کام لینا چاہتے تھے اور کسی دوسرے اہم کام کی وجہ سے مولانا کا تعلق مدرسہ ٹنڈو الہ یار سے ختم کرنا چاہتے تھے، جیسا کہ بعد کے واقعات و حالات نے یہی ثابت کردیا، بالآخر اس اختلاف سے مدرسہ اور مدرسین اساتذہ کرام، اور طلبہ سب متاثر ہوئے۔

## تاثر مدرسہ وطلبہ

مدرسہ کو تو یہ نقصان پہنچا کہ مدرسہ میں چندہ کی فراہمی کم ہوگئی' جس سے مالی مشکلات پیدا ہوگئیں' اساتذہ وعملہ کی تنخواہوں کی ادائیگی میں دقت کے علاوہ مطبخ کے نظام میں بدنظمی پیدا ہوئی، اور طلبہ کو جو تھوڑا سا نقد وظیفہ ملتا تھا' اس میں بھی کئی کئی ماہ تک متواتر تاخیر ہوتی رہتی، اس سے طلبہ میں بے چینی اور اضطرابی کیفیت کا پیدا ہونا، اور پھر اس کے نتیجہ میں منتظمین مدرسہ سے بعد اور مقاومت کے جذبہ کا پیدا ہونا لازمی امر تھا۔

چنانچہ پورے سال میں اس کی وجہ سے کئی ایک واقعات بھی پیش آئے، بروقت وظیفہ نہ ملنے کا اور اس سے طلبہ میں پیدا شدہ پریشانی کا علاج سوچا گیا کہ جب بھی ایسی صورت پیدا ہوجاتی تو حضرت مرحوم مغفور کے سامنے ساری صورت حال پیش کردی جاتی اور طلبہ کی پریشانی کا تذکرہ بھی کردیا جاتا۔

حضرت ساری صورت حال سننے کے بعد اپنی طرف سے رقم کا بندوبست کر دیتے اور پھر اسی دن کمرہ نمبر۱۲ میں تمام طلبہ کو وظیفہ تقسیم کر دیا جاتا، اگر چہ رقم حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی طرف سے ہوتی اور اس سے طلبہ کی گزر اوقات ہو جاتی، اور جب منتظمین مدرسہ کو اس کی اطلاع ملتی تو وہ بھی بامر مجبوری قرضہ وغیرہ سے رقم فراہم کرتے اور کچھ دن بعد طلبہ کو مدرسہ کی طرف سے وظیفہ مل جاتا۔ تو گویا حضرت کی شفقت کی وجہ سے طلبہ کو دوہرا وظیفہ وصول ہو جاتا۔

اسی طرح جب درمیان سال موسم خزاں کے اوائل میں مدرسہ میں بخار کا مرض پھیلا اور ایسا طوفان بپا ہوا کہ کوئی طالب علم اس بخار سے محفوظ نہ رہا، شاید کوئی قسمت والا ہی بچا ہو، ورنہ عمومی طور سے سب طلبہ اس موذی مرض کا شکار ہونا شروع ہو گئے اور روزانہ ہر کمرہ میں کوئی نہ کوئی غریب طالب علم اس مرض کی لپیٹ میں آجاتا' غریب ونادار طلبہ علاج ومعالجہ کی سہولت نہ ہونے کی وجہ سے کئی کئی دنوں تک انتہاء درجہ تیز بخار اور بعض بخار شدید کے ساتھ مرض اسہال میں مبتلاء رہتے، اور اپنے اپنے کمروں میں بے کسی کی حالت میں پڑے پڑے تڑپتے رہتے اور کوئی پرسان حال نہ ہوتا' ان شدید ترین حالات میں فقط اور فقط حضرت بنوری مرحوم ومغفور کی ذات گرامی طلبہ کی تسلی اور اطمینان کا موجب بنتی۔ حضرت کی شفقت' رحمتِ خداوندی کا مظہر بن کر بیمار طلبہ کے لئے سہارا ہوتی' حضرت رحمۃ اللہ علیہ کبھی تو بنفس نفیس اسباق سے فراغت کے بعد کمروں میں جاکر طلبہ کی عیادت کرتے اور علاج کے لئے کچھ رقم عنایت فرماتے' اور کبھی کسی طالب علم کو بھیج کر بیمار طلبہ کے حالات معلوم کراتے اور علاج کی رقم کا بندوبست فرما کر کسی طالب کے ذریعہ خفیہ طریقہ سے رقم تقسیم کراتے اور کسی دوسرے کو بالکل اس کی اطلاع نہ ہوتی۔

چنانچہ ایک دو دفعہ ایسے خفیہ طریقہ سے رقم کی تقسیم حضرت نے راقم الحروف کے ذریعہ بھی کروائی، نہ معلوم اور کتنے طلبہ سے حضرت نے یہ خدمت لی ہوگی' اس لئے کہ یہ طریقہ بالکل خفیہ تقسیم کا طریقہ تھا اور طلبہ بھی ایک دوسرے کے سامنے اس کا ذکر کرنے سے احتراز کرتے، کیونکہ حضرت قدس سرہ' کا منشا یہی ہوتا تھا۔

## تاثر اساتذہ

اساتذہ کرام ہر مدرسہ کے لئے ریڑھ کی ہڈی ہوتے ہیں' وہی مدرسہ کی شہرت وترقی کا سبب بنتے ہیں، مدرسہ کی کامیابی انہی کی مرہونِ منت ہوتی ہے، طلبہ کی دور دور سے آمد کا ذریعہ اور واحد ذریعہ وہی ہوتے ہیں، اگر کسی مدرسہ کے قابل وماہر اور مخلص ودیانت دار اساتذہ کرام مدرسہ سے نکلنا شروع ہو جائیں تو اس سے مدرسہ کو بجائے عروج وترقی کے پستی وتنزل حاصل ہوتا ہے، مدرسہ کی شہرت کو نقصان پہنچتا ہے اور طلبہ بھی راہ فرار اختیار کرنا

شروع کر دیتے ہیں، چنانچہ یہاں بھی ایسا ہی ہوا کہ بعض اساتذہ کرام جیسا کہ مولانا عبدالرشید صاحب نعمانی، مولانا سعد حسن صاحب ٹونکی مرحوم تو درمیان سال میں استعفیٰ دے کر چلے گئے اور کچھ حضرات اساتذہ کرام نے سال تو پورا کیا، مگر آئندہ سال مدرسہ سے علیحدگی اختیار کرلی جیسا کہ مولانا عبدالجلیل صاحب وغیرہ نے کیا۔

حضرت مولائی ومرشدی وسیدی مولانا عبدالرحمٰن صاحب کامل پوری شیخ الحدیث دارالعلوم ٹنڈو اللہ یار جو کہ حضرت حکیم الامت مولانا محمد اشرف علی صاحب تھانوی قدس اللہ سرہٗ العزیز کے خلیفہ اجل تھے اور اپنی بزرگی، وقار ومتانت اور علمی مرتبہ ومقام کی وجہ سے ایک ممتاز حیثیت کے مالک تھے، پورے مدرسہ پر ان کا خاص اثر تھا اور ہر شخص ان کا غایت درجہ احترام کرتا تھا، طلبہ تو گویا حضرت کے عاشق تھے اور حضرت کی خوشی حاصل کرنے کو سعادت دارین سمجھتے تھے، انہوں نے بھی حضرت بنوری مرحوم کی حمایت کرتے ہوئے مقدور بھر اصلاح حال کی کوشش کی، لیکن جب کچھ نتیجہ نہ نکلا تو حضرت بھی مایوس ہوگئے، چنانچہ رمضان مبارک کی تعطیلات میں اپنے وطن تشریف لے گئے اور وہاں سے استعفیٰ بھیج دیا اور مدرسہ سے علیحدگی اختیار کرلی۔

اور کچھ عرصہ بعد یعنی چند ماہ بعد حضرت بنوری نور اللہ مرقدہٗ بھی مدرسہ سے قطع تعلق کر کے کراچی تشریف لے آئے اور چند ماہ ایک دوسری جگہ قیام فرمایا، مگر اس کے بعد مستقل طور پر مسجد نیوٹاؤن میں رونق افروز ہوئے اور اخلاص وتقوے، تعلق مع اللہ، عشق رسول اللہ ﷺ، متعدد استخارات، خصوصاً ”حرمین شریفین زادہما اللہ شرفا وکرامۃ“ کے استخارات، اور اندھیری راتوں کی تنہائیوں میں مانگی ہوئی دعاؤں کے ساتھ مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن کراچی کی بنیاد رکھی، اور کچھ زریں اصولوں کی روشنی اور چند مخلص رفقاء کی معیت میں کامل بے سروسامانی کے ساتھ توکلاً علی اللہ کام شروع کردیا، مشکلات ونامساعد حالات کا مقابلہ کرتے ہوئے مدرسہ کی ترقی وعروج کے لئے کوشاں رہے، چنانچہ چند سالوں میں مدرسہ ایک عظیم ادارہ اور جامعہ بن گیا، اور پاکستان اور بیرون پاکستان میں اپنے قواعد وضوابط، خصوصی معیار تعلیم اور اجراء درجات تخصص کی وجہ سے اس قدر شہرت پذیر ہوا کہ آج مدرسہ میں نہ صرف پاکستان، بلکہ ارض پاک مدینہ منورہ، حجاز مقدس، امریکہ، افریقہ، یورپ، مشرق وسطیٰ تا شرق بعید کے طلبہ تعلیم وتربیت حاصل کرنے کے لئے جوق در جوق آتے ہیں، اور ادارہ اپنی شہرت وعظمت کے لحاظ سے ”اصلها ثابت وفرعها فی السماء“ کا منظر پیش کررہا ہے۔ مدرسہ کی اس قدر عظمت ومقبولیت کے متعدد اسباب تھے، ان میں سب سے پہلا اور اصل سبب حضرت والا کا اخلاص وتقویٰ، تعلق مع اللہ تعالیٰ، حضور اکرم ﷺ ”فداہ ابی وامی“ کے ساتھ عشق ومحبت تھی۔

چنانچہ حضرت والا کا یہ مقولہ کہ ”یہ مدرسہ حضور اکرم ﷺ کا ہے، ہم تو خادم ہیں۔“ سب کے کانوں میں آج بھی سنائی دے رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات پاک پر یقین واعتماد کا یہ حال تھا کہ مدرسہ کے مصارف جو کہ لاکھوں تک پہنچ

چکے تھے ان کے لئے حضرت نے مروجہ طریقوں میں سے کبھی بھی کوئی طریقہ اختیار نہیں کیا، نہ سفیر نہ اپیل، نہ اشتہار، نہ تحریر، چنانچہ ۱۹۶۸ء، ۱۳۸۸ھ کے رمضان مبارک میں جب حضرت والا عمرہ کے لئے جانے لگے تو راقم الحروف نے عرض کیا کہ حضرت آپ تو عمرہ کے لئے جارہے ہیں اور مدرسہ کے لئے چندہ جمع ہونے کا یہی مہینہ ہے اگر چہ مدرسہ کی طرف سے کوئی اپیل وغیرہ نہیں ہوتی، لیکن پھر بھی آپ کے مدرسہ میں موجود ہونے کا اثر پڑتا ہے۔

اس پر حضرت والا نے حضور اکرم ﷺ کے جدامجد کا وہ مشہور مقولہ جو آپ نے حاکم یمن ''ابرہہ'' کے سامنے کہا تھا'' سنایا۔ کہ ''ان للبیت ربا یحمیہ'' (اس گھر کا مالک اس کی حفاظت خود کرلے گا) اور تشریف لے گئے، اور واقعی اس گھر کے مالک نے ہمیشہ مدرسہ کی جملہ ضروریات کی کفالت فرمائی اور اسے جملہ حوادثات سے مامون ومحفوظ رکھا۔

دوسرا اہم سبب:...... اساتذہ کرام ورفقائے عظام کا تعاون، تعلیمی امور میں مہارت، مدرسہ کے ہر خادم کا اپنے کام سے عشق اور لگن اور حضرت والا کی ذات گرامی کے ساتھ غایت درجہ تعلق ومحبت تھی، جس کی وجہ سے اساتذہ کرام ہر معاملہ میں حضرت سے رہنمائی حاصل کرتے، حضرت کی خواہش کے مطابق دل وجان سے عمل کرتے، ہمیشہ حضرت والا کی رائے کا احترام کرتے ہوئے ہر بات میں ظاہر وباطن سے موافقت کرتے اور پھر اپنے طرز عمل سے حضرت کی دعاؤں سے مالا مال ہوتے رہتے، حضرت والا بھی اپنے رفقاء وخدام کی قدر کرتے، تمام اہم امور میں اساتذہ کرام سے مشورہ کرتے اور پھر ان مشوروں کے مطابق اپنی پالیسی طے کرتے، حضرت کو اپنے مدرسہ کے اساتذہ کرام پر بڑا اعتماد تھا اور مختلف مواقع پر اس کا اظہار بھی فرماتے تھے۔ چنانچہ کئی مرتبہ حضرت نے فرمایا کہ ''میرے اکثر رفقاء نے یہ عہد کیا ہے کہ تا حیات ہر حال میں مدرسہ کی خدمت کریں گے، تنخواہ خواہ ملے یا نہ ملے'' اور یہ بھی فرمایا کہ ''موجودہ دور میں مدارس میں تنخواہ کے اضافہ کے لئے درخواست کا رواج تو ہے، لیکن تنخواہ کے کم کرنے کا رواج نہیں، لیکن بحمد اللہ تعالیٰ میرے رفقاء نے ایسی روایت بھی قائم کردی ہے۔''

اور اس ضمن میں حضرت مفتی ولی حسن صاحب مدظلہ کا ذکر کرتے تھے، ان وجوہات کی بنا پر مدرسہ میں اتفاق واتحاد اور باہمی تعاون واعتماد کی ایسی فضا قائم رہی جو مدارس میں بمشکل کہیں موجود ہوگی، اور الحمد للہ کہ یہ فضا آج بھی قائم ہے، اور اللہ تعالیٰ اسے ہمیشہ باقی رکھے، انہی امور کی وجہ سے مدرسہ آج بنیان مرصوص بن چکا ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ تا قیامت علمِ دین اسلام کے اس مرکز کو تمام خارجی وداخلی فتنوں سے محفوظ فرما کر قائم ودائم رکھے اور حضرت والا کو جنت الفردوس میں اپنی رحمت کے سائے میں مقام اعزاز عطا فرمائے اور ہم سب خدام کو بھی تمام فتنوں سے محفوظ ومامون فرمائے اور خدمتِ اشاعت دینِ اسلام کے لئے قبول فرمائے۔

آمین یارب العالمین۔

مولوی محمد اسلم شیخوپوری، متعلم جامعہ

# مجموعۂ محاسن

زیر نظر مضمون میں سیدنا البنوری رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی کے چند ایسے واقعات کا ذکر کر رہا ہوں، جن کے آئینہ میں آپ کے اخلاق اور سیرت و کردار کی تصویر جلوہ گر ہے۔

## جرأت و مردانگی

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ فراغت کے بعد ایک عرصہ تک سیاست میں بھرپور دلچسپی لیتے رہے، جمعیت علماء سرحد کے ناظم منتخب ہوئے، اپنی پرخلوص اور مدلل تقاریر سے عوام کو ایک نیا شعور اور احساس دیا، دلوں میں اسلامی محبت اور دینی معرفت کی شمع روشن کی، اور وادی سیاست کے پرخار میدان میں پیش آنے والے مصائب کو بصد صبر و تحمل برداشت کیا، مخالفین کے بیہودہ اور بے بنیاد الزامات کو مسکرا کر سنا۔ گرفتاری کی نوبت بھی آئی، لیکن جذبہ صادقہ میں کسی قسم کی لچک اور کمزوری نہیں آئی۔ آپ کے اس دور سے متعلق ایک واقعہ حضرت مولانا لطف اللہ صاحب مدظلہ، نے سنایا، جس سے ہمارے حضرت کی بے خوفی و بے باکی، جرأت و ہمت اور شجاعت و مردانگی کا پتہ چلتا ہے۔

اسلامیہ کالج پشاور میں قادیانیوں نے اپنے کارندوں کے تعاون سے ایک جلسہ کا اہتمام کیا، حضرت مولانا انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے تلمذ کے ناطہ سے مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے دل میں قادیانیوں کے خلاف عام مسلمانوں سے کہیں زیادہ نفرت تھی، اس لئے مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو اس جلسہ کے انعقاد پر انتہائی پریشانی تھی، اور ہم دونوں نے اس جلسہ کو غیرت اسلامی کے لئے ایک چیلنج تصور کیا اور اس کے مضر اثرات اور زہریلے نتائج سے مسلمانوں کو بچانے کے لئے مذکورہ جلسے کو ناکام بنانے کی ٹھانی۔

جلسہ کے روز میں اپنے تلامذہ کو اور مولانا رحمۃ اللہ علیہ اپنے متعلقین کو لاٹھیوں سے مسلح کر کے جلسہ گاہ

میں پہنچ گئے، جلسہ کے آغاز میں منتظم جلسہ نے اس اجتماع کی صدارت کے لئے ایک قادیانی کا نام لیا۔ صدر جلسہ کا نام سنتے ہی مولانا بنوری نے کمال شجاعت ومردانگی سے اعلان کیا کہ اس جلسہ کی صدارت مولانا عبدالمنان صاحب کریں گے، میں نے مولانا کی تائید کردی۔ ہماری اس دلیرانہ حرکت نے قادیانی منتظمین کو آپے سے باہر کردیا' ان کے چہرے سرخ ہوگئے، اور آنکھیں انگارے بن گئیں' وہ تلملا کر بولے، صدارت کی نامزدگی کا حق تمہیں کس نے دیا ہے؟ تو تکار شروع ہوگئی۔ اسی اثناء میں ایک کڑیل قادیانی خاموشی سے میری پیٹھ پر حملہ آور ہوا' لیکن اس نے ابھی لاٹھی اٹھائی ہی تھی کہ ہمارے احباب وتلامذہ نے اسے پکڑلیا۔ اس کے ساتھ ہی ہمارے دیگر رفقاء بھی اٹھ کھڑے ہوئے اور انہوں نے قادیانیوں کی وہ درگت بنائی کہ انہیں بھاگتے ہی بنی۔ چنانچہ جلسہ گاہ پر ہمارا قبضہ ہوگیا' مرزائی اپنی ذلت وپسپائی پر باہر کھڑے دانت پیس رہے تھے' حتیٰ کہ جلسہ گاہ میں اپنی بچھائی ہوئی دری لینے کی بھی ان کو ہمت نہ ہوئی اور ان کی لجاجت اور منت وسماجت کے بعد ہم نے ان کو دری دی' اس واقعہ کے بعد مرزائیوں کو جلسہ کرنے کی کبھی ہمت نہ ہوئی۔

## کفن بردوش سپاہی

ختم نبوت کی تحریک زوروں پر تھی' پاکستان کا ہر باعزت شہری کسی نہ کسی طور پر اس مقدس تحریک میں شریک تھا اور کاروانِ تحریک کے قائد ہمارے حضرت رحمۃ اللہ علیہ تھے' اس وقت کا ایک واقعہ مولانا محمد یوسف صاحب لدھیانوی نے یوں بیان فرمایا:

> ''ان دنوں حضرت رحمۃ اللہ علیہ پر سوز وگداز کی جو کیفیت طاری رہتی تھی، وہ الفاظ کے جامۂ تنگ میں نہیں سماسکتی۔ تحریک کے دنوں میں جو آخری سفر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کراچی سے ملتان، لاہور، راولپنڈی، پشاور تک کا کیا' اس کی یاد کبھی نہ بھولے گی۔ کراچی سے روانہ ہوئے تو حضرت رحمۃ اللہ علیہ پر بے حد رقت طاری تھی اور جناب مفتی ولی حسن سے فرمارہے تھے۔ ''مفتی صاحب! دعا کیجئے' حق تعالیٰ کامیابی عطا فرمائیں۔ میں کفن ساتھ لئے جارہا ہوں۔ مسئلہ حل ہوگیا تو الحمدللہ! ورنہ شاید بنوری رحمۃ اللہ علیہ زندہ واپس نہ آئے گا۔'' حق تعالیٰ نے آپ کے سوز دروں کی لاج رکھ لی اور ...... قادیانی ناسور کو جسد ملت سے کاٹ کر جدا کردیا گیا۔'' (ماہنامہ بینات ذوالحجہ ۱۳۹۷ھ)

مذکورہ تحریک کے دوران جب طلبہ جلسہ وجلوس میں حصہ لینے لگے تو حضرت نے طلبہ سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا: ''ضرورت پڑی تو پہلے بنوری اپنی گردن کٹوالے گا، پھر آپ کی باری آئے گی۔''

اس کے بعد ۱۹۷۷ء میں تحریک نظام مصطفیٰ چلی' جس میں ہر طبقہ' ہر جماعت اور ہر فرد شریک تھا، کیونکہ

ہر پاکستانی کی خواہش تھی کہ ظالم حکمران کے خلاف اٹھنے والی اس جرأت مندانہ تحریک میں اس کا بھی کچھ نہ کچھ حصہ ہو‘ اس عام جذبے سے دینی مدارس کے طلباء بھی مستثنیٰ نہ تھے۔ طلباء صرف جذبات کی رو میں بہ رہے تھے‘ لیکن حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی دوراندیش نگاہیں ان خطرات کو دیکھ رہی تھیں‘ جن کا سامنا کرنا پڑتا۔ اگر فی الحال طلباء تحریک میں شریک ہوجاتے تو ان طلباء کو بلاوجہ ناقابل تلافی نقصان اٹھانا پڑتا، جو بیرونی ممالک سے حصولِ تعلیم کے لئے مدرسہ ہذا میں آئے ہوئے تھے۔ اس نازک موقعہ پر حضرت نے طلبا سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا:

''اس وقت پاکستان کے حالات جس نازک دور سے گذر رہے ہیں، وہ کسی سے مخفی نہیں‘ ہم حالات کا بنظر غائر جائزہ لے رہے ہیں اور ہمیں حالات کی نزاکت کا احساس ہے۔ بعض طلباء تحریک میں شرکت کے لئے بے تاب ہیں‘ لیکن میری ہدایت ہے کہ آپ صبر کریں، ابھی تحریک ہمارے بغیر بھی چل رہی ہے‘ اگر ہماری ضرورت پڑی تو مدرسہ کو تالا لگا کر ہم بھی میدان میں نکلیں گے‘ لیکن اس طرح نہیں کہ فحش گالیاں بکیں، گاڑیوں پر سنگباری کریں اور عمارتوں کو آگ لگائیں۔ نہیں، بلکہ ہم علمی اور اسلامی تقاضوں کو سامنے رکھتے ہوئے وقار اور سنجیدگی سے نکلیں گے‘ بہرحال وقت کا انتظار کرو‘ تعلیمی زیاں نہ کرو‘ تکرار اور مطالعہ میں مشغول رہو۔ اللہ کے کرم سے ہم بزدل نہیں‘ ہمارے دل میں بھی اسلامی محبت اور دینی جذبہ ہے‘ اگر مفتی محمود صاحب پاؤں زخمی ہونے کے باوجود تحریک میں حصہ لے سکتے ہیں تو لنگڑا بنوری بھی ان سے پیچھے نہ رہے گا۔ [1] وقت آنے پر آپ دیکھیں گے کہ بنوری کے ہاتھ میں جھنڈا ہوگا‘ اساتذہ تمہارے ساتھ ہوں گے اور تم ہمارے پیچھے ہوگے۔''

اس کے بعد انتہائی جوش کے عالم میں یہ شعر پڑھا:

فلسنا علی الا عقاب تدمی کلومنا
ولکن علی اقدامنا تقطر الدما

## حق گوئی و بے باکی

۱۹۶۸ء میں جب ادارہ تحقیقات اسلای کی طرف سے ایک بین الاقوامی اسلامی کانفرنس منعقد ہوئی (جس کا اہتمام ادارہ تحقیقات کے سابق ڈائریکٹر ڈاکٹر فضل الرحمٰن صاحب نے کیا تھا۔) تو اس کے پہلے ہی اجلاس میں ایک مقرر نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اوّلیات کو غلط انداز میں پیش کر کے متجددین کے آزاد اجتہاد کے لئے گنجائش پیدا کرنی چاہی اور اس کے لئے انداز بھی ایسا اختیار کیا کہ جیسے قوت اجتہادیہ میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اور ہمارے درمیان کوئی خاص فرق نہیں۔ اس محفل میں عالم اسلام کے معروف اور جید علماء موجود تھے‘ لیکن اس موقع پر اس بھرے مجمع میں جن صاحب کی آواز سب سے پہلے گونجی‘ وہ حضرت مولانا

(۱)...... اس وقت حضرت کے گھٹنوں میں شدید درد تھا، جس کی وجہ سے چلنا بھی دشوار تھا۔

بنوری رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ انہوں نے مقرر کی تقریر کے دوران ہی صدر محفل مفتی اعظم فلسطین مرحوم سے خطاب کر کے فرمایا۔

"سیدی الرئیس! ارجو کم ان تلجموا ھذاالخطیب' ارجو کم 'ان تلجموہ، ماذا یقول؟"

ترجمہ:۔ "جناب صدر! ان مقرر صاحب کو لگام دیجئے۔ براہ کرم ان کو لگام دیجئے، یہ کیا کہہ رہے ہیں"۔

ان کے یہ بلیغ الفاظ آج بھی کانوں میں گونج رہے ہیں۔

(مولانا تقی عثمانی صاحب البلاغ شمارہ ذوالحجہ ۱۳۹۷ھ)

جمال عبدالناصر مرحوم نے ایک موقعہ پر جب علماء اور مشائخ سے اپنے ساتھ گروپ فوٹو اتروانے کے لئے کہا تو غالباً حضرت الشیخ رحمۃ اللہ علیہ واحد شخص تھے' جنہوں نے ناصر مرحوم کی خواہش پوری نہ کی اور ناصر کے قریب جا کر اس کے ہاتھ کو ہاتھ میں لے کر پرزور الفاظ میں یہ وصیت کی کہ:

"حق تعالیٰ نے آپ کو ایک قوی اور جری دل سے نوازا ہے' اس سے آپ اپنی زندگی میں اسلام کی خدمت لیں۔" (از مولانا محمد امین صاحب)

علامہ طنطاوی مرحوم سے حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا تعارف ہوا تو انہوں نے مولانا سے پوچھا کہ کیا آپ نے میری تفسیر کا مطالعہ کیا ہے؟ مولانا نے فرمایا کہ "ہاں اتنا مطالعہ کیا ہے کہ اس کی بنیاد پر کتاب کے بارے میں رائے قائم کرسکتا ہوں۔" علامہ طنطاوی نے رائے پوچھی تو مولانا نے فرمایا:

"آپ کی کتاب اس لحاظ سے تو علماء کے لئے احسانِ عظیم ہے کہ اس میں سائنس کی بے شمار معلومات عربی زبان میں جمع ہوگئی ہیں' سائنس کی کتابیں چونکہ عموماً انگریزی زبان میں ہوتی ہیں' اس لئے علمائے دین ان سے فائدہ نہیں اٹھا سکتے' آپ کی کتاب علماء دین کے لئے سائنسی معلومات حاصل کرنے کا بہترین ذریعہ ہے' لیکن جہاں تک تفسیر قرآن کا تعلق ہے، اس سلسلے میں آپ کے طرز فکر سے مجھے اختلاف ہے' آپ کی کوشش یہ ہوتی ہے کہ عصر حاضر کے سائنس دانوں کے نظریات کو کسی نہ کسی طرح قرآن کریم سے ثابت کر دیا جائے اور اس غرض کے لئے بسا اوقات تفسیر کے مسلمہ اصولوں کی خلاف ورزی سے بھی دریغ نہیں کرتے، حالانکہ سوچنے کی بات یہ ہے کہ سائنس کے نظریات آئے دن بدلتے رہتے ہیں' آج آپ جس نظریے کو قرآن کریم سے ثابت کرنا چاہتے ہیں' ہوسکتا ہے کہ کل وہ خود سائنس دانوں کے نزدیک غلط ثابت ہوجائے۔ کیا اس صورت میں آپ کی تفسیر پڑھنے والا شخص یہ نہ سمجھ بیٹھے گا کہ قرآن کریم کی بات (معاذ اللہ) غلط ہوگئی۔ مولانا نے یہ بات ایسی مؤثر اور دل نشین انداز میں بیان فرمائی کہ علامہ طنطاوی مرحوم بڑے متاثر ہوئے اور فرمایا: **ایھا الشیخ ! لست عالماً ھندیاً وانما انت ملک انزلہ اللہ من السماء لاصلاحی۔** (مولانا! آپ کوئی ہندوستانی عالم

نہیں! بلکہ آپ کوئی فرشتہ ہیں، جسے اللہ تعالیٰ نے میری اصلاح کے لئے نازل کیا ہے''۔

(البلاغ شمارہ ذوالحجہ)

## غناء نفس

ہمارے حضرت میں عزم کی ایسی مضبوطی، خلوص کا ایسا جذبہ ارادے کی ایسی پختگی اور استغناء کا ایسا جوہر پایا جاتا تھا، جس کی بدولت آپ ہر قسم کی ترغیبات اور مصائب کے باوجود زہد واستغناء کے راستے پر زندگی بھر گامزن رہے۔ بڑی بڑی رکاوٹیں اور عظیم تر حوادث انہیں اس راستہ سے نہ ہٹا سکے۔ زخارف دنیا کی چمک دمک، سیم وزر کی چکا چوند، ظاہری لذائذ اور عارضی منافع کی کشش آپ کے پائے استقلال میں جنبش پیدا نہ کرسکی' انہوں نے اپنے علم وعمل، فہم وذکاوت اور خداداد شہرت وعزت کو جلب زر اور حصول منفعت کے لئے کبھی استعمال نہ کیا۔

حضرت کا معمول تھا کہ تعلیمی سال کے آغاز میں قدیم وجدید طلباء کی تصحیح نیت کے لئے تقریر فرماتے جس میں طلباء سے اس بات کا عہد لیا کرتے کہ وہ اس مدرسہ میں علم دین کو صرف اللہ کی رضا اور خوشنودی اسلام کی بقاء اور حفاظت کی غرض سے حاصل کریں گے۔ اغراض دنیا اور ظاہری عیش وراحت کے حصول کی نیت سے نہیں ...... اور علم دین کو نفسانی خواہشات کی تکمیل کا ذریعہ بنانے والے کو اس بچہ کے ساتھ تشبیہ دیا کرتے، جس کے ہاتھ میں اس کے باپ نے گوہر نایاب تھما دیا ہو' مگر وہ کم فہم بچہ اس بے مثل گوہر کے عوض دکان دار سے پھل لے کر خوش ہو جائے۔ اور بڑے غصہ میں فرمایا کرتے۔

''شقی اور ملعون ہے وہ شخص جو علم دین کو حصول دنیا کے لئے استعمال کرتا ہے' ایسے بدبخت سے سر پر ٹوکری اٹھا کر مزدوری کرنے والا بدرجہا بہتر ہے۔''

اور پھر صریح الفاظ میں اعلان فرماتے:

''جو طالب علم اس مدرسہ میں اسلامی شکل وشباہت اختیار کئے بغیر رہنا چاہتا ہے اور جس کے دل میں علم دین کے ذریعہ دنیا کو حاصل کرنے کی تمنا ہے' وہ ہمارے مدرسہ میں نہ رہے' ورنہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے ساتھ اور مدرسہ کے ساتھ بدترین خیانت ہوگی۔''

## مجھے اللہ دے گا

افریقہ کے کسی ملک کا ایک سرمایہ دار حاضر خدمت ہوا' باتوں ہی باتوں میں اس نے اپنی امارت وفارغ البالی کا اظہار کیا۔ اور سرمایہ دارانہ مزاج کے مطابق اپنے مال وزر کی کثرت اور کاروبار کی وسعت کا تذکرہ کیا اور

پھر کہنے لگا۔''اس مدرسہ کو جتنا سرمایہ درکار ہو میں دینے کے لئے تیار ہوں۔'' اظہار ایثار خوب تھا، مگر اس میں تعلّی اور تکبر کی جو بو تھی' حضرت کے مزاج لطیف پر گراں گذری۔ آپ نے اسے ایسا جواب دیا کہ وہ اپنا سا منہ لے کر رہ گیا اور اسے یقین ہوگیا کہ ان ''وارثان رسول ﷺ'' کے حضور ہمارے سیم وزر کی کوئی وقعت نہیں اور ہمارا مال ودولت ان کی نظر میں ریگ صحرا سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے مخصوص انداز میں فرمایا:''مجھے تمہارے پیسے کی کوئی ضرورت نہیں' میرا اللہ مجھ کو دے گا۔ یہ مدرسہ ہم نے اسی کے توکل پر قائم کیا ہے۔'' بات دل سے نکلی تھی، دل پہ اثر کر گئی۔ شخص مذکور استغناء کے اس بدیع النظیر جوہر کا مشاہدہ کر کے اس قدر متاثر ہوا کہ اس نے اپنے ملک واپسی کے بعد بیٹے کو حصول تعلیم کے لئے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں روانہ کر دیا۔

کس کس واقعہ کو تحریر کیا جائے۔ اس ''درویش'' کے کاشانہ پر تو شاہ بھی اپنے ہدایا کی قبولیت کے منتظر دکھائی دیتے ہیں' لیکن انجام کار انہیں حسرت ویاس کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آتا۔

ایک سال پہلے غالباً دبئی کے حکمران کی جانب سے ملاقات کی دوبارہ درخواست پر بھی آپ نے ملنے سے انکار کر دیا۔

۱۹۷۴ء کی تحریک بالکل آخری مرحلہ میں تھی' بھٹو حکومت کے ایک رکن رکین نے حضرت قدس سرہ کو پیغام بھجوایا کہ ''قائد عوام'' آپ سے ملنا چاہتے ہیں۔ جواب دیا۔''۷ ستمبر کے بعد ملیں گے۔''

(بینات، ذوالحجہ ۱۳۹۴ھ)

زندگی کے اس دور میں جب آپ کی بے سروسامانی انتہاء پر تھی، آپ کو حکومت کی جانب سے سفارتی سطح پر بڑے عہدے کی پیشکش کی گئی تھی، لیکن آپ نے اسے ٹھکرا دیا۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اوصاف میں سب سے منفرد اور ممتاز نعمت جو اللہ تعالیٰ نے حضرت کو عطا کی تھی' وہ نعمت خلوص تھی، جس کی نظیر تاریخ کے اوراق میں تو کہیں کہیں نظر آتی ہے' لیکن حال کا دامن اس کی مثال پیش کرنے سے قاصر ہے۔ مولانا تقی عثمانی مدظلہ العالی نے اس سلسلہ میں ایک واقعہ یوں بیان کیا ہے:

''اس زمانے میں (تحریک ختم نبوت کے زمانے میں جب کہ) ملک بھر میں مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا طوطی بول رہا تھا' اخبارات مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی سرگرمیوں کی خبروں سے بھرے ہوئے تھے اور ان کی تقریریں اور بیانات شہ سرخیوں سے شائع ہوتے تھے' چنانچہ جب صبح ہوئی تو میزبانوں نے اخبارات کا ایک پلندہ لا کر مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے رکھ دیا' یہ اخبارات مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے سفر کوئٹہ کی خبروں، بیانات، تقریروں اور تصویروں سے بھرے ہوئے تھے۔ مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے یہ اخبارات اٹھا کر ان پر ایک سرسری نظر ڈالی اور پھر

فوراً ہی انہیں ایک طرف رکھ دیا۔ اس کے بعد جب کمرے میں کوئی نہ رہا تو احقر سے فرمایا:

''آج کل جو کوئی تحریک دین کے لئے چلائی جائے' اس میں سب سے بڑا فتنہ نام ونمود کا فتنہ ہے' یہ فتنہ دینی تحریکوں کو تباہ کر ڈالتا ہے۔ مجھے بار بار یہ ڈر لگتا ہے کہ میں اس فتنہ کا شکار نہ ہو جاؤں' اور اس طرح یہ تحریک ڈوب نہ جائے۔ دعا کیا کرو کہ اللہ تعالیٰ اس فتنے سے ہم سب کی حفاظت فرمائے' ورنہ یہ ہمارے اعمال کو تو بے وزن بنا ہی دے گا اس مقدس تحریک کو بھی لے کر بیٹھ جائے گا۔''

یہ بات فرماتے ہوئے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے چہرے پر کسی تصنع یا تکلف کے آثار نہ تھے، بلکہ دل کی گہرائیوں میں پیدا ہونے والی تشویش نمایاں تھی۔ (البلاغ، ذوالحجہ ۱۳۹۷ھ)

''میرے ایک محترم دوست کراچی تشریف لائے' میں نے آنے کا سبب پوچھا تو بتایا کہ: مدرسہ کے لئے کچھ زمین خرید لی ہے' اس کا کچھ قرض ہو گیا ہے' یہاں کچھ احباب سے ملیں گے۔ میں نے نماز عصر سے فراغت کے بعد مسجد ہی میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے ان کا تعارف کرایا۔ کراچی آنے کی وجہ دریافت کی تو میں نے بلا تکلف ان کا قصہ دہرا دیا' بے ساختہ فرمایا کہ: ''ایک ہزار روپیہ ہم دے دیں گے۔'' اگلے دن صبح مجھے بلایا اور ہزار روپے میرے حوالے کرتے ہوئے فرمایا: ''رسید کی ضرورت نہیں' ہمارا معاملہ اللہ کے ساتھ ہوتا ہے۔''

(بینات، ذوالحجہ ۱۳۹۷ھ)

''ستم ظریفی کی حد ہے کہ وہ عورت جو عصمت و تقدس کا نشان تھی اور جس کی عفت و نزاہت سے چاند بھی شرماتا تھا اسے پردہ سے باہر لاکر ناپاک نظروں کی تسکین اور نجس قلوب کی تفریح کا کام اس سے لیا گیا۔ جدید تہذیب میں عورت زینت خانہ نہیں، شمع محفل ہے۔ اس کی محبت و خلوص کی ہر ادا اپنے شوہر اور ماں بچوں کے لئے وقف نہیں بلکہ اس کی رعنائی و زیبائی تماشائے عالم ہے، وہ تقدس کا نشان نہیں کہ اس کے احترام میں نامحرم نظریں فوراً نیچے جھک جائیں۔ بلکہ وہ بازار کی رونق ہے۔ آج دو پیسے کی چیز بھی عورت کی تصویر کے بغیر فروخت نہیں ہوتی۔ اس سے زیادہ نسوانیت کی ہتک اور کیا ہو سکتی ہے؟ کیا اسلام نے عورت کو یہی مقام بخشا تھا؟ کیا یہی آزادیٔ نسواں ہے، جس کے لئے گلے پھاڑ پھاڑ کر نعرے لگائے جاتے ہیں؟''

(بصائر وعبر، جمادی الاخری ۱۳۹۲ھ)

مولانا ڈاکٹر عبدالرزاق اسکندر

# حجاز مقدس اور بلادِ عربیہ

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو حرمین شریفین اور بلاد عربیہ سے قلبی، روحانی اور علمی تعلق تھا۔ آپ کے افکار کا افق نہایت وسیع تھا۔ آپ ہمیشہ بین الاسلامی بلکہ بین الاقوامی سطح پر سوچتے تھے۔ اپنے ملک کے علاوہ بلاد عربیہ کی دینی، علمی اور سیاسی حالات پر ہمیشہ گہری نظر رکھتے تھے۔ ان کی دینی، علمی اور سیاسی ترقی پر خوشی ومسرت کا اظہار فرماتے اور اگر ان میدانوں میں ان کے ضعف اور کمزوری کی خبر سنتے تو ان کو قلبی رنج پہنچتا۔ اپنی خوشی یا رنج کا اظہار اپنے خطوط میں فرماتے یا ''بینات'' کے بصائر وعبر میں بیان فرماتے اور ساتھ ساتھ اس مرض کا علاج بھی ناصحانہ انداز میں ذکر فرماتے۔ بعض دفعہ عرب ممالک کے ملوک اور رؤسا کو بالمشافہ یا خطوط کے ذریعہ نصیحت فرماتے۔ آپ کا ہر سفر بلاد عربیہ کا ہو یا دوسرے ممالک کا علمی افادہ یا دعوت وارشاد کی غرض سے ہوتا تھا۔ آپ نے کسی مادی غرض کے لئے کبھی کوئی سفر نہیں فرمایا۔ اس حقیقت کی طرف آپ نے ''بینات'' کے بصائر وعبر [1] کے ضمن میں یوں بیان فرمایا:

''اس دفعہ زیارت حرمین شریفین کے بعد بلاد عربیہ کے دو ایک نئے ممالک کے دیکھنے کا اتفاق ہوا۔ جدہ سے بیروت ہوکر طرابلس الغرب (ٹریپولی) جانا ہوا۔ یہ سفر خالص دینی، دعوتی اور تبلیغی مقاصد کے لئے تھا...... تقریباً ایک ماہ تک طرابلس، عمان اور کویت وغیرہ کے دیکھنے، وہاں کے دینی حالات کا مشاہدہ کرنے، عالم اسلام کے اصلاحی امکانات کا صحیح جائزہ لینے، وہاں کے حکام، اہل فکر اور عوام سے ملنے اور ان سے دعوت دین کے موضوع پر خطاب کا موقع ملا''۔

اور جب آپ نے مشرقی افریقہ کا سفر فرمایا (جو خالص دینی مقصد کے لئے تھا) تو آپ وہاں مسلمانوں

(۱)...... ربیع الاول ۱۳۸۶ھ

کے اجتماعات سے فرماتے کہ میں چندہ جمع کرنے نہیں آیا، بلکہ آپ کو آپ کا فرض یاد دلانے آیا ہوں اور آپ ان موضوعات پر بیان فرماتے۔ ایمان، اللہ ورسول کی محبت اور اطاعت، عجائب قدرت، اتحاد واخلاص وغیرہ۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی جامع شخصیت وہاں کے عام علمی حلقوں میں معروف تھی اور بلاد عربیہ کے کبار مشائخ سے آپ کے علمی اور روحانی تعلقات تھے۔ حرمین شریفین کے علماء ہوں، جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ کے اساتذہ ہوں یا جامعہ ازہر کے شیخ الازہر اور مصر کے علماء ہوں۔ سب ہی آپ کے دوست اور مداح تھے۔

مذکورہ بالا اغراض کی روشنی میں آئندہ صفحات میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے بلاد عربیہ سے تعلق کا مختصر تذکرہ کیا جاتا ہے۔

## حرمین شریفین

حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو حرمین شریفین سے والہانہ تعلق تھا اور اس تعلق کا صحیح اندازہ وہی حضرات لگا سکتے ہیں جنہوں نے آپ کو قریب سے دیکھا، یا آپ کے ساتھ حج ادا کیا ہو۔ آپ جب بھی حج یا عمرہ کا احرام باندھتے اور زبان سے تلبیہ پڑھنا شروع فرماتے: لبیک اللھم لبیک ......تو اس والہانہ انداز میں تلبیہ پڑھتے کہ سننے والے پر بے ساختہ رقت اور گریہ طاری ہو جاتا۔

تلبیہ کے ساتھ ساتھ دعائیہ جملے بھی زبان پر جاری رہتے اور آنکھیں پرنم رہتیں۔ دل و دماغ اور جوارح سب ہی عبادت میں مشغول رہتے اور عبادت میں جو کیفیت (ایمانا واحتسابا) کی مطلوب ہے، وہی کیفیت طاری رہتی۔

اس والہانہ کیفیت کے ساتھ ساتھ اس کا بھی اہتمام فرماتے کہ اس عبادت کو اس کے فرائض و واجبات اور سنن وآداب کے ساتھ ادا فرمائیں اور اس کا اتنا اہتمام فرماتے کہ حج سے پہلے بھی حج کے مسائل پر مختلف بڑی بڑی کتابوں کا مطالعہ فرماتے اور حج کے دوران بھی ایک آدھ اہم کتاب اپنے ساتھ رکھتے۔ علماء حضرات جب ملنے حاضر ہوتے تو انہیں اہم مسائل کی طرف توجہ دلاتے۔ حج کے دوران بہت سے حجاج کرام آکر مسائل پوچھتے، ان میں عرب بھی ہوتے۔ آپ جواب دیتے اور ان کے اس طرز عمل پر خوشی کا اظہار فرماتے اور فرماتے کہ: کتنے اچھے لوگ ہیں جنہیں اپنے حج کی اتنی فکر ہے۔

اس خادم کو جب پہلی بار ۱۹۶۱ء میں حج بیت اللہ کا شرف نصیب ہوا تو تمام مناسک حج حضرت شیخ کی معیت میں ادا کئے اور آپ نے ہر چیز تفصیل کے ساتھ اور خاص توجہ سے بیان فرمائی اور مستحبات اور عام آداب تک کی پابندی فرمائی کہ آپ کا یہ پہلا حج ہے، اس لئے کوئی چیز چھوٹنے نہ پائے۔ اور اتنی شفقت فرماتے کہ بعض

لوگ پوچھتے یہ آپ کے صاحبزادے ہیں؟۔آپ فرماتے ،جی: میرے روحانی بیٹے ہیں۔

بعض چیزیں جو حج کی روح کے منافی ہیں یا ایسے مظاہر جو پسندیدہ نہیں ہوتے، ان پر نکیر فرماتے اور ناراضی کا اظہار فرماتے۔ بعض اوقات ذمہ دار حضرات کی توجہ بھی مبذول کراتے۔ نماز کی حالت میں عورتوں کو مردوں کے درمیان کھڑے دیکھ کر بہت تکلیف ہوتی۔ بعض پاکستانی عورتیں جو یہاں تو پردہ کرتی ہیں اور حج کے دوران خالی دوپٹہ اوڑھے طواف وغیرہ کرتی ہیں، انہیں دیکھ کر بہت صدمہ ہوتا اور فرماتے: ان کو دیکھو کہ اتنی اہم عبادت کے لئے آتی ہیں اور بے پردہ ہوکر الٹا معصیت کا ارتکاب کرتی ہیں' جبکہ بعض دوسرے ملکوں کی عورتیں جو اپنے وطن میں بے پردہ ہوتی ہیں' حج میں باپردہ ہوکر آتی ہیں۔

اور فرماتے کہ: عورتوں کو چاہئے کہ ایسے وقت حرم میں آئیں جو نماز کے اوقات نہ ہوں اور اژدہام کم ہو اور طواف وغیرہ عبادت کریں اور نمازیں اپنی جائے قیام پر ادا کریں' وہاں ان کو زیادہ ثواب ملے گا۔ اس سے ان کو بھی تکلیف نہیں ہوگی اور اژدہام میں بھی کمی واقع ہوگی۔

منیٰ میں رمی جمار (کنکریاں مارنے) کے بارے میں بعض حضرات اژدہام کا عذر بناکر نیابت کرنے کے جواز کا فتویٰ دے دیتے تھے' خصوصاً بوڑھوں اور عورتوں کے حق میں۔ اس پر بھی آپ کو دکھ ہوتا اور فرماتے: یہ عذر صحیح نہیں ہے' کیونکہ شارع نے اسی اژدہام کی بناء پر عورتوں اور بوڑھوں کے لئے رات کے وقت رمی جمار کو بلاکراہت جائز قرار دیا ہے۔ یہ لوگ اس رخصت پر کیوں عمل نہیں کرتے۔ چنانچہ بارہا دیکھا کہ آپ کے ساتھ اگر مستورات ہوتیں تو مغرب یا عشاء کے بعد ان کو لے جاتے اور نہایت اطمینان سے جمرات کے قریب کھڑے ہوکر وہ کنکریاں مارتیں اور کسی قسم کی دقت نہ ہوتی اور خود رمی کے لئے عصر کے بعد تشریف لے جاتے' اس وقت زیادہ رش ختم ہو چکا ہوتا۔

بعض حجاج کرام کو بازاروں میں ہر وقت خریداری کے پیچھے پڑے دیکھ کر صدمہ ہوتا اور فرماتے کہ: یہ حضرات خریداری میں منہمک ہوکر مقصد سے کتنے دور ہورہے ہیں اور خود اپنی حالت تو آخر میں یہ ہوگئی تھی کہ فرماتے: اب تو میں نے تسبیح، مسواک اور کھجور خریدنا بھی چھوڑ دیا ہے۔

اور فرماتے کہ: اب حج میں اتنا اژدہام بڑھ جاتا ہے کہ صحیح طور پر حج ادا نہیں ہوسکتا، اس لئے جو شخص فرض حج ادا کر چکا ہو' اسے چاہیے کہ دوبارہ نفل حج کے بجائے رمضان المبارک یا سال کے کسی اور مہینے میں عمرہ کرے اور اطمینان سے عبادت کرے۔ اسی بناء پر آپ نے وفات سے پہلے والا آخری حج نہیں کیا اور رمضان شریف میں عمرہ کے لئے تشریف لے گئے۔

کئی سال پہلے کا واقعہ ہے' مرحوم شاہ فیصل شہید کا ابتدائی دور تھا' حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ جب منیٰ

میں رمی جمرات کے لئے پہلے جمرہ کے پاس پہنچے تو وہاں وزارت اعلام کی عمارت سے لاؤڈ اسپیکر پر گانا نشر ہو رہا ہے' اسی رات مرحوم شاہ فیصل شہید سے ملاقات ہوئی تو فرمایا کہ: اللہ تعالیٰ نے ان ایام کے بارے میں حکم دیا ہے کہ ان میں اللہ کو خوب یاد کرو اور ہم ادھر رمی کر رہے ہوتے ہیں اور آپ کا ریڈیو لاؤڈ اسپیکر کے ذریعہ گانا نشر کرتا رہتا ہے۔ مرحوم نے فرمایا کہ: آئندہ آپ نہیں سنیں گے' چنانچہ مرحوم نے اسی روز سے بند کرادیا اور اس کے بعد پھر کبھی لاؤڈ اسپیکر لگے ہوئے نہیں دیکھے۔

مکہ مکرمہ میں قیام کے دوران جب تک گھٹنے میں درد نہیں تھا' عام طور پر مغرب، عشاء اور صبح کی نماز صف اول میں حطیم کعبہ کے سامنے ادا کرتے' کثرت سے طواف فرماتے اور جب طواف سے فارغ ہوتے تو حرم میں بیت اللہ شریف کے سامنے بیٹھ جاتے' ذکر اللہ میں مشغول رہتے اور بیت اللہ کو دیکھتے رہتے۔

آخری سالوں میں جب گھٹنوں کا درد بڑھ گیا تھا تو بعض نمازیں اپنی جائے قیام پر ہی باجماعت ادا فرمالیتے تھے۔ ایک روز گریہ کی کیفیت تھی اور فرمانے لگے: اے اللہ! تجھے معلوم ہے کہ جب میں صحت میں تھا تو میلوں سے بھی چل کر حرم کی نماز میں شریک ہوتا اور مجھ سے کوئی جماعت نہیں چھوٹتی تھی' لیکن اب میں معذور ہوگیا ہوں۔

مدینہ منورہ میں تو عجیب ہی کیفیت ہوتی' مسجد نبوی میں بہت زیادہ ادب کا خیال فرماتے' عموماً معمول یہ تھا کہ ہر نماز کے وقت سے پہلے ہی حرم میں تشریف لے جاتے اور خاص کر عصر سے عشاء کا وقت تو حرم میں ہی گذارتے' مواجہ شریف میں سلام عرض کرکے سامنے ہی بائیں جانب صف اول میں بیٹھ جاتے اور یہ سارا وقت عبادت، تلاوت، ذکر اور درود شریف میں گذرتا اور کسی سے بات کرنا پسند نہ فرماتے۔

جب آپ نے پہلی بار روضۂ اقدس پر حاضری دی تو اپنے ساتھ نبی کریم ﷺ کی مدح میں ایک ۴۷ ابیات کا طویل اور جامع قصیدہ فصیح و بلیغ عربی زبان میں بنا کر ساتھ لے گئے اور روضۂ اقدس پر اسے پڑھا اور اس کے بعد جب مصر تشریف لے گئے تو مصر کے اسلامی مجلّہ ''الاسلام'' ۲۸ رجب ۱۳۵۷ھ مطابق ۲۳ ستمبر ۱۹۳۸ء میں شائع ہوا۔ اس قصیدہ کا عنوان تھا:

''شذرات الادب فی مدح سید العجم والعرب''

اور مدیر مجلّہ نے اس پر یہ عبارت لکھی جس کا اردو ترجمہ یہ ہے: یہ قصیدہ شیخ محمد یوسف بنوری کا ہے، جنہوں نے اسے ہندوستان میں لکھا اور حجاز مقدس میں مسجد نبوی کے اندر روضۂ اقدس پر اسے پڑھا۔ ماسواء ابتدائی چند اشعار کے جنہیں حیاء کی بنا پر چھوڑ دیا اور آج ہی مجلّہ ''الاسلام'' میں جبکہ مسلمان شب معراج منا رہے ہیں' اسے شکریہ کے ساتھ نشر کرنے کی سعادت حاصل کر رہے ہیں۔

مدینہ منورہ کے آثار کا وسیع علم رکھتے تھے۔فرمایا کہ: جب میں پہلی بار حاضر ہوا تو مدینہ منورہ میں ایک ایسے بزرگ سے ''مکتبہ عارف حکمت'' میں ملاقات ہوگئی جو آثار مدینہ کے بہت بڑے عالم تھے' وہ دوست بن گئے اور مجھے یہ پیشکش فرمائی کہ میں آپ کو مدینہ منورہ کے آثار دکھلاؤں گا' چنانچہ میں نے ایک خچر گاڑی والے سے معاملہ طے کرلیا جو ہمیں صبح ناشتہ کے بعد لے جاتا اور ظہر کے قریب واپس حرم پہنچا دیتا۔اس وقت گاڑیاں اور ٹیکسیاں نہیں تھیں۔جس جانب ہمارا جانا ہوتا، وہاں بیٹھ جاتے اور کتاب ''وفاء الوفاء'' کھول کر پڑھتے اور اس کے مطابق وہ شیخ آثار بتلاتے۔خاص کر غزوۂ احد، غزوۂ خندق، قباء وغیرہ کے آثار، ساتھ میں ان شیخ کا خادم بھی ہوتا جو چائے وغیرہ کا انتظام کرتا۔

دسیوں سال سے تو یہ معمول تھا کہ رمضان المبارک میں پہلے عمرہ ادا فرماتے اور پھر عشرہ اخیرہ میں مسجد نبوی ﷺ میں اعتکاف فرماتے اور عید کے بعد واپس تشریف لاتے۔حرمین شریفین کے سفر سے پہلے رمضان شریف کی پہلی دس راتوں میں تراویح میں پورا قران کریم سن لیتے اور پھر سفر فرماتے۔

حرمین شریفین کے ساتھ قلبی وروحانی تعلق کے علاوہ وہاں کے علماء اور مشائخ سے علمی واکتسابی تعلق بھی تھا۔آپ جب پہلی بار حج کے لئے تشریف لے گئے تو اس وقت حضرت شاہ عبدالغنی مجددی محدث کی صاحبزادی شیخہ اَمۃ اللہ زندہ تھیں' ان سے آپ نے حدیث کی اجازت لی۔

وہاں کے بہت سے علماء ومشائخ نے بھی آپ سے حدیث کی اجازت لی' جن میں سے چند حضرات کے نام یہ ہیں: شیخ سلیمان بن عبدالرحمٰن صدر مکہ امر بالمعروف والنہی عن المنکر مکہ مکرمہ۔شیخ محدث حسن مشاط مکہ مکرمہ۔عالم صالح شیخ ابراہیم ختنی مدینہ منورہ۔شیخ عبدالعزیز عیون السعو د حمص سوریا، شیخ علی محمد مراد حما سوریا، عالم جلیل شیخ عبدالفتاح ابوغدہ حلب سوریا وغیرہ۔

مدینہ منورہ جب آپ تشریف لے جاتے تو بخاری حضرات علماء اور غیر علماء سب آپ کے اردگرد پروانوں کی طرح جمع ہوجاتے اور ہرایک کی یہ تمنا ہوتی کہ آپ ان کی دعوت کو قبول فرمالیں۔

جامعہ کے اساتذہ اور شیخ عبدالعزیز بن باز آپ کا بہت احترام فرماتے اور آپ کے کارناموں کی قدر کرتے اور جب بھی ملاقات ہوتی دعوت کئے بغیر نہ چھوڑتے تھے۔

اسی طرح مکہ مکرمہ کے علماء کرام سے آپ کا گہرا تعلق تھا۔رابطہ کے امین عام مرحوم شیخ سرور صبان ہوں یا شیخ صالح قزاز یا موجوہ امین عام شیخ محمد علی حرکان، سب ہی آپ کے دوست تھے' ایک دوسرے کی قدر کرتے اور نیک مشوروں سے نوازتے تھے۔ان حضرات کے درمیان مختلف موضوعات پر خط وکتابت بھی ہوتی رہی' جس کی ایک مستقل فائل ہے جو طوالت سے بچنے کی غرض سے چھوڑ رہا ہوں۔

''رسالۃ المسجد'' کے نام سے مکہ مکرمہ میں جو کانفرنس ہوئی تھی اس میں آپ نے شرکت فرمائی اور اس موضوع پر ایک نہایت عمدہ علمی مقالہ پیش فرمایا۔

دو سال ریاض یونیورسٹی کی طرف سے فقہ اسلامی پر ایک عالمی مؤتمر منعقد کی گئی' اس میں آپ کو بھی شرکت اور مقالہ کی دعوت دی گئی' لیکن سابقہ حکومت کی طرف سے رکاوٹ کی بناء پر اس میں شرکت نہ کر سکے۔

مرحوم شاہ فیصل شہید سے بہت محبت فرماتے اور ان کے لئے دعائیں کرتے تھے۔ بعض اہم دینی امور کے سلسلہ میں ان سے کئی ملاقاتیں کیں' ان کی وفات کی خبر سے بے حد غمگین ہوئے اور اردو اور عربی دونوں زبانوں میں تعزیت نامے لکھے اور مرحوم شہید کی شخصیت اور عظیم الشان کارناموں کو خراج تحسین پیش کیا۔ شاہ خالد اور رابطہ کے امین عام کو تعزیت کے تار دیئے۔

حرمین شریفین کے اخبار وقتاً فوقتاً آپ کے قیمتی انٹرویو نشر کرتے رہے اور آپ کو خراج تحسین پیش کرتے رہے۔ بطور مثال وہاں کے مشہور روزنامہ ''الندوۃ'' ۵ محرم ۱۳۸۷ھ نے صفحہ ۳ پر نہایت مفصل انٹرویو شائع کیا۔ جس کی موٹی موٹی سرخیاں یہ تھیں:

''التضا من روح الاسلام، الرابطة الاسلاميه ودورها في الدعوة. القاديانية حرب على المسلمين، لاتضا من اسمى وأرفع من التضا من الاسلامى''.

اور اسی ''الندوۃ'' نے آپ کا تعارف ان الفاظ میں شائع کیا:

''أدى فريضة الحج هذا العام الشيخ محمد يوسف البنورى مدير المدرسه العربيه الاسلاميه بكراتشي. وهوأحد كبار علماء المسلمين في باكستان، جاهد بقلمه وبعلمه في سبيل الدفاع عن حياض الدين وخدمة الاسلام واللغة العربية.

وتعتبر المدرسة التي يديرها من أقدم جامعات باكستان، ساهمت في نشر الاسلام وتعاليمه وتخريج رجالاته في مجالات العلم والفقه والقضاء''.

## مصر

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ: مصر سے میرا تعلق چالیس سال سے ہے۔ آپ کا مصر کا سفر ۱۹۳۷ء میں ہوا' جب مصر میں شاہ فاروق کی حکومت تھی اور ''مجلس علمی'' ڈابھیل نے

(متحدہ ہندوستان) جس کے آپ رکن بھی تھے، آپ کو اور مولانا سید احمد رضا بجنوری کو ایک اہم علمی کام کے لئے مصر بھیجا اور وہ حدیث کی دو اہم اور مشہور کتابوں کی طباعت تھی۔ایک ''فیض الباری شرح صحیح بخاری'' امام العصر مولانا محمد انور شاہ کشمیری کی تقریر بخاری اور دوسری ''نصب الرایة فی تخریج احادیث الهدایة'' علامہ زیلعی کی اور کچھ اور رسائل تھے۔

طباعت کے سلسلے میں یہ آپ کا پہلا تجربہ تھا' لیکن قدرت نے آپ کو ہر فن میں بہت اونچا ذوق عطا فرمایا تھا' چنانچہ مصر پہنچنے کے بعد آپ نے مختلف مطابع سے رابطہ قائم کیا اور مذکورہ بالا کتابوں کے لئے ان کا سائز، کاغذ اور حروف کا تعین فرمایا اور کئی روز کی جدوجہد کے بعد ایک ایسا مطبع ان کو مل گیا جو ان کی شرائط اور ذوق کے مطابق کام کرنے پر آمادہ ہوگیا۔

طباعت سے پہلے کتاب ''نصب الرایة'' کی تصحیح کے سلسلہ میں آپ نے بہت محنت فرمائی' چونکہ یہ سفر حج سے شروع ہوا تھا، اس لئے حج کے بعد حرمین شریفین میں مختلف دو کتب خانوں میں ''نصب الرایه'' کے قلمی نسخوں سے اپنے نسخے کا مقابلہ فرمایا اور جب مصر پہنچے تو ''دار الكتب المصرية'' میں دو نسخوں سے ان کا مقابلہ کیا' جس کی تفصیل نصب الرایۃ کے مقدمہ میں نصب الراية والعناية بحاشية والعناء في تصحيحه و طبعه کے عنوان سے پیش کی ہے۔

بہرحال چند ماہ میں یہ دونوں کتابیں چار چار ضخیم جلدوں میں بڑی آب و تاب کے ساتھ منظر عام پر آ گئیں' اسی کو حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے ان الفاظ میں بیان فرمایا ہے:

> ''وفقنا إلى خدمة خطيرة في مدة قصيرة، قلما يوفق اليها أحد في مثل هذه الفرص الضيقة، وكان غرضنا تقديم الكتاب إلى العلماء وطلبة العلم بأحسن أسلوب وابدع منهاج، وقدحصل، ولله الحمد، ولا علينا لونتمثل بقول أبي الطيب:
>
> وما انا بالباغي على الحب رشوة     ضعيف هوى يبغى عليه ثواب [1]

آپ نے فیض الباری پر ایک نہایت علمی اور قیمتی مقدمہ لکھا' جس میں عرب ممالک کے بعد ہندوستان میں علم حدیث کی نشر و اشاعت پر سیر حاصل بحث فرمائی۔نیز امام العصر مولانا محمد انور شاہ کشمیری کا مختصر ترجمہ اور بخاری شریف کے درس میں آپ کی خصوصیات اور حدیث کی شرح میں آپ کے مخصوص طرز بیان کو واضح فرمایا۔

(۱)...... مقدمہ نصب الرایۃ ص ۶۴

اسی طرح آپ نے ''نصب الرایة'' پر بھی ایک اونچا علمی مقدمہ لکھا' جس میں آپ نے ابتداء میں ''مجلس علمی'' اور اس کے علمی کارناموں کا تعارف کرایا اور اس وقت تک مجلس نے جتنی علمی کتابیں شائع کی تھیں ان سب کا مختصر تعارف اور فہرست پیش فرمائی۔ پھر صاحب ''نصب الرایہ'' امام حافظ جمال الدین زیلعی حنفی کا ترجمہ اور کتاب کی خصوصیات کا ذکر فرمایا' اس کے بعد صاحب ''ہدایہ'' علامہ مرغینانی کا ترجمہ پیش فرما کر ہدایہ اور اس کی مختلف شروح جو فقہی اور حدیثی اعتبار سے لکھی گئی ہیں' ان کا ذکر فرمایا۔

نیز آپ نے نصب الرایہ کے شروع میں محقق عصر علامہ شیخ محمد زاہد کوثری کے علمی مقدمہ کا اضافہ کرا کے علماء کے لئے فقہ عراقی کی تاریخ، کوفہ کا علمی مقام، امام ابوحنیفہ اور ان کے اصول اور فقہاء کی تربیت کا طریقہ، آپ کے شاگردوں میں کبار محدثین اور حفاظ جیسے علمی موضوعات کا اضافہ فرمایا۔

آپ جب پہلی بار مصر تشریف لے گئے' اس وقت قاہرہ میں چند بزرگ اور علمی شخصیات موجود تھیں' جن سے آپ کی ملاقات ہوئی اور ان سے آپ نے حدیث کی اجازت حاصل کی۔ ان علماء میں یہ حضرات خاص طور پر قابل ذکر ہیں' علامہ محقق شیخ محمد زاہد کوثری، علامہ شیخ خلیل خالدی مقدسی، محدث کبیر شیخ عمر بن حمدان محرسی مالکی مضر بی استاد کبیر شیخ محمد بن حبیب اللہ بن مایاَ بی جکنی شنقیطی۔

ان سب بزرگوں میں آپ شیخ محمد زاہد کوثری سے بہت متاثر تھے اور مصر کے قیام کے دوران ان سے کافی استفادہ فرمایا ہے۔ شیخ موصوف بھی آپ کے علم وفضل کے معترف اور آپ سے بہت متاثر تھے' چنانچہ اپنے خطوط میں آپ کو اس قسم کے الفاظ سے یاد فرماتے تھے:

''فضيلة الأستاذ الامجد المحقق الأوحد السيد محمد يوسف البنوري...... إلى حضرة الاستاذ الجليل مولانا السيد محمد يوسف البنوري... إلى حضرة صاحب الفضل والفضيلة المتحلي بالأخلاق الجميلة العلامة المحقق مولانا السيد محمد يوسف البنوري......

إلى حضرة أخينا في الله مولانا العلامة النحرير الأستاذ الكبير السيد محمد يوسف البنوري......

إلى مولانا العلامة قرة عيون العلماء المحقق السيد محمد يوسف البنوري... إلى حضرة شقيق الروح المختص بالفتوح العلامة الغيور الجهبذ المحقق السيد محمد يوسف البنوري...

إلى مولانا الأستاذ الجليل العلامة المحقق السيد يوسف البنوري......

إلى حضرة شقيق الروح صاحب المواهب والفتوح أخينا في الله

الداعی إلی الله العلامة الأوحد والمحدث المفرد السید محمد یوسف البنوری……

إلی حضرة صاحب الفضیلة نابغة العصر المحقق النظار سلیل المجد مولانا السید محمد یوسف البنوری……

علامہ شیخ کوثری اور حضرت شیخ کے بارے میں مفصل حالات مفتی ولی حسنؒ کے مضمون میں دیکھئے۔

عربی ادب تو آپ کا طبعی ذوق بن چکا تھا اور علم آپ کا اوڑھنا بچھونا تھا' اس لئے مصر جاتے ہی آپ نے وہاں کے علمی اور ادبی مجلّات کا مطالعہ کیا اور فوراً اس وقت کے مشہور ادباءِ اُصحاب قلم کا اسلوب اپنالیا اور آپ نے اس وقت کے مشہور ادیب اور صاحب قلم احمد امین کے طرز پر علمی مقالات لکھنے شروع کر دیئے۔

اسی دوران (۱۳۵۷ھ مطابق ۱۹۳۸ء) جب قاہرہ میں فلسطین کے بارے میں علماء اسلام کی کانفرنس بلائی گئی تو متحدہ ہندوستان سے مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب دہلویؒ نے بطور نمائندہ شرکت فرمائی۔ اس دوران وہ بیمار ہو گئے' چنانچہ ان کی جانب سے جتنے مقالات عربی میں مؤتمر میں پڑھ کر سنائے گئے یا بیانات اخبارات اور مجلّات میں شائع ہوئے' آپ ہی کے قلم سے لکھے گئے اور آپ ہی نے پڑھ کر سنائے۔

قاہرہ کے اس سفر میں آپ نے جو ایک اہم علمی کارنامہ انجام دیا' وہ اپنے اکابر اور دارالعلوم دیوبند کا علمی تعارف تھا۔ آپ نے مختلف عنوانات سے علمی مقالات لکھے جو وہاں کے علمی مجلّات میں شائع ہوئے' ان میں اہم مقالات کے عنوانات یہ ہیں:

''النهضة الدینیة الحاضرة بالهند ودار العلوم الدیوبندیة هی أساسها''۔

''دین و علم و سیاسة حقائق تجب علی الأمة معرفتها''۔

یہ مضمون قاہرہ کے ہفتہ وار علمی رسالے ''الاسلام'' ۳ جمادی الاولیٰ ۱۳۵۷ھ مطابق یکم جولائی ۱۹۳۸ء میں شائع ہوا، اور آپ نے علوم دینیہ کی تاریخ بیان فرمائی ہے کہ بلادِ عربیہ کس طرح اس علم کے گہوارہ تھے، پھر یہ علم ہندوستان میں کیسے آیا۔ دارالعلوم دیوبند کی تاسیس کیسے ہوئی اور کن حضرات نے کی۔ دارالعلوم نے کیسے علماء پیدا کئے اور دارالعلوم کی وجہ سے کتنے بے شمار دوسرے اسلامی مدارس وجود میں آئے۔ مختلف دور میں دارالعلوم کی علمی اور دینی قیادت کن کن شخصیات کے ہاتھ میں رہی۔ علماء دیوبند اور ان کے علمی کارنامے، سیاسی میدان میں انگریز استعمار کو ملک بدر کرنے کے سلسلہ میں ان حضرات کی مساعی جمیلہ وغیرہ۔ یہ ایک لمبا مضمون تھا جو الاسلام کے چار شماروں میں شائع ہو کر مکمل ہوا۔ اسی طرح آپ نے مصر کے عالم شیخ محمد حامد فقہی رئیس جماعت انصار السنّت کی فرمائش پر مضمون لکھا۔ جس کا عنوان تھا: ''دار العلوم بدیوبند فی الهند ومنهاج دراستها فی

الحدیث "۔ یہ مضمون ان کے رسالہ "الھدی النبوی "میں شائع ہوا۔اس میں آپ نے پہلے ان علوم کا ذکر فرمایا جو حدیث شریف پڑھنے سے پہلے پڑھائے جاتے ہیں اور پھر درس حدیث کا طریقہ اور علماء دیوبند کے اسلوب، خاص کر مثالوں کے ساتھ اس طرح واضح فرمایا کہ انصاف پسند انسان ان حضرات کے علمی فضل کا اعتراف کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔

اپنے مضامین کے بارے میں ایک سوال کے جواب میں آپ نے یہ لکھا:

"وما سألتم عن كتاباتي المتعلقة بعلماء الهند في كتاب خاص فليس الأمر كذالك وانما كتبت مقالات في مجلات القاهرة وصحفها كمجلة "الاسلام" الأسبوعية، ومجلة "الرسالة" ومجلة "الهدى النبوى" وجريدة "الفتح" وصحيفة "البلاغ" وتلك المقالات تحدث عن النهضة الدينية وعن النهضة السياسية الحاضرة بالهند وان دار العلوم الديوبندية هي أساسها ومكانتها فيها، وعن الأدب القديم في الهند وعن الجامعة الاسلامية بدابيل وعن المجلس العلمي وما إلى ذلك".

قاہرہ کے علمی مجلّات میں آپ کے مقالات شائع ہونے کے بعد مصر کے علماء آپ سے ملنے آتے اور علمی گفتگو ہوتی۔آپ کے علم، آپ کے ادب اور شاعری سے سب ہی متاثر ہوتے۔ایک مجلس میں "تفسیر الجواھر" کے مؤلف علامہ طنطاوی سے ملاقات ہوئی، انہوں نے آپ سے پوچھا: کیا آپ نے میری تفسیر کا مطالعہ کیا ہے؟ فرمایا: اتنا کیا ہے جس سے میں آپ کی تفسیر کے بارے میں رائے قائم کرسکتا ہوں، پہلے آپ نے تفسیر کی خوبیاں بیان کیں اور پھر اس کے نقائص کی طرف اشارہ فرمایا۔علامہ طنطاوی نے سننے کے بعد چیخ کر کہا:

"یااستاذ، والله ماأنت بعالم هندى وانما أنت ملك نزلت من السماء لاصلاحى"

مصر میں آپ نے اپنا علمی مقصد پورا ہونے کے بعد ترکی کا سفر فرمایا اور وہاں چھ ماہ قیام فرمایا، اور وہاں کے علمی کتب خانوں کی زیارت کی اور ان کی فہرستیں مطالعہ کیں اور ان سے اپنی یادداشتیں تیار کیں۔

## مجمع البحوث الاسلامیہ الازہر کی مؤتمرات میں شرکت

مصر میں بادشاہت ختم ہوئی اور فوجی انقلاب آیا، ازہر کے شعبہ مجمع البحوث الاسلامیہ کے طرف سے قاہرہ میں علماء اسلام کا مؤتمر بلایا گیا۔اس مؤتمر میں پاکستان کے دونوں حصوں کے علماء شریک ہوئے۔ان علماء کے وفد کی قیادت حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کررہے تھے۔یہ پہلا مؤتمر ۱۳۸۳ھ مطابق ۱۹۶۴ء میں منعقد

ہوا۔ آپ کو مجمع البحوث اسلامیہ کا مستقبل ممبر چن لیا گیا۔ اس کے بعد آپ نے مختلف چھ مؤتمرات میں شرکت فرمائی اور علماء کے وفد کی قیادت فرمائی۔ ان مؤتمرات میں آپ نے نہایت فصیح وبلیغ عربی زبان میں مختلف علمی موضوعات پر مقالے پڑھے، جن سے عالم اسلام سے آئے ہوئے علماء متاثر ہوئے اور انہوں نے داد دی۔ اس سلسلہ میں حضرت مولانا قاری محمد طیبؒ مہتمم دارالعلوم دیوبند نے اپنے تاثرات ان الفاظ میں بیان فرمائے:

''اس موضوع پر اجتہاد کا مسئلہ اٹھاتے ہوئے بطور تحریک الاستاذ علی عبدالرحمٰن ازہری وزیر سوڈان نے ایک پرمغز اور طویل مقالے سے اس کی ابتداء کی اور اس کے بعد اجتہاد وتقلید اور تلفیق سے متعلق مقالے اور مناقشات سامنے آنے شروع ہوگئے اور انہوں نے اتنا وقت لیا کہ کانفرنس کا زیادہ وقت اسی مسئلہ میں لگ گیا۔ ایسا محسوس ہوتا تھا کہ گویا کانفرنس کا بنیادی موضوع یہی ایک مسئلہ ہے۔ مولانا محمد یوسف صاحب بنوری فاضل دارالعلوم رئیس وفد پاکستان کا جوابی مقالہ اس سلسلہ میں خاص طور پر قابل ذکر ہے جو نہایت پرمغز اور محققانہ تھا[1]''۔

حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی شخصیت اتنی مقبول ہوچکی تھی کہ ازہر اور مصر کے علماء ہر مؤتمر کے موقع پر آپ کا انتظار کرتے۔ شیخ الازہر ہوں یا مجمع البحوث الاسلامیہ کے جنرل سیکریٹری سب آپ کے دوست بن چکے تھے۔

ایک موقع پر جب آپ ''المجلس الا علی للشئون الاسلامیة'' کی دعوت پر قاہرہ تشریف لے گئے، خادم بھی ساتھ تھا۔ ازہر کے ''مجمع البحوث الاسلامیه'' کے سیکریٹری جنرل ڈاکٹر عبدالرحمٰن بیصار سے ملاقات ہوئی، مجمع البحوث کی چھٹی کانفرنس ایک ماہ بعد ہونے والی تھی، حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ: اب تو آپ مجھے چھٹی دے دیں اور آئندہ مجھے نہ بلایا کریں تو ڈاکٹر بیصار صاحب نے کہا: **مثلکم لا یستغنی عنه**۔ یعنی آپ جیسی شخصیت سے ہم مستغنی نہیں ہوسکتے۔

مرحوم ڈاکٹر حب اللہ اور مرحوم شیخ محمد ابوزہرہ جیسے حضرات آپ سے ملنے آتے اور دیر تک علمی مجلسیں ہوتیں۔ ایک دفعہ میں نے مرحوم شیخ ابوزہرہ رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں ان کی رائے دریافت کی تو آپ کے علم واخلاق کے بارے میں بہت ہی نیک جذبات کا اظہار فرمایا۔ حضرت مولانا کی اتنی قدر تھی کہ جب میں ان کے مکان میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ: آپ میرے ڈاکٹریٹ کے رسالہ (مضمون) کا اشراف اور نگرانی قبول فرمائیں اور انہیں معلوم ہوا کہ میں حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا خادم اور تلمیذ ہوں تو فوراً اشراف قبول فرمالیا۔

---

(۱)...... ماہنامہ ''دارالعلوم'' جون ۱۹۶۴ء صفحہ ۴۔۵

جامعہ ازہر کے شیخ الازہر ڈاکٹر عبدالحلیم محمود تو آپ کے گہرے دوست اور مداح تھے، جب آپ ان سے ملنے جاتے اپنی جگہ چھوڑ کو مولانا کے پاس آ کر بیٹھ جاتے اور دیر تک مجلس جاری رہتی۔ افریقہ کے سفر کے بعد آپ قاہرہ پہنچے تو شیخ الازہر نے آپ کے اعزاز میں پرتکلف دعوت دی، جس میں ازہر کے بڑے مشائخ، سفیر پاکستان، سفیر مصر اور اوقاف کے جنرل سیکریٹری کو دعوت دی، جس کی تفصیل افریقہ کے سفر کے ضمن میں لکھ چکا ہوں۔ شیخ الازہر ڈاکٹر عبدالحلیم محمود کے دل میں مولانا کی جو قدر و منزلت تھی اس کا اظہار انہوں نے اپنے اس خطاب میں کیا ہے جو انہوں نے پاکستان کے دورہ کے موقع پر ''مدرسہ عربیہ اسلامیہ'' کے اساتذہ اور طلبہ کے اجتماع سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا تھا۔ آپ نے خطبہ مسنونہ کے بعد فرمایا:

''ایها الاخوة المؤمنون، انی سعید بأن اتحدث الیکم مباشرة دون مترجم، سعید بأن أجد هذا الجمع الکبیر فی هذا البلد الکریم أن اجد هذا الجمع کله یستطیع ان یفهمنی وانا اتحدث الیهم باللغة العربیة دون ان یحتاج الی مترجم بینی وبینهم، وسعید بان التقی بالاخ الفاضل الکریم الشیخ محمد یوسف البنوری، هذا الرجل المجاهد الذی یاتینا إلی مصر فنستقبله باعتباره عالما من کبار العلماء وقمة من القمم الاسلامیة الکبری، نستقبله کمحدث وقد قل المحدثون فی هذا العصر، ونستقبله کعالم لایقول عن ظن، ولا یتحدث عن تخمین، وانما یتحدث عن درایة ویتخدث عن علم ویتحدث عن دلیل ویتحدث عن مزاولة مستمرة للعلوم الدینیة، ولعلکم أعلم ان فضیلة الاستاذ شاعر ایضا، هو محدث وهو مفسر وهو أیضا شاعر ولم تکن دعوته بالعلم فحسب، وانما کانت دعوته ایضا بخلقه هذا الکریم الذی یتجلی فیه. شکر اللّٰه له عالما، وشکر اللّٰه له محدثا وشکر اللہ له داعیا إلی اللّٰه سبحانه وتعالی''.

ترجمہ:... برادرانِ ایمان! میری خوش قسمتی ہے کہ میں آپ حضرت سے ترجمان کے بغیر بلاواسطہ مخاطب ہوں، میری خوش قسمتی ہے کہ میں اس شہر میں ایک عظیم اجتماع سے مخاطب ہوں جو میری زبان سمجھتا ہے، اور میں کسی ترجمان کی منت کشی کے بغیر ان سے عربی میں خطاب کر رہا ہوں، یہ میری سعادت ہے کہ مجھے برادر فاضل کریم شیخ محمد یوسف بنوری سے ملاقات کا موقع ملا۔ یہ مرد مجاہد جب مصر آتا ہے تو کبار علماء کے ایک فرد اور امت اسلامیہ کے ایک بڑے ستون کی حیثیت سے ہم ان کا استقبال کرتے ہیں، ہم ایک محدث کے شایانِ شان

ان کا استقبال کرتے ہیں، جبکہ اس دور میں محدث کم رہ گئے ہیں۔ ہم ان کا استقبال ایک ایسے عالم کی طرح کرتے ہیں جو ظن وتخمین سے گفتگو نہیں کرتا، بلکہ بحث وتفتیش کے بعد بات کرتا ہے۔ علم وتحقیق سے بات کہتا ہے، جو کچھ کہتا ہے دلیل سے کہتا ہے اور دینی علوم میں مسلسل مشغولیت اور تجربہ سے بات کہتا ہے۔

شاید آپ حضرات کو علم ہوگا کہ حضرت موصوف کو شعر وسخن کا ذوق بھی ہے۔ وہ محدث بھی ہیں، مفسر بھی اور شاعر بھی۔ ان کی دعوت صرف علم سے نہیں، بلکہ ان اخلاق کریمہ سے بھی ہے جو آپ کی شخصیت میں جلوہ گر ہیں۔ حق تعالیٰ شانہ ان کی ایک عالم، ایک محدث اور ایک داعی الی اللہ کے شایانِ شان قدر افزائی کرے۔''

علماء ازہر کی نگاہوں میں آپ کی اس قدر ومنزلت کا نتیجہ ہے کہ ہمیشہ سے ازہر کی طرف سے مدرسہ عربیہ اسلامیہ کے لئے کم از کم ایک قاری اور ایک عالم اور کبھی ان سے بھی زائد بھیجے جاتے ہیں اور آج بھی یہ حضرات موجود ہیں اور تعلیم کے فرائض انجام دے رہے ہیں۔

مصر کے ساتھ ہمیشہ سے آپ کا علمی تعلق رہا اور علمی تعاون کا سلسلہ بھی جاری رہا، لیکن اس کے باوجود آپ نے ان کی کمزوریوں کو چھپایا اور نہ ان کی خوبیوں کے بیان میں بخل سے کام لیا۔ آپ نے جمال عبدالناصر کی قومیت اور اشتراکیت وغیرہ پر تنقید بھی فرمائی اور خوبیوں کو بھی بیان فرمایا، جس کی طرف کچھ اشارہ فلسطین کے بیان میں آئے گا۔

## لیبیا

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے لیبیا کا پہلا سفر صفر ۱۳۸۷ھ میں مطابق مئی ۱۹۶۷ء میں فرمایا۔ اس وقت لیبیا میں ملک ادریس کی بادشاہت تھی۔ آپ نے طرابلس، بنغازی، بیضاء، درنہ وغیرہ شہروں کا دورہ فرمایا۔ وہاں کی جامعات اور علمی اداروں کو دیکھا، اہل علم سے ملاقاتیں فرمائیں، آپ کے بیانات ہوئے، آپ نے ان کے ساتھ دینی موضوعات پر تبادلۂ خیالات فرمایا اور مفید مشورے دیئے۔

واپسی پر اردن اور کویت ہوتے ہوئے کراچی پہنچے۔ اس کی خبر آپ نے اپنے ایک خط میں یوں دی:

''الحمدللہ! کہ اس دینی سفر سے بخیر وعافیت ۳۰ مئی ۱۹۶۷ء کو واپس پہنچا۔ یہ سفر لیبیا، اردن اور کویت کے ممالک کو شامل تھا۔''

آپ نے اپنے اس سفر کے تاثرات نہایت تفصیل کے ساتھ ربیع الاول ۱۳۸۷ھ کے ''بینات'' کے بصائر وعبر میں پیش فرمائے جو اول تا آخر پڑھنے کے قابل ہیں۔ یہاں اس کا نہایت ہی مختصر خلاصہ ذکر کرتا ہوں:

آپ نے سفر کی غرض وغایت ذکر کرنے کے بعد لیبیا کی تاریخ، جغرافیہ اور وہاں کے بعض قدرتی مناظر

کا مختصر سا نقشہ کھینچا ہے‘ اس کے بعد اس وقت کے بعض اہم اجتماعی امراض کی طرف اس طرح اشارہ فرمایا:

’’ان عرب ممالک کو دیکھ کر میرے اس سابقہ یقین میں مزید اضافہ اور استحکام پیدا ہوا کہ عرب قوم دو شدید قسم کے امراض میں مبتلا ہے جو تمام بیماریوں کے لئے ام الامراض کا درجہ رکھتے ہیں۔ ا:...عرب قومیت پرستی ۲:...مغربی تہذیب وتمدن کا تسلط۔ یہ ضرور ہے کہ مصر کی جدید حکومت اس کی نمایاں طور پر علمبردار ہے‘ لیکن یہ مرض اب سارے عرب کا مشترک روگ ہے جو اس کے جسم میں خون کی طرح سرایت کر گیا ہے۔‘‘

اس کے بعد قوم پرستی پر تبصرہ ان الفاظ میں فرمایا:

’’قومیت‘‘ عربی ہو یا عجمی، مشرقی ہو یا مغربی‘ دین اسلام کی نظر میں وہ بہر حال ایک لعنت ہے‘ وہ ایک بت ہے‘ جس کی پرستش کو اسلام شعارِ جاہلیت قرار دیتا ہے۔ قومیت اور اس کی بنیاد پر ابھرنے والے تمام فلسفوں اور نظریوں کو کچل ڈالنے کی دعوت دیتا ہے۔ یاللاسف! آج قوم عرب جو اسلام کی دعوت الی اللہ کی اولیت حامل تھی‘ اس لعنت کا بری طرح شکار ہے‘ قومیت کے طاغوت نے عرب ممالک میں اسلامی اخوت کو پارہ پارہ کر ڈالا ہے‘‘۔

پھر اس مرض کو پھیلانے والے اور اس کے اصل سبب کی طرف ان الفاظ میں اشارہ فرمایا:

’’افسوس ہے کہ اسلام نے جس لعنت کو مٹایا تھا‘ برطانوی طاغوت نے مسلسل تدابیر سے اس لعنت کو دوبارہ جنم دیا ﴿ولقد صدق علیھم ابلیس ظنہ﴾ انہی ملعون تدابیر سے اس نے پہلے تو خلافت اسلامیہ کو ختم کرانے کے لئے عرب وترک دشمنی کا بیج بویا اور بھائی بھائی کو دشمن بنا دیا اور جب اس میں کامیابی ہوئی تو وطنیت کا زہر پھیلایا......‘‘

پھر اس مرض کے علاج کی طرف اشارہ ان الفاظ میں فرمایا:

’’کیا ابھی وقت نہیں آیا کہ تمام عالم اسلام کلمہ ایمان، خدا اور رسول اور اسلامی اخوت کے نام پر متحد ہو کر بنیاد مرصوص بن جائے؟ اور دشمنان اسلام نے غلط فہمیاں پھیلا کر اختلاف وتفرق کے جس غار میں ہمیں دھکیل دیا ہے‘ اس سے باہر آنے کی تدبیر کریں؟‘‘

پھر اسرائیل اور اس کے قیام کا پس منظر بیان فرماتے ہوئے لکھتے ہیں:

’’یہ درست ہے کہ اسرائیل سانپ کو قلب اسلام میں ڈسنے کے لئے امریکہ وبرطانیہ نے مل کر جنم دیا ہے‘ وہی اس کی پرورش کرتے رہے ہیں اور آج بھی اس کی پشت پر یہ طاقتیں موجود ہیں‘ لیکن آخر ان طاقتوں کو ہمارے اختلاف اور تفرق ہی سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملا‘ اس

اختلاف وتفرق کی ایک مکروہ صورت حال اس سفر میں خود ان آنکھوں نے دیکھی۔طرابلس (لیبیا) کے اندر میلوں کے رقبہ پر پھیلا ہوا عظیم امریکی اڈہ (۱) اور امریکی بیڑہ موجود ہے' ہمارے دریافت کرنے پر اس کی مصلحت یہ بتلائی گئی کہ مصری حکومت کے خطرے کے پیش نظر طرابلس کی حفاظت کے لئے یہ تدبیر کی گئی ہے۔سبحان اللہ! ڈاکوؤں، رہزنوں اور قزاقوں کو پاسبانی کا شرف بخشا جاتا ہے اور انہی کو محافظ و چوکیدار بنایا ہے' شدید ترین دشمنوں سے دوستی کی توقع رکھی جاتی ہے' سادہ لوحی اور خوش فہمی کی بھی انتہاء ہوگئی اور اسی کا نتیجہ ہے کہ آج انہی ہوائی اڈوں سے اسرائیل کی امداد ہو رہی ہے۔''

اسی طرح عربوں کی حالت کو بیان کرتے ہوئے آخر میں لکھتے ہیں:

''ان حالات میں مسلمانوں کا فرض ہے کہ ''دعاة الی الله'' کی جماعتیں دعوت دین کو مستقل مقصد بنا کر ہر ایک ملک میں مقیم ہوں اور پوری قوت اور توجہ سے اصلاح کا کام شروع کیا جائے۔ابھی تک دلوں میں نور ایمان کی دبی دبائی چنگاریاں موجود ہیں......''

ان دنوں شاہ حسین اور صدر ناصر کے ملنے کی خبریں اخبارات میں آئیں' اس پر مسرت کا اظہار فرمایا اور لکھا:

''آج کل اخبارات میں عرب راہنماؤں کے اتحاد و تعاون کی جو خبریں آرہی ہیں' وہ عالم اسلام کے لئے نوید مسرت ہے۔اردن کے شاہ حسین کا قاہرہ آکر صدر ناصر سے مدت سے بچھڑے ہوئے دو بھائیوں کی طرح گلے ملنا اور ان دونوں ملکوں کے سربراہوں کا مشترک وفاعی معاہدہ کی تجویز پر متفق ہونا قابل تقلید مثال بھی ہے اور موجودہ تاریخ کا زرین باب بھی۔اسی طرح صدر ناصر کا یمن سے مصری افواج کو واپس بلا لینا بلاشبہ قابل تحسین ہے۔کاش تمام ممالک اسلامیہ میں ایمانی گہرائیوں سے یہ اتحاد عمل میں آجائے' محض نمائشی' سیاسی اور وقتی نہ رہے:

**اللهم الف بين قلوب المؤمنين واصلح ذات بينهم''.**

لیبیا کے اس سفر میں ''بیضاء'' کی اسلامی یونیورسٹی ''جامعة السید محمد بن علی السنوسی الاسلامیہ'' اور اس کے شیخ الجامعہ کے بارے میں اپنے تاثرات ان الفاظ میں بیان فرمائے:

''شیخ الجامعہ الشیخ عبدالحمید بن عطیہ الدیبانی بڑی جامع کمالات اور جاذب ترین شخصیت کے مالک ہیں۔میں پورے اس سفر میں جس شخص سے سب سے زیادہ متاثر ہوا وہ شیخ الجامعہ ہی کی شخصیت تھی۔''

(۱)......فوجی انقلاب کے بعد جنرل قذافی نے سب امریکیوں کو یہاں سے نکال دیا ہے۔

لیبیا میں یکم ستمبر ۱۹۶۹ء کے فوجی انقلاب کے بعد ''دعوت الاسلامیہ'' کے عنوان سے حکومت نے پہلی کانفرنس منعقد کی؛ جس میں عالم اسلام کے چوٹی کے علماء کرام کو دعوت دی گئی۔ اس کانفرنس میں پاکستان، تیونس، سوریہ، عراق، لبنان، لیبیا، مصر، قطر، سعودیہ، مراکش، الجزائر، کویت، جرمنی، انگلینڈ، نمسا، امریکہ، جاپان، انڈونیشیا، فرانس، نائیجیریا اور یوگوسلاویہ کے نمائندوں نے شرکت کی۔

یہ کانفرنس لیبیا کے دارالحکومت ''طرابلس'' میں منعقد ہوئی اور ۱۳ شوال ۱۳۹۰ھ مطابق ۱۱ دسمبر ۱۹۷۰ء سے ۱۸ شوال ۱۳۹۰ھ مطابق ۱۶ دسمبر ۱۹۷۰ء تک جاری رہی اور اس کانفرنس کا افتتاح خود جنرل قذافی نے کیا۔ اور کانفرنس کے بعد اجلاسوں میں آ کر عام ممبروں کے ساتھ بیٹھ جاتے اور بعض چیزوں کو اپنی نوٹ بک میں نوٹ کرتے رہتے تھے۔

اس کانفرنس کے اہم موضوعات تین تھے: ۱:...اسلام کی دعوت کو عام کرنے اور الحاد کو روکنے کے لئے مفید اور موثر وسائل۔

۲:...ان ممالک کی تحدید جہاں دعوت اسلامی کی ضرورت زیادہ ہے۔ ۳:...داعی اور مبلغ اسلام کے اوصاف اور اس کی تربیت کے طریقے۔

اس کانفرنس میں پاکستانی وفد کی قیادت حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمائی۔ آپ کانفرنس کے اجلاسوں میں شریک ہوئے اور ان موضوعات پر مفید مشورے دیئے۔

کانفرنس کے پہلے اجلاس میں یوگوسلاویہ کے نمائندے شیخ حسین جوزو نے ایک مقالہ پڑھا' جس کا عنوان تھا ''دعوت اسلامی کی راہ میں رکاوٹیں'' اس ضمن میں انہوں نے اجتہاد کے مسئلہ کو بھی چھیڑا۔ مقالہ ختم ہونے کے بعد صدر جلسہ نے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا نام لیا۔ حضرت مولانا نے نہایت فصیح و بلیغ عربی زبان میں صاحب مقالہ پر تبصرہ کرتے ہوئے فرمایا:

''محترم شیخ حسین جوزو نے اجتہاد اور مجتہدین کے مسائل کو چھیڑا ہے' ہمارے اسلاف کے علمی کارنامے امت اسلامیہ کی عظیم الشان خدمت ہے' جس کی نظیر پیش نہیں کی جاسکتی۔ ان حضرات نے مسائل کا استنباط کیا' دلائل کی تفریع کی' اصول وضع کئے اور مذاہب کی تدوین کی۔ اگر ان حضرات کی یہ محنت نہ ہوتی تو آج امت اسلامیہ جہالت کے اندھیروں میں سرگرداں ہوتی' لہذا مسلمانوں کے اس زریں دور کو اس انداز سے ذکر کرنا نہایت نامناسب ہے۔ مسائل حاضرہ میں اجتہاد اور ان کے حل کرنے پر کس نے پابندی لگائی ہے؟ اور کون اس کام سے روکتا ہے؟ حالانکہ حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے' جسے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے روایت فرمایا ہے:

''قال: سألت رسول الله صلى الله عليه وسلم: يارسول الله، كيف

تأمرنا فی مسائل لم تمض فیها سنة، ولم یکن فیها کتاب؟ قال : شاوروا الفقهأ والعابدین ولا تمضوا فیه رأی خاصة رواہ الطبرانی فی الأوسط والکبیر، ورجاله موثقون من أهل الصحیح".

ترجمہ:...."فرمایا: میں نے رسول اللہ ﷺ سے سوال کیا: یارسول اللہ ﷺ! آپ ہمیں ایسے مسائل کے بارے میں رہنمائی فرمائیں جن میں کوئی سنت وارد نہ ہوئی ہو اور نہ ان کا ذکر کتاب اللہ میں آیا ہے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا: فقہاء اور عابدین سے مشورہ کرو اور ان میں شخصی رائے پر عمل نہ کرو"۔

یہ حدیث اپنے مفہوم میں واضح ہے کہ نبی کریم ﷺ نے اپنی امت کو ہر زمانے میں پیدا ہونے والے مسائل کے بارے ایک منہج اور طریقہ بیان فرمادیا ہے لہذا قیامت تک پیدا ہونے والے نئے مسائل میں اجتہاد اور غور وفکر سے کوئی بھی نہیں روک سکتا۔

حضرت مولانا کے اس تبصرے سے لیبیا کے مندوب شیخ علی مصطفیٰ مصراتی نے کہا کہ: یہ کیا اچھا منظر ہے کہ بحث کی ابتداء یوگوسلاویہ سے ہوئی اور اس پر تبصرہ پاکستان کی جانب سے ہوا اور شیخ حسین جوزو اور شیخ محمد یوسف بنوری کی جانب سے یہ بابرکت افتتاح ہے۔

اسی کانفرنس کے ایک اجلاس میں مصر کے ایک مندوب ڈاکٹر احمد حوفی نے "نجاح الداعیة" کے عنوان سے مقالہ پڑھا۔ اس مقالہ میں انہوں نے بعض ایسے نکات چھیڑے جن پر بعض ممبروں نے تبصرہ کیا۔ نیز داعی اور مبلغ کے بارے میں جو اوصاف ضروری ہیں، ان کی ایک لمبی فہرست صاحب مقالہ نے پیش کی، اس پر مولانا نے فرمایا:

"اللہ تعالیٰ نے سورہ مدثر میں داعی اور مبلغ کی صفات کی طرف اشارہ فرمایا ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یاایها المدثر. قم فانذر وربک فکبر وثیابک فطهر والرجز فاهجر ولا تمنن تستکثر. ولربک فاصبر

ان آیات میں اللہ تعالیٰ نے داعی کی پانچ صفات کا ذکر فرمایا ہے:

۱-"وربک فکبر" توحید اس کے دل میں ہو اور اللہ کی ذات اور اس کی عظمت ہر چیز پر غالب ہو۔

۲-"وثیابک فطهر" مفسرین کا اتفاق ہے کہ ثیاب سے مراد یہاں اخلاق فاضلہ ہیں۔

۳-"والرجز فاهجر" ہر قسم کے شبہات، دینی، علمی، عملی اور اخلاقی کو اپنے سے دور رکھنا۔

۴-"ولا تمنن" یعنی جن کو دعوت دے رہا ہے، کسی پر احسان نہ جتلائے۔

۵- ''ولربک فاصبر'' داعی کو جو مشکلات پیش آتی ہیں' ان پر صبر کرنا۔ ایک داعی کے لئے یہ بنیادی اصول ہیں۔ باقی یہ کہنا کہ یہ امت کے تمام مذاہب سے واقف ہو یہ اور بات ہے' ہم نے ایسے لوگوں کو دیکھا ہے کہ ایک شخص صحیح مسلمان اور قناعت کی صفت کے ساتھ موصوف ہوتا ہے' وہ اپنے افعال و اعمال سے بہت بڑے مجمع کو متاثر کر دیتا ہے' اگر چہ وہ رسمی طور پر بڑا عالم نہ ہو' جیسا کہ کوریا میں ہوا کہ وہ ترک سپاہیوں سے متاثر ہو کر مسلمان ہو گئے۔ حالانکہ یہ ترک مسلمان علماء نہ تھے' لیکن وہ صحیح مسلمان تھے اور خشوع و خضوع کے ساتھ نماز پڑھتے تھے۔ کوریا کے لوگ ان کو دیکھ کر متاثر ہوئے اور ان کے اعمال کو دیکھ کر ایمان لے آئے۔

باقی ''مسِ ید'' سے وضو کے ٹوٹ جانے کا مسئلہ جس پر آپ حضرات نے بحث کی ہے، مجھے اس پر تعجب ہوا۔ اسلام تو اس بات کی اجازت نہیں دیتا کہ ایک مرد اجنبی عورت کو ہاتھ لگائے۔ حضور ﷺ جو امت کے لئے بمنزلہ والد تھے' آپ نے کسی اجنبی عورت کو ہاتھ نہیں لگایا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ: حضور ﷺ کے ہاتھ مبارک نے کسی اجنبی عورت کو نہیں چھوا۔ آپ زبانی بیعت فرماتے تھے تو بیعت کی حالت جہاں ہاتھ سے ہاتھ ملانے کی ضرورت ہے آپ اجنبی عورت کے ہاتھ نہیں لگاتے تھے' حالانکہ آپ بمنزلہ والد تھے۔''

اس پر صدر جلسہ نے آپ کا شکریہ ادا کیا۔

اس کانفرنس میں جاپان کے نمائندے ڈاکٹر عبدالکریم ساتیو نے اپنا مقالہ پڑھا۔ اس پر حضرت نے فرمایا کہ: ہم یہ جاننا چاہتے ہیں کہ ڈاکٹر عبدالکریم ساتیو کیسے اور کب مسلمان ہوئے؟

اس پر ڈاکٹر عبدالکریم ساتیو نے کہا کہ میں کافی عرصہ افغانستان میں رہا' اس وقت تک میں مسلمان نہیں ہوا تھا' لیکن وہاں کے قیام کے دوران اور مسلمانوں سے ملنے سے مجھے اسلام کے سمجھنے میں کوئی خاص فائدہ نہیں ہوا' لیکن جب میں افغانستان سے واپس اپنے وطن جاپان گیا تو وہاں کچھ پاکستانی مسلمانوں سے میر تعارف ہوا اور ان کے ذریعہ مجھے اسلام کے سمجھنے میں بہت مدد ملی' میں ان مسلمانوں کے اخلاق اور بود و باش سے بہت متاثر ہوا' میں نے ان سے بہت کچھ سیکھا' یہی میرے اسلام کا سبب بنا۔ اس واقعہ پر تقریباً ۱۳ سال گذر چکے ہیں۔

## اردن و فلسطین

صفر ۱۳۸۷ھ مطابق مئی ۱۹۶۷ء میں لیبیا سے واپسی پر حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ عمان، بیت المقدس اور دوسرے اہم شہروں میں تشریف لے گئے۔ اس سے پہلے بھی آپ کا ایک آدھ بار جانا ہوا' لیکن یہ آخری سفر تھا۔

عمان میں دینی، علمی اور سیاسی شخصیات سے ملاقاتیں ہوئیں۔ ''رابطہ العلوم الاسلامیہ'' اور

''دار القرآن'' کے وجود پر خوشی کا اظہار فرمایا۔

عمان کے بعد آپ بیت المقدس اور ابراہیم تشریف لے گئے' عمان میں آپ وہاں کے وزیر تعلیم کے مہمان رہے اور بیت المقدس میں آپ کے میزبان قدس شریف کے مفتی شیخ سعد الدین علمی تھے۔ آپ نے کراچی پہنچنے کے بعد ان حضرات کو جو شکریہ کے خطوط لکھے ہیں' وہ اپنے ادبی اعتبار سے امتیازی حیثیت رکھتے ہیں اور یہی حال آپ کا اپنے سب میزبانوں کے ساتھ تھا۔ اس کے کچھ نمونے آپ کے خطوط میں دیکھ لئے جائیں۔

اس سفر کے اختتام پر ''بینات'' کے ربیع الاول ۱۳۸۷ھ کے ''بصائر وعبر'' میں کچھ عرب ممالک کی عام حالت اور جن خطرات کی نشاندہی فرمائی تھی' چند ہفتے بعد وہ حقیقت بن کر سامنے آ گئی اور مسلمانوں کا قبلہ اول اور ثالث الحرمین مسلمانوں کے ہاتھ سے نکل گیا۔ انا اللہ وانا الیہ راجعون۔

اس حادثہ کبریٰ پر حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے صدمہ کا ایک خط میں یوں بیان فرمایا جو آپ نے ''رابطہ عالم اسلامی'' کے جنرل سیکریٹری مرحوم شیخ محمد سرور الصبان کو لکھا تھا:

> ''السيد المحترم، ان قلبي يتقطع الما وحسرة مما حدث من تلك الحادثة الفادحة الكبرى في الشرق الأوسط كل ذالك من جزاء اعمالنا وبذل قوانا في غير خير البلاد واصلاح العباد، فانا لله وانا اليه راجعون
>
> لاندري متى ينتهي هذه الكارثة وكيف ننقذ الامة العربية والاسلامية من عواقبها الوخيمة ونتائجها السيئة المؤلمة وقد آن لنا ان نستيقظ من سنتنا ونجمع كلمة الاسلام والمسلمين' ونقوم عن الذب عن بلاد الاسلام بكل ما امكن لنا من حول وطول من صرف العناية البالغة بتجهيز الجيوش واعداد الاسلحة وتأسيس مصانع آلات الحرب ثم فوق كل ذلك الثقة بالله والتوكل عليه والتوبة عما سبق والا نابة فيما يأتي، وما الى ذلك من وسائل مادية واسباب معنوية وعدم الثقة بالجهة الغربية او الشرقية والتمسك بأهداب الدين والجادة المستقيمة التي لاشرقية ولا غربية
>
> نسأل الله السلامة والعافية لبلاد الاسلام جميعا. وفي الختام تقبلوا اطيب تمنياتي وأجزل تحياتي لسيادتكم والسلام عليكم ورحمة الله' مخلصكم محمد يوسف البنوري''.

ترجمہ:..... ''جناب محترم! شرق اوسط میں جو جانگداز سانحۂ کبریٰ رونما ہوا' اس پر رنج والم سے میرا دل پارہ پارہ ہے۔ یہ سب ہماری شامت اعمال کا نتیجہ ہے' ہم نے خیر البلاد کی پاسبانی اور بندوں کی اصلاح کے بجائے اپنی قوتیں دوسری چیزوں میں ضائع کرڈالیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

کچھ خبر نہیں کہ حادثے کا یہ طوفان کہاں پہنچ کر رہے گا اور عرب قوم اور امت اسلام کو اس ہولناک عواقب اور المناک بدترین نتائج سے نکالنے میں ہم کس طرح کامیاب ہوں گے۔ اب وقت کا تقاضا ہے کہ ہم خواب غفلت سے جاگ اٹھیں' سب مسلمانوں کو ایک مرکز پر جمع کریں اور پوری طاقت وقوت اور ممکنہ وسائل مجتمع کرکے اسلامی ممالک کا دفاع کرنے کے لئے کھڑے ہوجائیں۔ فوجوں کی ترتیب وتربیت پر پوری توجہ کریں، اسلحہ جمع کریں، اسلحہ ساز کارخانے لگائیں، اوران سب چیزوں سے بڑھ کر یہ کہ اللہ تعالیٰ کی ذات پر کامل اعتماد اور بھروسہ کریں۔ گزشتہ تقصیرات سے معافی مانگیں اور آئندہ توبہ وانابت کا عزم کریں' الغرض مادی اور روحانی وسائل کے سلسلہ میں ہم جو کچھ کرسکتے ہیں کرگذریں۔ مشرقی یا مغربی بلاک پر بھروسہ نہ کریں۔ بلکہ دین کے دامن کو مضبوطی سے پکڑیں اوراس جادۂ مستقیمہ پر گامزن ہوں جو نہ مشرقی ہے نہ مغربی...... اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ تمام اسلامی ممالک کو سلامتی وعافیت میں رکھے۔ آخر میں آنجناب کے حق میں میری بہترین تمنائیں اور عمدہ ترین دعائیں قبول فرمائیں۔ والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ''۔

اسی مناسبت سے آپ نے ''بینات'' کے ربیع الثانی ۱۳۸۷ھ کے بصائر وعبر میں تفصیلی تبصرہ فرمایا جو پڑھنے کے قابل ہے۔ آپ نے شرق اوسط کے سانحہ کبریٰ کو سلطنت بخاریٰ کی تباہی اور خلافت عثمانیہ کی بربادی کے بعد سب سے بڑا المیہ قرار دیا اور اس سانحہ کبریٰ کے اسباب اور پس منظر پر تبصرہ کرتے ہوئے فرمایا کہ اسرائیل نے گزشتہ فوجی میدان میں کیا کیا؟ اور ہمارے عرب ممالک کن کوتاہیوں میں مبتلا رہے۔ آپ نے مسلمان ملکوں کے اجتماعی امراض کو مندرجہ ذیل امور میں تقسیم فرمایا:

۱- اسلامی اخوت کے بجائے قومیت کا نعرہ۔

۲- اقتدار اور طاقت کے باوجود اسلامی قوانین الٰہیہ کو نافذ نہ کرنا۔

۳- تن آسانی، تن پروری، عیش وعشرت اور لہو ولعب پر مال ودولت کا برباد کرنا۔

۴- فوجی اور عسکری قوت اور جدید ترین جنگی اسلحہ سے مجرمانہ تغافل۔

۵- صرف مصنوعی، سطحی اور وقتی نعروں پر قوم کی تنظیم کا خبط۔

۶- اعلاء کلمۃ اللہ کے لئے اسلامی ودینی جہاد کی روح کو ختم کرکے ہوس ملک گیری اور شخصی قیادت کی بقاء کے جنون میں گرفتار ہونا۔

۷-اسلامی معاشرت کی جگہ ملعون قوموں کی تہذیب ومعاشرت کواپنانا۔

۸-اسلامی اخوت، ایثار وقربانی اورغریب پروری کے جذبہ کاختم ہوجانا۔

۹-غلط نظام معیشت کی وجہ سے ایک طبقے کا دولت کی فراوانی کے ہیضہ میں مبتلا ہوجانا اور دوسرے طبقے کا نان شبینہ کے لئے بلکنا۔

۱۰-اللہ تعالیٰ، مالک الملک، خالق ورازق اور قادر مطلق سے غفلت برتنا اور دنیائے کفر کی طاغوتی طاقتوں کوقبلہ حاجات سمجھنا اوران سے ہمدردی اورخیرخواہی کی توقع رکھنا۔

۱۱-اسلامی نظام معیشت کی جگہ بینک کے موجودہ کافرانہ نظام مالیات کواختیار کرنا اوراسی کوذریعہ نجات اورمشکل کشا سمجھنا۔

۱۲-اسلامی فلسفہ تعلیم کی جگہ خدابیزار اورآخرت فراموش نظام تعلیم کواپنانا اوراسی کومعراج ترقی سمجھنا۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے جن اسباب کی طرف اشارہ فرمایا تھا' مراکش کے شاہ حسن کے بیان سے اس کی تائید ہوتی ہے۔چنانچہ لکھتے ہیں:

''یہاں تک لکھ چکا تھا کہ روز نامہ جنگ ۱۴جون ۱۹۶۷ء میں مراکش کے شاہ حسن کا بیان نظر سے گذرا۔ جس سے میری معروضات بالا کی تائید ہوتی ہے۔اقتباس ملاحظہ ہو:

''شرق اوسط کی حالیہ جنگ میں عربوں کی شکست کی سب سے بڑی وجہ عرب ریاستوں کا عدم اتحاد اور مسلمانوں کے بڑھتے ہوئے گناہ ہیں۔خدانے ہمیں ہمارے گناہوں کی سزا دی ہے اورہمیں متحد ہونے کی ہدایت کی ہے۔خدانے ہمیں حکم دیا ہے کہ ایک دوسرے کی توہین نہ کی جائے اورہم نے زبانی اورتحریری طور پر ایک دوسرے کی توہین کی ہے۔خدانے ہمیں ایک اورموقع دیا ہے کہ ہم اس کے دیئے ہوئے احکام کی پابندی کریں اوراپنی زندگی کوخدائی قانون کے مطابق ڈھالیں۔خدانے ہم سے اس لئے آنکھیں موڑیں کہ ہم خود اس سے دور ہوگئے۔''

آخر میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے ان امراض کا علاج ذکر فرمایا ہے جس پرعمل کرکے مسلمان دوبارہ عزت حاصل کرسکتے ہیں اوران میں آج بھی خالد بن ولید، طارق بن زیاد اورصلاح الدین ایوبی رحمہم اللہ کے جانشین پیدا ہوسکتے ہیں' لیکن اگرمسلمان ہی صہیونی پارٹ ادا کرنے لگیں اور یہود ونصاریٰ اورہنود ومجوس کی سی زندگی کواپنالیں تواقبال کے لفظوں میں:

وضع میں تم ہو نصاریٰ تو تمدن میں ہنود
یہ مسلمان ہیں جنہیں دیکھ کے شرمائیں یہود

تو خدا کو ایسے "بدنام کنندہ نکونامے چند" قسم کے نام نہاد مسلمانوں کی ضرورت نہیں ہے۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ شرقِ اوسط کے سانحہ کبریٰ سے اتنے متاثر تھے کہ آپ نے "بینات" کے تین شماروں میں اسی موضوع پر اپنے "بصائر وعبر" میں لکھا۔ چنانچہ جمادی الاولیٰ ۱۳۸۷ھ کے بصائر وعبر میں پھر ان واقعات کا جائزہ لیا اور پوری عرب دنیا کے لئے اس سانحہ کو تازیانۂ عرب قرار دے کر ان کو نیک مشورے دیئے اور اسے عالم اسلامی کا مسئلہ قرار دیتے ہوئے عالم اسلام کے اتحاد اور عرب ممالک کے سربراہوں کے بجائے عالم اسلام کے سربراہوں کی کانفرنس بلانے کا مشورہ دیا۔

نیز اس جنگ کے بعد عرب ممالک کا دو بلاکوں میں بٹ جانے پر نہایت تشویش کا اظہار فرمایا اور اسی ضمن میں مصر اور جمال عبدالناصر کی خوبیوں اور غلطیوں کی طرف بھی اشارہ فرماتے ہوئے آخر میں لکھتے ہیں:

"جو کچھ پہلے لکھا گیا یا اب لکھا جارہا ہے الحمدللہ! وہ صرف اپنے ضمیر کی آواز ہے۔ نہ پہلے کسی کی غلطی کو خوبی سمجھا، نہ اب کسی کی واقعی خوبی سے انکار ہے"۔

## کویت

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ صفر ۱۳۸۷ھ مطابق مئی ۱۹۶۷ء جب لیبیا سے واپس ہوئے تو عمان اور کویت کے راستے واپسی ہوئی۔ کویت میں بھی چند روز قیام رہا اور وہاں کے حالات دیکھے۔ بعض عمومی تاثرات کا بیان سفر لیبیا میں گذر چکا ہے۔ کویت میں آپ کی ملاقات شام کے مشہور عالم الشیخ مصطفیٰ الزرقاء سے ہوئی، جن کو حکومت کویت نے اسلامی فقہ کی انسائیکلوپیڈیا مرتب کرنے کی غرض سے بلایا تھا۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ حکومت کویت کو دوسری ترقی کی طرف اشارہ کرنے کے بعد اسکے اس نیک منصوبے کے بارے میں لکھتے ہیں:

"خوشی کی بات ہے کہ وہ (حکومت کویت) اسلامی علوم ومعارف کی طرف بھی توجہ کر رہی ہے۔ چنانچہ آج کل "موسوعة الفقه الاسلامی" (اسلامی انسائیکلوپیڈیا) مرتب کروار ہی ہے۔ اور اس مقصد کے لئے جامعہ دمشق کے مشہور عالم الشیخ مصطفیٰ الزرقاء کو دعوت دی گئی ہے اور موصوف اس خدمت میں اپنا وقت صرف کر رہے ہیں۔ شیخ مصطفیٰ الزرقاء کا انتخاب نہایت عمدہ انتخاب ہے۔ موصوف کے قلم سے فقہ حنفی اور فقہ اسلامی کے چند مجلدات "الفقه الاسلامی فی ثوبه الجدید" اور "المدخل الی الفقه الاسلامی" کے نام سے چند سال پیشتر خراج تحسین حاصل کر چکی ہیں۔ قدیم عبارات کو جدید تعبیرات میں منتقل کرنے اور قانونی دفعات پر فقہ اسلامی کو مرتب کرنے میں اچھی خاصی مہارت کے مالک ہیں۔ موصوف نے ایک مقالہ راقم الحروف سے اور ایک مقالہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب سے بھی لکھوانے کی خواہش ظاہر کی ہے۔ واللہ

الموفق''۔

''موسوعة الفقه الاسلامی'' کے سلسلہ میں شیخ مصطفیٰ الزرقاء کی طرف سے رسمی خط ملا' جس میں آپ سے التجا کی گئی کہ آپ ''وتر'' اور ''نوافل'' پر بحث لکھیں' لیکن آپ نے اپنی گوناگوں مصروفیات کی بناء پر معذرت پیش کی' بعد میں معلوم ہوا کہ اس عظیم الشان منصوبہ پر کام رک گیا ہے۔

پانچ سال تک کام رکے رہنے کے بعد حکومت کویت نے اس موسوعہ فقہیہ کے کام کو پھر شروع کرنے کا ارادہ کیا' اور اس سلسلہ میں کویت کے وزیر اوقاف اور امور دینیہ جناب یوسف جاسم الحجی نے آپ کو ۳-۶-۱۳۹۷ھ مطابق ۲۱-۵-۱۹۷۷ء کو ایک تفصیلی خط لکھا جس میں ''موسوعہ فقہیہ'' کی ضرورت اور اہمیت بیان کرنے کے بعد کہا کہ: اس کام کے پانچ سال رکا رہنے کے بعد اب ہماری وزارت نے اسے دوبارہ شروع کرنے کا ارادہ کرلیا ہے اور اس سلسلہ میں آپ ہماری جو بھی مدد کرسکتے ہیں' اس سے مطلع فرمائیں۔ چاہے کسی موضوع پر لکھنا ہو یا ہمارے کئے ہوئے کام پر نظر ثانی کرنی ہوگی۔

اس کے جواب میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے وزیر موصوف کو جو عربی میں خط لکھا ہے' اس کا خلاصہ یہ ہے:

''آپ کا مکتوب مل کر باعث شرف ہوا۔ مجھے اس سے خوشی ہوئی کہ ''موسوعہ فقہیہ'' کے کام کو آپ نے عملی جامہ پہنانے کا ارادہ کرلیا ہے۔ باری تعالیٰ اس کام کو نہایت خوبی اور کمال کے ساتھ تکمیل تک پہنچائے۔ مجھے افسوس ہے کہ میں کثرت مشاغل اور کمزوری صحت کی بناء پر آپ کی دعوت پر لبیک کہنے سے معذور ہوں۔ میں اپنی عمر کے ۷۰ سال سے تجاوز کرچکا ہوں اور آخرت کا سفر بالکل قریب آچکا ہے اور اب تو بس اسی کی فکر ہے۔ آخر میں آپ کی اس عنایت کا شکریہ ادا کرتا ہوں اور معذرت پیش کرتا ہوں''۔

والسلام

مخلص محمد یوسف بنوری

۱۵ شعبان ۱۳۹۷ھ

## لبنان

عرب ممالک کے سفر کے دوران بیروت سے آپ کا کئی بار گذر ہوا اور ایک بار آپ خالص علمی مقصد کے لئے تشریف لے گئے' وہ یہ کہ ''مجلس علمی'' کراچی جس کے آپ نگران اعلیٰ تھے' وہ حدیث کی مشہور کتاب ''مصنف عبدالرزاق'' بیروت میں طبع کرا رہی تھی۔ اس کے کام اور کام کی رفتار کا جائزہ لینے کی خاطر چندروز کے

لئے تشریف لے گئے۔ الحمدللہ! کہ کتاب مکمل گیارہ جلدوں میں طبع ہوچکی ہے۔ بیروت اور دوسرے عرب ممالک کے بارے میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا تاثر لیبیا کے ضمن میں آچکا ہے۔ اس کے دہرانے کی ضرورت نہیں۔ بیروت میں شیخ محمد زہیر شاویش جو کتاب مذکور کی طباعت کے مسئول تھے' ان سے آپ کی علمی خط وکتابت رہتی تھی۔ بیروت کے ڈاکٹر عمر فروخ آپ کی شخصیت سے بہت متاثر تھے' مختلف علمی ودینی کانفرنسوں میں ملتے اور عقیدت کا اظہار کرتے۔ حکومت پاکستان کی طرف سے ۱۳۸۷ھ مطابق ۱۹۶۸ء میں جب قرآن کریم کی چودہ سوسالہ برسی منائی گئی اور راولپنڈی میں کانفرنس منعقد ہوئی، جس میں عرب اور اسلامی ممالک کے علماء نے شرکت کی۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ بھی اس کانفرنس میں پاکستان کے علماء کی طرف سے شریک تھے۔ اسی کانفرنس میں ایک سابق وزیر اردو میں اپنا مقالہ پڑھ کر سنا رہے تھے' جلسہ کی صدارت مرحوم شیخ امین الحسینی مفتی فلسطین کررہے تھے۔ وزیر موصوف نے اپنے مقالہ میں بعض نظریات ایسے پیش کئے جو سراسر اسلام کے خلاف تھے۔ سارا مجمع خاموش تھا کہ حضرت مولانا مرحوم رحمۃ اللہ علیہ اٹھے اور زور سے چلا کر فرمایا:

''ایها السید الرئیس! الجم هذا الخطیب فقد خرج عن موضوعه''

صدر محترم! اس مقرر کو لگام دیجئے۔ وہ اپنے موضوع سے باہر نکل چکا ہے۔

اس پر صدر جلسہ نے یقین دہانی کرائی کہ بعد میں آپ کو وقت دیا جائے گا۔ آپ صاحب مقالہ پر رد کرسکتے ہیں۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

اسی کانفرنس میں بیروت کے ڈاکٹر عمر فروخ بھی تھے' کانفرنس کے اختتام کے بعد کراچی آئے اور حضرت مولانا سے ملنے مدرسہ عربیہ اسلامیہ میں تشریف لائے' بہت متاثر ہوئے۔ اپنے ان تاثرات کا اظہار انہوں نے اپنے ایک خط میں کیا جو بیروت سے مولانا کے نام لکھا تھا:

''میں اللہ کا شکر ادا کرتا ہوں جس نے مجھے آپ جیسے حضرات سے ملنے کا موقع بخشا۔ راولپنڈی کانفرنس میں آپ کا جرأتمندانہ موقف کوئی بھی نہیں بھول سکتا۔ نیز آپ کے مدرسہ کا حسن نظام اور علوم اسلامیہ کے ساتھ اس قدر اعتناء دیکھ کر بہت متاثر ہوا۔ میں آپ کو عید الاضحیٰ اور اس کے بعد نئے اسلامی سال ۱۳۸۸ھ کے شروع ہونے پر مبارکباد پیش کرتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ ہر جگہ رہنے والے مسلمانوں کی اصلاح فرمائے۔

عمر فروخ

۵۔۱۲۔۱۳۸۷ھ

مطابق ۴۔۳۔۱۹۶۸ء

بیروت میں دینی کام کی طرف اشارہ کرتے ہوئے ''بصائر وعبر'' میں فرمایا:

''بیروت میں جماعت ''عباد الرحمٰن'' اور مفتی لبنان کا مدرسہ اور عمان میں ''دار القرآن'' اور رابطۃ العلوم الاسلامیہ وغیرہ ان ظلمات میں امید کی کرنیں ہیں۔''

## سوریا (شام)

بلاد شام سے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا علمی تعلق رہا ہے۔ کئی بار وہاں جانا ہوا۔ دمشق یونیورسٹی میں آپ کے محاضرات ہوئے۔ دمشق کے مشہور عالمی علمی ادبی اور ادارہ مجمع اللغۃ العربیہ کے آپ پاکستان کی طرف سے مستقل رکن تھے اور مجمع کی رکنیت کے لئے انتخاب ایسی شخصیات کا ہوتا تھا جو اپنی علمی اور ادبی حیثیت سے ممتاز ہوں۔

اسی ادارہ کے سہ ماہی مجلّہ ''مجلة مجمع اللغة العربية'' میں امام ترمذی اور ان کی کتاب جامع پر آپ کا ایک نہایت علمی اور مفصل مقالہ شائع ہوا' جسے علماء نے بنظر استحسان دیکھا اور اس کی قدر کی۔

آپ چاہتے تھے کہ اسی طرز پر تمام صحاح ستہ کے مصنفین پر مفصل مقالات لکھیں' لیکن:

"وکم حسرات فی بطون المقابر"

شام کے کئی علماء حضرات نے آپ سے حدیث کی اجازت لی۔ پاکستان میں سعودی عرب کے سابق سفیر مرحوم شیخ عبد الحمید خطیب جو آخری عمر میں دمشق میں آباد ہو گئے تھے، نیز سوریا کے سابق سفیر جواد المرابط یہ حضرات دمشق میں آپ کے میزبان بنتے اور انتظار میں رہتے کہ کب آپ کا دمشق سے گذر ہوتا ہے۔

## عراق

عراق سے بھی آپ کا علمی اور قلبی تعلق تھا' کئی بار بغدا جانا ہوا یا وہاں سے گذر ہوا۔ بغداد جا کر قرون اولیٰ کی علمی تاریخ کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ وہاں کی لائبریریوں میں تشریف لے گئے' علماء سے ملاقاتیں ہوئیں' اپنی تالیف ''معارف السنن'' ان کو ارسال فرمائی۔

عراق کی وزارت اوقاف اور مذہبی امور کی طرف سے علماء اسلام کی کانفرنس بلائی گئی جس میں وزیر اوقاف نے آپ کو دعوت دی۔ کثرت مشاغل اور صحت کی ناسازی کی بناء پر معذرت فرمادی۔

عراق کے سابق سفیر برائے پاکستان آپ کی بہت قدر اور عزت کرتے تھے' سفیر موصوف کی والدہ محترمہ کا جب انتقال ہوا تو آپ نے ان کو تعزیت نامہ ارسال فرمایا جو عربی ادب اور اپنے معانی کے اعتبار سے ممتاز ہے۔ اسے آپ کے خطوط کے ضمن میں دیکھ لیا جائے۔

ایک بار آپ حج کے لئے تشریف لے جا رہے تھے اور ٹکٹ براستہ بغداد تھا' لیکن آپ کو عراق کا ویزا نہ

مل سکا۔ آپ ہوائی جہاز سے بغداد ایئر پورٹ پر اترے۔ ایمر یگریشن آفیسر نے جب دیکھا کہ آپ کے پاس ویزا نہیں ہے تو کمپنی سے کہا کہ: ابھی ان کو اسی جہاز سے واپس لے جاؤ۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ بھی اڑ گئے اور فرمایا کہ: میں ہرگز نہیں جاؤں گا۔ اس نے کہا کہ: آپ نے ویزا کیوں نہیں لیا؟ آپ نے فرمایا کہ: میں عراقی سفارت خانہ گیا تھا' لیکن تمہارا ویزا آفیسر غائب تھا۔ اور فرمایا کہ: کیا تمہارے پاس اضطراری ویزا دینے کا اختیار نہیں ہے؟ آپ کی گفتگو سے اس پر اتنا اثر ہوا کہ فوراً اس نے اضطراری ویزا لگایا اور دوست بن گیا اور عرض کیا کہ دوسرے جگہ کی روانگی تک آپ میرے مہمان ہیں اور حج سے واپسی پر بھی آپ تشریف لائیں اور کچھ دن آپ یہاں ضرور ٹھہریں اور مجھے مہمانی کا شرف حاصل کرنے دیں۔ جس پر آپ نے ان کا شکریہ ادا کیا اور واپسی کے وقت ادھر سے گذرنے سے معذرت فرمائی۔

## مراکش

مراکش سے بھی آپ کے علمی تعلقات تھے۔ پاکستان میں مراکش کے سفیر جناب محمد سعدانی سے گہرے علمی راوبط تھے۔ سفیر موصوف اپنے ہاں کی علمی کتابیں جو وہاں طبع ہوتی تھیں' مدرسہ کے لئے ارسال کرتے۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیفات ان ہی کے ذریعے مراکش کے لئے بطور ہدیہ بھیجی گئیں۔

مراکش کے شاہ حسن کی طرف سے حضرت مولانا مرحوم کو دعوت دی گئی' تاکہ آپ وہاں دینی موضوعات پر علمی مقالات پیش فرمائیں' لیکن اس وقت کی حکومت نے آپ کو سفر کرنے سے روک دیا۔

اورستمبر ۱۹۶۹ء میں مراکش کے دارالحکومت ''رباط'' میں جب اسلامی ممالک کے سربراہوں کی کانفرنس ہورہی تھی تو آپ نے سربراہوں کے نام عربی میں ایک پیغام ارسال فرمایا۔ جس کا خلاصہ یہ تھا کہ:

''امت اسلامیہ کے قائدین اور سربراہان ممالک اسلامیہ اللہ تعالیٰ نے ''جہاد'' کو اعلاء کلمۃ الحق کے لئے نہایت مؤثر وسیلہ بنایا ہے۔ جب دعوت وارشاد کے راستے ناکام ہو جاتے ہیں تو جہاد ہی کے ذریعہ اسلام اور مسلمانوں کا کھویا ہوا مجد وشرف واپس لوٹایا جاسکتا ہے۔

آج مسلمانوں کے قبلہ اول اور ارض الانبیاء پر یہود قوم کا تسلط ہے، جن کو انبیاء کی زبان پر ملعون قرار دیا گیا ہے' پھر ان کا مسجد اقصیٰ کو جلانا' مسلمانوں کے اموال کو لوٹنا، ان کا بے گناہ خون بہانا اور ان پر وحشیانہ ظلم وغیرہ یہ اس قوم کی تاریخی جرائم پیشہ طبیعت کی ایک مثال ہے' لیکن یہ سب کچھ جو ہوا اس کے بنیادی اسباب دو ہیں۔

ایک: دشمنان اسلام پر اعتماد اور بھروسہ جو بظاہر تعاون کا دعویٰ کرتے ہیں اور اندر سے مسلمانوں اور اسلام کی جڑیں کاٹنے کی فکر میں لگے رہتے ہیں۔

دوسرا: آرام وراحت کا عادی ہونا، مغربی تہذیب پر فدا ہونا اور دنیا کی محبت اور موت سے نفرت۔

قرآن کریم نے ہمیں بار بار جہاد کی تاکید، فوجی طاقت کی تیاری، انفاق فی سبیل اللہ، جان کی قربانی، اتحاد واتفاق جیسے اصولوں کی تاکید فرمائی ہے اور ہمیں اختلاف وافتراق سے روکا ہے اور احادیث میں تفصیل کے ساتھ دونوں پہلوؤں کے نتائج کو بیان کیا گیا ہے۔

امت اسلامیہ کے نمائندو! پاکستان کے غیور علماء اور عوام آپ کو اسلام اور دین کے نام سے یہ دعوت دیتے ہیں کہ آپ بیت المقدس اور مقبوضہ فلسطین کو ان ناپاک یہودیوں کے تسلط سے آزاد کرانے کے لئے جسد واحد اور سیسہ پگھلی ہوئی دیوار کی طرح ایک ہوکر اعلان جہاد کریں۔ اللہ پر بھروسہ رکھیں اور اپنے تمام امکانی اسباب کو فوجی قوت کی تیاری میں صرف کردیں اور اپنے عزم اور تدبیر میں کسی قسم کی کوتاہی نہ برتیں، ہر اسلامی ملک اپنی فوجیں میدان جہاد کی طرف بھیجنے کا عہد کرے۔ اس کے علاوہ دیگر تمام ضروریات جہاد اور امدادی سامان میں بھی کوتاہی نہ ہو۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کو فرمایا تھا کہ: جب تم اللہ سے عزت طلب کرد گے تو اللہ تمہیں عزت بخشے گا اور جب غیر اللہ سے عزت کے طالب ہو گے تو اللہ تمہیں ذلیل کرے گا۔

ہمیں اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم پر یقین ہے کہ آپ نے صدق دل سے اس پر عمل کیا تو آپ کے سروں پر کامیابی کے جھنڈے لہرائیں گے اور اللہ کے فرشتے آپ کی مدد کو آئیں گے اور اللہ کا کلمہ بلند ہوگا اور کافروں کا کلمہ نیچا ہوگا''۔

''کسی مریض پر اگر بحرانی کی کیفیت طاری ہوجائے اور اس کی حالت دگرگوں نظر آنے لگے تو اس کے گھر والوں، تیمارداروں اور معالجوں کی توجہ ہر طرف سے ہٹ کر مریض پر جم جاتی ہے۔ وہ نہ صرف اپنا کاروبار بھول جاتے ہیں بلکہ یہ حادثہ انہیں انسان کی طبعی ضروریات سے بھی غافل کردیتا ہے اور اہم سے اہم مشاغل ثانوی حیثیت اختیار کرلیتے ہیں۔ بالکل یہی حال اس وقت عالم انسانیت کا ہے۔

(بصائر وعبر، جمادی الاولی ۱۳۸۹ھ)

ڈاکٹر عبدالرزاق اسکندر

# مشرقی افریقہ کا سفر

پاکستان میں قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دینے کے بعد حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی یہ خواہش تھی کہ علماء کرام کا ایک وفد ان افریقی ممالک کا دورہ کرے جہاں قادیانی مراکز قائم ہیں اور مسلمانوں کو گمراہ کرنے کی کوشش کررہے ہیں' تاکہ وہاں کے مسلمانوں کو اس فتنے کی حقیقت سے آگاہ کیا جائے اور وہ ان کے فریب میں نہ آئیں۔

اس سلسلہ میں پہلا ٹھوس قدم آپ نے یہ اٹھایا کہ وہ دستاویزات جو قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے لئے قومی اسمبلی میں پیش کی گئی تھیں وہ اردو زبان میں تھیں، اس کا عربی ترجمہ کرنے کے لئے اس خادم کو حکم فرمایا۔ الحمدللہ کہ ترجمہ مکمل ہوگیا اور حضرت شیخ کی خواہش پر بہت جلد اس کی طباعت بھی مکمل ہوگئی۔ مقصد یہ تھا کہ اس سفر میں جہاں بھی جانا ہوگا' وہاں کے اہل علم حضرات کو یہ کتاب ''موقف الامة الاسلامية في القاديانية'' پیش کی جائے' تاکہ ان کے پاس اس کے بارے میں ایک مستند دستاویز رہے' جس سے وہ صحیح معلومات حاصل کرسکیں۔

چنانچہ یہ طے پایا کہ یہ سفر شوال المکرم ۱۳۹۵ھ مطابق اکتوبر ۱۹۷۵ء میں حرمین شریفین سے شروع کیا جائے۔ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ رمضان المبارک میں حسب معمول عمرہ کے لئے مکہ مکرمہ تشریف لے گئے اور عمرہ سے فارغ ہوکر مدینہ منورہ پہنچے اور مسجد نبوی ﷺ میں اعتکاف فرمایا۔ اسی دوران آئندہ شروع ہونے والے سفر کے بارے میں استخارہ فرمایا۔ فرمانے لگے کہ: اس سفر کے لئے چھ، سات استخارے کئے اور خواہش تھی کہ کوئی خیر کا مانع درپیش ہوجائے اور میں رہ جاؤں اور سفر نہ کروں' لیکن اگر قدرت کو میرا جانا ہی منظور ہے تو مجھے کوئی عذر نہیں۔ میں تو ایک دین کا سپاہی ہوں اور سپاہی کا کام ہے حکم بجالانا۔

مدینہ منورہ میں سہ رکنی وفد کی تشکیل عمل میں آئی۔ حضرت شیخ، مولانا تقی عثمانی اور خادم راقم الحروف مدینہ منورہ سے جدہ پہنچے، وہاں بعض ممالک کے ویزے حاصل کئے اور ۷ شوال المکرم ۱۳۹۵ھ مطابق ۱۲ اکتوبر ۱۹۷۵ء یہ وفد حضرت شیخ کی قیادت میں جدہ سے بذریعہ پی آئی اے روانہ ہوا، اور صبح ساڑھے چھ بجے کینیا کے دارالحکومت نیروبی پہنچ گئے۔ ایئرپورٹ پر مولانا مطیع الرسول صاحب مبعوث دارالافتاء ریاض اور شہر کے دوسرے سربرآوردہ حضرات نے استقبال کیا۔

نیروبی شہر میں چار روز تک قیام رہا، اس دوران شہر کی مختلف مساجد میں عشاء کی نماز کے بعد حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا خطاب ہوتا رہا، جہاں اردو جاننے والے مسلمان تھے وہاں اردو اور جہاں افریقی مسلمان تھے وہاں عربی میں اور ساتھ ساتھ مقامی سواحلی زبان میں اس کا ترجمہ ہوتا رہا۔ ان خطابات میں جن موضوعات پر بیان ہوا، ان میں اہم موضوعات یہ ہیں: اللہ اور رسول کی محبت و اطاعت، عجائب قدرت، صفات رسالت اخلاص، محبت، اتحاد، عقیدۂ ختم نبوت اور اس کی حفاظت، قادیانیت اور اس کا پس منظر وغیرہ۔

نیروبی میں قادیانیوں کی ایک مسجد ہے، وہی ان کا مرکز ہے۔ کینیا کے بعض دوسرے شہروں میں بھی ان کے مراکز ہیں، جہاں سے یہ لوگ افریقی عوام میں کام کرتے ہیں اور مقامی زبانوں میں اپنا لٹریچر تقسیم کرتے ہیں۔ بعض دوستوں نے سنایا کہ: قادیانیوں کی طرف سے ایک کتابچہ شائع ہوا، اس کے سرورق پر انہوں نے مرزا صاحب کی تصویر بھی چھاپ دی۔ ایک قادیانی نے جب مرزا صاحب کی تصویر دیکھی تو متنفر ہو کر کہنے لگا کہ: یہ پیغمبر کی شکل نہیں ہوسکتی اور قادیانیت سے توبہ کر کے مسلمان ہوگیا۔

نیروبی میں مسلمانوں کی بھی مختلف انجمنیں قائم ہیں جو دینی کام کرتی ہیں، ان کی نگرانی میں کچھ دینی ابتدائی مدارس اور یتیم خانے قائم ہیں، جن میں افریقی طلبہ تعلیم حاصل کرتے ہیں۔ ان مدارس میں افریقی اساتذہ کے علاوہ پاکستانی مدرسین بھی کام کر رہے ہیں، جن کو دارالافتاء ریاض (سعودی عرب) نے بھیجا ہے اور یہ حضرات اچھا کام کر رہے ہیں۔

حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے ان جمعیات کے ذمہ دار حضرات اور مقامی علماء اور دیندار مسلمانوں سے خصوصی ملاقاتیں اور ان کے سامنے اپنے سفر کا مقصد بیان فرمایا اور ان کو اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ اپنے اہم تبلیغی مقاصد میں عقیدہ ختم نبوت کی حفاظت کو بھی شامل کرلیں اور اس کے لئے ہر ممکن تدبیر اختیار کریں۔ جس پر سب نے لبیک کہا اور جو حضرات پہلے سے اس کام میں دلچسپی رکھتے تھے، ان کی ہمت افزائی ہوئی۔ علماء کو کتاب ''**موقف الامة الاسلامية من القاديانية**'' پیش کی گئی۔

نیز مقامی علمائے کرام کو اس بات پر آمادہ کیا گیا کہ ''مجلس تحفظ ختم نبوت'' کے نام سے تنظیم قائم کر کے

با قاعدہ کام شروع کردیں، چنانچہ وہ حضرات اس بات پر آمادہ ہوگئے۔ البتہ انہوں نے اتنی مہلت طلب کی کہ وہ سوچ سمجھ کر اس کے لئے مناسب افراد کا انتخاب کرلیں اور جب واپسی پر ہمارا نیروبی سے گزر ہوگا تو وہ اپنے آخری فیصلے سے ہم کو آگاہ کردیں گے۔

نیروبی میں آئندہ سفر کا پروگرام یہ طے پایا کہ کینیا کے علاوہ تنزانیہ، زمبیا، اور یوگنڈا میں بھی ہمارے وفد کو جانا چاہئے، ان ممالک میں بھی کام کی سخت ضرورت ہے۔ نیز یہ سفر ہوائی جہاز سے ہو، کیونکہ مسافت کافی لمبی ہے اور حضرت مولانا کی صحت اس قابل نہیں کہ خشکی کا سفر برداشت کرسکے۔

۱۶ اکتوبر کو کینیا کے دوسرے شہر "ممباسا" کے لئے روانگی ہوئی اور ۱۵ اکتوبر کو ہمارے رفیق سفر مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب کا کراچی سے فون آگیا کہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب کو ہسپتال میں داخل کردیا گیا ہے، اس لئے آپ جلد از جلد پہلی فلائٹ میں کراچی پہنچ جائیں۔ چنانچہ وہ ۱۶ اکتوبر کو کراچی روانہ ہوئے اور حضرت شیخ اور خادم ممباسا روانہ ہوگئے، ممباسا ایئرپورٹ پر مولانا ابراہیم صاحب مبعوث دارالافتاء ریاض اور شہر کے دوسرے حضرات گاڑیاں لے کر استقبال کے لئے پہنچ چکے تھے۔

ممباسا میں بھی قادیانی مرکز قائم ہے اور مسلمانوں کی انجمنیں بھی قائم ہیں۔ مسجدیں بکثرت موجود ہیں۔ یہاں بھی حضرت مولانا کا بیان مختلف مساجد میں ہوا، اردو اور عربی دونوں زبانوں میں۔ یہاں بھی مختلف علماء کرام سے ملاقاتیں ہوئیں اور انہیں عقیدہ ختم نبوت کی حفاظت کے لئے کام کرنے پر آمادہ کیا گیا اور مذکورہ کتاب کے نسخے پیش کئے گئے۔ یہاں کے قاضی القضاۃ شیخ عبداللہ صالح، ممباسا کے قاضی شیخ الحسن المعمری اور ممباسا کے مشہور خطیب شیخ سعید احمد سے خصوصی ملاقاتیں ہوئیں اور ان کے ذریعہ مجلس تحفظ ختم نبوت کی بنیاد ڈال دی گئی۔ الحمدللہ کہ یہ سفر کافی کامیاب رہا۔

۱۸ اکتوبر کو ممباسا سے تنزانیہ کے دارالحکومت دارالسلام پہنچے۔ ایئرپورٹ پر مولانا قاسم کاظم (مبعوث دارالافتاء ریاض، سعودی عرب) اور مقامی مسلمانوں کی ایک جماعت موجود تھی۔

دارالسلام اور تنزانیہ کے بعض دوسرے شہروں میں قادیانی مراکز قائم ہیں، یہاں مسلمانوں کی صرف ایک تنظیم قائم ہے، جس کے عہدہ دار یہاں کی حکومت منتخب کرتی ہے، اس کے علاوہ کسی اور کو انجمن وغیرہ بنانے کی اجازت نہیں ہے۔ اس لئے اس تنظیم کے عہدہ داروں کے علاوہ مقامی علماء اور دیندار مسلمانوں سے ملاقاتیں ہوئیں اور ان کو اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ انفرادی طور پر اس فتنہ کے خلاف کام کریں اور مسلمانوں کے عقیدہ ختم نبوت کی حفاظت کریں۔ یہاں کی مساجد میں بھی حضرت شیخ قدس سرہ کا خطاب ہوا، جس کا ترجمہ خادم نے پیش کیا۔

دارالسلام میں مصری حکومت کی طرف سے ''المرکز الاسلامی'' کے نام سے ایک ادارہ قائم ہے جو مسجد، مدرسہ اور دواخانہ پر مشتمل ہے' یہاں بھی حضرت شیخ علیہ الرحمۃ تشریف لے گئے اور مرکز کے مدیر اور اساتذہ کرام سے ملاقات ہوئی اور عربی زبان میں ان سے تبادلہ خیالات فرمایا اور ان کو بھی اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ اس فتنہ کے خلاف کام کریں اور مذکورہ کتاب کے نسخے بھی پیش کئے' ان حضرات نے اس تجویز کو بخوشی قبول کیا اور نہایت محبت واخلاص سے رخصت کیا۔

۲۰ اکتوبر کو دارالسلام سے زمبیا کے دارالحکومت ''لوساکا'' کے لئے روانہ ہوئے' دو گھنٹہ کی پرواز کے بعد لوساکا پہنچے۔ ایئر پورٹ پر مولانا عبداللہ منصور، بھائی یوسف اور دوسرے مقامی حضرات انتظار میں تھے' یہاں بھی شہر میں ایک قادیانی مرکز ہے' لیکن الحمدللہ! یہاں کے مسلمان اس فتنہ سے باخبر ہیں اور وقتاً فوقتاً مسلمانوں کو اس کے خلاف توجہ دلاتے رہتے ہیں۔

لوساکا میں ایک بڑی جامع مسجد ہے اور دو چھوٹی مسجدیں ہیں۔ مسجدیں نہایت صاف ستھری، قالین بچھے ہوئے، طہارت کا بہت اچھا انتظام ہے۔ ٹھنڈا، گرم پانی موجود رہتا ہے اور تولئے لٹکے ہوئے ہیں۔ ہر مسجد کے ساتھ مدرسہ قائم ہے' جس میں مسلمان بچوں اور بچیوں کو قرآن کریم اور دینی ابتدائی تعلیم دی جاتی ہے' یہ بچے صبح اسکول جاتے ہیں اور شام کو ان مدارس میں پڑھتے ہیں۔ ان مدارس میں تعلیم دلانے کے لئے مدرسین اور قاری حضرات ہندوستان سے بلائے جاتے ہیں' جو اچھا کام کررہے ہیں۔ مسجدیں پانچوں وقت آباد رہتی ہیں اور مسلمان دور دور سے موٹروں میں نماز ادا کرنے وہاں آتے ہیں' یہاں کے مسلمانوں کا تعلق زیادہ تر ضلع گجرات اور سورت سے ہے' جن کے آباء واجداد کافی عرصہ پہلے یہاں آکر آباد ہوگئے تھے اور ان حضرات کا زیادہ تر پیشہ تجارت ہے۔

حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ مسجدوں کی آبادی اور دینی مدارس سے بہت خوش ہوئے اور آپ جہاں بھی دینی کام ہوتا دیکھتے آپ کو روحانی مسرت ہوتی تھی۔ نیز مسجد اور مدرسہ کا نظام ان مسلمانوں کے لئے ایک اچھا نمونہ ہے جو غیر مسلم ممالک میں آباد ہیں اور اپنی نئی نسل کو جدید تعلیم کے ساتھ ساتھ اسلام سے روشناس کرانے اور اسلام پر قائم رکھنے کے خواہش مند ہیں۔

لوساکا میں بھی الحمدللہ! صبح وشام علمائے کرام اور عام مسلمانوں سے ملاقاتیں اور حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کا خطاب ہوتا رہا' جس میں زیادہ تر زور تمسک بالدین اور دین کے لئے کام کرنے پر دیا گیا۔ نیز اللہ اور رسول ﷺ کی محبت، ان کی صفات' عجائب قدرت، ختم نبوت اور اسلام کے بنیادی اصولوں پر بیان ہوتا رہا۔ لوساکا میں مولانا عبداللہ منصور کی امارت میں ''مجلس تحفظ ختم نبوت'' کی بنیاد ڈال دی گئی' جس کا مرکز لوساکا میں ہوگا اور وہ

ملک کے دوسرے شہروں میں بھی اپنی شاخیں قائم کرے گی۔

لوساکا میں مسلمانوں کا سب سے بڑا اجتماع جمعہ کے روز وہاں کی بڑی جامع مسجد میں ہوتا ہے' جس میں مقامی مسلمانوں کے علاوہ اسلامی ممالک کے سفارتی نمائندے بھی نماز جمعہ ادا کرتے ہیں' یہاں دو جمعے پڑھنے کا موقع ملا۔ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے خطبہ جمعہ سے پہلے اردو میں خطاب فرمایا: جس میں اسلام کی عظمت، عقیدہ ختم نبوت، فتنۂ قادیانیت اور اس کا پس منظر اور اس کی تاریخ بیان فرمائی اور یہاں کے مسلمانوں کے لئے لائحہ عمل پیش فرمایا۔ اسی مضمون کو خادم نے خطبہ جمعہ میں عربی میں پیش کیا' جس میں عربی جاننے والے حضرات مستفید ہوئے اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے دعائیں دیں۔

لوساکا کے علاوہ زمبیا کے چند دوسرے شہروں میں بھی جانا ہوا' جن میں انڈولا، کفوے اور چپاٹا قابل ذکر ہیں۔ چپاٹا جو لوساکا سے ۳۸۰ میل دور ہے اور موزمبیق کی مغربی سرحد کے قریب واقع ہے، ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے وہ خالص مسلمانوں کا شہر ہے۔ تجارت عموماً مسلمانوں کے ہاتھ میں ہے' شہر کے وسط میں خوبصورت جامع مسجد ہے' جس میں پانچ اوقات بکثرت نمازی آتے ہیں' ان کے چہروں پر عبادت اور صلاح کے آثار نمایاں ہیں۔ بوڑھوں میں سو فیصد اور جوانوں میں ننانوے فیصد داڑھی والے ہیں' ان میں ایسے افراد بھی دیکھے جو کہ **ورجل قلبه معلق بالمساجد** کے مصداق ہیں۔

مسجد کے متصل ایک دینی مدرسہ ہے جس میں مسلمان بچے اور بچیاں اسکول کے اوقات کے علاوہ قرآن کریم اور دینیات کی تعلیم حاصل کرتے ہیں۔ حضرت شیخ قدس سرہ ان حضرات کی یہ حالت دیکھ کر بہت خوش ہوئے اور روحانی مسرت کا اظہار فرمایا۔ جامع مسجد میں خطاب عام کے علاوہ قرآن کریم کا درس بھی دیتے رہے' جن میں وہی بنیادی موضوعات پر بیان ہوا، جن کا ذکر پہلے آچکا ہے۔ نیز وہاں کے مسلمانوں کو نصیحت فرمائی کہ وہ مقامی باشندوں سے ایسا سلوک اختیار کریں جو ایک مسلمان کے شایانِ شان ہوتا ہے۔ یہاں کے حضرات کے دریافت کرنے پر بتلایا کہ: یہ جو آپ دینی فضا دیکھ رہے ہیں' یہ سب تبلیغی جماعت کی محنت و برکات کا اثر ہے۔

الحمد للہ! کہ زمبیا کا سفر نہایت کامیاب رہا۔ لوساکا میں قیام کے دوران وہاں کے نوجوان حضرت شیخ علیہ الرحمۃ پر فریفتہ ہوگئے اور آپ کی ہر مجلس اور ہر خطاب میں حاضر ہوتے، جہاں ہمارا قیام تھا بعض تو وہاں رات کو ہی آجاتے اور حضرت شیخ قدس سرہ کے ساتھ تہجد کی نماز میں شریک ہوتے اور جس روز آپ وہاں سے روانہ ہو رہے تھے' ان سب نے لوساکا ایئر پورٹ پر آپ کو حزن و بکاء کے ساتھ رخصت کیا۔ ان ہی نوجوانوں میں ایک صاحب ابراہیم لمبات حضرت شیخ علیہ الرحمۃ کی وفات سے چند روز پہلے کراچی آئے اور ملاقات کی۔ آپ نے

بہت شفقت فرمائی۔ جب وہ رخصت ہونے لگے تو میں انہیں رخصت کرنے بڑے دروازے تک گیا۔ راستہ میں مجھے نہایت الحاح کے ساتھ کہتے ہیں کہ: برائے کرم! حضرت کو اس بات پر آمادہ کریں کہ ہمارے ہاں دوبارہ تشریف لائیں اور ہم وعدہ کرتے ہیں کہ آپ کو وعظ کرنے کی بھی تکلیف نہیں دیں گے۔

۲۵ شوال المکرم ۱۳۹۵ھ مطابق ۲ نومبر ۱۹۷۵ء لوساکا سے نیروبی کے لئے روانہ ہوئے۔ تقریباً دو گھنٹے کی پرواز کے بعد نیروبی پہنچے' ایئرپورٹ پر آسانی سے ویزا مل گیا۔ کسٹم میں ایک مسلمان آفیسر نے ہمیں دیکھا اور فوراً ہمارے پاس آ گیا اور ہمیں فارغ کر دیا' اگرچہ ہمارے پاس سوائے استعمال کے کپڑوں اور کتابوں کے کچھ نہ تھا' لیکن کسٹم کا عملہ صندوق کھول کر وقت بہت ضائع کرتا ہے' ہمارے انتظار میں ایک صاحب گاڑی لاکر باہر کھڑے انتظار کر رہے تھے' ان کے ساتھ سیدھے ان کے گھر پہنچے۔

نیروبی میں واپسی پر پھر چند روز ٹھہرنا پڑا' کیونکہ اب ہمارا پروگرام یوگنڈا جانے کا تھا اور نیروبی میں یوگنڈا کا ویزہ لینے میں دیر لگتی ہے' کیونکہ یہاں یوگنڈا کا سفارت خانہ نہیں ہے' اس لئے ویزا حاصل کرنے کے لئے نیروبی کے پاسپورٹ آفس کو درخواست دیتے ہیں' یہ آفس ان کاغذات کو کمپالا بھیجتا ہے' وہاں یوگنڈا حکومت کی طرف سے جواب آنے پر ویزا ملتا ہے اور اس کارروائی میں کافی وقت لگ جاتا ہے' اس لئے ہم نے نیروبی سے اپنے ایک دوست مولانا عبدالخالق طارق کو فون کیا جو یوگنڈا کے شہر جنجا میں رہتے ہیں اور سعودی حکومت کی طرف سے وہاں کے ''المعهد الاسلامی'' کے مدیر ہیں اور تعلیمی فرائض بھی انجام دیتے ہیں' ان کو کہا کہ وہ ہمارے لئے ویزا حاصل کر کے ہمیں اطلاع دیں اور ایئرپورٹ پر آ جائیں' چنانچہ وہ جنجا سے کمپالا آئے اور یوگنڈا کے مفتی شیخ یوسف سلیمان کے ذریعہ ویزا لیا اور ہمیں فون سے اطلاع دی کہ ویزا مل گیا ہے' آپ جب چاہیں آ سکتے ہیں۔

نیروبی میں ایک بار پھر قیام کے دوران علماء اور دوسرے حضرات سے ملاقاتیں ہوئیں' ایک روز صومالیوں کی جامع مسجد میں حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کا عربی میں بیان ہوا' جس میں آپ نے اسلام اور اخوت اسلامیہ پر بیان فرمایا اور ساتھ ہی صومالی زبان میں ترجمہ ہوتا رہا۔ صومالی حضرات کی عادت ہے کہ عموماً مغرب اور عشاء کے درمیان کا وقت مسجد میں گزارتے ہیں اور اس میں درس وغیرہ کا سلسلہ رہتا ہے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے بیان کے بعد دوستوں نے مجھ سے تقاضا کیا کہ میں فتنہ قادیانیت پر کچھ روشنی ڈالوں' چنانچہ عشاء کی اذان تک بیان ہوا اور صومالی زبان میں ترجمہ ہوتا رہا۔

نیروبی میں قیام کے دوران حضرت شیخ نے ایک خط لکھا تھا' جس کا متن حسب ذیل ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نیروبی (کینیا)

برادر محترم ورفیق مکرم مولانا بھاجی صاحب وفقکم اللہ للخیر۔

تحیۃً وسلاماً واشواقاً!

حاجی آدم سادات کے ذریعہ مرسلہ مکتوب موصول ہوا' حالات معلوم ہوئے۔ برادرم مولانا عبدالرزاق صاحب نے ایک مفصل مکتوب زمبیا، لوساکا سے لکھا تھا' وہ ملا ہوگا۔ جدہ سے روانگی کے وقت کچھ معلوم نہ تھا کہ کہاں کہاں جانا ہوگا اور کس طرح کام کرنا ہوگا' اس لئے روانگی ایسے وقت ہوئی کہ نہ پورے ویزے لے سکے نہ باقاعدہ کسی کو مطلع کیا جاسکا۔ نیروبی پہنچ کر کچھ نقشہ کام کا سمجھ میں آگیا کہ موثر اور صحیح صورت یہ ہے کہ ہر مرکزی مقام پر مقامی باشندوں کی ایک جماعت ''مجلس تحفظ ختم نبوت'' کے نام سے تشکیل دی جائے جو بسلسلہ قادیانیت مؤثر کام کرسکے اور تقریروں میں اسلام اور ختم نبوت کی اہمیت وحقیقت واضح کی جائے' چنانچہ اس انداز سے کام شروع کیا اور نشان منزل نظر آنے لگا' چونکہ جدہ سے ویزے نہیں لے سکے تھے' اس لئے تعویقات پیش آئیں اور تاخیر ہوتی گئی۔

بحمداللہ! جس رفاقت کی ضرورت تھی وہ میسر آئی...... حسن اتفاق سے افریقی ممالک میں ''جامعہ مدنیہ'' کے مبعوثین بھی ملے' جن میں نام تو میرا بھی متعارف تھا' مگر مولانا عبدالرزاق صاحب سے ان کا ذاتی تعارف و تعلق نکلتا رہا' جس کی وجہ سے بہت آسانیاں ہوگئیں۔

زمبیا سے واپسی پر یوگنڈا کا ویزاہ نہ ہونے کی وجہ سے تین چار دن یہاں تاخیر ہوگئی' شاید کل روانگی ہوسکے گی۔ صحت تو میری اچھی ہے' بلکہ کراچی سے بہتر ہے' لیکن سفر کی ہمت نہیں تھی' اس لئے سفر کے اختصار کے متعلق سوچ رہا تھا' لیکن معلوم ہوا کہ نائیجیریا میں قادیانیوں کے بہت سے اسکول، ہسپتال اور ادارے ہیں۔ نیز حکومت میں بھی ان کے لوگوں کو عہدے اور مناصب حاصل ہیں' وہاں جانے کی شدید ضرورت ہے' اس لئے مغربی افریقہ کا ارادہ کرنا پڑا اور پھر ساتھ ہی مغربی افریقہ کے بقیہ ممالک کا جوڑ بھی لگانا ہوگا' اس لئے سفر طویل ہوگیا' اللہ تعالیٰ آسان فرمائیں۔ آمین۔ اگر حج کے ایام قریب آگئے تو ہوسکتا ہے کہ حج کی بعد واپسی ہو۔

والسلام

محمد یوسف بنوری

چہار شنبہ۔ یکم ذوالقعدہ ۱۳۹۵ھ، ۵نومبر ۱۹۷۵ء

۲رذوالحجہ ۱۳۹۵ھ مطابق ۶ نومبر ۱۹۷۵ء صبح آٹھ بجے نیروبی سے روانہ ہوکر نو بجے یوگنڈا کے

ایئرپورٹ ''انٹے بے'' پہنچے۔ ایئرپورٹ پر مولانا عبدالخالق طارق اپنے دوستوں کے ساتھ انتظار میں تھے اور ویزا کی منظوری کا فارم ساتھ لائے تھے۔ الحمدللہ کہ آسانی سے ویزا مل گیا اور کسٹم سے فارغ ہوگئے' ایئرپورٹ کمپالا سے ۲۵ میل دور ہے' یہاں سے روانہ ہوکر کمپالا پہنچے۔

کمپالا میں یوگنڈا کے مفتی شیخ یوسف سلیمان صاحب کے اصرار پر حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے ان کی مہمانی قبول فرمالی اور انہوں نے کمپالا کے بڑے ہوٹل کمپالا انٹرنیشنل میں ہمارے قیام کا انتظام کیا۔

مفتی شیخ یوسف سلیمان صاحب یوگنڈا کے مفتی اور وہاں کی ''مسلم سپریم کونسل'' کے جنرل سیکریٹری بھی ہیں۔ کونسل کا مرکزی آفس کمپالا میں ہے' ان کے دفتر میں ان سے ملاقات ہوئی۔ حضرت مولانا نے ان کو اور ان کی حکومت کو اپنی اور پاکستان کے مسلمانوں کی طرف سے مبارکباد پیش کی کہ انہوں نے اپنے ملک میں قادیانی جماعت کو خلاف قانون قرار دے کر ان کی تبلیغ پر پابندی لگادی ہے۔ بعض دوستوں نے بیان کیا کہ اس موقع پر جب قادیانیوں کو یوگنڈا میں غیر مسلم قرار دیا گیا، ملک کے صدر جناب عیدی امین صاحب نے کہا کہ:

''ہمارا دین وہ ہے جس کا مرکز مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ ہے۔ ہمیں وہ دین نہیں چاہئے جس کا مرکز اسرائیل اور لندن ہے۔''

جمعہ کے روز مسلم سپریم کونسل کی جامع مسجد میں مسلمانوں کا بہت بڑا اجتماع تھا اور اس سال یوگنڈا سے جانے والے حجاج کرام سارے یہاں جمع تھے جو سفر کی تیاری کے سلسلہ میں سارے ملک سے آئے ہوئے تھے۔ مفتی صاحب نے حضرت مولانا علیہ الرحمۃ سے خطبہ جمعہ اور نماز جمعہ پڑھانے کی درخواست کی۔ حضرت مولانا چونکہ گھٹنوں کے درد کی وجہ سے منبر پر کھڑے ہونے سے معذور تھے' اس لئے طے پایا کہ آپ نماز جمعہ سے پہلے بیٹھ کر حجاج کرام کو نصیحت فرمائیں اور اس کے بعد خادم' خطبہ جمعہ اور نماز پڑھائے' چنانچہ ایسا ہی ہوا اور یہ سارا پروگرام کمپالا ریڈیو سے نشر ہوتا رہا۔

کمپالا میں سعودیہ عربیہ کے سفیر جناب عبداللہ الحبالی سے بھی ملاقات ہوئی، وہ پاکستان میں رہ چکے تھے اور مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو اچھی طرح جانتے تھے' اپنے گھر پر جو ایک پہاڑی پر واقع ہے اور وہاں سے کمپالا شہر کا منظر سامنے نظر آتا ہے، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے اعزاز میں پرتکلف دعوت دی' جس میں یوگنڈا کے مفتی صاحب کے علاوہ دوسری شخصیات کو بھی مدعو کیا۔ دینی موضوعات پر گفتگو ہوتی رہی۔ سفیر موصوف نہایت با اخلاق اور ظریف الطبع شخصیت کے مالک تھے۔ سفیر صاحب نے حج کے ویزے کے علاوہ سعودی حکومت کے نام حضرت مولانا اور خادم کے لئے خصوصی مکتوب بھی دے دیا۔

کمپالا میں ایک یونیورسٹی ہے جو ''مکریرے یونیورسٹی'' کے نام سے مشہور ہے اور افریقہ کی قدیم ترین

یونیورسٹی شمار ہوتی ہے' اس یونیورسٹی میں پاکستان کے بھی ڈاکٹر حضرات، پروفیسر اور لیکچرار ہیں جو مختلف شعبوں میں تعلیم دے رہے ہیں۔ بعض حضرات مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے ملنے ہوٹل تشریف لائے' ان کے دینی مزاج کو دیکھ کر حضرت بہت خوش ہوئے اور دعائیں دیں۔ خصوصاً ڈاکٹر عبدالقدوس صاحب اور ڈاکٹر محمد افضل چوہدری۔

کمپالا کے بعد یوگنڈا کے دوسرے شہر ''جنجا'' بھی جانا ہوا۔ یہ شہر کمپالا سے مشرق میں پچاس میل کے فاصلہ پر وکٹوریہ جھیل کے کنارے واقع ہے اور اسی مقام سے دریائے نیل کی ابتداء ہوتی ہے اور دریائے نیل پر یہاں ایک بند باندھا ہوا ہے جس سے بجلی پیدا ہوتی ہے اور پورے ملک کو سپلائی ہوتی ہے۔ کمپالا سے جنجا تک پچاس میل کا فاصلہ سرسبز درختوں، چائے اور گنے کے کھیتوں سے آراستہ ہے' بارش کی کثرت سے درختوں کے پتوں کی سبزی غایت طراوت کی بناء پر سیاہ معلوم ہوتی ہے' اس منظر کو دیکھتے ہی حضرت مولانا قدس سرہ نے فرمایا: ''مدھا متان'' کے یہی معنی ہیں ای سودا وان من الری۔

آپ کو قدرتی مناظر بہت پسند تھے' لیکن ذہن فوراً عجائب قدرت کی طرف منتقل ہوجاتا اور زبان پر حمد وثناء کے الفاظ جاری ہوجاتے تھے۔ نیز سفر وحضر میں موقع ومحل کے اعتبار سے علمی نکتوں سے مستفید فرماتے رہتے تھے۔

جنجا میں مولانا عبدالخالق طارق کے علاوہ مولانا خالد نعمانی، مولانا عبدالسلام بھی موجود تھے جو سعودی حکومت کی جانب سے ''**المعھد الاسلامی**'' میں تدریس وغیرہ کے فرائض انجام دیتے ہیں۔ ان کے علاوہ اور بھی چند پاکستانی حضرات جو مختلف شعبوں میں کام کرتے ہیں اور دینی مزاج کے حامل ہیں' عصر کے بعد جمع ہوجاتے اور حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ ان کو وعظ ونصیحت فرماتے اور ان کے سامنے ایک نہایت عمدہ پروگرام پیش فرمایا' تاکہ وہ اپنے کام کے ساتھ دین کا کام بھی مؤثر طریقے سے سرانجام دے سکیں۔

جنجا میں محترم آفاق احمد صاحب زیدی کے ہاں قیام تھا۔ آفاق احمد صاحب پاکستانی ہیں اور یوگنڈا حکومت کے ملازم ہیں اور اچھے مسلمان ہیں۔ گورنمنٹ نے ان کو خدمت کے لئے دو نوجوان خادم دیئے ہوئے ہیں۔ دونوں عیسائی تھے' لیکن دونوں موصوف کے اسلامی اخلاق اور حسن سلوک سے متاثر ہوکر مشرف باسلام ہوگئے' چنانچہ جب نماز کا وقت ہوجاتا ہے ان میں سے ایک اذان کہتا ہے اور پھر تینوں باجماعت نماز ادا کرتے ہیں۔ اس منظر کو دیکھ کر مولانا بہت خوش ہوئے اور فرمایا کہ: ایک اچھے مسلمان کا وجود ہر جگہ باعثِ رحمت ہے۔

جنجا کے بعد مشرق کی جانب ۷۰ میل دور ایک شہر ''بوسیہ'' میں جانا ہوا۔ وہاں اس علاقے کے مسلمانوں کا سیرت کے عنوان سے بہت بڑا اجتماع تھا' اس اجتماع میں یوگنڈا کے مفتی اور دوسرے علماء بھی شریک ہوئے۔ حضرت مولانا نے بھی اجتماع سے عربی میں خطاب فرمایا' جس کا ترجمہ مقامی زبان میں ساتھ ساتھ ہوتا رہا۔ اس خطاب میں آپ نے ان کو نصیحت فرمائی کہ وہ اپنی زندگی میں اسلامی طریقوں کو اپنائیں اور سنت کے مطابق عمل

کریں اور غیر شرعی رسم و رواج اور بدعات سے بچیں اور اخوت اسلامی کے دائرے میں رہ کر زندگی گزاریں اور اختلافات اور قبائلی تعصبات سے دور رہیں۔ اس اجتماع کے بعد اسی روز شام کو واپس جنجا آ گئے۔

یہاں جنجا میں نماز جمعہ کے بعد جامع مسجد میں آپ کا بیان ہوا۔ جس کا موضوع ایمان و عمل صالح تھا اور ساتھ دو زبانوں میں اس کا ترجمہ ہوتا رہا' کیونکہ یہاں سواحلی زبان کے علاوہ مقامی زبان بھی بولی جاتی ہے۔

## مقامِ عبرت

ایک روز جنجا والے دوست حضرت مولانا قدس سرہ کو جنجا شہر سے باہر چند میل کے فاصلہ پر ایک سیرگاہ میں لے گئے' یہاں پر چند اونچے اونچے ٹیلے ہیں' جن پر شاہانہ ٹھاٹھ کے تین محل تعمیر ہیں اور تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر واقع ہیں۔ ان محلات کو دیکھ کر ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے مغلیہ دور کے کسی بادشاہ نے اپنے ذوق وشوق کو پورا کیا ہو۔ خوبصورتی کے علاوہ ہر قسم کی راحت اور تفریح کا سامان بھی موجود ہے' محلات کے چاروں طرف میلوں تک پھل دار درخت، گنے اور چائے کے کھیت پھیلے ہوئے ہیں' سامنے ایک اونچی پہاڑی ہے جو پھل دار اور سایہ دار درختوں سے سجائی گئی ہے اور جس کی چوٹی تک سڑک جاتی ہے اور اوپر سے ''جنجا شہر'' وکٹوریہ جھیل اور ہرے بھرے کھیت میلوں تک نظر آتے ہیں' گویا دیکھنے والا مری کے کشمیر پوائنٹ یا روالپنڈی پوائنٹ پر کھڑا ہے' فرق صرف بلندی کا ہے۔

مقامِ عبرت یہ ہے کہ یہ سب نقشہ ایک ''ہندو'' کا بنایا ہوا ہے جو مدوانی کے نام سے مشہور ہے اور جس کو زیادہ دیر ان محلات میں رہنا نصیب نہیں ہوا کہ اس کی اجل آ گئی اور اسی زمین کے ایک حصہ میں جلا کر خاکستر کر دیا گیا اور آخرت کی آگ سے پہلے دنیا کی آگ نے اس کو نیست و نابود کر دیا:

﴿خسر الدنیا و الاخرة ذلک ھو الخسران المبین﴾

اس کے بعد اس کے بیٹے آئے' لیکن ان کو بھی ان محلات میں زیادہ دیر ٹھہرنے کا موقع نہ مل سکا اور صدر عیدی امین صاحب کی حکومت نے یورپین باشندوں کے ساتھ ان کو بھی ملک بدر کر دیا اور آج یہ سب محلات خالی اور بند پڑے ہیں' جن میں پرندوں اور چند چوکیداروں کے سوا کوئی نظر نہیں آتا۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ یہ سب منظر آنکھوں سے دیکھ رہے تھے اور یہ آیت پاک پڑھ رہے تھے:

﴿کم ترکوا من جنات وعیون وزروع ومقام کریم ونعمة کانوا فیھا فاکھین﴾

نہایت ہی عبرت آموز منظر ہے' لیکن کتنے لوگ ہیں کہ تماشائی بن کر گزر جاتے ہیں اور سبق حاصل نہیں کرتے۔

یوگنڈا کے بعد ہمارا پروگرام مغربی افریقہ کے چند ممالک میں جانے کا تھا' جس کا ذکر حضرت مولانا کے

مکتوب نیروبی میں کیا گیا ہے اور اس کی ابتداء نائیجیریا سے ہوئی تھی' لیکن نائیجیریا کا ویزا جلدی نہ ملنے کی بناء پر یہ سفر ملتوی کرنا پڑا، کیونکہ ویزے کے لئے چند ہفتے انتظار کرنا پڑتا اور پھر ان ممالک میں کافی وقت کی ضرورت تھی اور موجودہ مدت کافی نہ تھی۔ اس لئے طے پایا کہ یوگنڈا سے قاہرہ ہوتے ہوئے براستہ جدہ کراچی واپس ہوں۔

چنانچہ بروز اتوار ۱۲ ذوالقعدہ ۱۳۹۵ھ مطابق ۱۶ نومبر ۱۹۷۵ء رات کے بارہ بجے ''لفت منسا'' سے قاہرہ کے لئے سفر طے ہوا۔ عصر کے قریب جنجا سے روانہ ہوئے۔ مولانا عبدالخالق صاحب، محترم زیدی صاحب اور دوسرے حضرات دو گاڑیوں میں الوداع کہنے کے لئے ساتھ روانہ ہوئے اور حضرت مولانا کے روکنے کے باوجود انہوں نے ساتھ چلنے پر اصرار کیا' مغرب کے وقت کمپالا پہنچے، پاکستان کے ایک جج صاحب کے ہاں رکے اور مغرب کی نماز ادا کی۔ ان کے دینی مزاج سے مولانا کو بہت مسرت ہوئی' اس کے بعد سارا قافلہ سعودی سفارت خانہ کے سکریٹری استاذ محمود کے ہاں پہنچا۔ یہ نہایت دیندار اور بااخلاق شخص ہیں' ان کے ہاں عشاء کا کھانا اور نماز عشاء ادا کی اور رات کے ساڑھے نو بجے پورا قافلہ ''انٹے بے'' ایئرپورٹ کی طرف روانہ ہوا۔ ایئرپورٹ پر کسٹم وغیرہ میں سفر کے سارے مراحل سے فارغ ہو کر ان حضرات کو مولانا نے شکریہ اور دعاؤں کے ساتھ رخصت کیا۔

رات کے ایک بجے جہاز راونہ ہوا اور ساڑھے چار گھنٹے کی پرواز کے بعد قاہرہ ایئرپورٹ پر پہنچا۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے استقبال کے لئے **''المجلس الاعلیٰ للشئون الاسلامیة''** کا نمائندہ ایئرپورٹ پر موجود تھا' جس نے آپ کا استقبال کیا اور جلدی کسٹم سے فارغ ہو کر شہر پہنچے اور ہوٹل میں قیام کیا۔ جس کا ایک کمرہ پہلے سے مجلس اعلیٰ کی طرف سے ریزرو کرایا ہوا تھا۔

قاہرہ میں چھ روز قیام رہا' اس قیام کے دوران جن شخصیات سے ملاقاتیں ہوئیں اور جو کام ہوا اس کی تفصیل یہ ہے:

شیخ الازہر ڈاکٹر عبدالحلیم محمود سے ان کے دفتر میں طویل ملاقات ہوئی' نہایت محبت و اکرام سے مولانا کا استقبال کیا اور اپنی جگہ چھوڑ کر مولانا کے پاس آکر بیٹھ گئے اور کہنے لگے کہ: آپ ہماری مہمانی قبول فرمائیے' ہماری طرف سے ایک مرافق اور گاڑی ہر وقت آپ کے ساتھ رہے گی' حضرت مولانا نے شکریہ ادا کیا اور معذرت فرماتے ہوئے فرمایا کہ: ہم المجلس الاعلیٰ کی دعوت قبول کر چکے ہیں' وہ بھی آپ ہی کا ادارہ ہے۔

شیخ الازہر کے سامنے اپنے سفر افریقہ کی مختصر روئیداد بیان فرمائی اور ان کو **''موقف الامة الاسلامیة من القادیانیة''** کتاب کا نسخہ پیش کیا۔ شیخ الازہر بہت خوش ہوئے اور فرمانے لگے کہ: اگر آپ اجازت دیں تو ہم اس کو چھاپ کر تقسیم کریں۔ مولانا نے فرمایا: بڑی خوشی ہے۔ اسی مجلس میں مولانا کے قائم کردہ ''مدرسہ عربیہ اسلامیہ'' کراچی کا ذکر بھی آیا تو مولانا نے اس کے اغراض و مقاصد بیان فرماتے ہوئے فرمایا:

''ہمارا مقصد اس علمی ادارے کے قائم کرنے سے ایسے علماء پیدا کرنا ہے جو ایک طرف راسخ فی العلم ہوں اور دین کے عصری تقاضوں کو سمجھتے ہوں اور دوسری طرف وہ دین کے مخلص سپاہی ہوں جن کے سامنے مادی منافع اور دنیاوی مناصب قطعاً نہ ہوں' بلکہ ہر حال میں ان کا نصب العین دین کی خدمت ہو''۔

شیخ الازہر نے مولانا کے اعزاز میں ایک پرتکلف دعوت دی جس میں جامعۃ الازہر کی علمی شخصیات کے علاوہ قاری شیخ محمود خلیل الحصری، مصر میں پاکستان کے سابق سفیر محترم احمد سعید کرمانی، پاکستان میں مصر کے سابق سفیر جناب علی نشبہ، وزارت اوقاف کے نائب وزیر وغیرہ کو بھی مدعو کیا۔ بعض دینی اور علمی موضوعات پر گفتگو ہوتی رہی جسے سب حاضرین نے دلچسپی سے سنا۔

پاکستان کے سفیر محترم احمد سعید کرمانی سے بھی ملاقات ہوئی۔ نہایت عزت واحترام سے پیش آئے۔ قیام گاہ پر حضرت مولانا کو دعوت دی۔ خود ہوٹل سے لے گئے اور پھر واپس لائے اور قاہرہ سے روانگی کے وقت خود ایئرپورٹ پر رخصت کرنے تشریف لائے۔

''المجلس الاعلیٰ للشئون الاسلامية'' کے جنرل سیکریٹری سید محمد توفیق عویضہ صاحب سے بھی ملاقات ہوئی' بے حد خوشی کا اظہار کیا اور بار بار یہ جملہ کہہ رہے تھے۔ نحن سعداء بوجودکم۔ ان کو بھی مولانا قدس سرہ نے کتاب ''موقف الأمة الاسلاميه من القاديانيه'' پیش کی اور فرمایا کہ: آپ اس کتاب کو انگریزی اور فرانسیسی زبانوں میں ترجمہ کرکے شائع کریں اور ان بلاد میں تقسیم کریں جہاں یہ زبانیں بولی جاتی ہیں' انہوں نے اس کا وعدہ کیا اور خوشی کا اظہار کیا۔ اس کے علاوہ بعض دوسرے موضوعات پر بھی گفتگو ہوئی۔

مولانا اسماعیل عبدالرزاق ساؤتھ افریقہ کے نوجوان عالم ہیں' جامعۃ الازہر کے ''كلية اللغة'' میں انگریزی کے استاذ اور افریقی زبانوں کے شعبہ کے صدر ہیں اور حضرت مولانا قدس سرہ کے شاگرد بھی ہیں۔ صبح و شام اپنی گاڑی لے کر آتے رہے۔ ایک روز تفریح کرانے قاہرہ شہر سے باہر لے گئے' مولانا کے اعزاز میں ایک پرتکلف دعوت دی' جس میں مقامی شخصیات کے علاوہ قاری عبدالباسط صاحب، پاکستان کے سفیر محترم جناب احمد سعید کرمانی صاحب اور جاپان کے ایک مسلم پروفیسر کو بھی مدعو کیا۔ ان کے علاوہ اسلامی ممالک کے طلبہ بھی ملاقات کے لئے آتے رہے۔

چونکہ حج قریب تھا اور ہمارا ٹکٹ قاہرہ، جدہ، کراچی کا تھا' اس لئے یہ طے پایا کہ حج ادا کرتے ہوئے جائیں اور حج کے دوران اسلامی ممالک سے آنے والے علمائے کرام سے مل کر ان کو کتاب ''موقف الامة'' پیش کی جائے اور اس فتنہ کے سدباب کے لئے ان کے سامنے مناسب تدابیر رکھی جائیں۔

چنانچہ بروز اتوار ۱۹ ذوالقعدہ ۱۳۹۵ھ مطابق ۲۲ نومبر ۱۹۷۵ء قاہرہ سے جدہ پہنچے' وہاں دو روز قیام کے

بعد مدینہ منورہ علی صاحبہا الف الف صلاۃ وتسلیم پہنچے۔ حج سے چند روز پہلے مدینہ منورہ سے حج کا احرام باندھ کر مکہ مکرمہ پہنچے۔ حج کے سفر میں جدہ، مدینہ منورہ اور مکہ مکرمہ میں قدرت نے ایسی سہولتوں اور راحت وآسائش کے اسباب مہیا فرمادئیے، گویا مولانا قدس اللہ سرہ العزیز شاہی مہمان ہیں اور ہر جگہ پہنچنے سے پہلے ہی سارے انتظامات مکمل ہوجاتے ہیں' یہ تو ایک مستقل موضوع ہے' جس پر بہت کچھ لکھا جاسکتا ہے۔

حج سے پہلے مکہ مکرمہ میں ''رابطہ عالم اسلامی'' کے جنرل سیکریٹری شیخ محمد صالح قزاز صاحب سے مولانا کی ملاقات ہوئی' آپ نے ان کو اپنے سفر کے تاثرات سنائے' جس پر انہوں نے خوشی کا اظہار کیا اور دعائیں دیں۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے ان سے بھی فرمایا کہ: رابطہ کی جانب سے کتاب ''موقف الامة الاسلامية من القادنية'' کی طباعت کا انتظام ہونا چاہئے اور رابطہ اسے طبع کراکر بلاد اسلامیہ میں تقسیم کرے' جسے انہوں نے قبول کرتے ہوئے متعلقہ کمیٹی کے سپرد کردیا۔

موسم حج میں ہر سال رابطہ کی طرف سے ''بین الاسلامی مجلس مذاکرہ'' منعقد ہوتی ہے۔ اس مجلس کا اجلاس جاری تھا۔ شیخ محمد صالح قزاز نے حضرت مولانا کو بھی شرکت کی دعوت پیش کی اور اصرار کیا کہ کم از کم آپ اس کے اختتامی اجلاس میں ضرور شرکت فرمائیں، جسے آپ نے قبول فرمالیا۔

اس میں بین الاسلامی مجلس مذاکرہ میں جن موضوعات پر مقالے پڑھے گئے' وہ یہ تھے:

(۱)......قادیانیت۔

(۲)......غیر مسلم ممالک میں مسلم اقلیت۔

(۳)......اسلام میں عورت کا مقام۔

مجلس کا آخری اجلاس ۵ ذوالحجہ ۱۳۹۵ھ مطابق ۷ دسمبر ۱۹۷۵ء عشاء کے بعد رابطہ کے ہال میں شروع ہوا۔ حضرت مولانا مرحوم ومغفور نے بھی اس میں شرکت فرمائی۔ رابطہ کے اراکین نے آپ کا شاندار استقبال کیا۔ چنانچہ رابطہ کے جنرل سیکریٹری شیخ محمد صالح قزاز اپنی جگہ چھوڑ کر آئے اور آپ کو خاص مہمانوں کی جگہ بٹھایا۔ اس اجلاس میں مختلف ممالک کے سینکڑوں علمائے کرام نے شرکت کی۔ اس اجلاس میں مندرجہ بالا موضوعات سے متعلق خصوصی کمیٹیوں نے اپنی اپنی سفارشات پڑھ کر سنائیں۔ قادیانیت کے متعلق کمیٹی نے جو سفارشات پیش کیں' وہ یہ تھیں:

''بین الاسلامی مجلس مذاکرہ'' کی طرف سے قادیانیت سے متعلق مقررہ کمیٹی نے بڑے غور وخوض سے قادیانی جماعت کے اغراض ومقاصد کا مطالعہ کیا اور اس نتیجہ پر پہنچی کہ یہ جماعت بظاہر اسلام کا لبادہ اوڑھ کر اندر سے اسلام کی جڑیں کاٹ رہی ہے اور مسلمانوں میں اپنے خبیث نظریات پھیلا رہی ہے اور اسلام اور مسلمانوں

کے عقائد کے خلاف مندرجہ ذیل جرائم کی مرتکب ہے:

الف:......اس جماعت کے لیڈر مرزا غلام احمد نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے۔

ب:......اپنے گھٹیا اغراض کے لئے قرآن کریم کی آیات کی تحریف کی ہے۔

ج......اپنے آقا و مربی ارباب استعمار اور صہیونیوں کو خوش کرنے کے لئے جہاد کے منسوخ ہونے کا اعلان کیا ہے۔

نیز اس کمیٹی نے ان عقائد اور سیاسی و اجتماعی خطرات کا بھی مطالعہ کیا جن کا اس جماعت کی وجہ سے عالم اسلام کو خطرہ لاحق ہے اور بعض فضلاء کی زبانی یہ سن کر افسوس ہوا کہ یہ جماعت افریقہ، ایشیاء، یورپ اور امریکہ کے بعض ممالک میں اپنا کام برابر کررہی ہے' اس لئے یہ کمیٹی مندرجہ ذیل قرارداد پیش کرتی ہے:

۱:...... بین الاسلامی مجلس مذاکرہ، ان اسلامی حکومتوں کو مبارکباد پیش کرتی ہے' جنہوں نے قادیانیت کے بارے میں اپنا واضح مؤقف اختیار کرتے ہوئے اسے غیر مسلم اقلیت قرار دیا ہے۔ نیز یہ مجلس باقی تمام اسلامی حکومتوں اور دینی تنظیمات سے پرزور مطالبہ کرتی ہے کہ وہ بھی یہ اعلان کریں کہ قادیانیت غیر مسلم اقلیت جماعت ہے اور اسلام کی ابدی تعلیم کے خلاف ہے۔

۲:......حسن اتفاق سے اس وقت نائیجیریا کے سربراہ مملکت دیار مقدسہ میں موجود ہیں اور جیسا کہ معلوم ہے کہ نائیجیریا میں قادیانی سرگرمیاں بہت زور و شور سے جاری ہیں' بلکہ اب یہ قادیانی جماعت وہاں کی یوربا زبان میں قرآن کریم کا ترجمہ شائع کرنا چاہتی ہے' اس لئے کمیٹی یہ سفارش کرتی ہے کہ علماء، افاضل کا ایک وفد تشکیل دیا جائے جو نائیجیریا کے صدر محترم سے ملاقات کرے اور ان کے سامنے اس غیر مسلم اور باغی جماعت کے بارے میں امت اسلامیہ کے موقف کی وضاحت کرے اور ان سے اپیل کرے کہ وہ ان کے اس خطرناک منصوبے کو پورا نہ ہونے دیں۔

۳:...... مسلمانوں کو مختلف وسائل کے ذریعہ قادیانی لٹریچر پڑھنے سے روکا جائے اور اس لٹریچر کو مسلمانوں میں پھیلانے کا سد باب کیا جائے۔ خصوصاً قرآن کریم کے تحریف شدہ ترجمے۔

۴:...... کمیٹی یہ بھی سفارش کرتی ہے کہ اس غیر مسلم گمراہ کن جماعت کی سرگرمیوں پر کڑی نگاہ رکھی جائے اور رابطہ عالم اسلامی اس سلسلہ میں ایک خاص شعبہ قائم کرے' جس کا کام یہ ہو کہ وہ اس قادیانی جماعت کی سرگرمیوں اور نقل و حرکت پر کڑی نگاہ رکھے اور اس کی مقاومت کے لئے مناسب اقدام کرے۔

۵:......جن بلاد میں یہ فتنہ پھیل چکا ہے' وہاں کثرت سے ایسے مخلص مبلغین کو بھیجا جائے جو قادیانی مذہب، اس کے مقاصد اور طریق کار سے خوب واقف ہوں۔

۶:......جن ممالک میں قادیانی سرگرمیاں موجود ہیں' وہاں قادیانیوں کے مراکز کے بالمقابل دینی مدارس، ہسپتال اور یتیم خانے قائم کئے جائیں' تاکہ مسلمان بچے ان کے مدارس اور ہسپتالوں میں جانے پر مجبور نہ ہوں۔

۷:......یہ کمیٹی رابطہ عالم اسلامی سے یہ بھی مطالبہ کرتی ہے کہ وہ اسلامی ممالک میں ایسی کتابیں بکثرت شائع کرے جو اس فرقے کے خطرات سے آگاہ کرتی ہوں' تاکہ مسلمان اس جماعت کے عقائد فاسدہ اور ناپاک اغراض سے مطلع ہوسکیں۔

۸:......یہ کمیٹی اسلامی حکومتوں سے یہ بھی اپیل کرتی ہے کہ وہ اپنے ہاں شائع ہونے والی کتابوں کی نگرانی کے لئے ایسے حضرات کا تقرر کریں جو صحیح اسلامی فکر کے مالک ہوں۔

۹:......جو لوگ محض جہالت یا دھوکے میں قادیانیت کے جال میں پھنس چکے ہیں' ان کو نہایت نرمی اور حکمت عملی سے اسلام کی دعوت دی جائے اور اس سلسلہ میں مناسب تدابیر اور وسائل کو کام میں لایا جائے۔ وباللہ التوفیق۔

حرمین شریفین میں مقامی علمائے کرام اور دینی شخصیات کے علاوہ دوسرے ممالک سے آئی ہوئی علمی شخصیات سے بھی ملاقاتیں ہوئیں اور ان سے اس موضوع پر تبادلۂ خیالات ہوا' اور ان کو مذکورہ کتاب پیش کی گئی' ان حضرات کا تعلق جن ممالک سے تھا ان میں بعض کے نام یہ ہیں: جاپان، انڈونیشیا، ملایا، فلپائن، شام، ہندوستان، عراق، اردن، نائیجیریا، سیرالیون، اپرولٹا، ایوری کوسٹ، سینگال، جنوبی افریقہ، ترکی۔

اس مبارک سفر کی ابتداء بھی حرمین شریفین سے ہوئی اور انتہاء بھی حرمین شریفین پر ہوئی اور سفر کے اختتام پر حضرت مولانا مرحوم ومغفور کی جانب سے روئیداد کے آخر میں جو خلاصہ کلام شائع ہوا' وہ یہ ہے:

## خلاصۂ کلام

مشرقی افریقہ کے ممالک میں دین کے لئے مندرجہ ذیل فتنے پائے جاتے ہیں۔

۱:......عیسائیت۔ ۲:......مرزائیت۔

۳:......جہالت۔ ۴:......علماء اور صالحین کی قلت۔

۵:......مدارس دینیہ کا فقدان۔

وفد نے مندرجہ ذیل امور سرانجام دیئے!

۱:......مسلمانوں کو اللہ اور رسول ﷺ کی محبت، عظمت، اطاعت اور آپس میں اتحاد واتفاق کی دعوت دی۔

۲:......عقیدۂ ختم نبوت اور فتنہ قادیانیت کی وضاحت کی۔

۳:......اس موضوع پر لکھی ہوئی کتاب ''موقف الامۃ الاسلامیۃ'' اور ایک انگریزی پمفلٹ تقسیم کیا۔

۴:...... جہاں فتنۂ قادیانیت کے مراکز ہیں' وہاں ''مجلس تحفظ ختم نبوت'' کے قیام کی تدابیر کی گئیں۔

۵:...... جہاں تنظیم بنانے کی اجازت نہیں' وہاں مقامی علماء اور دینی شخصیات کو کام کرنے کے لئے آمادہ کیا گیا۔

۶:...... جہاں قادیانیوں کو خلاف قانون قرار دے دیا گیا ہے' وہاں کے ذمہ دار حضرات کو مبارکباد اور دین کے لئے کام کرنے کا لائحہ عمل پیش کیا گیا اور ان سے کہا گیا کہ وہ اس فتنہ پر کڑی نگاہ رکھیں۔

۷:...... ایشین مسلمانوں کو افریقی مسلمانوں سے دینی روابط قائم رکھنے اور غیر مسلم باشندوں میں کام کرنے کی ترغیب دی گئی۔

۸:...... ان ممالک میں دارالافتاء ریاض کے حضرات مبعوثین کام کر رہے ہیں' ان کو کام کرنے کے مفید مشورے دیئے گئے۔

۹:...... مقامی حضرات کو ترغیب دی گئی کہ وہ افریقی ذہین بچوں کو دینی تعلیم حاصل کرنے کے لئے پاکستان بھیجیں اور ان کے ٹکٹ کا انتظام کریں۔

۱۰:...... کتاب ''موقف الامة الاسلامية من القاديانية'' کی دوبارہ طباعت اور انگریزی و فرانسیسی ترجمہ اور اس کی طباعت کا انتظام کیا گیا۔

## تجاویز

مندرجہ بالا حالات کی روشنی میں وفد نے یہ تجاویز پیش کیں:

۱:...... جن ممالک کا وفد نے دورہ کیا ہے' وہاں قائم کردہ جمعیات تحفظ ختم نبوت، مقامی دینی انجمنوں، علماء اور دینی شخصیات سے دائمی رابطہ قائم رکھا جائے اور خط و کتابت کے ذریعہ معلومات حاصل کرنے کا سلسلہ جاری رہے۔

۲:...... ان حضرات کو دینی فتنوں کے خلاف اردو، عربی اور انگریزی لٹریچر بھیجا جائے۔

۳:...... افریقی طلبہ کو دینی مدارس میں وظائف دیئے جائیں اور انکی تعلیم و تربیت پر خصوصی توجہ دی جائے۔

۴:...... تبلیغی جماعت کے ذمہ دار حضرات کو توجہ دلائی جائے کہ وہ زیادہ سے زیادہ تعداد میں جماعتیں ان ممالک کی طرف روانہ کریں' خصوصاً یوگنڈا میں۔

وصلى الله على سيدنا محمد وآله وصحبه وسلم.

محمد ابوبکر غازی پوری

# جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کا
# ایک عظیم فرزند

غزالی ورازی، ابن تیمیہ وابن قیم، ابن رشد وابن حزم، مجدد الف ثانی وشاہ ولی اللہ، شاہ عبدالعزیز، شاہ اسحٰق، محمد قاسم نانوتوی ومحمود حسن دیوبندی، شاہ انور کشمیری وحسین احمد مدنی، اسلامی تاریخ کی یہ ایسی شخصیتیں ہیں کہ جب سامعہ سے یہ نام ٹکراتے ہیں تو پردۂ ذہن پر جو شخصیتیں ابھرتی ہیں' ان کی جلالت علمی اور عظمت شان سے قلوب پر ایک ہیبت طاری ہوتی ہے اور ان کا محض تصور ہی نگاہ کو خیرہ کر دیتا ہے۔ علم کی دنیا ان ناموں سے زندہ اور تابندہ ہے اور یہ شخصیتیں اسلامی تاریخ کا قابل فخر سرمایہ ہیں۔

آج کے اس دور میں جب کہ علمی انحطاط روز افزوں ہے اور قابل احترام علمی شخصیتیں یکے بعد دیگرے اٹھتی چلی جارہی ہیں' علم کی چمک دمک ماند ہوتی جارہی ہے اور علم کی بزم سونی سونی سی دکھلائی پڑتی ہے۔ حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ کی وفات کا حادثہ علمی دنیا کے لئے ایک زبردست المیہ ہے۔ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی شخصیت انہی چند گنے چنے لوگوں میں سی تھی' جن کے نام ہی سے دل ودماغ ان کی جلالت علمی اور عظمت شان کا وزن محسوس کرتے ہیں۔ آہ کہ آج یہ دنیائے علم وفضل کا گوہر نایاب بھی ہم سے رخصت ہو چکا اور دنیائے علم وادب ایک ایسی عظیم المرتبت شخصیت سے محروم ہوگئی جس کا بدل شاید آئندہ چشم فلک نہ دیکھ سکے۔

مولانا یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ دار العلوم دیوبند اور جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کے ساختہ پرداختہ اور حضرت علامہ کشمیریؒ کے علوم کے اس وقت سب سے بڑے امین تھے۔ آپ کی وفات سے جامعہ اسلامیہ ڈابھیل اور دار العلوم دیوبند کو جہاں سخت دھچکا پہنچا ہے' وہیں انوری علوم کی دنیا ایک ناقابل تلافی نقصان سے دوچار ہوگئی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ وہ حضرت شاہ انور کشمیریؒ، جن کے تلامذہ آج بھی بڑی تعداد میں ہندو پاک میں موجود ہیں کی ایسی علمی وروحانی یادگار تھے، جنہیں دیکھ کر حضرت شاہ صاحب کی یاد تازہ ہوتی ہے۔ ان کی ذات انوری علوم کو خاص طور پر اپنے اندر جذب کئے ہوئے تھی۔ بلا مبالغہ حضرت کشمیریؒ کے موجودہ تلامذہ میں حضرت بنوریؒ

کو جو شاہ صاحب کے علوم سے مناسبت تھی، اتنی مناسبت کم ہی لوگوں کو رہی ہے۔ حضرت بنوریؒ کا سینہ انوری علوم کا گنجینہ تھا' جس کی مشاہد ان کی تصنیفات و تالیفات ہیں' خصوصاً ترمذی کی شرح جو معارف السنن کے نام سے اہل علم کے سامنے آ چکی ہے، اس سے جہاں آپ کے علم حدیث و رجال میں مرتبہ کا پتہ چلتا ہے، وہیں حضرت شاہ انور کے علوم سے گہری مناسبت، سچی عقیدت اور قلبی محبت ہر ہر سطر پتہ دیتی ہے۔ آپ کی نظر بڑی وسیع تھی' آپ کا مطالعہ بڑا عمیق تھا' آپ کی فقہی اور حدیثی بصیرت ہمہ جہتی و ہمہ گیر تھی' آپ کا علم بڑا اونچا اور حافظہ غضب کا تھا۔ متقدمین و متاخرین کی کتابوں کا آپ نے گہرا مطالعہ کیا تھا' لیکن ان سب کے باوجود حضرت انور کے علوم کی بزم جب آپ اپنی کتابوں میں سجاتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ تحقیق کی دنیا میں یہی وہ آخری تحقیق ہے جس پر آپ کو اطمینان ہے۔

آپ نے صرف یہی نہیں کہ حضرت شاہ انور کے علوم کو اپنے اندر جذب کر لیا تھا' بلکہ ان کے علوم کی اشاعت کو آپ نے اپنا مشن بنا لیا تھا۔ چنانچہ آپ کو ہر کتاب میں انوری علوم جھلکتے، چمکتے، دمکتے نظر آئیں گے۔

عرض کر چکا ہوں کہ مولانا کا ہر فن میں علمی مقام بہت اونچا تھا' لیکن علم حدیث اور اس کے متعلقات اور علم ادب یہ ایسے فنون تھے جس میں آپ کا مقام معاصر علماء میں بہت بلند تھا۔ علم حدیث میں آپ کے بلند مقام کا اندازہ کرنے کے لئے شرح ترمذی کافی ہے۔ ہزاروں صفحات کی یہ شرح چھ ضخیم جلدوں میں اہل علم کے سامنے آ چکی ہے اور اگر آپ کی حیات وفا کرتی اور زندگی کچھ اور ساتھ دیتی تو بارہ جلدوں تک یہ شرح تمام ہوتی۔ جنہوں نے اس شرح کا کہیں سے مطالعہ کیا ہے اور جن کو فن حدیث سے کچھ مناسبت ہے، انہیں اندازہ ہوگا کہ مولانا مرحوم کا علم حدیث میں پایہ کتنا بلند تھا اور ان کا مطالعہ کتنا وسیع اور ان کا علم کتنا عمیق تھا' ان کی نظر کتنی گہری تھی اور ان کا حافظہ کتنا قوی تھا۔ اس شرح میں نقول و نصوص کا ایک دریائے بیکراں ٹھاٹھیں مارتا نظر آتا ہے' کہاں کہاں سے ڈھونڈ ڈھونڈ کر مولانا اکابر کی تحقیقات پیش کرتے ہیں، جس سے آپ کے استحضار علمی کا پتہ چلتا ہے جو بحث اٹھاتے ہیں' فنی مہارت اور پوری بصیرت کے ساتھ اس پر کلام کرتے ہیں اور پھر اس موضوع خاص میں کلام کی گنجائش بہت ہی کم باقی رہ جاتی ہے۔ آپ مسلک حنفی میں بلاشبہ متشدد تھے، مگر آپ کا یہ تشدد تقلید محض کے طور پر نہیں' بلکہ علم و بصیرت کی بنیاد پر تھا' لیکن اس وصف کے باوجود جہاں کہیں حنفی مسلک کا ضعف کسی مسئلہ میں آپ کو ظاہر ہوتا تو ایک صاحب علم محقق انسان کی طرح آپ اس کا اعتراف کرتے تھے اور دوسرے قوی علمی دلائل کو آپ تسلیم کرتے تھے۔ آپ نرے مقلد نہیں' بلکہ ایک محقق اور صاحب نظر عالم تھے اور یہی وجہ ہے کہ باوجود حضرت علامہ کشمیریؒ کے ساتھ گہری عقیدت و محبت کے' بعض تحقیقات میں آپ نے ان سے اختلاف بھی کیا ہے۔ اگر موقع ہوتا اور گنجائش ہوتی تو اس طرح کی آپ کی علمی تحقیقات کا نمونہ بھی پیش کیا جاتا' لیکن نہ اس

وقت اس کا موقع ہے اور نہ اس مختصر مضمون میں اس کی گنجائش ہے جنہیں میری بات کی تصدیق کرنی ہو وہ مولانا کی تصانیف کی طرف مراجعت فرمائیں۔

حضرت علامہ بنوریؒ کا ادبی مقام بھی بہت بلند تھا' خصوصاً عربی ادب میں تو آپ کا پایہ معاصرین علماء میں بہت ہی اونچا تھا' جس کا اعتراف بلاد عربیہ کے ادباء اور علماء کو بھی تھا۔ عربی زبان پر آپ بالکل ایک صاحب زبان کی طرح عبور رکھتے تھے' بلا تکلف بولتے تھے' بلا تکلف لکھتے تھے اور بلا تکلف عربی کے اشعار کہتے تھے جو اپنی زبان و بیان، اپنے تیور اور اپنے انداز میں کسی بھی عربی شاعر کے اشعار کے مقابلہ میں رکھے جاسکتے ہیں۔ طویل طویل عربی قصائد آپ بلا تکلف اور ارتجالاً کہہ سکتے تھے۔ آپ کی پہلی ادبی تصنیف جو آپ نے عین عنفوان شباب میں بیس برس سے کم ہی عمر میں اپنے استاذ حضرت کشمیری کے حالات میں '' نفحة العنبر '' کے نام سے لکھی ہے، تنہا وہی آپ کے ادبی ذوق، ادبی مہارت اور عربی الفاظ وکلمات کے بے نظیر استحضار کو بتلاتی ہے۔ پڑھئے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ الفاظ وکلمات کا سمندر ٹھاٹھیں مارتا ہوا سامنے کھڑا ہے۔ خود آپ کی عربی شرح معارف السنن باوجود علمی اور فنی مباحث جس میں عام طور پر خشک بیانی اور تعقید پیدا ہو جاتی ہے' سلیس عربی زبان و بیان کا بہترین نمونہ ہے۔ عربی زبان پر بے انتہاء قدرت کا نتیجہ ہے کہ آپ اپنی بات کو نہایت سلجھے ہوئے انداز سے آسان پیرایہ میں ادا کرتے ہیں' جس میں زبان کی روانی، فصاحت و بلاغت اور الفاظ وکلمات کا حسن انتخاب موجود ہوتا ہے۔

آپ کی علمی و ادبی شخصیت کا اعتراف عالم اسلام کے بلند پایہ علماء نے کیا ہے' عربی اور اسلامی دنیا میں آپ کی شخصیت جانی اور پہچانی ہے' بڑے بڑے صاحبِ علم وادب سے آپ کا تعارف ہے اور بلادِ عربیہ کے اہل علم کی مجلس میں آپ کا وزن ہوتا تھا اور لوگ آپ کی جلالت علمی، عظمت شان اور ادبی براعت سے متاثر تھے۔ علامہ زاہد الکوثری جیسے صاحب نظر و محقق عالم کو آپ کے علم کا اعتراف تھا اور وہ کہا کرتے تھے کہ: جب حضرت کشمیریؒ کے شاگردوں کا یہ عالم ہے تو وہ خود کیا کچھ نہ ہوں گے۔ اسلامی دنیا کی تقریبات میں آپ مدعو کئے جاتے تھے' قاہرہ کی مجمع البحوث الاسلامیہ کے آپ ممبر تھے۔ رابطہ اسلامی مکہ اور المجلس العلمی دمشق کے آپ رکن تھے' عرب علماء کی نگاہوں میں آپ کا بڑا وقار تھا۔

عربی ادب کے سوا خود اردو ادب میں بھی آپ کا پایہ کچھ کم بلند نہیں تھا' جس کے شاہد بینات کے پرچے ہیں جو آپ کی ادارت میں بڑی شان دبیان سے پابندی کے ساتھ برابر نکلتا رہا۔ آپ کی اردو فصیح وبلیغ اور آپ کا قلم بہت ہی رواں دواں تھا' اپنی بات کو پورے طور پر اچھے سے اچھے انداز میں آپ کہنے پر قادر تھے۔

علمائے دار العلوم دیوبند کا شروع سے یہ طرۂ امتیاز رہا ہے کہ ان کے عمل کی جولا نگاہ کبھی ایک نہیں رہی

ہے وہ بیک وقت مختلف میدانوں کے مرد ہوا کرتے تھے۔ اگر وہ ایک طرف درس وتدریس اور افادہ واستفادہ میں مشغول ہوتے تو دوسری طرف تالیف وتصنیف میں بھی ان کے قلم اپنی جولانی دکھلاتے وعظ وخطابت اور دعوت و ارشاد کے ممبر بھی ان کی صدائے حق سے گونجتے۔ اگر وہ خانقاہ آباد کرتے تو دوسری طرف میدان حرب وضرب کے بھی وہ سپاہی ہوتے۔ ایک طرف عابد وزاہد مرتاض اور تہجد شب گذار ہوتے تو دوسری طرف میدان سیاست و قیادت کے بھی رجال کار ہوتے۔ غرض علمائے دیوبند شریعت وطریقت، دین وسیادت سب کے جامع تھے اور یہی وہ جامعیت تھی جس نے ان کو ابنائے زمانہ کی نگاہ میں بہت بلند مقام دیا اور ان کی عظمت وجلال کے سامنے سب کی گردنیں جھکیں ان کی بے لوث دینی وعلمی، سیاسی اور سماجی خدمات کا دنیا نے اعتراف کیا عالم اسلام سے اٹھنے والی دینی وعلمی، سیاسی اور ملی تحریکوں میں ان کا بالواسطہ یا بلاواسطہ حصہ ہوتا اسی جامعیت سے اللہ نے مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو بھی نوازا تھا۔ مولانا زبردست عالم ومحقق، عظیم مصنف ومؤلف اور شیخ طریقت اور مربی ہونے کے ساتھ ساتھ ایک زبردست مجاہد اور سیاسی میدان کے بھی آدمی تھے جو بھی دینی تحریک پاکستان کی سرزمین پر اٹھی، اس میں ان کا حصہ تھا اور جو بھی غیر دینی تحریک دشمنان اسلام نے اسلام کے نام پر چلائی اس کی بیخ کنی کے لئے وہ ہمہ تن آمادہ اور تیار تھے۔ سیاسی میدان سے الگ تھلگ رہنے کے باوجود ان سیاسی امور کی مخالفت میں پیش پیش ہوتے اور زبردست حصہ لیتے، جس سے اسلامی کاز کو نقصان پہنچ سکتا تھا۔ صدر ایوب کے زمانے سے لے کر مسٹر بھٹو کے زمانہ تک شور دشون اور تھل پتھل کا زمانہ تھا آپ نے ہر غیر دینی تحریک کے خلاف اپنی زبان وقلم کو کھلا اور بلند رکھا اور آپ نے بلاخوف اہل حکومت کو آگاہ کیا کہ غیر اسلامی مزاج نظام اور قانون کو پاکستان میں برداشت نہیں کیا جائے گا۔ آپ نے ارباب حکومت کو متنبہ کیا کہ اسلامی مسائل اور اسلامی قوانین کو اپنی سیاست کی جولانگاہ وہ نہ بنائیں۔ عائلی قوانین میں تبدیلی کی تحریک ہو یا منکرین حدیث کی ریشہ دوانیاں، قادیانیت کا ناسور ہو یا اہل قرآن کے نام سے ابھرتا ہوا الحادی گروہ، ہر ایک کا آپ نے مقابلہ کیا اور دلائل کی قوت سے ان کی غلطیوں اور گمراہیوں کو ظاہر کیا۔

قادیانیت کے سلسلہ میں آپ نے جو زبردست کارنامہ انجام دیا ہے اور اس کو اسلام سے خارج جماعت قرار دینے میں جو آپ کا اہم حصہ رہا ہے اس نے آپ کے مقام اور آپ کی شخصیت کو عالم اسلام میں بہت بلند اور محترم کر دیا۔ آپ مجلس تحفظ ختم نبوت کے صدر تھے اس پلیٹ فارم سے آپ نے قادیانیت پر سخت یلغار کی تا آنکہ آج قادیانی گروہ ایک غیر مسلم رعایا کی شکل میں پاکستان میں ذلت وخواری کی زندگی بسر کرنے پر مجبور ہے۔ آپ نے قادیانیت کے خلاف زبردست مہم چلائی کتابیں لکھیں مقالات لکھے۔ دنیا کے مختلف عربی وافریقی ممالک کا دورہ کیا اور وہاں کے مسلمانوں کو قادیانی ازم کی حقیقت سے آگاہ کیا اور آخر کار آپ کی یہ

جدو جہد کامیاب رہی جو انشاء اللہ! آپ کے دفتر اعمال کا سب سے وقیع اور رفیع ذخیرہ ہوگا' اس ضعف و پیری میں آپ کا یہ عظیم مجاہدہ تھا' ایسا عظیم مجاہدہ جس کا اجر رب دو عالم ہی دے سکے گا۔

ادھر آپ پاکستان کی حکومت سے بہت نالاں تھے' ایوان حکومت کی ہر وہ گونج جو اسلامی اور قرآنی نظام کے خلاف ہوتی اور آپ کے کانوں پر پڑتی' وہ آپ کو تڑپا دیتی تھی۔ ''بینات'' کے صفحات میں آپ کی یہ تڑپ دیکھی جا سکتی ہے' لیکن جب سے پاکستان میں فوجی انقلاب آیا' آپ اس انقلاب سے بہت مسرور و خوش تھے' اور پاکستان میں اسلام کے لئے اس کو نیک فال سمجھتے تھے۔ اس انقلاب کے فوراً ہی بعد بینات میں طویل اور پرمسرت اور پرامید اداریہ لکھا، جس میں آپ کی خوشی کا اندازہ ہوتا ہے۔ آپ موجودہ عسکری حکومت کے سربراہ جنرل ضیاء الحق کے مداح تھے' ان کی دینداری اور سلجھے ہوئے اسلامی ذہن سے بہت کچھ امیدیں وابستہ کئے ہوئے تھے اور آپ کو یقین تھا کہ اب پاکستان صحیح معنوں میں ایک اسلامی اسٹیٹ کی صورت میں ابھرے گا۔ جنرل ضیاء الحق کو بھی آپ کی ذات پر بڑا بھروسہ تھا۔ اسلامی قوانین کے نفاذ پر غور کرنے کے لئے انہوں نے جو مجلس علماء پاکستان کی مقرر کی تھی، اس کا آپ کو انہوں نے رکن بنایا تھا اور اب وقت آ گیا تھا کہ مولانا کی سرپرستی میں اسلامی قوانین کے نفاذ کا کام آگے بڑھے' مگر افسوس کہ کاتب تقدیر کا فیصلہ کچھ اور تھا' اور مولانا اپنے رب سے جا ملے۔ دعا ہے کہ مولانا کی امنگوں کے مطابق پاکستان میں جلد اسلامی نظام قائم ہو، جس کے نام پر پاکستان کا وجود عمل میں آیا تھا۔

مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کے اولین فارغین میں سے تھے' ایک عرصہ تک آپ نے فراغت کے بعد جامعہ میں تدریس کی بھی خدمت انجام دی اور آخر میں جامعہ کے شیخ الحدیث کے منصب پر بھی فائز ہوئے' لیکن حادثۂ تقسیم کے بعد مولانا کا تعلق زیادہ باقی نہ رہ سکا اور آپ پاکستان تشریف لے گئے' جہاں آپ کے فیوض و برکات سے سرزمین پاکستان کو بڑا فائدہ پہنچا' لیکن اس نقل وطن کے باوجود جامعہ کے حالات سے آپ برابر آگاہ رہتے۔ یہاں کی ترقی سے خوش ہوتے اور یہاں کے کتب خانے کو آپ اپنی تصنیف کا ہدیہ بھیجتے رہتے' جس سے آپ کا اس جامعہ سے غایت تعلق ظاہر ہوتا ہے۔

یہ چند سطریں حضرت مولانا کی وفات پر ادارہ بینات جو بینات کا خاص نمبر نکالا جا رہا ہے' اس میں شرکت کے لئے تحریر کی گئی ہیں۔ بازار مصر میں اس کی قیمت تو کیا ہوگی، البتہ خریداران یوسف میں میرا بھی نام لکھ دیا جائے گا۔

مولانا عبدالرشید نعمانی

# حضرت مولانا بنوری رحمہ اللہ تعالیٰ

۱۳۶۷ھ (۱۹۴۸ء) کے غالباً درمیان سال کا واقعہ ہے، مہینے کی تعیین ذہن سے اتر گئی کہ مولانا محمد یوسف صاحب کامل پوری حیدرآباد دکن تشریف لائے۔ مولانا کو ”مجلس علمی ڈابھیل“ نے وہاں اس غرض سے بھیجا تھا کہ امام حافظ جمال الدین زیلعی رحمۃ اللہ علیہ المتوفی ۷۶۲ھ کی علم حدیث میں مشہور و معروف تالیف ”نصب الرایہ فی تخریج احادیث الھدایۃ“ کا جو قلمی نسخہ حیدرآباد دکن کے کتب خانہ ”سعیدیہ“ میں موجود تھا، اس کا مقابلہ مطبوعہ نسخہ سے کیا جائے، مجلس مذکور تصحیح و تحشیہ کے اہتمام کے ساتھ مصر میں دوبارہ طبع کرانا چاہتی تھی۔ چنانچہ مولانا کا قیام اس سلسلہ میں دو ماہ کے قریب حیدرآباد دکن میں رہا، اثناء قیام مولانا محمد یوسف صاحب کامل پوری دفتر ”معجم المصنفین“ میں صاحب ”معجم المصنفین“ حضرت الاستاذ مولانا محمود حسن خان صاحب ٹونکی رحمۃ اللہ علیہ المتوفی ۱۳۶۶ھ (۱۹۴۶ء) کی خدمت میں بھی ملاقات کے لئے حاضر ہوئے۔ یہ وہ زمانہ ہے کہ میں بھی ”معجم المصنفین“ کے عملہ سے وابستہ ہو چکا تھا۔ مولانا کامل پوری سے میری ملاقات وہیں ہوئی۔ اثناء گفتگو انہوں نے ”نصب الرایہ“ اور ”فیض الباری“ کی مصر میں طباعت شروع ہونے کا حال بتلایا اور فرمایا کہ: ان دونوں کتابوں کی طباعت کے اہتمام کے لئے مجلس علمی نے مولانا محمد یوسف بنوری اور مولانا احمد رضا صاحب بجنوری کو مصر روانہ کیا۔ بس یہ پہلا موقع تھا جب حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا اسم گرامی میرے کانوں میں پڑا، پھر دونوں کتابیں چھپ کر آئیں۔ ان سے استفادہ کا موقع بھی ملا، لیکن حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت کا موقع نہ ملا۔ تا آنکہ ۱۹۴۷ء میں تقسیم ملک کی نوبت آئی اور مجلس علمی کا کتب خانہ ڈابھیل سے کراچی منتقل ہوا۔ پھر ۱۹۴۸ء میں حضرت مولانا بنوری اور مولانا احمد رضا خان بجنوری دونوں حضرات کی کراچی میں آمد ہوئی اور اس وقت حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری کی پہلی مرتبہ زیارت

ہوئی۔ اس زمانے میں حضرت مولانا کے ساتھ متعدد ملاقاتیں ہوئیں، جن میں اکثر علمی مذاکرہ کا سلسلہ چلتا۔ مذاکرہ میں ہمیشہ مولانا کو حاضر العلم، قوی الحافظہ، متوقد الذہن پایا۔ اس موقع پر کراچی میں محض چند روز حضرت مولانا کا قیام رہا اور پھر واپس ڈابھیل روانہ ہوگئے اس کے بعد جب ٹنڈو الہ یار میں دار العلوم کا قیام عمل میں آیا تو مولانا استاذ حدیث ہوکر وہاں تشریف لائے۔ صدر المدرسین اس زمانہ میں وہاں حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب کیملپوری رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ اس زمانے میں حضرت مولانا سے خاصہ ارتباط رہا۔ حضرت مولانا طبیعت کے اعتبار سے بڑے ذکی اور حساس تھے، ہر چیز پر نظر رکھتے تھے، اس لئے مدرسہ کی انتظامیہ سے ان کی نہ بن سکی، حالات میں بگاڑ پیدا ہوا۔ میں تو صورتحال دیکھ کر پہلے ہی مستعفی ہوکر آگیا تھا، لیکن مولانا نے اس امید پر شاید اصلاح احوال کی کوئی صورت پیدا ہو، وہاں مزید دو سال تک قیام فرمایا، آخر میں پھر وہ بھی کراچی تشریف لے آئے اور یہاں آکر مدرسہ عربیہ اسلامیہ واقع جامع مسجد نیوٹاؤن کی بنیاد ڈالی، جو ان کے خلوص اور کوشش کی برکت سے اس وقت پاکستان کے ممتاز ترین دینی اداروں میں شمار ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ مولانا کے اس فیض کو تا ابد جاری رکھے۔ آمین۔

مولانا اپنی شخصیت کے اعتبار سے اپنے تمام علماء معاصرین میں ممتاز حیثیت کے حامل تھے، نسب کے اعتبار سے ان کا سلسلہ حضرت سید آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے جاملتا ہے جو حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے اجل خلفاء میں سے تھے، علمی حیثیت سے یہ برصغیر پاک و ہند کے واحد عالم ہیں جن کو براہ راست عالم اسلامی کی دو ایسی جلیل القدر اور عظیم الشان ہستیوں سے علمی استفادہ کا موقع ملا کہ جن کی نظیر علم و فضل، دقت نظر، وسعت مطالعہ کے اعتبار سے اس صدی میں تو کیا اگلی چند صدیوں میں بھی کم ہی ملے گی۔ ایک حضرت امام العصر حافظ حدیث علامہ یگانہ مولانا محمد انور شاہ کشمیری محدث رحمۃ اللہ علیہ المتوفی ۱۳۵۲ھ اور دوسرے محدث ناقد امام علامہ محمد زاہد کوثری رحمۃ اللہ علیہ المتوفی ۱۳۷۲ھ مولانا مرحوم کو اگرچہ تلمذ کی خصوصی نسبت تو حضرت امام کشمیری سے حاصل ہے، تاہم اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ انہوں نے امام کوثری سے بھی اپنے زمانہ قیام مصر میں جو دس ماہ کے قریب تھا، بہت استادہ کیا ہے۔ ان دونوں بزرگوں کی علیحدہ علیحدہ خصوصیات تھیں۔ تمام علوم متداولہ پر ناقدانہ نظر رکھتے تھے، بہت سے علوم میں درجہ امامت پر فائز تھے۔ حضرت امام کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کی مشکلات علوم پر گہری نظر تھی۔ درس حدیث کے وقت آپ کے علمی خزانوں کے دروازے وا ہوتے تو طلباء و حاضرین میں سے ہر شخص فیض بقدر استعداد پاتا اور اپنی نظر و بصیرت کے مطابق علمی زر و جواہر سے اپنے دامن کو مالا مال کرلیتا۔ علامہ کوثری کی نظر متقدمین کی تصانیف پر بڑی وسیع تھی اور عالم اسلامی کے مخطوطات اور نوادر کا ان کو پوری طرح علم تھا، تصنیف کا سلیقہ بھی حق تعالیٰ شانہ نے ان کو خوب عطا فرمایا تھا، ان کی تمام تصانیف حشو و زوائد سے پاک نہایت قیمتی علمی

معلومات سے پر ہیں۔ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی اخاذ طبیعت نے ان دونوں بزرگوں کے فیض علمی سے خوب ہی اخذ واستفادہ کیا۔ مولانا مرحوم کو حق تعالیٰ نے حافظہ غیر معمولی عطا فرمایا تھا' طبیعت میں ذکاوت تھی' عالی نسب والا حسب تھے۔ ان پر ان بزرگوں کی صحبت وبرکت نے سونے پر سہاگہ کا کام کیا' اس لئے بہت جلد عالم متبحر بن کر اپنے تمام اقران پر گوئی سبقت لے گئے۔ بڑے بڑے علمی غامض مضامین، جن کو اکابر علماء، متعدد اوراق میں سپرد قلم فرماتے ہیں' مولانا ان کو چند جملوں میں نہایت مختصر اور منقح الفاظ میں پیش کردیتے تھے۔ جن ذی استعداد طلباء کو ان کے درس میں بیٹھنے کا موقع ملا ہے' ان کے لئے تو یہ بات واضح ہے۔ علماء مولانا کی تالیفات ''معارف السنن'' وغیرہ کا مطالعہ کرتے وقت حدیث کی دوسری شروح کو سامنے رکھ کر اس کا بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں۔ مولانا نے جو کچھ مطالعہ کیا تھا اس کا بیشتر حصہ مستحضر تھا۔ ''معارف السنن'' کی تالیف کے وقت ہمیشہ یہ کوشش رہتی کہ حضرت امام العصر نے جو کچھ ارشاد فرمایا ہے' اس کو اصل ماخذ میں تلاش کیا جائے۔ اس میں بعض اوقات ایسا بھی ہوتا کہ اصل ماخذ تک رسائی ممکن نہ ہوتی' کتاب مطبوعہ نہ ہوتی اور مخطوطہ کا کوئی نسخہ برصغیر ہندوپاک کے کتب خانہ میں موجود نہ ہوتا' ایسی صورت میں بڑے غور وفکر سے کام لے کر حضرت شاہ صاحب نور اللہ مرقدہ کے ذوق مطالعہ کا جائزہ لیتے اور پھر حضرت ممدوح کا مزاج شناس ہونے کی بناء پر فیصلہ کرتے کہ یہ بات حضرت امام العصر رحمۃ اللہ علیہ نے فلاں مطبوعہ کتاب سے لی ہوگی' چنانچہ اس کا بالاستیعاب مطالعہ شروع کردیتے اور بالآخر بمصداق مـــن جـد وجـد گوہر مراد ہاتھ آجاتا۔ فرماتے تھے: ایک بار حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے درس میں فرمایا کہ: امام ابوزید دبوسی نے لکھا ہے کہ ''جب فقہاء صحابہ میں کسی مسئلہ میں اختلاف ہوتا ہے تو پھر کسی ایک جانب کو ترجیح دینا دشوار ہے۔'' ''معارف السنن'' کی تصنیف کے وقت حوالہ دینے کا خیال آیا تو سوچا۔ یا الٰہی! ابوزید دبوسی کی ''تقویم الادلہ'' اور ''کتاب الاسرار'' تو ناپید ہیں' اب کیا کیا جائے؟ سوچتے سوچتے خیال آیا کہ غالباً حضرت شاہ صاحب نے یہ بات امام عبدالعزیز بخاری کی ''کشف الاسرار'' میں دیکھی ہوگی' چنانچہ اس کا مطالعہ شروع کیا تو الحمدللہ! امام دبوسی کی بات مل گئی۔ اسی طرح بارہا ایسا ہوا کہ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے کوئی بات حافظ ابن حجر کے حوالہ سے سنی تھی' مگر اس کا مظان اور موقع سمجھ میں نہ آیا تو ساری ''فتح الباری'' کا مطالعہ شروع کردیا اور آخر کو وہ بات کہیں نہ کہیں مل گئی۔ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا حافظہ غیر معمولی قوی تھا' جو کچھ پڑھ لیتے تھے وہ مدت تک ذہن سے محو نہ ہوتا تھا اور اس میں علمی، غیر علمی' موضوع، غیر موضوع کی قید نہ تھی۔ وہ عام معلومات کا انسائیکلو پیڈیا تھے۔ ابھی چند ماہ کا ذکر ہے ایک مرض کا تذکرہ کیا تو اس کے علاج کے سلسلہ میں دس بارہ انگریزی دواؤں کے نام فرفر سنادیئے۔ یہ بھی تجربہ ہے کہ مولانا کے درس وتصنیف میں برکت تھی' دوسرے لوگ جو علمی کام مہینوں اور ہفتوں میں بدقت انجام دیتے تھے، مولانا وہ دنوں اور گھنٹوں میں بسہولت پورا کردیتے۔

مولانا مرحوم کو حق تعالیٰ نے تقویٰ اور خشیت سے بھی نوازا تھا' بڑے عفیف اور پارسا تھے۔ ادھر تلاوت قرآن کریم کی آواز مولانا کے کانوں میں پڑی اور ادھر آنکھوں سے سیل اشک رواں ہوا۔ مدرسہ کے تمام مالی معاملات ایسے صاف رکھتے کہ کیا مجال ایک پیسہ ادھر اُدھر ہو جائے' یا ایک مد کی آمدنی دوسری مد پر صرف ہو جائے۔ اللہ تعالیٰ نے دنیا اور اہل دنیا کو ان کی نظروں میں ہیچ کر رکھا تھا۔ دنیا طلبی کی ان کے یہاں مد ہی نہ تھی۔ جود و کرم کا یہ حال تھا کہ بے تحقیق سائلوں کو دیتے رہتے تھے۔ ایک بار بیٹھا ہوا تھا' عصر سے پہلے دو صاحب مولانا کو پوچھتے ہوئے آئے۔ میں نے کہا کیا کام ہے؟ کہنے لگے: مکان بنوانا ہے۔ مولانا سے اعانت کی ضرورت ہے۔ میں نے کہا کہ تم لوگوں کو سوچنا چاہئے کہ مولانا کے پاس کونسی دولت ہے جو وہ تمہیں مکان بنانے کے لئے دیں گے' تمہیں مولانا کو تنگ نہیں کرنا چاہئے' مگر وہ اپنی بات پر مصر رہے۔ اتنے میں مولانا بھی تشریف لے آئے اور صورت حال معلوم کر کے اپنی جیب سے کچھ رقم نکالی اور بڑی معذرت کے ساتھ ان کے حوالہ کر دی' میں صورت دیکھتا رہ گیا۔ اس طرح میں ایک دفعہ مولانا کے پاس دفتر میں بیٹھا ہوا تھا۔ اٹھ کر گھر جانے لگے تو صاحبزادہ محمد بنوری نے بتایا کہ فلاں صاحب اس لئے بیٹھے ہیں کہ ان کے یہاں میت ہوگئی ہے، تجہیز و تکفین کی ضرورت ہے۔ مولانا فوراً گھر تشریف لائے اور بغیر کسی تحقیق اور تفتیش کے سو روپے کا نوٹ صاحبزادہ صاحب کے حوالہ کیا کہ ان کو دے دو۔ میں نے اس واقعہ کا ذکر حضرت مولانا ولی حسن صاحب سے کیا اور ساتھ ہی یہ بھی عرض کیا کہ حضرت کی سخاوت تو بجا' مگر اتنی سی تحقیق کر لی جاتی کہ واقعی کوئی میت ہوئی بھی ہے یا نہیں تو زیادہ اچھا تھا۔ اس پر مفتی صاحب نے فرمایا کہ: میرا بھی یہی ذوق ہے' میں ہوتا تو میں بھی یہی کرتا' میں یہ سن کر خاموش ہو گیا۔ بہر حال اللہ والوں کی شان ہی الگ ہے۔

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی کس کس بات کو یاد کیا جائے۔ حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے چھوٹے صاحبزادے مولانا ارشد مدنی کراچی تشریف لائے' حضرت مولانا کے مہمان ہوئے' میں ان سے مل نہ سکا تھا۔ ''مجلس دعوت و تحقیق اسلامی'' سے اٹھا تو ان کی ملاقات کے ارادے سے نکلا۔ راہ میں مولانا حبیب اللہ مختار صاحب ملے' میں نے ان سے دریافت کیا کہ مولانا ارشد صاحب مدنی کہاں تشریف فرما ہیں؟ کہنے لگے: حضرت کے یہاں دسترخوان بچھ چکا ہے' آپ بھی چلے چلیں۔ میں نے مولانا حبیب اللہ صاحب سے کہا کہ آپ کو دوسرے کے دسترخوان پر دعوت دینے کا حق نہیں' میں پھر مل لوں گا۔ یہ کہہ کر میں تو چلا گیا۔ مولانا حبیب اللہ صاحب نے حضرت مولانا کو بتایا ہوگا۔ دوسرے روز ظہر کی نماز پر مولانا ملے تو فرمانے لگے: ''آپ نے بڑا تکلف کیا۔ میں تو آپ جیسے احباب کے یہاں باسی روٹی مانگ کر کھانے میں بھی تکلف محسوس نہیں کرتا۔'' میں نے مولانا کی زبان سے یہ کلمات سنے تو بڑا نادم ہوا۔ مولانا سے معافی مانگی اور وعدہ کیا کہ آئندہ انشاء اللہ! ایسا نہ

ہوگا۔ ہائے اب دوبارہ یہ موقع کہاں؟

میں جب ستمبر ۱۹۶۳ء کو مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن سے جامعہ اسلامیہ بہاولپور جانے لگا تو مولانا کو میرا وہاں جانا گراں گزرا' جب ملتا ہمیشہ شکایت فرماتے۔ گزشتہ سال جب میں وہاں سے فارغ ہوگیا تو آتے ہی مولانا نے فرمایا کہ: آپ یہاں آجائیے۔ ہم آپ کو تنخواہ کم دیں گے۔ میں نے عرض کیا: بسر و چشم۔ "مجلس دعوت و تحقیق'' میں حاضری کے دوسرے ہی دن فرمایا کہ: آپ پہلے مسجد میں دو رکعت پڑھ کر دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ اس کام کے لئے آپ کو قبول فرمائے۔ کیا تعجب ہے جو آپ کے آنے سے یہاں سے دارالمصنفین بن جائے اور اللہ تعالیٰ آپ سے کام لے لیں۔ خدا کرے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی یہ تمنا اور دعا پوری ہو۔

ایک روز حضرت مخدومی مولانا مفتی ولی حسن صاحب ٹونکی مدظلہ العالی کی معیت میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضری ہوئی۔ امام مہدی کا تذکرہ آیا تو مجھ سے فرمایا: اس موضوع پر ایک تحقیقی رسالہ لکھ دیجئے، حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے حدیث کی اجازت تو میں نے پہلے بھی لی تھی' مگر اس سال تحریری اجازت کے لئے بھی عرض کیا تھا' اس پر مولانا نے ظہر کی نماز کے لئے مسجد میں جاتے وقت وضو خانہ کے قریب جب میں وضو کے لئے کھڑا تھا فرمایا۔ ''میری طرف سے آپ کو میری تمام روایات کی عامۃ تامۃ ہر طرح روایت کی اجازت ہے۔ فالحمد للہ علی ذلک۔

چہارشنبہ ۲۷ شوال ۱۳۹۷ھ ۱۲ نومبر ۱۹۷۷ء کو بعد نماز عصر جامع مسجد نیوٹاؤن میں، میں نے حضرت مولانا کی خدمت میں عرض کیا کہ حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب مدظلہ رائے ونڈ تشریف لانے والے ہیں' بندہ حضرت موصوف کی خدمت میں حاضری کا ارادہ رکھتا ہے' دعا فرمائیں حق تعالیٰ ان کی برکات سے مجھے بھی متمتع فرمائے۔ مولانا نے آمین کہی۔ دعا کا وعدہ فرمایا۔ حضرت شیخ الحدیث کی تشریف آوری کا پروگرام بتایا اور سفر پر جانے کی اجازت مرحمت فرمائی۔ کیا خبر تھی کہ بس یہ آخری ملاقات ہوگی اور اس کے بعد پھر کبھی دنیا میں ملنا نصیب ہی نہ ہوگا۔ میں جمعہ کو شام ۴ بج کر ۴۰ منٹ پر چناب ایکسپریس سے پنجاب کے سفر پر روانہ ہوا اور مولانا دوسرے دن ہوائی جہاز سے اسلام آباد تشریف لے گئے۔ دوشنبہ کو ملتان سے لاہور ٹرین پر سفر کر رہا تھا کہ اخبار میں یہ خبر پڑھی۔ مولانا پر دل کا دورہ پڑا' لیکن اب افاقہ ہے۔ مغرب کی نماز کے بعد شیخوپورہ میں ایک صاحب نے یہ وحشت اثر خبر سنائی کہ ریڈیو پر اطلاع آئی ہے کہ حضرت مولانا کا آج انتقال ہوگیا۔ یہ سن کر اول تو دل ماننے کے لئے تیار ہی نہ ہوا۔ پھر جو گذرا وہ کیا بیان کیا جائے۔

انا للّٰہ و انا الیہ راجعون. اللھم اغفر لہ مغفرةً تامةً وارحمہ رحمة عامة.

اللھم لاتحرمنا اجرہ ولا تفتنا بعدہ' (۹ محرم ۱۳۹۸ھ)

حکیم محمد سعید دھلوی (ہمدرد)

# مردِ مومن

اس سال ماہ رمضان المبارک کی بات ہے مکۃ المکرمہ میں حرم شریف میں تراویح کے بعد باہر آیا' دیکھا کہ حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ بھی آ گئے ہیں۔ ان کو چلنے میں تکلیف ہو رہی تھی۔ غالباً گھٹنوں میں درد زیادہ تھا' میں آگے بڑھا' حسب معلوم ادب و احترام سے جھک کر ان کی خدمت میں ہدیہ سلام مسنون پیش کیا۔ مولانائے محترم کی ملاقات کا ایک خاص انداز تھا۔ اس میں، میں نے تو کبھی کوئی فرق پایا نہیں۔ چہرے پر بشاشت و نور، دل میں سرور جس کا اظہار آنکھوں کے نور سے ہوتا۔ چہرہ کھل جاتا اور آنکھیں لال ہو جاتیں۔ بے اختیار مصافحہ فرماتے اور اکثر معانقہ فرماتے۔ میرے ساتھ ان کا ہمیشہ یہی سلوک رہا اور اس میں فرق کبھی نہ آیا۔ یہ صحیح ہے کہ مجھے یہ فخر حاصل نہیں کہ میں ان سے بہت قریب تھا' یعنی رات دن ان کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا تھا' ہاں اس میں کلام نہیں کہ ہم دونوں ایک دوسرے کے دل سے قریب تھے۔ اکثر و بیشتر رمضان المبارک میں ان سے مدینہ منورہ میں شرفِ ملاقات وصحبت حاصل ہوا کرتا تھا۔ اس سال بھی مکۃ المکرمہ میں رات بعد تراویح ملاقات ہوئی تو میں نے پروگرام پوچھا' ارشاد ہوا۔ ''بس ابھی ٹیکسی سے مدینہ منورہ روانہ ہو رہا ہوں۔''

میں نے دل میں کہا۔ ''عجیب مردِ مومن ہے' گھٹنوں میں ایسی تکلیف کہ چلنے میں تکلیف، ضعف نمایاں، مگر ہمت ہے کہ اب روانہ ہوں گے اور نماز تہجد مدینہ منورہ میں جا کر ادا فرمائیں گے۔ دل چاہا کہ مشورہ دوں کہ رات کو آرام فرما لیجئے' صبح مجھے شرف ہمسفری عطا فرمائیے' مگر میں جانتا تھا کہ وہ ارادے کے پکے اور عزم کے جوان ہیں۔ بات نہیں مانیں گے۔ میں خاموش ہو گیا۔ اس کے بعد مدینہ منورہ میں حیرت ہے کہ ایک دن بھی ان سے ملاقات نہ ہوئی۔ اس سال مسجد نبوی میں اعتکاف کے لئے حد بندی کی اجازت نہ تھی۔

عید الفطر پر میری آنکھوں نے ان کو مسجد نبوی میں اور باہر تلاش کیا' مگر شرفِ دید مقدر میں نہ تھا اور یہ کیا

معلوم تھا کہ میں ہنوز سفر میں ہوں گا اور مولانائے بنوری رخت سفر پھر باندھ لیں گے اور اس بار ایسے سفر پر ان کی روانگی ہوگی کہ جہاں سے واپسی کی کوئی صورت نہیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

شیخ الازہر عالی مرتبت ڈاکٹر شیخ عبدالحلیم محمود چند سال ہوئے میرے ہاں تھے۔ اس ایک مجلس میں، میں نے مولانائے مرحوم سے درخواست کی کہ وہ از رائے لطف و کرم شریک تبادلہ خیال ہوں۔ مولانا محترم نے میری درخواست کو شرف قبول بخشا۔ محترمی جناب جسٹس قدیر الدین، محترم جناب خالد اسحٰق اور دوسرے احباب بھی تھے، یہ مسئلہ تھا کہ ممالک اسلامیہ میں قانون اور دستور اسلام کیوں رائج نہیں ہوسکتا۔ اس مجلس میں مولانا بنوریؒ نے جس وضاحت سے اور بے باک ہوکر مسئلے پر روشنی ڈالی، اس کا اثر میرے دل پر ہوا۔ اور یقیناً شیخ الازہر کے لئے ان کے ارشادات وجہ فکر ہوئے۔ جب ہماری دعوت پر کانگرس عالمی سیرت نبوی میں دوبارہ شیخ الازہر پاکستان آئے تو ان کو مولانا بنوریؒ سے ملاقات کا ازحد اشتیاق تھا اور جب میں الازہر قاہرہ گیا تو شیخ الازہر نے مولانا بنوریؒ کے بارے میں ضرور دریافت کیا۔ ان ہی دنوں قاہرہ کی سڑکوں، بازاروں میں نوجوانان الازہر غیر اسلامی قوانین اور غیر شرعی روایات کے خلاف صدائے احتجاج بلند کر رہے تھے۔ نوجوانان الازہر کے دلوں میں اسلام کے نور نے جب روشنی کی تو حقائق کو اندھوں نے بخوبی دیکھ لیا۔ اس بلند احتجاج نے فکر حکومت پر اثر انداز ہوکر بعض طاغوتی طاقتوں کو قاہرہ میں کمزور کردیا اور پالیسیوں میں واضح تبدیلی آئی۔

مسئلہ ختم نبوت جب چند سال ہوئے شدومد کے ساتھ سامنے آیا اور مذہبی سے زیادہ سیاسی مسئلہ بن گیا تو اس میں حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ نے جس اعتماد کامل اور عزم غیر متزلزل کے ساتھ اور قول و فعل کے توازن کے ساتھ اس مجاہدانہ مہم کو رہنمائی دی، وہ ان کے مزاج، ان کے دل و دماغ اور ان کے فکر و عمل کی عظمت کو سمجھنے کے لئے کافی ہے۔ اس تحریک کو کمزور کرنے کے لئے اور واقعۃً اس کو ختم کرنے کے لئے سرکاری ٹھیکیداران مذہبی امور نے مولانائے محترم کی ذات پر شدید حملے کئے۔ یہ مذہبی چور اخبارات میں بڑے بڑے اشتہارات سے مولانا بنوریؒ کے مقام کو نقصان پہنچانا چاہتے تھے، مگر میں نے دیکھا کہ گو مذہبی امور کے ٹھیکیداروں کی ساری مشنری حرکت میں تھی، مولانا پر اس کا مطلق کوئی اثر نہ تھا۔ وہ اپنے مسلک پر شدت سے قائم تھے اور تحریک کو نہوں نے انتہاؤں کو پہنچادیا۔ مجھے یہ کہنے میں کوئی تامل نہیں ہے کہ مسئلہ ختم نبوت کا سرکاری فیصلہ بہر حال مولانا محمد یوسف بنوریؒ کی تحریک کے تابع تھا۔ سرکاری نیت اور فیصلے کے غماز تو وہ اشتہارات تھے جو اس تحریک کے قائد کے خلاف ملک کے ہر بڑا اخبار میں بہ صرف زر کثیر شائع کرائے گئے۔

حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ کی ذات وجہ خیر و برکت تھی، ان کی ذات سے کسی کو کوئی نقصان نہیں پہنچا، وہ ہر کہ و مہ کے لئے سامان خیر کے لئے ہمیشہ مستعد رہا کرتے تھے، مشاورتی مجلسوں میں ان کی موجودگی اس کی

ضمانت ہوتی تھی کہ مجلس کا کوئی فیصلہ دین کے منافی اور شرع کے خلاف نہیں ہوسکتا۔اس عنوان پر انکی فکسر اور عملی توانائیوں کے اظہار کے لئے دوراہے کا کوئی وجود نہ تھا۔یقین کامل اور عزم راسخ ان کے کردار کے بڑے اہم پہلو ہیں۔

دینی درسگاہوں میں مولانا بنوریؒ کا قائم کردہ دارالعلوم مینارنور و ہدایت ہے' انہوں نے دین کے ہر تقاضے کا احترام قائم رکھتے ہوئے دارالعلوم کو وقت کے تقاضوں سے غیرآہنگ نہ ہونے دیا۔اس دارالعلوم میں دنیا کے بہت سے ممالک کے طلبہ علوم اسلامیہ کی تربیت حاصل کرتے رہے اور پھر اپنے ملکوں میں جاکر اسلامی تحریک کے قائد بنتے ہیں۔میری رائے یہ ہے کہ پاکستان کے جتنے دارالعلوم ہیں ان کو مولانا بنوریؒ کے قائم کردہ ادارے سے بہت کچھ سیکھنا چاہئے۔

۱۹۷۲ء میں واشنگٹن (امریکہ) میں گورنر والیس پر قاتلانہ حملہ ہوا تو موقع واردات پر اخبارنویس تین منٹ میں پہنچ گئے۔اس ذیل میں سب سے بڑا اعتراض اور سب سے اہم کوتاہی اور تاخیر یہ قرار پائی کہ ایمبولینس ساڑھے چار منٹ میں کیسے آئی۔

احساس فرض اور احترام جانِ انسان کا یہ امریکی معیار ہے۔حیرت ہے کہ اسلام آباد کے ہاسپٹل میں فخر اسلام مولانا محمد یوسف بنوریؒ تڑپا کئے اور گھنٹوں ایمبولینس نہیں آئی...... مجھے حضرت محترم کی رحلت کا دکھ ہے اور شدید دنا قابل فراموش دکھ ہے' مگر ایک درد یہ ہے کہ اگر ان کو صحیح طبی امداد مل جاتی تو اس جان عزیز کو بچایا جاسکتا تھا اور پھر شاید اسلامی نظریاتی کونسل کے فیصلے زیادہ متوازن ہوتے اور صحیح تر۔ جہاں تک ایسے انسان کی ضرورت تھی اور ہے کہ جو شدت فی امر اللہ کی خصوصیت میں بدرجہ کمال رکھتا ہو۔

یاایتھا النفس المطمئنة ارجعی الٰی ربک راضیة مرضیة فادخلی فی عبادی وادخلی جنتی.

> ''اسلام کو موجود معاشی تحریکوں پر منطبق کرنا، ان کی سراسر مادی تعبیریں کرنا اور کھینچ تان کر نصوص سے وہی کچھ منوانا جو آج کے معاشیین کہتے ہیں، بدترین غلطی ہے اور مقام نبوت سے بے خبری کی دلیل ہے۔''
> (بصائر وعبر، جمادی الاولی ۱۳۸۹ھ)

مولانا مفتی محمود

# میدانِ علم وعمل کا شہسوار

اللہ تعالیٰ کی پیدا کردہ زمین کا وہ حصہ جو برصغیر کے نام سے معروف ہے، اپنی امتیازی خصوصیات کی بناء پر ممتاز حیثیت کا حامل ہے۔ مصدقہ روایات کے مطابق اسی علاقہ میں اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو جنت سے بھیجا، تاکہ وہ خلافت ارضی کی ذمہ داریاں سنبھال سکیں۔

حضرت آدم علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے پہلے نبی و رسول اور انسانیت کے جدامجد تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے ذریعہ آسمانی ہدایت کا جو سلسلہ شروع فرمایا، اس کی انتہاء محمد رسول اللہ ﷺ پر ہوئی، آپ خدا کے آخری نبی اور پوری کائنات کے لئے ہادی و رہنما تھے۔

برصغیر کا بہت بڑا حصہ آپ کے تربیت یافتہ حضرات یعنی صحابہ کرام علیہم الرضوان کے دور میں اسلام کی روشنی سے منور ہوگیا اور ایک معقول حصہ اگلے دور (تابعین کے زمانہ) میں اسلام کے زیر اثر آگیا، کچھ سرحدی علاقے عرب مسلمان تاجروں کے اخلاق و کردار سے متاثر ہو کر دامن اسلام سے وابستہ ہوگئے۔ الغرض خیر القرون کے زمانہ میں ہی برصغیر میں اسلام کی روشنی پھیل گئی اور پھر یہ خطہ مسلسل دینی اعتبار سے ترقی کرتا رہا۔

یہاں برسر اقتدار آنے والے مختلف حکمرانوں کے دور میں ادھر ادھر سے ان گنت اہل علم و دانش یہاں آکر بسے اور ان کے سوز دروں سے یہ دھرتی جگمگا اٹھی۔

اسلام کے ابتدائی ہزار سال گزرنے کے بعد تو یہ خطہ دینی وفکری رہنمائی کا مرکز بن گیا، جس کی پہلی کڑی حضرت الامام الشیخ احمد سرہندی المعروف مجدد الف ثانی قدس سرہ تھے آپ نے اصلاح وانقلاب کا جو عظیم کارنامہ سرانجام دیا' اسے آپ کے عزیز ترین اخلاف نے بڑی خوبی سے پروان چڑھایا۔

ان اخلاف میں آپ کے فرزند عزیز عروۃ الوثقیٰ خواجہ محمد معصوم قدس سرہ اور حضرت خواجہ السید آدم بنوری

علیہ الرحمۃ بھی تھے۔ اول الذکر سے حضرت غازی اورنگ زیب عالمگیر بھی ارادت وعقیدت رکھتے تھے اور برصغیر اور ملحقہ علاقے ان کے فیوضات سے مستفید ہوئے' جب کہ خواجہ آدم بنوری رحمہ اللہ تعالیٰ نے مدینہ طیبہ کو اپنا مسکن ومستقر بنا کر سرزمین حجاز وعرب کو منور فرمایا اور پھر وہیں آپ کا انتقال ہوا اور بقیع میں آپ کی آخری آرام گاہ بنی۔ **تغمده الله بغفرانه۔**

حضرت مولانا السید محمد یوسف بنوری خواجہ آدم علیہ الرحمۃ کے خاندان کے گل سرسبد تھے اور کہنا چاہئے کہ ان کے اندر سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے مجدد اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ اور ان کے اخلاف وخلفاء کی غیرت دینی وملی بطریق اتم موجود تھی۔

بارہا مرتبہ ان کی حق گوئی، جرأت ایمانی اور ہمت وعزیمت دیکھنے کا موقع ملا، سرکاری یا غیر سرکاری تقریب ہو'وہ کوئی ایسی بات برداشت نہ کرتے جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول برحق ﷺ کے منشا کے خلاف ہو، ایوب خان مرحوم کے دور کی علمی مؤتمر جس میں غیر ملکی اہل علم بھی شریک تھے' آپ نے کمال غیرت مندی کا مظاہرہ کیا۔ اسی طرح ۷۴ء کی تحریک ختم نبوت میں اس وقت کے فاشی وزیراعظم بھٹو کے سامنے کلمہ حق ادا کرنے کا مقدس فریضہ سرانجام دیا۔ میرے نزدیک ان کا ان صفات سے متصف ہونا اس نسبت کے پیش نظر تھا جو انہیں السید آدم بنوری کے واسطہ سے حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہٗ سے تھی۔

حضرت مجدد صاحب علیہ الرحمہ کے بعد جو تابناک دور آیا' اس کی ممتاز شخصیت حضرت الحکیم العارف ولی اللہ الدہلوی قدس سرہ تھے جو بوجوہ اپنی مثال آپ تھے۔ حکیم دہلوی نے جہاں ملک میں فرنگی سامراج کے ابتدائی اثرات بد کو محسوس کر کے ان کے دفعیہ واصلاح کی طرف توجہ دلائی اور بیماری کا علاج بتایا' وہاں دینی علوم کی اشاعت وترویج کے لئے بھرپور جدوجہد کی۔

شاہ صاحب علیہ الرحمۃ کا ممتاز کارنامہ کتاب الٰہی کا فارسی ترجمہ اور اس کی مختصر تفسیر ہے' جس کا مقصد برصغیر کے مسلمانوں کو براہ راست قرآن عزیز سے استفادہ کا موقع مہیا کرنا تھا، شاہ صاحب کی کمان سے نکلا ہوا یہ تیر نشانے پر بیٹھا اور مفاد پرست عناصر آپ کے بدترین مخالف ہو گئے۔

اس کے ساتھ آپ نے حضور نبی کریم ﷺ کے ارشادات وفرامین جو درحقیقت قرآن عزیز کی تشریح ہیں، کی طرف توجہ فرمائی۔

واقعہ یہ ہے کہ اس دور میں عام لوگوں کا رجحان علوم آلیہ کی طرف زیادہ تھا اور علوم عالیہ کی طرف کم۔ اور حدیث کے معاملہ میں تو سردمہری ناقابل بیان حد تک موجود تھی، آپ نے اپنے والدگرامی کے قائم کردہ مدرسہ رحیمیہ کو علوم قرآن وحدیث کی تدریس کا مرکز بنایا اور قرآن کریم کے ترجمہ وتفسیر کے ساتھ ساتھ حدیث پر بھی قلم

اٹھایا۔ آپ نے مؤطا امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی بہترین شروح لکھیں اور حدیث کی طرف عوام کو رغبت دلائی۔ آپ کی کوشش وسعی سے برصغیر کا پورا علاقہ حدیثی علوم کی دولت سے مالا مال ہوگیا۔

آج سند حدیث کا ہر سلسلہ کسی نہ کسی واسطہ سے حضرت حکیم دہلوی تک پہنچتا ہے اور یہ حدیث کے معاملہ میں ان کی خدمات کا عنداللہ مقبولیت کی دلیل ہے۔

آپ کے فرزندان گرامی میں سے یوں تو ہر ایک اپنی مثال آپ تھے' لیکن حضرت شاہ عبدالعزیز قدس سرہٗ کو آپ کے جانشین ہونے کی حیثیت سے بلند تر مقام نصیب ہوا، انہوں نے آپ کے جہادی مشن اور آپ کے علوم ومعارف کی نشر واشاعت میں بھرپور دلچسپی لی اور حالات ایسے پیدا ہوگئے کہ غیر مسلم مؤرخین کو یہ اعتراف کرنا پڑا کہ برصغیر کا کوئی گوشہ ایسا نہیں جہاں علوم قرآن وحدیث کی خدمت کرنے والا کوئی نہ کوئی موجود نہ ہو اور جو بھی ہے وہ بالواسطہ یا بلاواسطہ شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ سے فیض یافتہ ہے۔

پھر شاہ محمد اسحق، شاہ عبدالغنی رحمہما اللہ تعالیٰ اور ان کے بعد مولانا احمد علی سہارنپوری قدس سرہٗ نے اس وراثت علمی کو سنبھالا' جنہوں نے ''اصح الکتب بعد کتاب اللہ البخاری'' کا فقید المثال حاشیہ لکھا، اس کار خیر میں آپ کے شاگرد عزیز قاسم العلوم والخیرات مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمہ اللہ تعالیٰ بھی شریک تھے' جنہوں نے دوسری خدمت کے علاوہ آخری چند پاروں کا حاشیہ لکھ کر اپنے استاذ کے مشن کی تکمیل کردی۔

حجۃ الاسلام حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے علوم ومعارف کے وارث حضرت الشیخ مولانا محمود حسن دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ تھے' جن کے متعلق یہ بات مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمائی تھی کہ ''وہ علم کا کٹھلہ ہے'' (روایت حضرت میاں اصغر حسین صاحب) حضرت گنگوہی قدس سرہ مولانا نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے ہم سبق ورفیق تھے اور حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کے استاذ وشیخ طریقت! اور وہ بلاشبہ فقیہ النفس اور مجتہد العصر تھے، ان کی شہادت اپنے علمی فرزند کے متعلق بڑی وقیع ہے۔ شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کے سلسلہ میں دوسری بات جو معروف ہے' وہ یہ ہے کہ آپ کو اللہ تعالیٰ نے آخری دور میں ایسے شاگرد عطا فرمائے جیسے ابتدائی دور میں حضرت الامام ابوحنیفہ قدس سرہٗ کو نصیب فرمائے تھے اور پھر یوں تو آپ کا ہر شاگرد ہر اعتبار سے جامعیت کی شان لئے ہوئے تھا' لیکن بعض حضرات نے آپ کی بعض خصوصیات کو اپنے اندر ایسے جذب کیا کہ وہ ان میں دوسروں سے ممتاز نظر آتے ہیں۔

مثلاً: امام العصر حضرت مولانا السید محمد انور شاہ کاشمیری قدس سرہٗ کے متعلق مشہور ہے اور یہ شہرت محض پروپیگنڈہ کی بناء پر نہیں' بلکہ واقعیت کی بنا پر ہے کہ وہ اپنے استاذ کے' حدیث کے معاملہ میں صحیح جانشین تھے۔ شاہ صاحب جتنے عظیم تھے اس کا اندازہ اس سے ہوتا ہے کہ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کی اسارت مالٹا

کے موقع پر ان کی مسند پر آپ کو بٹھلایا گیا اور بٹھلانے والوں میں آپ کے بڑے اور اساتذہ بھی شامل تھے۔ حکیم الامت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ کہنا کہ ''انور شاہ کا وجود اسلام کی حقانیت کی دلیلوں میں سے ایک دلیل ہے'' بلاوجہ نہیں، حضرت العلامہ مولانا عثمانی مرحوم پچھلے ادوار کی عظیم علمی شخصیات کا حوالہ دے کر فرماتے کہ: اگر مجھ سے کوئی پوچھے کہ تم نے حافظ ابن حجر اور فلاں فلاں بزرگ عالم کو دیکھا تو میں اس لئے ہاں کردوں گا کہ میں نے علامہ کاشمیری کو دیکھا ہے، مولانا احمد سعید دہلوی نے ان کے تعزیتی جلسہ میں انہیں چلتی پھرتی لائبریری کہا۔ خطیب مکرم حضرت السید عطاء اللہ الحسینی البخاری نے یہاں تک فرمادیا کہ صحابہ کا قافلہ چلا جارہا تھا۔ انور شاہ بچھڑ گئے اور علامہ السید رشید رضا مصری نے اختلاف مسلک کے باوجود جو تاثر لیا وہ ''المنار'' میں چھپا جس کا خلاصہ یہ ہے کہ: اگر میں دیوبند کو نہ دیکھتا تو غم زدہ واپس جاتا، اور اس کا سبب اس دور میں علامہ کاشمیری کی علمی سیادت تھی۔

الغرض امام العصر کاشمیری عظیم تھے اور ان کی عظمت مسلم تھی، موصوف کے حضور دیوبند اور ڈابھیل میں ہزاروں طالبان علوم نبویہ نے زانوئے تلمذتہ کیا جن میں سے بعض شخصیات اب بھی بقید حیات ہیں' مثلاً: دارالعلوم دیوبند کے موجودہ مہتمم مولانا قاری محمد طیب' علی گڑھ یونیورسٹی کے شعبہ اسلامیات کے (سابق) سربراہ مولانا سعید احمد اکبر آبادی اور شارح بخاری مولانا سید احمد رضا بجنوری جب کہ متعدد حضرات دنیا سے رخصت ہو چکے ہیں۔

لیکن آپ کے شاگردوں میں جو عظمت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو نصیب ہوئی' وہ کم ہی لوگوں کے حصہ میں آئی۔ مختصر لفظوں میں آپ علامہ کاشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے علوم کے وارث تھے' جس کا صحیح اندازہ اہل علم کو ''معارف السنن'' کے مطالعہ سے ہوسکتا ہے، افسوس کہ علوم ومعارف کا یہ خزینہ نامکمل رہ گیا اور چھ جلدوں کی تکمیل کے بعد ہمارے بزرگ بھائی حیات مستعار کو پورا کر کے دنیا سے رخصت ہو گئے۔

شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے عشق کی حد تک آپ کو جو عقیدت تھی اس کا اندازہ ''نفحة العنبر'' کے مطالعہ سے ہوسکتا ہے جو آپ کے قلم سے استاذ محترم کی سیرت کا حسین خاکہ ہے۔

علامہ کاشمیری رحمۃ اللہ علیہ اپنے زمانہ میں فتنہ قادیانیت کے معاملہ میں سخت حساس تھے، خود اس سلسلے میں لکھا، شاگردوں سے لکھوایا' جن میں مولانا بدر عالم، مولانا مفتی محمد شفیع، مولانا محمد ادریس کاندھلوی اور مولانا مرتضیٰ حسن چاند پوری رحمہم اللہ تعالیٰ وغیرہ حضرات تھے۔ مناظرے کئے اور مشہور مقدمہ بہاولپور میں علالت کے باوجود بنیادی کردار ادا کیا۔ شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے احساس کا یہ عالم تھا کہ آپ ہر سال مدرسہ سے فارغ ہونے والے طلبہ کو اس فتنہ کی طرف توجہ دلاتے، کام کا شوق دلاتے اور فرماتے کہ: اگر نبی کریم کی شفاعت

مطلوب ہے تو حضور علیہ السلام کی امت کو جھوٹی نبوت سے بچاؤ۔

مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ جنہوں نے طویل عرصہ تک استاذ محترم کی خدمت کی اور ان کے رنگ میں رنگ گئے، اس سلسلہ میں بھی سعادت مند ثابت ہوئے اور ۱۹۷۴ء میں ان کی متفقہ قیادت میں قادیانیت کا مسئلہ آئینی محور پر حل ہوگیا، **تقبل اللہ تعالیٰ مساعیھم۔**

مرحوم ہمارے بزرگ دوست تھے، ساتھی تھے، مخلص مشیر تھے، تعلیم سے فراغت کے بعد جوان دنوں میں سرحد جمعیۃ کے صدر کی حیثیت سے مختصر عرصہ کام کرنے کے علاوہ ایوب خاں کے مارشل لا کے بعد سیاسی جماعتیں بحال ہونے پر جمعیۃ علماء اسلام کی نائب امارت کے عہدہ پر بھی کچھ عرصہ فائز رہے لیکن ان کا اصل میدان علمی تھا اور وہ اس میدان کے شہسوار تھے، ویسے ان کا دل ہمیشہ ہمارے ساتھ دھڑکتا اور اہم مشوروں میں وہ ہمیشہ کسی نہ کسی طرح شریک ہوتے۔

حقیقت یہ ہے کہ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ اجل کے خاندان سے ہونے اور اس کے بعد سید المجاہدین حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی قدس سرہٗ کے خلیفہ حاجی شفیع الدین نگینوی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت کی نسبت نے انہیں عزیمت کے میدان میں لا کھڑا کیا تھا اور وہ کسی بھی موقع پر حالات سے موافقت نہ کر سکے۔ ایک وقت ایسا آیا کہ ان کے مثالی مدرسہ کو بھٹو گورنمنٹ نے اپنی تحویل میں لینے کا منصوبہ بنالیا، اس مصیبت سے چھٹکارے کی ایک ہی صورت تھی کہ وہ اپنے رفقاء کے خلاف جو ملی وسیاسی میدان میں نبرد آزما تھے۔ اخباری سطح پر بیان دے دیں لیکن انہوں نے اپنی خودداری وغیرت مندی کے پیش نظر اس پر کسی صورت آمادگی ظاہر نہ کی اور خاموشی کے ساتھ اپنے پیدا کرنے والے کے حضور دعا ومناجات میں مشغول رہے پھر اللہ تعالیٰ نے اس خطرہ کو ٹال دیا۔ دور سلف کے اہل حق وصداقت کی امتیازی خصوصیات ان میں بطریق اتم موجود تھیں، بالخصوص اکابر علماء دیوبند جو صدر اول سے چلنے والے طائفہ منصورہ کا دوسرا نام ہے، کے کمالات وخوبیوں کا صحیح مرقع! اور یہ سب کچھ اپنے اساتذہ ومشائخ سے گہرے تعلق کی بناء پر تھا۔

مرحوم نے حضرت شیخ الاسلام مولانا مدنی قدس سرہٗ سے روحانی تعلق قائم کیا اور شیخ سے آپ کی گہری عقیدت وتعلق کا معاملہ دیدنی تھا۔ وہ اس معاشرہ کے مصائب کو حضرت شیخ الاسلام مرحوم کی توہین کا ردعمل قرار دیتے اور اس سلسلہ میں توبہ وانابت کی طرف توجہ دلاتے۔

مرحوم نے متعدد گمراہ کن طبقات کے بعد دور آخر میں سبائیت جدیدہ کے خلاف جو جہاد شروع کیا وہ بھی دراصل اپنے شیخ طریقت مولانا مدنی رحمۃ اللہ علیہ سے گہری وابستگی اور لگاؤ کا نتیجہ تھا، حقیقت یہ ہے کہ آپ کی مختصر کوشش اس سلسلے میں خاصی مؤثر ثابت ہوئی۔ اگر اللہ تعالیٰ آپ کو کچھ مزید مہلت دیتے تو اس سلسلے میں رونما

ہونے والے نتائج حیران کن ہوتے، لیکن مالک تقدیر کی حکمت اسی کی متقاضی تھی۔ بہر حال جتنا کر گئے وہی کافی ہے۔ میرے ساتھ مرحوم کا جو تعلق خاطر تھا وہ یقیناً ایک بزرگ بھائی کے جذبات لئے ہوئے تھا۔ لیکن مقام حیرت ہے کہ آخری وقت میں جنازہ کی شرکت تو کیا ہوتی ملاقات تک نہ ہوئی اور اس کی وجہ میرا اور ان کا سفر تھا وہ کراچی سے اسلام آباد اور میں اسلام آباد سے کراچی تا کہ مصر جا سکوں، اس ناگہانی حادثہ کا وہم تک نہ تھا لیکن وقت آ گیا تو مہلت کا سوال نہ تھا، ہم لوگ مصر میں تھے، خبر سنی، سکتہ میں آ گئے۔ پیر و جواں سبھی متاثر تھے اور ہم یہ سوچ رہے تھے کہ مرحوم وہاں چلے گئے جہاں سے کوئی لوٹ کر نہ آیا۔ جانا سب نے ہے لیکن بعض جانے والوں کا سلسلہ بعض دوسروں سے مختلف ہوتا ہے اور مولانا موصوف انہی خوش قسمت لوگوں میں تھے جو مدتوں بعد دنیا میں آتے ہیں۔

''پاکستان اسلام اور صرف اسلام کی خاطر معرض وجود میں آیا۔ اسلام ہی پر اس کا وجود موقوف ہے۔ اسلام اور پاکستان کا درمیانی رشتہ اتنا مضبوط، اتنا گہرا اور اتنا شدید ہے کہ ان دونوں کو جدا نہیں کیا جا سکتا۔ اس لئے جو لوگ پاکستان میں اسلام کے سوا کسی اور ''ازم'' کو لانے کا خواب دیکھتے ہیں اور بنائے پاکستان کی نفی کر کے نہ صرف اسلام اور ملت سے دغا کرتے ہیں بلکہ خود اپنے آپ کو بھی فریب دیتے ہیں۔'' (بصائر وعبر۔ ذی قعدہ ۱۳۸۸ھ)

☆ ☆ ☆

''خود صالح ہونا اور دوسروں کو صالح بنانا یہ ہے اسلامی حکومت کا اساسی اصول۔''

(بصائر وعبر۔ ذی الحجہ ۱۳۸۸ھ)

☆ ☆ ☆

''اسلام دین قیم ہے اس نے کفر و شرک، بدعت و ضلالت اور کجروی و گمراہی کا ایک ایک کانٹا چن چن کر صاف کر دیا۔ تمام اولاد آدم کو ایک صاف، سیدھا اور نکھرا ہوا ''صراط مستقیم'' عطا کیا۔ جس پر چل کر وہ امن و امان اور راحت و عافیت کی زندگی بسر کر سکے اور مرنے کے بعد قرب و رضا اور جنت و نعیم کا وارث بنے۔'' (بصائر وعبر، شعبان المعظم ۱۳۸۸ھ)

حضرت سید نفیس الحسینی

# حضرت اقدس بنوری رحمہ اللہ کا تعلق بیعت و اجازت

۱۳۵۷ھ میں حضرت اقدس مولانا سید محمد یوسف البنوری الحسینی رحمۃ اللہ علیہ نے حج کے موقع پر مکہ مکرمہ میں حضرت حاجی شفیع الدین نگینوی قدس سرہٗ (خلیفہ ارشد شیخ العرب والعجم حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی قدس سرہٗ) کے دست حق پرست پر بیعت کا شرف حاصل کیا پھر انہیں سے اجازت پائی۔ حضرت حاجی صاحب نگینوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ سلوک کی تعلیم وتربیت کے لئے ہندوستان میں حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ میں سے کسی ایک سے رجوع کرنا۔ حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے عرض کیا کہ میرا طبعی میلان حضرت مولانا مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی طرف ہے۔ حضرت حاجی صاحب نگینوی رحمۃ اللہ علیہ نے صاف فرمایا۔ ہندوستان پہنچنے کے بعد آپ حضرت حکیم الامت تھانوی اور حضرت شیخ الاسلام مدنی رحمہما اللہ دونوں کی خدمت میں نیازمندانہ عقیدت سے حاضر ہوتے رہے' لیکن تصوف وسلوک کی تربیت کے لئے شعبان ۱۳۵۹ھ میں حضرت شیخ الاسلام مدنی رحمۃ اللہ علیہ سے رجوع کیا۔ اس سلسلے میں حضرت اقدس مدنی رحمۃ اللہ علیہ سے باقاعدہ خط وکتابت رہی جو ماہنامہ ''بینات'' (جمادی الاولیٰ ۱۳۹۷ھ) میں شائع بھی ہو چکی ہے۔ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ اس زمانے میں جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں تھے۔

حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے بھی آپ کو نہایت درجہ عقیدت تھی' ان کی خدمت میں پہلی حاضری رجب ۱۳۵۹ھ میں ہوئی۔ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے ان کی خدمت میں اپنا پہلا عریضہ ۲۲ رجب ۱۳۵۹ھ (۱۹۴۰ء) کو ارسال کیا۔ دوسرا مکتوب ۲۴ رمضان المبارک ۱۳۵۹ھ تیسرا ۲۰ ذوالقعدہ ۱۳۵۹ھ چوتھا ۹ صفر ۱۳۶۰ھ پانچواں ۲۵ رمضان المبارک ۱۳۶۰ھ چھٹا ۳۰ محرم الحرام ۱۳۶۱ھ کو لکھا۔ ساتواں اور آٹھواں

مکتوب بغیر تاریخ کے ہے۔ یہ مکاتیب ماہنامہ ''بینات'' رجب ۱۳۹۷ھ میں شائع ہو چکے ہیں۔

یہ سب خطوط انتہائی محبت وعقیدت کے آئینہ دار ہیں' جن میں حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے رویاء صالحہ کے علاوہ اپنے تعلیمی وتدریسی کوائف لکھے ہیں' نیز توجہات عالیہ اور دعوات صالحہ کی درخواست کی ہے۔ حضرت اقدس حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ ان تمام مکاتیب کا جواب ارسال فرماتے رہے جن میں حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے انتہائی قلبی محبت ومودت کا اظہار کرتے ہوئے دعاؤں سے سرفراز فرمایا ہے۔ حضرت حکیم الامت نے ۱۷، ۱۸ شوال ۱۳۶۱ھ (نومبر ۱۹۴۲ء) کو انہیں اپنے ایک مکتوب گرامی کے ذریعے ''مجاز صحبت'' سے ملقب فرمایا۔

جیسا کہ اوپر لکھا جا چکا ہے، تربیت سلوک کے لئے حضرت اقدس بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے شعبان ۱۳۵۹ھ کو حضرت شیخ الاسلام مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں عریضہ لکھا' اس کا جواب حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے ۳۰ شعبان کو دیا اور ذکر قلبی اسم ذات پانچ ہزار تلقین فرمایا۔ اس کے بعد حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے ۸ رمضان المبارک کو دوسرا مکتوب ارسال کیا' جس میں اپنے احوال وکیفیات تحریر کئے۔ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کا جواب ۱۷ رمضان المبارک کو لکھا۔ اس کے بعد مکاتیب کا سلسلہ باقاعدہ جاری رہا اور سلوک وتصوف کی تعلیم اور ذکر واذکار کی تلقین سے بہرہ یاب ہوتے رہے۔ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت اقدس بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو مسند اجازت حدیث عطا فرمائی۔

حضرت اقدس مدنی رحمۃ اللہ علیہ سے خط وکتابت اور تعلیم وتربیت کا سلسلہ ان کی آخر حیات تک قائم رہا۔ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے آخری مکتوب گرامی پر ۸ شوال ۱۳۷۶ھ کی تاریخ ہے۔

القصہ حضرت اقدس بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو حضرت حاجی شفیع الدین صاحب نگینوی قدس سرہ سے ارتباط بیعت وخلافت تھا۔ حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ سے سلوک کی تعلیم وتربیت پائی اور حضرت حکیم الامت مجدد الملت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ سے ''مجاز صحبت'' ہوئے۔ ان اصحاب رشد وہدایت کے علاوہ حضرت اقدس بنوری رحمہ اللہ تعالیٰ کو کسی بھی بزرگ سے بیعت وخلافت اور تعلیم وتربیت کا تعلق نہیں تھا۔

یہ تفصیلات راقم سطور نے جنوری ۱۹۷۶ء میں حضرت اقدس بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے ان کے دولت کدہ پر براہ راست سنی تھیں۔ اس مجلس میں مدیر ''بینات'' ..... مولانا محمد یوسف لدھیانوی اور صاحبزادہ محمد بنوری صاحب سلمہٗ بھی حاضر تھے۔

البتہ مولانا لطف اللہ صاحب جہانگیری نے اپنے مضمون میں لکھا ہے کہ تعلیم سے فراغت کے بعد آپ کابل کے ایک نقشبندی شیخ حضرت شیر آغا جان رحمۃ اللہ علیہ کے حلقہ ارادت میں بھی بیٹھتے رہے اور ابتدائی سلوک کی تعلیم حاصل کی۔

مولوی جمیل الرحمٰن متعلم دارالعلوم دیوبند

# علومِ انورشاہؒ کا امین

کچھ لوگ مرتے ہیں تو ایک آنکھ بھی ان پر رونے والی نہیں ہوتی، کچھ لوگ رخصت ہوتے ہیں تو احباب واقرباء کا ایک محدود حلقہ ان پر آنسو بہالیتا ہے لیکن کچھ آفتاب غروب ہوتے ہیں تو ادھر سے ادھر تک فضا میں اندوہ وملال کا غبار بکھرتا چلا جاتا ہے اور کوئی نہیں گن سکتا کہ کتنی آنکھیں اشکوں سے نہا گئیں ان کی موت پر روحیں تڑپ اٹھتی ہیں اور ملت کی پوری عمارت متزلزل ہوجاتی ہے

وما کان قیس هلکه هلک واحد

ولکنه بنیان قوم تهدما

مولانا یوسف رحمۃ اللہ علیہ کون تھے؟ علوم انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے امین علم وفضل کے خزانے کا گوہر شب چراغ، دُرِ شرف ومجد کا دُرِ تابندہ، اخلاق وفضائل کا پیکر اس گلستان نما خزاں آبادی کی بہاریں دیکھ کر اس عالم آب وگل کو خیر باد کہہ گیا اور کراچی کی خاک نے اس قیمتی گوہر کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اپنی آغوش میں لے لیا

داغ فراق صحبت شب کی جلی ہوئی

اک شمع رہ گئی تھی سو وہ بھی خاموش ہے

لکھنے والے ان کے محامد ومحاسن صفحوں میں لکھیں گے، ... وہ ہمارے قافلے کے سالار تھے، یہ قافلہ پہلے ہی لٹ چکا تھا اب یتیم ہوگیا، ان کا دل ودماغ قدرت کا معجزہ تھا وہ ایک بے باک اور حق گو مسلمان تھے، یہ سب کچھ تھا لیکن اس دفتر کو ان الفاظ میں سمویا جاسکتا ہے کہ ان کی حیات قوم وملت کے لئے بڑی قیمتی تھی، وہ ایک مضبوط سہارا تھے اور آج جب کہ وہ اپنے اعمال کا دامن سمیٹ کر اپنے رب سے جا ملے ہیں تو یہ ہمارے لئے ایک یاس انگیز ساعت ہے، ایک کربناک لمحہ ہے، ایک حادثۂ عظیم ہے موت کا فرشتہ اللہ جل شانہ کا تابع فرمان نہ

ہوتا تو ہم فرطِ غم میں یہ کہنے سے بھی نہ چوکتے کہ محدث جلیل حضرت شیخ مولانا محمد یوسف صاحب بنوری قدس اللہ سرہ العزیز کی روح قبض کرنے میں اس نے جلد بازی کی ہے، موصوف اگرچہ جواں سال نہیں تھے' لیکن اتنے عمر رسیدہ بھی نہیں تھے کہ بس سال اور جئے جانا عجوبہ کہلاتا، مگر ہمارے منہ میں خاک کوئی بڑے سے بڑا حادثہ اور عظیم سے عظیم ابتلاء بھی خالق حکیم ودانا کی مصلحتوں سے خالی نہیں ہوا کرتا، ہر قیامت جو ہم پر ٹوٹتی ہے اس کا حق ہے کہ ہم پر ٹوٹے' کیونکہ جو کچھ جس وقت ہوتا ہے وہ اسی لائق ہے کہ اسی وقت ہو۔ تقدیرِ الٰہی میں جہاں انحراف نہیں وہاں خطا بھی نہیں۔ تعالیٰ اللہ عزوجل علواً کبیراً۔

مولانا یوسف رحمۃ اللہ علیہ کیا تھے؟ ان کی شخصیت کیسی تھی؟ ان کا علم کس درجہ کا تھا؟ یہ تو وہی اندازہ کرسکتا ہے جو ان سے قریب تر رہا ہو، جس نے آپ کے چشمۂ علم سے سیرابی حاصل کی ہو، مجھ ناتواں کی کیا جرأت کہ آپ پر کچھ لکھنے کی جسارت کرے' تاہم دلِ مضطرب کا بے اختیار تقاضا ہوا کہ ان کی یاد میں ان کی زندگی کے کچھ پہلو نذرِ قرطاس کروں، پیشِ نظر یہ غیر مربوط سطور اسی قلبِ مضطر کا نتیجہ ہیں۔

## طرزِ تحقیق

مولانا ایک صاحبِ طرز محقق تھے' ان کا اپنا تحقیقی اسلوب تھا۔ معارف السنن میں ان کا یہ منفرد اسلوب تحقیق نمایاں نظر آتا ہے۔ موجودہ دور میں اسی اسلوب کو مقبولیت کی سند حاصل ہوتی ہے جو اپنے فن اور شخصیت اور زمانے میں پوری طرح میل کھاتا ہو۔ مولانا کی فنی قابلیت کا معیار ان کی شخصیت کی متانت وسنجیدگی، ذہنی وفکری بلندی پوری طرح ان کے اسلوب سے نمایاں ہے۔ ان کا اسلوب بنانے میں دیوبند کی سوسالہ تاریخ، زمانہ جدید کی ادبی علمی تحریکات اور خود ان کی اپنی خداداد صلاحیتیں شامل رہی ہیں' دیوبند کے فکری منبع نے مولانا کے قلم کو بہت کچھ دیا ہے، وہ ولی اللہی افکار اور سلف صالحین کے تصورات کا مرکز ہے۔

اس نے علوم وفنون کی اشاعت میں ایک ناقابلِ فراموش حصہ لیا ہے۔ چنانچہ مولانا کی تحریریں دیوبند کے اس پہلو سے متاثر ہوئے نہ رہ سکیں۔ ان کے افکار علامہ سید انور شاہ قدس اللہ سرہ العزیز سے خاص طور پر متاثر ہیں۔ علامہ انور شاہ اپنے دور کی وہ عظیم شخصیت تھی جو مغربی افکار سے ضروری طور پر واقف تھی اور تمام اسلامی افکار پر حاوی تھی۔ ان کے دور سے دیوبند کی علمی نشاۃ ثانیہ کا آغاز ہوتا ہے۔ چنانچہ ہم ان کے شاگردوں حضرت مولانا بدر عالم صاحب میرٹھی، حضرت مولانا سید فخر الدین، مولانا مناظر احسن گیلانی، مولانا سعید احمد اکبر آبادی، مولانا عتیق الرحمٰن عثمانی، مولانا محمد میاں دیوبندی، اور مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم میں اسی علمی رجحان کو نمایاں اور قوی تر پاتے ہیں۔ علامہ انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی علمی تحریک کا نتیجہ اس نوخیز علمی نسل کی صورت

میں ظاہر ہوا۔ مولانا کے اسلوب تحقیق کو خاص شکل دینے اور منفرد مقام دلانے میں یہ سب حالات اور خود ان کی شخصیت کے اوصاف کمال شامل ہیں، قدرت نے ان کو قدسی تخیل اور ملکوتی فکر سے نوازا تھا۔ ان کا شعور عرشی قندیل تھا جو تیرگی میں بھی نور بکھیرتا رہا۔

مولانا جب کسی حدیث شریف کی تحقیق میں قلم اٹھاتے ہیں تو سب سے نمایاں وصف یہ رہتا ہے کہ وہ فنی انداز کو ہاتھ سے جانے نہیں دیتے اور قلم کی گلکاریوں میں حقیقت کے حسن کو نہیں بھول جاتے، ان کی نگاہ اپنے ہر جملے اور ہر لفظ پر ہوتی ہے۔ مولانا کے اسلوب تحقیق کا دوسرا بڑا وصف یہ ہوتا ہے کہ وہ زیر بحث مسئلہ کو ناظر کے سامنے کھول کر بیان کرتے ہیں۔ ہر امام کے مذہب کو انہیں کی معتبر کتابوں سے نکالنا اور ان کو ان کے استدلالات سے مبرہن کرنا خاص امتیازی شان رکھتا ہے، اس کے بعد زیر بحث روایت اور مسئلے پر جو محدثانہ کلام فرماتے ہیں تو معلوم ایسا ہوتا ہے کہ علم کا دریا امنڈتا چلا آرہا ہے۔ متقدمین اور متاخرین کی کتابوں کے حوالہ جات سے اس مسئلے کو مزین کردیتے ہیں۔ پھر اس پر بڑے نپے تلے انداز میں استدلال سے کام لیتے ہوئے اپنے استاذ امام العصر علامہ سید انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی رائے اور محاکمہ تحریر کردیتے ہیں۔

موصوف خود ایک صاحب الرائے ہیں، جابجا اپنے استاذ کے ساتھ اپنی بھی رائے بڑی احتیاط کے ساتھ ثبت کردیتے ہیں، ان میں تحقیق وتلاش اور حقیقت رسی کی بے پناہ صلاحیت ہے، وہ کھلے اور آزاد ذہن سے کام لیتے ہیں، کسی قسم کے علمی تعصب کو دخل انداز ہونے نہیں دیتے اور یہی وصف ہے جو ان کو ایک بلند محدث، عظیم محقق کے مرتبہ تک پہنچاتا ہے۔

## الاستاذ المودودی

مولانا کی آخری تصنیفات میں سے قابل ذکر تصنیف ''الاستاذ المودودی'' ہے..... ہندوستان میں اب تک اس کے دو حصے پہنچ چکے ہیں، پاکستان سے آنے والے اہل علم حضرات نے بیان کیا کہ مولانا محمد یوسف بنوری نور اللہ مرقدہ اس موضوع پر دس رسائل قلم بند کرنا چاہتے ہیں، لیکن شاید حضرت مولانا اپنے اس آخری کام کو مکمل نہیں کرسکے، مولانا کا یہ کام بھی ایک کتاب کے مقدمہ کے طور پر شروع ہوا تھا۔ حضرت شیخ زکریا محدث سہارنپوری کی تصنیف ''فتنہ مودودیت'' کی تعریب کے بعد اس کی مقدمہ نگاری کی خدمت جب مولانا کے سپرد کی گئی تو انہوں نے اس موضوع کا بھی مکمل جائزہ لینے کا ارادہ کرلیا تھا۔ پہلے حصہ میں مولانا نے ایک اجمالی طور پر اس تحریک میں پائے جانے والے ضلال کا تعین کیا۔ اور دوسرے حصہ میں مولانا مودودی کی تفسیری اغلاط کا احاطہ کیا ہے، ہوسکتا ہے کہ اس کے بعد کچھ حصے ان کے قلم سے نکل گئے ہوں، اس میں کوئی شک نہیں کہ حضرت

مولانا بنوری قدس سرہ العزیز کے اس میدان میں اترتے ہی اس تحریک کے بانیوں اور کارکنوں میں زبردست تشویش پیدا ہوگئی تھی، اور مولانا نے بھی اپنے زور استدلال، وفور علم اور کمال اخلاص سے ثابت کر دیا ہے کہ مسلمانوں میں ضلال کے جراثیم کی اشاعت کرنے والی یہ نقاب پوش جماعت کس وجوہ کی بنیاد پر قابل ترک ہے۔

## تحفظ ختم نبوت اور مولانا بنوریؒ

یوں تو قادیانیت اور تحفظ ناموس رسالت کا کام کم وبیش قریباً تمام اسلامی فرقوں نے کیا' تاہم اس سلسلہ میں امام العصر حضرت مولانا علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کا کارنامہ ناقابل فراموش ہے' ان حضرات نے اور ان کے احباب وتلامذہ نے قادیانیت سے متعلق ہر مسئلہ پر گراں قدر کتابیں تالیف فرمائیں اور امت اسلامیہ کو قادیانی دجل وفریب سے آگاہ کرنے کے لئے اپنی تمام صلاحیتیں صرف کر دیں۔

حضرت امام العصر رحمۃ اللہ علیہ کو فتنہ قادیانیت نے ماہی بے آب کی طرح بے چین اور مضطرب کر دیا تھا' حضرت العلامہ بنوری علیہ الرحمۃ والرضوان نفحۃ العنبر میں حضرت مولانا کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کا یہ ارشاد نقل کرتے ہیں:

''جب یہ تاریک فتنہ پھیلا تو مصیبت عظمیٰ سے غم اور اضطراب کی ایک ایسی کیفیت طاری ہوئی کہ کسی کروٹ چین نہ آتا تھا، رات کی نیند حرام ہوگئی' مجھے قلق تھا کہ قادیانی نبوت سے دین میں ایسا رخنہ واقع ہو جائے گا جس کو بند کرنا دشوار ہوگا، اسی قلق واضطراب اور بے چینی میں چھ مہینے گزر گئے تا آنکہ اللہ تعالی نے میرے دل میں القاء کیا کہ عنقریب اس فتنہ کا شور وشغب انشاء اللہ جاتا رہے گا، اور اس کی قوت وشوکت ٹوٹ جائے گی' چنانچہ ایک طویل مدت کے بعد میرا اضطراب رفع ہوا اور سکون قلب نصیب ہوا۔''

(ص ۳۰۴ بحوالہ الرشید دار العلوم نمبر ص:۶۸۹)

حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ اپنے تلامذہ سے عقیدہ ختم نبوت کے تحفظ اور رد قادیانیت کے لئے کام کرنے کا عہد لیتے تھے اور ارشاد فرماتے تھے کہ: جو شخص قیامت کے دن رسول پاک ﷺ کے دامن شفاعت سے وابستہ ہونا چاہتا ہے وہ قادیانی درندوں سے ناموس رسالت کو بچائے، ان حضرات نے حضرت شاہ صاحب علیہ الرحمۃ والرضوان کی وصیت کے مطابق فتنہ قادیانیت کے تعاقب کو اپنا نصب العین بنالیا۔

قادیانیت کے خلاف کام کرنے کے لئے ملتان کی ایک چھوٹی سی مسجد میں امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری نور اللہ مرقدہ اور ان کے رفقاء کے بلند عزائم کے نتیجہ میں ''مجلس تحفظ ختم نبوت'' کا وجود عمل میں آیا۔ اس

مجلس کو ہمیشہ یہ سعادت حاصل رہی کہ حضرت رائپوری قدس اللہ سرہ العزیز آخری دم تک اس تحریک کے قائد وسرپرست رہے۔ آخر میں مولانا محمد حیاتؒ کومسند امارت تفویض ہوئی' مگر اپنے ضعف وعوارض کی بنا پر انہوں نے اس گراں باری سے معذرت کا اظہار فرمایا۔ یہ ایک ایسا بحران تھا کہ اس عظیم تحریک کی پیش قدمی رک جانے کا خطرہ لاحق ہوگیا' لیکن حق کی قدرت کا کیا کوئی اندازہ کرسکتا ہے؟ اس کے وعدہ حفاظت دین نے یکا یک ایک ایسی ہستی کو اس منصب عالی کے لئے منتخب فرمالیا جو اپنے اسلاف کی علوم وروایات کی امین اور جس پر ملت اسلامیہ کو بجا طور پر فخر حاصل تھا۔ وہ ہستی عالی حضرت مولانا علامہ سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ تحفظ ختم نبوت اور رد قادیانیت امام العصر حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی وراثت وامانت تھی۔ اس کا اہل علوم انوری کے وارث حضرت شیخ بنوری علیہ الرحمۃ سے بہتر اور کون ہوسکتا تھا۔

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی بلندی عزم، رفعت علم نے نہ صرف مجلس تحفظ ختم نبوت کی عزت وشہرت کو چار چاند لگائے' بلکہ ان کی قیادت نے قصر قادیانیت پر اتنی ضرب کاری لگائی کہ قادیانی تحریک کے بانی مرزا غلام احمد کی نبوت پر کذب وافتراء کی آہنی مہر لگ گئی۔ اور اس آخری دور میں ان کے خارج از اسلام ہونے پر گویا کہ ایک اجماع منعقد کردیا۔ رحمة الله رحمة واسعة۔

> ''قرآن کریم اگرچہ جدید اصطلاح میں دستور یا قانون کی کتاب نہیں ہے جسے عنوانات ودفعات پر مرتب کیا گیا ہو لیکن اس میں انسانیت کے تمام ہمہ گیر مسائل کی طرف اصولی اشارات دیئے گئے ہیں جو آنحضرت ﷺ کی سنت مبارکہ اور سیرت طیبہ میں متشکل ہوکر سامنے آئے ہیں، خلافت راشدہ کی تشریحات اور فقہاء امت کی تنقیحات کے بعد وہ ایسا کامل ومکمل دستور ہے کہ دنیا کا کوئی دستور نہ اس کی ہمسری کرسکا ہے نہ کرسکے گا۔'' (بصائر وعبر، جمادی الاولیٰ ۱۳۸۹ھ)

منشی عیسی بھائی ابراہیم (بھروچ) انڈیا

# آسمانِ علم وفضل کا روشن ستارہ

مجھ جیسے تہی مایہ علم وعمل، بے زبان، عجمی انسان کا ہرگز ہرگز یہ کام نہیں کہ حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمہ اللہ جیسے پیکر علم وفضل پر عظمت و باوقار عالم دین جیسی شخصیت پر قلم اٹھاؤں۔ مگر ڈیوزبری (یو۔کے) سے میرے محترم ومحب خاص مولانا یعقوب اسماعیلی قاسمی صاحب نے اطلاع دی کہ ماہنامہ ''بینات'' مولانا قدس سرہ' پر ایک نمبر شائع کررہا ہے اور تاکیداً لکھا کہ مولانا قدس سرہ' کے بارے میں اپنے تاثرات لکھو۔ ایسے محبت خاص کے سامنے معذرت طلب کرکے خط کے جواب کا انتظار ممکن ہی نہ تھا۔ پس متوکلاعلی اللہ چند کلمات قارئین کی خدمت میں پیش کررہا ہوں۔

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ اپنے قیام ڈابھیل کے زمانہ میں کاوی ہی کے اپنے ایک شاگرد رشید کی دعوت پر میرے وطن (کاوی ضلع بھروچ) تشریف لائے۔ کاوی کی بڑی مسجد میں نماز جمعہ کی ادائیگی کے قصد سے پہنچے اور بعد نماز جمعہ حضور والا کی تقریر بھی اسی مسجد میں طے ہوئی تھی، اسی مسجد میں ان کی آمد سے قبل زور زور سے اجتماعی طور پر سورہ کہف قبل الجمعہ پڑھنے کا رواج تھا۔ اسی طریقہ پر زور زور سے سورۂ کہف پڑھی جارہی تھی اور لوگ اپنے وقتی سنن بھی ادا کررہے تھے۔ حضرت والا نے مسجد میں تشریف لاتے ہی منع کرتے ہوئے فرمایا کہ آہستہ پڑھیں' تاکہ سنن ادا کرنے والوں کی نماز میں خلل نہ ہو۔ تاہم بعض حضرات اپنی ضد پر قائم رہے اور زور سے پڑھتے رہے۔

بعد نماز جمعہ حضرت والا تقریر کے لئے کھڑے ہوئے تو فرمایا کہ: ارادہ تو دوسرے ہی مضمون کے بیان کرنے کا تھا' مگر حالات نے مجھے سورہ کہف ہی پر کچھ بولنے پر مجبور کردیا ہے! پھر حضرت والا نے سورہ کہف کے فضائل کی بے شمار احادیث بیان فرمائیں۔ اور آخر میں یہ بھی واضح کردیا کہ ان فضائل کا ہرگز ہرگز یہ مطلب نہیں

کہ موقع بے موقع پڑھا جائے' بلکہ وقت و مقام کا پاس ولحاظ ہو۔ مذکورہ طریقہ سے چونکہ سنن ادا کرنے والوں کو اپنے سنن ادا کرنے میں خلل واقع ہوتا ہے' اس لئے یہ رواجی طریقہ مناسب نہیں۔ حضرت والا کے زور خطابت اور عالمانہ وقار اور صلابت رائے کا اثر یہ ہوا کہ اس دن سے ہمیشہ کے لئے یہ بدعت بند ہوگئی۔ جزاهم الله خير الجزاء۔

## مودودیت اور حضرت مولانا محمد یوسفؒ

ایک سفر کے دوران مجھے حضرت والا نے فرمایا کہ: منشی صاحب آپ کا مطالعہ وسیع ہے، آپ نے مودودی صاحب کے لٹریچر کا بھی کافی مطالعہ کیا ہوگا، تو آں جناب کی ان کے لٹریچر کے بارے میں کیا رائے ہے؟ تو میں نے جواباً عرض کیا کہ: مودودی صاحب کی تحریر اچھی ہے، مگر ٹھیٹھ اسلامیت کے لئے تو ہمارے اکابرین ہی کی تحریریں مفید ہوسکتی ہیں۔ البتہ انگریزی داں طبقہ اور جن کی سرحدیں اسلامیات کے پلیٹ فارم سے ہٹ کر لادینیت کے پلیٹ فارم پر پہنچ چکی ہیں' ان کے لئے مفید ہیں۔ یہ سن کر حضرت والا نے ہنس کر فرمایا: جناب نے تو میرے دل کی ترجمانی کردی' مگر یہ اس وقت کی بات ہے، جب کہ مودودی صاحب نے ''خلافت وملوکیت'' نہیں لکھی تھی۔ مگر ابھی ابھی جنوری ۱۹۷۸ء کے ماہنامہ دارالعلوم دیو بند میں حضرت کے مودودی مذہب کے سلسلہ کے تاثرات مولانا انظر شاہ مسعودی صاحب نے قلم بند کئے ہیں جو ناظرین کی خدمت میں پیش کئے دیتا ہوں:

''میں نے بھی اس جماعت کے بارے میں پھر ان سے سوال کیا، جس کے امیر کی ایک تازہ تالیف پر ہند بشمول پاکستان میں مخالفت وانکار تنقید وتبصرے کی آندھی چل رہی تھی۔ سوال کے ساتھ ہی مولانا یوسف بنوری رحمہ اللہ کے شدید رنج وغم کے جذبات آنسوؤں میں منتقل ہوگئے اور فرمایا:

اس تازہ فتنہ انگیز تالیف کے مؤلف کے حق میں مجھے سوئے خاتمہ کا اندیشہ ہے' صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے ساتھ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ مظلوم پر اعتراض ناقابل عفو جرم ہے۔''

آگے مولانا انظر شاہ مسعودی تحریر فرماتے ہیں:

''انہوں نے اس بے لاگ تبصرہ پر بس نہیں کیا۔ بلکہ جماعت کے پورے فکری ضلال پر ایک مفصل ومتوازن بات بھی کہہ ڈالی۔ چند روز رفاقت کے بعد مرحوم پاکستان روانہ ہوگئے اور راقم الحروف کی اچانک گذشتہ سال دیو بند میں حضرت والا کی دو تصنیف کردہ کتب پر نظر پڑی (الاستاذ المودودی عربی دو حصے) میں نے فوراً ان دو کتب کا مطالعہ کیا تو مولانا کے وہ تاثرات جو میرے کانوں میں پڑے ہوئے تھے، اس کتاب میں مفصلاً

موجود تھے۔ بظاہر یہ ایک مختصر سا رسالہ تھا، مگر درحقیقت جماعت پر تنقیدی لٹریچر کا سب سے اہم باب تھا، بلکہ صحیح اردو میں اس کے تابوت میں آخری کیل تھی۔"

اس کے علاوہ حضرت والا نے مولانا صلاح الدین یوسف کی تالیف "خلافت وملوکیت کی تاریخی وشرعی حیثیت" پر ۱۳ صفحات پر جو مقدمہ لکھا ہے، اس میں بھی سخت تنقید فرمائی ہے۔

## تحقیقی ذوق

ایک ملاقات میں حضرت والا نے شیخ الاسلام حضرت سید حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہٗ کی شخصیت پر بات کرتے ہوئے فرمایا کہ: سند فراغت کے بعد ایک مرتبہ میرے جی میں حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے علم وفضل واخلاق کا تجربہ کرنے کا داعیہ ہوا۔ چنانچہ حضرت کا پروگرام معلوم کر کے حسب پروگرام مراد آباد پہنچا، وہاں سے حضرت جس ٹرین میں سوار ہوئے، میں بھی ساتھ ہوگیا۔ حضرت مجھ سے محبت وشفقت کے انداز سے ملے، ٹرین میں علمی گفتگو ہوتی رہی، دیکھا تو سہارنپور کا اسٹیشن آگیا ہے۔ اسٹیشن پر صرف دو آدمی استقبال کے لئے آئے ہوئے تھے، معلوم ہوا کہ عام اطلاع نہیں دی گئی۔ ایک معمولی تانگہ میں شہر کے باہر لے گئے۔ مکان کیا، ٹوٹی ہوئی ایک چارپائی۔ حضرت کے ساتھ میں بھی ان کا مہمان ہوگیا۔ دسترخوان کھانے کے لئے بچھایا گیا۔ معمولی کھانا تھا۔ روٹیاں بھی تازہ نہیں تھیں، مگر شیخ الاسلام نے اس معمولی کھانے کو بہت ہی شوق ورغبت سے تناول فرمایا۔ رات کو سونے کے وقت حضرت نے مجھ سے فرمایا کہ: آپ اس مسجد میں میرے بستر پر آرام فرمائیں۔ میں میزبانوں کی دلجوئی کی خاطر ان کی چارپائی پر (جو ٹوٹی ہوئی تھی) پر آرام کروں گا۔

حضرت مولانا محمد یوسف صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھے تو صرف جانچ کرنا ہی مطلوب تھا، اس لئے رات بھر سویا نہیں۔ آخری رات میں شیخ الاسلام نیند سے بیدار ہوئے، مسجد میں تشریف لائے، تہجد کی نماز میں دیر تک تلاوت فرماتے رہے، بارگاہ خداوندی میں دیر تک روتے اور گڑگڑاتے رہے، پھر آہستہ آہستہ میرے قریب تشریف لائے اور میرے پیر دبانے شروع کئے، میں اپنی بیداری کا حال چھپانے کی غرض سے بے حس وحرکت پڑا رہا۔ جب میں نے کروٹ لی تو حضرت نے انتہائی انکسار سے فرمایا کہ فجر کا وقت ہوگیا اور آپ اب تک سور ہے ہیں۔ اس سفر میں حضرت والا کی تواضع وانکساری کا عجیب حال دیکھا۔ معمولی کھانے کو بڑے شوق ورغبت سے کھانا عجیب سی بات محسوس ہوئی۔ الحاصل میں حضرت والا کی ذات سے بے حد متاثر ہوا۔

## جمعیۃ علماء ہند اور حضرت مولاناؒ

حضرت مولانا سید مفتی مہدی حسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے گجرات سے دیوبند تشریف لے جانے کے

بعد حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو جمعیۃ علماء صوبہ گجرات کی صدارت سپرد کی گئی۔ احقر اس وقت جمعیۃ علماء صوبہ گجرات کی نظامت کی خدمت انجام دے رہا تھا۔ بایں وجہ حضرت ممدوح سے گہرے روابط تھے۔ ملاقاتوں میں تبادلۂ خیال بھی ہوتا رہتا تھا اور غائبانہ خطوط سے بھی مشرف ہوتا رہتا تھا۔ اس زمانہ میں ممدوح جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں شیخ الحدیث تھے۔ لکھنو میں جمعیۃ علماء ہند کا سالانہ اجلاس ہو رہا تھا۔ اجلاس میں شرکت کرنے والوں سے راقم الحروف حضرت مولانا یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ، جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کے مدیر اور سورت کے ہمارے ایک مخلص دوست نورمیاں صاحب کا ساتھ تھا۔ اتفاقیہ بات تھی کہ احقر کو دوسرے دن صبح ہی سے دست شروع ہو گئے۔ میں بہت پریشان ہوا۔ چہرہ دیکھتے ہی حضرت نے فرمایا کہ: آپ پریشان نظر آتے ہیں؟ میں نے دستوں کی شکایت کی، تو جیب سے ڈبیا نکال کر دو گولیاں مجھ کو عنایت کیں۔ اس کے نگلنے کے بعد الحمد للہ طبیعت اچھی ہوگئی اور اطمینان ہوگیا۔ جمعیت کے کھلے اجلاس میں رات کو یو۔ پی کے وزیر اعلیٰ گوندولبھ پنت کی تقریر ہوئی۔ اس کے بعد پنڈت سندر لال کی تقریر ہوئی۔ پنڈت سندر لال نے اپنی تقریر میں وزیر اعلیٰ پنت کے اس جملہ پر کہ ہندی زبان ہاتھی کا پاؤں ہے، جس میں سب زبانیں تقریباً داخل ہیں، کڑی تنقید کرتے ہوئے فرمایا کہ: حقیقت یہ ہے کہ خود پنت جی کی حکومت یو۔ پی نے ابھی ابھی ہندی زبان کی ڈکشنری تیار کرنے کی غرض سے ایک کمیٹی بنائی۔ کمیٹی میں ایک دن یہ بات آئی کہ ''پرس کرپشن'' کا ہندی کیا ہے؟ تمام غیر مسلم اراکین باوجود کوشش کے کوئی لفظ تجویز نہ کر سکے۔ آخر کار ایک مسلم ممبر سے دریافت کیا گیا۔ اولاً جواب دینے سے انکار کیا، مگر اصرار کے بعد فوراً انہوں نے فرمایا کہ ''نسخہ'' مگر کمیٹی نے بہانہ جوئی کر کے آئندہ مجلس پر ٹال دیا اور کہنے لگے کہ آئندہ غور کریں گے۔ اس سے ہندی زبان کی حقیقت روشن ہو جاتی ہے۔ الحاصل پنڈت سندر لال نے لوگوں کو خوب ہنسایا۔ پنڈت جی دوران گفتگو وحدت ادیان پر اتر آئے اور کہنے لگے: وحدت ادیان کی تائید میں دلائل ہیں۔ دیکھئے ہندو مذہب میں کئی اوتار ہیں۔ اسلام میں بھی کئی اوتار ہیں۔ قرآن مجید میں ارشاد ربانی ہے۔ ''انا ربکم الاعلیٰ'' جب باری تعالیٰ بڑا رب ہے تو چھوٹے رب بھی تو ہو سکتے ہیں؟ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ میرے قریب ہی تشریف فرما تھے۔ یہ سنتے ہی غصہ سے چہرہ سرخ ہوگیا اور فرمانے لگے کہ: اس کم بخت کو کوئی بٹھا بھی نہیں دیتا۔ ڈائس پر سے دو مسلم ممبر اٹھ کر باہر نکل گئے اور پورے مجمع میں گڑبڑاہٹ مچ گئی۔ پنڈت جی نے مجمع کا حال تاڑ لیا۔ پھر بھی کہتا ہے کہ میں دیکھ رہا ہوں کہ مسلمان بھائیوں کے چہروں پر بل پڑ رہے ہیں، مگر میں اٹھنے والا نہیں ہوں۔ ہاں اگر مجاہد ملت مجھے بٹھا دیں تو بیٹھ جاؤں گا۔ میں مشکور ہوں کہ انہوں نے بہت ضبط سے کام لیا اور یہ کہہ کر خود ہی بیٹھ گئے۔

اس کے بعد مجاہد ملت حضرت مولانا حفظ الرحمٰن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کھڑے ہوئے اور فرمایا: پنڈت

سندر لال نے اسلام کے بارے میں اپنے ذاتی خیالات کا اظہار فرمایا ہے جو قطعاً غلط اور بے بنیاد ہیں' مجھے ان دو صاحبوں سے بھی شکایت ہے جو ڈائس پر سے اٹھ گئے۔ کیا اسلام ایسا تنگ مذہب ہے کہ اسلام کے بارے میں کسی کے نجی خیالات کو سن بھی نہ سکے۔ پنڈت جی کی تقریر بقول ان کے ایک ''مجذوب کی بڑ'' کے سوا کچھ بھی نہیں۔ انہیں معلوم ہونا چاہئے کہ جمعیۃ علماء ہند وحدت ادیان کی ہرگز ہرگز قائل نہیں ہے۔ متحدہ قومیت اور وحدت ادیان میں زمین آسمان کا فرق ہے۔

حضرت مجاہد ملت رحمۃ اللہ علیہ کی تقریر سن کر حضرت مولانا یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا چہرہ مسرت وخوشی سے کھل اٹھا۔ اور مجاہد ملت رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں فرمانے لگے کہ: دیوبند میں طلباء کی انجمن میں تمام طلباء کی تقریر ہو جانے کے بعد اخیر میں حضرت مجاہد ملت (رحمۃ اللہ علیہ) تقریر فرماتے اور طلباء کی تقاریر پر نقد وتبصرہ فرماتے کہ: فلاں صاحب کی تقریر عمدہ تھی۔ مگر فلاں بات مناسب نہ تھی اور فلاں بات کو اس طرح بیان کرنا چاہئے تھا۔ وغیرہ۔

## حضرت مولانا مرحوم کا حافظہ

اس اجلاس کے بعد ہم چاروں (مفتی مہدی حسن رحمۃ اللہ علیہ، نور میاں، احقر اور ذات والا بابرکت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ) مراد آباد گئے۔ مولانا عبدالحق صاحب رحمۃ اللہ علیہ مدنی کو اطلاع ہوئی تو انہوں نے ہم کو اپنا مہمان بنالیا اور دوپہر کو بہت پر تکلف دعوت دی۔ ہم نے بازار سے مراد آبادی برتن خریدنے کے لئے بازار جانے کو کہا تو انہوں نے انکار فرمایا اور ہر قسم کے برتنوں کے نمونے گھر منگوائے، اور تاجر کو بھی گھر بلالیا۔ حضرت والا نے بہت سے برتن خریدے۔ شام کو مولانا عبدالحق صاحب مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے حضور ﷺ کی شان میں اپنا عربی قصیدہ سنایا جو کافی لمبا تھا۔ غالباً سو ۱۰۰ کے قریب اشعار تھے' یہ دونوں بزرگ سنتے رہے اور تعریف وتوصیف بھی فرماتے رہے۔ چونکہ ہمیں سویرے دہلی جانا تھا' اس لئے رات مسافر خانے میں گذاری۔ راستے میں تانگہ میں مفتی مہدی حسن رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا مرحوم میں عربی قصیدے کی بات شروع ہوئی۔ دونوں نے صرف ایک ہی مرتبہ یہ قصیدہ سنا تھا' مگر اشعار پڑھتے جاتے اور تعریف کرتے جاتے۔ مگر ایک دو اشعار کے بارے میں یوں ارشاد فرمایا کہ: اس کے بجائے اس طرح ہوتا تو قصیدہ کو چار چاند لگ جاتے وغیرہ۔ ضعف دماغ وحافظہ کے اس دور میں یہ قوت حافظہ حیرت کی بات ہے۔

## حضرت مولانا مرحوم کی وجاہت

اس سفر میں جب ہم دہلی اسٹیشن پر اترے تو وہاں سامان رکھنے والوں کا ایک بہت بڑا مجمع ہو گیا تھا۔

حضرت نے فرمایا کہ: کیا ہم بھی یہاں سامان رکھ دیں؟ ہم نے کہا کہ: سہولت تو اسی میں ہے۔ حضرت اترے میں نے دیکھا حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی وجاہت کا یہ عالم تھا کہ لوگ از خود حضرت کو جگہ دے دیتے تھے اور حضرت کی عالمانہ شان اور وقار اور چہرہ کا رعب دیکھ کر حیرت میں رہ جاتے تھے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ چند منٹ میں سامان رکھوا کر رسید لے کر ہمارے پاس تشریف لے آئے۔ وہاں سے ہم مدرسہ امینیہ پہنچے۔ حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ طلباً کو حدیث پڑھا رہے تھے۔ ہم کو دیکھ کر درس بند کر کے ہم سے ملے۔ کھانا تیار کروایا۔ حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ آزادی کے بعد دہلی میں جو فسادات ہوئے اور اس زمانے میں حضرت مجاہد ملت رحمۃ اللہ علیہ نے جو قربانیاں دی اور جس جانبازی اور ہمت و جرأت سے مسلمانوں کی خدمت کی وہ سناتے جاتے اور روتے جاتے تھے۔ فرمایا کہ: آہ! میرے پاس الفاظ نہیں کہ میں ان قربانیوں کو بیان کرسکوں۔ واقعی وہ مجاہد ملت تھے۔

## حضرت مولانا کی مہمان نوازی اور اخلاق

موصوف حج کے مبارک سفر سے واپس ہوئے تو احقر حضرت مولانا عبدالرحیم صاحب راجپوری مدظلہٗ کی معیت میں ذابجیل ملاقات کے لئے حاضر ہوا۔ بے حد محبت و مسرت کا اظہار فرمایا اور پر تکلف دعوت کے ساتھ قسم قسم کی عمدہ مدنی کھجوریں اور آبِ زمزم سے اپنے قلب میں نور کی کیفیت محسوس کی۔ واپسی میں ہمیں وداع کرنے سورت تک تشریف لائے اور ہم دورانِ سفر حضرت کے علم سے مستفید ہوتے رہے۔ ایک دفعہ بڑودہ میں جمعیت علماء صوبہ گجرات کی میٹنگ تھی' احقر نے خط لکھا کہ میں بھروچ اسٹیشن سے حضرت کی معیت میں سوار ہوجاؤں گا' چنانچہ میں بھروچ سے ٹرین میں سوار ہوا تو حضرت نے ٹرین ہی میں ضلع سورت کے بہترین وعمدہ آم کاٹ کر سامنے رکھ دیئے۔

دہلی کے سفر کے دوران حضرت مولانا محمد یوسف رحمۃ اللہ علیہ ہمارے شدید انکار کے باوجود ہمارے بستر بچھا دیتے۔ ٹرین سے اتر کر چائے اور دوسری کھانے کی چیزیں خرید لاتے اور ہم میں سے کسی کو کسی کام میں مدد بھی نہ کرنے دیتے۔ واپسی پر تقریباً شام کے پانچ بجے ''رتلام'' اسٹیشن پر پہنچے تو حضرت والا اتر کر چائے لینے تشریف لے گئے تو غیر مسلم بھائیوں کی ایک جماعت ہمارے پاس آکر پوچھنے لگی کہ یہ کون صاحب ہیں؟۔

واقعی حضرت مولانا کی وجاہت اور عالمانہ شان دیکھنے والوں کو متحیر و متاثر کردیتی تھی:

داماں نگہ تنگ و گل حسن تو بسیار

رحمه الله تعالىٰ رحمة واسعة

مولانا سید حامد میاں

المحدّث الرحلۃ الشیخ

# مولانا محمد یوسف بنوری علیہ الرحمۃ

حضرت مولانا محمد یوسف رحمہ اللہ رحمۃ واسعۃ سے میری ملاقات اس زمانہ سے ہے جب آپ نے ٹنڈو الہ یار سے آ کر مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن کی بنیاد ڈالی۔ اس وقت صرف دو کمرے بنے تھے، باقی پوری جگہ خالی تھی۔ ناہموار بھی تھی، چہار دیواری نامکمل تھی، یہ دو کمرے موجودہ مسجد کے شمالی مشرقی حصہ میں تھے۔ نیو ٹاؤن میں ایک دفعہ حضرت مولانا لطف اللہ صاحب (جہانگیرہ) سے اور دوسری دفعہ مولانا کے ساتھ حضرت مولانا نافع گل صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے بھی ملاقات ہوئی پھر بار بار شرف ملاقات حاصل ہوتا رہا۔

اللہ تعالیٰ نے آپ کی مساعی میں برکت دی اور جلد ہی اتنی عظیم مسجد اور بڑا مدرسہ جس کا کتب خانہ بھی بہت اچھا ہے بن گیا اور بفضل خدا بہت سے ممالک بعیدہ کے طلبہ کا مرجع بن گیا۔ اللہ تعالیٰ مولانا المحترم کے لئے اس صدقہ جاریہ کو قائم رکھے۔ اس کا فیض مزید عام ہو۔

یہ مختصر مضمون تاثرات کا ایک خاکہ ہے۔

حضرت مولانا خود ارشاد فرماتے تھے کہ: میرے ساتھ حق تعالیٰ کے معاملات شروع ہی سے عجیب وغریب رہے ہیں اور بالکل آغاز زندگی سے حالات سنایا کرتے تھے۔ جب حصول علم کے لئے سفر شروع کیا اور افغانستان تشریف لے گئے۔ ان کی تفصیلات شاید مولانا کے رشتہ دار حضرات جو بچپن سے حالات سے واقف ہوں، بتا سکیں گے، لیکن ہم نے جو اپنی آنکھوں سے قدرت کا عجیب معاملہ دیکھا ہے وہ یہ ہے کہ: ہمارے علم میں ہندو پاک و بنگلہ دیش میں بڑا مدرسہ ایسا کوئی نہیں ہے جس میں ضرورتاً زکوٰۃ کی تملیک کرا کرا سے حوائج مدرسہ پر صرف نہ کیا جاتا ہو، لیکن حضرت مولانا کے لئے اللہ تعالیٰ نے دیگر عطیات کا جو محض بمد امداد ہوں ایسا وسیع باب

کھولا تھا کہ آپ کے تمام ترقیاتی منصوبے وغیرہ سب ان سے ہی چلتے تھے۔

خداوند کریم نے استغناء بھی بہت بخشا تھا۔ ثقہ حضرات سے سنا ہے کہ کبھی کبھی معطی حضرات کو آداب بھی سکھاتے تھے کہ زکوٰۃ جس پر واجب ہے وہ خود آ کر دے۔ یہ ضروری نہیں کہ مدرسہ کے لئے رقم لینے کے واسطے مدرسہ ہی کا آدمی بھیجا جائے۔

اسی طرح برسوں سے یہ بھی سنتا آ رہا ہوں کہ جب مد زکوٰۃ کا فنڈ بقدر ضرورت مدرسہ پورا ہو جاتا تھا تو آپ دوسرے ضرورت مند افراد یا مدارس کی طرف توجہ دلا دیتے تھے کہ ہمارے یہاں جتنی ضرورت تھی وہ رقم آ گئی ہے، فلاں جگہ ضرورت ہے انہیں دیں۔

حق تعالیٰ کے عجیب معاملات ہی میں سے ایک یہ معاملہ بھی تھا کہ آپ کو علامہ عصر حضرت مولانا انور شاہ رحمہ اللہ سے تلمذ مناسبت کاملہ اور قرب حاصل ہو گیا۔ آپ کا یہ تعلق عنداللہ مقبول ہوا جو آخر حیات میں قادیانیوں کے خلاف سیادت تحریک کی شکل میں بھی سامنے آیا۔

آپ حضرت شاہ صاحب قدس سرہٗ کے طریقہ پر مطالعہ کرتے رہے۔ ایک مرتبہ فرمایا کہ: ڈابھیل کے قیام میں ایسا ہوتا رہا ہے کہ ایک ایک بات کی تحقیق کے لئے میں نے پانچ پانچ سو، ہزار ہزار، دو دو ہزار صفحات کا مطالعہ کیا۔ سرسری نظر ڈال کر اگر کتاب دیکھی جائے تو بہت سے لوگ ایک ایک رات میں پانچ پانچ سو صفحوں کی کتاب دیکھ لیتے ہیں، لیکن اگر بغور و تعمق مطالعہ کیا جائے تو یہ بہت ہی مشکل کام بن جاتا ہے اور مولانا کی مراد یہی تھی۔

ذوق ادب بہت اعلیٰ تھا۔ ایک مرتبہ فرمایا کہ: دیوبند میں مولانا میرک شاہ صاحب اندرابی (کشمیری) اور مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہما کا عربی اشعار و قصائد میں مقابلہ رہا کرتا تھا، میں نے دریافت کیا کہ: ان میں کون غالب رہتا تھا؟ تو فرمایا کہ: مفتی شفیع صاحب کے اشعار ان سے بہتر ہوتے تھے۔

خیر المدارس ملتان میں وفاق المدارس العربیہ کے ابتدائی سالوں میں ایک دفعہ علماء سے خطاب فرما رہے تھے کہ درمیان میں مجھے خطاب فرمایا۔ میں متوجہ تو تھا، مگر یہ خیال نہ تھا کہ مجھ سے کیوں خطاب فرما رہے ہیں میں نے قدرے دائیں بائیں دیکھا کہ شاید اس نام کے کوئی اور صاحب ہوں۔ اس پر مجھے دوبارہ مخاطب کیا اور عربی کا ایک شعر سنایا۔ اس کے بعد ایک نشست میں فرمایا کہ فلاں رسالے میں تمہارے شعر مامون دمشقی کے اشعار سے اچھے تھے۔ پھر اپنے قصائد میں سے مستحضر اشعار سنائے۔

میں شاعر نہیں ہوں، کبھی کبھار کوئی شعر بن جائے تو یہ شاعری نہیں۔ میں مولانا المرحوم کے حسن التفات وانبساط کو قائم رکھنے کے لئے استاذ محترم مولانا عبدالحق صاحب مدنی نور اللہ مرقدہ کے منتخب اشعار سناتا رہا،

مختلف اشعار سناتا رہا۔ ان میں یزید کی طرف منسوب اشعار بھی سنائے جن میں سے اس وقت یہ یاد ہیں:

اغار علی اعطافها من ثيابها ۔۔۔ اذا لبستها فوق جسم منعم

واحرر كاسات تقبل ثغرها ۔۔۔ اذا وضعتها موضع اللثم فی الفم

الی ان قال:

لها علم لقمان وصورة يوسف ۔۔۔ ونغمة داؤد وعفة مريم

ولی حزن يعقوب ووحشة يونس ۔۔۔ وبلوة ايوب وحسرة آدم

ان اشعار کی شعریت سے بہت محفوظ ہوئے، مکرر بھی سنا اور اسماء انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے استعمال پر شاعر کو برا بھلا بھی کہا۔

حضرت مولانا کا یہ ایک پہلو تھا جو گزرے ہوئے واقعات کے ذیل میں آ گیا' ورنہ مولانا کو بفضل خدا تمام علوم مستحضر تھے۔ منطق کی کتابوں کی عبارتیں بھی یاد تھیں۔ مختلف مجالس میں بہت سی باتیں سامنے آتی رہیں۔

غالباً ۸ جون ۷۴ء کے قریب کی بات ہے کہ حضرت والا اور حضرت مولانا مفتی محمود مدظلہم دونوں ہی تشریف فرما تھے کہ میں نے منطق کی ایک کتاب کا ذکر کیا کہ وہ مجھے بہت پسند ہے، یہ کتاب مدینہ منورہ میں پھوپھی صاحبہ اخت حضرت مولانا عبدالحق صاحب مدنی رحمۃ اللہ علیہا کے پاس مولانا کی الماری بھر کتابوں میں سے ایک تھی۔ یہ بوعلی سینا کی لکھی ہوئی ہے اور انہوں نے منطق کے تمام قواعد منظوم کر دیئے ہیں۔ اشعار طلبہ کو آسانی سے یاد ہو جاتے ہیں۔ یہ کتاب پڑھا کر یاد کرا دی جائے تو سارے قواعد یاد ہی رہیں گے' مگر میں چاہتا ہوں کہ اشعار کا ترجمہ اور مختصر شرح اردو میں آ جائے۔ دونوں حضرات نے اس مختصر کتاب ''رسالہ'' کو دیکھا اور بہت پسند فرمایا اور فرمایا کہ: شرح کی ضرورت نہیں' ایسے ہی طبع کرا دیں، فرمایا کہ: ہم وفاق کے نصاب میں داخل کر دیں گے۔ ان حضرات کی رائے اس قدر قوی دیکھ کر میں نے اس کے پازیٹو بنوا لئے' لیکن اب مضمون لکھتے وقت ان باتوں کے ساتھ یاد آیا کہ وہ رسالہ ان کی رائے کے احترام میں ویسے ہی طبع کرا دینا چاہئے، اگرچہ میری رائے اب بھی وہی ہے کہ مبتدی کے لئے اس کا ترجمہ مختصر تشریح' تسہیل کے لئے ضروری ہے' مگر کہنا یہ ہے کہ ان دونوں حضرات کی بلندی علم اسے سہل بتلا رہی تھی۔

حضرت مولانا جیسے ظاہراً پاکیزہ تھے' اسی طرح دل بھی صاف رکھتے تھے۔ اسی لئے گفتگو اور تقریر میں وفور جذبات اور رقت قلبی وغیرہ کی کیفیت ہو جاتی تھی۔

طبیعت کی صفائی کی وجہ سے آپ کے لئے شاید یہ ممکن نہ تھا کہ کسی سے ناراض ہوں تو اس سے اس کا اظہار نہ کریں۔ ظاہر و باطن یکساں تھا۔ معلوم ہوتا ہے بناوٹ کی نہ ضرورت تھی نہ قدرت۔

مولانا کا علمی تفوق جو ہمہ جہتی تھا بالخصوص حدیث پاک میں، پھر استغناء اور قبولیت وہیبہ دیکھتے ہوئے یہ گمان بھی نہیں کیا جا سکتا تھا کہ آپ کو کسی اور سے عقیدتمندانہ تعلق ہوگا' لیکن جو مولانا کے ذرا بھی قریب ہوگا اسے علم ہوگا کہ انہیں ہر اس شخص سے تعلق ہو جاتا تھا جس کے بارے میں انہیں معلوم ہو کہ وہ خدا کا صالح بندہ ہے اور ہر اس بزرگ سے عقیدت برتی تھی جو واقعی ان کی نظر میں اہل اللہ ہو اور ان سے ایسا معاملہ فرماتے تھے کہ جیسے اپنا بزرگ تسلیم کر لیا ہو۔ باطنی استفادہ فرما رہے ہوں یا بیعت ہوں۔

ایک دفعہ مولانا سے لاہور میں ہی ملاقات ہوئی تو میں نے اثناء گفتگو دریافت کیا کہ آنجناب کا تعلق بیعت کس سے ہے؟ مولانا نے کچھ واقعات ذکر فرمائے اور بتلایا کہ: مولانا شفیع الدین صاحب نگینوی رحمۃ اللہ علیہ سے ہے۔ مولانا نے اپنی بیعت کے سلسلہ میں صرف ان ہی کا اسم گرامی ذکر فرمایا۔ اس سے معلوم ہوا کہ بیعت کا تعلق تو ان سے ہی رہا' اگرچہ دیگر اکابر کا بے حد احترام فرماتے رہے۔

اگست ۷۴ء کی بات ہے کہ مولانا عبدالمعبود صاحب کا ذکر آیا، ان کے بارے میں کچھ دیر باتیں ہوتی رہیں۔ حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی باتوں سے مترشح ہوتا تھا کہ وہ از روئے حسن ظن ان کے دعاوی کو صحیح سمجھتے ہیں۔

مولانا عبدالمعبود کا نام اور ان کی باتیں میں نے پہلے پہل اپنے ایک دوست مولانا عبدالمجید صاحب سے سنی تھیں جو دارالعلوم دیوبند کے فاضل ہیں اور سکھر میں کاروبار کرتے ہیں۔ ان کی ملاقات مولانا عبدالمعبود سے سفر حج میں بحری جہاز میں ہوئی تھی۔

اس کے کچھ بعد ۱۹۶۳ء میں مولانا عبدالمعبود لاہور آئے۔ اس وقت متعدد بار ملاقات ہوئی اور خود ان سے بالمشافہ باتیں کرنے کا موقع ملتا رہا۔ مولانا سے میں نے ان کی عمر کے بارے میں خود دریافت کیا اور یہ بھی معلوم کیا کہ آپ سے حضرت حاجی صاحب رحمہ اللہ علیہ عمر میں بڑے تھے یا آپ؟ انہوں نے کہا کہ: حاجی صاحب مجھ سے کم از کم دس یا بارہ تیرہ سال بڑے تھے' لیکن خود اپنی موجودہ عمر جو موصوف بتلاتے تھے اس حساب سے حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی عمر مبارک مولانا سے چھوٹی بنتی تھی۔ مولانا کی بتلائی ہوئی عمر اس وقت ہفتہ وار ''چٹان'' میں چھپی تھی۔ اس سے اگلے سال پھر چٹان میں موصوف کے بارے میں مضمون چھپا، اس میں ایک سال نہیں' بلکہ کئی سال عمر زیادہ چھپی۔ نیز حضرت مولانا خیر محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور تمام اکابر مشائخ دیو بند کے متوسلین کی رائے مولانا عبدالمعبود کے بالکل خلاف تھی، اس لئے مناسب معلوم ہوا کہ حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے اپنے شکوک ذکر کر دوں۔ میں نے عرض کیا کہ: مولانا عبدالمعبود کی باتیں متضاد ہوتی ہیں' اس لئے ان کے بارے میں تردد پیدا ہو جاتا ہے اور بعض اوقات ان کی باتیں حقائق کے بالکل برعکس ہوتی ہیں' مثلاً یہ کہ:

وہ حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی اور حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی رحمۃ اللہ علیہما کے ساتھ شریک مشورہ اور پھر شریک جہاد رہے ہیں اور بعد میں حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ تعلقات کا بھی اظہار فرماتے ہیں اور یہ کہ انہوں نے مدینہ منورہ میں ان کی نماز جنازہ پڑھائی وغیرہ۔ وہ ذکر فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ وہ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کو بھی بریلی میں احمد رضا خان سے ملانے کے پروگرام سے لے گئے تھے۔ ادھر ہمارے اکابر نے ایسے سب رجال کار کا ذکر کر دیا ہے جنہوں نے ذرا بھی ایسے کاموں میں حصہ لیا ہو اور سب ضبط تحریر میں آ چکا ہے، ایسا اہم شخص جو ان اکابر کے ساتھ شریک معرکہ بھی رہا ہو بقید حیات ہو، نہ بھی بکثرت کرتا رہتا ہو بلکہ سیاح ہو، حضرت شیخ الہند اور حضرت مولانا خلیل احمد رحمہما اللہ سے ان کی ملاقات بھی رہی ہو تو یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ شیخ الہند اور حضرت سہارنپوری کے عظیم المرتبت اور جلیل القدر خدام میں سے کوئی بھی واقف نہ ہو، کوئی تو ذکر کرتا یا پہچانتا۔ میں نے حضرت مولانا عزیر گل صاحب مدظلہم العالی سے دریافت کیا کہ جناب انہیں جانتے ہیں یا نہیں؟ اور کیا کبھی حضرت شیخ الہند سے یا اپنے کسی بزرگ سے ان کا ذکر سنا ہے یا نہیں؟ تو حضرت کا جواب آیا کہ:

''نہ میں شخص مذکور سے واقف ہوں' نہ ان کے بارے میں کبھی کسی سے کچھ سنا۔''

اسی طرح شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب اور حضرت والد صاحب (مولانا محمد میاں رحمۃ اللہ علیہ) جو اس قافلہ مجاہدین' بلکہ تحریک ولی اللہی کے سب سے بڑے مؤرخ ہیں۔ ان سے بالکل ناواقف ہیں، وہ بھی قطعی لاعلمی کا اظہار فرماتے ہیں۔ موصوف کی یہ بے اصل باتیں بہت مشہور ہوگئی ہیں اور باعث اعتراض ہیں۔ حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ بہت متاثر ہوئے اور ان دلائل سے اتفاق کیا۔

ایک دفعہ حضرت مولانا سے حضرت اقدس مولانا شاہ اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ تعالیٰ کا ذکر آیا تو آپ نے فرمایا کہ: ان کے علم میں خداوند کریم نے بہت برکت دی تھی کہ بہت قریبی جگہ سے جدھر خیال بھی نہ جاتا تھا' استدلال فرما لیتے تھے۔

آخری بار مدرسہ میں تشریف آوری کے موقع پر حضرت مدنی رحمہ اللہ کا ذکر خیر آیا تو بہت عظیم کلمات ارشاد فرمائے کہ ''وہ اللہ کے ایسے مقبول بندے تھے کہ ان کی ناراضگی خدا کی ناراضگی اور ان کی خوشنودی خدا کی خوشنودی تھی۔'' من عادی لی ولیاً فقد اذنتہ بالحرب۔

حضرت مدنی نور اللہ مرقدہٗ کے بعد حضرت مولانا السید اسعد صاحب مدظلہم سے بہت تعلق رہا۔ اسی داعیہ محبت کے تحت انہیں دوبارہ اپنے یہاں بلایا اور سال گزشتہ مولانا السید ارشد صاحب کے پاکستان آنے کا انتظام فرمایا۔

ان حضرات کو اور خود حضرت مولانا المرحوم کو حضرت مولانا عزیز گل صاحب دامت برکاتہم العالیہ نے (المتوطن، سخاکوٹ، مالاکنڈ ایجنسی) ان کی قابل رشک نسبتہائے عالیہ کی بناء پر عقیدت ہے۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے ان ہر دو حضرات کے لئے سخاکوٹ کے ویزا کا اہتمام فرمایا اور ان کی تشنگی بجھائی۔ جزاہ اللہ خیرا۔

جامعہ مدنیہ میں مولانا کی تشریف آوری سب سے پہلے ۱۹۶۲ء کے قریب ہوئی تھی، اس زمانہ میں مدرسہ مسلم مسجد اور مسجد نیلا گنبد میں تھا۔ طلبہ کی رہائش ان دونوں جگہ کے علاوہ نیلا گنبد میں ایک کرایہ کے مکان میں بھی تھی۔ مولانا کو ختم بخاری شریف کے لئے بلایا گیا تھا پھر خدا نے کیا مدرسہ کی اپنی عمارت کریم پارک میں بنی شروع ہوئی۔ فروری ٦٦ء میں طلبہ و مدرسین یہاں آ گئے۔ اسی سال آغاز موسم سرما میں حضرت مولانا مفتی محمود صاحب کی دعوت پر ایک جلسہ میں لاہور تشریف لائے اور ایک شب جامعہ میں گزاری، میں کراچی میں تھا۔ یہ اطلاع ملی تو دلی مسرت ہوئی۔ اس کے بعد متعدد بار تشریف آوری ہوئی۔

اللہ تعالیٰ حضرت موصوف کو مغفرت سے نوازے اور اعلیٰ علیین میں مقام عالی نصیب کرے اور امت مسلمہ کو آپ کا بدل عطا فرمائے۔ آمین

مولانا عبدالرشید ارشد

# ما پدر گم کردہ ایم

حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق مجھ جیسے جاہل اور بے عمل شخص کا کچھ لکھنا سورج کو چراغ دکھانے کے مترادف ہے۔ لیکن روایتی بڑھیا کی طرح کہ جو حضرت یوسف علیہ السلام کے خریداروں میں سوت کی انٹی لے کر شامل ہوگئی تھی۔ کافی دنوں کے غور و خوض کے بعد اس خیال سے کچھ لکھنے کی جسارت کر رہا ہوں کہ ایک عاشق رسول، محدث کبیر اور علم و عمل کے مجسمہ کے متعلق کچھ لکھ کر مضمون نگاروں میں شامل ہونا بہت بڑی سعادت ہے اور گمان یہ ہے کہ دوسرے نیک حضرات کی صف میں کھڑا ہونا خدا کو پسند آئے گا اور قیامت کے دن شفیع المذنبین ﷺ کی شفاعت کبریٰ میں شاید اس گنہگار کی سفارش بھی ہو جائے کہ یہ بھی ہمارے محب کے متعلق لکھنے والوں میں شامل ہے۔

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ عہد حاضر کے ان نامور علماء محققین میں سے ہیں، جن پر نہ صرف برصغیر بلکہ پورا عالم اسلام بجا طور پر فخر و ناز کر سکتا ہے۔ آپ اس صدی کے سب سے بڑے محدث علامہ انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے اخص الخواص شاگردان رشید میں سے تھے، بلکہ بعض معاملات اور خصوصیات کے اعتبار سے اپنے نامور استاد سے خصوصی نسبت رکھتے تھے۔ کئی سال کا عرصہ اپنے مشفق استاد کے ساتھ گذارا اور چھ ماہ کا عرصہ تو ایسا گذرا کہ سوائے دو تین گھنٹہ آرام کے آپ کا ہر لمحہ حضرت استاد کے لئے وقف تھا۔ اور حضرت علامہ کو بھی اپنے اس یوسف سے بے پناہ لگاؤ تھا۔ اس کا اندازہ ایک واقعہ سے لگایا جا سکتا ہے کہ مولانا مرحوم حضرت استاد کی خدمت، پھر اپنے علمی مشاغل کی وجہ سے رات دیر تک جاگتے۔ لہذا صبح فجر کی نماز کے بعد علامہ کے اشغال و اوراد کے وقت سو جاتے۔ حضرت علامہ کو اس بات کا علم ہوا تو انہوں نے مولانا کو ایک دن فرمایا کہ: میں فجر کی نماز کے بعد تمہیں فلاں کتاب پڑھایا کروں گا۔ منشا اس کا یہ تھا کہ مولانا صبح کو سویا نہ

کریں۔کیونکہ حضور خاتم النبیین ﷺ نے صبح کو سونے سے منع فرمایا ہے۔اس طرح مشفق استاد نے اپنی سنت نبوی کی بے مثال اطاعت کی نظیر پیش کی کہ شاگرد کا خلاف سنت عمل کرنا حکمت عملی اور تدبر سے رفع فرمادیا۔

حضرت علامہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ جب بعض اختلافی امور کی بنا، پر دارالعلوم دیوبند سے ڈابھیل ضلع سورت بمبئی چلے گئے۔تو مولانا بنوری بھی ان کے ساتھ ہی ڈابھیل چلے گئے۔اس ضمن میں ایک واقعہ کا ذکر مناسب ہوگا کہ علامہ اقبال مرحوم کی یہ خواہش تھی کہ حضرت علامہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ اپنا مستقل مستقر لاہور کو قرار دیں اوران سے موجودہ دور کے تقاضوں کو مدنظر رکھتے ہوئے علمی کام لیا جائے۔علامہ اقبال کی اس پاکیزہ خواہش کا ذکر مولانا سعید احمد اکبرآبادی صدر شعبہ دینیات مسلم یونیورسٹی علی گڑھ وایڈیٹر ماہنامہ ''برہان'' دہلی نے ان الفاظ میں کیا ہے:

''ان کے دل میں (علامہ اقبال کے دل میں) حضرت استاد کی کس درجہ عظمت تھی۔اس کا اس بات سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ دارالعلوم دیوبند میں اختلاف کے باعث جب حضرت استاذ نے اپنے عہدہ صدر الاساتذہ سے استعفیٰ دے دیا۔اور یہ خبر اخبارات میں چھپی تو اس کے چند روز بعد میں ایک دن ڈاکٹر صاحب کے پاس گیا۔فرمانے لگے کہ: آپ کا یا دوسرے مسلمانوں کا جو بھی تاثر ہو میں بہر حال شاہ صاحب کے استعفیٰ کی خبر پڑھ کر بہت خوش ہوا ہوں۔میں نے بڑے تعجب سے عرض کیا کہ'' آپ کو دارالعلوم دیوبند کے نقصان کا کچھ ملال نہیں ہے۔''فرمایا: کیوں نہیں؟ مگر دارالعلوم کو صدرالمدرسین اور بھی مل جائیں گے اور یہ جگہ خالی نہ رہے گی' لیکن اسلام کے لئے اب جو کام میں شاہ صاحب سے لینا چاہتا ہوں۔اس کو سوائے شاہ صاحب کے کوئی دوسرا نہیں کرسکتا۔''

اس کے بعد انہوں نے اس اجمال کی تفصیل بیان کی کہ آج اسلام کی سب سے بڑی ضرورت فقہ کی جدید تدوین ہے جس میں زندگی کے ان سینکڑوں مسائل کا صحیح اسلامی حل پیش کیا گیا ہو' جن کو دنیا کے موجودہ قومی اور بین الاقوامی، سیاسی، معاشی اور سماجی احوال وظروف نے پیدا کردیا ہے۔مجھ کو پورا یقین ہے کہ اس کام کو میں اور شاہ صاحب دونوں مل کر ہی کرسکتے ہیں۔ہم دونوں کے علاوہ اور کوئی شخص عالم اسلام میں ایسا نظر نہیں آتا جو اس عظیم الشان ذمہ داری کا حامل ہوسکے۔پھر فرمایا۔''یہ مسائل کیا ہیں اوران کا سرچشمہ کہاں ہے؟ میں ایک عرصے سے ان کا بڑے غور سے مطالعہ کررہا ہوں۔یہ سب مسائل میں شاہ صاحب کے سامنے پیش کروں گا اور ان کا صحیح اسلامی حل کیا ہے؟ یہ شاہ صاحب بتائیں گے'اس طرح ہم دونوں کے اشتراک وتعاون سے فقہ جدید کی تدوین عمل میں آجائے گی۔'' چنانچہ باخبر اصحاب کو معلوم ہے کہ اس جذبہ کے تحت ڈاکٹر صاحب مرحوم نے بڑی کوشش کی کہ کسی طرح شاہ صاحب دیوبند کی خدمت سے سبکدوش ہونے کے بعد لاہور تشریف لے آئیں اور

وہیں مقیم ہو جائیں۔ لیکن افسوس! حالات کچھ اس قسم کے تھے کہ ایسا نہ ہو سکا اور حضرت شاہ صاحب لاہور کی بجائے ڈابھیل تشریف لے گئے۔ جس کا ڈاکٹر صاحب کو بڑا ملال اور افسوس رہا۔“

مولانا اکبرآبادی مزید تحریر فرماتے ہیں:

”باخبر حضرات جانتے ہیں کہ پنجاب کے خصوصا اور ہندوستان کے عموماً انگریزی تعلیم یافتہ طبقہ میں قادیانی فرقہ کی شرانگیزی اور اسلام کشی کا جو احساس پایا جاتا ہے۔ اس میں بڑا دخل ڈاکٹر اقبال مرحوم کے اس لیکچر کا ہے، جو ختم نبوت پر ہے اور ساتھ ہی اس مقالہ کا ہے جو انگریزی میں قادیانی تحریک کے خلاف شائع ہوا تھا' لیکن یہ بہت کم لوگوں کو معلوم ہے کہ دونوں تحریروں کا اصل باعث حضرت الاستاذ مولانا سید محمد انور شاہ صاحب ہی تھے۔“(۱)

(”بیس بڑے مسلمان“ ص ۳۷۶، ۳۷۷۔ تیسرا ایڈیشن۔ مطبوعہ مکتبہ رشیدیہ لمیٹڈ۔ شاہ عالم لاہور)

حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے استاد کی اس طرح خدمت کی اور اس طرح ان کے علوم کو اپنے اندر جذب کیا کہ جس کی داستانیں اسی حلقے میں پائی جاتی ہیں کہ جس سے مولانا اور حضرت علامہ صاحب وابستہ تھے۔ یا پھر متقدمین کے ہاں ملتی ہیں۔ دوسرے حلقوں میں شاید اس کا عشر عشیر بھی نہ مل سکے اور آج تو ہم اس کا تصور بھی نہیں کر سکتے اور اسی خدمت کی سعادت ہے کہ مولانا کو علمی حلقوں میں علامہ کشمیری کے علوم کا وارث اور جانشین سمجھا جاتا ہے۔

اکابر علمائے دیوبند اپنی للہی خلوص وصفات کی بناء پر پراپیگنڈا اور اس طرح کی دوسری چیزوں کی طرف توجہ نہیں دیتے تھے۔ ان کی نگاہ ہمیشہ اپنے مشن اور کام پر رہی۔ البتہ حجاز میں حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ کے قیام حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی، حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری، حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے برسہا برس درس وتدریس، حضرت مولانا مفتی

(۱) راقم الحروف نے مولانا عبدالحنان ہزاروی سابق ناظم جمعیۃ علماء ہند سے خود سنا۔ وہ فرماتے ہیں کہ جب حضرت شاہ صاحب نے دارالعلوم سے استعفیٰ دیا۔ میں ان دنوں لاہور آسٹریلیا مسجد میں خطیب تھا۔ ڈاکٹر صاحب نے دیوبند ایک تفصیلی تار دیا جس میں شاہ صاحب سے درخواست کی گئی تھی کہ آپ لاہور تشریف لے آئیں اور یہیں قیام فرمائیں۔ جوابی تار تھا، جس کا کوئی جواب نہ آیا جس پر ڈاکٹر صاحب نے مجھ کو (مولانا ہزاروی کو) دیوبند بھیجا کہ تم جا کر زبانی عرض کرو۔ میں گیا تو معلوم ہوا کہ شاہ صاحب کو وہ تار اس وقت دیا گیا جب ڈابھیل والوں نے اصرار کر کے وہاں تشریف لے جانے پر رضامند کر لیا تھا۔ میں ملا تو فرمایا۔ افسوس کہ آپ کا پیام بعد میں ملا اور میں ڈابھیل والوں سے وعدہ کر چکا۔ اس سلسلہ کی ایک کڑی یہ ہے۔ جو بعض ثقہ حضرات (میاں محمد ممتاز بودلہ مسترشد حضرت مولانا سید محمد بدر عالم مدنی رحمۃ اللہ علیہ) نے بیان کی کہ ڈاکٹر صاحب نے شاہ صاحب کی متوقع آمد کے پیش نظر متمول دوستوں سے پچاس ساٹھ ہزار روپے کے وعدے لے لئے تھے کہ حضرت علامہ کے لئے شایان شان کوٹھی تعمیر کی جائے جہاں وہ قیام فرما ہوں۔ (ارشد)

کفایت اللہ اور حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی کے مؤتمر حجاز میں شاہ ابن سعود کے وقت شرکت کی وجہ سے دار العلوم کی شہرت پہنچ چکی تھی۔ لیکن مصر اور دوسرے ممالک عربیہ میں دار العلوم اور علمائے دیوبند کا تفصیلی تعارف حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی وجہ سے ہوا کہ آپ نے وہاں کے رسائل وجرائد میں دار العلوم دیوبند کے دینی وعلمی خدمات کے متعلق مضامین تحریر فرمائے [1]۔

قیام پاکستان کے وقت آپ ڈابھیل ہی میں تدریس وتعلیم حدیث کی خدمات میں منہمک تھے۔ جب کہ آپ کا وطن مالوف ضلع پشاور پاکستان تھا، لیکن استاد مکرم کی پیروی اور دیگر خادمانِ علوم دین کی طرح اپنے گھر سے دور خدمت دین سرانجام دے رہے تھے کہ شیخ الاسلام علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ نے (جو پاکستان تشریف لاکر کراچی میں پرچم پاکستان کی نقاب کشائی کر چکے تھے) حضرت مولانا کو پاکستان بلا بھیجا۔ ان کا خیال تھا کہ پاکستان میں دار العلوم دیوبند کی طرح کا ایک دار العلوم قائم کیا جائے اور اس میں مرکزی شخصیتوں کو یک جا کر دیا جائے کہ عالم اسلام کی اس سب سے بڑی مملکت میں اس وقت کوئی مرکزی دینی ادارہ نہ تھا۔ علامہ عثمانی رحمۃ اللہ علیہ خود تو ہجرت کر کے آئے تھے، لیکن مولانا بنوری کا یہ وطن تھا۔ اس طرح حضرت مولانا سید محمد بدر عالم، حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا محمد رفیق کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کو دعوت دی تاکہ قرآن وحدیث وفقہ کے یہ متبحر عالم ایک ادارہ میں کام کریں۔ اگر شیخ الاسلام کا یہ منصوبہ کامیاب ہو جاتا تو اس میں کوئی شک نہیں کہ جس جامعہ میں ایسے اساتذہ جمع ہو جاتے، وہ اپنی مثال آپ ہوتا۔ علامہ صاحب کی نظر ایسے دار العلوم کے لئے کراچی پر تھی، لیکن حضرت علامہ کا جلد انتقال ہو گیا اور حضرت مولانا محمد یوسف اپنے وطن تشریف لاکر ٹنڈو اللہ یار میں تدریس حدیث کے فرائض سرانجام دینے لگے۔ جو حضرت علامہ مرحوم کی ہی سرپرستی میں قائم ہوا تھا۔ لیکن اس جامعہ کے مہتمم صاحب سے اختلاف کی بناء پر حضرت مولانا اس مدرسہ سے جلد ہی علیحدہ ہو گئے اور توکلا علی اللہ نیوٹاؤن جمشید روڈ پر مدرسہ عربیہ کی بنیاد رکھ دی۔ علامہ شبیر احمد رحمۃ اللہ علیہ کے خواب کی تعبیر حضرت بنوری کے خلوص نے پوری کی کہ آج مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن پاکستان میں وہ واحد مدرسہ ہے، جو اپنی منفرد خصوصیات کی بناء پر دار العلوم دیوبند کے بعد پرائیویٹ سیکٹر میں مثالی حیثیت رکھتا ہے۔ اس کی خوبیوں اور صفات کے متعلق میں

---

(۱) اور اس کی ایک وجہ فاضل بریلوی مولانا احمد رضا خاں بھی ہوئے کہ انہوں نے بعض نامعلوم وجوہ کی بنا پر اکابر دیوبند کے متعلق ناگفتنی باتیں اپنے الفاظ میں بیان کر کے بلاد عربیہ کے علماء سے فتاویٰ حاصل کئے جو حکومت برطانیہ کے زمانہ میں ان مجاہدین وخادمان دین کے خلاف لاکھوں کی تعداد میں شائع ہو کر تقسیم کئے گئے اور اس پر بلاد عربیہ کے ان علماء نے اکابر دیوبند سے ایک استفسار کے ذریعہ ان عقائد کے بارے میں پوچھا تو علمائے دیوبند نے اس کا جواب دیا جس پر ان تمام علماء نے لکھا کہ آپ کے خیالات تو عین اسلامی ہیں۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو ''المهند على المفند''۔

کچھ عرض نہیں کرنا چاہتا۔ کہ اسی نمبر کے دوسرے صفحات پر سب کچھ رقم ہوگا۔ بس اتنا عرض کروں گا کہ یہ مدرسہ اس دور میں علم وعمل کے تاجدار اور حسن وجمال کے حامل یوسف کی ظاہری وباطنی خوبیوں کا عکس جمیل ہے۔

تحریک تحفظ ختم نبوت اور رد قادیانیت میں یوں تو برصغیر پاک وہند کی اکثر جماعتوں اور علماء نے حصہ لیا اور بہت کام کیا لیکن اس کے لئے جتنی دردمندی، دلسوزی اور تڑپ دو بزرگوں میں تھی وہ شاید سب سے ممتاز ہو۔ اس میں پہلا نام حضرت مولانا مرحوم کے استاذ حضرت علامہ انور شاہ کشمیری کا ہے اور دوسرا نام اردو زبان کے سب سے بڑے خطیب مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا ہے۔ اول الذکر نے اپنے تمام نامور تلامذہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع، حضرت مولانا سید محمد بدر عالم، حضرت مولانا محمد انوری، حضرت مولانا مرتضیٰ حسن چاند پوری، حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلوی کو اس طرف متوجہ کیا اور ان حضرات نے علمی انداز میں مرزائیت کا تعاقب کیا۔ اور حضرت مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری اور حضرت مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کو بھی اس طرف لگایا بلکہ بخاری صاحب کو حضرت شاہ صاحب نے امیر شریعت قرار دے کر ہزاروں علماء کی موجودگی میں انجمن خدام الدین لاہور کے جلسہ میں خود بھی بیعت کی اور دوسرے علماء سے بھی کرائی۔ حضرت مولانا حبیب الرحمن لدھیانوی کے اجداد نے تو سب سے پہلے مرزا غلام احمد قادیانی پر کفر کا فتویٰ لگایا تھا لیکن حضرت کشمیری کی تڑپ اور حکم نے شاگردوں کو اور زیادہ اس پر متوجہ کیا۔ زیادہ تفصیل میں نہیں جانا چاہتا کہ تفصیل نمبر میں مل جائے گی۔ عرض یہ کرنا چاہتا ہوں کہ مرزائیت جب اپنے منطقی انجام کو پہنچی تو اس وقت تحریک کی قیادت حضرت علامہ انور شاہ کشمیری کے جانشین حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ کر رہے تھے۔ اور امیر شریعت مولانا سید عطاء اللہ بخاریؒ، مولانا قاضی احسان احمد شجاع آبادیؒ، حضرت مولانا محمد علی جالندھریؒ کی چلائی ہوئی تحریک تحفظ ختم نبوت کے امیر بھی ان دنوں حضرت مولانا موصوف ہی تھے۔

جن دنوں مرزائیت کے خلاف تحریک عروج پر تھی تو ان دنوں ملک کے تمام بڑے روزناموں میں (نوائے وقت کے علاوہ) حضرت مولانا کے خلاف پہلے صفحہ پر ایک بہت بڑا اشتہار چھپا، جس میں حضرت مولانا پر بہت کچھ طعن کیا گیا تھا۔ اور یہ تاثر دینے کی کوشش کی گئی تھی کہ گویا مولانا حال ہی میں انڈیا سے تخریبی کارروائیوں کے لئے پاکستان آئے ہیں۔ حالانکہ مولانا کا وطن تو پاکستان تھا اور وہ ۱۹۵۱ء میں پرمٹ پر اپنے وطن آئے تھے۔ اور ہمارے سابقہ وزیراعظم نے بھی اپنے ایک بیان میں ایسا فقرہ کہا، جس میں حضرت مولانا کا نام تو نہیں لیا گیا لیکن اس کا ہدف حضرت مولانا ہی تھے۔ یہ اشتہارات اخبارات کو کہاں سے مہیا ہوئے، کس جگہ بیٹھ کر اشتہار کی عبارت بنائی گئی اور کون پردہ نشین اس میں شریک تھے، ہمیں اس سارے ڈرامے کی تفصیل معلوم ہے، لیکن یہاں ذکر اس لئے نہیں کرتے کہ آج کل وہ بھی معتوب ہیں اور ہمیں خدشہ ہے کہ جان بوجھ کر ایک

پاکباز محدث پر انہوں نے جس طرح حکومت کے اشارہ پر الزامات لگائے اور در پردہ مرزائیت کی حمایت کی، کہیں یہ فعل ان کے سوء خاتمہ کا باعث نہ ہو..... مرزائیت کے خلاف اس تحریک کی مجلس عمل کے کنوینر یا امیر کے لئے حضرت مولانا سے بہتر شخصیت کوئی اور نہ تھی۔ بلکہ یوں کہنا صحیح ہوگا کہ اگر مولانا کو نظر انداز کر کے کسی اور کو امیر بنایا جاتا تو مجلس کی نمائندگی میں بہت بڑا خلا ہوتا۔ حضرت مولانا کے لئے یہ بات بایں طور تو اعزاز تھی کہ آپ اس مجلس کے امیر بنائے گئے جو تحفظ ناموس ختم نبوت کے لئے بنائی گئی تھی' ورنہ حضرت مولانا اس قسم کے عہدوں اور مناصب سے بلند تھے۔ آپ اپنے علم وعمل اور تقویٰ وطہارت کے لحاظ سے صحیح معنوں میں سلف صالحین کی جیتی جاگتی تصویر تھے اور ان کے چہرہ سے مرد مومن کی تمام علامات وصفات ٹپکتی تھیں۔ حد درجہ حساس تھے اور پاکستان وعالم اسلام کے حالات کو دیکھ کر ماہی بے آب کی طرح تڑپتے تھے۔ ماہنامہ ''بینات'' کے شذرات بصائر وعبر کے نام سے آپ تحریر فرماتے تھے۔ جن لوگوں نے ان شذرات کا مطالعہ کیا ہے۔ وہ جانتے ہیں کہ آپ کس درد اور فکر کے مالک تھے۔ علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ نے میر کارواں کے لئے جس نگہ بلند سخن دلنواز اور جان پرسوز کا ذکر کیا ہے' مولانا کی ذات میں وہ بدرجہ اتم پائی جاتی تھیں۔ بایں ہمہ مولانا نے اپنے آپ کو دینی خدمات کے لئے وقف کئے رکھا اور کبھی برسر عام منظر آرائی نہیں کی' یہی وجہ ہے کہ تحریک ختم نبوت سے پہلے ممالک اسلامیہ کے تمام جید علماء تو آپ کی عربی تصانیف کی وجہ سے آپ کے نہ صرف واقف ومتعارف، بلکہ علم وفضل کے معترف تھے' لیکن اندرون ملک عام لوگ مولانا سے متعارف نہ تھے۔ تفصیلی تعارف مجلس عمل کے امیر بننے اور حکومت کے جہازی اشتہاروں سے ہوا اور یا پھر اب عبوری حکومت نے جو نظریاتی کونسل قائم کی تھی، اس کے سب سے وقیع ممبر ہونے کی وجہ سے تمام ملک نے جانا' لیکن اگر یہ سب کچھ نہ بھی ہوتا تو بھی حضرت مولانا نے علمی دنیا میں اپنی تصانیف اور شروح کے ذریعہ جو عربی میں کام کیا ہے' اس کی وجہ سے تمام ممالک اسلامیہ میں آپ کو بقائے دوام اور حیات جاوداں حاصل تھی۔

مولانا موصوف اپنے افکار میں شدت اور دین کو بطور دین ہی اختیار کرنے کے اس شدت سے قائل تھے کہ وہ طلبائے دین کا دینی علوم کو ملازمت یا ذریعہ معاش کے حصول کے لئے پڑھنے کو ضیاع وقت اور گناہ سمجھتے تھے اور یہ بات کسی دلیل کی محتاج نہیں کہ دین کی اشاعت وخدمت وہی لوگ کر سکتے ہیں، جو دین کو رضائے الٰہی اور اشاعت دین کے لئے پڑھیں اور پھر دین ہی کے لئے اپنے آپ کو وقف کر دیں، دنیا کمانے کے دھندے میں نہ پڑیں۔ اس ضمن میں ایک واقعہ کا ذکر دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ ڈھاکہ میں ملک کے نامور علماء کا ایک اجتماع ہوا، جس میں اس بارے میں غور وفکر کرنا مطلوب تھا کہ دینی مدارس میں دینیات کے علاوہ کچھ شعبے ایسے بھی ہونا چاہئیں کہ طلباء جو فارغ التحصیل ہو کر نکلیں تو وہ معاش میں کسی کے محتاج نہ ہوں۔ اور وہ اپنی فنی تعلیم کو بروئے کار لا

کر اپنے معاش سے مطمئن ہوگئیں۔ حضرت مولانا بھی ڈھا کہ گئے۔ وہاں رات کو انہوں نے خواب میں دیکھا کہ مسجد کے فرش پر بہت جلی حروف میں...... النجاة في علوم المصطفى...... لکھا ہوا ہے۔ مولانا اس کو پڑھتے ہیں اور ساتھ خواب ہی میں بلند آواز سے اس جملہ کے ساتھ "سید السادات" کا اضافہ کرتے ہیں۔ صبح کو مولانا نے اجلاس میں شرکت نہ فرمائی اور کراچی واپس تشریف لے آئے اور اپنے مدرسہ کی سند میں ان الفاظ کا اضافہ کردیا۔

ان کے تبحر علمی اور سرچشمہ ہدایت قرآن مجید سے ان کی گہری وابستگی اور اس کے علوم ومعارف کو صحیح طریق سے اشاعت کرنے کی لگن کے سلسلہ میں ایک واقعہ بطور مثال پیش کیا جاتا ہے...... اور وہ یہ کہ مصر کے ایک بہت بڑے عالم علامہ طنطاوی مرحوم نے پندرہ سولہ جلدوں میں قرآن پاک کی ایک تفسیر بنام "جواہر القرآن" لکھی ہے، جسے اس دور کی تفسیر کبیر کہا جاتا ہے۔ اس تفسیر میں انہوں نے عام متنورین کی طرح اس بات پر بہت بحث کی کہ قرآن تمام علوم جدیدہ کا ماخذ اور سرچشمہ ہے۔ سائنس، فلسفہ جدیدہ اور فلکیات وغیرہ کے علوم کو قرآن پاک سے ظاہر کرنے یا نکالنے کی کوشش کی ہے۔ حضرت مولانا نے جب یہ تفسیر پڑھی تو ان کو بہت دکھ ہوا کہ قرآن پاک کو ان علوم کا رہنما ومبلغ ثابت کرنے کی کوشش کرنا بہرحال قرآن پاک کے مقاصد کے خلاف ہے۔ قرآن مجید کا مرکزی نقطہ انسانی ہدایت ہے کہ انسان اپنے خالق و مالک کو پہچان کر عبودیت وعبدیت کی راہ اختیار کر کے عبادت کا حق ادا کرے اور یہ دنیا کہ جسے حدیث میں آخرت کی کھیتی کہا گیا ہے۔ اس پر رہ کر اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کر کے ذخیرہ آخرت جمع کیا جائے۔ اور اگر انہی امور کی طرف توجہ دلانے کے لئے قرآن مجید میں بحر و بر، شمس وقمر کو یا کو اکب و جبال اور اشجار واحجار اور دوسری معدنیات وغیرہ کا ذکر کیا گیا ہے تو ان اشیاء کی تخلیق اور حرکات وسکنات اور گردش یا تسخیر شمس وقمر کو وجود باری تعالیٰ کے اثبات اور عقیدہ توحید کے دلائل کے طور پر پیش کیا گیا ہے، نہ کہ سائنسی علوم وفلسفہ وغیرہ میں رہنمائی کے لئے۔ اس تفسیر کا بلاد اسلامیہ میں بہت شہرہ ہوا۔ حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے عزم فرمایا کہ علامہ طنطاوی کو ان کے اس فکر ونظر کی غلطی اور اس کے عواقب ونتائج سے آگاہ کیا جائے۔ لیکن علامہ طنطاوی اہل زبان اور مصر کے مایہ ناز عالم تھے اور حضرت مولانا عجمی اور پھر ان دنوں ابھی جوان تھے۔ چنانچہ ان دنوں تائید ایزدی کے حصول کے لئے پہلے مہبط وحی ام القریٰ یعنی مکہ معظمہ میں حاضری دی اور خانہ کعبہ کا غلاف پکڑ کر ملتزم سے لپٹ کر رو رو کر (کہ اجابت دعا کا مقام ہے) دعا کی کہ یا اللہ! تیرے قرآن کی خاطر علامہ طنطاوی سے گفتگو کرنے جا رہا ہوں۔ شرح صدر عطا فرما۔ اور اس کے بعد قاہرہ جا کر علامہ طنطاوی سے مفصل گفتگو کی۔ علامہ طنطاوی باوجود علامہ فہامہ ہونے کے سلیم الطبع تھے اور اپنی غلطی کے اعتراف واقرار سے انہیں اپنا وقار یا علم مجروح ہوتا نظر نہیں آتا تھا، جیسا کہ آج کل کے متجددین

کا وطیرہ ہے۔ انہوں نے قصورِ فہم کا اعتراف کیا اور وہ بار بار اپنے ہاتھوں کو کانوں تک لے جاتے تھے اور تحیر انگیز لہجے میں بار بار فرماتے تھے۔ اب آپ سے اس حدیث کا مطلب سمجھا ہوں۔ اور یہ بھی فرمایا کہ: لست بعالم هندی بل انت ملک نزل من السماء لا صلاحی۔ آپ ہندی عالم نہیں ہیں' بلکہ آپ تو فرشتہ ہیں، جو میری اصلاح کے لئے آسمان سے اترے ہیں۔''

اور وہ خیال فرما رہے تھے کہ ہندوستان کے سب سے بڑے عالم سے محوِ گفتگو ہیں۔ حالانکہ امرِ واقعہ یہ تھا کہ ان دنوں حضرت بنوری کے کئی اساتذہ بقیدِ حیات تھے کہ حضرت مولانا کے مقابلے میں اپنے آپ کو شاید ان کی جوتوں کی خاک کے برابر بھی درجہ نہ دیتے ہوں۔

حضرت مولانا جس قبیلہ عشاق سے تعلق رکھتے تھے وہ اپنے اساتذہ اور شیوخ کا ایسے ہی انداز میں احترام کرتے تھے اور ایسا کرنے میں شاید مبالغہ بھی نہ ہو کہ ان حضرات کے اساتذہ علامہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ۔ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ اور علامہ عثمانی رحمۃ اللہ علیہ ایسے ہی لوگ تھے۔ میں نے اپنے کانوں سے حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ سے ایک خطبہ جمعہ میں سنا کہ آپ بادیدۂ تر فرما رہے تھے کہ میں جب اپنی داڑھی میں کنگھی کیا کرتا تھا تو جو بال اکھڑتے تھے، ان کو جمع کرتا جاتا تھا اور خیال یہ تھا کہ جب کافی ہو جائیں گے تو پھر اس طرح کا ایک جوتا بنواؤں گا کہ جیسا حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ پہنتے تھے اور اس جوتے میں یہ بال سلواؤں گا۔ اور احمد علی یہ خیال کرتا ہے کہ اگر حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ یہ جوتا پہن لیتے تو احمد علی کی نجات کے لئے کافی ہوتا...... یاد رہے کہ حضرت لاہوری نہ تو حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد تھے نہ مرید، اور نہ ہی حضرت مدنی کے سلسلہ کے شیوخ کے مرید، بلکہ آپ سلسلہ قادریہ میں حضرت دین پوری اور حضرت امروٹی سے تعلق رکھتے تھے۔ اہلِ عقل کے لئے یہ باتیں دیوانگی کی باتیں ہوں گی۔ لیکن اہلِ نظر جانتے ہیں کہ یہ وہ لوگ ہیں، جو بقول اقبال:

ید بیضا لئے پھرتے ہیں اپنی آستینوں میں

حاصل کلام یہ کہ حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ اس دور میں علم و عمل کا ایک ایسا مرقع، تقویٰ وطہارت کا ایسا مجسمہ، زہد و قناعت اور توکل علی اللہ کا ایک ایسا پیکر اور اطاعت خدا اور سنت رسول کا ایسا وجود تھے کہ ان کی مثال اب ڈھونڈے سے نہیں ملے گی اور کم از کم ہم اپنی آنکھوں سے ایسا شخص دوبارہ نہیں دیکھ پائیں گے۔

زمین کھا گئی آسماں کیسے کیسے

ڈاکٹر عبداللہ چغتائی

# مولانا بنوریؒ کی یادیں

۱۸/اکتوبر ۱۹۷۷ء،۴ ذوالقعدہ ۱۳۹۷ھ کی صبح کو جب اخبار آیا تو بالکل غیر متوقع طور پر اس میں یہ خبر تھی کہ مولانا محمد یوسف بنوری گزشتہ روز دل کا دورہ پڑنے سے راولپنڈی میں انتقال کر گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اس خبر نے ششدر کر دیا، میں چند ہی روز قبل آپ سے مل چکا تھا اور حالات حاضرہ پر گفتگو ہوئی تھی، کسی قسم کا وہم وگمان بھی نہ تھا کہ آپ چند روز کے اندر ہم سے جدا ہو جائیں گے، ان کی تاریخ وفات تو اپنے رجسٹر میں وفیات للمعاصرین کے تحت درج کر لی، مگر ساتھ ہی وہ سارا ماحول سامنے آ گیا جو مرحوم کی یاد اور حیات سے مربوط تھا، ذہن ان کی زندگی کے اوراق ماضی الٹنے لگا، میں مرحوم کی یاد میں چند سطریں قلمبند کرتا ہوں، مگر پہلے مجھے یہ بتانا پڑے گا کہ مجھے مرحوم سے تعارف وتعلق کیسے ہوا؟ اور ان کی شخصیت کس ماحول میں پروان چڑھی۔

یہ محض اتفاق سمجھئے کہ میں جنوری ۱۹۱۵ء کی ابتداء میں لدھیانہ میں تعین ہو کر چلا گیا وہاں پر ''نواں محلہ'' میں میری رہائش تھی، قریب ہی ''مولویوں کی مسجد'' تھی وہاں نماز کے لئے جانا ہوتا، اور وہاں کے بعض احباب سے اچھا خاصا تعارف بھی ہو گیا، میں اپنے گھر میں ''مسلک اہل حدیث'' کی طرف زیادہ مائل تھا، مگر ان حضرات کا مسلک دیوبندی تھا۔ مولانا حبیب الرحمن لدھیانوی اور ان کے عزیز مولانا مفتی محمد نعیم دیوبند کے سند یافتہ تھے، ان حضرات سے بعض مسائل پر علمی گفتگو رہا کرتی۔

غالباً اکتوبر ۱۹۱۶ء کا واقعہ ہے کہ ایک دن ان میں سے ایک صاحب (غالباً مولانا حبیب الرحمن) میرے پاس تشریف لائے اور بتایا کہ: دیوبند سے چند اکابر تشریف لائے ہیں، میں ان سے ملاقات کروں۔ کہ یہ معاملہ بیان کرتے سنا کہ آپ کو علم نہیں کہ برٹش گورنمنٹ نے فتویٰ ضبط کر لیا ہے۔ علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ۔
چنانچہ ظہر کی نماز کے لئے میں وہاں گیا اور نماز کے بعد مولانا حبیب الرحمن نے میرا ان حضرات سے

تعارف کرایا، اور میں نہایت ادب کے ساتھ ان کی گفتگو میں شامل ہوا، یہ حضرات علامہ مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ، مولانا حبیب الرحمٰن عثمانی اور مفتی عزیز الرحمٰنؒ (رحمۃ اللہ علیہم) تھے، معلوم ہوا کہ یہ حضرات دراصل حضرت مولانا حافظ محمد احمد صاحب مرحوم مہتمم دارالعلوم دیوبند کی آنکھیں بنوانے کے لئے یہاں سے ''موگہ'' ضلع فیروز پور تشریف لے جارہے تھے۔

مجھے ان حضرات دیوبند سے تعارف وملاقات کا شرف پہلی مرتبہ حاصل ہوا تھا، میں اس نیک سعادت جماعت اور ان بزرگوں کی نورانی صورتوں کا نقشہ پیش کرنے سے قاصر ہوں، مجھے یاد ہے کہ اگلے دن میں ان حضرات کو ظہر کے بعد ریل پر چھوڑنے بھی میزبانوں کے ہمراہ گیا تھا، یہ حضرات نہایت عزت واحترام کے ساتھ حضرت مولانا حافظ محمد احمد مرحوم ومغفور کو ہمراہ لے کر لدھیانہ سے روانہ ہوئے، حافظ محمد احمد رحمۃ اللہ علیہ کی آنکھیں ٹھیک ہوگئی تھیں اور ''موگہ'' سے واپسی پر وہ دیوبند چلے گئے تھے۔

غرض یہ کہ ان علماء سے اور مسلک دیوبند سے میرا پہلا تعارف تھا، اس کے بعد بندہ اس مسلک سے منسلک رہا، ہندوستان کی تاریخ میں کئی انقلاب آئے' مگر میرا شوق اور رجحان ان کی طرف بڑھتا گیا، مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانویؒ، مولانا مفتی محمد نعیمؒ اور مولانا محمد یحیٰؒ کی مجلسوں میں علمائے ہند کی قربانیوں اور ان کے مصائب کے تذکرے ہوتے، جن سے معلوم ہوتا کہ علمائے دین نے کن کٹھن حالات میں کام کیا اور ان کو کن کن مصائب وتکالیف کا سامنا کرنا پڑا۔

اسی ضمن میں حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ تعالیٰ علیہ اسیر مالٹا کا ذکر بھی آیا، جب آپ ۱۳۳۴ھ میں دوسرے حج پر گئے تو ۲۴ صفر المظفر ۱۳۳۵ھ کی صبح کو آپ کو جدہ میں گرفتار کر کے مالٹا لے جا کر نظر بند کر دیا گیا۔ تین برس سات ماہ نظر بند رکھنے کے بعد آپ کو ۸ جون ۱۹۲۰ء کو بمبئی لا کر رہا کیا گیا، اور خلافت کمیٹی نے بمبئی میں آپ کا استقبال کیا، اس طرح آپ ہندوستان پہنچے جو ایک طویل قصہ ہے۔

انہی دنوں' میں طویل چھٹی پر لدھیانہ سے لاہور آیا تو علامہ اقبال مرحوم کی محفل میں مولانا محمد علی جوہر نے مسکرا کر مگر افسوس کے لہجے میں کہا کہ ہمیں اس قسم کے قانون کو پہلے ہی نافذ تصور کرنا چاہئے جب کہ ہم برٹش گورنمنٹ کے زیر تسلط ہیں۔ یعنی ان کے نزدیک اس قسم کا فتویٰ یا اس قسم کا قانون اسی روز سے نافذ سمجھنا چاہئے جب سے برٹش راج کا اس ملک پر تسلط قائم ہے۔

یہاں ایک اور واقعہ بھی سن لیجئے۔ ہندوستان کی تاریخ میں ۱۹۱۸ء سے ۱۹۲۲ء کا زمانہ بڑے ابتلاء کا دور تھا' جمعیۃ العلمائے ہند نے جس کے سیکرٹری حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ تھے تجویز کیا کہ لاہور میں ایک عام جلسہ منعقد کیا جائے، جس میں تمام مکاتب فکر کے چوٹی کے علماء کو جمع کر کے ہندوستان کے

سیاسی حالات میں اسلامی آواز بلند کی جائے، اس کارروائی کے روحِ رواں مرحوم مولانا عبدالقادر قصوری وکیل تھے جو انگریزوں کے کٹر مخالف اور کسی قدر کانگریسی خیالات کے تھے۔ چنانچہ بریڈلا ہال لاہور میں یہ عظیم الشان جلسہ اکتوبر ۱۹۲۱ء میں ہونا قرار پایا، حضرت مولانا عبدالقادر قصوری نے اسی ہال کے اردگرد تمام مہمانوں کی رہائش کا خاطر خواہ انتظام کیا، قریب ہی کھانے کے کمروں کا انتظام کیا، اس جلسہ میں ہندوستان کے ہر گوشہ سے علمائے کرام نے شرکت کی۔ جلسہ کی صدارت کے لئے مولانا ابوالکلام آزاد رانچی جیل سے رہا ہو کر سیدھے لاہور پہنچے، انہوں نے خطبہ صدارت بھی راستے ہی میں اپنے مخصوص رنگ میں لکھا۔

جلسہ کا افتتاح تلاوت آیات قرآن کریم سے ہوا، تلاوت قاری محمد طاہر قاسمی مرحوم نے کی تھی، اس زمانہ میں کسی لاؤڈ سپیکر وغیرہ کا نظام نہیں تھا' مگر میری آنکھوں کے سامنے وہ تمام نقشہ بریڈلا ہال کا ہے جو کھچا کھچ ایک سرے سے دوسرے سرے تک حاضرین سے بھرا ہوا تھا، اور خاموشی' قرآن کریم کی تلاوت کے باعث ہر طرف چھائی ہوئی تھی، خاص کر مرحوم قاری محمد طاہر صاحب (برادر حقیقی حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب دامت برکاتہم) نے نہایت بلند آواز اور رقت کے ساتھ سورۂ طٰہٰ کی اس آیت کو ادا کیا اور سامعین میں خاموشی کے علاوہ رقت کا سماں تھا۔

﴿وما تلک بیمینک یموسی قال هی عصای اتو کؤ علیها و اهش بها علی غنمی ولی فیها مارب اخری قال القها یموسیٰ فالقها فاذاهی حیة تسعی﴾

حتیٰ کہ آپ نے تلاوت ختم کی تو پھر جلسہ کی کارروائی اس طرح شروع ہوئی کہ صدارت کے لئے مولانا ابوالکلام آزاد کو تجویز کیا گیا، بڑے بڑے علمائے کرام کی تقاریر ہوئی تھیں' چنانچہ اسی ضمن میں جو تقریر حضرت مرحوم مولانا شبیر احمد عثمانیؒ نے کی مجھے یاد ہے جس میں آپ نے حضرت امام احمد ابن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کا واقعہ سنایا، جس میں آپ کو خلق قرآن کے ضمن میں سزا دی گئی تھی، اور آپ کے شانوں پر بوجھ رکھ دیا گیا تھا اور اسی حالت میں آپ کا تہبند کھلنے پر آ گیا تھا، اور کس طرح آپ نے باری تعالیٰ کے حضور میں دعا کی تھی، مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ نے جس رقت سے اس واقعہ کو پیش کیا' وہ مجھے آج تک یاد ہے کہ تمام اطراف سے آہ و بکا کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں اور سناٹا چھایا ہوا تھا۔

اس کے بعد مولانا ابوالکلام آزاد نے اپنا خطبہ پڑھنا شروع کیا جو انہوں نے دوران سفر گاڑی میں لکھا تھا، اس کا کچھ حصہ مولانا کے سیکرٹری عبدالرزاق ملیح آبادی نے پڑھا اور اس کا کچھ حصہ جو باقی رہ گیا تھا اسے مولانا محمد حلیم انصاری نے پڑھا تھا، اس خطبہ صدارت میں مولانا ابوالکلام آزاد نے تاریخ اسلام کی درخشانی پر تبصرہ کرتے ہوئے اسلامی اندلس کی سلطنت کا ذکر اس طرح کیا تھا کہ جب عیسائیت نے ملک پر قبضہ کرلیا تو

مساجد کو گرجے بنادیا گیا تھا کیوں کہ ابھی مسلمان اندلس میں موجود تھے اگر چہ ان کی سلطنت نہ تھی...... اس واقعہ کو ایک عربی قصیدہ میں ابن بدروان نے بیان کیا ہے جو اتفاق سے مولوی حلیم انصاری کو یاد تھا اس نے مولانا ابو الکلام کے متن خطبہ کو ایک طرف کر کے اپنے رنگ میں جو ایک بدوی عرب کا ہونا چاہئے اور ہاتھ میں ایک عصا لے کر اس قصیدہ کو ایک عرب کی طرح پڑھا، میں دیکھ رہا تھا کہ سب طرف خاموشی چھائی ہوئی تھی۔ اور مولوی حلیم انصاری کو لوگ سن رہے تھے، متن خطبہ مولانا ابوالکلام آزاد کے اخبار پیام میں چھپ گیا تھا۔

میں نے اس کے بعد آج تک ایک جگہ علمائے دین کا اتنا بڑا اجتماع نہیں دیکھا' جس میں ہر خیال کے علماء کرام ایک مقصد کے لئے اکٹھے ہوئے ہوں۔ جب میں علامہ اقبال کے ہمراہ دروازے کے قریب پہنچا تو میں نے دیکھا کہ سامنے سے حضرت مولانا علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ تشریف لا رہے تھے، علامہ اقبال اور حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا اس سے پہلے تعارف نہیں تھا، میں نے اسی جگہ دونوں کا ایک دوسرے سے تعارف کرایا۔ دونوں صاحبان نے ملاقات کی تمنا کا اظہار بھی اس وقت کیا' میرا خیال ہے کہ جلسے میں دونوں ایک دوسرے کے قریب ہی بیٹھے تھے، اس جلسہ کی کارروائی کا ایک ایک منظر مجھے ابھی تک یاد ہے، ان تفصیلات کو چھوڑتا ہوں۔ میں چونکہ حضرت شاہ صاحب سے بیعت تھا' اس لئے ان کی فرودگاہ میں اکثر حاضر رہتا، میں نے دیکھا کہ ہر دو صاحبزادے طیب (مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیو بند) اور طاہر بچوں کی طرح ان کے اردگرد رہتے تھے اور حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ ان دونوں سے شفقت اور پیار فرماتے تھے، اور علمائے کرام کا حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے گرد مجمع رہتا تھا' اسی جلسہ میں واں بھچراں کے مولانا حسین علی صاحب کو دیکھا ان کی شخصیت ایک تو ان کی بزرگی کی وجہ سے بہت نمایاں تھی، اور دوسرے وہ اپنے قد اور ڈیل ڈول میں بھی ممتاز تھے۔

ان متذکرہ بالا واقعات کے بعد ایک مرتبہ حضرت علامہ انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ لاہور تشریف لائے تو میرے مکان کے قریب پیر عبدالغفار شاہ صاحب مرحوم کی مسجد تکیہ سادھواں میں فروکش ہوئے' آپ نے پہلے اردو میں سادہ سا وعظ فرمایا، پھر آپ نے دیکھا کہ بعض نو وارد کشمیری صاحبان بھی اس مجلس میں موجود ہیں تو آپ نے کشمیری زبان میں بھی وعظ فرمایا۔ اور سب لوگ محظوظ ہوئے، حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی لاہور میں تشریف آوری کا علم جب علامہ اقبال مرحوم کو ہوا تو کوشش کی کہ آپ کسی طرح انجمن حمایت اسلام میں ہی رہ جائیں، علامہ اقبال مرحوم کا یہ بھی خیال تھا کہ بادشاہی مسجد لاہور کی خطابت حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ قبول فرمالیں، یہ ساری پیش کشیں میری وساطت سے ہوئیں، اور میں حضرت شاہ صاحب کو علامہ اقبال کے ہاں بھی لے گیا تھا، مگر حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے یہ چیزیں قبول نہیں فرمائیں۔

اس کے بعد ۱۹۲۵ء میں شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ نے انجمن خدام الدین کے تحت ایک بہت بڑے جلسے کا انتظام کیا۔ اس جلسہ کی صدارت حضرت علامہ مولانا سید محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمائی، اور اسی جلسہ میں آپ نے سید عطاء اللہ شاہ بخاری نور اللہ مرقدہ کو علمائے کرام کا قائد (امیر شریعت) مقرر کیا اور خود بھی ان کو قائد تسلیم کیا۔ علامہ اقبال مرحوم ومغفور کو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر حضرات کی تشریف آوری کی اطلاع ہوئی تو علامہ اقبال نے حضرت شاہ صاحب کی خدمت میں مندرجہ ذیل خط لکھا:

''لاہور: ۱۲ مارچ ۱۹۲۵ء

مخدوم ومکرم حضرت قبلہ مولانا!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مجھے ماسٹر عبداللہ صاحب سے ابھی معلوم ہوا ہے کہ آپ انجمن خدام الدین کے جلسہ میں تشریف لائے ہیں اور ایک دو روز قیام فرمائیں گے، میں اسے اپنی بڑی سعادت تصور کروں گا' اگر آپ کل شام اپنے دیرینہ مخلص کے ہاں کھانا کھائیں، آپ کی وساطت سے حضرت مولوی حبیب الرحمٰن صاحب قبلہ عثانی۔ حضرت مولوی شبیر احمد صاحب، اور جناب مفتی عزیز الرحمٰن صاحب کی خدمت میں بھی التماس ہے۔ مجھے امید ہے کہ جناب اس عریضہ کو شرف قبولیت بخشیں گے، آپ کو قیام گاہ سے لانے کے لئے سواری یہاں سے بھیج دی جائے گی۔

مخلص محمد اقبال''

حضرت سید انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اسی خط کی پشت پر دعوت قبول کرنے کا جواب لکھ دیا۔ اور دوسرے روز بندہ علامہ کے ہاں سے موٹر لے کر مولانا محمد علی لاہوریؒ کے ہاں چلا گیا اور مولانا احمد علی سمیت ان بزرگوں کو لے کر آیا۔ مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی رحمۃ اللہ علیہ اور سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ بھی اس دعوت میں شریک تھے، اس موقعہ پر کئی مسائل پر بہت عمدہ اور طویل گفتگو ہوئی۔ مجھے یاد ہے کہ اس روز علامہ کے ہاں ایک صاحب نے (جو فوجی تھے اور کسی بڑے عہدہ پر فائز تھے) حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے بعض سوالات کئے تھے، مولانا حبیب الرحمٰن عثمانی نے علامہ اقبال سے دریافت کیا کہ اخبارات میں علامہ مشرقی کے ''تذکرہ'' پر ایک تبصرہ شائع ہوا ہے' وہ کن صاحب نے لکھا ہے؟ علامہ نے چودھری محمد حسین کی طرف (جو کہ مجلس میں موجود تھے) اشارہ کیا۔ مطلب یہ تھا کہ انہوں نے لکھا ہے۔

اس مجلس میں ''مسئلہ سود'' پر سیر حاصل گفتگو ہوئی، حضرت انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ

قرآن کریم میں صاف الفاظ میں فرمایا ہے:﴿واحل الله البيع وحرم الربو﴾ (البقرہ:۲۷۵)

جس کا مطلب یہ ہے کہ ''اور حلال کیا اللہ نے بیچنا اور حرام کیا سود کو۔''

آپ نے یہ بھی فرمایا کہ اس آیت میں واضح الفاظ ہیں، اور کوئی ایسا معمہ نہیں ہے جس کی تعبیر کوئی اور ہو سکے، یا اس کے معانی میں کسی اختلاف کی گنجائش ہو۔ اس مجلس میں مولانا حبیب الرحمن لدھیانوی رحمۃ اللہ علیہ اور سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے بھی خوب حصہ لیا۔ اور ان کے لطائف واشعار سے لوگ بہت محظوظ ہوئے۔

اس کے بعد مدرسہ دیو بند میں کچھ تغیر آیا، اور حضرت مولانا محمد انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ دیو بند چھوڑ کر ڈابھیل چلے گئے، ان دنوں علامہ اقبال بھی چاہتے تھے کہ آپ کسی طرح لاہور آجائیں' مگر وہ کامیاب نہیں ہو سکے، یہ ایک طویل قصہ ہے۔

اس عرصہ میں مجھے حیدر آباد دکن جانے کا اتفاق ہوا۔ اور یہ ۱۹۲۸ء کا زمانہ تھا' وہاں اس زمانہ میں مولانا حافظ محمد احمد صاحب صدر مہتمم دار العلوم دیو بند بھی مقیم تھے، وہ وہاں ضعف وعلالت کے باوجود مدرسہ دیو بند کی مالی مشکلات کے سلسلہ میں گئے تھے، وہاں سے دیو بند واپسی کے دوران نظام آباد ریلوے اسٹیشن پر ۱۸ اکتوبر ۱۹۲۸ء کو ان کا انتقال ہو گیا تھا، میں بھی اتفاق سے حیدر آباد میں تھا، اور مجھے یاد ہے کہ سرکار نظام کے خاص فرمان سے حیدر آباد کے قبرستان کے اس حصہ میں جو ''خطۂ صالحین'' کے نام سے مشہور تھا، ان کی تدفین ہوئی اور ''مغفور ہوئے'' تاریخ وفات نکالی گئی۔

میں حضرت انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت کے لئے ایک مرتبہ دیو بند گیا، مجھے معلوم ہوا تھا کہ آپ ڈابھیل سے کچھ دنوں کے لئے دیو بند تشریف لائے ہوئے ہیں' یہ زمانہ ستمبر یا اکتوبر ۱۹۲۹ء کا ہے، مگر جب حضرت شاہ صاحب کے مکان پر دیو بند پہنچا تو معلوم ہوا کہ آپ دہلی تشریف لے گئے ہیں، وہاں میری ملاقات ایک نوجوان طالب علم سے ہوئی جو بیٹھا مطالعہ کر رہا تھا' اس نے مجھے حضرت کے دہلی تشریف لے جانے کی اطلاع دی اور اسی نے مجھے حضرت کے گھر سے کھانا لاکر کھلایا۔ یہ نوجوان حضرت کا تلمیذ تھا اور غالباً اسی سال فارغ التحصیل ہوا تھا، اس نوجوان پٹھان کے ہمراہ میں نے حضرت شاہ صاحب کے مکان کے بالمقابل شمال کی طرف جو مسجد ہے' اس میں ظہر کی نماز ادا کی، اس مسجد کی پیشانی پر ایک قدیم کتبہ تھا، میں نے حسب عادت اسے پڑھنے کی کوشش کی، مگر اس کا ایک لفظ پڑھا نہیں گیا، میں نے اس نوجوان سے خواہش ظاہر کی کہ وہ محلہ میں کہیں سے سیڑھی تلاش کر لائے۔ وہ نوجوان سیڑھی لے آیا اور میں نے سیڑھی پر چڑھ کر اس کتبہ کے مشکل حصہ کا چربہ کسی طرح لے لیا اور پھر اس کتبہ کے متن کو میں نے لاہور آکر کافی کوشش اور مرحوم پروفیسر محمود شیرانی کی مدد سے

پڑھا، میں یہ ساری کہانی ''معارف اعظم گڑھ'' فروری ۱۹۳۲ء کے پرچہ میں شائع کراچکا ہوں۔ اس نوجوان پٹھان نے جس کا میں پہلی بار مہمان بنا، اور جس کی مدد سے میں نے اس کتبہ کا چربہ لیا، اپنا نام ''یوسف'' بتایا۔ یہی ہمارے مولانا سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ چنانچہ ''معارف'' کے اس مضمون میں مولوی محمد یوسف صاحب کا بھی ذکر ہے۔ اور اس کتبہ کا متن حسب ذیل ہے۔

''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ لا الٰہ الا اللہ محمد الر(؟) رسول اللہ۔ بنا شد ایں مسجد در عہد سلطان السلاطین، نور حدقہ شہر یاری، مہر سپہر سلطنت و کامگاری، شہنشاہ عادل ابوالمظفر محمد جلال الدین اکبر بادشاہ غازی خلد اللہ ملکہ وسلطانہ۔ اہتمام فقیر حقیر مرزا بیگ ابن خواجہ علی محبّ بخشی۔ شہر صفر سنہ نوصد وشصت و پنج از ہجرۃ۔''

یعنی یہ مسجد ۹۶۵ھ میں اکبری عہد کے دوسرے سال تعمیر ہوئی، چونکہ اس کتبہ میں بعض الفاظ ایسے تھے جو مشکل سے بعد میں پڑھے گئے، اس لئے اس کتبہ سے متعلق کئی امور تاریخی طور پر بھی اس وقت مطالعہ میں آئے تھے۔ بہرحال یہ حقیقت ہے کہ یہ علاقہ اس وقت بھی سرکاری سہارنپور میں اسی دیوبند کے نام سے تھا، جیسا کہ ''آئین اکبری'' میں لکھا ہے (مطبوعہ کلکتہ ص ۵۲۴) البتہ بانی مسجد میرزا بیگ ابن خواجہ علی محبّ بخشی کا تذکرہ نہیں مل سکا۔

الغرض مولانا محمد یوسف بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہ سے اس طرح تعارف ہوا اور پھر حضرت قبلہ سید انور شاہ قدس اللہ سرہٗ کے تلمیذ ہونے کی وجہ سے ان سے ایک طرح کا رابطہ اسی وقت قائم ہوگیا جو ہمیشہ قائم رہا، اور ان سے نہایت بے تکلفی بھی اسی رابطہ کی وجہ سے پیدا ہوگئی تھی۔ اس پہلی ملاقات کے بعد مولانا سید محمد یوسف رحمۃ اللہ علیہ، حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ ڈابھیل چلے گئے' بعد میں ۲۹ مئی ۱۹۳۳ء/۱۳۵۲ھ کو حضرت مولانا سید محمد انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کا دیوبند میں انتقال ہوگیا۔

میں ۱۹۳۶ء سے ۱۹۳۸ء تک ہندوستان سے باہر (پیرس میں) رہا۔ اور جب واپس آیا تو مجھے پونہ کے دکن کالج میں ملازمت مل گئی، مجھے اس کا علم تھا کہ مولانا محمد یوسف ڈابھیل میں ہیں۔ قیام پونہ کے دوران ایک مرتبہ میں محض ان سے ملنے ڈابھیل گیا، رات وہاں رہا' بھائیوں کی سی بے تکلفی سے علمی گفتگوئیں ہوئیں۔ اسی قیام پونہ کے دوران ایک مرتبہ مولانا محمد یوسف صاحب اپنے ایک رفیق کے ساتھ، جن سے میں واقف نہیں تھا، پونہ تشریف لائے، میرے لئے ان کی آمد گویا عید کا چاند تھی۔ مسرت کی ایک لہر دوڑ گئی، غریب خانہ پر ان کا قیام رہا، اور وہ وقت جس مسرت سے گزرا آج تک نہیں بھولتا، ان کے پاس حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن رحمۃ اللہ علیہ کے ترجمہ والا قرآن مجید تھا۔ وہ میں نے ان سے لے لیا۔ اور باصرار اس کا ہدیہ بھی دیا، یہ آج تک ہمارے گھر میں موجود ہے۔

۱۹۴۷ء میں ملک تقسیم ہوا اور پاکستان وجود میں آیا، دنیا کے حالات بدل گئے۔ میں بھی اکتوبر ۱۹۴۷ء میں لاہور چلا آیا، ۱۹۴۹ء میں شاہ ایران کی پاکستان میں آمد ہوئی، اور کشمیر کے سلسلہ میں ایک نمائش اور کانفرنس کراچی میں ہوئی، میں اس میں شرکت کے لئے پروفیسر قاضی ظہیر کے ہمراہ کراچی گیا۔ اتفاق سے وہ جگہ جو اس مقصد کے لئے معین کی گئی تھی' موجودہ نیوٹاؤن جامع مسجد کے مشرق میں تھی، راقم الحروف، قاضی ظہیر اور دیگر حضرات وہاں فرد کش تھے' مگر اس وقت اس نیوٹاؤن، جامع مسجد کا کہیں نام ونشان نہ تھا۔ البتہ اس جگہ بعض لوگ ٹوٹے پھوٹے مکانوں میں ضرور رہتے تھے اور ایک بے سروسامانی کا سماں تھا، اس واقعہ کے بعد میرے احباب میں پیر حسام الدین راشدی کا اضافہ ہوگیا، ان کا مکان موجودہ نیوٹاؤن جامع مسجد کے قریب جمشید روڈ پر تھا، میرا آنا، جانا ان کے یہاں بکثرت رہتا تھا، میرے دیکھتے دیکھتے اس مسجد کی تعمیر شروع ہوئی، اور شمال کی طرف ایک دو کمروں کا انتظام ہوا۔ مسجد کا رقبہ بہت وسیع تھا۔

حاجی عبدالمجید صاحب جو میمن برادری سے تعلق رکھتے تھے، وہ اس مسجد کے منتظم نظر آتے تھے۔ جہاں آج مسجد کا صحن ہے' یہ حصہ بہت ہی نیچا بغیر فرش کے تھا، ان شمال کے کمروں میں خواجہ وحید بھی موجود رہتے تھے، وہ ان دنوں قریب ہی کسی سرکاری مکان میں رہتے تھے، علماء میں سرحد کے ایک مولانا لطف اللہ صاحب سرحدی پیش پیش رہا کرتے تھے۔ ایک دن مسلک دیوبند پر ان سے مفصل گفتگو بھی ہوئی۔

چند روز بعد میں نے دیکھا کہ مولانا محمد یوسف بنوری نور اللہ مرقدہٗ بھی وہاں تشریف فرما ہیں۔ معلوم ہوا کہ وہ ہجرت کر کے مستقل طور پر یہاں آگئے ہیں، اور وہی اس مدرسہ کے روح رواں ہیں' ان کے ساتھ اکثر مجلسیں رہتیں، اور ان مجلسوں میں مولانا عبدالحق نافع بھی شریک ہوتے، وہ بھی اس مدرسہ میں استاذ تھے۔ مولانا محمد یوسف صاحب بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی وجہ سے میں خصوصیت سے صبح کی نماز ذرا زیادہ پابندی کے ساتھ یہاں آکر ادا کرتا، اس زمانہ میں صبح کی نماز مولانا عبدالقیوم صاحب پڑھاتے تھے' ان کی قرأت ذرا طویل اور بلند ہوتی تھی، ان کی اقتداء میں مولانا محمد یوسف صاحب بنوری بھی نماز پڑھتے، ایک خاص سماں پیدا ہو جاتا۔ اب ان کا انتقال ہو چکا ہے۔ صبح کی نماز کے بعد مولانا محمد یوسف رحمۃ اللہ علیہ کا درس قرآن کریم ہوتا، جس سے میں اکثر استفادہ کرتا، وہ نہایت عمدگی سے مسائل کو ذہن نشین کراتے تھے' مگر امامت نہیں کراتے تھے۔

آہستہ آہستہ اس مسجد کا بازار والا جنوبی حصہ بھی مکمل ہوگیا، جس میں مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی رہائش کا انتظام بھی تھا، مسجد کا حوض اور دیگر حصے بعد میں تیار ہوئے، اسی طرح مسجد کا صحن بھی دالان کی سطح کے برابر ہوگیا، میں جب بھی کراچی جاتا' صبح کی نماز بڑے اہتمام اور پابندی سے اس مسجد میں ادا کرتا اور اگر مغرب کی نماز بھی وہاں میسر آتی تو اسے غنیمت سمجھتا۔ ایک روز میرے دوست پیر حسام الدین راشدی صاحب مجھ سے

کہنے لگے کہ اس مسجد کی کیا خصوصیت ہے کہ تم بھاگم بھاگ وہاں جاتے ہو؟

میں نے ان سے کہا کہ نماز کے علاوہ میں وہاں مولانا محمد یوسف کی زیارت وملاقات کرتا ہوں اور اس طرح مجھے حضرت علامہ مولانا محمد انور شاہ کشمیری قدس اللہ تعالیٰ سرہ العزیز کا زمانہ یاد آ جاتا ہے اور مجھے ان کی جھلک ملتی ہے۔

یہ سن کر میرے دوست پیر حسام الدین راشدی نے شام کو کھانے پر مولانا محمد یوسف بنوری کی دعوت کی، دعوت کا پیغام بھی میرے ہی توسط سے بھجوایا، میں نے جب مولانا مرحوم سے دعوت کا پیغام زبانی عرض کیا تو فرمانے لگے: اگر آپ نے ان سے طے کرلیا ہے یا خود ان کی طرف سے دعوت ہے تو میں ضرور جاؤں گا۔ چنانچہ عشاء کی نماز کے بعد میں مولانا محمد یوسف صاحب کو پیر حسام الدین راشدی کے ہاں لے آیا۔ کھانے کے دوران اور بعد میں بھی حضرت مولانا محمد یوسف رحمۃ اللہ علیہ سے نہایت ہی بے تکلف ہو کر بعض مسائل پر اور بعض دنیاوی امور پر گفتگو کی، خاص کر مولانا محمد یوسف رحمۃ اللہ علیہ نے نماز وضو اور طہارت کے موضوع پر راشدی صاحب کے سامنے ایک عجیب وغریب تقریر فرمائی۔

اسی مجلس میں آپ نے ''بنور'' کا ذکر کیا اور ''بنوری'' کی وجہ تسمیہ بتائی، یہ اطلاع میرے لئے بھی نئی تھی۔ ''بنور'' ریاست پٹیالہ میں سرہند کے قریب ایک قصبہ کا نام ہے' جہاں کے حضرت سید آدم بنوری قدس اللہ سرہ العزیز مشہور ہیں، اسی نسبت سے آپ کو پاکستان کے اکثر احباب ''مولانا علامہ سید محمد یوسف بنوریؒ کے الفاظ سے جانتے ہیں۔

حضرت سید آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ اسلامی و دینی حلقوں میں مشہور شخصیت ہیں' آپ حضرت مجدد الف ثانی قدس اللہ سرہ العزیز کے خلفائے نامدار میں سے تھے اور اس دور کے مشاہیر بزرگوں میں سے تھے' ان کی کرامات وغیرہ کے اکثر قصے لوگ بیان کرتے ہیں۔ ایک مرتبہ آپ ہندوستان سے افغانستان جاتے ہوئے سرائے اکوڑہ پہنچے' جہاں آپ نے حضرت شیخ المشائخ رحمکار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے ملاقات کی۔

پنجاب یونیورسٹی میں دسمبر ۱۹۵۷ء اور جنوری ۱۹۵۸ء میں ایک کولوکیم (مجلس مذاکرہ) ہوئی' اس میں مولانا محمد یوسف بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ نے بھی بطور مندوب شرکت کی اور عربی میں تقریر فرمائی۔ ان کی تقریر ''الاجتہاد فی الاسلام'' کے موضوع پر تھی، ان کی یہ تقریر منتظمین جلسہ کے منشاء کے خلاف تھی، اور وہ کچھ ایسا انداز ظاہر کررہے تھے کہ گویا آپ کو تقریر کرنے کے لئے نہیں بلایا گیا تھا، مگر یہ تقریر مصر کے علماء اور دیگر مندوبین اور شرکاء جلسہ نے پسند کی تھی۔ میرے خیال میں یہ تقریر طبع ہو چکی ہے۔

میں نے ایک روز ایک خاص مسجد کے سلسلہ میں جو نئی تعمیر ہوئی تھی اور اس میں اسلامی مسلک کے خلاف

کچھ بدعات کی گئی تھیں ''اسلام میں نقشہ مسجد'' کے بارے میں گفتگو کی، موصوف نے مجھے ایک خاص مفتی اور عالم سے مشورہ کے لئے کہا' تاہم وہ مجھے اپنے مکان میں لے گئے اور ایک مطبوعہ کتاب ''**بغیة الا ریب فی مسائل القبلة و المحاریب**'' عنایت کی جو ڈابھیل سے ۱۹۳۹ء میں شائع ہوئی تھی' اگر چہ میرے زیر بحث سے اس کتاب میں تعرض نہیں کیا گیا، اس لئے میری ضرورت اس سے پوری نہ ہوئی، لیکن ایسے ادق مسائل پر ان کی تصنیف دیکھنے سے ان کی علمی قابلیت کا مزید اندازہ ہوا، ان کی یہ کتاب عربی میں ہے اور نیوٹاؤن جامع مسجد کے عظیم الشان مدرسہ کی تعلیمی وانتظامی ذمہ داریوں کے باوجود ان کی عربی کتابیں بھی نیوٹاؤن سے شائع ہوتی رہی ہیں۔

آپ اکثر حرمین شریفین حاضر ہوتے تھے اور وہاں جن علمائے کرام سے تعلق وتعارف ہوتا اکثر ان کا تذکرہ بھی کیا کرتے تھے۔ ایک روز آپ نے مجھ سے ایک عالم کا ذکر کیا جو غالبًا الجیریا کا باشندہ تھا' آپ نے اس کی تعریف کی۔ چنانچہ جب ۱۹۶۷ء میں میں عمرہ کے لئے مکہ معظمہ گیا تو میں نے حرم شریف میں ایک عالم کو دیکھا کہ وہ عربی زبان میں حدیث شریف کا درس دے رہا ہے' میں نے محسوس کیا کہ شاید یہ وہی صاحب ہیں جن کا ذکر مولانا محمد یوسف بنوری نور اللہ مرقدہٗ نے کیا تھا، واقعی وہ شخص کتب حدیث کا ماہر اور حافظ حدیث معلوم ہوتا تھا، افسوس کہ میں اس کا ذکر حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے نہیں کر سکا۔

مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے والد مرحوم تھوڑا عرصہ ہوا فوت ہوئے ہیں، میں ان سے دو مرتبہ ملا ہوں، ایک دفعہ تو مولانا کے ہمراہ لاہور میں ملاقات ہوئی اور ایک مرتبہ جامع مسجد نیوٹاؤن کراچی میں صبح کی نماز کے بعد ملاقات ہوئی اور دیر تک ملاقات رہی، مولانا محمد یوسف صاحب کے حکم پر صبح کا ناشتہ بھی ان کے ساتھ کیا۔ بڑی طویل علمی گفتگو رہی، مجھے وہ لمحہ خوب یاد ہے، دونوں باپ، بیٹا بالکل ایک دوسرے کے مشابہ عالم دین تھے، کوئی فرق نظر نہیں آتا تھا، بلکہ دونوں ایک ہی مدرسہ کے مدرس معلوم ہوتے تھے' اللہ تعالیٰ نے ان کو شکل وصورت اور عقل وذہانت ایسی عطا فرمائی تھی کہ جو فوراً ظاہر ہو جاتی تھی۔

میرے عزیز دوست راشدی صاحب اپنا مکان تبدیل کر کے نیوٹاؤن جامع مسجد سے کہیں دور جا رہے، اس لئے آخری مرتبہ جب میں کراچی میں تھا تو جمعہ کی نماز کے لئے ذرا دیر سے پہنچا، نماز سے فارغ ہو کر حسب عادت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات کا خیال ہوا' کیونکہ ان سے ملے کئی روز ہو چکے تھے۔ ویسے ملک کے سیاسی حالات سے متاثر ہو کر طبیعت میں ایک ولولہ بھی تھا۔ کہ اس ضمن میں ان سے گفتگو کی جائے، چنانچہ ان کی تلاش میں ان کے دولت کدہ پر پہنچا، آپ تشریف فرما تھے اور کچھ احباب آپ کے اردگرد بیٹھے تھے' میں نے دستک دی تو ایک صاحب نے دروازہ کھولا۔ اور مجھے نیا آدمی، اور دنیادار سمجھ کر ذرا بے اطمینانی کا اظہار کیا، مگر

آپ نے اطلاع ہونے پر فوراً اندر بلالیا۔ چونکہ عذر کی وجہ سے مجھے فرش پر بیٹھنے میں تکلف ہوتا ہے اس لئے میرے واسطے ایک کرسی منگوالی، میں نے بے تکلفی کے انداز میں ان سے خیر خیریت دریافت کی تو حاضرین کو اچنبھا سا محسوس ہوا، اتنے میں مولانا عبیداللہ بن مولانا مفتی محمد حسن صاحب جامعہ اشرفیہ لاہور والے بھی آ گئے۔ ان سے بھی علیک سلیک کے بعد خیریت دریافت کی وہ کسی مہم پر گئے تھے اور اس کا نتیجہ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو بتا رہے تھے۔

یہ بیان کرنا ضروری ہے کہ آپ نے ''ردقادیانیت'' میں بہت بڑا کارنامہ انجام دیا ہے، اور بحیثیت ایک ادارہ کے اس میں کامیابی حاصل کی ہے اور اس سلسلہ میں آپ نے خاموشی سے جو خدمات انجام دی ہیں ان کا عوام کو کم علم ہے۔

الغرض میں دیکھتا ہوں کہ مولانا کس طرح ایک غیر معروف سے گاؤں میں پیدا ہوئے، اور پھر کس طرح اور کن حالات میں حضرت علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری نوراللہ تعالیٰ مرقدہ کے پاس تعلیم حاصل کرنے کے لئے پہنچے، کن حالات میں آپ اور آپ کے رفقاء ڈابھیل گئے اور دین اسلام کی خاطر وہاں انہوں نے کس طرح تالیف وتصنیف کا سلسلہ رکھا، پھر پاکستان بننے کے بعد وہ کس طرح اندرون سندھ رہے، اور کس طرح کراچی میں عظیم الشان مدرسہ قائم کیا۔

وہ ستر برس کی عمر میں اسلامی نظریاتی کی کونسل کے اجلاس میں شرکت کے لئے گئے تھے۔ اور راولپنڈی میں دل کا دورہ پڑنے سے فوت ہوئے، ہزار ہا اشخاص نے راولپنڈی اور کراچی میں آپ کے جنازہ میں شرکت کی اور آپ کے قائم کردہ مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن کراچی میں آپ کو سپرد لحد کیا گیا۔ اور یہ حقیقت ہے کہ آپ کی رحلت سے پیدا ہونے والا خلا پُر نہیں ہو سکے گا، آپ کو دیکھ کر حدیث نبوی (ﷺ) **العلماء ورثة الانبياء** کی تصدیق ہوتی تھی۔

> ''اسلام علیم وخبیر اور سمیع وبصیر رب العالمین جل ذکرہ کی طرف سے نازل کردہ دین ہے۔ چند عقلاء وحکماء کے ذہنی ادراک کا نتیجہ نہیں۔ نہ قانون ساز اداروں یا قوم کے چند نمائندوں کی دماغی کاوشوں کا ثمرہ ہے۔ یہ اس علیم خبیر کی قدرت کاملہ اور رحمت شاملہ کا ظہور ہے جو ہر دور، ہر زمانہ، ہر قوم اور ہر ملک کے انسانوں کا خالق ہے، جو پوری انسانیت کے حقیقت امراض سے باخبر ہے۔ اس کی واقعی ضروریات سے واقف اور اس کی دقیق نفسیات کا راز دان ہے۔'' (بصائر وعبر، ذوالقعدہ ۱۳۸۸ھ)

جناب واصل عثمانی

# مولانا بنوری رحمہ اللہ تعالیٰ

حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری علم وفضل کے منارہ تھے‘ ان کی وفات سے دنیائے علم وعمل بے نور ہو کر رہ گئی ہے۔ نیو ٹاؤن کی مسجد پر ہی نہیں‘ بلکہ تمام عالم اسلام پر ان کی وفات سے غم کے بادل چھا گئے۔ وہ ایک منبع علوم ومعارف تھے۔ عجز وانکسار کا نمونہ، صبر وتحمل کی روح، خلوص کا مجسمہ، حسن خلق کی جیتی جاگتی تصویر، آداب وخلوص کا پیکر اب روپوش ہو چکا ہے‘ مگر اس کی تعلیمات‘ ارشادات اور شحات قلم سارے کے سارے اس کی زندگی کی تفسیر ہیں جو رخشندہ وتابندہ رہیں گے۔ مولانا موصوف کی تعلیمات ان کے بعد ان کے بے شمار طلباء کے ذریعے پھیلتی رہیں گی‘ مگر اس مبدأ علم وفضل کی سی بات اب کہاں؟

مولانا کے علم وفضل کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ علماء عجم ہی نہیں‘ بلکہ ادباء عرب اور بلاد اسلامیہ کے محدثین وفقہاء بھی ان کے علمی تبحر کی داد دیتے ہیں، مفتی اعظم فلسطین ہوں یا مصر کے علامہ جوہری‘ طنطاوی‘ محمد علی نقشبندی البخاری سب مولانا کی وقت نظر‘ وسعت مطالعہ اور علمی قابلیت کے دلدادہ وگرویدہ تھے..... مولانا کی علمی حیثیت کا عالم شاید برسوں نہ پیدا ہو سکے‘ ان میں ذاتی جوہر تو تھا ہی‘ مگر اس پر سونے کا سہاگا یہ ہوا کہ امام العصر علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی رہنمائی وسرپرستی اور شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی، مولانا اعزاز علی، مولانا مفتی عزیز الرحمن اور مفتی محمد شفیع رحمہم اللہ کی شاگردی نے انہیں کہاں سے کہاں پہنچا دیا‘ ان کی ذاتی قابلیت اور علمی لیاقت مسلم، مگر ان بزرگوں کی رہنمائی اور رہبری سے مولانا میں علمی بصیرت کے نئے سوتے پھوٹ نکلے، ان کے قلم سے نکلا ہوا ایک ایک حرف علوم ومعارف سے لبریز اور حقائق واسرار الٰہی کا نقیب ہو گیا تھا۔ انہوں نے بزرگوں کی خدمت‘ علم سے سچی لگن اور مقصد حیات سے پر خلوص وابستگی کا وہ نمونہ پیش کیا کہ ان کے چھوٹے بڑے ہم عصر یہاں تک کہ دشمن بھی معترف ہو گئے۔ کیوں نہ ہوتے۔ آوازۂ حق ہمیشہ بلند ہو کر رہتا ہے۔ یہ مولانائے موصوف کا علم وفضل اور خلوص ہی تھا کہ مولانا اشرف علی تھانوی جیسے بزرگ اور مردم شناس نے

انہیں صرف تین چار بار کی حاضری میں ہی اچھی طرح پہچان لیا تھا اور ان کی استعداد کا اندازہ لگا لیا تھا اور انہیں اجازت دے کر مجاز صحبت کی مسند پر متمکن فرمایا۔ یہ تو تھا دوسروں کی نگاہ سے مولانا کے علم وفضل کا جائزہ۔ اب ان کے اپنے ذاتی جوہر کا بھی اندازہ لگایئے۔ جامع ترمذی کی شرح معارف السنن کے عنوان سے ایک دو جلدوں میں نہیں' بلکہ تین ہزار صفحات میں پھیلی ہوئی چھ جلدوں میں ہے اور بات ابھی صرف حج تک ہی پہنچی ہے۔

مولانا کی نگاہ بڑی نکتہ رس، نبض شناس اور عمیق ہوتی تھی۔ جس موضوع پر قلم اٹھاتے' اس کا حق ادا کر دکھاتے۔ مولانا علم کا سمندر تھے' مگر اس سمندر کو بحر بیکراں بننے کی ہر لحہ خواہش تھی۔ جہاں جاتے' وہاں کے علماء وفضلاء سے ملاقات کے علاوہ علمی مدارس' مذہبی ماحول اور اسلامی روایات کا بھی جائزہ لیتے، خاطر خواہ مستفید بھی ہوتے اور اپنی معلومات سے اپنے ملنے والوں کو بھی مستفیض فرماتے۔ ۱۹۶۶ء میں ستمبر کے مہینہ میں شیخ ازہر کی دعوت پر مولانا جامع ازہر گئے اور مجمع البحوث الاسلامیہ کی تیسری سالانہ کانفرنس میں شرکت کی، جامعہ ازہر اور اس کے مختلف شعبہ جات پر ایک طائرانہ نگاہ ڈالتے ہوئے بھی بڑی تفصیلی گفتگو کی' جسے بینات شعبان ۱۳۸۶ھ کے شمارے میں شائع بھی کرا دیا گیا۔ وہاں کا بجٹ، علماء کا سرسری تذکرہ' سب کچھ مولانا نے صفحہ قرطاس پر سمیٹ لیا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ ادارۂ تحقیقات اسلامی اور مجمع البحوث کا بڑا ناقدانہ اور تقابلی مطالعہ کیا۔ انہوں نے یہ بات بڑے سلیقے سے واضح کر دی کہ مصر میں تحقیق وتدقیق کا کیا طریقہ ہے۔ ان کے یہاں تحقیقات کس انداز سے ہوتی ہیں:

کون ہوتا ہے حریف مے مرد افگن عشق
ہے مکرر لب ساقی پہ صلا تیرے بعد

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آیا یہ علم وفضل صرف شرح ترمذی تک ہی محدود تھا یا مولانا کو چرغ نیلی فام سے پرے دیکھنے کی بھی عادت تھی۔ جی ہاں علوم عربی وفارسی ان کے سامنے دست بستہ کھڑے رہتے، اردو ان کے گھر کی لونڈی کے فرائض انجام دیتی۔ محاورات، ضرب الامثال۔ استعارے، تشبیہات ان کی طرز تحریر کے نگینے۔ شگفتگی ان کا طرۂ امتیاز، سلاست وروانی ان کی خوبی۔ بے دریغ تنقید ان کا شیوہ اور حق گوئی وبیباکی ان کی جواں مردی کی دلیل تھی۔ اردو ادب وانشاء پر ان کی کوئی مستقل تصنیف نہ تھی۔ البتہ عربی زبان میں ان کی کئی تصانیف بڑے معرکہ کی تصور کی جاتی ہیں۔ ''**نفحة العنبر** ''''**بغية الاريب** ''''**يتيمة البيان** ''اور ''**معارف السنن** '' کو اہل عرب کبھی بھول نہیں سکتے۔ عجمی ہونے کے باوجود مولانا نے اپنی عربی دانی کے وہ جوہر دکھائے ہیں کہ اہل عرب کو بھی دانتوں تلے انگلی دبانی پڑتی ہے۔ وہ عربی زبان میں پورے عبور واعتماد کے ساتھ گفتگو کر سکتے تھے اور ساتھ ہی ساتھ نہایت سادہ وسلیس عربی لکھ لیتے تھے۔ مصر، لیبیا، سعودی عرب جہاں کہیں بھی

گئے اپنے مافی الضمیر کا اظہار بڑی سلاست و شگفتگی سے کرتے' عربوں کو آپ کی عربی پر رشک ہوتا۔ علماء عرب اس پر استعجاب کرتے کہ ایک عجمی ہو کر عربی علوم و معارف پر یہ دسترس۔ کوئی تو آپ کو استاد مانتا اور کوئی آسمانی فرشتہ۔ کسی کو آپ کا علم حیرت میں ڈالتا' کسی کو آپ کی غیر معمولی قوت حافظہ گرویدہ کر جاتی۔

مولانا بڑے نڈر' بیباک اور حق گو مصنف تھے۔ میں نے مولانا سے عرض کیا کہ: حضرت! آپ کی بے باک تحریر دیکھ کر دل کانپ اٹھتا ہے کہ کہیں خدانخواستہ آپ کو اقتدار اعلیٰ کے ہاتھوں نقصان نہ پہنچ جائے۔ فرمانے لگے۔ ''بھئی علماء کو حق بات کہنے سے گریز نہ کرنا چاہئے' چاہے اس میں جان کی بازی ہی لگانی پڑے۔''

سودا قمار عشق میں مجنوں سے کوہکن
بازی اگرچہ لے نہ سکا جاں تو دے گیا

اس زمانہ میں علماء کی گرفت ہو رہی تھی اور کس کے ہاتھوں؟ اسی اسلامی جمہوریہ پاکستان کے صدر ایوب خاں کے ہاتھوں' جس نے اسلام کو ماڈرن اسلام بنانے کا تہیہ کر رکھا تھا۔ ادھر مولانا کا انداز تحریر بھی شدید سے شدید تر ہو رہا تھا۔ ہر لمحہ ان کی عافیت کے لئے پر خطر تھا۔ جبر و استبداد کے شکنجے انہیں کسی وقت بھی اپنی گرفت میں لے سکتے تھے' مگر یہ مولانا کا ہی دم تھا کہ اعلائے کلمۃ الحق کرتے رہے۔ حکایات جنوں رقم کرنے میں وہ کبھی دریغ نہ کرتے۔

بات جب جرأتِ اظہار اور قلمی پیکار کی ہی چل نکلی ہے تو ان کی بے دریغ تنقید اور بے لاگ تبصرہ کا بھی ذکر ضروری ہے۔ دور استبداد' ظلم و جفا میں بھی ان کے قلم کی روانی دیکھئے اور ان کی جرأت کی داد دیجئے۔ ایوب خان کا دور دورہ تھا۔ اسلامی قوانین بھی ظلم و آمریت کے شکنجوں میں لائے جا رہے تھے، آواز حق دبانے کے لئے جیل خانوں کے دروازے کھلے ہوئے تھے۔ طوق و رسن کا سلسلہ دراز تھا۔ ساری دینی فضا سیاسی ہتھکنڈوں سے زہر آلود ہو رہی تھی۔ عائلی قانون بڑے آب و تاب سے جلوہ افروز ہو چکا تھا۔ فقہی مسائل پر ڈکیتی کی وارداتیں ہو رہی تھیں۔ ادارۂ تحقیقات اسلامی اپنی نام نہاد تحقیق پیش کر رہا تھا۔ قادیانیت کو عروج تھا۔ ایم۔ ایم احمد اور ڈاکٹر فضل الرحمان کا طوطی بول رہا تھا۔ معاشی فضا سے دینی فضا تک تمام کی تمام حلقہ دشمناں اور نرغہ اعداء میں تھیں اور دوسری طرف مولانا اکیلے تن تنہا۔ اس جور و استبداد کے خلاف اپنے قلم کا علم اٹھائے اسلامی اقدار کی سربلندی کے لئے کوشاں تھے۔ ایوب خان جیسے جابر و مطلق العنان حکمراں کے سامنے جنبش لب کی کسے ہمت تھی؟ صحافیوں کے قلم پاؤں تلے کچل دیئے گئے تھے۔ علماء کی ڈاڑھیوں کی تضحیک ہو رہی تھی۔ چاند کا مسئلہ سیاسی مسئلہ بن کر کھڑا ہو گیا تھا، مگر اسی یورش و طوفان میں مولانا یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا قلم کیا لکھتا ہے:

''تقریباً ایک صدی بعد ایک حصہ متحدہ ہندوستان کا دوبارہ پاکستان کے نام سے مسلمانوں کے اقتدار

میں دیا گیا۔ یہاں ابتدائی دور کے چند سالوں کے بعد ایسے حکمران آتے گئے جن کی طرف سے دین اسلام کے ساتھ ایسا معاملہ ہوتا رہا جیسے کوئی دشمن اسلام طاقت اسلام سے دیرینہ انتقام لینا چاہتی ہو۔ حق تعالیٰ کا نظام ہے آخر کار ان ظالموں کو ذلیل کیا گیا' ان کے بعد نظم مملکت اور زمام اقتدار ایک ایسے شخص کے ہاتھ آئی جس سے شروع شروع میں توقع تھی کہ شاید اس کے ذریعہ سابقہ دور کی تلافی ہو جائے گی' اسلام کا بول بالا ہوگا اور اہل اسلام کی عظمت رفتہ ایک بار پھر واپس آ جائے گی' لیکن افسوس کہ اس دور میں اس دین کے تمام شعبوں کی تباہی و بربادی سابقہ ادوار سے کہیں زیادہ ہوئی۔''

مولانا نے کسی دور میں اپنی خو نہیں تبدیل کی' وہ بکاؤ مال نہ تھے۔ حق پر رہنا۔ حق کہنا اور حق پر مرمٹنا ان کی زندگی کا اصول تھا۔ ان کا قلم اسی جولانی سے چلتا رہا۔ وہی رقم کرتا رہا جو دل پر گذرتی...... اپنی صحت وتندرستی پر نظر نہ کی۔ عمر کا تقاضہ تو یہ تھا کہ مولانا ان سب چیزوں سے کنارہ کش ہو کر بیٹھ جاتے۔ خانقاہی زندگی بساتے اور دنیاداری سے بیزار ہو جاتے، مگر وہ آخری دم تک ان طاغوتی قوتوں سے نبرد آزما رہے، اسلامی اقدار اور تہذیب کا نعرہ لگاتے اور دین وایمان کا علم بلند کئے رہے' انہوں نے ''بینات'' کے اوراق پر اپنی بہترین صلاحیت کے نمونے بکھیرے ہیں اور کبھی ہٹلر۔ مسولینی جیسے ڈکٹیٹروں کے سامنے سر نہیں ڈالی' وہ وہی لکھتے رہے جسے حق سمجھتے رہے۔ دنیاوی لالچ۔ ظلم وستم سب ان کے سامنے آتے رہے' مگر وہ سب سے بے نیاز اپنے مالک حقیقی کی رضا وخوشنودی کے لئے قلمی جہاد کرتے رہے۔ وہ عملی طور پر بھی جہاد سے گریز نہیں کرتے تھے' بھٹو کے دور میں مولانا کا قلم کس روانی اور بیباکی سے چلتا ہے، اس کا اندازہ درج ذیل سطروں سے ہوگا:

''ملک پر جو نظام اب تک مسلط رہا ہے اور جو نظام مسلط کیا جا رہا ہے' تجربہ نے ثابت کر دیا ہے کہ وہ ناکام ہے۔ دلوں میں اب اضطراب ہے، دماغوں میں بے چینی ہے' امن وامان مفقود ہے' کسی کی جان ومال وآبرو محفوظ نہیں' عیاشوں اور بدمعاشوں کو آزادی مل گئی ہے، شراب نوشی اور قمار بازی سے خدا کی مخلوق تنگ آ چکی ہے، عریانی وبے حیائی نے پاکستان کو رسوا کر دیا ہے، خدا کی مخلوق پر رحم کرو اور اپنی جانوں پر رحم کرو۔'' (''بینات'': جنوری ۱۹۷۷ء)

اس قسم کے ارشادات فروری ۱۹۷۷ء کے بینات میں بھی ان کے قلم کی زبان سے نکلتے ہیں:

''دنیا ایک عبرت کدہ ہے' رات دن اور صبح وشام عبرت انگیز واقعات آنکھوں کے سامنے آتے ہیں' ظالموں کا انجام بھی دیدۂ عبرت سے مخفی نہیں' عاد وثمود کے واقعات تو جانے دیجئے' عصر حاضر کی تاریخ بھی نو بہ نو واقعات سے لبریز ہے' حق تعالیٰ عقل وفہم نصیب فرمائے۔''

مولانا یہ سب کچھ لکھنے کے بعد دیکھتے ہیں کہ اہل ہوس واقتدار اپنی پرانی روش، ظالمانہ رویہ اور مجرمانہ

حرکات کو ترک نہیں کرتے تو ان کی طبیعت پر بڑا اثر ہوتا ہے اور ان کا قلم کچھ اور تیز ہو جاتا ہے۔ ان کا جلال نقطۂ کمال پر پہنچتا ہے اور قلم تلوار کا کام کرتا ہے' مردہ دلوں میں ایک تحریک کی شکل پیدا ہوتی ہے' مقصد اور منزل کی طرف اٹھتے ہوئے قدموں کو استقامت ملتی ہے' پژمردہ دلوں میں امید کی کرن پھوٹتی ہے' اللہ کی رحمت کے جویا تندہی سے اسلامی نظام کے لئے گامزن ہو جاتے ہیں:

''کیا اس ملک میں ایسا قانون بنا جس سے انسانی شرافت محفوظ ہو؟ آبرو محفوظ ہو، مال محفوظ ہو' جان محفوظ ہو' کیا اللہ تعالیٰ کا قانون عدل نافذ کیا؟ کیا شراب کو بند کیا گیا؟ کیا زنا پر اسلامی سزا جاری کی گئی؟ کیا چکلے بند کئے گئے؟ کیا شراب خانے ختم کر دیئے گئے؟ بلکہ بے حیائی۔ شراب خوری آبروریزی کو دور حاضر کے ہر ذریعے سے اتنا اچھالا گیا کہ عقل دنگ رہ گئی' کیا مسلمانوں کی املاک محفوظ ہیں؟ کیا کارخانے محفوظ ہیں' کیا انڈسٹری محفوظ ہے؟ حکومت کا خزانہ بھی خالی ہو گیا۔ قوم بھی فقر و فاقے میں مبتلا ہو گئی۔ ان دعویداروں نے ملک اور ذرائع آمدنی کی کیا گت بنائی ہے۔ غرض نہ دین کی ترقی ہے نہ دنیا کا سکون۔ دنیا تباہ' دین تباہ، اخلاق تباہ' انسانیت ختم' حیا کا جنازہ نکالا گیا۔''

جب بھٹو کے عہد میں ظلم و ستم اوج کمال پر تھا۔ مارچ میں بدعنوانیوں اور دھاندلیوں سے قوم بیزار ہو چکی تھی' مئی کا مہینہ آن پہنچا۔ گولیاں۔ کرفیو۔ گرفتاریاں اپنے عہد شباب پر تھیں' خون اور پسینہ ایک ساتھ بہہ رہا تھا۔ لوگوں کو امن و عافیت کے لمحے میسر نہ تھے' مولانا پر بھی اس کا تاثر کیا تھا؟ انہیں کے قلم سے لکھی ہوئی داستان سنیئے اور اندازہ لگایئے کہ کس کرب کے عالم میں مولانا نے یہ چند سطریں لکھی ہوں گی:

''اگر ہٹلر و گوبلز اور ہملر و مسولینی کا انجام پیش نظر ہو تو ہر ڈکٹیٹر مزاج حکمراں کے لئے مقام عبرت ہے۔ ظلم و تشدد کے ہتھیار کی عمر بہت کم ہوتی ہے' حق تعالیٰ نے کسی ظالم و جابر حکمراں کو اپنی خدائی نہیں دی ہے کہ جو چاہے کرتا رہے' گذشتہ ادوار میں یورپ و ایشیا میں جو ظالم و سنگدل حکمراں آئے ان کا عبرت ناک انجام دنیا نے دیکھ لیا۔''

مولانا نے ہر ہر طریقے سے اقتدار اعلیٰ کو سمجھایا' نشیب و فراز دکھائے' ان کی غیرت کو للکارا' احساس کو جھنجھوڑا' مگر کوئی خاطر خواہ اثر نہ دیکھ کر آخر آخر یہ پیشین گوئی بھی کی کہ ظلم کا بدلہ دنیا ہی میں ملتا ہے:

''ہم صاف صاف یہ بات کہنے پر مجبور ہیں کہ بلاشبہ بدکرداری کی سزا تو آخرت میں ملے گی جو صحیح معنی میں دار الجزاء ہے' لیکن حق تعالیٰ کی حکمت کا تقاضا ہے کہ دنیا کو ایک حد تک آخرت کا نمونہ بنایا گیا ہے' عبرت کے لئے کہ چشم بصیرت دیکھ لے' دنیا میں بھی کچھ نمونہ سزا کا مل جاتا ہے' یوں ہی نہیں چھوڑا جاتا۔ آخر پاکستان کے سابق حکمرانوں کا حشر بھی دنیا نے دیکھ لیا کہ جو ملک کے غدار ہوتے ہیں ان کا حشر کتنا حسرت ناک ہوتا ہے۔''

جو بات مولانا سمجھاتے رہے وہ سمجھ میں نہ آئی۔ آخر کار بات وہی پیش آئی، اقتدار کا نشہ ختم ہوگیا۔ بساط الٹ گئی، ظلم کی ٹہنی نہ پھلی اور کاغذ کی ناؤ نہ چلی' اسلامی نظریات کی کونسل تشکیل پائی' مولانا بنوری کو اس کا اہم رکن بنایا گیا، مغروروں کو اللہ تعالیٰ نے ذلت و رسوائی سے ہمکنار کیا۔ مولانا کامیاب وکامران رہے۔ فاسق وفاجر عمال حکومت اپنی سزا بھگت رہے ہیں اور خدا جانے اب ان کا کیا حشر ہو۔ دنیا میں جو رسوائی ہوئی وہ الگ، آخرت کی خبر خدا جانے۔

عاشقان رسول کا جب بھی تذکرہ ہوگا' اس میں مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا نام نامی اسم گرامی جلی حروف سے لکھا جائے گا۔ جھوٹے نبی ہر دور میں منصۂ شہود پر آتے رہے، مگر اللہ تعالیٰ نے فرعونوں کے لئے موسیٰ کا بھی انتظام کیا ہے' پہلے ہندوستان اور پھر پاکستان میں قادیانیت کا فروغ ہوتا رہا' قادیان سے ربوہ۔ ربوہ سے اسلام آباد تک فضا مسموم ہوتی رہی۔ قادیانیت کی اس بڑھتی ہوئی خباثت پر مولانا کا دل کڑھتا اور کبھی ان کا دل ودماغ اس سلسلے میں اتنا متاثر ہوتا کہ وہ اس نہج پر سوچنے لگتے:

''دنیا بھر کے ستر کروڑ مسلمانوں کے ڈوب مرنے کی بات ہے کہ ان کا قبلہ اول تو یہودیوں کے قبضے میں ہے اور اللہ کا پیارا گھر قادیانی مرتدین کی یلغار کی زد میں ہے' رب کعبہ! تو بے نیاز ہے۔ ہمیں یہ روز بد بھی دیکھنا تھا کہ کعبہ کے پاسبانوں کے سامنے کعبے کی حرمت یوں لٹے گی، کون کہہ سکتا تھا کہ بیت المقدس پر موشے دایان اور حرم مقدس پر ظفر اللہ قادیانی مرتدیوں دندناتے پھریں گے اور پھر بھی عرب کے سادہ لوح ٹیلیویژن پر مرزا ناصر کے دورے کی فلمیں دیکھیں گے۔ کاش! عالم اسلام کے ستر کروڑ مسلمانوں کی غیرت نہ مرجاتی یہ خود مرجاتے تاکہ قیامت کے دن رب کعبہ کے سامنے روسیاہ نہ ہوتے۔''

۱۹۵۳ء میں قادیانی تحریک میں کتنی جانیں حضور اکرم ﷺ کی ناموس پر دیوانہ وار فدا ہوئیں' ۲۰ سال کی مسافت کے بعد فتنہ قادیان مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی قیادت میں کیفر کردار کو پہنچا۔ جمہور امت نے مولانا کی اس بے مثال قیادت پر انہیں صرف مبارک باد ہی نہ دی' بلکہ ان کی ضعیفی میں بھی شباب کی سی باتیں پاکر انہیں داد وتحسین کے نعروں کی گونج میں اپنے کاندھوں پر اٹھالیا' مگر ان کو اس مقبولیت اور شہرت سے زیادہ خوشی نہ ہوئی۔ کیونکہ وہ یہ اپنا فریضہ تصور کرتے تھے' بلکہ مولوی محمد تقی عثمانی سے تحریک کے دوران سراپا عجز وانکسار سے یہ کہتے رہے کہ میں ذاتی شہرت سے بہت ڈرتا ہوں' کیونکہ اس سے اس عظیم تحریک کے مقصد کو نقصان پہنچنے کا خطرہ ہوسکتا ہے۔ مرزائیت ۱۹۷۴ء میں ختم ہوگئی' مارآستین کی صرف نشاندہی ہی نہ ہوئی' بلکہ اس کا سر کچلا گیا اور علامہ انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کا شاگرد دو نیاز مند سرخروئی سے رسول اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضری کے لئے کمربستہ ہوا۔ قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دینے کی تحریک کے دوران کبھی مولانا کا پاسپورٹ چرالیا گیا کہ مولانا حج وعمرہ کی

سعادت حاصل نہ کرسکیں، کبھی مقامی اخبار کے صفحہ اول پر اشتہار کئی دنوں تک چھپتا رہا کہ مولانا ہندوستانی ایجنٹ ہیں، انگریزوں کے نمک خوار ہیں اور محب وطن پاکستانی نہیں ہیں، مگر حق حق ہوکر رہا۔ اور باطل قوتیں شکست خوردہ ہوکر ذلیل ورسوا ہوئیں، مولانا نے کئی حج اور عمرے ادا کئے اور ۹ بار مسجد نبوی میں معتکف ہوئے۔ مسجد نبوی اور رمضان کا مہینہ کسے نصیب۔ یہ وہ جگہ ہے جہاں فرشتے پرے باندھے ہمہ وقت کھڑے رہتے ہیں۔ رحمت کا مسلسل نزول ہوتا ہے، کیفیات کا عجیب عالم ہوتا ہے، اس جگہ پر مولانا کا اعتکاف اور عبادت میں مشغول رہنا ہی ان کی مقبولیت کی بین دلیل ہے۔ وہ اپنے آقا حضور اکرم ﷺ کے سامنے سرخرو ہوکر جانا چاہتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کی یہ تمنا پوری کی اور مخالفین ذلت ورسوائی کے داغ لئے پھرتے ہیں۔

پھرتے ہیں میر خوار کوئی پوچھتا نہیں۔

'' حکومت وسلطنت اگر مسلمانوں کے زیر اقتدار آئے تو ان کا طرز عمل کیا ہوگا؟ اور وہ اپنا فرض منصبی سمجھتے ہوئے کن چیزوں کو بروئے کار لائیں گے؟ اس سلسلے میں قرآن حکیم نے چار باتوں کا ذکر کیا ہے:

۱- اقامۃ الصلوٰۃ (نماز کی پابندی)

۲- ایتاء الزکوٰۃ (نظام زکوٰۃ کا قائم کرنا)

۳- امر بالمعروف (نیک کاموں کا حکم کرنا)

۴- نہی عن المنکر (برے کاموں سے منع کرنا)

(بصائر وعبر، ذی الحجہ ۱۳۸۸ھ)

مولانا قاری عبدالحق

# شغفِ قرآن وتجوید

میں ۱۹۵۷ء میں ہندوستان سے کراچی حاضر ہوااور بعض اکابر سے شرف ملاقات حاصل ہوا۔ منجملہ اور اکابر کے حضرت مولانا سید محمد یوسف صاحب بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے بھی نیاز حاصل ہوا، تعارف کے بعد حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے مجھ سے تلاوت قرآن کریم کی فرمائش کی، میں نے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے ارشاد کی تعمیل کی، دوران تلاوت ایسا محسوس ہوتا تھا کہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو قرآن کریم سے حقیقی عشق ہے۔ تلاوت کے اختتام پر حضرت والا نے مجھے اپنی مخلصانہ دعاؤں سے نوازااور ارشاد فرمایا کہ: ہم کو اپنے مدرسہ کے لئے ایک مجود کی ضرورت ہے' اگر آپ ہماری پیش کش کو قبول کرلیں تو بہتر ہوگا۔

میں نے عرض کیا کہ حضرت زہے نصیب! میں انشاء اللہ! حتی المقدور اس خدمت جلیلہ کو انجام دینے کی پوری کوشش کروں گا' آپ میرے حق میں استقامت کی دعا فرمائیں، اس کے بعد حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے ارشاد پر میں نے تدریس کا سلسلہ شروع کردیا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے مدرسے کے ہر طالب علم کے لئے تجوید کو لازم قرار دے دیا تھا اور بفضلہ تعالیٰ تا حال یہ سلسلہ جاری ہے، ہمارے مدرسے کو یہ خاص امتیاز حاصل ہے کہ درجہ اعدادیہ سے درجہ ثالثہ تک تجوید لازمی ہے۔ اور اس کے باضابطہ تحریری وتقریری، امتحانات ہوتے ہیں۔ یہ سب حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے قرآن کریم کے ساتھ شغف ہی کی برکات ہیں، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے جو درجہ حفظ قائم فرمایا ہے' اس کی نگرانی بھی میرے سپرد ہے اور اس کا امتحان بھی باضابطہ مدرسے کے امتحان کے ساتھ ہوتا ہے، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ ہمیشہ درجہ حفظ کے بارے میں مجھ سے معلومات حاصل کرتے رہتے اور فرماتے کہ: اس کی طرف پوری توجہ کی ضرورت ہے، ہمارے مدرسے کی بنیاد قرآن کریم ہی کی تعلیم پر ہے، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی کوشش ہوتی کہ حفظ کے لئے اچھا تجربہ کار حافظ رکھا جائے' تاکہ اس مدرسے سے

اچھے حفاظ تیار ہوکر نکلیں۔ اور اس بارے میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ اکثر میری رہنمائی فرماتے کہ تمام اساتذہ درجہ حفظ کو تاکید کی جائے کہ طلبہ کو قرآن کریم تجوید کے ساتھ پڑھائیں۔ چنانچہ حضرت مولانا کے ارشاد کے مطابق طلبہ کو تجوید ہی کے ساتھ قرآن کریم حفظ کرایا جاتا ہے۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا تجوید کے ساتھ قلبی لگاؤ تھا، اگر کسی اچھے قاری سے قرآن کریم سنتے تو زاروقطار روتے، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ بذات خود بھی تجوید کے ساتھ قرآن کریم پڑھنے کی کوشش فرماتے تھے، اور اکثر فرمایا کرتے تھے کہ: میں نے کسی قاری سے مشق نہیں کی ہے، میں بحمداللہ تعالیٰ فطری طور پر قرآن کریم تجوید سے پڑھتا ہوں۔ میں نے بسا اوقات حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو قرآن کریم کی تلاوت کرتے ہوئے سنا ہے، بڑے دل کش انداز سے قرآن کریم تلاوت فرماتے تھے، حضرت مولانا کے پڑھنے کا انداز عربوں جیسا تھا، سالہا سال سے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا معمول تھا کہ کسی اچھا پڑھنے والے حافظ طالب علم سے رمضان المبارک میں انتہائی معذوری کے باوجود پورا قرآن کریم تراویح میں کھڑے ہوکر سنتے اور فرماتے کہ: اگر کوئی اچھا قاری نماز میں قرآن کریم پڑھتا ہے تو میرا جی چاہتا ہے کہ میں اپنی معذوری کے باوجود گھنٹوں قرآن کریم کھڑا ہوکر سنتا رہوں۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے قرآن کریم کے ساتھ شغف ہی کی برکت ہے کہ حکومت مصر جامعہ ازہر سے تین سال کے واسطے اپنے خرچ پر ایک اچھا مجود بھیجتی ہے، چنانچہ اس وقت بھی ہمارے مدرسے میں ایک بہترین خوش الحان مجود سبعۃ وعشرۃ کے ماہر...... موجود ہیں، طلبہ ان سے استفادہ کرتے ہیں۔ میں نے حضرت مولانا کو ایک طویل عرصہ سے وفات تک یہ دیکھا کہ ہر سال رمضان المبارک کے مہینے میں حرمین شریفین کے انوار وبرکات سے لطف اندوز ہونے کے لئے تشریف لے جاتے اور وہاں بھی بحالت اعتکاف آخری عشرہ میں قرآن کریم تراویح میں سنتے۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی کا بیشتر حصہ قرآن کریم اور سنت نبوی کی اشاعت اور ترویج میں صرف ہوا، اور اس کی اشاعت کے لئے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ شب وروز بے چین رہتے۔ کوئی چیز حضرت مولانا کے اس ذوق میں حائل نہیں ہوتی۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی چہیتی صاحبزادی فاطمہ رحمۃ اللہ علیہ کی آنکھیں بقول حضرت رحمۃ اللہ علیہ ان کی عدیم الفرصتی کی وجہ سے جاتی رہیں، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے درد اور شغف کا اس سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ قرآن کریم وسنت نبوی ﷺ کی اشاعت کے لئے کیسی قربانیاں دی ہیں، حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو ایسے شخص سے بڑی محبت تھی جس کا مشغلہ علوم دینیہ کی اشاعت ہو، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ ہمیشہ اپنے خطابات میں اس کا اظہار فرماتے کہ علوم دینیہ کے حصول اور ان کی اشاعت میں جس کو شغف

ہو اس کا مرتبہ کتنا بلند ہے' اس کا اندازہ نہیں لگایا جاسکتا۔ اس کو بیان کرتے وقت حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ بہت بے تاب ہو جاتے اور آنکھیں پرنم ہوتیں، حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ: تمام علوم وفنون قرآن کریم وسنت نبوی ﷺ کے غلام ہیں، اصل مقصد ان علوم وفنون کے حصول کا قرآن وسنت کے فہم کی استعداد حاصل کرنا ہے اور ان کی اشاعت کے لئے اپنے کو اہل بنانا ہے۔ اس کے بارے میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ: علوم قرآن اور علوم نبوی ﷺ کے لئے تقویٰ اور اخلاص شرط ہے۔ جتنا تقویٰ اور اخلاص زیادہ ہوگا اتنا ہی ان علوم کے انوار و برکات سے مالا مال ہوگا، اس لئے کہ ان علوم کا تعلق اللہ رب العزت کی ذات سے ہے اور ان علوم میں انوار ہی انوار ہیں۔ لہذا علوم الٰہیہ سے وابستگی اور ان میں شغف باعث رحمت ونجات ہے۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو قرآن کریم اور سنت نبوی ﷺ کے علاوہ دیگر علوم دینیہ سے بھی بڑا شغف تھا۔ چنانچہ مدرسے کا کتب خانہ، درالافتاء، دارالتصنیف، اور مجلس دعوۃ وتحقیق اسلامی اس کا واضح ثبوت ہیں، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے ان مقاصد کی تکمیل کے لئے بڑی کاوشوں سے تمام علوم وفنون کی کتابیں جمع فرمائیں، حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے ذوق کی بلندی کا اندازہ ان اداروں کو دیکھ کر ہی لگایا جاسکتا ہے، قرآن وسنت کے ساتھ شغف کا یہ عالم تھا کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کسی کو اگر کوئی کام خلاف سنت کرتے دیکھتے تو فوراً تنبیہ فرماتے اور اکثر اپنے عام خطابات میں فرمایا کرتے کہ: جو شخص علم دین کو عمل کے لئے حاصل نہیں کرتا' وہ ایک حیوان سے بدتر ہے' ایسا شخص علم کے انوار و برکات سے محروم رہتا ہے، علم اس لئے حاصل کیا جاتا ہے کہ انسان علم کے ذریعہ اچھے، برے میں صحیح وغلط میں تمیز کر سکے، ہم تم کو پیٹ پالو حیوان بنانا نہیں چاہتے، اس مدرسے میں رہ کر شریعت کے احکام، نیز مدرسے کے قوانین کی پابندی لازمی ہے۔ اگر کسی کے واسطے یہ بات ناقابل برداشت ہو تو اس کے لئے بہت سے مدرسے کھلے ہوئے ہیں' وہاں چلا جائے، ہم ایسے شخص کو کسی حال میں برداشت نہیں کر سکتے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے دل میں قرآن وسنت کی پیروی کا ایسا جذبہ کارفرما تھا کہ مدرسے کے معاملات میں ہمیشہ محتاط رہتے تھے۔

اساتذہ کرام کے وظائف کی ادائیگی کے لئے اگر غیر زکوٰۃ فنڈ کی رقم موجود نہ ہوتی تو زکوٰۃ کی رقم سے حیلہ کر کے وظائف ادا کرنے کی کبھی اجازت مرحمت نہ فرماتے۔ ایک مرتبہ کا واقعہ مجھے بخوبی یاد ہے کہ اساتذۂ کرام کے وظائف ادا کرنے کے لئے غیر زکوٰۃ کی رقم موجود نہ تھی، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے تمام اساتذہ کو جمع کیا اور فرمایا کہ: ہم سب ایک منزل کے مسافر ہیں اور ایک ہی کشتی میں سوار ہیں، اپنی اپنی طاقت اور اخلاص کے ساتھ اس کشتی کو منزل مقصود تک لے کر چلنا ہے، آپ حضرات میں سے کسی کو بھی یہ غلط فہمی نہیں ہونی چاہئے کہ ہمارا کوئی افسر ہے اور ہم اس کے ماتحت ہیں، ہمارے مدرسے کی بنیاد صرف تقویٰ اور اخلاص پر قائم ہے، اس

وقت مدرسے کے حالات مالی اعتبار سے دگر گوں ہیں، اگر آپ حضرات میں سے کسی استاذ کے لئے یہ حالت ناقابل برداشت ہو تو میری طرف سے بخوشی اجازت ہے کہ وہ اپنا کوئی دوسرا انتظام فرمالے۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے اس ارشاد کے بعد تمام اساتذۂ کرام نے بالاتفاق یہ عرض کیا کہ حضرت ہماری کوئی حالت بھی ہو ہم انشاء اللہ ثابت قدم رہیں گے، اللہ تعالیٰ ہماری مدد فرمائے، اور جناب والا بھی ہمارے حق میں استقامت کی دعا فرمائیں، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ یہ سن کر بہت آبدیدہ ہوئے اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے دعا فرمائی، بحمداللہ تعالیٰ یہ مشکل بہت جلد آسان ہوگئی۔

ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ حکومت کویت کی طرف سے کراچی میں عربی کی تعلیم کے لئے ایک مدرسہ قائم کیا گیا جو کسی وجہ سے بند کر دیا گیا، اس مدرسے کا کافی سامان تھا' ایک روز حکومت کویت کا ایک نمائندہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے بغرض ملاقات مدرسے میں آیا، اس وقت حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں راقم الحروف بھی موجود تھا، حضرت مولانا نے نمائندہ کا اهلاً وسهلاً ومرحباً کہہ کر استقبال کیا، اور جہاں مولانا تشریف فرما تھے اس نمائندے کو بیٹھنے کے لئے اشارہ کیا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ جس کمرے میں تشریف فرما تھے' اس میں عالیشان صوفے اور کرسیاں موجود نہیں تھیں' صرف چند پرانی کرسیاں اور ایک چارپائی تھی جس پر حضرت مولانا نے اس نمائندے کو بٹھایا تھا اور ساتھ ہی مولانا نے نمائندے سے فرمایا کہ: ہم آپ کے شایان شان خاطر نہ کر سکے' اس کے لئے ہم معذرت خواہ ہیں، اس نمائندے نے بھی بے تکلفانہ جواب دیا کہ ''یا مولانا لا بأس'' حضرت نے مدرسے کا تفصیلی تعارف کرایا، اور فرمایا کہ: ہمارے اس مدرسے کی بنیاد اخلاص اور تقویٰ پر ہے۔ ہم جس کے دین کی حفاظت کے لئے یہ خدمت انجام دے رہے' وہ ہمارے تمام حالات سے باخبر ہے اور ہم نے اسی واسطے نہ تو اپنے مدرسے کے لئے کوئی سفیر مقرر کیا ہے اور نہ ہی ہماری اپیلیں شائع ہوتی ہیں، ہم دستار بندیوں کے جلسے بھی بغرض اپیل منعقد نہیں کرتے، اس واسطے کہ جس کی رضا کے لئے ہم یہ خدمت انجام دے رہے ہیں' وہ علیم وخبیر ہے' وہ مسبب الاسباب ہے' عاجز مخلوق سے کیا امیدیں وابستہ کی جاسکتی ہیں۔

اس نمائندے پر حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی اس گفتگو کا بڑا اثر ہوا۔ اور اس نے کہا کہ: مولانا! ہم آپ کے مدرسہ کے لئے سامان دینا چاہتے ہیں' آپ قبول فرمائیں۔ حضرت مولانا نے اس نمائندے کی اس بات کو علی الرأس والعین فرماتے ہوئے قبول فرمایا، اور اس سامان کے لانے کا انتظام راقم الحروف اور مولانا عبدالرزاق سکندر کے سپرد فرمایا: ہم دونوں نے چند طلبہ کو ساتھ لیا اور تمام سامان وہاں سے لے آئے۔ میں اس سلسلہ میں ایک بات قابل ذکر سمجھتا ہوں کہ اگر کبھی کوئی مہمان دفتر مدیر میں آکر بیٹھتا تو حضرت رحمۃ اللہ علیہ اس سے فرماتے کہ یہ سب سامان صوفے، کرسیاں، میزیں، پنکھے وغیرہ مدرسے کی رقم سے نہیں خریدے گئے' یہ سب

سامان ایک ادارے نے اس مدرسے کو دیا ہے' ہم مدرسے کی رقم ایسی چیزوں پر خرچ نہیں کرتے' اس لئے کہ یہ اسراف ہے۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ اخلاص، تقویٰ اور خشیت الٰہی کے پیکر تھے، ہماری ایک زمانے سے یہ تمنا تھی کہ حضرت مولانا جیسے صاحب بصیرت شخص (جس کی پوری زندگی قرآن وسنت کا نمونہ ہو) کو اگر حکومت کے اہم امور میں بحیثیت مشیر مقرر کیا جائے تو اسلام اور ملک کو بہت بڑا فائدہ پہنچ سکتا ہے، چنانچہ اللہ تعالیٰ نے وہ دن نصیب فرمایا کہ حکومت کی جانب سے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو اسلامی نظریے کی کونسل میں بحیثیت مشیر مقرر کیا گیا، حضرت علیہ الرحمۃ نے بڑی تیزی سے کام شروع کر دیا، اجلاسوں میں شرکت کے لئے حضرت مولانا تشریف لے جانے لگے، ہمیں اس سے بڑی مسرت ہوتی تھی اور ہم سب حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی صحت اور کامیابی کے لئے دعائیں کیا کرتے تھے' تا آنکہ اسی دورانِ جہاد وہ گھڑی آ پہنچی کہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی روح اپنے رفیق اعلیٰ سے ملنے کے لئے پرواز کر گئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

صبح کو جب میں حسب معمول مدرسہ حاضر ہوا تو دیکھا کہ یہاں کا نقشہ ہی اور ہے، بڑی پژمردگی چھائی ہوئی ہے' دفتر مدیر ایک غم کدہ بنا ہوا ہے، ہر شخص مغموم اور آبدیدہ نظر آ رہا ہے' میں حیران ہو گیا کہ الٰہی! یہ کیا ماجرا ہے؟ کہ آج پورا مدرسہ غم کے آنسو بہا رہا ہے، جب میں نے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کی خبر سنی تو یقین نہیں آتا تھا' لیکن اللہ یفعل مایرید میں کسی کا دخل نہیں، حضرت مولانا کے وصال کی خبر سے قلب پر جو کچھ گزری اس کے لئے میرے پاس الفاظ نہیں ہیں۔ بس اتنا عرض کر دینا کافی سمجھتا ہوں کہ حضرت مولانا کی وفات نے ہم سب کو اور ہمارے مدرسے کو یتیم کر دیا، ہم سب حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے تمام پہلوؤں کو سامنے رکھ کر اپنے غموں کو تازہ کرتے رہتے ہیں اور خصوصاً میرا غم تو ہر روز ہی تازہ ہوتا ہے' اس لئے کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی قبر مبارک میرے درجے کے سامنے ہی ہے۔

اللہ رب العزت حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی قبر کو نور سے منور فرمائے اور جنت میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے' نیز ہم سب کو حضرت کی نصیحتوں پر عمل پیرا رہنے کی توفیق عطا فرمائے، اللہ رب العزت اس مدرسے کو حاسدوں کے حسد سے' اعداء کی عداوت سے محفوظ فرمائے، خدا کرے کہ اس مدرسے سے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی تمناؤں کے مطابق دین کے مخلص، بے باک مجاہد طلباء ہمیشہ نکلتے رہیں، اللہ رب العزت اس مدرسے کو اندرونی وبیرونی سازشوں سے محفوظ و مامون فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

☆ ☆ ☆

مولانا عبدالسلام قدوائی ندوی

# تلمیذِ انور شاہ رحمہ اللہ تعالیٰ

۱۹۲۷ء کا زمانہ تھا' میں اس وقت ندوہ میں پڑھتا تھا، درس کے دوران اور بحث و تحقیق کے سلسلہ میں مولانا انور شاہ صاحب کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کا تذکرہ ہوتا تھا، ہمارے استاذ مولانا حیدر حسن خان صاحب شاہ صاحب سے بخوبی واقف تھے، ان کی مجلس میں شاہ صاحب مرحوم کی وسعت علم، بے نظیر حافظہ، ندرت فکر، اور دقتِ نظر کا ذکر آتا تھا، شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے بعض شاگرد بھی کبھی کبھی آ جاتے اور اپنے استاذ کے علم و کمال کا والہانہ ذکر کرتے، گرمیوں کی چھٹی میں مولانا سید طلحہ پروفیسر اورنٹیل کالج لاہور لکھنو آتے، مولانا حیدر حسن خان صاحب مرحوم ان کے شفیق استاد تھے، ٹونک ان کا وطن تھا، اس طرح تلمذ کے ساتھ وطن کی مشارکت بھی ان کو ندوہ لاتی اور بعض اوقات کئی کئی دن مولانا حیدر حسن خان صاحب کے ہاں ان کا قیام رہتا، مولانا طلحہ کی عقیدت اور مولانا حیدر حسن خان کی شفقت قابلِ دید ہوتی۔

مولانا سید طلحہ صاحب نے مولانا انور شاہ رحمہ اللہ تعالیٰ کو قریب سے دیکھا تھا اور ان کے حلقہ درس میں کئی بار بیٹھے تھے، ان کی مخصوص صحبتوں میں بھی شریک ہوئے تھے، علوم اسلامیہ پر خود ان کی اچھی نظر تھی، خصوصاً تفسیر، حدیث اور رجال کا بہت اچھا مطالعہ تھا، حافظہ بھی غضب کا پایا تھا، لیکن بایں ہمہ وہ شاہ صاحب سے بہت متاثر تھے اور ان کی وسعتِ نظر، حفظ و اتقان، مہارتِ علوم اور مجتہدانہ صلاحیت کے بے حد معترف تھے، ان کا تذکرہ بڑے کیف و وجد کے ساتھ کرتے، کہا کرتے تھے کہ: اگر میں نے مولانا انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو نہ دیکھا ہوتا اور ان کے حافظے کا ذاتی تجربہ نہ ہوتا تو مجھے ان روایتوں کو تسلیم کرنے میں تامل ہوتا، جو کتابوں میں سلف کے حافظے کے بارے میں درج ہیں' لیکن حضرت شاہ صاحب کو دیکھ کر مجھے یقین ہو گیا کہ جس امت کے پچھلوں کا یہ حال ہے اس کے اگلوں کی کیا کیفیت ہوگی۔

یہ باتیں سن کر مجھے اور میرے ساتھیوں کو بھی شاہ صاحب علیہ الرحمۃ سے بڑی عقیدت پیدا ہو گئی، دیکھنے

کا اتفاق تو اس کے کئی برس بعد ہوا، لیکن دل پر ان کی عظمت کا نقش اسی وقت سے قائم ہو گیا تھا، شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے شاگردوں کے نام بھی کبھی کبھی کان میں پڑتے تھے، مولانا حفظ الرحمن، مفتی عتیق الرحمن، مولانا سعید احمد اکبرآبادی مولانا بدر عالم میرٹھی، مولانا محمد یوسف بنوری اور مولانا احمد رضا کے نام بار بار سننے میں آئے، پھر جب مولانا حبیب الرحمن عثمانی مرحوم کے زمانہ اہتمام میں دارالعلوم دیوبند میں عظیم الشان اسٹرائک ہوئی، اور مولانا انور شاہ صاحب، مفتی عزیز الرحمن، مولانا شبیر احمد عثمانی وغیرہ متعدد بزرگوں نے استعفیٰ دے کر دارالعلوم سے علیحدگی اختیار کر لی تو عرصہ تک اخبارات میں ان واقعات کا چرچا رہا، بعض اخبارات تو محض انہیں مسائل پر بحث کے لئے نکالے گئے تھے یہ اسٹرائک بڑی خطرناک تھی اور ڈر تھا کہ کہیں بزرگوں کی نصف صدی کی کمائی خاک میں نہ مل جائے۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے اس کے نقصان سے بڑی حد تک محفوظ رکھا۔

ایک طرف مولانا حسین احمد صاحب مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے دارالعلوم میں صدر مدرس اور شیخ الحدیث کے منصب کو سنبھال لیا اور دوسری طرف بعض اہل خیر نے ڈابھیل (گجرات) میں شاہ صاحب، ان کے رفقاء اور شاگردوں کو بلا کر ایک نئے علمی مرکز کی بنیاد رکھ دی، اساتذہ کرام کی علمی شہرت، کارکنوں کی دل سوزی اور معاونین کی دریادلی نے سارے ملک میں اس درس گاہ کا ایسا سکہ جما دیا کہ تشنگانِ علم دور دور سے کھنچ کر اس چشمہ صافی کے گرد جمع ہو گئے اور ڈابھیل کے گلی کوچوں میں قال اللہ اور قال الرسول کے ترانے گونجنے لگے، شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی صحت پہلے ہی اچھی نہ تھی' ڈابھیل کی مرطوب آب وہوا اور مضر ثابت ہوئی، لیکن وہ اس کے باوجود اپنے کام میں لگے رہے اور جب تک صحت کی خرابی نے بالکل مجبور نہیں کر دیا وہ یہاں سے نہیں ہٹے، ان کا قیام اگرچہ زیادہ عرصہ نہیں رہ سکا' مگر اس کے باوجود ڈابھیل دیوبند کا ثانی سمجھا جانے لگا۔

شاہ صاحب کے بعد ان کے مشن کو ان کے شاگردوں نے نہ صرف جاری رکھا' بلکہ اس میں چار چاند لگا دیئے' ان حضرات میں مولانا سید محمد یوسف بنوری نور اللہ مرقدہٗ خاص طور سے قابل ذکر ہیں۔ انہوں نے درس وتدریس کے علاوہ ڈابھیل میں نشر واشاعت کی غرض سے ایک علمی مجلس بھی قائم کی، جس کی طرف سے بہت سی بیش قیمت کتابیں شائع ہوئیں، شاہ صاحب کی سوانح عمری کے علاوہ ان کے افادات درس بھی کئی ضخیم جلدوں میں مرتب کر کے شائع کئے گئے' ان میں بخاری کی شرح فیض الباری خاص طور سے قابل ذکر ہے، قدماء کی کتابوں میں ہدایہ کی تخریج نصب الرایہ کی بڑی اہمیت ہے۔ لیکن پہلے یہ بہت ہی معمولی کاغذ پر چھپی تھی اور اس کے نسخے بھی بہت کمیاب تھے۔ مولانا بنوری نور اللہ مرقدہٗ کا حدیث وفقہ کے طلبہ پر بڑا احسان ہے کہ انہوں نے مصری ٹائپ میں بہت اچھے کاغذ پر اس کتاب کی طباعت کا انتظام کیا اور اس کے ساتھ بڑے عالمانہ حواشی تحریر کئے' جن کی وجہ سے اس کتاب کا افادہ بہت بڑھ گیا۔ حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کی بعض نایاب کتابیں بھی

ان کی توجہ سے شائع ہوئیں۔ ملک کی تقسیم کے بعد انہیں بھی پاکستان جانا پڑا، لیکن ان کی علمی اور تعلیمی سرگرمیاں وہاں بھی جاری رہیں، بلکہ ہندوستان سے بھی زیادہ وہاں انہوں نے علم ودین کی خدمت کی۔

کراچی میں ایک درس گاہ کی بنیاد ڈالی، جس نے ان کی زندگی ہی میں بڑی مرکزیت حاصل کرلی۔ اس درس گاہ کے ساتھ ایک ماہنامہ ''بینات'' بھی جاری کیا جو وقیع علمی ودینی مضامین کی وجہ سے بہت ممتاز ہے۔ ہندوستان کی طرح پاکستان میں بھی عربی مدارس کے درمیان کوئی رشتہ ارتباط نہیں تھا، وہاں کے سرکاری حلقوں نے اس انتشار سے فائدہ اٹھانا چاہا، اور ان مدارس کو سرکاری سرپرستی میں لے کر مشرقی امتحانات کا مرکز بنادینے کی کوشش کی، لیکن مولانا محمد یوسف بنوری مرحوم نے بڑی ہمت سے اس صورت حال کا مقابلہ کیا۔ اور آزاد عربی مدارس کا ایک وفاق بنادیا، جو بہت مفید ہوا۔

جو حضرات عربی مدارس سے تعلق رکھتے ہیں وہ خوب جانتے ہیں کہ یہ کام کتنا مشکل تھا۔ اس کامیابی سے ایک طرف ان کے اثر ورسوخ کا اندازہ ہوجاتا ہے، اور دوسری طرف یہ پتہ چلتا ہے کہ انہیں دینی اور علمی حلقوں میں کتنا اعتماد حاصل تھا، ان اہم کاموں کے علاوہ انہوں نے وہاں لامذہبیت اور بدعقیدگی کو بھی روکنے کی کامیاب کوشش کی۔ اس سلسلہ میں بعض اوقات انہیں حکومت سے بھی ٹکر لینی پڑی، لیکن انہوں نے اس کی کوئی پرواہ نہیں کی، ان کی اس ہمت اور استقامت کو دیکھ کر بعض دوستوں نے بے ساختہ کہا کہ یہ کسی بنوری ہی کا دل وگردہ تھا، ورنہ جنرل ایوب کے فوجی اقتدار کے زمانہ میں ایسی جرأت کی توقع کسی سے مشکل ہی سے کی جاسکتی تھی۔

وہ سیدنا حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی قدس اللہ تعالیٰ سرہٗ کے نامور خلیفہ حضرت شیخ سید آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد میں تھے اور ان کے اندر دینی حمیت، تجدیدی روح، اور استقامت وثبات قدمی انہیں کی وراثت کی بناپر آئی تھی، جو شاہجہان کے شان وشکوہ اور اس کے صاحب اثر وزیر سعد اللہ خاں کے جاہ وجلال کو خاطر میں نہیں لایا، اس کا نام لیوا ایوبی حکومت کی کیا پرواہ کرتا، ان کی ہمت واستقامت نے بہت سے ڈگمگاتے ہوئے قدموں کو سہارا دیا، الحاد وبے دینی کے اڈے ٹوٹ گئے، اور ملحدین کو راہ فرار اختیار کرنی پڑی۔

مسلم ممالک میں بھی ان کا بڑا اثر تھا، اور اکثر اسلامی اور دینی کانفرنسوں میں انہیں شرکت کی دعوت دی جاتی تھی، اور ان کے علم وتجربہ سے فائدہ اٹھایا جاتا تھا، میرا ان سے ملنا جلنا زیادہ نہیں ہوتا تھا، مگر جب مل جاتے تو بڑی محبت سے پیش آتے۔ ۱۹۶۷ء کے موسم حج میں ان کے والد صاحب بھی ساتھ تھے، مجھے ان سے خاص اہتمام سے ملایا، اور میرا تعارف ان سے بڑی تعریف وتوصیف سے کرایا۔ جب بھی ملاقات ہوتی، بڑی خوش دلی اور بشاشت کے ساتھ ملتے، آخری بار ۱۹۷۴ء میں مکہ معظمہ میں ملاقات ہوئی، اس وقت کمزور بہت تھے، پیدل چلنا دشوار تھا، اس لئے سعی گاڑی پر کررہے تھے، آخری ملاقات وہیں مسعیٰ میں ہوئی۔ پھر اس کے بعد ملنے کا موقع

نہیں ملا، کئی مہینہ سے ان کی بیماری اور کمزوری کی خبریں آرہی تھیں، بالآخر وقت موعود آپہنچا اور ۱۸ اکتوبر ۱۹۷۷ء کو جان جان آفریں کے سپرد کردی۔ اللہ تعالیٰ انہیں اپنے سایہ رحمت میں جگہ دے، ان کے مراتب بلند فرمائے، اور ان کے جانشینوں کو ان کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

انہوں نے علم دین کی خدمت کے لئے جو ادارے قائم کئے تھے امید ہے کہ وہ برابر ترقی کرتے رہیں گے اور ان کے دائرہ کار میں مزید توسیع ہوتی رہے گی، تصانیف کے جو مسودے مکمل ہو چکے ہیں ان کی طباعت کا انتظام جلد ہونا چاہئے، اور جو ابھی نامکمل ہیں ان کی تکمیل کا بندوبست کرنا چاہئے، اس بارہ میں جامع ترمذی کی شرح خاص طور سے قابل ذکر ہے، امید ہے کہ ان کے لائق جانشین اس کی تکمیل اور اشاعت کا خاص فکر کریں گے۔

(بشکریہ "معارف" اعظم گڑھ)

""پاکستان آج اپنی تاریخ کے انتہائی نازک ترین دور سے گزر رہا ہے، دنیا میں انقلابات آتے ہیں، سازشیں ہوتی ہیں، طوائف الملوکی پھیل جاتی ہے اور ایسا بھی ہوتا ہے کہ آج کسی کے لئے تخت سلطنت ہے تو کل اس کے لئے تختہ دار ہے یہ سب کچھ ہوتا ہے لیکن ہمارا ملک اس سے بھی شدید ترین خطرات سے دوچار ہے۔ داخلی اور خارجی فتنوں نے اپنی پوری توانائیوں کے ساتھ اس کو گھیر رکھا ہے۔""

(بصائر وعبر۔ محرم الحرام۔ ۱۳۸۹ھ)

مولانا محمد منظور نعمانی

# مولانا محمد یوسف بنوریؒ

اب سے ۵۲ سال پہلے (۱۳۴۵ھ) دارالعلوم دیوبند میں راقم سطور کی تعلیم کا آخری سال تھا۔ اس سال کے ختم پر کچھ واقعات قضاء وقدر کے فیصلہ کے نتیجہ میں ایسے پیش آئے کہ دارالعلوم کے صدر المدرسین امام العصر حضرت الاستاذ مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ اور دارالعلوم کے متعدد اور اساتذہ کو دارالعلوم سے قطع تعلق کر لینا پڑا...... بظاہر یہ واقعہ بہت ہی نامبارک تھا، لیکن اللہ تعالیٰ کی حکمت اور رحمت نے اس شر سے یہ خیر پیدا فرمائی کہ ڈابھیل ضلع سورت (گجرات) کے ایک معمولی سے ''مدرسہ تعلیم الدین'' کے ذمہ داروں نے اس موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اس کو ہندوستان کا دوسرا ''دارالعلوم دیوبند'' یا ''جامعہ اسلامیہ'' بنانے کا فیصلہ کرلیا اور ضروری انتظامات کر کے ان سب حضرات کو اجتماعی طور سے وہاں بلالیا۔ ان حضرات کے ساتھ دارالعلوم کے مختلف درجات کے طلبہ کی بھی اچھی خاصی تعداد چلی گئی۔ اس طرح ۱۳۴۶ھ میں گجرات کے علاقہ میں یہ عظیم الشان ''جامعہ اسلامیہ'' قائم ہوگیا...... مولانا بنوری بھی ان طلبہ میں تھے جو دارالعلوم دیوبند چھوڑ کے ڈابھیل کے اس جدید ''جامعہ اسلامیہ'' میں چلے گئے۔ اس وقت وہ غالباً متوسطات پڑھ رہے تھے، انہوں نے دورہ حدیث جامعہ اسلامیہ ڈابھیل ہی میں پڑھا...... علمی استعداد کے لحاظ سے وہ طلبہ میں بہت ممتاز اور فائق تھے۔ اللہ تعالیٰ نے طالب علمانہ شوق اور محنت کے ساتھ ذہانت اور قوت حافظہ کی نعمت سے بھی خوب نوازا تھا۔ مزید برآں ان پر اللہ تعالیٰ کا یہ بھی خاص فضل تھا کہ حضرت الاستاذ الامام الکشمیری قدس سرہٗ کے ساتھ عام رشتہ تلمذ کے علاوہ ان کو گہرا قلبی تعلق بھی تھا اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی بھی ان پر خاص نظر عنایت تھی۔ پھر اس طالب علمی سے فراغت کے بعد بھی انہوں نے حضرت شاہ صاحب سے وابستہ اور حضرت ہی کی خدمت میں رہ پڑنے کا فیصلہ کرلیا اور ایسا ہی کیا۔ راقم سطور کا اندازہ ہے کہ حضرت شاہ صاحب سے جتنا علمی

فائدہ مولانا بنوری نے حاصل کیا، اتنا حضرت کے کسی دوسرے شاگرد نے حاصل نہیں کیا[1]۔ واللہ اعلم۔

حضرت شاہ صاحب کے وصال کے بعد سب سے پہلے آپ نے حضرت کی سوانح حیات عربی زبان میں ''نفحة العنبر'' کے نام سے لکھی۔ نیز قرآن مجید کے مشکلات سے متعلق آپ کے خاص افادات کو اپنے تفسیری مقدمے کے ساتھ ''مشکلات القرآن'' کے نام سے شائع کیا۔

فصیح عربی تحریر وتقریر پر ان کو شروع ہی سے وہ قدرت تھی، جو ہمارے حلقہ کے بہت کم اہل علم کو ہوتی ہے اور یہ بھی غالباً حضرت الاستاذ قدس سرہٗ کے فیضان خاص کا نتیجہ تھا۔

حضرت شاہ صاحب کے وصال کے بعد وہ ڈابھیل بلالئے گئے اور پھر ایک وقت وہ بھی آیا کہ ''جامعہ اسلامیہ'' کے وہی شیخ الحدیث اور صدر المدرسین یعنی حضرت الاستاذ الامام الکشمیری قدس سرہٗ کے جانشین ہوئے۔

مولانا مرحوم کا اصل وطن قریہ بنور (پشاور) تھا۔[2] (امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے جلیل القدر خلیفہ خواجہ سید آدم بنوری کی آپ اولاد میں ہیں) ۱۹۴۷ء میں جب ایک ملک کے دو ملک (ہند اور پاکستان) بنے۔ اس وقت آپ ''جامعہ اسلامیہ'' ڈابھیل کے شیخ الحدیث تھے۔ آپ نے پاکستان منتقل ہونے کا فیصلہ نہیں فرمایا، یہیں رہے اور کئی برس تک رہے بعد میں یہ بات سامنے آئی کہ آپ کی وہاں زیادہ ضرورت ہے اور امید ہے کہ وہاں اللہ تعالیٰ زیادہ کام لے گا، تو آپ پاکستان منتقل ہوگئے۔ پہلے کچھ عرصہ تک ''دار العلوم ٹنڈو اللہ یار'' (حیدر آباد سندھ) میں استاذ حدیث رہے۔ پھر طے کیا کہ خاص کراچی میں ایک ایسی دینی درس گاہ قائم کی جائے جو ''دار العلوم دیوبند'' کا بدل اور اس کی بنیادی خصوصیت کی حامل ہو۔ پھر اللہ کی توفیق سے اس کی بنیاد ڈالی۔ پھر اللہ تعالیٰ کی مدد اور اپنے عزم وہمت اور جانبازی وقربانی سے بہت تھوڑی مدت میں (صرف ۲۰۔۲۱ سال میں) ہر حیثیت سے اس کو وہاں پہنچادیا جہاں تک آغاز میں اپنے تخیل کی پرواز بھی نہیں رہی ہوگی۔

مولانا مرحوم کا قیام جب تک ''جامعہ اسلامیہ ڈابھیل'' میں رہا۔ ملاقات کے مواقع پیدا ہوتے رہتے تھے۔ پاکستان منتقل ہوجانے کے بعد جہاں تک معلوم ہے وہ کبھی ادھر تشریف نہیں لائے۔ راقم سطور نے دو دفعہ ادھر کا سفر کیا، دونوں ہی دفعہ بہت مختصر ملاقات کا موقع مل سکا۔ ہاں گزشتہ دس (۱۰) بارہ (۱۲) برس میں حجاز مقدس میں حج کے موقع پر یا رمضان مبارک میں قریباً ہر سال اللہ تعالیٰ نے بڑے اطمینان کی ملاقاتیں اور یکجائی

---

(۱) مگر افسوس ہے کہ کچھ عرصہ بعد انہیں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا در دولت چھوڑ کر وطن آنا پڑا۔ کئی سال تک تعلیم وتدریس کے ساتھ ساتھ سیاسی مشغلہ رہا۔ بعد ازاں ڈابھیل والوں کی طلب پر وہاں چلے گئے۔

(۲) بنور نام کا پشاور میں کوئی قریہ نہیں ہے بلکہ ریاست پٹیالہ میں سرہند کے قریب ہے۔ امام ربانی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ اعظم شیخ آدم بنوری کی نسبت اس قریہ کی طرف ہے اور انہی کی نسبت سے ان کی اولاد بھی بنوری ہوتی ہے۔ حضرت مولانا کا وطن اصلی گڑھی میر احمد شاہ (پشاور کا ایک محلہ تھا)۔ مدیر

کے مواقع میسر فرمائے۔ وہ سفر حج کے علاوہ اکثر ماہ رمضان میں بھی عمرہ کے لئے اور مسجد حرام یا مسجد نبوی میں اعتکاف کی غرض سے حجاز مقدس کا سفر فرماتے تھے اور ۱۹۶۵ء کے بعد سے ''رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ'' کی رکنیت کے طفیل قریباً ہر سال اس بے پایہ اور سیہ کار کو بھی حرمین شریفین کی حاضری نصیب ہوتی ہے...... مولانا کے ساتھ مبارک ترین طویل اجتماع اور یک جائی کا موقع اب سے دو سوا دو سال پہلے ۱۳۹۵ھ کے رمضان مبارک میں نصیب ہوا۔ جب کہ اس کے آخری عشرہ میں مولانا مرحوم اور اللہ کے اور بھی نیک بندے مسجد نبوی (مدینہ منورہ) کے ایک دالان میں معتکف تھے اور اس سیاہ کار نے بھی اسی دالان میں مولانا کے بستر کے قریب ہی رہ کر اس امید پر وہ عشرہ گزارا تھا کہ اللہ تعالیٰ اپنے اچھے بندوں کے قرب کی برکات سے محروم نہ فرمائے گا''اولـٰـئک قوم لا یشقی جلیسھم''۔ پھر اس کے دو ہی مہینے بعد اس سال کے حج میں بھی مکہ معظمہ میں شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا دامت برکاتہم کے مدرسہ صولتیہ کی سہ پہر کی مجلس میں کئی بار ملاقات ہوئی اور یہی آخری ملاقات تھی...... اللہ تعالیٰ نے ہم دونوں کو باہمی حسن ظن اور اخلاص و محبت کی دولت بھی عطا فرمائی تھی۔ اس لئے ہر ملاقات میں روح کو لذت و مسرت نصیب ہوتی تھی۔ میری نظر میں مولانا مرحوم علم میں، اور خاص کر علم حدیث میں بہت بڑے تھے' اس لئے میرا رویہ ان کے سامنے وہی رہتا تھا جو علمی اکابر کے سامنے رہنا چاہئے۔ لیکن اتفاق سے میری عمر مولانا سے کچھ زیادہ تھی۔[1] اور حضرت الاستاذ الامام الکشمیری قدس سرہٗ کے رشتہ تلمذ کے لحاظ سے بھی مجھے قدامت حاصل تھی۔ اس لئے مولانا کا معاملہ اور برتاؤ میرے ساتھ وہ تھا جو اہل علم کا ان معاصرین کے ساتھ ہوتا ہے جن کو وہ اپنا بڑا سمجھتے ہیں' حالانکہ میں ہرگز اس کا مستحق نہیں تھا۔

اللہ تعالیٰ نے مولانا میں بہت سے کمالات جمع کر دیئے تھے' لیکن علم کا کمال دوسرے کمالات پر غالب تھا...... ان کا سب سے بڑا علمی کارنامہ جامع ترمذی کی شرح ''معارف السنن'' ہے جس کی ۶ ضخیم جلدیں اب سے کئی سال پہلے چھپ کر شائع ہو چکی ہیں۔ ان ۶ جلدوں میں کتاب کے قریباً صرف چوتھائی (1/4) حصے کی شرح ہوئی ہے۔ ۳ چوتھائی کے قریب کتاب باقی ہے۔ اس کی تکمیل کے لئے کم از کم اتنی ہی جلدیں اور لکھی جاتیں لیکن ادھر کئی سال سے مولانا مرحوم عملی جدوجہد کے بعض ایسے کاموں میں مصروف اور منہمک ہو گئے جن کی وجہ سے ''معارف السنن'' کی تصنیف کا کام ان سالوں میں بالکل نہیں ہو سکا...... میں نے کسی سے سنا تھا کہ مولانا کا خیال یہ ہے کہ جامع ترمذی کے اہم حصہ کی شرح کا کام پورا ہو گیا' اس لئے کتاب کی تکمیل کی کوئی خاص ضرورت نہیں...... اب سے دو سال پہلے رمضان مبارک ۱۹۷۵ء میں جب مدینہ منورہ میں پورا ایک عشرہ مولانا کے ساتھ

(۱) مولانا بنوری مرحوم کی پیدائش ۱۳۲۶ھ کی بتلائی گئی ہے اور میری شوال ۱۳۲۳ھ کی ہے۔ جن کو وہ اپنا بڑا سمجھتے ہیں، حالانکہ میں ہرگز اس کا مستحق نہیں تھا۔

رہنے کا موقع اللہ تعالیٰ نے عطا فرمایا (جس کا ذکر اوپر آچکا ہے) تو میں نے مولانا سے اس بارہ میں بھی گفتگو کی اور اصرار کیا کہ ''معارف السنن'' کی باقی جلدیں بھی ضرور لکھیں۔ مولانا نے فرمایا تھا کہ فی الحال میں اس کا ''مقدمہ'' لکھ رہا ہوں اس سے فارغ ہونے کے بعد انشاء اللہ تعالیٰ کتاب کی تکمیل کی بھی کوشش کروں گا...... اس گفتگو کے بعد جو دو سال گزرے ان میں مولانا کی جو دوسری عملی مصروفیتیں رہیں، ان کے پیش نظر راقم سطور کا اندازہ ہے، کہ ''معارف السنن'' کا کام ان دنوں میں بالکل نہ ہوسکا ہوگا۔ خدا کرے کہ مقدمہ ہی پورا ہو چکا ہو۔

''معارف السنن'' کے مطالعہ سے مولانا بنوری مرحوم کی علمی خصوصیات اور خاص کر فن حدیث میں ان کے رسوخ و تبحر اور وسعت مطالعہ کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔ حضرت الاستاذ الامام الکشمیری قدس سرہٗ کی خاص تحقیقات سے واقفیت کا سب سے زیادہ مستند ذریعہ بھی اس عاجز کے نزدیک ''معارف السنن'' ہی ہے۔

مولانا کی مجاہدانہ مہمات اور عملی خدمات کے سلسلہ میں ان کا سب سے بڑا کارنامہ ''پاکستانی پارلیمنٹ اور حکومت پاکستان سے قادیانیوں کے ''غیر مسلم اقلیت'' قرار دیئے جانے کا فیصلہ کرالینا ہے' مرحوم اس دینی مطالبہ کی تحریک کے مسلمہ اور متفقہ قائد اور امام تھے..... جس ملک کی حکومت کا سب سے پہلا وزیر خارجہ قادیانیت کا کھلا علمبردار اور مبلغ سر ظفر اللہ خاں رہا ہو اس حکومت سے یہ منوالینا اور ملک کے دستور میں شامل کرادینا کہ

''مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی یا مسیح موعود، ماننے والے اور اس پر ایمان رکھنے والے مسلمان نہیں ہیں، بلکہ پاکستان کی دوسری غیر مسلم اقلیتوں کی طرح ایک غیر مسلم اقلیت ہیں۔ اور پاکستان میں ان کی قانونی حیثیت ایک غیر مسلم اقلیت ہی کی ہے''...... اتنا عظیم کارنامہ ہے جس کو نصرت خداوندی کا ''معجزہ'' ہی کہا جاسکتا ہے...... یہ محاذ مولانا مرحوم ہی کی قیادت میں فتح ہوا اور اس کا اثر پورے عالم اسلامی پر پڑا۔

جب سے مولانا سے واقفیت ہوئی اور ہندوستان و پاکستان یا حجاز مقدس میں جب بھی ملاقات ہوئی ہمیشہ یہ محسوس ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو کمال علمی کے ساتھ علم کے مطابق عمل کے اہتمام، اخلاص، للہیت، خشیت و انابت، ورع و تقویٰ اور ان سب کے ساتھ دین کا درد بھی بھرپور عطا فرمایا تھا اور جس بندہ میں اللہ تعالیٰ یہ اوصاف جمع فرمادے بلا شبہ اس کو وراثت نبوت کا بڑا حصہ نصیب ہوا۔

مولانا نے اپنے اساتذہ و اکابر کے طریقہ پر ''مدرسہ'' کے ساتھ ''خانقاہ'' سے بھی استفادہ کیا تھا۔ راقم سطور نے باوثوق ذریعہ سے سنا ہے کہ پہلے مولانا نے حضرت حاجی امداد اللہ قدس سرہٗ کے خلیفہ مجاز حضرت مولانا شفیع الدین رحمۃ اللہ سے بیعت کی تھی۔ ایک زمانہ میں حکیم الامت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے بھی اصلاحی تعلق رہا تھا' غالباً اس کے بعد حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہوئے اور جیسا کہ معلوم ہوا ہے حضرت نے اجازت سے بھی سرفراز فرمایا۔

جن لوگوں کو مولانا مرحوم کو قریب سے دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے انہیں چاہے ان کی بعض رایوں اور طرز وطریق کار سے اتفاق نہ ہو لیکن اس میں شک نہ ہوگا کہ وہ یہ سب کچھ ادائے فرض کی نیت سے اس احساس کے ساتھ کرتے تھے کہ اگر میں ایسا نہ کروں گا تو جرم مداہنت کا مجرم ہوں گا اور آخرت میں خداوند ذوالجلال کے سامنے مجھے اس کی جواب دہی کرنی پڑے گی۔ اللہ تعالیٰ ان کے تمام حسنات وخدمات کو قبول فرمائے اور ہماری ان کی سب غلطیوں اور لغزشوں سے درگزر فرمائے۔

اللهم اغفرلنا وارحمنا وعاملنا بما انت اهله ولا تعاملنا بما نحن اهله، انت اهل المغفرة واهل الجود واهل الكرم واهل الاحسان.

''دین اسلام کا خزانۂ عامرہ ان تمام جواہرات اور قیمتی لال وگہر سے مالا مال ہے جو انسانیت کی فلاح وبہبود کے لئے درکار ہیں اور جن سے دنیا بھر کے ازموں کا دامن خالی ہے۔ اسلام کو کوئی ضرورت نہیں کہ وہ لینن ومارکس اور ہیگل وانیجلس کے دروازے پر جاکر بھیک مانگے یا کسی سرمایہ دارانہ نظام کا دروازہ کھٹکھٹائے۔''

(بصائر عبر۔ ذوالقعدہ ۱۳۸۸ھ)

مولانا سمیع الحق

# سفرِ حج کی چند یادیں

حضرت مولانا مرحوم کی زیارت اور سفر وحضر میں رفاقت کے تو اللہ تعالیٰ نے کئی مواقع عطا فرمائے، مگر اس فرصت میں اپنے دونوں اسفار حج کے دوران مولانا مرحوم سے وابستہ کچھ یادیں بغیر کسی خاص ربط وترتیب کے سپرد قلم کرتا ہوں۔

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ عالم عرب کے اعیان علم وفضل میں آپ کا شہرہ بڑھتا ہی گیا۔ اور آپ بحیثیت ایک عظیم محدث اور نقاد محقق کے تسلیم کئے جانے لگے، اس کا کچھ مظاہرہ میرے سامنے اس وقت ہوا جب ۱۹۶۴ء میں اپنے سفر حج کے دوران بعض اجلہ علم وفضل سے میری ملاقات ہوئی، عالم عرب کے ایک عظیم داعی اور محقق عالم علامہ شیخ مصطفی السباعی مرحوم بھی اس سال حرمین الشریفین تشریف لائے تھے۔ شیخ مصطفی السباعی شام کے باشندہ تھے۔ ان کا دقیق علمی مجلہ "حضارۃ الاسلام" دنیائے اسلام میں معروف ہے۔

کئی جلیل القدر کتابوں کے مصنف ہیں، منکرین حدیث اور بعض متجددین نے سنت رسول اللہ ﷺ کی حجیت کے خلاف جو ہنگامہ کھڑا کیا، اس کے اصل محرک یورپ کے بعض یہودی مستشرقین تھے۔ ہمارے ہاں بھی غلام احمد پرویز، ڈاکٹر فضل الرحمن جیسے لوگ ان معاندین اسلام پروفیسروں اور اسکالروں کا حق تلمذ ادا کرنے میں پیش پیش رہے۔ ادھر عالم عرب میں بھی مصر اور بیروت جیسے خطوں میں انہیں "وفا شعار" مستغربین ملے، ایسے ہی کچھ لوگوں نے حجیت وتدوین حدیث اور حدیث کے بعض اولین رواۃ اور مدونین کو نشانہ تحقیق بنایا۔ تو شیخ مصطفی السباعی نے ان لوگوں کے رد میں قلم اٹھایا۔ اور "السنۃ ومکانتھا فی التشریع الاسلامی" جیسی جامع اور محققانہ کتاب لکھی، یہ کتاب جامعیت، سلاست بیان اور منکرین حدیث کا تعاقب اور پوسٹ مارٹم کرنے میں ایک مثالی کتاب ہے، اور ہمارے ہاں کے اہل علم کے لئے مطالعہ کی چیز ہے، ہمارے شیخ بنوری رحمۃ اللہ علیہ بھی جب پاکستان میں اس فتنہ کی بلاکت آفرینیوں سے بے چین ہوگئے تو انہوں نے ایک وقت

پورے شد و مد سے منکرین حدیث اور متجددین کے خلاف علم جہاد بلند کئے رکھا۔ اس ضمن میں آپ کی نظر رسا شیخ مصطفیٰ السباعی کی مذکورہ کتاب پر پڑی اور مولانا محمد ادریس میرٹھی کے اردو ترجمہ وتشریح کے ساتھ اس کتاب کو اپنے ادارہ سے ''سنت کا تشریعی مقام'' کے نام سے شائع کیا، خیر یہ تو اس ملاقات کے بعد کی بات ہے جس کا میں ذکر کر رہا ہوں۔

شیخ مصطفیٰ السباعی مرحوم پر آخری سالوں میں فالج کا حملہ ہوا اور وہ چلنے پھرنے سے معذور ہو گئے۔ اسی دوران وہ حرمین الشریفین تشریف لائے۔

ایام حج سے قبل وہ مدینہ منورہ میں مسجد نبوی کے قریب ایک بوسیدہ اور خستہ سے مکان میں صاحب فراش تھے، میں تلاش کرتے پہنچا، بستر علالت پر دراز، چہرہ بالکل زرد، ضعیف و ناتواں، مگر صبر و شکر کا عجیب حال، فرمایا کہ میں اس طویل بیماری کو اللہ تعالیٰ کی نعمت اس لئے بھی سمجھ رہا ہوں کہ صحت کی حالت میں ادھر ادھر کے مشاغل میں وقت ضائع ہوتا ہے۔ جب مجھے تبدیلی آب و ہوا اور سیر و سیاحت کے لئے کہا گیا اور کچھ وقت ملا تو میں نے اسے جوار رسول ﷺ میں گزارنے کو پسند کیا۔

وہ مسجد نبوی میں حاضری سے بھی معذور تھے، مگر قرب حبیب بھی ان کے لئے عجیب تسکین و سرور کا باعث تھا کہ اپنی صحت میں تیزی سے تبدیلی محسوس کرنے لگے تھے، گو کہ آلام و اسقام نے انہیں نڈھال کر دیا تھا۔ مگر عشق رسول ﷺ، قرب رسول ﷺ اور جذبات جہاد و دفاع حق نے آلام و اسقام کو نعمتوں سے بدل دیا تھا' قیام مدینہ کے دوران انہوں نے ایک دن روضة من رياض الجنة میں منبر رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس ایک طویل قصیدہ ''مناجاة بين يدى الحبيب الاعظم صلى الله عليه وسلم'' کے عنوان سے قلم بند کیا، اور خود اسے مواجہ رسول اعظم ﷺ میں پیش فرمایا' جس میں مذکورہ کیفیات کا اظہار موجود ہے۔ اس قصیدہ کے چند اشعار یہ ہیں:

| | |
|---|---|
| يـاسيـدى يـا حبيـب الله جنـت الـى | اعتـاب بابـک اشكو البرح من سقمى |
| ياسيدى قد تمادى السقم لى جسدى | مـــــن شدة السقم لم اغفل ولم انم |
| الا هـل حـولـى غـرقـى فـى رقـادهـم | انـا الـوحيـد جـفـاه الـنـوم مـن الـم |
| قـدعشـت دهـراً مـديـداً كـلـه عمل | واليـوم لاشيـئـى غيـر الـقـول والقلم |
| يـاسيـدى طـال شـوقـى لـلـجـهـاد فهل | تـدعـوا الـى الله عـودا عـالـى العلم |
| تـا لله مـا لهـفـتـى البـرء عـن رغـب | فـى ذى الـحـيـاة ولا جـــاه ولا نـعـم |
| وانـمـا طـمـع فـى ان تـقـول غـداً | لـقـد هـديـتـم الـى الاسـلام كـل عـم |

هیهات ان تنطوی للدین رأیته ۔ او یهزم الکفر دینا غیر منهزم

فاکرم الناس من کانت منیته ۔ فی حومة الحق جلداً غیر منهزم

واهون الناس من جائت منیته ۔ خلوا من الهم او خلوا من الهم

اشکوا الی اللہ شکوی غیر ذی جزع ۔ فی شدة الضروجهی وجه مبتسم

مافی قضائک ظلم للعباد ولا ۔ فیه الا ساءة بل محض من الحکم

اس قصیدہ کے بارے میں خود شیخ مصطفیٰ السباعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

وهی قصیدة طویلة اتجهت فیها بالدعاء الی اللہ والتجائت الی حرم رحمته الواسعة وذکرت فیها رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم ومعجزاته فی شفاء المرضی فی حیاته علیه السلام ۔ وکنت فی کل لیلة یؤرقنی فیها شدة الا لم ازید فی تلک القصیدة حتی تم منها حینئذ مایقرب من مائة بیت. (حضارة الا سلام ج ۵ ص ۲۷۳)

مدینہ منورہ میں شیخ سباعی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ یہ میری مختصر ملاقات تھی۔ یہ ۲۹ ذی قعدہ ۱۳۸۳ھ جمعۃ المبارک کی شام کا واقعہ ہے، حضرت شیخ سباعی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مجھے ایک طالب علم سمجھ کر اپنی عالمانہ شفقت ومحبت سے نوازا، وہ خود بستر سے جو زمین پر بچھا ہوا تھا' اٹھ نہیں سکتے تھے' مگر مجھے حاما کہا کہ سامنے الماری سے شامی حلاوۃ کا ڈبہ اٹھا کر لاؤں، اور ان کے سامنے اس میں سے کچھ کھالوں۔ تا کہ کچھ تو ضیافت ہو جائے، اس کے بعد ان کی ضیافت وشفقت ان کے نہایت وقیع مجلّہ ''حضارۃ الاسلام'' کی شکل میں جاری رہی جو ابھی کچھ عرصہ قبل تک ہر ماہ میرے لئے حلاوۃ معنوی وفکری کا موجب بنتی رہی۔

ایام حج قریب ہوئے تو شیخ سباعی رحمۃ اللہ علیہ مکہ مکرمہ تشریف لے گئے' مناسک حج سے فراغت کے بعد طالب علمانہ تشنگی کی بنا پر پھر مجھے عالم عرب سے آئے ہوئے اعیان علم وفضل کی زیارت کی خواہش ہوئی۔ شیخ مصطفیٰ السباعی رحمۃ اللہ علیہ اس وقت حرم مکہ کے قریب ''فندق شبرا'' میں مقیم تھے اور یہ ہوٹل عرب علماء اور شیوخ کی آرام گاہ بنا ہوا تھا۔ ۲۲ اپریل ۱۹۶۴ء بمطابق ۱۴ ذی الحجہ میں فندق شبرا گیا' یہاں شیخ کے علاوہ شیخ عبدالفتاح ابوغدہ، استاد سعید رمضان، السید محمد اعلیٰ الکتانی، احساء کے قاضی القضاۃ قاضی منصور وغیرہ سے بھی ملاقاتیں ہوئیں۔

جناب مصطفیٰ السباعی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ بات چیت میں مودودی صاحب کا ذکر آیا اور ہندوستان کے مولانا ابوالحسن علی ندوی کا بھی۔ ان کا میری بعض باتوں سے اتفاق تھا۔ اور فرمایا کہ: اول الذکر پر عقلیت کا

غلبہ ہے جب کہ ثانی الذکر پر روحانیت کا۔ فرمایا: المودودی رجل عقلی والشیخ الندوی رجل روحانی۔ پھر پاکستان سے آنے ہوئے علمائے کرام کا بھی ذکر ہوتا رہا۔

جناب سبائی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: مجھے مولانا محمد یوسف صاحب سے ملنے کا اشتیاق ہے۔ اس سال چونکہ اس نام کے بعض اور اکابر بھی وارد حرمین ہوئے تھے، ایک مولانا محمد یوسف شاہ میر واعظ کشمیر، دوسرے جماعت تبلیغی کے شیخ التبلیغ مولانا محمد یوسف دہلوی، تیسرے حضرت علامہ محمد یوسف بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ۔ اس لئے جناب شیخ سبائی مرحوم ومغفور نے ایک ایک کا نام گنوا کر اور تجزیہ کرتے ہوئے الگ الگ ایک ایک کا تعارف سنا اور فرمایا کہ: مجھے شیخ محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے ملنے کی آرزو ہے۔ اور میں مرنے سے قبل ان سے حدیث کی اجازت لینا چاہتا ہوں، کاش کوئی صورت اس کی بن سکے۔

میں نے جناب سبائی رحمۃ اللہ علیہ سے کہا کہ: یہ میری ذمہ داری ہے، میں حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو یہاں لے کر آؤں گا۔ فرمایا: ہرگز نہیں، یہ تو بے ادبی ہے اور شان طالب علمی کے خلاف ہے۔ کسی طرح مکان اور وقت کا تعین ہو جائے تو مجھے خود ان کے پاس لے چلیں۔ میں نے کہا: لیس علی المریض حرج۔ اس کے بعد میں نے ایک دن حضرت بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ سے سبائی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی ملاقات اور ان کے اس اشتیاق کا ذکر کیا۔ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: وہ ایک جلیل القدر عالم اور اسلام کے خادم ہیں، میں انہیں کیا اجازت حدیث دوں گا، البتہ ملاقات اور زیارت کے لئے ضرور چلیں گے، اس کے بعد ایک دن حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ میرے ساتھ فندق شبرا تشریف لے گئے، شیخ سبائی رحمۃ اللہ علیہ کو معلوم ہوا تو عجیب کیفیت ان پر طاری ہوئی، دیر تک محفل رہی، دونوں اپنی جگہ تواضع اور مسکنت میں ڈوبے ہوئے تھے، اس مجلس میں جناب سبائی رحمۃ اللہ علیہ کی دیرینہ مراد بر آئی اور انہوں نے باصرار حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے صحاح ستہ اور احادیث کی دیگر کتابوں میں سند حاصل کی۔

اس سفر حج میں ابتداء سے آخر تک اللہ تعالیٰ نے مجھے حضرت بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ کی شفقتوں اور عنایتوں سے نوازا، کراچی میں ویزا کرنسی وغیرہ تمام مسائل میں حضرت نے وہ وہ توجہات فرمائیں، اب سوچتا ہوں کہ اگر حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی عنایتیں نہ ہوتیں تو شاید ہم اس سعادت سے بہرہ ور نہ ہوتے۔ ہم لوگ رمضان میں براستہ الخبر اور الریاض مدینہ منورہ پہنچے، حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ قاہرہ کے مجمع البحوث الاسلامیہ کی پہلی دعوت پر مصر تشریف لے گئے، اور یکم اپریل ۱۹۶۴ء کو واپسی میں مدینہ طیبہ تشریف لائے، حضرت مولانا مفتی محمود صاحب، حضرت مولانا غلام غوث ہزاروی اور حضرت مولانا تاج الاسلام (مشرقی پاکستان) ان کے ہمراہ تھے، یہ وفد مسجد نبوی کے قریب پاکستان ہاؤس میں مقیم ہوا، جو اس وقت غلام محمد ہاؤس کہلاتا تھا، ہم لوگ خدمت

میں حاضر ہوئے تو مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مفتی صاحب نے سفر قاہرہ کے حالات سنائے۔ ''معارف السنن'' کی جلد اول کا نسخہ ہماری روانگی کے بعد چھپ گیا تھا اور پہلی بار یہاں مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے ہاں دیکھا۔

حضرت بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ نے مدینہ منورہ میں اپنی پہلی حاضری اور بے سروسامانی کے باوجود وہاں کے شیخ حمیدی سے ملاقات اور ان کے الطاف وعنایت کا ذکر فرمایا۔ کہ حق تعالیٰ نے غیب سے کس کس طرح مدد فرمائی۔ فرمایا کہ شیخ حمیدی کے ساتھ نہایت آرام وراحت اور آراستہ وپیراستہ سواری میں بیٹھ کر پہلی حاضری مدینہ طیبہ کے دوران تیرہ، چودہ دن تک میں نے مدینہ طیبہ کے آثار مبارکہ کی تفصیلی سیاحت کی، اپنے طویل اسفار کے دوران قدرت کے ایسے ہی غیبی دستگیریوں کو بیان کر کے حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے: وکذلک مکنا لیوسف فی الارض۔ اس سفر میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی معیت آخر تک نصیب رہی، یہاں تک کہ میدان عرفات میں وقوف کی سعادت ان کے ساتھ نصیب ہوئی، ان سب حضرات کے معلم سید مکی مرزوقی تھے جو ہمارے بھی معلم تھے' میدان عرفات میں ان حضرات اکابر کے علاوہ امیر التبلیغ حضرت مولانا محمد یوسف دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اور حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب مدظلہ العالی بھی اسی معلم کے خیموں میں فروکش تھے اور میدان سعادت میں ایسا قران السعدین ہونے پر بس کہ کام دے رہا ہے اب وہ دن اور وہ منظر خواب سا لگتا ہے:

خزاں رسید و گلستاں بآں جمال نماند
سماع بلبل شوریدہ رفت وحال نماند
نشانہ الا لہ ایں باغ از کہ مے پرسی
ہر دکہ آنچہ تو دیدی بجز خیال نماند

اپنی حرماں نصیبی اور تہی دستی جتنی زیادہ تھی اتنا ہی قدرت نے فیاضی کے ساتھ ایسے مواقع غنیمت سے نوازا، اپنے دوسرے سفر حج کے دوران تو حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی رفاقت ابتدا ہی سے نصیب ہوئی۔ غالباً ۲۹ مارچ ۱۹۶۹ء کو ہم نے حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ ان کی قیام گاہ کراچی سے احرام باندھا، تلبیہ احرام اور دعاؤں میں شریک ہوئے۔ دس گیارہ بجے دن کو جہاز نے کراچی سے پرواز کی، ابھی جہاز کراچی شہر پر چکر لگا رہا تھا کہ اناؤنسر نے محتاط رہنے کا اعلان کرتے ہوئے کہا کہ: ہم لوگ چند منٹ میں فنی خرابی کی وجہ سے دوبارہ کراچی ائر پورٹ پر اتریں گے، ایسا بہت کم ہوتا ہے' اس لئے تمام عازمین حج میں جو سب احرام میں تھے نہایت پریشانی اور سراسیمگی دوڑ گئی، یہ پریشانی رفتہ رفتہ بڑھتی گئی کہ جہاز کراچی کے سمندر پر چکر کاٹتا رہا، چند منٹ تقریباً

آدھ گھنٹہ میں بدل گئے۔ بعض لوگوں کا خیال تھا کہ اتنے بھاری جہاز میں جدہ تک چلنے کے لئے جتنا ایندھن ڈالا گیا ہے اتنے وزن کے ساتھ جہاز کا اترنا مشکل ہے اور اب جہاز اپنا وزن کم کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔ بہرحال حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ پر مکمل اطمینان اور سکون چھایا ہوا تھا۔ مجھے بھی تسلی دیتے رہے اور کہا کہ گھبرائیں نہیں' سورۃ قریش کا ورد کرتے رہیں' سکون خاطر ہوگا۔

بہرحال جہاز اللہ کے فضل سے بخیریت واپس اتر گیا، ہم لوگ اب پی، آئی، اے کے مہمان تھے' جس کی انتظامیہ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ سمیت ہم تمام حجاج کو جو کہ ایک سو بہتر ۱۷۲ کے لگ بھگ تھے' ائرپورٹ کے قریب جدید طرز کے ہوٹل مڈوے ہاؤس لے گئی۔ دوپہر کے کھانے کے انتظام میں ابھی وقت لگ رہا تھا، مڈوے ہاؤس کا وہ خوبصورت ہال جو اس سے قبل رقص وسرور کی ظلمتوں میں ڈوبا ہوتا تھا' اس ہال کے ڈائس پر حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ تشریف فرما تھے اور لاؤڈ اسپیکر سے مناسک حج اور اس راہ کی نزاکتوں اور ذمہ داریوں پر خطاب شروع فرمایا، یہ ہال اب لبیک اللھم لبیک کی پرکیف صداؤں سے گونجنے لگا۔ شام کو دوسرے جہاز پر ہم لوگ روانہ کردیئے گئے' سفر کے دوران بھی حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے جہاز کے مائک پر کچھ دیر کے لئے خطاب فرمایا۔

رات کو کسی وقت جدہ پہنچنے کے بعد حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ موٹر ٹیکسی لے کر مکہ مکرمہ روانہ ہوئے۔ اور غالباً دو تین بجے رات ہم حضرت بنوری قدس اللہ سرہٗ کے ساتھ طواف وسعی سے فارغ ہوئے۔ اس سفر کا ایک عجیب وغریب واقعہ مجھے نہیں بھولتا جو مولانا بنوری قدس سرہٗ کا حضرت حق جل مجدہ سے خاص تعلق کا مظہر ہے اور ناز کا ایک ایسا انداز ہے جس کا مظاہرہ محبت وعشق کے تمام مراحل طے کر کے مقام محبوبیت پر فائز ہونے والے خوش قسمت بندے ہی کر سکتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے مولانا کے لئے حرمین الشریفین کا راستہ غیب سے کھول دیا تھا۔ عموماً آپ ہر سال حج اور رمضان شریف میں عمرہ اور مسجد نبوی کے اعتکاف کی سعادت حاصل کرتے۔ آخر وقت تک کوئی پروگرام متعین نہ ہوتا' مگر میعاد وصال قریب ہوتے ہی آپ آتشیں جذبۂ شوق وصل ایسا بھڑک اٹھتا کہ حالات اجازت نہ بھی دیتے' مگر آپ سب کام چھوڑ چھاڑ کر آستانۂ یار پر جبین نیاز خم کرنے پہنچ جاتے۔

آخری سالوں میں ضعف ونقاہت بڑھ گئی تھی اور گھٹنوں میں شدید درد کی وجہ سے چلنا پھرنا اور کسی اونچے مکان یا زینے پر چڑھنا بہت مشکل ہوتا، ادھر موسم حج میں ہر سال حجاج کے اژدحام میں بے حد اضافہ ہوتا رہا۔ اسی سفر میں نماز عصر سے قبل میں نے حرم کے قریب مولانا کے مستقر پر حاضری دی۔ آپ خوتیر کے مکان پر ٹھہرے تھے' وہاں سے نماز عصر کے لئے چل پڑے، مولانا بڑی مشکل سے اژدحام میں راستہ نکالتے ہوئے چلتے

رہے، حرم شریف پہنچے تو جماعت تیار تھی اور ہمیں حرم سے باہر سڑکوں پر صفوں میں جگہ ملی۔ نماز کے بعد گھٹنوں کے درد سے نڈھال ہانپتے کانپتے حرم شریف میں داخل ہوئے۔ گھٹنوں اور جوڑوں کے درد، حج کی دھکم پیل، اونچے نیچے ڈھلوانوں پر چڑھنا، اترنا، مولانا کے لئے اب موسم حج کی یہ تکالیف ناقابل برداشت ہیں، یہ حالات تھے کہ ہم اندر حرم شریف میں داخل ہوئے، مولانا پر عجیب حالت جذب طاری ہوگئی، اور شان دلربائی سے دعا کے لئے ہاتھ اٹھاتے ہوئے خانہ کعبہ کے سامنے کھڑے ہوکر مجھے کہا کہ: آپ بھی آمین کہیں، فرمایا:

''یااللہ! آپ کو معلوم ہے کہ مجھے تیرے اس گھر سے کیسا تعلق ہے؟ مگر اب میں بالکل عاجز اور بے بس ہوگیا ہوں، میری حالت آپ دیکھ رہے ہیں، اب حج پر آنا میرے بس کی بات نہیں، آئندہ مجھے حج پر نہ لایئے دوسرے موقعوں پر حاضری دیا کروں گا۔''

وہاں سے فارغ ہوئے تو مجھ سے فرمایا کہ: تم نے آمین کہی تھی؟ میں نے کہا: آپ کی دعا ہرگز قبول نہ ہوگی، آپ کو کھینچ کر یہاں لایا جائے گا۔

| |
|---|
| ''ہم ارباب اقتدار سے خدا اور رسول کا واسطہ دے کر (جن کے نام پر ہمیں یہ ملک اور حکومت ملی) گزارش کرتے ہیں کہ وہ اخلاص وسچائی سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اصلی دین اور سچے اسلام کی حفاظت کریں اور اگر وہ ایسا نہیں کرسکتے تو کم ازکم ملحدین کی حوصلہ افزائی نہ کریں۔ خدانخواستہ اگر محمد ﷺ والے اسلام کو یہاں ختم کردیا گیا تو پاکستان کو نہ مسٹر پرویز کا طلوع اسلام بچا سکتا ہے نہ ڈاکٹر فضل الرحمن کا اسلام، نہ کوئی ظلی بروزی نبوت۔'' (بصائر وعبر، شعبان المعظم ۱۳۸۸ھ) |

مولانا محمد تقی عثمانی

# آہ حضرت بنوری رحمہ اللہ تعالیٰ!

بقیۃ السلف، استاذ العلماء، شیخ الحدیث حضرت علامہ سید محمد یوسف بنوری (رحمۃ اللہ علیہ) بھی راہی آخرت ہو گئے۔ گذشتہ شمارے میں ان کے حادثۂ وفات کی اطلاع کے ساتھ ان پر قدرے تفصیل کے ساتھ لکھنے کا وعدہ کر چکا ہوں، لیکن آج جبکہ اس موضوع پر قلم اٹھانا چاہتا ہوں تو یادوں کا ایک طویل سلسلہ قلب و ذہن میں اس طرح مجتمع ہے کہ ابتداء کرنے کے لئے سرا ہاتھ نہیں آتا۔

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی شخصیت ایسی دل نواز، ایسی حیات افروز، ایسی باغ و بہار اور ایسی بھاری بھرکم شخصیت تھی کہ اس کی خصوصیات کا ایک مختصر مضمون میں سمانا مشکل ہے۔ ان کی ذات اپنے شیخ حضرت علامہ سید انور شاہ کشمیری قدس سرہٗ کی مجسم یادگار تھی۔ علم حدیث تو خیر ان کا خاص موضوع تھا، جس میں اس وقت ان کا ثانی ملنا مشکل تھا، لیکن اپنے شیخ کی طرح وہ ہر علم و فن میں معلومات کا خزانہ تھے۔ ان کی قوتِ حافظہ، ان کی وسعتِ مطالعہ، ان کا ذوقِ کتب بینی، ان کی عربی تقریر و تحریر، ان کا پاکیزہ شعری مذاق، اکابر و اسلاف کے تذکروں سے ان کا شغف علماء دیوبند کے ٹھیٹھ مسلک پر تصلب کے ساتھ ان کی وسعتِ نظر اور رواداری، دین کے لئے ان کا جذبۂ اخلاص وللّٰہیت، انداز زندگی میں نفاست، سادگی اور بے تکلفی کا امتزاج، ان کا ذوق مہمان نوازی، ان کی باغ و بہار علمی مجلسیں، ان کے عالمانہ لطائف و ظرائف، ان میں کون سی ایسی چیز ہے جسے بھلایا جا سکتا ہو۔

دنیا کا تجربہ شاہد ہے کہ محض کتابیں پڑھ لینے سے کسی کو علم کے حقیقی ثمرات حاصل نہیں ہوتے، بلکہ اس کے لئے "پیش مردے کاملے پامال شو" پر عمل کی ضرورت ہے۔ حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو بھی اللہ تعالیٰ نے جو مقام بلند نصیب فرمایا، وہ ان کی ذہانت و ذکاوت اور علمی استعداد سے زیادہ حضرت علامہ انور شاہ کشمیری

رحمۃ اللہ علیہ کے فیض صحبت اور حکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ کے فیض نظر کا نتیجہ تھا۔ انہوں نے تحصیل علم کے لئے کسی ایک مدرسے میں کتابیں پڑھ لینے اور ضابطہ کی سند حاصل کر لینے پر اکتفاء نہیں کیا، بلکہ اپنے اساتذہ کی خدمت وصحبت سے استفادہ کو اپنا نصب العین بنالیا۔ وہ ایک ایسے وقت دار العلوم دیوبند پہنچے جب وہاں امام العصر حضرت علامہ انور شاہ صاحب کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے علاوہ شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ، عارف باللہ حضرت مولانا سید اصغر حسین رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا حبیب الرحمن رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا اعزاز علی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمن اور حضرت مولانا مفتی محمد شفیع رحمۃ اللہ علیہ جیسے آفتاب و ماہتاب مصروف تدریس تھے۔ حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ اپنے تمام ہی اساتذہ کے منظور نظر رہے۔ لیکن امام العصر حضرت علامہ شاہ صاحب کشمیری رحمۃ اللہ علیہ سے آپ کو جو خصوصی تعلق رہا' اس کی مثال شاید حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے دوسرے تلامذہ میں نہ ملے۔ مولانا مرحوم نے حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت وصحبت کو اپنی زندگی کا نصب العین بنالیا تھا۔ چنانچہ وہ ایک عرصہ تک سفر وحضر میں اپنے شیخ کی نہ صرف معیت سے مستفید ہوتے رہے' بلکہ ان کی خدمت اور ان سے علمی وروحانی استفادے کی خاطر مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے نہ جانے کتنے مادی اور دنیوی مفادات کی قربانی دی۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں جن غیر معمولی صلاحیتوں سے نوازا تھا، ان کے پیش نظر اگر وہ چاہتے تو تحصل علم سے فراغت کے بعد نہایت خوش حال زندگی بسر کر سکتے تھے' لیکن انہوں نے حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت اور علمی مذاق کی تسکین پر ہر دوسرے فائدے کو قربان کر دیا۔ اور یہ بات خود انہوں نے احقر کو سنائی تھی کہ ''جب میرا نکاح ہوا تو بدن کے ایک جوڑے کے سوا میری ملکیت میں کچھ نہ تھا''۔

علم ودین کے لئے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی یہ قربانیاں بالآخر رنگ لائیں۔ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی نظر عنایت نے علمی رسوخ کے ساتھ ساتھ ان میں للّٰہیت اور اخلاص عمل کے فضائل کی آبیاری کی، اور اسی کا نتیجہ تھا کہ دین کے خدام میں اللہ تعالیٰ نے انہیں مقبولیت، محبوبیت اور ہر دل عزیزی کا وہ مقام بخشا جو کم لوگوں کو نصیب ہوتا ہے۔ ان کے اساتذہ، ان کے ہم عصر اور ان کے چھوٹے، تقریباً سب ان کے علمی مقام اور ان کی للّٰہیت کے معترف رہے۔ حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ جیسے مردم شناس بزرگ کی خدمت میں مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی حاضری تین چار مرتبہ سے زیادہ نہیں ہوئی' لیکن انہی تین چار ملاقاتوں کے بعد حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے ان کو اپنا مجاز صحبت قرار دے دیا تھا۔

اللہ تعالیٰ نے حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو اس دور میں علمی ودینی خدمات کے لئے نہ صرف چن لیا تھا، بلکہ ان کے کاموں میں غیر معمولی برکت عطا فرمائی تھی۔ ان کے علم وفضل کا سب سے بڑا شاہکار ان کی جامع

ترمذی کی شرح ''معارف السنن'' ہے جو تقریباً تین ہزار صفحات پر مشتمل ہے اور چھ جلدوں میں شائع ہو چکی ہے۔ چونکہ پچھلے سات سال سے دارالعلوم کراچی میں جامع ترمذی کا درس احقر کے سپرد ہے۔ اس لئے بفضلہ تعالیٰ مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی اس کتاب کے مطالعے کا خوب موقع ملا۔ اور اگر میں یہ کہوں تو شاید مبالغہ نہ ہوگا کہ احقر کو اس کتاب کا ایک ایک صفحہ پڑھنے کا شرف حاصل ہے۔ لہٰذا اس میں بلاخوف تردید یہ کہہ سکتا ہوں کہ اگر حضرت علامہ انور شاہ صاحب کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے محدثانہ مذاق کی جھلک کسی کتاب میں دیکھی جا سکتی ہے تو وہ معارف السنن ہے۔ افسوس ہے کہ علم وفضل کا یہ خزانہ تشنۂ تکمیل رہے گا، اور کتاب الحج کے بعد اس کی تصنیف آگے نہ بڑھ سکی، احقر کے والد ماجد حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے نہ جانے کتنی بار مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے اس کی تکمیل کی طرف توجہ دینے کی خواہش ظاہر فرمائی، لیکن مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی مصروفیات اس قدر بڑھ چکی تھیں کہ وہ اس خواہش کو پورا نہ فرما سکے۔ اب اول تو اس کی تکمیل کی ہمت کون کرے؟ اور اگر کوئی کرے بھی تو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا وہ فیضان علمی اور حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا وہ اسلوب بیان کہاں سے لائے؟

اللہ تعالیٰ نے مولانا کو عربی تقریر وتحریر کا جو ملکہ عطا فرمایا تھا وہ اہل عجم میں شاذ ونادر ہی کسی کو نصیب ہوتا ہے۔ خاص طور سے ان کی عربی تحریریں اتنی بے ساختہ، سلیس، رواں اور شگفتہ ہیں کہ ان کے فقرے فقرے پر ذوق سلیم کو حظ ملتا ہے، اور ان میں قدیم وجدید اسالیب اس طرح جمع ہو کر یک جان ہو گئے ہیں کہ پڑھنے والا جزالت اور سلاست دونوں کا لطف ساتھ ساتھ محسوس کرتا ہے۔ مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی تحریروں میں اہل زبان کے محاورات، ضرب الامثال اور استعارے ایسی بے تکلفی کے ساتھ استعمال ہوئے ہیں کہ بہت سے عربوں کی تحریروں میں بھی یہ بات نہیں ملتی۔ ''نفحة العنبر'' تو ایک طرح سے خالص ادبی تصنیف ہے۔ لیکن ''معارف السنن'' اور ''يتيمة البيان'' جیسی ٹھوس علمی اور تحقیقی تصانیف میں بھی ادب کی چاشنی اس انداز سے رچی بسی ہوئی ہے کہ وہ نہایت دلچسپ اور شگفتہ کتابیں بن گئی ہیں۔

حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ تعالیٰ نے حق کے معاملے میں غیرت وشدت کا خاص وصف عطا فرمایا تھا، وہ اپنی انفرادی زندگی اور عام برتاؤ میں جتنے نرم، خلیق اور شگفتہ تھے، باطل نظریات کے بارے میں اتنے ہی شمشیر برہنہ تھے، اور اس معاملہ میں نہ کسی مداہنت یا نرم گوشے کے روادار تھے، اور نہ مصالح کو اہمیت دیتے تھے۔ بعض اوقات ان کی کسی تحریر یا تقریر کے بارے میں یہ شبہہ گذرتا تھا کہ شاید یہ عام دینی مصالح کے خلاف ہو، لیکن چونکہ ان کے اقدامات کا محرک للہیت اور اخلاص کے سوا کچھ نہ تھا، اس لئے اللہ تعالیٰ ان کے اقدامات میں برکت عطا فرماتے، ان کے بہتر نتائج ظاہر ہوتے اور ''لاکھ حکیم سر بجیب ایک کلیم سر بکف'' کا عملی مشاہدہ ہوتا، چنانچہ باطل فرقوں اور نظریات کی تردید میں اللہ تعالیٰ نے مولانا سے بڑا کام لیا۔ انکار حدیث کا فتنہ ہو یا تجدد اور

قادیانیت کا، مولانا ہمیشہ ان کے تعاقب میں پیش پیش رہے، اس کے علاوہ جس کسی نے بھی قرآن وسنت کی تشریح میں جمہور امت سے الگ کوئی راستہ اختیار کیا، مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے یہ برداشت نہ ہوسکا کہ اس کے نظریات پر سکوت اختیار کیا جائے، مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو خاص طور سے اس بات کی بڑی فکر رہتی تھی کہ علمائے دیو بند کا مسلک کسی غلط نظریے سے ملتبس نہ ہونے پائے اور سیاسی سطح پر کسی شخص کے ساتھ علمائے دیو بند کے اتحاد وتعاون سے یہ مطلب نہ لے لیا جائے کہ علمائے دیو بند اس شخص کے نظریات کے ہم نوا ہیں۔

مثلاً: مولانا ابوالکلام آزاد مرحوم نے آزادی ہند کے لئے جو جدوجہد کی' مقتدر علمائے دیو بند کی ایک جماعت نہ صرف اس کی مداح رہی' بلکہ ان کے ساتھ اتحاد وتعاون بھی کیا۔ اور خود مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ بھی اس جہت سے ان کی بعض خوبیوں کے معترف تھے' لیکن اس سیاسی اشتراک کی بناء پر یہ خطرہ تھا کہ مولانا آزاد مرحوم نے جن مسائل میں جمہوریت سے الگ راستہ اختیار کیا ہے، انہیں علمائے دیو بند کی طرف منسوب نہ کیا جانے لگے۔ یا کم از کم علمائے دیو بند کی خاموشی کو ان نظریات کی تائید نہ سمجھ لیا جائے۔ اس لئے مولانا آزاد مرحوم کے ان نظریات کی علمی تردید کے لئے حضرت مولانا بنوری قدس سرہٗ نے ایک مفصل مقالہ لکھا، جس پر بعض لوگوں نے برا بھی منایا۔ لیکن مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے اس معاملہ میں کسی ''لومة لائم'' کی پروا نہیں کی' مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا یہ مقالہ ''مشکلات القرآن'' کے مقدمے میں شامل ہے جواب ''یتیمة البیان'' کے نام سے الگ بھی شائع ہو چکا ہے۔

جماعت اسلامی کے حضرات سے اجتماعی معاملات میں مختلف مراحل میں مختلف علماء دیو بند کا اشتراک عمل جاری رہا۔ بائیس دستوری نکات کی ترتیب اور تحریک ختم نبوت وغیرہ خود مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے ان کے ساتھ مل کر کام کیا' لیکن جہاں تک مولانا مودودی صاحب کے نظریات کا تعلق ہے، مولانا نے ان پر مفصل تنقید فرمائی۔ اور حال ہی میں عربی زبان میں یکے بعد دیگرے تین کتابچے تحریر فرمائے، جن میں سے دو شائع ہو چکے ہیں، اور تیسرا زیر طبع ہے۔

غرض یہ مولانا کا خاص مزاج تھا کہ وہ جمہور علمائے سلف کے خلاف کسی نظریئے کو خاموشی سے برداشت نہ کر سکتے تھے۔ عام مجلسوں میں بھی ان کا یہی رنگ تھا کہ غلط بات پر بروقت تنقید کر کے حق گوئی کا فریضہ نقد ادا کر دیتے تھے۔ ۱۹۶۸ء میں جب ادارۂ تحقیقات اسلامی کی طرف سے ایک بین الاقوامی اسلامی کانفرنس منعقد ہوئی (جس کا اہتمام ادارۂ تحقیقات کے سابق ڈائریکٹر ڈاکٹر فضل الرحمٰن صاحب نے کیا تھا) تو اس کے پہلے ہی اجلاس میں ایک مقرر نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اولیات کو غلط انداز میں پیش کر کے متجددین کے آزاد اجتہاد کے لئے گنجائش پیدا کرنی چاہی اور اس کے لئے انداز بھی ایسا اختیار کیا کہ جیسے قوت اجتہادیہ میں حضرت

عمرؓ کے اور ہمارے درمیان کوئی خاص فرق نہیں ۔ اس محفل میں عالم اسلام کے معروف اور جید علماء موجود تھے ۔ لیکن اس موقع پر اس بھرے مجمع میں جن صاحب کی آواز سب سے پہلے گونجی، وہ حضرت مولانا بنوریؒ تھے انہوں نے مقرر کی تقریر کے دوران ہی صدر محفل مفتی اعظم فلسطین مرحوم سے خطاب کر کے فرمایا:

''سیدی الرئیس! ارجوکم ان تلجموا هذا الخطیب، ارجوکم ان تلجموه، ماذا یقول؟''

جناب صدر! ان مقرر صاحب کو لگام دیجئے، براہ کرم ان کو لگام دیجئے، یہ کیا کہہ رہے ہیں؟

ان کے یہ بلیغ الفاظ آج بھی کانوں میں گونج رہے ہیں۔

مولانا کی رگ و پے میں اس بات کا یقین واعتقاد پیوست تھا کہ اکابر علماء دیوبند اس دور میں ماأنا علیه واصحابی کی عملی تفسیر تھی اور ان کا فہم دین اس دور میں خیر القرون کے مزاج و مذاق سے سب سے زیادہ قریب تھا، وہ چاہتے تھے کہ اکابر دیوبند کے افکار اور ان کے علمی و دینی کارناموں کو زیادہ سے زیادہ پھیلایا جائے۔ چنانچہ جب مولانا رحمۃ اللہ علیہ ایک طویل عرصے کے لئے پہلی بار حجاز اور مصر وشام کے سفر پر تشریف لے گئے تو وہاں قیام کے مقاصد میں سے ایک بڑا مقصد یہ بھی تھا کہ علماء دیوبند کی خدمات اور ان کی علمی تحقیقات سے عالم عرب کو روشناس کرایا جائے' چنانچہ مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے علماء دیوبند اور ان کی علمی و عملی خدمات پر مفصل مضامین لکھے جو وہاں کے صف اول کے اخبارات ورسائل میں شائع ہوئے ۔ اوران کے ذریعے مصر وشام کے چوٹی کے علماء مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے قریب آ گئے ۔ مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے انہیں مختلف صحبتوں میں اکابر دیوبند کے علوم سے متعارف کرایا اور کم از کم علماء کی حد تک مصر وشام میں علماء دیوبند کے کارنامے اجنبی نہیں رہے۔

اسی دوران ایک مشہور عربی رسالے کے دفتر میں مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی ملاقات علامہ جوہر طنطاوی مرحوم سے ہوگئی' جن کی ''تفسیر الجواهر '' اپنی نوعیت کی منفرد تفسیر ہے۔ بعض لوگوں نے تو امام رازی رحمۃ اللہ علیہ کی تفسیر کبیر پر یہ فقرہ چست کیا ہے کہ ''فیه کل شیئ الا التفسیر '' (یعنی اس میں تفسیر کے سوا سب کچھ ہے ) لیکن واقعہ یہ ہے کہ تفسیر کبیر کے بارے میں یہ جملہ بہت بڑا ظلم ہے۔ ہاں اگر موجودہ دور میں کسی کتاب پر یہ جملہ کسی درجے میں صادق آ سکتا ہے تو وہ علامہ طنطاوی مرحوم کی تفسیر الجواهر ہے اور واقعہ یہ ہے کہ یہ کتاب تفسیر کی نہیں، بلکہ سائنس کی کتاب ہے اور سائنس کی باتوں کو قرآن کریم سے ثابت کرنے کے شوق میں علامہ طنطاوی مرحوم نے بعض جگہ آیات قرآنی کی تفسیر میں ٹھوکریں بھی کھائی ہیں۔

علامہ طنطاوی مرحوم سے حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا تعارف ہوا تو انہوں نے مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا کہ کیا آپ نے میری تفسیر کا مطالعہ کیا ہے؟ مولانا نے فرمایا کہ:

''ہاں! اتنا مطالعہ کیا ہے کہ اس کی بنیاد پر کتاب کے بارے میں رائے قائم کر سکتا ہوں۔''

علامہ طنطاوی نے رائے پوچھی تو مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

''آپ کی کتاب اس لحاظ سے تو علماء کے لئے احسان عظیم ہے کہ اس میں سائنس کی بے شمار معلومات عربی زبان میں جمع ہوگئی ہیں۔ سائنس کی کتابیں چونکہ عموماً انگریزی زبان میں ہوتی ہیں' اس لئے عموماً علمائے دین ان سے فائدہ نہیں اٹھا سکتے۔ آپ کی کتاب علماء دین کے لئے سائنسی معلومات حاصل کرنے کا بہترین ذریعہ ہے، لیکن جہاں تک تفسیر قرآن کا تعلق ہے، اس سلسلے میں آپ کے طرز فکر سے مجھے اختلاف ہے۔ آپ کی کوشش یہ ہوتی ہے کہ عصر حاضر کے سائنس دانوں کے نظریات کو کسی نہ کسی طرح قرآن کریم سے ثابت کردیا جائے۔ اور اس غرض کے لئے آپ بسا اوقات تفسیر کے مسلمہ اصولوں کی خلاف ورزی سے بھی دریغ نہیں کرتے' حالانکہ سوچنے کی بات یہ ہے کہ سائنس کے نظریات آئے دن بدلتے رہتے ہیں' آج آپ جس نظریے کو قرآن سے ثابت کرنا چاہتے ہیں' ہوسکتا ہے کہ کل وہ خود سائنس دانوں کے نزدیک غلط ثابت ہوجائیں، کیا اس صورت میں آپ کی تفسیر پڑھنے والا شخص یہ نہ سمجھ بیٹھے گا کہ قرآن کریم کی بات (معاذ اللہ) غلط ہوگئی''۔

مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بات ایسے مؤثر اور دل نشین انداز میں بیان فرمائی کہ علامہ طنطاوی مرحوم بڑے متاثر ہوئے اور فرمایا:

''ایها الشیخ! لست عالماً هندیا، وانما انت ملک انزله الله من السماء لا صلاحی''

ترجمہ:.. (مولانا! آپ کوئی ہندوستانی عالم نہیں ہیں، بلکہ آپ کوئی فرشتے ہیں جسے اللہ تعالیٰ نے میری اصلاح کے لئے نازل کیا ہے)

یہ واقعہ میں نے مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے بارہا سنا اور شاید ''بینات'' کے کسی شمارے میں بھی مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے اسے نقل کیا ہے۔

احقر کے والد ماجد حضرت مولانا مفتی محمد شفیع رحمۃ اللہ علیہ کو مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے بڑی محبت تھی اور ان کے اخلاص وللہیت اور علمی وعملی صلاحیتوں کی بڑی قدر فرماتے تھے۔ اگرچہ دارالعلوم کے جلسوں میں کئی بار مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے تقریر کے دوران فرمایا کہ: حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ میرے استاذ ہیں، اور میں نے مقامات حریری آپ ہی سے پڑھی ہے، لیکن حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ' مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے علمی وعملی کمالات کی بنا پر ان کا نہایت اکرام فرماتے تھے' چنانچہ یہ دونوں بزرگ علمی اور اجتماعی مسائل میں ایک دوسرے سے مشورے کے بغیر کوئی قدم نہیں اٹھاتے تھے۔ ملاقاتیں اور مشورے تو پہلے بھی رہتے تھے، لیکن جب سے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کراچی میں قیام پذیر ہوئے، اس وقت سے تو دونوں بزرگوں کے درمیان آمد ورفت بہت

بڑھ گئی تھی۔ اس وجہ سے ہم خدام کو گذشتہ بیس سال میں حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو بہت قریب سے دیکھنے کا موقعہ ملا ہے اور جتنا جتنا قرب بڑھتا گیا، اسی نسبت سے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی محبت وعظمت اور عقیدت میں اضافہ ہوتا چلا گیا۔ حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا رحمۃ اللہ علیہ جدید فقہی مسائل کی تحقیق کے لئے مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن اور دارالعلوم کراچی کے علماء پر مشتمل ایک ''مجلس تحقیق مسائل حاضرہ'' قائم فرمائی تھی، جس کا اجلاس ہر ماہ دارالعلوم کورنگی یا مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن میں منعقد ہوا کرتا تھا۔ یہ مجلس عام طور سے صبح کو شروع ہوکر شام تک جاری رہتی، بیچ میں کھانے اور نماز کا وقفہ ہوتا، پیچیدہ فقہی مسائل زیر بحث آتے، کتابوں کا اجتماعی طور سے مطالعہ ہوتا۔ تمام شرکاء مجلس اپنا اپنا نقطہ نظر آزادی سے پیش کرتے، ہم جیسے فرومایہ خدام بھی اپنے طالب علمانہ شبہات کھل کر پیش کرتے اور یہ بزرگ کمال شفقت کے ساتھ انہیں سنتے اور جب تک تمام شرکاء مطمئن نہ ہوجاتے، فیصلہ نہ ہوتا۔

حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ دونوں کی طبیعت ان مجلسوں میں کھل جاتی تھی اور ہم خدام دونوں کے علمی افادات سے نہال ہوجاتے، اور پھر یہ مجلسیں خشک علمی مسائل تک محدود نہ تھیں، بلکہ دونوں بزرگوں کی شگفتہ مزاجی اور علمی وادبی مذاق نے ان مجلسوں کو ایسا باغ و بہار بنادیا تھا کہ مجلس کا دن آنے سے پہلے ہی بڑے اشتیاق کے ساتھ اس کا انتظار رہتا تھا۔ علمی تحقیقات کے علاوہ یہ مجلسیں نہ جانے کتنے لطائف وظرائف اور دلچسپ وسبق آموز واقعات سے معمور ہوتی تھیں۔ حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا ذہن اکابر علمائے دیوبند کے واقعات کا خزانہ تھا، اور کوئی بھی موضوع چھڑ جائے' حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ دیوبند کے بزرگوں میں سے کبھی حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا، کبھی حضرت میاں صاحبؒ کا، کبھی حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا، کبھی حضرت مفتی عزیز الرحمن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا، اور کبھی کسی اور بزرگ کا کوئی واقعہ سنادیتے اور مجلس کے لئے رہنمائی کا ایک نیا دروازہ کھل جاتا، حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے بارہا فرمایا کہ: مجھے تو حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات کا شوق اس لئے لگتا ہے کہ ان کے پاس پہنچ کر اپنے بزرگوں کے نئے نئے واقعات سننے کو مل جاتے ہیں۔ ادھر حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے جو خصوصی صحبتیں رہیں، حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ ان کے حالات بڑے ذوق وشوق سے باقاعدہ فرمائش کرکے سنا کرتے۔ اور سنانے والے حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہوں یا حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ ہم خدام کے لئے تو ہر حال میں چاندی ہی چاندی تھی۔ اللہ اکبر، یہ پرکیف نورانی مجلسیں کس طرح دیکھتے ہی دیکھتے خواب وخیال ہوگئیں، حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ ان محفلوں میں اکثر اپنے اساتذہ کا ذکر فرماکر عجیب کیف کے عالم میں یہ مصرع پڑھا کرتے تھے کہ:

ایک محفل تھی فرشتوں کی جو برخاست ہوئی

کسے خبر تھی کہ چند ہی سالوں میں یہ محفلیں بھی برخاست ہونی والی ہیں۔

غرض علمی اور اجتماعی مسائل میں حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا اشتراک عمل ہم خدام کے لئے گوناں گوں فوائد کا دروازہ بن گیا۔ اکثر وبیشتر اجتماعی مسائل میں کوئی تحریر لکھی جاتی تو وہ حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی طرف سے مشترکہ طور پر شائع ہوتی، اور اس کا مسودہ تیار کرنے کا مرحلہ آتا تو ہم خدام میں سے کسی کو اس کے لئے مامور کیا جاتا، اور بسا اوقات قرعہ فال احقر کے نام پڑتا' مسودے کو جب ان بزرگوں کے سامنے پیش کیا جاتا اور یہ حضرات اس کی عبارت میں کوئی اصلاح فرماتے تو اس سے نت نئے آداب وفوائد حاصل ہوتے تھے اور جب کسی تحریر پر ان حضرات کی طرف سے دعائیں ملتیں تو ایسا محسوس ہوتا کہ دنیا وما فیہا کی تمام نعمتیں دامن میں جمع ہوگئی ہیں۔

حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی وجہ سے کراچی کو پورے ملک میں علمی اور دینی اعتبار سے مرکزیت حاصل تھی، چنانچہ جب کوئی اجتماعی مسئلہ اٹھتا' اطراف ملک سے اہل علم کراچی کا رخ کرتے تھے۔ اس طرح ان حضرات کے طفیل ملک بھر کے اہل علم ودین سے نیاز حاصل ہوتا رہتا تھا۔ پچھلے سال جب حضرت والد ماجد رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کا حادثہ پیش آیا تو اس مرکزیت کا ایک زبردست ستون گر گیا۔ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ اس وقت سکھر میں تھے اور تقریباً سو میل کا سفر کرکے کراچی کے لئے طیارہ پکڑنا چاہا، لیکن سیٹ نہ مل سکی، اور نماز جنازہ اور تدفین میں شامل نہ ہوسکے، بعد میں جب تعزیت کے لئے تشریف لائے تو وہ بچوں کی طرح رو رہے تھے اور زبان پر بار بار بے اختیار یہ جملہ تھا کہ ''اب ہم مشورے کے لئے کہاں جائیں گے''؟ کسے معلوم تھا کہ مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا یہ اضطراب صرف سال بھر کا ہے اور آئندہ اسی مہینے میں کراچی کی دینی مرکزیت کا یہ دوسرا ستون بھی گر جائے گا۔ حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی ذات ہم سب کے لئے ایک عظیم سہارا تھی۔ آہ! کہ اب یہ سہارا بھی ٹوٹ گیا۔ اب ملک کے دوسرے حصوں کی طرح کراچی میں بھی سناٹا ہی سناٹا ہے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی وفات یوں تو پوری ملت کے لئے ایک عظیم سانحہ ہے، لیکن احقر اور برادر محترم جناب مولانا محمد رفیع عثمانی مدظلہم کے لئے یہ ایسا ہی ذاتی نقصان ہے' جیسے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے قریبی اعزہ کے لئے۔ اس لئے کہ وہ ہم پر اس درجہ شفیق اور مہربان تھے کہ الفاظ کے ذریعہ ان کا بیان ممکن نہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کا کرم ہے کہ اس نے بیس سال تک حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی صحبتیں عطا فرمائیں، صرف علمی محفلوں ہی میں نہیں، نجی مجلسوں اور سفر وحضر میں بھی مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی معیت نصیب ہوئی۔ مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی شفقتوں

کا یہ عالم تھا کہ وہ ہماری کم سنی کا لحاظ کرتے ہوئے خود بھی بچوں میں بچے بن جاتے تھے۔

۱۹۶۵ء میں حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے مشرقی پاکستان کا ایک ساتھ تبلیغی سفر کیا۔ یہ ناکارہ بھی ہمراہ تھا، سلہٹ میں ہمارا قیام مجد الدین مرحوم کے صاحبزادے محی السنۃ صاحب کے یہاں تھا۔ سلہٹ بڑا سرسبز و شاداب اور خوبصورت علاقہ ہے، لیکن یہاں پہنچنے کے بعد مسلسل علمی اور تبلیغی مجلسوں کا ایسا تانتا بندھا کہ جس کمرے میں آ کر اترے تھے، وہاں سے باہر نکلنے کا موقع ہی نہ ملا' یہاں تک کہ جب اگلے دن فجر کی نماز سے فارغ ہوئے تو حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ اسی کمرے میں اپنے وظائف واوراد کے معمولات میں مشغول ہو گئے اور حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اپنے وظائف شروع کر دیئے' میں اس انتظار میں تھا کہ ذرا مہلت ملے تو حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے اجازت لے کر کہیں ہوا خوری کے لئے باہر جاؤں۔ مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے میرا ارادہ بھانپ لیا اور خود ہی بلا کر پوچھا ''کیا باہر جانا چاہتے ہو؟'' مجھے مولانا نے بے تکلف بنایا ہوا تھا۔ میں نے عرض کیا: ''حضرت! ارادہ تو ہے، مگر آپ بھی تشریف لے چلیں تو بات ہے۔'' بس یہ سننا تھا کہ مولانا رحمۃ اللہ علیہ اپنے معمولات کو مختصر کر کے تیار ہو گئے اور خود ہی حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے فرمایا: ''ذرا میں تقی میاں کو سیر کرالاؤں۔'' چنانچہ باہر نکلے اور تقریباً گھنٹہ بھر تک مولانا رحمۃ اللہ علیہ اس ناکارہ کے ساتھ کبھی چائے کے باغات میں، کبھی شہر کے اونچے اونچے ٹیلوں پر گھومتے رہے۔ سلہٹ کے علاقے میں نباتات اس کثرت سے پائی جاتی ہیں کہ ایک گز زمین بھی خشک تلاش کرنی مشکل تھی۔ مولانا رحمۃ اللہ علیہ جب کوئی خاص پودا دیکھتے تو اس کے بارے میں معلومات کا ایک دریا بہنا شروع ہو جاتا۔ اس پودے کا اردو میں یہ نام ہے، عربی میں یہ نام ہے۔ فارسی اور پشتو میں فلاں نام ہے اور اس کے یہ یہ خصائص ہیں' غرض یہ تفریح بھی ایک دلچسپ درس میں تبدیل ہو گئی۔

مجھے بعد میں خیال بھی ہوا کہ مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے گھٹنوں میں تکلیف ہے، اور میں نے خواہ مخواہ مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو زحمت دی' چنانچہ میں نے کئی بار اپنی جسارت پر معذرت کی، لیکن مولانا رحمۃ اللہ علیہ ہر بار یہ فرماتے کہ: مناظر قدرت اللہ کا بہت بڑا عطیہ ہیں اور انہیں دیکھ کر نشاط حاصل کرنے کا شوق انسان کا فطری تقاضا ہے۔ تمہاری وجہ سے میں بھی ان مناظر سے محظوظ ہو گیا، اور پھر جتنے دن سلہٹ میں رہے، روزانہ فجر کے بعد یہ معمول بن گیا۔ مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے زیر سایہ سلہٹ کی یہ سیر تفریح کی تفریح ہوتی، اور درس کا درس ہوتا۔ مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو معلوم تھا کہ احقر کو عربی ادب سے لگاؤ ہے' اس لئے مولانا رحمۃ اللہ علیہ اس دوران عربی ادب کے لطائف وظرائف بیان فرماتے۔ نادر اشعار سناتے۔ شعراء عرب کے درمیان محاکمہ فرماتے۔

مولانا مولیٰ بخش

# صحبتِ پنج روزہ

باغباں گر پنج روزہ صحبت گل بایدش
بر جفائے خار ہجراں صبر بلبل بایدش

مجھے شوال ۱۳۹۲ھ شعبان ۱۳۹۳ھ تک حضرت الشیخ قدس اللہ تعالیٰ سرہٗ سے تلمذ کا شرف حاصل رہا۔ اور پھر تعلیمی سال کی ابتدا یعنی شوال ۱۳۹۳ھ سے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی ذرہ نوازی کی بدولت مدرسہ عربیہ اسلامیہ میں تدریس کی خدمت پر مامور ہوا۔

ظاہر ہے کہ اس قلیل عرصہ میں مجھ جیسا ایک طفل مکتب حضرۃ الاستاذ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے کمالات جامعہ کا کیا تجزیہ کرسکتا ہے۔ (فشتان ما بینهما) لہٰذا ذیل کی ان بے ربط سطور سے حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ کے کمالات کی عکاسی مقصود نہیں' بلکہ صرف اور صرف مداحوں کی صف میں جگہ پانے کی تمنا نے قلم اٹھانے پر آمادہ کیا۔ کیا مستبعد کہ یہی حقیری سعی ابدی فوز کی باعث بنے۔ وما ذالک علی الله بعزیز.

عربی کا ایک بہت ہی مشہور شعر:

ولیس علی الله بمستنکر ان یجمع العالم فی واحد

کئی بار سنا تھا' مگر اس کا مفہوم ذہن میں بس ایک تخیل کے درجے میں تھا۔ ۱۳۹۲ھ میں داخلہ مکمل ہونے پر جب حسب معمول تعلیمی سال شروع ہوا اور اس کے افتتاحی اجتماع سے خطاب کرنے کے لئے آپ تشریف لائے اور پہلی مرتبہ آپ کا خطاب سنا تو ایسا لگ رہا تھا کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ ہی کو دیکھ کر شاعر نے یہ شعر کہا ہوگا۔ ویسے تو اللہ تعالیٰ نے آپ کو اپنی ہرگونہ فیاضی کا مظہر بنایا تھا' لیکن آپ رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی کے بعض پہلو ایسے نمایاں تھے کہ جن کو دیکھتے ہی آدمی آپ کا گرویدہ ہوجاتا تھا۔ مثلاً علمی میدان میں بلاشبہ آپ رحمۃ اللہ علیہ یگانہ روزگار تھے۔ کم لوگ ایسے مل سکتے ہیں کہ وہ بیک وقت ہر فن میں گہری نظر و بصیرت رکھتے ہوں۔ شیخ التفسیر، شیخ

الحدیث، شیخ الفقہ، شیخ الادب وغیرہ کے القاب متفرق شخصیتوں پر چسپاں ہوئے ہیں' مگر جامعیت کی جھلک آپ ہی میں دکھائی دیتی تھی۔ جامعیت کے لئے جس قسم کے وہبی کمالات اور فطری اوصاف کی ضرورت ہوتی ہے وہ قدرت نے آپ میں بدرجہ اتم جمع کر دیئے تھے۔ آپ کو اللہ تعالیٰ نے غضب کا حافظہ بخشا تھا۔ خوب یاد پڑتا ہے کہ ایک مرتبہ درس بخاری کے دوران کسی مناسبت سے منطق کی متداول کتاب ''سلم العلوم'' کی عبارت پڑھنا شروع کی تو ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کتاب دیکھ کر پڑھ رہے ہیں' کئی صفحوں کی عبارت نہایت روانی کے ساتھ پڑھ دی اور یہ کہہ کر کہ ''کہاں تک سناؤں'' بس کیا۔ اور پھر فرمایا کہ: پچیس ۲۵ سال گذر گئے کہ ایک بار ''سلم'' پڑھائی تھی اور اس کے بعد کبھی کھول کر نہیں دیکھی۔

اسی طرح ایک موقع پر ایک غیر مشہور لفظ کی لغوی تحقیق وتشریح کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ: اس لفظ کو متنبّی نے اپنے اشعار میں ذکر کیا ہے اور وہ شعر پڑھ کر آگے پڑھتے چلے گئے' کئی اشعار پڑھ کر سنانے کے بعد فرمایا کہ یہ اس وقت کا سرسری مطالعہ ہے کہ جب میں نے حضرت والد صاحب کے شدید اصرار پر مولوی فاضل کا امتحان دیا تھا۔ جس میں مقامات حریری، بیضاوی، ہدایہ، میبذی، توضیح، دیوان حماسہ، دیوان متنبّی وغیرہ بہت سی اہم فنی کتابوں کے حصص، امتحان کے نصاب میں داخل تھے اور ان کتابوں میں بعض ایسی بھی ہیں جو میں نے تحصیل کے زمانہ میں پڑھی ہیں' دیوان متنبّی بھی انہی ناخواندہ کتابوں میں سے ایک ہے۔

فرمایا کہ: یہ تمام منتخبات میں نے ایک مہینہ کے اندر ایک طائرانہ نظر سے دیکھے اور اس کے بعد دیوان متنبّی نہ پڑھائی اور نہ دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے۔ پھر از راہ ظرافت فرمایا کہ: تم لوگ تو ماشاء اللہ بڑی تحقیق وترتیب سے درس نظامی کے فارغ التحصیل ہو' ہم تو خود رو پودے ہیں۔ فرمایا کہ: تحصیل کے دوران کوئی مربی نہیں تھا۔ حضرت والد صاحب پر اس زمانے میں ریاضت کا شوق جنون کے درجے میں غالب آ چکا تھا اور کئی مہینے مسلسل ایک دانہ کھجور اور ایک گھونٹ پانی (یومیہ خوراک) پر قناعت کر کے ہولناک جنگلوں اور جھاڑیوں میں درندوں کے درمیان نہایت سردی اور بارشوں کے موسم میں چلہ کشی کرتے تھے تو اس طرح والد صاحب کی توجہ میری تعلیم پر نہ ہو سکی میں شتر بے مہار کی طرح خود مختار تھا۔ (بلفظہ رحمہ اللہ تعالیٰ)

بسا اوقات کسی مناسبت سے سبعہ معلقہ کے دو چار شعر پڑھ کر ہم سے دریافت فرماتے کہ ''یاد ہے''؟ جب جواب نفی میں ملتا یا اکثر سکوت طاری رہتا تھا تو نہایت حکیمانہ انداز مین سرزنش کے طور پر فرماتے کہ ''کیا یاد ہوگا' تم تو صوفی لوگ ہو۔ وما علمنٰہ الشعر وما ینبغی لہٗ شعر وشاعری تو تمہاری شان کے خلاف ہے۔

ایک مجلس میں فرمایا کہ: مجھے اب بھی وہ منظر خوب یاد ہے کہ ایک مرتبہ میری والدہ رحمۃ اللہ علیہا نے کسی بات پر فرمایا کہ ''الخیر فی ما وقع'' تو والد صاحب نے تنبیہ فرمائی اور ارشاد فرمایا کہ: اس طرح نہ کہا کرو'

کیونکہ یہ جملہ معتزلہ کا عقیدہ اوران کا ساختہ مقولہ ہے۔ فرمایا کہ: یہ اس وقت کی بات ہے جب کہ میری عمر سات برس سے بھی کم تھی اور میں نے اب تک تعلیم شروع بھی نہیں کی تھی۔ یاد ہے کہ یہ واقعہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے استعجاب کی کیفیت میں بیان فرمایا تھا، لیکن یہ تو آپ کا اپنا معاملہ تھا۔ ہمارے لئے ، بلکہ جس نے بھی حضرت کو قریب سے دیکھا ہوتو وہ خوب جانتا ہے کہ یہ بات حضرت کی نسبت کوئی اچنبھے کی بات نہیں تھی ، بلکہ اس سے بھی بڑھ کر آپ کا خداداد حافظہ اور آپ کی ذکاوت کئی گنا زیادہ تھی۔

ایک مرتبہ حسب معمول امتحان گاہ میں تشریف لارہے تھے اور کافی سال پہلے کے کچھ مسودات ہاتھ میں تھے، جن میں علمی جواہر پارے جمع فرمائے تھے، دور سے نمایاں ہوتا تھا کہ آج آپ پر نہایت نشاط کی کیفیت ظاہر ہورہی ہے، اساتذہ کرام موجود تھے، کچھ مسودات خود بھی پڑھ کر سنائے اور کچھ دکھائے بھی، اور پھر مجلس خوب طویل ہوگئی، اسی اثناء میں اپنا ایک واقعہ بیان فرمایا کہ: ابتدا مدرسے کے زمانہ میں میرے ایک دوست کا عربی منظوم خط میرے پاس آیا، جس میں ادیبانہ انداز کے علاوہ شاعرانہ ذوق خوب نمایاں تھا، چنانچہ ان سے دوچار شعر پڑھ کر سنا بھی دیئے، پھر فرمایا کہ: اسباق سے فارغ ہوکر میں ڈاک خانہ گیا اور وہیں کھڑے کھڑے ایک پوسٹ کارڈ پر اس کا منظوم عربی جواب لکھ کر ڈاک کے حوالہ کردیا، اور فرمایا کہ: وہ شعر یہ تھے اور پھر اکثر شعر پڑھ کر ان کے سنا دیئے، اندازہ کیجئے کہ: آپ کو اللہ تعالیٰ نے کیا کیا صلاحیتیں بخشی تھیں۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کو ارتجالاً عربی شعر کہنے پر کس قدر قدرت ومہارت تھی اور قوت حافظہ کی تو داد دیجئے کہ ایک نظر پڑھنے سے اب تک اشعار از بر ہوں۔ اور اپنے اشعار بھی ایسے یاد تھے، جیسے کہ دوسرے کسی کے اشعار کو بار بار پڑھ کر یاد کیا جائے۔

یہ ایک مسلمہ ہے کہ سارے علوم میں حدیث اور اس میں خاص کر علم الاسناد نہایت مشکل فن ہے، اور اس کی وجہ بھی قوی ہے اور وہ یہ کہ اس کے لئے نہایت قوی حافظہ کے علاوہ پختہ تثبت کی بھی اشد ضرورت ہے، جن کا اجتماع بہت نادرالوجود ہے، مگر میرے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ تعالیٰ نے ان دونوں نعمتوں سے کامل درجہ نوازا تھا۔ احادیث کی اسناد اس انداز میں پڑھتے تھے کہ سن کر گمان ہوتا تھا کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے ان کو رٹ رٹ کر حفظ کیا ہوا ہے، مگر یہ صرف گمان ہی گمان تھا، حقیقت کچھ اور تھی ، وہ یہ کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کو ایک مرتبہ دیکھنے کے بعد کتاب کی طرف مراجعت کی ضرورت نہیں پڑتی تھی۔

ایک اور موقع پر اپنا ایک اور واقعہ بیان فرمایا کہ: حضرت مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو ''امیر شریعت'' منتخب کرنے کے سلسلے میں لاہور میں جب علماء کا تاریخی اجتماع ہوا تھا اور اکابر دیوبند بھی تشریف لائے تھے تو ڈاکٹر اقبال صاحب نے بڑی عقیدت مندی کے ساتھ دعوت نامہ بھیج کر اکابر دارالعلوم کو عشائیہ دیا تھا، جس میں مولانا شبیر احمد عثمانی، حضرت مولانا احمد علی لاہوری، حضرت مولانا حبیب الرحمٰن

لدھیانوی، حضرت سید عطاء اللہ شاہ بخاری کے علاوہ امام العصر مولانا سید محمد انور شاہ کاشمیری رحمہم اللہ تعالیٰ اور میں بھی مدعو تھا۔ فرمایا کہ اثنا مجلس میں بہت سے علمی مسائل پر محققانہ گفتگو ہوئی اور ڈاکٹر صاحب نے اپنے کئی علمی اشکالات حضرت شیخ انور رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے حل کرائے۔ فلسفی مسائل بھی چھڑ گئے، جس پر شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ: اس موضوع پر (ضرب الخاتم علی حدوث العالم) کے نام سے میرا ایک عربی قصیدہ ہے اور پھر میری طرف متوجہ ہوکر فرمایا کہ: ہاں پڑھو۔ فرماتے ہیں کہ: مجھے انتہائی تعجب ہوا کہ شیخ کو کیسے پتہ چل گیا کہ مجھے قصیدہ یاد ہے۔ فرماتے تھے کہ: میں نے بلا تاخیر ابتدا قصیدہ سے پڑھنا شروع کیا۔ میں پڑھتا جاتا تھا اور شیخ فرماتے جاتے تھے کہ آگے۔ آگے، یہاں تک کہ میں نے پورا قصیدہ پڑھ کر سنا دیا، تو پوری مجلس پر حیرت چھا گئی۔ خصوصاً ڈاکٹر اقبال صاحب تو حیرت زدہ ہوکر کبھی میری طرف دیکھتے اور کبھی حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی طرف۔ الغرض ان چند واقعات سے اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ واقعی قدرت کی فیاضی نے آپ کو بے پناہ حافظہ عطا فرمایا تھا، اور جس کے حافظہ کا یہ حال ہو، اس کی جامعیت میں کیا شبہ ہوسکتا ہے۔

حضرت الشیخ رحمہ اللہ تعالیٰ کی ذکاوت اور تیز فہمی بھی مثالی تھی، جس شخص نے آپ کی تصانیف: معارف السنن، یتیمیۃ البیان اور مقدمہ مشکلات القرآن وغیرہ کا بغور مطالعہ کیا ہے، وہ خوب جانتا ہے کہ آپ کی وھبی ذکاوت کس پایہ کی تھی۔ معارف السنن میں حدیثی اور فقہی مسائل پر اس انداز میں بحث وتمحیص فرمائی ہے کہ باذوق ناظرین کو اس میں مجتہدانہ ذکاوت کی جھلک اور مستنبطانہ رنگ دکھائی دیتا ہے۔

یہ مشہور مقولہ ہے کہ ”المعاصرة قنطرة المنافرة“ اور تقریباً ہر زمانے میں معاصرین کے مابین اپنی شہرت کی طرح صادق آتا رہا ہے، اس سلسلہ میں علامہ ابن حجر عسقلانی الشافعی اور علامہ بدر الدین عینی الحنفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما کا لطیفہ مشہور ہے کہ: یہ دونوں بزرگ جامع ازہر میں ہم عصر مدرس تھے اور ایک مرتبہ نماز پڑھنے کی غرض سے مسجد تشریف لے جارہے تھے، جس کا ایک منارہ، جو زیر تعمیر تھا، کسی تعمیری نقص کی وجہ سے گر گیا تھا۔ علامہ عسقلانی نے سبقت کرکے فرمایا کہ ”اصابه عین“ اس پر علامہ عینی رحمۃ اللہ علیہ نے برجستہ جواب دیا۔ ”لا بل فی حجرہ نقص“ الغرض اس قسم کے کئی واقعات اصاغر واکابر کے مابین پیش آئے ہیں اور آتے رہتے ہیں، لیکن میں نے اپنی محدود دانست میں اپنے حضرۃ الاستاذ قدس سرہ کو اس مقولہ سے بالاتر پایا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے کسی ہم عصر سے معاصرانہ چشمک نہیں تھی اور حق تعالیٰ نے آپ کے تمام معاصرین کے دل میں بھی آپ کی محبوبیت ڈال دی تھی، جسے حدیث نبوی میں ”ثم یوضع له القبول فی الارض“ سے تعبیر فرمایا گیا ہے، جس کے کئی دلائل وشواہد میں سے ایک یہ ہے کہ میرے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب ”معارف السنن“ کو اللہ تعالیٰ نے آپ کے اخلاص اور علمی تفوق کی بدولت وہ مقبولیت عطا فرمائی کہ باید وشاید۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی

زندگی ہی میں ان ہم عصر بزرگوں نے بھی جو حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے عمر یا علم کے لحاظ سے تقدم زمانی رکھتے ہیں۔ ترمذی شریف پڑھانے کے لئے ''معارف السنن'' کو بڑے التزام واہتمام کے ساتھ زیرِ مطالعہ رکھا۔ نابغہ روزگار رحلۃ العصر شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب' اطال اللہ تعالیٰ بقاءٗ السہارنپوری المدنی جیسی عظیم ہستی کے ہاں میرے حضرت کی تصانیف کی تعریف اور ان کی اہمیت کا اعتراف آپ رحمۃ اللہ علیہ کے علمی تفوق پر واضح دلیل ہے۔ جس انداز میں ہم نے خود دیکھا یا دوسروں سے سنا کہ حضرت شیخ الحدیث مدظلہ کو میرے حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ذات سے کس درجہ کی الفت ومحبت تھی، بطور نمونہ وہ رقت انگیز منظر قابلِ دید تھا کہ جب حضرت شیخ الحدیث مدظلہٗ آپ کے مزار پر آئے تو یہ جوہر شناس اور خدا رسیدہ شیخ پون گھنٹہ مسلسل شیر خوار بچوں کی طرح بلک بلک کر آنسو بہا رہے تھے۔ اور مزار کے آس پاس ہجوم پر دم بخودی کی کیفیت چھائی ہوئی تھی۔

اپنے مدرسہ کے بعض اساتذہ سے جو حضرت شیخ الحدیث مدظلہ سے قریبی تعلق رکھتے ہیں، میں نے خود سنا ہے کہ حضرت شیخ الحدیث مدظلہٗ حضرت الاستاذ رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی میں اپنے خدام وخواص متعلقین اور حضرت مرحوم کے صاحبزادہ محمد بنوری سلمہ، سے فرمایا کرتے تھے کہ: حضرت بنوری کی زندگی سے جلدی جلدی فائدہ اٹھانے کی کوشش کرو۔ یہ بھی سنا کہ حضرت شیخ الحدیث مدظلہ کی یہ خاص ہدایت تھی کہ میری کتابوں کی اشاعت کا جلدی اہتمام کر کے حضرت بنوری سے ان پر مقدمے لکھواؤ۔ الغرض کہ آپ کے کمالات نے ہر کسی کو آپ کے کمالات کا معترف اور آپ کا گرویدہ بنا دیا تھا۔ وذالک فضل اللہ یؤتیہ من یشآء۔ آپ ﷺ نہ صرف یہ کہ ہندو پاک یا علماء عجم سے علمی داد حاصل کر چکے تھے' بلکہ آپ کی شخصیت علمی ہمہ گیر تھی۔ دیارِ مقدسہ کے جس مکتبِ فکر کے بھی عالم نے آپ سے ملاقات کی تو پہلی ہی ملاقات میں گرویدہ ہو گئے۔ تعزیتی تاروں اور خطوط یا ان سوانحی مقالات سے جو علماء عجم نے آپ پر لکھے ہیں، خوب اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ علماء عرب آپ کو کس نگاہ سے دیکھتے تھے۔ حضرت مولانا مفتی محمود صاحب ادام اللہ تعالیٰ ظلہٗ نے مکہ مکرمہ سے اپنے تعزیتی خط میں وہ منظر حیطہ بیان سے بالاتر ظاہر فرمایا کہ قاہرہ میں علماء عالم کی بین الاقوامی پندرہ روزہ کانفرنس ہو رہی تھی' جب حکومت پاکستان کی وزارت خارجہ کی وساطت سے حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کی اطلاع تار کی شکل میں موصول ہوئی تو میں نے وہ پڑھ کر سنائی تو پورا ہال تلہف وتاسف آمیز آوازوں اور اناللہ وانا الیہ راجعون' کی تلاوت سے گونج اٹھا۔ بس کیا تھا کہ یک دم کانفرنس کی کارروائی کے بند ہونے کا اعلان ہوا؟ اور جامعہ ازہر کے شیخ اٹھے اور حضرت بنوری پر وہ والہانہ تقریر کی کہ باید وشاید۔ اور اس سانحہ کے غم میں کانفرنس کی کارروائی اس دن معطل کر دی گئی۔

قاری محمد رفیق

# حضرتؒ کا شغفِ قرآن وتراویح

صالحین کی ایک خصوصیت یہ ہوتی ہے کہ مصلح حقیقی ان کو فطرت صالح پر پیدا فرماتے ہیں اور زندگی بھر ان کے وجود بابرکت سے کارِ خیر کے ایسے سرچشمے جاری فرماتے ہیں‘ جن سے ہزاروں، لاکھوں تشنگانِ علم وحکمت اور سینکڑوں طالبانِ شریعت وطریقت سیراب ہوتے ہیں:

﴿اولئک الذین انعم اللہ علیہم من النبیین والصدیقین والشہداء والصالحین وحسن اولئک رفیقاً﴾

خالق حقیقی نے حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی تخلیق بھی کچھ ایسی ہی فطرت صالح پر فرمائی تھی‘ جس کی بناء پر حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی وسعت علمی کے بڑے بڑے علماء مقر ومعترف تھے۔ افسوس! حضرت رحمۃ اللہ علیہ ایسے وقت میں ہمیں چھوڑ گئے جب کہ ہمیں ان کی سخت ضرورت تھی اور اپنے ساتھ علم کا بہت بڑا ذخیرہ لے گئے۔

اسی طرح حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ صحیح معنوں میں عاشقِ قرآن تھے‘ بچپن ہی سے حضرت کو نماز اور قرآن کی تلاوت کا شغف رہا ہے‘ جوانی کے زمانہ میں جب انسان کے قویٰ اور جذبات بھی شباب پر ہوتے ہیں‘ جب انسان قسم قسم کی امیدوں کا شکار بن جاتا ہے تو اس وقت بھی حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے تہجد کی نماز کسی طرح نہ چھوڑی اور کشمیر میں اپنے استاذ رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں جب تک رہے‘ رات کو صرف گھنٹہ دو گھنٹہ آرام فرماتے۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ علماء وطلباء حفاظ کو (خصوصی طور پر) تہجد کی پابندی اور تہجد میں قرآن کریم کی تلاوت کرنے کی تاکید فرمایا کرتے اور فرماتے کہ: قرآن بڑی نعمت ہے‘ خود چونکہ حافظِ قرآن نہ تھے‘ اس لئے افسوس رہتا۔ فرمایا کرتے کہ: صبح کو جب میں فجر کے لئے مسجد میں داخل ہوتا ہوں تو میرا دل ان لوگوں کے لئے

دعا کرتا ہے جو تلاوت میں مشغول ہوتے ہیں۔

تحدیث بالنعمۃ کے طور پر فرمایا کرتے کہ: ایک روز ایک قاری صاحب جو میرے دوست تھے' میری ملاقات کے لئے تشریف لے آئے' رمضان شریف کے اخیری ایام تھے' وہ بڑا نفیس قرآن پڑھتے تھے' میں نے کہا کہ بجائے وقت گذارنے کے چلو نفل پڑھتے ہیں' چنانچہ ان قاری صاحب نے نفل کی نیت باندھ لی اور میں نے ان کی اقتداء کی۔ بس پھر تو کیا پوچھنا' وہ تو پڑھتے چلے گئے اور میں لطف اٹھاتا چلا گیا اور ایکسپریس گاڑی کی طرح سورتوں کے اسٹیشنوں کو طے کرتے چلے گئے اور سحری سے پہلے پورے قران کریم کو دو رکعتوں میں ختم کر ڈالا۔

فرمایا کرتے کہ: جب میں دیوبند میں طالب علم تھا تو ایک روز میں نے فجر کی نماز ایک چھوٹی سی کچی عمارت کی مسجد میں پڑھی' جہاں جمعہ کی نماز نہیں ہوتی تھی' نماز کے بعد میں نے اپنی چادر اس کچے فرش پر بچھادی اور قرآن کریم کی تلاوت شروع کردی' جمعہ کی نماز تک اسی ایک ہی نشست میں ایک ہی ہیئت پر ۲۶ پارے پڑھ لئے' اور چونکہ جمعہ کی نماز کے لئے کسی دوسری مسجد میں جانا ناگزیر تھا' اس لئے پورا نہ کرسکا' ورنہ پورا قرآن ختم کرلیتا۔

عام طور پر حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا تراویح میں تین پارے سننے کا معمول رہا' باوجود ضعف پیری کے اور گھٹنوں کی تکلیف کے آپ کھڑے کھڑے نماز پڑھتے' البتہ جب تھکن اور درد حد سے بہت زیادہ بڑھ جاتے تو بقدر ضرورت چند لمحوں کے لئے بیٹھ بھی جاتے اور اس پر بھی فرماتے کہ: بیٹھنے میں لطف نہیں آتا گویا بزبان حال کہہ رہے ہوتے۔ افلا اکون عبداشکوراً.

حضرت رحمۃ اللہ علیہ آیت کریمہ ''واذا سمعوا ماانزل الی الرسول تری اعینھم تفیض من الدمع مما عرفوا من الحق '' کے صحیح معنوں میں مصداق تھے۔ جب بھی قرآن کریم سنتے' آنکھیں بے ساختہ فوارے کی طرح بہ پڑتیں۔ اسی طرح تراویح میں بھی بہت گریہ فرماتے کبھی کبھی یہ کیفیت بین الترویحات بھی رہتی، اور فرماتے: بڑی نعمت ہے قرآن۔ اگر اس وقت کسی قاری صاحب یا حافظ صاحب پر نظر پڑتی جو شاید قدم بوسی کے لئے حاضر ہوا ہوتا تو اس سے ضرور قرآن پڑھواتے اور اس پر بھی قناعت نہ فرماتے' بلکہ خود ائمہ حضرات سے بھی قرأت پڑھواتے اور مسلسل آنسو بہاتے جاتے:

ہمارا کام ہے راتوں کو رونا یادِ دلبر میں
ہماری نیند ہے محوِ خیالِ یار ہو جانا

الغرض حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو اگر عاشق قرآن کہا جائے تو اس میں کوئی مبالغہ کی بات نہیں ہے' یہی وجہ ہے کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی لاڈلی بیٹی سیدہ فاطمہ مرحومہ کو قرآن کریم حفظ کروایا' وہ اپنے والد

سے قریباً دو سال قبل اپنے رفیق اعلیٰ سے جا ملی۔ اللھم اغفر لهما وارحمهما واسکنهما فی الجنة۔
اس موقع پر ایک بات قابل ذکر ہے، وہ یہ کہ: جب سیدہ فاطمہ مرحومہ کی والدہ محترمہ کا چند سال پہلے انتقال ہوا تو غالباً فاطمہ مرحومہ نے خواب میں ان کی زیارت اس طرح کی کہ وہ جنت میں ہیں اور ان کے سر پر سونے کا تاج ہے۔ اور کیوں سونے کا تاج نہ ہو، جب کہ سیدہ فاطمہ مرحومہ کا حفظ انہیں کی محنت کا ثمرہ تھا۔

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ خود بھی قاری تھے، کہا جاتا ہے کہ ڈابھیل میں فجر کی نماز آپ رحمۃ اللہ علیہ ہی پڑھایا کرتے۔ شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ جیسے اجل علما، حضرت کے مقتدی ہوا کرتے۔ آپ بڑی خوش الحانی سے بغیر تکلف کے تلاوت فرماتے۔ جن حضرات کو حضرت کے پیچھے نماز پڑھنے کا شرف حاصل ہے، وہ اس بات پر اتفاق فرمائیں گے کہ بہت کم علما، کو اس طرح خوش آوازی سے تسلسل کے ساتھ تجوید ومخارج کی رعایت کرتے ہوئے سنا گیا ہے، بسا اوقات بڑے بڑے قراء حضرات کی اصلاح بھی فرماتے، آپ رحمۃ اللہ علیہ کو تلاوت میں تکلف اور نقل سے بڑی نفرت تھی۔ اگر کسی قاری نے تکلف کیا یا نقل اتارنے کی کوشش کی تو فوراً تنبیہ فرماتے۔

کبھی کبھی تراویحوں کے بعد بڑے دردمندانہ انداز میں لا الٰہ الا اللّٰہ، نستغفر اللہ، نسئلک الجنة ونعوذبک من النار. پڑھتے اور حاضرین سے فرماتے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس ماہ مبارک میں لا الٰہ الا اللہ اور استغفار کی کثرت کی تلقین فرمائی ہے اور حصول جنت کی دعا کی کثرت اور آگ سے پناہ مانگنے کی تاکید فرمائی ہے، اس کے بعد آپ رحمۃ اللہ علیہ لا الٰه الا اللّٰہ، نستغفر الله پڑھتے چلے جاتے، ایسے موقع پر حضرت کی آنکھیں آنسو بہاتیں اور حضرت کے چہرہ پر اداسی سی چھا جاتی۔

مولانا سید احمد رضا بجنوری

## حضرت مولانا سیّد محمّد یوسف بنوریؒ کا

# علمی مقام

مولانا مرحوم سے میرا تعلق ۱۳۵۳ھ سے وقت وفات تک بہت قریبی رہا ہے، مولانا مرحوم ۱۳۴۶ھ میں دارالعلوم دیوبند سے حضرت اقدس شاہ صاحب اور دیگر اکابر کے ساتھ جامعہ ڈابھیل چلے گئے تھے اور میں تکمیل وفراغت کے بعد ۱۳۴۷ھ میں تبلیغی کالج کرنال چلا گیا تھا، میں نے تین سال وہاں گزارے، اور مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے ڈابھیل میں فراغت کے بعد حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں رہنے کا شرف حاصل فرمایا، پھر وہ ۱۳۴۸ھ میں حضرت مولانا مشیت اللہ بجنوری اور الحاج مولانا محمد بن موسیٰ میاں صاحب سملکی افریقی رحمۃ اللہ علیہما کی معیت میں حضرت شاہ صاحب قدس اللہ سرہٗ کے ساتھ کشمیر بھی گئے، اس سفر کے بعد مولانا بنوری مرحوم اپنے وطن پشاور چلے گئے اور وہیں اقامت کی۔

راقم الحروف کو مولانا محمد میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ۱۳۴۹ھ میں ڈابھیل بلایا اور حضرت شاہ صاحب قدس اللہ سرہٗ کی سرپرستی میں ''مجلس علمی'' کی بنیاد ڈال کر اس کے کام احقر کے سپرد کردیئے پھر کچھ عرصہ قیام کرکے وہ بھی افریقہ چلے گئے، یہ بھی ایک اتفاق ہے کہ احقر کو بھی حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی معیت وصحبت کے لئے تقریباً اتنا ہی عرصہ میسر ہوا جتنا کہ میرے رفیق محترم مولانا بنوری مرحوم کو ملا۔

حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی وفات (۱۳۵۲ھ) کے بعد ''مجلس علمی'' کی سرپرستی ان کے جانشین علامہ محقق مولانا عثمانی رحمۃ اللہ علیہ نے منظور فرمائی، اس وقت احقر نے مولانا بنوری مرحوم ومغفور کو پشاور سے جامعہ ڈابھیل بلانے کی تحریک کی اور مہتمم صاحب جامعہ کی منظوری حاصل کرکے وہاں بلالیا، موصوف نے درسی خدمات کے ساتھ مجلس علمی کے کاموں میں بھی میری اعانت وشرکت کی، حضرت شاہ صاحب قدس اللہ سرہ العزیز کی مکمل سوانح عمری اعلیٰ درجہ کی فصیح وبلیغ عربی میں تالیف کی جو مجلس سے اسی وقت شائع ہوگئی تھی۔ احقر

نے حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تفسیری یادداشتوں کو جمع کر کے ''مشکلات القرآن'' کو مرتب کیا اور اس کے حوالوں کی تخریج کی، مولانا بنوری مرحوم نے اس پر محققانہ مقدمہ ''یتیمۃ البیان لمشکلات القرآن'' کے نام سے لکھا اور یہ کتاب بھی سفر مصر سے قبل شائع ہوگئی تھی۔

موصوف نے دوسری مستقل تحقیقی تالیف ''بغیۃ الاریب فی مسائل القبلۃ والمحاریب'' تیار کی جو بعد میں مصر سے طبع ہو کر شائع ہوئی، حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد ہی حضرت مولانا بدر عالم صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مجلس علمی کی تحریک پر فیض الباری مرتب کی اور حضرت مولانا عبدالعزیز صاحب گوجرانوالہ نے نصب الرایہ کی تصحیح وتحشیہ کی خدمت انجام دی، ان تینوں کتابوں کو لے کر احقر اور مولانا بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہ' حرمین شریفین ہوتے ہوئے مصر گئے اور وہاں نو دس ماہ رہ کر ان کو طبع کرایا، ساتھ ہی وہاں کے اکابر علماء کرام اور کتب خانوں سے استفادہ بھی کرتے رہے۔

دوران قیام مصر میں ہی چند روز کی فرصت نکال کر ہم دونوں استنبول بھی گئے اور وہاں کے تقریباً چالیس کتب خانوں میں حاضر ہو کر تفسیر، حدیث، رجال، اصول وغیرہ علوم کے نوادر مخطوطات کی یادداشتیں مرتب کر کے ساتھ لائے تھے۔

مصر سے واپس ہو کر یہ طے کیا گیا کہ مولانا بنوری نوراللہ تعالیٰ مرقدہ' ''العرف الشذی'' پر کام کریں' تاکہ حضرت شاہ صاحب قدس اللہ سرہٗ العزیز کے علوم وکمالات کو زیادہ سے زیادہ بہتر صورت میں نمایاں کیا جاسکے، لیکن مولانا مرحوم کی درسی خدمات میں بھی یوماً فیوماً اضافہ ہوتا جارہا تھا' اس لئے وہ زیادہ وقت نہ دے سکے' تاآنکہ ان کا ڈابھیل کے قیام کا دور ختم ہوگیا اور وہ پاکستان پہنچ گئے، ۱۹۴۷ء کے انقلاب وتقسیم کے بعد ایک مرتبہ پھر سے ہمارے اجتماع اور مجلس علمی کراچی میں ایک ساتھ کام کرنے کی صورت بننے والی تھی اور بانی مجلس نے خود کراچی پہنچ کر ہمیں جمع کیا اور آئندہ کام کے پلان بنانے کی کافی سعی کی' مگر تقدیر الٰہی غالب آئی، مولانا محمد بدر عالم رحمۃ اللہ علیہ نے ہجرت کا ارادہ فرمالیا، مولانا بنوری مرحوم ومغفور نے مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن کراچی قائم کرنے کی تجویز کی، اور راقم الحروف نے ہندوستان واپس آنے کو پسند کیا۔ افسوس کہ اس طرح مولانا سید محمد میاں رحمۃ اللہ علیہ کی پھر سے ہم تینوں کو مجلس سے وابستہ کرنے کی کوشش ناکام ہوگئی اور میری جگہ مولانا طاسین صاحب مجلس علمی کراچی کے مدیر ہوگئے۔

اب چند سالوں سے مولانا بنوری مرحوم کا اصرار تھا کہ میں پھر سے کراچی کا ارادہ کروں اور ''انوار الباری'' کی تکمیل بھی ان کے پاس ہی رہ کر کروں، اگر ایسا ہوسکتا تو ممکن تھا میں مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو دوسرے مشاغل سے ہٹا کر ''معارف السنن'' کی تکمیل کرادیتا مگر لا راد لقضائہ۔

مولانا کی صحت تیزی سے گرتی چلی گئی اور وہ ایک ساتھ درس، اہتمام اور تالیف کے کاموں کو نہ چلا سکے۔ پاکستان کے قیام میں مولانا مرحوم نے دوسری ملی، مذہبی اور سیاسی گرانقدر خدمات انجام دیں ان کو وہاں کے دوسرے حضرات زیادہ بہتر اور تفصیل کے ساتھ لکھیں گے، میرا موضوع چونکہ ان کے اعلیٰ علمی مقام کی نشاندہی ہے اس لئے اب اسی کی طرف آتا ہوں، وبہ نستعین۔

میرے نزدیک حضرت امام العصر علامہ کشمیری قدس اللہ تعالیٰ سرہٗ کے بڑے امتیازی اوصاف میں سے ان کا نہایت اعلیٰ علمی مقام ہی تھا، جس پر احقر نے اکتوبر ۱۹۷۷ء کے سرینگر سمینار میں مقالہ بھی پڑھا تھا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اس مقام کو آپ کے درس حدیث اور آپ کی تالیفات قیمہ سے واقف حضرات بخوبی جانتے ہیں، اسی لئے اس دور کے اکابر اہل علم کا فیصلہ تھا کہ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے درس کے ایک ایک جملہ پر ایک ایک مستقل رسالہ لکھا جا سکتا ہے، اور آپ کے حدوث عالم والے چھوٹے سے رسالہ کو اسفار اربعہ جیسی عظیم وضخیم تالیف پر ترجیح دی جاتی تھی، میرا اپنا تاثر یہ ہے کہ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے تلامذہ میں سے صرف حضرت مولانا بنوری نور اللہ مرقدہٗ ہی اس مذکورہ وصف امتیازی کے لحاظ سے حضرت شاہ صاحب قدس سرہٗ العزیز کے صحیح جانشین تھے۔

میرے نزدیک علامہ کوثری اور علامہ اقبال کا یہ احساس مبالغہ سے خالی ہے کہ ''حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ ایسا محقق پانچ سو سال کے اندر پیدا نہیں ہوا'' اور علامہ محدث علی حنبلی مصری رحمۃ اللہ علیہ کا یہ ارشاد بھی صحیح ہے کہ ''حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے علاوہ اس درجہ کا میں نے کوئی نہیں دیکھا جو امام بخاری، حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ، علامہ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ، ابن حزم اور شوکانی وغیرہم کے نظریات پر تنقیدی نظر ومحاکمہ کر سکتا ہو اور ان حضرات کی جلالت قدر کا پورا لحاظ رکھ کر بحث وتحقیق کا حق ادا کر سکے۔''

سوچا جائے کہ ان حضرات یا دوسرے اکابر امت کے نظریات پر تنقیدی نظر ومحاکمہ کرنے کے لئے کتنے بڑے وسیع علمی مطالعہ وحافظہ کی ضرورت تھی، اور آخری دور انحطاط میں اتنی طویل ووسیع مدت کے اکابر اہل علم کے علوم وتحقیقات کا پوری طرح کھوج لگانے والا اور پھر ان کے تفردات پر کھری اور ٹھوس، جرأت مندانہ تنقید کا حوصلہ کون کر سکتا تھا:

جز قیس اور کوئی نہ آیا بروئے کار
صحرا مگر بہ تنگی چشم حسود تھا

انوار الباری کے کام کے طفیل میں اس وقت میری نظر خاص طور سے حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ان محاکمات وتنقیدات عالیہ پر ہے، جن کی طرف انہوں نے اجمالی وتفصیلی اشارات کئے ہیں اور اس کے ساتھ رفیق محترم مولانا بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ کی معارف السنن اور دوسری تالیفات کے بھی ان مقامات پر

ہے جو انہوں نے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اتباع میں قلم بند کئے اور احقاق حق بلاخوف لومۃ لائم کے بارے میں' میں ان کو حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا صحیح وارث ماننے پر مجبور ہوں، اور مجھے یہ بات کہنے میں بڑی مسرت ہے کہ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے اس راہ میں جو قدم "نفحة العنبر "اور" يتيمة البيان " لکھنے کے وقت اٹھایا تھا وہ معارف السنن کی چھٹی جلد تک (جو غالباً آخری تالیف ہے) پوری استقامت کے ساتھ آگے بڑھتا گیا ہے' اولیائے کرام استقامت کو سب سے بڑی کرامت بتلاتے ہیں، اس لئے میں بھی اپنے رفیق محترم رحمۃ اللہ علیہ کی اس استقامت کو ان کی سب سے بڑی کرامت مانتا ہوں۔

میرے نہایت ہی عزیز رفیق محترم نے نفحة العنبر ص:۱۸۳ میں لکھا تھا:

"و كان رحمة الله عليه كثير الادب مع العلماء و السلف ،محتاطاً في التعقبات الخ"

پھر نقل کیا:

"ثم صار و يدنى التعقبات و الاستد راكات على جميع الا عيان و الا علام ،فلم اغادر احدا الا و لى تعقبات على ابحاثهم الخ. ص ۱۸۳"

اس دور کے بعض حضرات مولانا بنوری مرحوم پر تشدد وخلاف حکمت پسندی کا الزام دھرتے ہیں اور وہ بھول جاتے ہیں کہ خود حضرت امام العصر شاہ صاحب قدس اللہ سرہ' العزیز کا طرز تحقیق وطریق احقاق حق کیا تھا، یہ لوگ حکمت پسندی اور مصلحتوں کے قائل ہیں' ان کو وہ مبارک ہو' ہم تو حضرت شاہ صاحب، حضرت تھانوی، اور حضرت بنوری نور اللہ تعالیٰ مرقدہم کے طریقہ کو پسند کرتے ہیں:

و للناس فيما يعشقون مذاهب

میرے نزدیک اگر علماء کرام کے لئے مداہنت کسی طرح بھی جائز ہوتی اور مصلحت بینی کا طریقہ صواب ہوتا تو ہمارے حضرت شاہ صاحب اور حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہما تفردات اکابر کے خلاف برملا احقاق حق کو ضروری نہ سمجھتے، اور خاص طور سے موجودہ احوال وظروف میں' علامہ ابن تیمیہ، ابن قیم، شوکانی وغیرہ کے تسامحات وتفردات پر نکیر نہ فرماتے، اور مولانا بنوری نور اللہ مرقدہ کو تو ان کے علماء واعیان نجدیہ سے علائق کثیرہ بھی نقد صحیح سے مانع نہ بن سکے، پھر آخر میں تو مولانا رحمۃ اللہ علیہ، مودودی کے تسامحات پر بھی صبر نہ کر سکے، بہت کچھ لکھ گئے اور اس سے زیادہ لکھنا چاہتے تھے، جزاه الله خير الجزاء.

اگر کبھی پھر وقت ملا تو اس اجمال کی تفصیل بھی کردی جائے گی اور حوالوں کے ساتھ نشاندہی بھی کردی جائے گی' اس وقت اسی عجالہ پر اکتفا کرتا ہوں۔

و اخر دعو انا ان الحمد لله رب العالمين و صلى الله تعالىٰ علىٰ خير خلقه سيد نا محمد و اله و اصحابه اجمعين.

مولانا سعید احمد رائپوری

# دِیدہ ور

جو نابغہ روزگار شخصیتیں کہیں قرنوں کے بعد آتی ہیں، حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ بلا مبالغہ انہیں میں ایک تھے' وہ اپنی ذات میں ایک انجمن تھے۔

یوں تو جملہ علوم عربیہ اسلامیہ میں انہیں درک حاصل تھا، مگر حدیث، تفسیر اور تدریس ان کا حقیقی میدان تھے۔ وہ ایک جید عالم دین ہی نہیں' ایک بے مثل محدث اور عدیم النظیر فقیہ بھی تھے؟ وہ مصنف بھی تھے اور شارح بھی۔ ان کی شہرت و وقار اور عظمت علمی کا چرچا بلاد اسلامیہ، عرب، افریقہ، مشرق بعید، یورپ اور امریکہ سب جگہ تھا۔ عربی ادب پر ان کی نظر نہایت گہری اور وسیع تھی۔ عربی ان کا اوڑھنا بچھونا تھی۔ وہ عربی کے بلند پایہ انشا پرداز اور شاعر و ادیب تھے' نہایت فصیح و بلیغ عربی بولتے، گویا عربی ان کی مادری زبان تھی۔ دوران حج حضرت مولانا علی میاں اور شیخ القزاز کی دعوتوں میں مجھے اور جمعیۃ طلباء اسلام پاکستان کے صدر محمد اسلوب قریشی کو شرکت کا موقع ملا' مولانا مرحوم رحمۃ اللہ علیہ بھی وہاں موجود تھے' معاصرین علماء کرام سے عربی میں ان کی بات چیت سن کر ان پر اہل زبان ہونے کا گمان ہوتا تھا۔ انتہائی روانی، بے تکلفی سے بے تکان گفتگو کرتے تھے' ان کے انداز تحریر میں بھی اسی طرح انفرادیت اور فطرت ہے' جس سے تصنع و بناوٹ کے بجائے خلوص اور آمد کی چاشنی ملتی ہے۔ بصائر و عبر، مختلف کتب کی تقاریظ' مقالات اور خطوط کی صورت میں ان کے اردو ادب پارے بھی بکھرے ہوئے ملتے ہیں۔ آپ ایک اچھے طبیب بھی تھے۔

محدث کشمیری کے ایسے شاگرد تھے کہ استاذ گرامی کے لئے سرمایہ فخر تھے اور استاد و مدرس ایسے کہ جس کی شاگردی اور درس کے لئے برصغیر کے علاوہ مشرق بعید، جنوبی افریقہ' امریکہ اور یورپ کے طالبان علم و دین کشاں کشاں آ کر فخر محسوس کریں اور ان کے شاگردوں پر زمانہ اعتماد و فخر کرے۔

ان کے اہتمام میں مدرسہ اس خوبی اور نظم ونسق سے چلتا ہے جو برصغیر میں اپنی مثال آپ اور قابلِ تقلید ہے۔مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ ظاہر و باطن سے آراستہ اور شریعت وطریقت کا حسین امتزاج تھے۔فرق مراتب کو ملحوظ رکھتے ہوئے وہ اکابر علماء حق اور اولیاء اللہ سے خصوصی ولی لگاؤ رکھتے تھے اور اس سلسلہ میں کسی مصلحت یا عقیدت ذاتی کو آڑ نہ بننے دیتے تھے۔حضرت حاجی صاحب کے خلیفہ مجاز حضرت مولانا شفیع الدین نگینوی ثم مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت تھے۔حضرت مولانا حسین احمد مدظلہٗ سے بھی دلی محبت رکھتے تھے۔ چنانچہ جب بھی سرگودھا تشریف لاتے' والد بزرگوار حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب رائپوری مدظلہ کے مہمان خصوصی قرار پاتے۔آپ حضرت سے نہایت احترام'انس ومحبت اور عقیدت وادب شیخ کوملحوظ رکھتے تھے اور غالباً یہی ربط وتعلق باطنی تھا کہ جن دنوں آپ اسلامی نظریاتی کونسل کے اجلاس میں شریک تھے' حضرت والد بھی راولپنڈی ہی میں تھے اور آپ کی اچانک رحلت کا سانحہ ہوا تو راولپنڈی میں آپ کے پہلے جنازہ میں حضرت رائے پوری مدظلہ نے بھی شرکت فرمائی اور ہمیں بھی آپ کے جنازہ میں شرکت کی سعادت نصیب ہوگئی۔

عشق رسول ﷺ ان کے سینہ میں کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا......یہی وجہ ہے کہ اللہ کریم نے تحریک مقدس ختم نبوت کا بار گراں ان کے کاندھے پر ڈال کر انہیں اس میں سرخرو و بامراد فرما کر زندہ جاوید کر دیا۔ مرزائیوں کے اقلیت قرار پا جانے کے بعد امن وسکون سے نہیں بیٹھے، انہوں نے مجلس تحفظ ختم نبوت کو بحیثیت امیر کے، مشنری طرز پر منظم کرنے اور جدید تقاضوں سے ہم آہنگ کرنے کا پروگرام بنایا' مگر زندگی نے ان سے وفا نہ کی'' تاہم ابتدائی مرحلہ میں عالمی افق پر انہوں نے کئی کامیابیاں حاصل کرلیں' اور بلاد عرب وافریقہ کے کئی ممالک میں مرزائیوں کو غیر مسلم قرار دیتے ہوئے ملک سے نکال دیا گیا' اور آئندہ کے لئے اس سامراجی فتنہ پر ملک میں پابندی لگادی گئی۔

حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری رحمۃ اللہ علیہ میرے نزدیک ایک ایسے جامع الصفات مرد بینا اور دیدہ ور انسان تھے' جنہیں مائیں روز روز نہیں جنا کرتیں۔اے کاش! ہماری سوسائٹی ایسے خلیق وملنسار اور عالی ظرف اور وسیع المشرب عبقری انسانوں کی شایان شان قدرو منزلت کرسکتی!

......☆......☆......☆......

صاحبزادہ محمد بنوری

# حضرت ابّا جان کا آخری سفر

۷/اکتوبر کی شام بعد نماز عصر ابا جان رحمۃ اللہ علیہ گھر کے صحن میں چارپائی پر تشریف فرما تھے میں چارپائی کی پائنتی کی طرف بیٹھا تھا، فرمایا ۱۳/اکتوبر جمعرات کو اسلامی کونسل کے اجلاس کے لئے اسلام آباد جانا ہے تمہارا کیا ارادہ ہے؟ چونکہ مجھے ۱۸ کو لاہور جانا ہی تھا، تو میں نے عرض کیا کہ اس دفعہ میں آپ کے سفر میں ساتھ ہوں گا۔ آپ ۱۷ کو اجلاس سے فارغ ہوکر کراچی تشریف لے آئیں گے اور میں اگلی صبح لاہور چلا جاؤں گا، بہت ہی خوش ہوئے فرمایا: بہت ہی اچھا رہے گا۔ اس سے قبل بھی حرمین شریفین میں نیز افغانستان اور اندرون ملک بھی ساتھ سفر کی سعادت نصیب ہوئی، لیکن بطور خادم کے یہ میرا پہلا سفر تھا۔ کیا معلوم تھا کہ میرا یہ ان کے ساتھ آخری سفر ثابت ہوگا۔ ان کی زیارت کرکے جو سکون نصیب ہوتا تھا اور نالۂ سحری کی دعاؤں سے جو ہمارے لئے نجات کا ذریعہ تھیں اور اس عظیم نعمت سے جس کا دنیا میں کوئی بدل نہیں اور یوں پلک جھپکتے ہی محروم ہو جائیں گے اور آہ! ان کو مدظلہ کی بجائے ہمیں رحمۃ اللہ لکھنا پڑے گا۔ ان کی چند یوم کی مفارقت ہمارے واسطے ناقابل برداشت ہوتی تھی۔ وہ آج ہم سے ہمیشہ کے لئے جدا ہوگئے اور اب ہمارے واسطے رضاء بالقضاء کے سوا اور کوئی چارہ کار نہیں۔ ان للہ مااخذ و لہ مااعطی و لکل شئی عندہ الی اجل مسمّی۔

جمعرات ۱۳/اکتوبر ۱۹۷۷ء صبح کی پہلی فلائٹ سے اسلام آباد روانہ ہوئے۔ مولانا تقی صاحب بھی اسی جہاز میں ہمراہ تھے ایک گھنٹہ تیس منٹ کی پرواز کے بعد دس بجے کے قریب اسلام آباد پہنچے۔ حضرت ابا جان رحمۃ اللہ علیہ کے لئے جہاز کے پاس کرسی لائی گئی ابا جان رحمۃ اللہ علیہ اس میں لاؤنج میں تشریف لے گئے۔ سامان میں کافی تاخیر ہوئی فرمارہے تھے کہ: تعجب ہے اتنی تاخیر کیوں ہوئی؟ ایئرپورٹ پر قاری سعید الرحمٰن صاحب بھی موجود تھے۔ ابا جان رحمۃ اللہ علیہ اپنی قیام گاہ ایم این اے ہاسٹل پہنچے۔ وضو فرمایا۔ چائے نوش فرمائی اور اجلاس

میں شرکت کے لئے تشریف لے گئے۔ دو بجے کے قریب واپسی ہوئی۔ ظہر کی نماز ادا کی اور آرام فرمایا۔ چار بجے بیدار ہوئے۔ وضو فرمایا اور عصر کی نماز پڑھائی۔ پنڈی سے کچھ حضرات ملاقات کے لئے آئے ہوئے تھے' ان سے ملاقات ہوئی اور ان کے ساتھ چائے پی۔ اور پانچ بجے شام کی نشست میں تشریف لے گئے۔ نو بجے قیام گاہ تشریف لائے۔ عشاء کی نماز پڑھائی اور کھانا تناول فرمایا۔ تھوڑی دیر مطالعہ فرمایا۔ رات گیارہ بجے کے قریب مفتی محمود صاحب کا پنڈی سے فون آیا' ان سے کچھ دیر گفتگو فرمائی۔ صبح حسب معمول تہجد کے لئے بیدار ہوئے۔ (ابا جان رحمۃ اللہ علیہ کا تہجد کا معمول بچپن سے تھا اور آخری وقت تک رہا۔ سفر و حضر میں بھی اہتمام فرماتے تھے اور خاص وقت میں بڑے سوز و گداز کے ساتھ دعائیں فرماتے)۔

مجھے نماز فجر کے لئے اٹھایا اور اس کے بعد چائے نوش فرمائی۔ (فجر کی نماز سے قبل کافی یا چائے پینے کا معمول تھا) اور مجھ سے فرمایا کہ: تم اس وقت پہاڑی کی سیر کر آؤ۔ پھر ناشتہ کریں گے۔ چنانچہ واپسی کے بعد ناشتہ فرمایا اور اجلاس میں شرکت کے لئے سوا نو بجے کے قریب تشریف لے گئے۔ مجھ سے کہا کہ: تم پنڈی میں جمعہ پڑھ لو۔ مولانا مفتی محمود صاحب کو میرا سلام کہنا۔ اپنی مصروفیات کی وجہ سے ملاقات نہ کرسکا' اس کا عذر کردینا۔ میں رات کو واپس آیا تو خلاف معمول اجلاس کافی طویل ہوگیا تھا۔ میں نے فون کیا۔ معلوم ہوا کہ ابھی تھوڑی دیر میں اجلاس ختم ہوگا۔ دس بجے کے قریب تشریف لائے۔

مولانا مفتی زین العابدین صاحب ملاقات کے لئے تشریف لائے تھے، ان سے ملاقات فرمائی اور تھوڑی دیر تخلیہ فرمایا۔ قاری سعید الرحمن صاحب [1] پنڈی سے بالٹی گوشت لائے تھے' کھانا تناول فرمایا اور کافی دیر مجھ سے اور قاری صاحب سے باتیں فرماتے رہے۔ گیارہ بجے کے قریب قاری صاحب واپس تشریف لے گئے۔ (اس قدر مصروفیات کے باوجود ذرہ بھر چہرہ پر تھکاوٹ کے آثار نمایاں نہ تھے) گیارہ بجے کے قریب آرام فرمایا۔ صبح حسب معمول تہجد ادا فرمائی اور مجھے نماز فجر کے لئے اٹھایا اور نماز فجر کی امامت فرمائی۔ (کسے معلوم تھا یہ آپ زندگی کی آخری امامت فرما رہے ہیں اور ہمیں پھر ان کے پیچھے نماز پڑھنے کی سعادت حاصل نہیں ہوگی) چائے نوش فرمائی اور کام میں مشغول ہوگئے۔ آٹھ بجے کے قریب ابا جان رحمۃ اللہ علیہ کے ایک مخلص دوست پنڈی سے ناشتہ لائے تھے۔ ناشتہ تناول فرمایا اور ان سے عذر کرکے کہ مجھے کچھ کام کرنا ہے' اپنے کمرہ میں تشریف لے گئے سوا نو بجے کے قریب میں ابا جان رحمۃ اللہ علیہ کے پاس گیا تو فرمایا کہ: گلے میں نئی قسم کی تکلیف ہورہی ہے۔ ان کے ساتھ دوائیوں کا بیگ جو مستقل رہتا تھا فرمایا کہ: اس میں سے فلاں دوا کھلا دو۔

(۱)...... ابا جان رحمۃ اللہ علیہ کی پنڈی تشریف آوری پر میزبانی کی ہمیشہ سعادت حاصل کرتے اور آخر وقت میں بھی سعادت حاصل کی۔

چنانچہ حسب ارشاد وہ دوائی کھلا دی گئی۔ میرے دل میں کھٹکا سا لگا کہ کہیں یہ دل کی تکلیف نہ ہو۔ ابا جان رحمۃ اللہ علیہ بلڈ پریشر کے مستقل مریض تو تھے ہی اس سے دوسال قبل دل کی تکلیف ہوئی تھی۔ میں نے عرض کیا کہ: رات کو کوئی تکلیف تو نہیں ہوئی تھی؟ فرمایا: اجلاس کے دوران تھوڑی دیر کے لئے بایاں ہاتھ سن ہو گیا تھا۔ میں یہ سن کر گھبرایا' اتفاقاً ایک ڈاکٹر ہاسٹل میں آیا ہوا تھا' اس کو بلایا' اس نے بلڈ پریشر چیک کیا اور کہا کہ لو ایک سو دس درجہ تک ہے جو اصلی حالت سے تیس درجے بڑھا ہوا ہے۔ میں نے عرض کیا کہ قریبی ہسپتال سے دل کے اسپیشلسٹ ڈاکٹر کو بلا لیا جائے' فرمایا کہ: اس کی حاجت نہیں، ریاحی ہی معلوم ہوتا ہے۔ میں نے عرض کیا کہ: مجھے اس کو دکھلا کر اطمینان ہو جائے گا۔ فرمایا جیسے تمہاری رائے ہو۔

اسی وقت مولانا عبداللہ صاحب اسلام آباد والے اور مولانا غلام اللہ خان صاحب ملاقات کے لئے تشریف لائے' میں نے ساری صورتحال بتلا دی۔ انہوں نے فوراً پولی کلینک میں ڈاکٹر سید شوکت سے رابطہ قائم کیا اور ہسپتال لے جانے کا مشورہ ہوا' چنانچہ مولانا غلام اللہ خان صاحب کی کار میں ہسپتال لے جایا گیا۔ ڈاکٹر نے معائنہ کیا اور عرض کیا کہ حضرت تین روز ہسپتال میں آرام فرمائیں۔ ابا جان رحمۃ اللہ علیہ نے انکار فرمایا' ڈاکٹر نے مجھ سے علیحدہ میں کہا کہ قلب پر اثر پڑا ہے اور تین روز شدید احتیاط کی ضرورت ہے اور دوائی دے دی۔ قیام گاہ واپس تشریف لائے' دوا کھلائی اور تمام پروگرام منسوخ کر دیئے اور آرام فرمایا۔ ڈیڑھ بجے کے قریب میں کمرہ میں گیا تو کچھ کھانے کو طلب فرمایا۔ دلیہ جو موجود تھا' پیش کیا گیا' وہ تناول فرمایا۔ مجھ سے فرمایا کہ: اب تک سر پر بوجھ محسوس ہو رہا ہے' میں نے عرض کیا کہ: انشاء اللہ آرام ہو جائے گا۔

وضو فرمانے کے لئے حمام تشریف لے گئے تاکہ ظہر کی نماز ادا کر سکیں۔ اتفاق سے اس وقت سوائے ایک صاحب کے اور کوئی موجود نہیں تھا۔ ابا جان رحمۃ اللہ علیہ وضو فرما کر باہر تشریف لائے' میں دوسرے کمرے میں تھا' اتنے میں ان صاحب نے آواز دی' جلدی آؤ۔ میں گیا تو اس وقت ابا جان رحمۃ اللہ علیہ پر بے ہوشی طاری تھی' مجھ پر سکتہ سا طاری ہو گیا۔ میں اپنی اس کیفیت کو ضبط تحریر میں نہیں لا سکتا اور نہ اس کیفیت کا اظہار ممکن ہے' میں بہت ہی گھبرایا اور بدحواسی کے عالم میں ابا جان ابا جان پکارتا رہا اور ہلایا بھی' لیکن بے سود۔ ایسے محسوس ہو رہا تھا کہ آج میرے محسن و مشفق باپ مجھ سے روٹھ گئے اور اب شاید جدائی کا وقت قریب آ پہنچا ہے۔

میں نے ہسپتال میں ڈاکٹر کو فون کرنا چاہا، لیکن مایوسی کے سوا کچھ ہاتھ نہ آیا۔ میں دل میں دعا کر رہا تھا یا ارحم الراحمین تو مجھ سے میرے عظیم مشفق باپ کو جدا نہ کرنا اور ان کے وجود کی صورت جو عظیم نعمت میسر ہے' وہ ہم سے ہماری بداعمالیوں کے سبب چھین نہ لے۔ میں اسی پریشانی کے عالم میں کمرے کے باہر کھڑا تھا' اتنے میں مفتی سیاح الدین صاحب جسٹس چیمہ کی کار میں آئے' میں نے فوراً ان کو اس ناگہانی حادثہ کی اطلاع کی۔

چیمہ صاحب مفتی صاحب کے ہمراہ فوراً کمرے میں ابا جان کے پاس آئے‘ ابا جان اس وقت ہوش میں آ چکے تھے۔ انہوں نے سلام کیا‘ ابا جان نے سلام کا جواب دیا اور زبان مبارک پر استغفر اللہ‘ انا للہ کا تکرار جاری تھا اور اپنی اس تکلیف کا نہ شکوہ تھا نہ شکایت۔ اپنے رب کی طرف کامل متوجہ تھے۔ اتنے میں مولانا تقی صاحب اور قاری سعید الرحمن صاحب بھی آ گئے۔

ابا جان رحمۃ اللہ علیہ نے ان سے فرمایا: نئی کیفیت ہے اور شدید حملہ ہے۔ میرے متعلق فرمایا: اس سے کہو گھبرائے نہیں‘ اللہ اس کے ساتھ ہے۔ ہسپتال لے جانے کا مشورہ ہوا۔ سی ایم ایچ پنڈی لے جانا طے پایا اور انتظامات کر لئے گئے۔ ابا جان سے عرض کیا کہ: ہسپتال لے جانا طے ہوا ہے۔ فرمایا: ڈاکٹر نہیں سمجھ سکیں گے۔ غالباً یہ بھی فرمایا کہ: میں جا رہا ہوں۔ سی ایم ایچ سے کافی دیر کے بعد بھی ایمبولینس نہیں پہنچ سکی۔ آخر پولی کلینک اسلام آباد کی ایمبولینس میں لے جانے کے لئے ابا جان رحمۃ اللہ علیہ کے پاس میں اور قاری سعید الرحمن صاحب اور مولانا تقی عثمانی صاحب آئے اور عرض کیا: گاڑی آ گئی۔ فرمایا: جیسے تمہاری مرضی اور ہسپتال چلنے پر آمادہ ہو گئے اور مجھ سے کہا کہ: وضو کرا دو اور کپڑے تبدیل کر دو۔ کیونکہ پسینہ اس قدر آ رہا تھا جیسے کسی نے پانی ڈال دیا ہو۔ رنگ تو بالکل سفید ہو چکا تھا۔ میں نے عرض کیا کہ: یہاں وضو کرانے میں آپ کو تکلیف ہو گی۔ (کیونکہ ابا جان اس وقت بالکل حرکت کے قابل نہ تھے)۔ اور ہسپتال میں سارا انتظام ہو گا اور تھوڑی دیر میں پہنچ ہی جاتے ہیں۔ فرمایا: اچھا اور ہم ہسپتال لے گئے۔

مجھے اس وقت بے حد صدمہ ہوا کہ جب وہاں پہنچے تو معلوم ہوا کہ ابھی تک ایمبولینس روانہ ہی نہیں ہوئی‘ جبکہ منتظمین بار بار فون پر بتلا رہے تھے کہ گاڑی روانہ کر دی گئی۔ جس مریض کے لئے ایک ایک منٹ کی غفلت بھی خطرے سے خالی نہیں تھی اور جس کی زندگی پورے ملک وملت کے لئے نہایت ہی قیمتی تھی‘ اس کے لئے اتنی شدید غفلت سمجھ سے بالاتر ہے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

ابا جان کو ہسپتال میں داخل کر دیا گیا اور ڈاکٹروں نے ملاقات پر شدید پابندی لگا دی۔ رات ساڑھے نو بجے مجھے اور مولانا مفتی زین العابدین صاحب کو اندر جانے کی اجازت ملی تو اس وقت ابا جان کو آکسیجن لگائی ہوئی تھی۔ ہمیں دیکھ کر مسکرائے اور فرمایا کہ: ڈاکٹروں نے نظر بند کر دیا ہے۔ ہم نے عرض کیا کہ: اللہ ہم پر فضل فرمائیں اور واپس آ گئے۔ ہسپتال کے باہر دو آدمی اور گاڑی چھوڑ دی‘ تاکہ کسی ناگہانی ضرورت کے وقت ہمیں اطلاع مل جائے۔ رات ساڑھے گیارہ بجے ہسپتال سے مزید دوائیاں منگوائی گئیں جو پہنچا دی گئیں‘ دوسرے دن صبح دس بجے کے قریب مجھے دوبارہ دیکھنے کے لئے اجازت ملی‘ میں اندر گیا‘ ابا جان رحمۃ اللہ علیہ نے اشارہ سے

مجھے قریب بلایا اور فرمایا کہ: کل سے میں نے قضاء حاجت نہیں کی، کیونکہ جس طرح ڈاکٹر کرانا چاہتے ہیں وہ میں نے پسند نہیں کیا اور جس طرح میں کرنا چاہتا تھا اس کی ڈاکٹروں نے اجازت نہیں دی۔ اب میں صبح فارغ ہوا ہوں اور اب پھر کل کی طرح تکلیف محسوس ہورہی ہے، لیکن ہلکی ہلکی۔ تم کراچی لے جانے کا انتظام کرلو۔

میں نے عرض کیا کہ کراچی سے ڈاکٹر عبدالصمد صاحب (جو حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی میں ان کے معالج خصوصی اور ابا جان رحمۃ اللہ علیہ سے بہت تعلق تھا اور ابا جان رحمۃ اللہ علیہ بھی ان سے مانوس تھے) کراچی سے آج شام پہنچ جائیں گے۔ ان سے مشورہ کرلیا جائے گا۔ میں اجازت لے کر واپس باہر آیا، کیونکہ مجھے وہاں پر ٹھہرنے کی اجازت نہیں تھی اور اللہ کے سپرد کردیا۔ آہ! یہ میرے ساتھ ابا جان رحمۃ اللہ علیہ کی آخری گفتگو تھی۔ کسے معلوم تھا کہ اب ہمیں ان کی گفتگو سننا نصیب نہ ہوگی۔ شام کو ڈاکٹر عبدالصمد صاحب کراچی سے تشریف لے آئے اور گیارہ بجے ابا جان کا معائنہ کیا اور مجھ سے کہا کہ ان کو ایمرجنسی روم میں مزید تین روز رہنا پڑے گا اور ایک مہینہ تک سفر کے قابل نہیں ہوں گے۔ تم صبح ساڑھے آٹھ بجے قاری سعید الرحمن صاحب کے ساتھ بریگیڈیئر کے ڈی حسن سے مل لینا اور ان سے کرنل لطیف اختر کی بجائے کرنل ذوالفقار صاحب کے معالج ہونے کی درخواست کرنا۔ ڈاکٹر صاحب نے مجھ سے کہا کہ: اس وقت تو کوئی تشویش کی بات نہیں، لیکن آئندہ چند روز شدید احتیاط کی ضرورت ہوگی اور یہ بھی کہا: ابا جان سے جب میں نے مکمل آرام کی درخواست کی تو فرمایا کہ: اب میں نہیں اٹھوں گا۔ (کسے معلوم تھا کہ بے شک چند لمحوں کے بعد وہ ہم سے ہمیشہ کے لئے جدا ہو جائیں گے اور واقعی وہ کبھی نہیں اٹھیں گے)۔

صبح ساڑھے آٹھ بجے بریگیڈیئر سے ملاقات کی، انہوں نے ہماری درخواست کو قبول کیا اور مجھ سے کہا کہ: تم ہسپتال تو نہیں گئے؟ میں نے کہا کہ: میں گیا نہیں ہوں، ابھی جاؤں گا۔ میں اس کے اس اشارہ کو سمجھ نہ سکا۔ قاری صاحب کو تنہائی میں ابا جان کے سانحہ وفات کی خبر بتلائی۔ میں ہسپتال پہنچا تو مجھے معلوم ہوا کہ صبح پانچ بجے رحلت فرما چکے ہیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون! لیکن ہمیں اتنی تاخیر کی اطلاع سے اور شدید صدمہ ہوا، لیکن کیا کر سکتے تھے۔ سوائے رضاء بالقضاء کے اور کوئی چارہ کار نہیں تھا۔ یہاں پر دو واقعات لکھ دوں: ابا جان رحمۃ اللہ علیہ ہمیشہ فرمایا کرتے تھے کہ: میں مرتے وقت تک بولتا رہوں گا، میرے بولنے سے اندازہ مت لگاؤ کہ میری صحت کتنی گرگئی ہے اور یہ فرمایا کرتے تھے کہ: اللہ پاک سے میں یہی دعا کرتا ہوں کہ جب تک میری حیات باقی ہو، کسی کا محتاج نہ بنوں اور میری زندگی اگر مقدر ہو تو چار چیزوں کے ساتھ۔ ا:... صحت ۲:... قوت ۳:... ہمت ۴:... توفیق مرضیات۔ فرمایا یہی چاروں چیزیں آپس میں لازم وملزوم ہیں۔

اللہ پاک نے ان کی دونوں تمنائیں پوری فرمائیں اور آخر وقت تک کسی کے محتاج نہیں رہے اور آخر وقت تک بولتے رہے۔ آخر وقت میں کیا ہوا' کیا نہیں ہوا' اس کی ہمیں کچھ خبر نہیں' کیونکہ ہم میں سے کسی کو ساتھ رہنے کی اجازت نہیں تھی، لیکن ایک صاحب نے آخر وقت کی تفصیل ہسپتال والوں سے معلوم کی تو معلوم ہوا کہ صبح ساڑھے چار بجے بیدار ہوئے۔ وضو فرمایا اور متعین ڈاکٹر سے فرمایا کہ: تکلیف ہو رہی ہے۔ اس نے فوراً انجکشن لگانا چاہا تو منع فرمایا کہ: بس میرا عالم بالا سے رابطہ قائم ہو چکا ہے، جا رہا ہوں اور وصال فرما گئے۔ کراچی لے جانے کے انتظامات کئے گئے۔ بارہ بجے کے قریب جامعہ اسلامیہ کشمیر روڈ میں غسل دیا گیا اور تکفین کی گئی۔ تین بجے نماز جنازہ ہوئی۔ پانچ بجے کے جہاز سے کراچی لے جایا گیا اور یہاں جنازہ کے بعد مدرسہ کے احاطہ میں تدفین عمل میں لائی گئی۔

اللهم اغفرله وارحمه وعافه واعف عنه وارضه وارض عنه واكرم نزله ووسع مدخله وادخله الجنة اللهم لاتحرمنا اجره ولا تفتنا بعده وصلى الله تعالىٰ على خير البرية سيدنا محمد وعلى اله وصحبه اجمعين وبارك وسلم

''جہاں تک اسلامی ملکوں کے سربراہوں اور راہنماؤں کا تعلق ہے، ان کو سمجھنا چاہئے کہ اس اندھا دھند تجدد و مغربیت اور تشکیک سے خواہ وقتی طور پر ان کو اور ان کے جانشینوں کو فائدہ پہنچے مجموعی طور پر ملت کو ایسا نقصان پہنچے گا اور اس کی جڑیں اس طرح ہل جائیں گی کہ صدیوں تک اس کی تلافی نہ ہو سکے گی۔''

(بصائر و عبر، شوال المکرم ۱۳۸۸ھ)

قاری سعید الرحمٰن

# آخری چار دن

یہ ۱۳؍ اکتوبر ۱۹۷۷ء جمعرات کا دن تھا' حضرت مولانا مفتی محمود صاحب کے ساتھ ان کے دورۂ قاہرہ کے انتظامات کے سلسلہ میں ایک دفتر جانا تھا۔ راستہ میں عرض کیا کہ: میں آپ سے جلد رخصت ہو جاؤں گا' اس لئے کہ حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری آج کراچی سے تشریف لا رہے ہیں' ان کے استقبال کے لئے ایئر پورٹ جانا ہے۔ مفتی صاحب نے فرمایا: بہت اچھا۔ میں اپنے ایک دوست پیر عبدالقیوم شاہ کی کار میں ایئر پورٹ گیا' کچھ دیر بعد معمولی تاخیر سے جہاز آ گیا۔ حضرت بنوری مع اپنے صاحبزادہ محمد بنوری اور رفیق سفر مولانا تقی عثمانی تشریف لائے۔ مسکراتا ہوا باوقار چہرہ، طبیعت ہشاش بشاش' متانت اور روحانیت کا عجیب امتزاج۔

چونکہ جہاز کی آمد میں کچھ تاخیر ہو گئی تھی' اس لئے حضرت نے از راہِ شفقت فرمایا کہ: اتنی انتظار کر کے تم نے بڑی تکلیف کی' حالانکہ تکلیف کیا؟ حضرت کی تشریف آوری ہمیشہ ہماری خواہشوں اور مسرتوں کا باعث ہوتی' کیا معلوم تھا کہ یہ سفر حضرت کا آخری سفر ہے اور اس سفر کا اختتام مسرت کی بجائے رنج والم، فراق وفغان پر ہو گا۔

آپ چونکہ اسلامی مشاورتی کونسل میں شرکت کے لئے تشریف لائے تھے' اس لئے سرکاری گاڑی لینے کے لئے آئی تھی' میں اپنے ساتھی پیر عبدالقیوم صاحب کی گاڑی میں بیٹھنے لگا۔ حضرت نے فرمایا: نہیں' ہمارے ساتھ بیٹھو اور آئے ہوئے سرکاری نمائندوں کو دوسری گاڑی میں بیٹھنے کو فرمایا۔ یہ صرف حضرت کی محبت وشفقت کا اظہار تھا جو قدم قدم پر حاصل رہی۔ اسلام آباد جاتے ہوئے مختلف ہلکی پھلکی بات چیت ہوتی رہی۔ اسلام آباد کی مین روڈ پر جب بھی کار موڑ پہنچتی تو حضرت اس منظر کی بڑی تعریف فرماتے۔ بارہا فرمایا کہ: مرحوم صدر ایوب خان ایک صاحب ذوق انسان تھے' اسلام آباد ان کے حسن ذوق کی نشانی تھی۔ ساڑھے دس بجے کے قریب ہم گورنمنٹ ہاسٹل اسلام آباد پہنچے۔ کمرہ نمبر ۳ حضرت کے لئے منتخب کیا گیا۔ حضرت کی طبیعت میں نفاست اور

صفائی بہت زیادہ تھی' ہر چیز کو قرینہ اور ترتیب سے رکھنا طبیعت ثانیہ بن گئی تھی' اس کمرہ کے قرینہ اور ترتیب کو دیکھ کر مسرت کا اظہار فرمایا اور از راہ شکوہ فرمایا کہ: پہلی مرتبہ جس کمرہ میں قیام تھا' اس میں صفائی بالکل نہیں تھی' جس کی وجہ سے طبیعت مانوس نہیں ہو رہی تھی۔

چند منٹ ضروری حوائج سے فارغ ہو کر گیارہ بجے اسلامی مشاورتی کونسل کے اجلاس میں شرکت کے لئے تشریف لے گئے' اس دن صبح و شام دونوں اجلاس میں حضرت نے شرکت فرمائی' رات عشاء کے وقت ملاقات کے لئے حاضر ہوا۔ حضرت نے اجلاس کی کارروائی کے بارے میں کچھ ارشاد فرمایا اور ایک گونہ پیش رفت پر اظہار اطمینان فرمایا۔ حضرت کی خدمت کے لئے اپنے ایک دوست حافظ محمد رفیق صاحب کو متعین کر دیا تھا' جن کے خادمانہ جذبہ اور دلچسپ طبیعت کی وجہ سے حضرت ان کو ''یا رفیق نعم الرفیق'' کہہ کر پکارتے۔ مولانا غلام حیدر صاحب مبلغ تحفظ ختم نبوت اسلام آباد بھی ہر وقت خدمت کے لئے مستعد رہے۔

جمعہ کے بعد حضرت رحمۃ اللہ علیہ مشاورتی کونسل کے اجلاس میں صبح ساڑھے نو بجے تشریف لے گئے جو تقریباً ساڑھے بارہ بجے تک جاری رہا' واپسی پر نماز مرکزی جامع مسجد اسلام آباد میں مولانا عبداللہ صاحب کے یہاں ادا فرمائی جو حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے تلمیذ خاص ہیں۔ تقریر مولانا محمد تقی صاحب نے فرمائی۔ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ اکثر جب پنڈی تشریف لاتے تو جمعہ کی تقریر اکثر ہمارے یہاں جامعہ اسلامیہ میں فرماتے یا مرکزی مسجد اسلام آباد میں' اس بار حضرت کی طبیعت کی کمزوری اور کونسل کے اجلاس میں مشغولیت کی وجہ سے عرض نہیں کیا۔ عزیز محمد بنوری حضرت مفتی محمود صاحب سے ملاقات اور ان کا خطبہ جمعہ سننے کے لئے ہمارے یہاں آ گئے تھے' جمعہ کے بعد چونکہ مفتی صاحب کو قاہرہ روانہ ہونا تھا' اس لئے جمعہ کے بعد مفتی صاحب نے حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے ٹیلیفون پر طویل گفتگو کی' دورۂ قاہرہ کے سلسلہ پر بعض شخصیات کے بارے میں دریافت کیا' کچھ ہدایات اور معلومات حاصل کیں۔ حضرت مفتی صاحب اور حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا تعلق بڑے خلوص، محبت اور احساس جوہر شناسی پر مبنی تھا۔ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ ہمیشہ اپنے مشوروں سے نوازتے رہے' کراچی میں ہمیشہ مفتی صاحب کا قیام مدرسہ نیوٹاؤن میں رہتا۔

میں اور عزیزم محمد بنوری مفتی صاحب کو ایئر پورٹ رخصت کرنے کے بعد اسلام آباد آ گئے۔ عشاء تک حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی آمد کا انتظار کرتے رہے' مگر کونسل کا یہ اجلاس کافی طویل ہو گیا اور ساڑھے نو بجے کے بعد تک جاری رہا۔ حضرت پونے دس بجے تقریباً تشریف لائے۔ مولانا مفتی زین العابدین صاحب (لائل پور) اور جناب میاں الحاج محمد اقبال صاحب ڈیم ایم ملز والے جن کو اپنے اکابر علماء سے بڑی محبت وعقیدت ہے' ملاقات کے لئے تشریف لائے ہوئے تھے۔ چار پانچ گھنٹہ مسلسل اجلاس میں شرکت کے باوجود حضرت کے چہرہ

پر تھکان کے کوئی تاثرت نمایاں نہیں تھے' ان حضرات نے تخلیہ میں چند منٹ ملاقات کی اور تشریف لے گئے۔

حضرت سے میں نے عرض کیا کہ نماز پہلے پڑھیں گے یا کھانا تناول فرمائیں گے۔ حضرت نے فرمایا کہ: جمعہ کے بعد جب میں آیا تو ایک تو ساتھ کوئی تھا بھی نہیں اور بھوک بھی نہیں تھی' اس لئے اس وقت کھانا نہیں کھایا۔ اب بھوک ہے۔ پہلے کھانا کھائیں گے بعد میں اطمینان سے نماز پڑھیں گے۔ میں اپنے یہاں سے کھانا لے گیا تھا۔ حضرت نے بڑے شوق سے تناول فرمایا۔ دوران گفتگو چند اہم دینی امور پر تشویش کا اظہار فرمایا اور اس بارے میں مجھے فرمایا کہ: جنرل محمد ضیاء الحق صاحب سے ملاقات کے لئے کل کوئی وقت مقرر کرلو۔ ان سے کچھ اہم معاملات پر گفتگو کرنی ہے' میں سوا گیارہ بجے حضرت سے رخصت ہوا' صبح حسب معمول حضرت رحمۃ اللہ علیہ تہجد کے لئے اٹھے اور فجر تک اذکار و اوراد میں مشغول رہے۔ نماز فجر کے بعد مولانا غلام اللہ خان صاحب، مولانا عبدالستار صاحب، قاری محمد امین صاحب اور حاجی محمود صاحب حاضر ہوئے' حاجی محمود صاحب اپنے گھر سے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے لئے ناشتہ لے گئے تھے۔ کافی دیر بعد بیت الخلاء تشریف لے گئے۔ واپس آئے، طبیعت پر کچھ ایسا اثر ہوا کہ بڑی مشکل سے چار پائی تک پہنچے' ہاتھوں میں تناؤ کی کیفیت تھی۔ فرما رہے تھے کہ: ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے کوئی میرا گلہ دبا رہا ہے' حضرت اپنے گلہ کو دبا رہے تھے۔ حضرت کے تلمیذ مولوی حسین علی صاحب نے آہستہ آہستہ گلے کی مالش کی' جس سے کچھ سکون محسوس ہونے لگا' لیکن درد کی کیفیت تھی۔ مجھے عزیز محمد بنوری نے فون کیا کہ حضرت کی طبیعت خراب ہے اور فرما رہے ہیں کہ: جنرل صاحب سے ملاقات کے لئے وقت نہ لیں۔ سب پروگرام منسوخ کر دیئے گئے ہیں۔

حضرت کو فوری طور پر پولی کلینک ہسپتال لے جایا گیا' ڈاکٹر شوکت صاحب نے معائنہ کیا' مرض (دورۂ دل) تشخیص کے بعد ڈاکٹر صاحب نے حضرت سے عرض کیا کہ آپ ہسپتال میں داخل ہو جائیں، مگر حضرت نے فرمایا کہ: میری طبیعت اس وقت ٹھیک ہے' اپنی جگہ جاکر آرام کرلوں گا۔ چنانچہ ڈاکٹر صاحب نے اپنی رپورٹ پر بھی یہ لکھ دیا تھا کہ حضرت ہسپتال میں داخلہ کے اصرار کے باوجود اس وقت داخل نہیں ہوئے' چنانچہ واپس گورنمنٹ ہاسٹل تشریف لے آئے' ڈاکٹری ہدایات کے مطابق آرام فرمانے لگے' تقریباً ایک بجے حضرت پر دوبارہ دل کا شدید دورہ پڑا۔ یہ دورہ ایسا شدید تھا کہ حضرت تڑپ اٹھے' کروٹیں بدل رہے تھے' اضطراری حالت میں بار بار فرما رہے تھے کہ: یہ نئی کیفیت ہے۔ اور استغفر اللہ العظیم کا ورد بار بار بلند آواز سے جاری تھا۔ پسینہ اتنا آیا کہ حضرت کے کپڑے اور بستر گیلے ہو گئے' جسٹس محمد افضل چیمہ صاحب صدر اسلامی مشاورتی کونسل اور برادرم مولانا محمد تقی صاحب اور مولانا مفتی سیاح الدین صاحب بھی اس وقت تشریف لے آئے تھے' جسٹس محمد افضل صاحب نے راولپنڈی کے بڑے فوجی ہسپتال سی ایم ایچ میں داخلہ کے لئے متعلقہ حکام سے رابطہ قائم کیا'

چنانچہ ڈھائی بجے حضرت کو ہسپتال لے گئے' کمزوری اتنی زیادہ ہوگئی تھی کہ حضرت خود نہیں اٹھ سکتے تھے۔ اسٹریچر پر لٹا کر ایمبولینس لے جایا گیا۔ ایمبولینس میں راقم، عزیز محمد بنوری اور مولوی حسین علی سوار تھے' دوسری گاڑی میں جسٹس چیمہ صاحب، مولانا مفتی سیاح الدین صاحب، مولانا محمد تقی صاحب اور دیگر حضرات تھے۔

سی ایم ایچ میں حضرت کو آئی سی یونٹ میں داخل کیا گیا' ممکنہ علاج معالجہ کا اہتمام کیا گیا' رات کو کچھ طبیعت سنبھل گئی۔ مولانا مفتی زین العابدین صاحب، میاں محمد اشرف صاحب (پشاور) عیادت کے لئے تشریف لائے' ہسپتال کے لان میں حافظ محمد رفیق صاحب اور مولوی صدیق حسین علی صاحب رات بھر موجود رہے' تاکہ اگر کسی چیز کی ضرورت ہو تو دقت نہ ہو۔ اتوار کی صبح کو بھی ڈاکٹروں نے حالت تسلی بخش بتلائی۔ مولانا محمد ایوب جان صاحب بنوری اور محترم خالد بنوری (حضرت کے داماد اور بھانجے) بھی پشاور سے پہنچ گئے تھے' کراچی بھی بیماری کی اطلاع دے دی تھی' چنانچہ حضرت کے دیرینہ رفیق سردار میر عالم خاں لغاری اور حضرت کے معالج خصوصی ڈاکٹر عبدالصمد صاحب کراچی سے راولپنڈی پہنچے' علالت کی اطلاع اخبار میں آ گئی تھی' اس لئے دور دراز سے لوگ خیریت دریافت کرتے رہے۔

رات ۹ بجے راقم نے حضرت کی زیارت کی' بظاہر مجھے طبیعت اچھی معلوم ہوئی۔ حضرت نے بھی فرمایا کہ: اب میں اچھا ہوں۔ صرف صبح ۹ بجے سر میں درد محسوس ہو رہا تھا۔ حضرت کے چہرہ پر اس وقت میں نے جو نورانیت، رونق اور جمال محسوس کیا' اس کو الفاظ میں بیان نہیں کر سکتا۔ عرض کیا کہ: حضرت سب لوگ دعائے صحت کر رہے ہیں' کراچی اور پشاور کے احباب کی آمد کی اطلاع دی' عزیز محمد بنوری کے بارے میں بھی ذکر کیا۔ حضرت نے چند دعائیہ کلمات ارشاد فرمائے۔ حضرت سے پوچھا کہ: کسی چیز کی ضرورت یا کوئی تکلیف ہے؟ طبیعت میں چونکہ حیا انتہاء درجہ تھی، فرمانے لگے: باپردہ کموڈ کی تکلیف تھی' اب اس کا بھی اہتمام کر دیا گیا ہے۔ چند چیزیں اپنی منگوائیں' جو خدمت میں پیش کر دی گئیں۔ کیا معلوم تھا کہ یہ حضرت سے آخری ملاقات ہے اور چند گھنٹوں بعد حضرت سفر آخرت پر تشریف لے جا رہے ہیں۔

رات ۱۱ بجے ڈاکٹر عبدالصمد صاحب نے اپنے دوسرے ساتھی ڈاکٹروں کے ہمراہ حضرت کا معائنہ کیا' علاج کو قابل اطمینان پایا' لیکن دل کے شدید دورہ کی وجہ سے یاس و تسلی کے ملے جلے جذبات کا اظہار ہو رہا تھا۔ ہم سب رات بارہ بجے تک ہسپتال میں رہے' چونکہ اس یونٹ میں اندر جانے اور رہنے کی اجازت نہیں تھی' اس لئے ہسپتال والوں نے کہا کہ: آج طبیعت کل رات سے اچھی ہے۔ باہر بھی کسی کے رہنے کی ضرورت نہیں۔ اگر کسی چیز کی ضرورت پڑے گی تو ٹیلی فون پر مطلع کر دیں گے۔

مگر اللہ تعالیٰ کو جو منظور تھا اس میں کسی انسان کا کیا دخل؟ حضرت پر ۱۷ اکتوبر بروز سوموار ۵ بجے کے

قریب آخری دورہ پڑا' جو جان لیوا ثابت ہوا۔ اس موقع پر موجود ڈاکٹروں نے دوا دینی چاہی' مگر بقول اس وقت موجود اسٹاف کے حضرت نے فرمایا کہ ''ہمیں تو مہمان لینے کے لئے آگئے ہیں۔ اب دوائی بس کریں اور ہم تو چلے۔'' یہ کہہ کر ذرا بلند آواز سے کلمہ شریف پڑھا اور السلام علیکم کہہ کر قبلہ کی طرف منہ کرلیا اور اپنے محبوب حقیقی سے اس کی راہ میں اس کے دین کی تڑپ اور جدوجہد میں جا ملے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ ہسپتال کی طرف سے پہلے اطلاع مارشل لاء حکام اور پھر جسٹس محمد افضل چیمہ صاحب کو ملی اور ان کے ذریعہ سے ہم سب کو اطلاع ملی' چنانچہ ہم سب ہسپتال پہنچے۔ لغاری صاحب اور ڈاکٹر عبدالصمد صاحب پہلے ہسپتال پہنچ گئے تھے' سب مدارس میں اطلاع دے دی گئی۔ راولپنڈی اور دوسرے شہروں میں اطلاع کا کام قاری محمد یعقوب صاحب کے سپرد کردیا۔ حضرت کی میت جامعہ اسلامیہ لائی گئی۔ تدفین کے بارے میں مشورہ ہوا۔ کچھ حضرات کی رائے آبائی شہر پشاور میں تدفین کی تھی۔ کراچی جس میں حضرت نے اپنا آخری اور زرین دور گذارا ہے اور جہاں حضرت کی امیدوں کا مسکن مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن ہے' اطلاع دی گئی اور تدفین کے بارے میں ان سے مشورہ ہوا۔

مدرسہ نیوٹاؤن کے اساتذہ کرام اور مسجد کمیٹی نے باہمی مشورہ سے مدرسہ میں قبر کی جگہ کا انتخاب کیا' ڈھائی بجے کے جہاز سے روانگی طے پائی' اسی مناسبت سے تجہیز وتکفین کا انتظام کیا جارہا تھا' پہلے ایک بجے نماز جنازہ کا اعلان کیا' راقم اور لغاری صاحب پی آئی اے میں روانگی کے انتظامات اور دوسرے سلسلوں میں کچھ دیر مصروف رہے' ریڈیو سے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کی خبر کا اعلان بارہ بجے سے مسلسل ہوتا رہا' جہاز میں ۴ اور پھر ۵ بجے تک تاخیر کی وجہ سے نماز جنازہ میں تاخیر کردی گئی اور بعد ظہر ۳ بجے کا اعلان کردیا گیا۔ راولپنڈی، اسلام آباد اور قرب وجوار کے شہروں سے متعلقین پہنچنا شروع ہوگئے۔ علماء، صلحاء اور اتقیاء کا عجیب مجمع تھا' ہر شخص عالم اضطراب میں تھا۔ اس اچانک حادثہ کی وجہ سے ہر شخص ساکت وصامت حیرانگی سے ایک دوسرے کو تسلی دینے کی کوشش کررہا تھا کہ غم کسی ایک کا نہ تھا' بلکہ پوری ملت اسلامیہ کا تھا' ہر شخص تعزیت کا مستحق تھا۔

علماء اس لئے تعزیت کے مستحق کہ ان کی صفوں کا سپہ سالار داغ مفارقت دے گیا' طلباء اس لئے کہ ان کا مربی اور مشفق نہ رہا' عوام اس لئے کہ ان کا رہنما اور بےلوث خادم اسلام دنیا سے منہ موڑ چکا تھا۔ صوفیاء اس لئے کہ سوز وگداز کا مجسمہ آج ان میں نہ رہا' جدید طبقہ اس لئے کہ مسائل حاضرہ کا اسلامی حل پیش کرنے والا اللہ کے حضور پہنچ گیا' ایک صحافی کی کیفیت ابھی تک ذہن میں ہے۔ وہ جامعہ اسلامیہ کے مین گیٹ کے ساتھ کھڑے ہوئے رو رہا تھا۔ میرے پوچھنے پر اس نے کہا کہ: مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے بعد ہم یتیم ہوگئے۔ میرے خیال میں اس صحافی کو ایک آدھ مرتبہ ہی کہیں حضرت سے ملاقات ہوئی ہوگی' لیکن محبت کا یہ عالم۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو غسل دینے میں مولانا عبدالرشید صاحب، مولانا عبدالستار صاحب، مولانا محمد رمضان صاحب اور قاری محمد

یعقوب صاحب، مولانا نثار اللہ صاحب، مولوی محمد بشیر صاحب مدرسین جامعہ اسلامیہ نے شرکت کی۔ نماز ظہر سے قبل بڑا اجتماع ہو گیا۔ شیخ الحدیث مولانا عبدالحق صاحب (اکوڑہ خٹک) کو بھی ٹیلی فون پر اطلاع دے دی گئی' وہ بھی تشریف لے آئے تھے۔ حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب (سرگودھا) مولانا غلام اللہ خان صاحب، مولانا غلام غوث صاحب ہزاروی، مولانا محمد ایوب جان بنوری، مولانا محمد شریف (ملتان) کے علاوہ گوجرانوالہ، لائل پور، جہلم، گجرات، پشاور، کیمبل پور ہزارہ کے سینکڑوں علماء وصلحاء جنازہ میں پہنچ گئے تھے۔

نماز ظہر سے قبل مولانا غلام اللہ خان صاحب نے حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی روحانی وعلمی زندگی پر پردرد انداز میں روشنی ڈالی۔ ٹھیک تین بجے مولانا عبدالحق صاحب نے نماز جنازہ پڑھائی' آدھ گھنٹہ تک لوگ دیدار کرتے رہے۔ ڈھائی بجے تابوت بند کر دیا گیا۔ ۴ بجے ایئر پورٹ روانہ ہوئے۔ کراچی جانے والوں میں راقم، برادر مکرم مولانا محمد تقی صاحب، عزیز محمد بنوری، مولانا محمد ایوب جان صاحب بنوری، عزیز خالد بنوری، جناب سردار میر عالم خان صاحب لغاری اور ڈاکٹر عبدالصمد صاحب شامل تھے۔ جہاز سوا چھ بجے راولپنڈی سے روانہ ہوا۔ کیا یہ عجیب معاملہ ہے' جن فضائی راستوں سے اللہ کا یہ مجاہد ہزاروں میل اسلام کی سربلندی کے لئے سفر کرتا رہا' آج وہی جہاز حضرت کی میت کو لئے ہوئے اڑتا جا رہا تھا۔ قرآنی آیت'' وما تدری نفس ماذا تکسب غداً وما تدری نفس بای ارض تموت '' کا مشاہدہ ہو رہا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت کو شہادت کے مرتبہ سے نوازنا تھا کہ غریب الوطنی میں خدا کے دین کے لئے سفر اور وہیں اپنے یہاں بلا وا۔

۸ بجے کراچی جہاز پہنچا۔ ہزاروں انسانوں کا ہجوم آج امنڈ آیا تھا' ہوائی جہاز تک ایمبولینس کا انتظام تھا' تابوت اس میں رکھا گیا۔ حضرت کے خصوصی خدام اس میں سوار ہوئے' سینکڑوں موٹروں کا جلوس پھیلا ہوا مدرسہ نیوٹاؤن کی طرف رواں دواں تھا۔ کراچی کے لوگوں کی عقیدت ومحبت کا اندازہ میں نے اس دن لگایا۔ لوگ ایمبولینس کو ہاتھ لگاتے اور دھاڑیں مار مار کر روتے تھے۔ ۹ بجے مدرسہ نیوٹاؤن پہنچے۔ تابوت کو گھر لے جایا گیا اور میت مبارک کو تابوت سے نکال کر دیدار کرایا گیا۔ نیوٹاؤن مسجد کا صحن اپنی وسعت کے باوجود لاکھوں عقیدت مندوں کے لئے تنگ ہو گیا تھا۔ ساڑھے نو بجے حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ اجل حضرت مولانا ڈاکٹر عبدالحی صاحب نے نماز جنازہ پڑھائی۔ جائے قبر کا انتخاب اساتذہ، مدرسہ اور مسجد کمیٹی کے مشورہ سے مدرسہ کے دارالاقامہ کے مغربی حصہ میں کیا گیا' جس مدرسہ کی تعمیر وترقی میں حضرت نے زندگی کا اہم دور صرف کیا۔ آج اسی کے ایک گوشہ میں آرام فرما رہے ہیں۔

ان للّٰہ ما اخذ ولہ ما اعطی.

محمد یوسف لدھیانوی

# حضرت شیخ، اکابر کی نظر میں

''شیخ آدم! آج کل تم پر جن علوم و معارف کا القا ہو رہا ہے ان کو سمجھنے والے بھی دنیا میں اب خال خال ہی لوگ ہیں۔''

''یہ سب حضرت کی نظرِ عنایت کا فیضان ہے۔''

''نہیں! بلکہ یہ تمہاری علو استعداد کا نتیجہ ہے۔''

''یہ بھی تو حضرت ہی کی نظر کیمیاء اثر کا کرشمہ ہے۔''

اپنے جد امجد شیخ آدم بنوری اور ان کے مرشد و مربی امام ربانی مجدد الف ثانی (قدس اللہ اسرارہم) کا یہ مکالمہ ہمارے حضرت رحمۃ اللہ علیہ غالباً ''تذکرۂ آدمیہ'' کے حوالے سے نقل کیا کرتے تھے۔

بلاشبہ کسی شخصیت کی بلندیٔ مرتبت میں اس کے ذاتی کمالات، فطری ملکات اور خاندانی اوصاف و مآثر کا بھی بہت بڑا دخل ہوتا ہے، جس کی طرف حدیث نبوی ''الناس معادن کمعادن الذهب و الفضة'' میں اشارہ ہے۔ ''یعنی انسانوں کی مختلف کانیں ہیں، جس طرح سونے چاندی کی کانیں ہوتی ہیں۔'' لیکن ان ساری چیزوں کے باوصف جب تک اہل کمال کی صحبت اور اربابِ قلوب کی ''نظر شفقت'' میسر نہ آئے کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ بقول عارف رومی:

بے عنایاتِ حق و خاصانِ حق
گر ملک باشد سیاہ ہستش ورق

دراصل اہل اللہ کی ''نظر'' ہی وہ کیمیا ہے جو خاک کو اکسیر بنا دیتی اور ثریٰ کو ثریا تک پہنچا دیتی ہے۔

آنانکہ بنظر خاک را کیمیا کنند
آیا بود کہ گوشۂ چشمہ بما کنند

حضرت الشیخ الامام السید البنوری نوراللہ مرقدہ کو قدرت نے ذاتی اوصاف وکمالات اور فطری ملکات و خصوصیات سے بھی نوازا تھا اور بڑی فیاضی وفروانی سے نوازا تھا۔ پھر آپ کو اکابر اولیاء اللہ کی صحبت ومعیت اور رفاقت وشفقت کی قابل رشک نعمت بھی میسر آئی‘ جس نے آپ کی شخصیت کو نکھارا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے سینہ بے کینہ کو مزید جلا بخشی اور آپ کے لقب صافی کو آئینہ جہاں نما بنادیا۔ یہ آپ پر حق تعالیٰ کا بہت ہی بڑا انعام تھا کہ آپ نوعمری سے پیرانہ سالی تک اپنے دور کے آئمہ مشائخ کے محبوب ومحب رہے۔ خود فرماتے تھے کہ ''الحمدللہ! تمام اکابر مجھ سے خوش رہے اور کبھی کسی بزرگ کو رنجیدہ وکبیدہ نہیں کیا۔'' ذیل کی سطور میں چند اکابر سے آپ کے تعلق کا مختصر تذکرہ مقصود ہے۔

## امام العصر مولانا محمد انور کشمیری رحمۃ اللہ علیہ

حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ آپ کے سب سے بڑے شیخ تھے۔ استاذ وتلمیذ کے درمیان گل وبلبل کا رشتہ تھا، عشق ومحبت‘ عظمت وعقیدت اور فنائیت ومحویت کے الفاظ بھی اس بے رنگ وبے کیف تعلق کی ٹھیک ٹھیک ترجمانی سے قاصر نظر آتے ہیں۔ حضرت صوفیاء کی اصطلاح میں ''نسبت اتحادی'' جسے کہتے ہیں شاید وہی آپ کو اپنے شیخ انور سے حاصل تھی۔ وہی خوبو، وہی طرز وانداز، وہی لب ولہجہ، وہی طور وطریق، وہی رنگ وروپ:

تا کس نگوید بعد ازیں من دیگرم تو دیگری

اور اسی نسبت نے آپ کو ''جانشین انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ'' بنادیا تھا۔ چونکہ اس تعلق کو اکثر حضرات نے ذکر کیا ہے اور ان سطور میں راقم بھی متفرق طور پر بعض چیزیں لکھ چکا ہے‘ اس لئے یہاں تبرکاً چند جزئیات پر اکتفا کردوں گا۔

۱- حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا یہ خادم خاص اور سفر وحضر کا رفیق وحاشیہ نشین، جسے شیخ ''یوسف شاہ'' کہہ کر پکارتے تھے، خدمت شیخ کے سلسلہ میں ایسی دقیق نفسیات کی رعایت کرتا تھا کہ عقل حیران ہے۔ فرماتے تھے کہ ''بدن دبانا بھی ایک فن ہے، ہر شخص کو اس کا سلیقہ نہیں ہوتا۔ میں نے حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت کے لئے یہ فن باقاعدہ سیکھا تھا۔'' اور کبھی کبھی فرماتے تھے کہ ''الحمدللہ! میں نے اپنے سے بہتر خادم کسی کو نہیں دیکھا۔''

اسی سلسلہ میں یہ واقعہ بھی بیان فرماتے تھے کہ: حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ ایک مجلس میں تشریف فرما تھے‘ انہیں دردِ سر کی شکایت شروع ہوئی‘ میں چہرۂ انور سے پہچان گیا‘ چپکے سے اٹھا اور سر دبانے لگا‘ مجھے ایک خاص رگ معلوم تھی جس کے دبانے سے اس درد کو افاقہ ہوجاتا تھا‘ حاضرین مجلس کو نہ درد کا احساس ہوا، نہ میرے اٹھنے کا

سبب معلوم ہوا۔ میں اکثر حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے چہرہ انور سے پہچان لیتا تھا کہ آپ کو فلاں چیز کی ضرورت ہے۔

۲-فرماتے تھے کہ: سفر کشمیر کے دوران جب حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ اپنے گھر پر تھے تو میں آپ کے والد ماجد (مولانا معظم شاہ رحمۃ اللہ علیہ) سے حضرت کے بچپن کے حالات کرید کرید کر معلوم کیا کرتا تھا' وہ میری عقیدت ومحبت سے بہت ہی متاثر تھے' دسترخوان پر طرح طرح کی چیزیں میرے لئے جمع کرتے تھے اور شفقت کی حد یہ کہ ننھے بچوں کی طرح لقمے بنا بنا کر میرے منہ میں ڈالتے۔ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ اس دلربا منظر کو کنکھیوں سے دیکھتے (یہاں حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ، شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے دیکھنے کے خاص انداز کی حکایت بھی فرماتے تھے) حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد مجھ سے پوچھا کرتے تھے کہ ''انور شاہ کیسا عالم ہے؟'' اور جب میں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں اپنی رائے ذکر کرتا (**لم تری العیون مثله ولم یرهو مثل نفسه**) تو والد ماجد فرماتے تھے کہ ''خیر عالم تو اور بھی ہوں گے' مگر مجھے تو انور شاہ کی نیکی و پارسائی کی وجہ سے ان سے محبت ہے۔'' اور کبھی فرماتے ''اس باپ کی مسرت کا اندازہ کون کرسکتا ہے جس کا بیٹا انور شاہ ہو۔''

۳-فرماتے تھے کہ: اہل علم حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے کسی مسئلہ کے بارے میں دریافت کرتے کہ آیا کسی نے اس کو ذکر کیا ہے تو فرماتے کہ: حنفیہ نے تو کچھ نہیں لکھا، ہاں مالکیہ کچھ لکھ لیتے ہیں (کبھی مالکیہ کے بجائے شافعیہ کا اور کبھی حنابلہ کا ذکر ہوتا) اور کبھی فرماتے: کسی نے کچھ نہیں لکھا۔ میں نے چارہ کرلیا ہے۔ اور پھر ایسی تحقیق و تدقیق سے مسئلہ کی تشریح فرماتے کہ گویا بس اسی ایک مسئلہ پر ساری عمر تحقیق فرماتے رہے ہیں۔

۴۔فرماتے تھے کہ: ایک بار حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں آئے۔ کتاب ہاتھ میں تھی اور چہرے پر مسرت ایسی کہ گویا بڑا خزانہ ہاتھ لگا ہے۔ کہنے لگے: ''حضرت! آج ایک عجیب حوالہ ملا ہے۔ اسحاق بن راہو یہ کے حالات میں لکھا ہے: ''**کان یروّج الا کاذیب فی ابی حنیفة**'' حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب یوں دیکھی (دیکھنے کا انداز بھی حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نقل فرمایا کرتے تھے) اور فرمایا:

''مولوی صاحب! امام اسحاق بن ابراہیم بن راہو یہ تو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے استاذ ہیں۔ اب اگر یہ عبارت اپنے ظاہر پر محمول ہو تو صحیح بخاری کی روایات کی حیثیت کیا ہوگی؟'' یہ سننا تھا کہ حضرت مولانا عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کے ہاتھوں سے طوطے اڑ گئے۔ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ان کی پریشانی دیکھی تو فرمایا:

''دراصل جس شخصیت سے آدمی کی عقیدت نہیں ہوتی' اس کے بارے میں روایات کی تحقیق وتفتیش نہیں کیا کرتا' یہی مطلب ہے اس عبارت کا کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں جو باتیں ان کے سامنے نقل کی جاتی تھیں' وہ ان کی تحقیق وتفتیش نہیں فرماتے تھے کہ صحیح ہیں یا غلط؟ نہ ان پر کوئی تبصرہ فرماتے تھے' بلکہ ان کو چلتا کردیتے تھے، یہ مطلب نہیں کہ وہ ازخود جھوٹی روایت کرتے تھے۔''

۵۔ آخر میں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں آپ کا ایک خواب نقل کرتا ہوں' فرماتے تھے کہ: حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خواب میں زیارت ہوئی' سر جھکائے تشریف فرما ہیں، گرد وپیش کچھ برتن سے پڑے ہیں' میں نے سلام دعا کی بعد عرض کیا کہ ''آپ کی ان چیزوں کا وارث کوئی اور ہوگا' مگر آپ کے علوم وانفاس کا وارث میں ہوں۔'' میں جوش کے ساتھ بار بار اسی فقرے کو دہرا رہا تھا۔ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نظریں اوپر نہیں اٹھاتے' آخر میں یہ فرمایا۔ ''میں نے آپ کو پہچانا نہیں تھا۔'' حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے ذریعہ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے علوم ومعارف کی جتنی اشاعت ہوئی' وہ سب کو معلوم ہے' اس لئے یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ آپ انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی لسان تھے۔

## حضرت مولانا محمد شفیع الدین نگینوی مہاجر مکی

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے جب ۱۳۵۷ھ میں (سفر مصر پر جاتے ہوئے) پہلی بار حرمین شریفین کی حاضری دی تو مکہ مکرمہ (زادھا اللہ شرفاً وکرامۃ) میں حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی کے خلیفہ رشید حضرت مولانا محمد شفیع اللہ نگینوی ثم مکی کے ہاتھ پر بیعت کی اور اجازت وخلافت سے سرفراز ہوئے۔ حضرت نگینوی رحمۃ اللہ علیہ کے حالات اس ناکارہ کو زیادہ معلوم نہیں، نہ یہی علم ہوسکا کہ ہمارے حضرت رحمۃ اللہ علیہ ان کی خدمت میں کتنا عرصہ رہے۔ البتہ بیعت وخلافت کا واقعہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے خود سنا تھا۔

یہاں اس لطیفہ کا ذکر بے محل نہ ہوگا کہ ''دیوبند'' کے مورث اعلیٰ دو بزرگ ہیں۔ ایک علم حدیث میں اور دوسرے طریقت وسلوک میں۔ چنانچہ علمائے دیوبند کا علمی رشتہ حضرت شاہ عبدالغنی مجددی ثم مدنی رحمۃ اللہ علیہ سے وابستہ ہے۔ حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ ان کے بلاواسطہ شاگرد رشید ہیں۔ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری ثم مدنی کو ان سے بالواسطہ تلمذ اور بلاواسطہ اجازت حدیث حاصل ہے۔ ''دیوبند'' کا سلسلہ طریقت قطب العالم سید الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ سے پیوستہ ہے۔ دورِ اول اور دورِ دوم کے سارے اکابر دیوبند حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خلفاء ومسترشدین ہیں۔

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ زمانہ کے لحاظ سے تو اکابر دیو بند کے طبقہ چہارم میں آتے ہیں' لیکن یہ عجیب اتفاق ہے کہ انہیں حضرت شاہ عبدالغنی رحمۃ اللہ علیہ سے صرف ایک واسطہ سے اجازت حدیث ملی ہے۔

عن المحدثة امة اللّٰه بنت الشاه عبدالغنى عن ابيها

اور حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ سے بھی صرف ایک واسطہ سے اجازت و خلافت طریقت حاصل ہے۔ (یعنی آپ کو حضرت نگینوی سے اور انہیں حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے۔ نیز آپ کو حضرت حکیم الامت تھانوی سے اور انہیں حضرت حاجی صاحب سے) حضرات محدثین کی اصطلاح کے مطابق ''علو اسناد'' کا یہ شرف اس زمانے کے بہت کم حضرات کو حاصل ہوگا۔

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ اگر چہ شیخ طریقت تھے' مگر آپ نے افادہ و اصلاح کے لئے پیری مریدی کا طریق نہیں اپنایا' جب بھی کسی نے آپ سے بیعت کی درخواست کی' اسے دوسرے اکابر سے رجوع کرنے کا مشورہ دیا۔ خود بہت کم لوگوں کو بیعت فرمایا۔ آپ ایسا کیوں کرتے تھے؟ اپنے اپنے ذوق کے مطابق ہر شخص اس کی الگ توجیہ کر سکتا ہے۔ اس ناکارہ کے نزدیک تو وہی قصہ ہے جو کسی پہلے بزرگ نے فرمایا تھا:

''اگر من شیخی کردم در جہاں ہیچ مرید ے نگذاشتم ، امامارا برائے کارے دیگر آفریدہ اند۔''

بہر حال حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ کا آپ کو نو عمری میں خلافت سے سرفراز کرنا آپ کے حق میں اکابر کی نظر شفقت کی بہت وقیع شہادت ہے۔

## شیخ محمد زاہد الکوثری

مصر میں جن اکابر علماء سے آپ نے استفادہ کیا' ان میں سب سے نمایاں شخصیت خلافت عثمانیہ کے نائب شیخ الاسلام شیخ محمد زاہد الکوثری کی تھی۔ جو امام العصر محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کی طرح اپنے دور کے اعلم اهل الارض تھے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے تقریباً ایک برس تک ان سے استفادہ کیا اور انہیں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے بعد اکبر المشائخ سمجھتے تھے۔ شیخ کوثری کو بھی آپ سے بہت تعلق تھا۔ بحمداللہ! اہم علمی مسائل پر دونوں کی خط و کتابت محفوظ ہے جو انشاء اللہ کسی وقت شائع ہوگی۔ شیخ کوثری رحمۃ اللہ علیہ کا ۱۹۵۳ء میں انتقال ہوا' ان دنوں حضرت رحمۃ اللہ علیہ ٹنڈو الہ یار میں شیخ التفسیر تھے۔ وہاں ایک تعزیتی جلسہ میں شیخ کوثری رحمۃ اللہ علیہ کے کمالات بیان فرمائے۔ فبکی و ابکی۔

## حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

حضرت حکیم الامت مولانا محمد اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے آپ کا سب سے پہلا تعارف غالباً

اس وقت ہوا' جب آپ نے ۱۳۵۴ھ میں مسائل قبلہ پر ایک رسالہ تالیف فرمایا اور اس کا ادیبانہ نام قبـــلة المجلی فی قبلة المصلی تجویز کیا۔ یہ رسالہ دیگر حضرات کے علاوہ حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بھی پیش کیا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ: نام تو بہت اچھا ہے' مگر عام فہم نہیں اور پھر ''بـــغیة الاریب فی مسائل القبلة والمحاریب '' نام تجویز فرمایا۔ پھر آپ ۱۳۵۷ھ میں طباعت کتب کی غرض سے مصر تشریف لے گئے اور وہاں اپنے اکابر کے کمالات کا تذکرہ کیا تو شیخ محمد زاہد الکوثری رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ سے حدیث کی اجازت حاصل کرنے کے لئے آپ کو وسیلہ بنایا۔ مصر سے واپسی پر آپ نے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضری کے لئے عریضہ لکھا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ضابطے کا جواب لکھ دیا کہ: کیوں آنا چاہتے ہو؟ کتنے دن کا قیام رہے گا؟ وغیرہ وغیرہ۔ اس پر آپ نے حضرت حکیم الامت کو ایک طویل خط عربی میں لکھا۔ فرماتے تھے کہ: خط تو لکھ دیا مگر بعد میں خیال ہوا کہ حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کی جانب سے عتاب نامہ آئے گا۔ کیونکہ اول تو حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کو عربی میں خط لکھا جاتا تو اس پر عتاب فرماتے تھے کہ اس کا منشا کبر ہے۔ اپنی علامیت کا اظہار مقصود ہے' دوسرے خط کافی لمبا تھا اور اس میں اشعار بھی تھے' اس پر بھی اندیشہ عتاب تھا' لیکن حضرت حکیم الامت کا کرامت نامہ بالکل خلاف توقع یہ آیا:

''بیا بیا فرود آ' کہ خانہ خانۂ تست۔ اور اگر تشریف آوری سے پہلے آنے کے دن اور وقت کی اطلاع کر دی جائے تو احسان ہوگا۔''

چنانچہ حسب الارشاد وقت کی اطلاع کر کے تھانہ بھون پہنچا' اسٹیشن پر مولانا شبیر علی ایک اور رفیق کے ہمراہ موجود تھے' حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضری ہوئی' حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے خصوصی شفقتوں سے نوازا اور جب واپسی کے لئے مصافحہ کیا تو حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

''بنوری کی وجہ تسمیہ؟'' عرض کیا ''ہمارے جد امجد شیخ آدم بنوریؒ کی طرف نسبت ہے۔'' فرمایا: ''اچھا! پھر تو آپ ہمارے مخدوم زادہ ہیں۔''

اس کے بعد تو حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ سے آپ کا مستقل تعلق ان کی حیات طیبہ کے آخر تک رہا۔ ایک خط میں حضرت حکیم الامتؒ نے آپ کو تحریر فرمایا:

''منبع اخلاص ومحبت ومعدن اختصاص ومودت۔ رقاه الله لما يتمنى ويرضاه۔

ایک اور گرامی نامہ میں تحریر فرمایا:

''خدا نہ کرے مرحوم اپنے کو محروم کیوں سمجھے۔''

حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کا آخری گرامی نامہ جو آپ کے کاغذات میں محفوظ ہے اور جس پر

آپ نے اپنے قلم سے تقریباً ۳۰ شوال ۱۳۶۱ھ لکھا ہے۔ اس میں حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کو مجاز صحبت ہونے کا شرف عطا فرمایا۔ اس کا متن تبرکاً درج ذیل ہے:

''السلام علیکم!

حسب معمول قدیم اس وقت بھی بعض احباب کو میں نے اس خدمت کے لئے منتخب کیا ہے کہ وہ شائقانِ دین کو اپنے معمولات سے دینی نفع پہنچائیں اور ایسی جماعت کا لقب ''مجاز صحبت'' رکھا گیا ہے۔ میں نے آپ کو بھی توکلاً اس سلسلہ کے لئے تجویز کیا ہے' امید ہے کہ ایسے طالبین کی طرف توجہ رکھیں گے۔ اللہ تعالیٰ مدد فرمائے۔''

اشرف علی

## مولانا سید اصغر حسین محدث دیوبندیؒ

حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ دارالعلوم دیوبند کے اکابر اساتذہ میں تھے' حضرت بنوریؒ کو بھی آپ سے شرف تلمذ حاصل تھا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ ان کی شفقت ومحبت کے بڑے دلچسپ واقعات سنایا کرتے تھے۔ فرماتے تھے کہ: ان سے تعارف کی تقریب یہ ہوئی کہ میں شروع شروع میں جب دیوبند گیا تو میں نے امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ کی ''تھافۃ الفلاسفہ'' کا نام سنا (اس کے ساتھ اور کتاب غالباً ابن رشد کی ''تھافۃ التھافۃ'' کا بھی فرماتے تھے) مولانا مفتی محمد شفیع رحمۃ اللہ علیہ دارالعلوم دیوبند میں مدرس تھے اور ان کی کتابوں کی بھی دکان تھی۔ میں نے ان سے ان کتابوں کے بارے میں دریافت کیا۔ انہوں نے فرمایا کہ: موجود تو نہیں، بمبئی سے منگوادیں گے۔ میں نے پوچھا: کب تک آجائیں گی۔ انہوں نے بمبئی لکھ دیا۔ میں مقررہ تاریخ کو ان کے کتب خانہ میں پہنچا تو کتابیں آچکی تھیں۔ اتفاق سے مولانا سید اصغر حسینؒ بھی وہاں تشریف فرما تھے۔ کتابوں کا پیکٹ کھولا گیا تو میاں صاحب (مولانا اصغر حسینؒ) کچھ حیران سے ہوئے۔ مجھ سے فرمایا: ان کتابوں کو کون پڑھے گا؟ میں نے عرض کیا کہ: میں پڑھوں گا۔ فرمایا: تم سمجھ لوگے۔ عرض کیا: سمجھنے کے لئے تو منگوائی ہیں۔

یہ حضرت میاں صاحب سے پہلا تعارف تھا۔ حضرت بنوری کی شرافت ونجابت تو چہرہ چہرہ سے عیاں تھی۔ غالباً اکابر دیوبند کو یہ بھی معلوم تھا کہ آپ حضرت مخدوم شیخ آدم بنوری کی اولاد میں سے ہیں اور علمی اشتیاق ان کتابوں کے منگوانے سے ظاہر ہوا ہے۔ اس لئے حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ آپ پر بہت ہی شفقت فرمانے لگے۔

حضرت فرماتے تھے کہ: ایک بار حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ میرے حجرہ کے سامنے سے گذر

رہے تھے' میں جھپک کے آگے بڑھا اور عرض کیا: آئیے! چائے نوش فرمائیے۔'' حضرت میاں صاحب نے فرمایا: ''نہیں! نہیں! آپ تو مہمان ہیں۔ ہمارا حق ہے کہ آپ کو چائے پلائیں۔'' اب وہ انکار فرما رہے ہیں اور میں بے تکلفی سے ان کا ہاتھ پکڑ کر اپنے حجرے کی طرف کھینچ رہا ہوں۔ تاہم میرے اصرار کے باوجود حضرت میاں صاحب تشریف نہیں لائے۔

دوسرے وقت حضرت میاں صاحب کا خادم یہ پیغام لے کر آیا کہ تم افغانی لوگ گوشت کی پہچان اچھی رکھتے ہو۔ اس خادم کو اچھا سا گوشت خرید کر دینا اور دوپہر کا کھانا ہمارے یہاں کھانا۔ میں نے گوشت خرید دیا اور دوپہر کو حضرت میاں صاحب کے مکان پر پہنچ گیا۔ ادھر ادھر دیکھا۔ کوئی مہمان نظر نہ آیا تو حضرت میاں صاحب سے دریافت کیا: مہمان کہاں ہیں؟ فرمایا: بس آپ ہی مہمان ہیں۔ بہر حال کھانا ہوا۔ اس کے بعد حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: زندگی میں دو مرتبہ باوضو اپنے ہاتھ سے چاول پکائے ہیں۔ ایک مرتبہ حاجی (امداد اللہ مہاجر مکی) صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے لئے اور دوسری مرتبہ آج آپ کے لئے۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے دورۂ حدیث کا سال تھا کہ دیوبند میں اختلافات رونما ہوئے اور حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے رفقاء نے ڈابھیل کا قصد کیا۔ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ: میں بھی حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ جانے کا عزم رکھتا تھا۔ حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو پتہ لگا تو انہوں نے مجھے بلایا اور بڑی شفقت سے فرمایا: تم نہ جاؤ۔ تمہیں میں حدیث پڑھاؤں گا' لیکن میں شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ پر مرمٹ چکا تھا۔ میں نے ان سے بے تکلفی سے کہا۔

''کیا میں آپ سے حدیث پڑھنے دیوبند آیا ہوں؟ میں تو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھنے آیا ہوں۔'' میاں صاحب میرے اس بے تکلف جواب سے بہت محظوظ ہوئے اور فرمایا۔ ''اچھا، اچھا......''

فراغت کے بعد میں بھی حضرت میاں صاحب سے آپ کا خصوصی تعلق رہا۔ حضرت میاں صاحب کے متعدد گرامی نامے آپ کے کاغذات میں محفوظ ہیں۔ جب ''بغیة الاریب فی مسائل القبلة والمحاریب'' تالیف فرمائی تو اس پر حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے بھی تقریظ لکھی جو کتاب کے ساتھ چھپ چکی ہے اور میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی اصل تحریر بھی محفوظ ہے۔

## حضرت مفتی عزیز الرحمٰن دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ

دیوبند کے صدر مفتی عارف باللہ مولانا مفتی عزیز الرحمٰن رحمہ اللہ اکابر اولیاء اللہ میں تھے۔ آپ سے حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے جلالین شریف پڑھی تھی۔ فرماتے تھے کہ: جب حضرت مفتی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال

ہوا تو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

''ہماری جماعت میں جو سب سے افضل عنداللہ تھے، چل بسے۔''

(حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے لب و لہجہ میں یہ فقرہ سنایا کرتے تھے)۔

## حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ

شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی قدس سرہ سے بھی آپ کو غایت درجہ اخلاص و ارادت تھی۔ حضرت مولانا محمد شفیع الدین نگینوی رحمۃ اللہ علیہ نے حکم فرمایا تھا کہ: ہندوستان میں حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مدنیؒ دونوں میں سے کسی ایک سے تعلق رکھنا۔ اس لئے آپ نے مصر سے واپسی پر حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں استفادہ کے لئے عریضہ لکھا۔ حضرت نے آپ کو حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ سے رجوع کرنے کا مشورہ دیا' اس پر آپ نے یکے بعد دیگرے دو عریضے پھر لکھے، اس کے جواب میں حضرت شیخ الاسلام مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا:

''...... میرا عرض کرنا صرف اس وجہ سے تھا کہ...... حضرت تھانوی مدظلہم کا عظیم الشان مرتبہ تصوف اور علوم میں معلوم ہے، ان کی موجودگی میں ہم جیسے ٹٹ پونجیوں کی طرف رجوع کرنا سخت غیر موزوں امر ہے۔ آپ جبکہ مولانا کی بارگاہ میں رسوخ رکھتے ہیں تو کیوں نہ وہاں سے ہی اغتراف فرمائیں۔ بہرحال اگر جناب کو مجھ نالائق اور ننگِ اسلاف کے ساتھ حسن ظن ہے۔ اگرچہ وہ غیر واقعی ہی ہے، میں اپنی استطاعت اور لنگڑی قابلیت کے ساتھ خدمت کے لئے حاضر ہوں۔'' (۳۰ شعبان ۱۳۵۹ھ)

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ اگرچہ حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے بھی اکتسابِ فیض کرتے رہے اور آخر میں ان کی جانب سے ''مجاز صحبت'' بھی ہوئے۔ مگر اوراد و اشغال اور معمولات حضرت شیخ الاسلام مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی ہدایات کے مطابق ہی بجالاتے رہے۔

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ ڈابھیل میں شیخ الحدیث تھے۔ معمول تھا کہ ڈابھیل کے سالانہ امتحانات سے جلدی فارغ ہو کر دیوبند آجاتے اور کئی کئی دن تک حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر رہتے۔ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ بھی آپ کا بہت اکرام کرتے۔ کبھی آپ درسِ بخاری کے دوران پہنچ جاتے تو اپنی مسند کے پاس بٹھاتے۔ تقسیم ملک کے بعد حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ ڈابھیل سے پاکستان تشریف لے آئے تو خط و کتابت کے ذریعہ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ سے استفادہ کرتے رہے۔ جن دنوں آپ ٹنڈو الہ یار میں تھے،

حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں اجازت حدیث کے لئے خط لکھا۔ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ پر تواضع کا بے حد غلبہ تھا۔ انہوں نے جواب نہ دیا، بلکہ خاموشی کے ذریعہ اس درخواست کو ٹال دینا چاہا۔ آپ نے دوبارہ لکھا تو حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے جواباً تحریر فرمایا:

کس نیاید بزیر سایۂ بوم
ور ہما از جہان شود معدوم

محترم المقام زید مجدکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مزاج شریف!

والا نامہ مورخہ ۱۰ ربیع الاول (۱۳۷۰ھ) باعث سرفرازی ہوا۔ یادآوری اور عزت افزائی کا شکر گذار ہوں۔ مندرجہ مضامین سے مطلع ہوا، جناب کا والا نامہ رمضان شریف میں بطلب اجازت وارد ہوا تھا، مگر چونکہ یہ حکم نامہ فی غیر موقعہ تھا (کیونکہ میں حقیقت میں ننگ اسلام اور بدنام کنندۂ نکونامے چند ہوں اور یہ کلمات تصنعاً نہیں ہیں، بلکہ واقعہ یہی ہے اور بفضلہٖ تعالیٰ آپ کو مرحومین ذوی الفضائل والکمالات العالیہ سے شرف لقاء وتلمذ حاصل ہے اور خود بھی جامع کمالات ہیں، اس لئے جواب نہ دینا صواب سمجھا۔ امید قوی تھی کہ آپ حقیقت پر غور فرما کر ایسی غلط طلب سے چشم پوشی فرمائیں گے اور جو کچھ عطایا خداوندی آپ کے پاس درجہائے عالیہ رکھنے والی ہیں، انہیں پر قناعت کریں گے، مگر آپ نے منھومان لایشبعان الحدیث پر عمل کیا اور اپنے حکم کے امتثال کا پھر مطالبہ فرمایا، اس لئے منسلکہ ورق پر جلدی میں کچھ لکھ دیا ہے۔ گر قبول افتد زہے عز وشرف۔

میرے محترم! شہرت غیر واقعیہ سے دھوکا نہ کھانا چاہئے تھا۔ انما کبرنی موت الکبرا۔ اگر وہ اکابر مرحومین زندہ ہوتے تو ہمارے جیسے پچوڑں کو کوئی پوچھتا بھی نہیں، چہ جائیکہ یہ درجہ دیا جائے۔ یہ صرف آپ کا حسن ظن ہے، شاید یہی مجھ جیسے بے بضاعت بلکہ بد بضاعت کے لئے کفارۂ سیئات اور مخلصی کا ذریعہ بن جائے ......''

(۱۸ ربیع الاول ۱۳۷۰ھ)

## شیخ الاسلام مولانا شبیر احمد عثمانیؒ

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ سے بھی تلمذ تھا اور ہمیشہ ان کا نام نامی بڑے احترام وعقیدت سے لیتے تھے۔ ''معارف السنن'' اور دیگر تصنیفات میں انہیں ''ہمارے شیخ محقق العصر'' کے الفاظ سے یاد فرماتے ہیں۔ مصر تشریف لے گئے تو وہاں شیخ محمد زاہد الکوثری رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حضرت عثمانی

رحمۃ اللہ علیہ کی طرف سے ''فتح الملھم'' کی دو جلدیں ہدیہ کیں اور حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کا تفصیلی تذکرہ ان سے کیا۔ شیخ کوثری رحمۃ اللہ علیہ نے اس پر بڑی پر مغز تقریظ لکھ کر دی اور حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کو شکریہ کا خط بھی لکھا۔ جو انوار عثمانی رحمۃ اللہ علیہ (صفحہ ۸۱۔۸۲۔۸۳) میں طبع ہو چکا ہے۔ حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کو آپ کے طالب علمی کے زمانے سے ہی آپ سے گہرا قلبی تعلق تھا۔ گزشتہ صفحات میں آپ حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کی تحریر فرمودہ ''سند اجازت'' پڑھ چکے ہیں۔ جس میں وہ آپ کے بارے میں لکھتے ہیں:

''وھو فی ماری ..... ولا ازکی علی اللہ احداً ..... صالح، راشد، مسترشد، مستقیم السیرۃ، جیدالفھم، ذومناسبۃ قویۃ بالعلوم، مستعد لتدریسھا......''

اور اس سے قبل تحریر فرماتے ہیں:

**فجدّو اجتھد فی اکتساب علم السنۃ والقرآن، وبرع فیہ وفاق اقرانہ' ماشآء اللّٰہ.**

چونکہ آپ نے مدت تک حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کی معیت میں کام کیا، اس لئے دونوں کے درمیان بڑا گہرا تعلق رہا اور حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ آپ سے ایسا معاملہ فرماتے تھے جو ایک مخلص رفیق اور ہم عصر دوست سے کیا جاتا ہے۔ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ مصر کے طویل سفر سے واپس ہوئے' حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کو اپنی واپسی کی اطلاع دی' اس کے جواب میں حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا:

''بخدمت برادرم محترم! دامت مکارمہم

بعد سلام مسنون!

آنکہ محبت نامہ پہنچا، مسرور کیا، مع الخیر مراجعت وطن پر مبارکباد دیتا ہوں' مدت سے ملاقات کا شوق ہے۔ خیر یوسف مصر سے ہندوستان تو آیا، گجرات بھی انشاءاللہ پہنچ جائے گا' ہم کو آپ کی باتیں سننے کا اتنا ہی شوق ہے' جتنا آپ کو سنانے کا، مگر خدا جانے کب ہمارا نمبر آئے......''

ایک اور گرامی نامہ بھی تحریر فرماتے ہیں.....

''..... مجھے جو قلبی تعلق آپ کے ساتھ ہے وہ خود آپ کو معلوم ہے، مجھے بہت سی علمی توقعات آپ کی ذات سے ہیں..... سنن ابی داؤد کے درس سے میری تمنا پوری ہوئی۔ میں مدت سے چاہتا تھا کہ اس درجہ کا کوئی سبق آپ کے ہاں ہو۔ الحمدللہ آپ کا درس مقبول ہے۔'' (۱۳ ذوالحجہ، ۱۳۵۸ھ)

ایک اور خط میں ۱۲ ذوالقعدہ ۱۳۶۱ھ کو دیوبند سے لکھتے ہیں:

''بے شک آپ کے کئی خطوط مجھے ملے، جواب میں حسب عادت تاخیر ہوئی۔ دارالعلوم کے معاملات

اور اکثر امراض کا تسلسل مانع ہوا۔ آپ برا نہ مانیں۔ آپ کی محبت قلب میں جاگزیں ہے، اور ایسے دوستوں کا تعلق مایۂ فخر سمجھتا ہوں......''

ان چند اقتباسات سے دونوں حضرات کے قلبی تعلق اور باہمی الفت و محبت کا اندازہ ہو جاتا ہے۔ حضرت عثمانیؒ مدت تک ''جامعہ اسلامیہ ڈابھیل'' رہے۔ لیکن آخر میں مصروفیات و عوارض کی بناء پر ڈابھیل کے بجائے مستقل طور پر دیوبند میں قیام رہا اور تقسیم کے بعد پاکستان میں تشریف لے آئے۔ آپ کے بعد ڈابھیل میں آپ کے جانشین بھی حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ چنانچہ حضرت فرمایا کرتے تھے کہ ''الحمدللہ کہ مجھے اپنے دونوں مشائخ (حضرت شاہ صاحب اور حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ) کی جانشینی کی سعادت نصیب ہوئی۔''

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو پاکستان بلوانے کے محرک بھی حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ ہوئے۔ حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ آپ کو پاکستان کے نائب سفیر کی حیثیت سے عرب ممالک میں بھجوانا چاہتے تھے، مگر آپ اپنے مخصوص مزاج کی بناء پر کسی سرکاری عہدے کو پسند نہیں فرماتے تھے۔ اس لئے عذر کر دیا۔

حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ کا سیاسی اختلاف شہرۂ آفاق ہے، جس کی شدت نے:

''چوں گل بسیار شد پیلاں بلغزند''

کا سماں پیدا کر دیا تھا۔ سوءظن تو معمولی بات تھی، بہت سے لوگوں نے سوءادب کے مرتکب ہو کر اپنی عاقبت برباد کی، لیکن یہ حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی سعادت، سلامتیٔ فطرت اور عالی ظرفی تھی کہ اس طوفان میں بھی ان کے پائے استقامت کو لغزش نہیں آئی۔ وہ ایک طرف شیخ مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے عاشق و محب رہے اور دوسری طرف حضرت عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کے محبوب و مقرب..... و ذالک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء۔

## امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو شاہ جی سے بھی بے حد اخلاص و عقیدت کا تعلق تھا۔ انجمن خدام الدین کے جس اجلاس میں شاہ جی کو امیر شریعت کا خطاب عطا کیا گیا اور ان کے ہاتھ پر علماء نے بیعت کی، حضرت رحمۃ اللہ علیہ اس اجلاس میں شریک تھے۔ فرماتے تھے کہ: چوتھے نمبر پر بیعت کرنے والا میں تھا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ امیر شریعت کے بہت سے لطائف سنایا کرتے تھے۔ فرماتے تھے کہ سرحد میں ایک جلسہ تھا، جس کے سامعین بیشتر ہندو، سکھ تھے.....حضرت امیر شریعت نے تقریر فرمائی۔ غیر مسلموں سے فرمایا کہ: جس ذات کو تم اپنی زبان میں پرمیشر، گرو وغیرہ کہتے ہو، اسی کو ہم اللہ کہتے ہیں۔ بتاؤ! اس ذات سے کوئی بڑا ہو سکتا ہے؟ سب کا جواب تھا کہ

وہی سب سے بڑا ہے۔فرمایا۔''اللہ اکبر'' کے یہی معنی ہیں۔سب نے ''اللہ اکبر'' کے نعرے لگائے۔اس کے بعد توحید پر اڑھائی گھنٹے تقریر فرمائی۔حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ بھی اس جلسہ میں موجود تھے۔وہ شاہ جی کی تقریر میں زار وقطار رو رہے تھے۔تقریر ختم ہوئی تو حضرت عثمانی نے فرمایا: آج عطاء اللہ نے تبلیغ کا حق ادا کردیا۔

ایک بار حضرت رحمۃ اللہ علیہ ملتان تشریف لے گئے' حضرت امیر شریعت علیل تھے' عیادت کے لئے ان کے در دولت پر حاضر ہوئے۔دستک دی۔حضرت امیر شریعت خود باہر تشریف لائے۔آپ سامنے کھڑے ہیں' مگر شاہ جی پوچھتے ہیں: کون؟ آپ نے سمجھا کہ شاید علالت کی وجہ سے پہچان میں فرق آگیا۔اس لئے عرض کیا ''محمد یوسف بنوری۔'' شاہ صاحب نے پھر پوچھا کون؟ آپ سمجھے کہ شاید مرض کی وجہ سے سماعت میں بھی فرق آگیا ہے۔اس لئے ذرا بلند آواز سے کہا ''محمد یوسف بنوری۔'' فرمایا: نہیں' نہیں! بلکہ انور شاہ۔یہ کہہ کر آپ سے لپٹ گئے۔

ایک بار راقم الحروف نے منشی عبدالرحمٰن خان چھلیک (ملتان) کی کتاب ''کردار قائد اعظم'' سے حضرت امیر شریعت رحمۃ اللہ علیہ کی اس تقریر کا جو اردو پارک دہلی میں ۲۶ اپریل ۱۹۴۶ء کو پانچ لاکھ کے اجتماع میں کی تھی اور جس میں پاکستان کا نقشہ کھینچا گیا تھا۔ایک اقتباس حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو پڑھ کر سنایا۔حضرت رحمۃ اللہ علیہ سن کر آبدیدہ ہوگئے۔اور فرمایا ''قلندر ہر چہ گوید دیدہ گوید۔''

## حضرت مولانا حماد اللہ ہالیجی رحمۃ اللہ علیہ

سلسلہ قادریہ کے بلند پایہ شیخ اور حضرت مولانا تاج محمود امروٹی کے خلیفہ وجانشین تھے' پاکستان تشریف لانے کے بعد حضرت بنوریؒ کو ان سے بھی ارادت وعقیدت کا غیر معمولی تعلق رہا۔متعدد مرتبہ ''ہالے جی'' تشریف لے گئے اور حضرت ہالیجوی رحمۃ اللہ علیہ کے فیوض وانفاس سے مستفید ہوتے رہے۔حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ان کے کچھ افادات بھی (عربی میں) قلمبند فرمائے تھے۔جو ماہنامہ ''بینات'' (شعبان و رمضان ۱۳۹۰ھ) میں اس ناکارہ کے ترجمہ کے ساتھ شائع ہوچکے ہیں۔حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ان کی ایک مختصری تمہید بھی تحریر فرمائی تھی جو قابل دید ہے۔

حضرت مولانا حماد اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے ایک لغات القرآن بھی مرتب فرمائی جو ۱۳۹۳ھ میں مولانا محمد امین اللہ (مہتمم مدرسہ مدینۃ العلوم حمادیہ۔بنو عاقل) کے اہتمام سے طبع ہوئی۔حضرت نے اس کی طباعت میں خصوصی اعانت فرمائی۔اس کا نام ''الیاقوت والمرجان في شرح لغات القرآن'' خود تجویز فرمایا اور اس

پر ''سلک العقیان لنظم الیاقوت والمرجان'' کے عنوان سے ایک وقیع مقدمہ رقم فرمایا۔ مصنف رحمۃ اللہ علیہ کے تذکرہ میں فرماتے ہیں:

''کان رحمہ اللّٰہ عالما، عابداً، زاھداً، حلیماً، وقوراً، ابعدالناس عن الریاء، وازھد خلق اللّٰہ فیمن رأیتہ، من اھل الفضل والصلاح، واحلم خلق اللّٰہ فی اھل البیعۃ والارشاد، وکان ذا کشف صحیح و صریح......'' الخ

## حضرت مولانا سید عزیر گل مدظلہ العالی (سخاکوٹ)

حضرت مولانا سید عزیر گل مدظلہ العالی سے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا تعلق متعدد وجوہ سے تھا:

**اولاً:** آپ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے شیخ الشیخ حضرت شیخ الہند قدس سرہ کے خادم خاص راز دار، رفیق اسارت اور محبوب عزیز ہیں اور آج روئے زمین پر کوئی شخص اس شرف وفضیلت میں اس کا ہمسر نہیں۔

**ثانیاً:** آپ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے شیخ، حضرت شیخ الاسلام مدنی رحمہ اللہ کے بھی رفیق و ہمدم ہیں۔ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ کو آپ سے جو تعلق تھا اور آپ نے اسارت مالٹا کے زمانہ میں حضرت شیخ الہند کی جس طرح خدمت کی ہے' وہ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے کی ہے' وہ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی خودنوشت ''نقش حیات'' اور ''اسیر مالٹا'' سے واضح ہے۔

**ثالثاً:** آپ حضرت مولانا سید عبدالحق نافع رحمہ اللہ کے برادر اکبر ہیں اور حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کا جو تعلق مولانا نافع رحمۃ اللہ علیہ سے تھا' وہ خود حضرت کے الفاظ میں درج ذیل ہے:

''مرحوم سے میرا تعلق تقریباً نصف صدی رہا۔ تحابب وتوادد کی اس منزل پر ہم پہنچے جس کی نظیر کم ملے گی۔ میں نے اپنے معاصرین اور حلقۂ احباب اور اساتذہ میں (باستثناء بعض حضرات) ذکاوت طبع، دقت نظر، حسن ذوق، جامعیت مزاج میں ان کی نظیر نہیں دیکھی، میرے والد محترم حضرت مولانا سید محمد زکریا صاحب مدظلہم و دامت برکاتہم فرماتے ہیں کہ مشکل سے مشکل مسائل کو آسان اور سادہ تعبیر میں حل کرنے والا عالم ان جیسا نہیں دیکھا۔'' (بصائر وعبر، محرم الحرام ۱۳۹۴ھ)

ان تین وجوہ کے علاوہ حضرت مولانا عزیر گل مدظلہ کی ذاتی سیادت وشہامت بھی وجہ کشش تھی، جس کی بناء پر وہ حضرت شیخ الہند سے آج تک ہمارے اکابر کی آنکھ کا تارا رہے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ آپ کا بہت اکرام فرماتے تھے اور آپ کو اپنے اکابر کی صف اول میں شمار کرتے تھے۔ چند سال قبل جب آپ حضرت کے اصرار پر

نیو ٹاؤن تشریف لائے تو حضرت رحمۃ اللہ علیہ پر مسرت و انبساط کی ایسی کیفیت طاری تھی کہ نہ اس سے پہلے کبھی دیکھی، نہ بعد میں۔

## حضرت شیخ مولانا محمد زکریا مدظلہ

حضرت اقدس مولانا خلیل احمد سہارنپوری مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے خادم خاص اور جانشین حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا کاندھلوی، سہارنپوری ثم مدنی سے بھی حضرت کو بڑی عقیدت تھی اور انہیں اپنے تمام اکابر کا پھول سمجھتے تھے۔ آخری چند سالوں میں تو یہ تعلق تو عارف رومی کے اس شعر کا مصداق تھا:

خود قوی تر می شود خمر کہن
خاصہ آن خمرے کہ باشد من لدن

حضرت شیخ مدظلہ کے بارے میں بہت بلند و بالا الفاظ فرماتے تھے۔ کبھی ''ریحانة العصر'' کبھی ''برکة العصر'' اور کبھی ''زینة هذه الاهور''...... حضرت شیخ مدظلہ العالی کی متعدد تصنیفات پر گرانقدر مقدمے تحریر فرمائے جن میں حضرت شیخ مدظلہ کا مقام بھی کہیں اجمالاً اور کہیں تفصیلاً بیان فرمایا۔ سب سے مختصر مگر جامع الفاظ ''الاستاذ المودودی وشیئ من حیاته وافکاره'' کے ابتدائیہ کے ہیں:

''فتنبه لمثل هذه الدعاوی العریضة افذاذ من الاکابر...... فمن هؤلاء الاکابر حضرت المحدث برکة العصر الشیخ محمد زکریا کاندهلوی الصدیقی، صاحب العکوف علی خدمة العلم تدریساً و تالیفاً۔''

حضرت شیخ مدظلہ کو بھی حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے عجیب موانست و الفت تھی۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے چند روز بعد نیو ٹاؤن آپ کے مزار مبارک پر تشریف لائے۔ وہ رقت انگیز منظر کبھی نہ بھولے گا۔ دیر تک قبر مبارک پر اشک محبت کے موتی نثار کرتے اور ایصال ثواب و دعائے ترقی درجات فرماتے رہے۔ اندر سے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی روح طیبہ بھی گویا پکار رہی تھی:

کششے کہ عشق دارد نہ گذاردت بدینساں
بجنازہ گر نیائی بمزار خواہی آمد

اور جب کراچی سے مدینہ طیبہ تشریف لے گئے تو چند دن بعد خدام کے نام عتاب نامہ آیا کہ اگر حضرت مرحوم زندہ ہوتے تو اب تک ان کے کئی خط آ گئے ہوتے، تم لوگوں نے اب تک کوئی خط نہیں لکھا...... سبحان اللہ! اس الفت و عنایت کا آج کے کسی پیمانے سے وزن کیا جا سکتا ہے؟

حضرت اقدس رحمۃ اللہ علیہ پر بینات کا خاص نمبر نکالنے کا ارادہ ہوا تو ڈرتے ڈرتے حضرت شیخ مدظلہ کی خدمت میں بھی عریضہ لکھا کہ بطور تبرک چند کلمات تحریر کروادیے جائیں۔ جواب ملا:

''...... بعد سلام مسنون گرامی نامہ پہنچا۔ مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی یادگار میں ''بینات'' کا خاص نمبر شائع کرنے کی تو میری بھی درخواست ہے اور دعا بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کی مدد فرمائے۔ یہ بھی صحیح ہے کہ حضرت مولانا مرحوم کی شفقتیں اخیر میں اتنی بڑھ گئی تھیں کہ وہ بار بار آ کر بہت ستاتی ہیں، مگر اس ناکارہ کو اس قسم کے مضامین لکھنے کی کبھی عادت نہیں۔ یہ کوئی تصنع یا تواضع نہیں...... حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے دصال پر بھی دوستوں کا بہت اصرار رہا کہ ''الجمعیۃ'' کے خصوصی نمبر کے لئے لکھوں۔ نیز حضرت رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ اور چچا جان اور عزیز یوسف (حضرت مولانا محمد یوسف کاندھلوی ثم دہلوی، امیر تبلیغ) مرحوم کے وصالوں پر تقاضے ہوتے رہے، مگر کچھ سمجھ میں نہیں آیا کہ کیا لکھوں...... اس لئے اس حکم کی تعمیل سے معذور ہوں اور دعا سے بالکل دریغ نہیں اور درخواست ہے کہ ضرور یہ خاص نمبر شائع کریں۔ آپ نے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے بینات کے اداریے الگ جمع کرنے شروع کردیے۔ اللہ تعالیٰ قبول فرمائے اور امت کو زیادہ سے زیادہ فائدہ پہنچائے۔''

اس کے بعد حضرت شیخ مدظلہ کے کرامت نامے مسلسل ہوئے۔ یہ سب حضرت مرحوم سے حضرت شیخ مدظلہ کی محبت وشفقت ہے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے طفیلیوں کو بھی نصیب ہورہی ہے۔

قیام کراچی کے بعد حضرت مفتی محمد شفیع دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ (مفتی اعظم پاکستان) سے اتحاد و یگانگت کا جو تعلق رہا وہ سب کو معلوم ہے۔ ان کے علاوہ حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا عبدالہادی دین پوری مدظلہ اور دیگر اکابر سے بھی عقیدت مندانہ تعلق رہا۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی پوری زندگی کا خلاصہ صرف ایک فقرے میں سمیٹا جاسکتا ہے کہ آپ ہمیشہ اپنے دور کے ائمہ کبار کے دامن سے وابستہ رہے اور ان کی نظر عنایت کا سایہ آپ کے سر پر سایہ فگن رہا۔ اللہ تعالیٰ حضرت اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے تمام اکابر کے درجات بلند فرمائے اور ہم ناکاروں کو بھی ان کی جوتیوں کے صدقے اپنی رحمت ورضا نصیب فرمائے، آمین۔

﴿فاولئک مع الذین انعم اللّٰہ علیہم من النبیین والصدیقین والشھدآء والصالحین وحسن اولئک رفیقاً﴾

# معاصرین کی نظر میں

## مولانا شمس الحق افغانیؒ

مولانا محمد یوسف بنوری مرحوم میرے ہم وطن تھے اور ان کے والد ماجد مولانا محمد زکریا (مرحوم) سے بھی احقر کا تعلق رہا۔ مولانا سید محمد یوسف مرحوم عمر میں مجھ سے تقریباً دس سال چھوٹے تھے۔ جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں جب مولانا شبیر احمد عثمانی نور اللہ مرقدہ قیام پاکستان کی جدوجہد میں مشغول ہوئے تو احقر کو جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں اپنا قائم مقام بنایا۔ ان ایام میں مولانا محمد یوسف مرحوم سملک کی مجلس علمی میں حضرت علامہ کشمیری کے علوم مدوّن کرنے کے کام میں مصروف تھے۔ چونکہ ڈابھیل اور سملک باہم پیوست ہیں، اس لئے فراغت کے اوقات میں مرحوم اکثر ڈابھیل تشریف لاتے اور علمی مجلسیں گرم رہتی تھیں۔ طبقاتی تقدم کی وجہ سے حضرت مرحوم اگرچہ حسب عادت احقر کا بہت احترام کرتے تھے، لیکن میں ان سے کہتا تھا کہ تم نے حضرت شیخ الاسلام کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کا پکا پھل کھایا ہے اور میں نے کچا پھل کھایا ہے۔ وہ ہنس کر فرماتے تھے۔ **والفضل لکم مقدم۔**

مولانا مرحوم اپنے شیخ علامہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ سے ان امور میں کافی مشابہت رکھتے تھے:

۱:...... ترک دنیا و خشیۃ اللہ۔

۲:...... تواضع۔

۳:...... انسداد فتن دینیہ کے لئے جذبہ جہاد۔ خواہ قادیانیت ہو، یا پرویزیت، یا نیچریت۔ حق گوئی کا یہ عالم تھا کہ کسی بلند تر اور مشہور تر شخصیت کے اندر بھی کوئی دینی نقص ہو، اس کو برملا تقریر اور تحریر سے ظاہر کر کے اس کی اشاعت کرتے تھے۔ یہاں تک کہ مولانا ابوالکلام آزاد رحمۃ اللہ علیہ پر بھی سخت تنقید کی۔ اظہار حق میں کوئی چیز رکاوٹ نہیں بن سکتی تھی۔ حضرت مرحوم کی بہتر یادگار یہ ہے کہ جس پر انہوں نے اسلام کی خدمت کی ہے، اس کی تکمیل کی جائے۔

۱:...... ان کی شرح ترمذی ''معارف السنن''، جس کی چھ جلدیں چھپ چکی ہیں، اگر ان کی قلم سے لکھی ہوئی کوئی اور جلد ہو تو اس کو بھی چھاپ کر اشاعت کی جائے۔

سوائے مرگ نہیں کچھ علاجِ دردِ فراق
اجل کو ڈھونڈے پھرتے ہیں ہم دو اکیلے

یا اللہ یہ کیا ہوگیا؟ یا رب کیسے ہوگیا؟ ندا آتی ہے:

"کل من علیها فان، ویبقٰی وجه ربک ذو الجلال والاکرام"
وما محمد إلا رسول، قدخلت من قبله الرسل أفئن مات أوقتل انقلبتم علی أعقابکم"
سبحانک یارب لانقول إلا مایرضیک إنا لله وإنا إلیه راجعون، إن لله ماأعطی وله وماأخذ، اللهم اغفرله وارحمه، وعافه واعف عنه. وأکرم نزله، وأدخله الجنة جنة الفردوس، اللهم لاتحرمنا أجره، وارزقنا شفاعته، واجعلنا ممن یتبع هدیه وهداه، أمین یارب العالمین، وصلی الله علیٰ خیر خلقه محمد وصحبه أجمعین

## جدائی کا بہانہ

اٹھتے جاتے ہیں اس بزم سے اربابِ نظر
گھٹتے جاتے ہیں میرے دل کے بڑھانے والے

حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کو کئی سال سے بلڈ پریشر کا عارضہ تھا' ایک سال قبل دل پر ہلکا سا حملہ ہو چکا تھا۔ آخر سفر میں جب جانا چاہا تو معالج خصوصی نے عرض کیا کہ آپ سفر نہ کریں۔ فرمایا: میں ٹھیک ہوں۔ دین کے کام کی ایک آگ لگی تھی جو گھر پر بیٹھنے ہی نہ دیتی تھی۔ چنانچہ "اسلامی نظریاتی کونسل" کے اجلاس میں شرکت کے لئے ۱۳ اکتوبر کی صبح کو اسلام آباد روانہ ہو گئے۔ ۱۳ اور ۱۴ اکتوبر ۱۹۷۷ء کو دونوں وقت کے طویل اجلاسوں میں شرکت فرمائی اور حسب سابق اپنی حکیمانہ، محققانہ، عالمانہ و عارفانہ آراء سے کونسل کے ارکان کو مستفید فرمایا۔ کونسل کے روح رواں اور مجلس کی رونق تھے۔ کونسل میں آپ کی عظمت و اہمیت، علم و فضل، سیرت و صورت، کردار و گفتار کے سامنے سب ماند تھے۔ ۱۴ اکتوبر کو رات دس بجے میٹنگ ختم ہوئی اور اپنی قیام گاہ پر تشریف لے گئے۔ دوسرے دن دل پر سخت حملہ ہوا اور ایسی شدید تکلیف ہوئی جو پہلے کبھی نہ ہوئی تھی۔

بیماری کی اطلاع جیسے ہی کراچی پہنچی فوراً دعائیں، ختمات شروع ہوئے۔ پنڈی سے برابر رابطہ قائم رہا اور لمحہ لمحہ کی اطلاع ملتی رہی۔ کبھی حالت تشویشناک ہونے کی اطلاع آتی تو کبھی سنبھلنے کی۔ ۱۷ اکتوبر کی رات کو اطلاع آئی کہ طبیعت بہتر ہے اور وضو کی اجازت مل گئی ہے۔ یہاں کے بے تاب و بے قرار دلوں کو کچھ سکون

نصیب ہوا۔ ۱۷ اکتوبر کو صبح فجر کی نماز کے بعد میں دفتر مدرسہ کی طرف آیا' خیال تھا کہ پنڈی فون کر کے خیریت معلوم کروں' لیکن یہ سوچ کر کہ اتنی صبح وہاں کون گیا ہوگا، فون کرنے سے رک گیا اور سوچا کہ کچھ دیر بعد فون کرلوں گا۔ کچھ دیر بعد پنڈی سے اس حادثۂ جانکاہ، روح فرسا، وحشت اثر خبر کی اطلاع آئی اور اس طرح وہ ذات جو دوسروں کو زندگی بخشتی تھی وہ آج صبح سوا پانچ بجے اپنی جان جانِ آفریں کے سپرد کر کے ایک عالم کو یتیم بناگئی اور آفتاب رشد و ہدایت جو بروز پنج شنبہ ۶ ربیع الثانی ۱۳۲۶ھ میں مہابت آباد میں طلوع ہوا تھا۔ بروز دوشنبہ ۳ ذی القعدہ ۱۳۹۷ مطابق ۱۷ اکتوبر ۱۹۷۷ء کو راولپنڈی میں غروب ہوگیا۔

جب یہ خبر کانوں کو پڑی تو یقین نہیں آ رہا تھا کہ اتنی جلدی اور پھر اچانک یہ کیسے ہوسکتا ہے' لیکن بار بار کے فون اور اطلاعات نے تسلیم کرنے پر مجبور کر دیا اور اس طرح سے ہتھیار ڈالنا پڑے کہ حواس ختم، عقل گم، زبان گنگ اور شعور معطل ہوگیا۔ پھر کچھ دیر تک تو ضبط کرنے کی کوشش کی:

ملكت دموع العين ثم رددتها　　　إلى ناظري فالعين في القلب تدمع

لیکن یہ سعی لاحاصل تھی اور جلد ہی صبر کا پیمانہ لبریز ہوکر چھلک پڑا۔ آنکھوں سے آنسو، زبان سے آہیں جاری ہوگئیں۔ مدرسہ عربیہ اسلامیہ، جامع مسجد نیوٹاؤن سے آہ و بکا، گریہ و نالہ کی دلخراش آوازیں آرہی تھیں' کسی کو کسی کی خبر نہ تھی۔ ہر شخص اپنی جگہ پر مجسمۂ حیرت اور سراپا غم والم بنا ہوا تھا۔ واقعی اگر خدا کی طرف سے صبر نہ ملتا تو نہ معلوم کتنے دھڑکتے دل بند ہوجاتے' کتنے ہی مسکراتے چہرے ماند پڑ جاتے' کتنے گھرانے اجڑ جاتے، کتنے ہی بچے یتیم اور عورتیں بیوہ ہوجاتیں۔ درحقیقت یہ مصیبت ہی ایسی اندوہناک تھی:

صبت علی مصائب لو أنها　　　صبت علی الأیام صرن لیالیا

صبرت علی مالو تحمل بعضه

جبال حنین أوشکت تتصدق

یہ روح فرسا، اندوہناک، وحشت ناک خبر جنگل کی آگ کی طرح پاکستان میں پل بھر میں پھیل گئی اور ہزاروں عقیدت مند، لواحقین، متعلقین، اقرباء و اعزہ، روحانی اولاد راولپنڈی میں جمع ہوگئی اور تین بجے حضرت مولانا عبدالحق صاحب زید مجدہم نے نماز جنازہ پڑھائی۔

جنازہ سے قبل غسل کے بعد جب دیدار کے لئے لوگوں کو موقع دیا گیا تو عینی شاہد بتلاتے ہیں کہ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ انتہائی سکون کے عالم میں آرام فرما رہے ہیں' حسین و جمیل چہرہ اسی آب و تاب نور و سرور کے ساتھ ناظرین کے سامنے تھا اور:

نشان مردِ مومن با تو گویم

چو مرگ آید تبسم بر لب اوست

جہاز کی خرابی کی وجہ سے جہاز کے روانہ ہونے میں تاخیر ہوتی رہی' بالآخر رات آٹھ بجے کے قریب جہاز آ گیا' جب جہاز رن وے پر رکا تو ہم لوگ وہیں کھڑے تھے۔ جہاز کے رکتے ہی جب ڈگمگاتے قدم آگے بڑھے تو دل بے قابو ہو رہا تھا' ٹھنڈا پسینہ جاری تھا اور آنسو تھے کہ تھمنے کا نام ہی نہ لیتے تھے' اور اچانک ایسا چکر آیا کہ اگر قدم نہ رکتا تو گر جاتا۔ چند لمحوں بعد حواس قابو میں آئے تو پھر آگے بڑھے۔ اس وقت بجائے چمکتے روشن، پرنور چہرہ کے سفید تابوت سامنے تھا، جس کے آتے ہی ایک آہ و بکا کا بازار گرم ہو گیا، نہ معلوم مخلوق خدا کہاں سے امنڈ آئی تھی۔ اہالیان کراچی نے اتنا بڑا مجمع شاید کسی جنازہ میں نہ دیکھا ہوگا۔ ایئرپورٹ سے نہ معلوم کہاں تک موٹروں، ٹیکسیوں اور اسکوٹروں اور موٹر سائیکلوں پر سوگواروں، یتیموں اور پروانوں کا ایک ہجوم ہی ہجوم تھا۔ ہر آنکھ پرنم اور ہر دل شکستہ تھا۔ افتاں وخیزاں نیوٹاؤن پہنچے تو گاڑی اندر لانا مشکل ہو گیا۔ آدھے گھنٹے کی تگ و دو کے بعد تابوت گھر لے گئے' وہاں ایک کہرام برپا تھا۔ تابوت کھلا اور بے قرار دلوں کی بے قراری اور بڑھ گئی۔ آنسوؤں کی جھڑی اور تیز ہو گئی، آہ و بکا کی آواز سے فضا تھرانے لگی۔ بمشکل تمام جلدی جلدی جنازہ کا انتظام ہوا' چونکہ برادرم مولوی سید محمد بنوری نے پنڈی میں نماز جنازہ نہیں پڑھی تھی۔ اس لئے محترم جناب ڈاکٹر عبدالحی صاحب نے ان کی اجازت سے نماز جنازہ پڑھائی اور سوگواروں کا بے پناہ ہجوم پروانہ وار اس ذاتِ قدسی صفات کو اس کی آخری آرام گاہ کی طرف لے چلا، اور اس طرح وہ منبع نور جو زندگی بھر تو مسجد کے بائیں جانب قیام پذیر رہا۔ خدا نے اسے اب مسجد کی دائیں جانب منتقل کر دیا۔ جہاں ہر وقت سلام پڑھنے والوں، قرآن کریم کی تلاوت کرنے والوں کا تانتا بندھا رہتا ہے:

آسماں تیری لحد پر شبنم افشانی کرے

عشق رسول ﷺ کا یہ حال تھا کہ روضۂ اقدس (علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام) کی خاک پاک محفوظ کر رکھی تھی اور ساتھ ہی چراغ میں جلنے والا تیل اور بیت اللہ کے غلاف کا ٹکڑا اور خانۂ خدا کی چھت کی لکڑی اور جس ملفوف میں یہ قیمتی اشیاء محفوظ کر رکھی تھی اس پر یہ وصیت تحریر فرما رکھی تھی کہ اس خاک پاک کو میری آنکھوں کا سرمہ، تیل کو کفن کا عطر، غلاف کعبہ کو کفن کی زینت اور خانہ خدا کی چھت کی لکڑی کو قبر میں رکھ دیا جائے۔ الحمدللہ! سب وصیتوں پر حسب ہدایت عمل کیا گیا۔

اور اس طرح سے ہمارے وہ شیخ جن سے ابھی ہم صحیح معنوں میں مستفید بھی نہ ہو سکے تھے کہ وہ ہماری ظاہری آنکھوں سے اوجھل ہو گئے:

روئے گل سیر ندیدم کہ بہار آخر شد

ہم نے چاہا تھا نہ ہو لیکن ہوئی صبح فراق — موت کا جب وقت آتا ہے ٹلتا ہی نہیں

یہ مدام موسمِ گل کہاں کرے کوئی کیا گلۂ خزاں
یہ ستم ہے گردشِ آسمان بچے اس سے پیر وجواں نہیں

---

ابھی جام عمر بھرا نہ تھا کفِ دست ساقی چھلک پڑا
رہیں دل کی دل میں ہی حسرتیں کہ نشاں قضا نے مٹا دیا

افسوس کہ دل شوقِ حضور میں ہے بے تاب        دربان یہ کہتا ہے خبر ہو نہیں سکتی

لیکن نہیں:

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق        ثبت است برجریدۂ عالم دوامِ ما

دھرتی نے جو بدلا رنگ تو کیا، تو اپنی نظر اوپر کو اٹھا
داتا کے کرم میں کیا ہے کمی، بدلی ہے وہی برسات وہی

اللهم اغفرله وارحمه، وعافه واعف عنه وأكرم نزله، ووسع مدخله، واجعله من ورثة جنة النعيم، واجعل مرقده روضة من رياض الجنة وأفض عليه من شآبيب رحمتک وعفوک ورضوانک، وغفرانک وأدخله الجنة جنة الفردوس بغير حساب، اللهم لاتحرنا أجره ولاتفتنا بعده، وأسقنا من علومه وبركاته وتقواه. آمين يارب العالمين بفضلک وكرمک وجودک وإحسانک:

ويرحم الله عبداً قال آمينا

ایں دعا از من و از جملہ جہاں آمین باد

وصلى الله تعالىٰ على خير خلقه محمد وآله وصحبه أجمعين برحمتک ياأرحم الرحمين

مولانا محمد امین اورکزئی

# اُستاذنا المکرّم

عمر ہا در کعبہ و بت خانہ ے نالد حیات
تاز بزم عشق یک دانائے راز آید بیرون

۱۳۸۶ھ ذوالقعدہ کا مہینہ تھا' غیب سے نیوٹاؤن کراچی میں آستانہ بنوریہ پر حاضر ہونے کے اسباب پیدا ہوئے اور وقت کی اس نادرۂ روزگار شخصیت کی قدم بوسی کا شرف حاصل ہوا جو بیک وقت قافلہ محدثین کے امیر، فقہائے وقت کے سرتاج، صلحائے عصر کے صدر نشین، جماعت علماء کے میر محفل، مجاہدین تحفظ ختم نبوت کے سپہ سالار اور تمام اہل حق کے سرگروہ تھے۔ پھر پورے گیارہ سال تک جو اپنی زندگی کا ایک تہائی حصہ ہے' اس آشیانۂ قدس سے وابستہ رہنے کے بعد ۳ ذوالقعدہ ۱۳۹۷ھ کو اس نابغۂ وقت کے ظل عاطفت سے ہمیشہ کے لئے محروم ہونا پڑا۔ آپ کی رحلت سے خرمنِ عقل پر بجلی گری اور گویا حاصل زندگی ہاتھ سے جاتا رہا:

ہرچہ از عقل فزوں شد ہمہ عمرم جو جو　　اندریں غارت غم جملہ بیک بار برفت

آتے وقت دورۂ حدیث پڑھنے کے لئے چند مہینے قیام کی نیت کی تھی۔ مگر آنے کے بعد جمال یوسفی نے کچھ ایسا مسحور کیا کہ نہ وطن کا خیال رہا نہ گھر کا۔ نہ صحت کی فکر رہی نہ راحت کی:

صورتِ یوسف نادیدہ صفت میکردیم　　چوں بدیدیم زبان از سخن کار برفت

کراچی کی آہن خور آب وہوا نے اگرچہ سی سالہ جوانی میں شصت سالہ بوڑھا بنا کر رکھ دیا اور بجائے صحت کے مرض روز کا معمول بن گیا' مگر حضرت اقدس کی صرف چند لمحوں کی دید یہ سب کچھ بھلاتی رہی:

گر خونِ تازہ میرود زریش اہل دل　　دیدار دوستاں کہ ببینند مرہم ست

بدقسمتی سے یہ سہارا بھی بالآخر جاتا رہا اور اس محبوب از جان و جہاں شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اچانک

اس ویرانہ میں ہمیں تنہا چھوڑ دیا‘ جس کی خاطر ہم اپنے درودیار کو خیر باد کہہ کر غربت کو سینہ سے لگائے بیٹھے تھے۔ یہ بے کسی اپنا مقدر تھی‘ ورنہ حضرت تو مثالی مروت کے مالک تھے۔ کہنے والے نے شاید ہی ہماری حالت زار دیکھ کر کہا تھا:

میرا جی جلتا ہے اس بلبلِ بے کس کی غربت پر
کہ جس نے آسرے پر گل کے چھوڑا آشیاں اپنا

صادق ومصدوق ﷺ کا ارشاد ہے:

**عش ماشئت فانک میت وأحبب من شئت فانک مفارقه**

جتنا چاہو جی لو، مگر تمہیں بہر حال مرنا ہے۔ اور جس سے چاہو دل لگالو، مگر تمہیں اس سے جدا ہونا ہے۔

ذاتی طور پر تحریک ختم نبوت کی کامیابی کے بعد فقیر کو برابر یہ اندیشہ لاحق رہا کہ حضرت اب جلد ہی ہمیں داغ مفارقت دینے والے ہیں‘ اس لئے کہ مقربین بارگاہ کے وجود مسعود سے عموماً جو اہم مقاصد وابستہ ہوتے ہیں‘ ان کے برآنے کے بعد انہیں اس دنیا میں زیادہ دنوں تک رہنے کی زحمت نہیں دی جاتی۔ اسی پریشان کن احساس کا نتیجہ تھا کہ اس تحریک کی کامیابی پر مجھے وہ دلی سرور حاصل نہ ہو سکا جو امت مسلمہ کے ہر فرد کو حاصل ہوا تھا۔ اور یہ اسی طرح کا احساس تھا جو سیدنا حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو آیت تکمیل دین کے نزول کے وقت حضور ﷺ کے مشن پورا ہونے کی وجہ سے ہوا تھا کہ اب حضور ﷺ دنیا سے تشریف لے جائیں گے۔ تاہم یہ توقع بھی نہیں تھی کہ اس طرح اچانک ہمیں اس صدمۂ عظمیٰ سے دوچار ہونا پڑے گا، اور میر محفل کے اٹھ جانے سے دفعۃً یہ محفل ماند پڑ کر یوں قیامت صغریٰ قائم ہو جائے گی:

تھی کھٹک درد کی پہلے سے میرے دل میں مگر — تم میرے پاس سے اٹھے کہ قیامت آئی

حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ اگر چہ رحلت فرما گئے ہیں‘ لیکن آپ کا مشن زندہ ہے اور آپ کا لگایا ہوا باغ انشاء اللہ تعالیٰ قیامت تک اپنا پھل پھول دیتا رہے گا‘ اور امت آپ کے فیوض و برکات سے مستفیض ہوتی رہے گی۔ جن صالح، جوان سال اور جوان ہمت حضرات کو اس گلشن کی آبیاری حوالہ کی گئی ہے‘ امید ہے کہ وہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے نقش قدم پر چلتے ہوئے آپ کی روحانی توجہ اور اپنے خلوص کی برکت سے اپنی ذمہ داری بطریق احسن پوری کریں گے۔ درس گاہوں، دارالاقاموں، کتب خانہ وغیرہ امور کا انتظام حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی زندگی میں فرمایا۔ اب تو نقشہ کچھ یوں ہے:

جام مئے لبریز ہے ساقی فقط مطرب نہیں — گل کھلے ہیں باغ میں خالی ہے جائے عندلیب

حضرت اقدس رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں عمر کا ایک ثلث گزار کر اپنی نااہلی کی وجہ سے اگرچہ کچھ حاصل

تو نہ کر سکا، مگر دیکھا بہت کچھ۔ یہاں ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کے تبسم ولطافت کا، حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کے تفکر ورزانت کا، امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے ادب واحترام کا، سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کے زہد وقناعت کا، امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی فقاہت وثقاہت کا، امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کی حق گوئی واستقامت کا، اور ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کی جاذبیت وجامعیت کا عکس جمیل نظر آیا۔

ہم نے سیدی حضرت بنوری کی صورت میں ''بدر'' و''شہاب'' رحمۃ اللہ علیہما کو دیکھا کہ صحیح بخاری شریف کی مشکلات کی گتھیاں سلجھا رہے ہیں۔ خطابی رحمۃ اللہ علیہ وطیبی رحمۃ اللہ علیہ اور ابن رجب رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھا کہ حدیث شریف کے لطائف وطرائف بیان فرما رہے ہیں۔ مزی رحمۃ اللہ علیہ اور ذہبی رحمۃ اللہ علیہ کو پایا کہ رواۃ حدیث کے نام ونسب، طبقہ ورتبہ اور حالات وواقعات کا تذکرہ فرما رہے ہیں۔ ابن صلاح رحمۃ اللہ علیہ وعراقی رحمۃ اللہ علیہ کو پایا مصطلح الحدیث کے نوع بنوع مسائل پر تبصرہ فرما رہے ہیں۔ غزالی رحمۃ اللہ علیہ وشاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ نظر آئے جو دین کے اسرار ورموز سمجھا رہے ہیں۔ رازی رحمۃ اللہ علیہ وآلوسی رحمۃ اللہ علیہ نظر آئے کہ قرآنی حقائق ودقائق کا اظہار فرما رہے ہیں، جرجانی رحمۃ اللہ علیہ وزمخشری رحمۃ اللہ علیہ دکھائی دیئے جو قرآن حکیم کے وجوہِ بلاغت واعجاز سے پردے اٹھا رہے ہیں۔ راغب رحمۃ اللہ علیہ وابن اثیر دکھائی دیئے کہ غریب القرآن اور غریب الحدیث کی شرح فرما رہے ہیں۔

ابن رشد رحمۃ اللہ علیہ وابن قدمہ رحمۃ اللہ علیہ کو مختلف فقہی مذاہب کا مقارنہ کرتے ہوئے پایا۔ نووی رحمۃ اللہ علیہ وابن نجیم رحمۃ اللہ علیہ کو متفرق فقہی جزئیات وروایات کا استقصاء کرتے ہوئے دیکھا اور ملک العلماء کاسانی رحمۃ اللہ علیہ، طولانی مباحث کی تہذیب وتنقیح کرتے ہوئے نظر آئے۔

یہاں ہم نے ابن منظور رحمۃ اللہ علیہ اور زبیدی رحمۃ اللہ علیہ کو بھی دیکھا کہ عربی لغت کے اوابد وشوارد کا شکار کر رہے ہیں اور ابوالعتاہیہ رحمۃ اللہ علیہ اور بوصیری رحمۃ اللہ علیہ بھی ملے جو اپنا ناصحانہ کلام اور عاشقانہ مدیح سنا رہے تھے۔ ہم نے یہاں ابن ندیم رحمۃ اللہ علیہ اور حاجی خلیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے کتابیات پر محیر العقول عبور، ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ کی وسعت نظر، ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ کی سلامت فکر، روی رحمۃ اللہ علیہ کی عقل ودانش، ابن عبدالبر رحمۃ اللہ علیہ کے رنگِ اعتدال، ابن ہمام رحمۃ اللہ علیہ کی قوت استدلال، سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کے تبحر وتوسع اور کوثری رحمۃ اللہ علیہ کے تصلب اور تعقب کا مشاہدہ کیا۔ یہاں ہم نے جاحظ کی البیان والتبیین کی شستہ زبانی سنی اور اس میں ابوزہرہ رحمۃ اللہ علیہ واحمد امین کی سلامت کی حلاوت کو پایا۔ یہاں ہمیں قاسمی رحمۃ اللہ علیہ کی حکمت، رشیدی رحمۃ اللہ علیہ کی تفقہ، محمودی رحمۃ اللہ علیہ کی عزم وہمت، انوری رحمۃ اللہ علیہ کا علم وتبحر، حسینی جذبۂ ایثار وحریت، اشرفی ورع ولطافت، کفایۃ اللّٰہی استحضار، اور عطاء اللّٰہی رعب وجلال کا حسین گلدستہ نظر آیا اور بلاشبہ

ایک عالَم کی صورت میں ایک عالَم دیکھا:

**ولیس علی اللّٰہ بمستنکر ان یجمع العالم فی واحد**

یہ کوئی شاعرانہ مبالغہ آرائی نہیں اور نہ حدیث خواب ہے۔ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی صحیفۂ کردار اور کتاب زندگی کے ہر صفحہ پر ان کمالات کی جھلکیاں با آسانی دیکھی جاسکتی ہیں، بلکہ سچی بات تو یہ ہے کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے بہت سارے کمالات ایسے تھے، جن کا تعلق صرف مشاہدہ سے تھا۔ تحریر وتقریر کے احاطہ میں انہیں لانا ممکن ہی نہیں بلکہ بعض کا تو ادراک بھی نہ ہوسکا:

گر مصور صورت آں دلستان خواہد کشید لیک حیرانم کہ نازش راچساں خواہد کشید

ایں شرح بے نہایت کز حسن یار گفتند
حرفیست ازہزاراں کاندر عبارت آمد

قلم بشکن، سیاہی ریز، کاغذ سوز، دم درکش حمید ایں قصۂ عشق است درد فترنمی گنجد

قسام ازل نے ہمارے شیخ رحمۃ اللہ علیہ کو انتہائی فیاضی کے ساتھ ظاہری اور باطنی محاسن وکمالات سے نوازا تھا۔ ایک مرد کامل کے صفات میں سب سے اعلیٰ اور اہم وصف اخلاص وللّٰہیت سمجھا جاتا ہے کہ وہی مدار کار ہے۔ **الاللہ الدین الخالص** اور **انما الاعمال بالنیات** وغیرہ بکثرت نصوص اس سلسلہ میں وارد ہیں۔ انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی سیرتوں میں یہ وصف سرفہرست ہے اور صحابہ کرام علیہم الرضوان کی زندگی کا طرۂ امتیاز بھی **یبتغون فضلا من اللہ ورضوانا** ہی رہا۔ **فلو ان احدکم انفق مثل احد ذھباً مابلغ مد احدھم ولا نصیفہ** کا راز بھی اسی میں مضمر ہے۔

اپنے مکرم ومعظم شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے صحیفہ زندگی کا جلی عنوان ہمیں یہی وصفِ اخلاص نظر آتا ہے، یہ جوہر آپ کے رگ وپے میں جاری وساری تھا اور آپ کا ہر اقدام اور ہر فیصلہ اس جذبہ اخلاص کا نتیجہ ہوا کرتا تھا، اپنے تو اپنے غیر بھی آپ کی للّٰہیت کے قائل رہے اور فقیر کا تو اپنے گیارہ سالہ مشاہدات کی روشنی میں یہ عقیدہ رہا ہے کہ پورے عالم اسلام میں اس وصف میں آپ کا کوئی ثانی نہیں تھا۔ الا ماشاء اللہ۔

دنیا کا معمول ہے کہ ہر کام کا‘ چاہے دینی ہو یا دنیوی پروپیگنڈہ کیا جاتا ہے۔ حکومتیں ہوں یا ادارے یا اشخاص وافراد سب کے ہاں تکمیل مقاصد کے پروپیگنڈہ کو بنیادی اہمیت حاصل ہے۔ تشہیر کے بغیر کسی کام کا تصور بھی اس دور میں نہیں کیا جاسکتا‘ لیکن یہ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے کمال اخلاص کا نتیجہ تھا کہ آپ کو سب سے زیادہ نفرت نمود ونمائش سے تھی۔ مدرسہ عربیہ کی حیثیت اور خدمات سے کون ناواقف ہے۔ جس کا فیض صرف ملک ہی میں نہیں بلکہ دنیا کے کونے کونے میں جاری ہے‘ لیکن اس کے لئے آپ نے پروپیگنڈہ کے معروف

ذرائع کبھی استعمال نہیں کئے اور تو اور مدرسہ کی چار دیواری سے باہر آپ کو اس کا بورڈ تک بھی نظر نہیں آئے گا۔

ادارے کی ضروریات کے لئے اپیل یا بیان جاری کرنے کے بجائے ہمیشہ یہ فرمایا کہ ''یہ کام اسی کا ہے، تمام خزائن کے مالک وہی ہیں' عباد کے قلوب بھی اسی کے ہاتھ میں ہیں، پھر ہم کسی اور کے سامنے ہاتھ پھیلا کر کیوں ذلت اٹھائیں؟''

ایسے موقع پر جب بعض احباب کی طرف سے اصرار ہوتا تو یہ پیارا جملہ زبان مبارک پر آتا: ''**اسمعت من ناجيت**''۔ بس جس کو سنانا تھا' سنادیا اور جس کو بتانا تھا' بتادیا اور اس اخلاص کا اثر تھا کہ آپ ہمیشہ اپنے رفقاء کار کو یہ تلقین فرماتے رہتے تھے کہ ہماری نگاہیں بجائے کم کے کیف پر مرکوز رہنی چاہئیں۔ آج کل معاش کا مسئلہ پورے بنی نوع انسان کے لئے سب سے بڑا درد سر بنا ہوا ہے۔ ہر شخص کو اس کی فکر ہے' حتیٰ کہ بدقسمتی سے خالص دینی مناصب بھی اسی مقصد کے لئے استعمال ہونے لگے ہیں' لیکن حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو صرف حیوانی مسئلہ سمجھا۔ ان کے نزدیک انسانیت کا مقام اس سے بہت بلند و بالا تھا کہ صرف خورد و نوش کو اس کا نصب العین بنایا جائے۔

تعلیمی سال کے افتتاح کے موقع پر معمول تھا کہ حضرت شیخ طلبہ سے خطاب فرماتے' اس کا لب لباب یہی ہوتا تھا کہ آپ صرف رضائے الٰہی کو مقصد بنا کر پڑھیں' اس کے علاوہ اور کوئی غرض تمہارے سامنے نہ ہو۔ حتیٰ کہ علم برائے علم بھی مقصد نہیں ہونا چاہئے۔ نہ خطابت و امامت وغیرہ دینی مناصب پیش نظر ہوں۔

حضرت کا یہ جملہ آج بھی کانوں میں گونج رہا ہے جو کسی مہمان کے سامنے مدرسہ کا تعارف کراتے ہوئے آنجناب نے ارشاد فرمایا:

''**نريد ان تكون مدرستنا هذه دار دين قبل ان تكون دار علم**''

اس مختصر سے جملہ کے آئینہ میں حضرت کے قلبی احساسات اور ایمانی شعور کا عکس جمیل پورے آب و تاب کے ساتھ جھلک رہا ہے اور یہی وجہ تھی کہ اپنے ادارہ میں آپ سب سے زیادہ اہمیت و اولیت صلاح و تقویٰ کو دیتے تھے۔ آپ کا یہ مقولہ تو تقریباً تمام متعلقین کے حافظہ میں محفوظ ہوگا کہ ''ہمیں صالح غبی چاہئے غیر صالح ذکی نہیں۔'' اور کیوں نہ ہو، جب کہ مدرسہ کی تاسیس آپ نے اسی مقصد کے لئے کی تھی۔

خود فرمایا کرتے تھے کہ: بنگال میں علماء کے ایک اجتماع میں مدارس کے نصاب میں جدید علوم اور انگریزی داخل کرنے کی تجویز پیش ہوئی۔ بعض اکابر نے اس کی تائید کی' لیکن میں نے اس کے خلاف رائے دی۔ رات کو خواب میں دیکھا کہ ایک کھلے میدان میں کھڑے ہو کر اور اپنے کانوں میں انگلیاں دے کر پوری قوت سے اذان کی طرح یہ جملہ دہرا رہا ہوں:

**النجاة النجاة فی علوم المصطفیٰ سید السادات صلی اللّٰه علیه وسلم**

الغرض آپ کا ہر قول وفعل اخلاص سے بھرپور ہوتا تھا اور دوسروں کو بھی بتاکید اس کی تلقین فرماتے رہے۔ آپ کی دعوت یہ تھی:

دنیائے دنی کی یہ ہوس جانے دو　　گلچیں ہو اگر تو خار و خس جانے دو
مالک کے بغیر گھر کی رونق نہیں کچھ　　اللہ کو اپنے دل میں بس جانے دو

آپ کا فلسفہ یہ تھا:

تعلیم مذہبی کا خلاصہ یہی تو ہے
سب مل گیا ہے اسے جسے اللہ مل گیا

دنیا کو دنیوی ذرائع سے بقدر کفایت کمانے کے آپ مخالف نہیں تھے، بلکہ اس پر خوشی کا اظہار فرماتے تھے۔ میرے طالب علمی کے زمانہ کے ایک فاضل رفیق جو روزگار کے سلسلہ میں قطر گئے ہوئے ہیں، گزشتہ سال تشریف لے آئے' بعد از عصر بوقت ملاقات حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے ان کا تعارف کرایا تو بجائے عتاب کے کافی دیر تک ان کی حوصلہ افزائی فرماتے رہے۔

اخلاص کے بعد دوسری اہم چیز ایمان واعتقاد کی دولت ہے اور حقیقت یہ ہے کہ اخلاص بھی ایمان ہی کی پختگی کا ثمرہ ہوتا ہے۔ ایمان کی اہمیت پر کچھ لکھنا شاید یہاں تحصیل حاصل سمجھا جائے۔

حضرت الاستاذ کی صحبت میں ہم نے کمالِ ایمان اور رسوخِ اعتقاد کے وہ مناظر دیکھے کہ جن سے اپنا کمزور ایمان بھی تقویت حاصل کئے بغیر نہ رہ سکا۔ ہمارے وہ احباب جنہیں حضرت الاستاذ سے شرف تلمذ حاصل ہے، گواہ ہیں کہ اثنائے درس حضرت والا جب فضائل وغیرہ سے متعلقہ احادیث پر کلام فرماتے تو ایسا محسوس ہوتا تھا کہ گویا دیکھ کر بتلا رہے ہیں۔ آپ کے لئے خبر گویا خبر نہیں رہی تھی' بلکہ افادۂ یقین میں مشاہدہ کی حیثیت اختیار کر چکی تھی اور بارہا مسجد کے منبر پر بھی یہی کیفیت دیکھنے میں آئی۔ آپ کی قوتِ ایمانی کا کرشمہ تھا کہ سیاسیات سے الگ تھلگ رہ کر بھی آپ نے وقت کے ایک ایسے عیار ومکار حکمران کے ساتھ کامیاب مذاکرات کئے جس کی مکاری وعیاری بین الاقوامی شہرت حاصل کر چکی تھی اور بلا جھجک آپ نے ہر دور میں حق کا برملا اظہار فرمایا۔ مخاطب چاہے مرحوم جمال عبدالناصر جیسی دنیا کو ہلا دینے والی شخصیت ہو یا مرحوم فیلڈ مارشل محمد ایوب خان جیسے مقتدر حکمران۔

اخلاص وایمان کے بعد دینی نقطہ نظر سے حسن خلق کا نمبر آتا ہے۔ خاتم الانبیاء ﷺ نے اپنی بعثت کا مقصد بایں الفاظ ظاہر فرمایا:

"انما بعثت لاتمم مکارم الاخلاق"

اور فرمایا:

"ان اقربکم الی یوم القیامة أحاسنکم اخلاقاً

قرآن کریم نے جہاں نماز کی تلقین کی وہاں اس کا ثمرہ یہ بتایا:

ان الصلوٰة تنھی عن الفحشاء والمنکر

اور زکوٰۃ کے حکم کے ساتھ ساتھ بتلایا:

خذ من اموالھم صدقة تطھرھم وتزکیھم بھا

جہاں روزے کا مکلف بنایا وہاں روزے کی روح کی طرف بھی راہنمائی فرمائی:

لعلکم تتقون

جہاں حج کا ذکر کیا وہاں اس کی بھی صراحت فرمائی:

فلا رفث ولا فسوق ولا جدال فی الحج. وتزودوا فان خیر الزاد التقویٰ.

یہ چند اشارات اخلاق کریمہ کی اہمیت واضح کرنے کے لئے کافی ہیں۔ ہمارے کریم النفس، عظیم المرتبت شیخ نوراللہ مرقدہ کے اخلاق فاضلہ نے ہی آپ رحمۃ اللہ علیہ کو محبوب خاص و عام بنایا تھا۔ ظاہری حسن و جمال بھی بلاشبہ آپ کا مثالی تھا، لیکن جو چیز دل و دماغ کو متاثر کر کے آپ کا غلام بنا دینے پر مجبور کرتی تھی وہ آپ کے اخلاق حسنہ اور مکارمِ شیم تھے۔ طہارت و نظافت، شرم و حیا، عفت و غیرت، جود و سخا، شہامت و بسالت، زہد و قناعت، جرأت و استقامت، کرم و مروت، علم و حلم، عفو و صفح، ورع و تقویٰ، صدق و صفا، لطف و وفاء، غنا و استغناء، خوش مزاجی و خوش گفتاری، دلداری و ملنساری، قدر دانی و رتبہ شناسی، الغرض فاضلانہ، کریمانہ اور مومنانہ اخلاق کی فہرست میں سے کوئی عنوان لیجئے، حضرت الاستاذ کی کتابِ زندگی میں اس کے گہرے اور واضح نقوش آپ کو نظر آئیں گے۔ ہر چیز اور ہر کام میں لطافت و سلیقہ، طہارت و نظافت کا خیال رکھنا آپ کا شعار تھا۔ تفصیل کے لئے تو دفتر درکار ہے۔

سلیقہ مندی کا اندازہ آپ اس چھوٹی سی مثال سے لگائیں کہ عمر بھر جو کتاب زیر مطالعہ رہی اس کی تجلید کی دوبارہ ضرورت پیش نہیں آئی۔

یاران محفل کو حضرت کی چائے نوشی کے وہ دقیق اصول یاد ہوں گے جن کی رعایت سالہا سال کے خدام بھی کما حقہ نہیں کر پا سکتے تھے۔

حیا و عفت میں بلاشبہ کان اشد حیاء من العذراء فی خدرھا کی تصویر تھے اور حاشا للہ ما

علمنا علیه من سوء کی یوسفی شان کے عکس جمیل تھے۔ سادات کا جو ضرب المثل ہے' آپ کے جود وسخا کا یہ عالم تھا کہ دیکھتے ہی سیادت کا یقین ہو جاتا۔ شاید ہی کوئی آپ کے در سے مایوس گیا ہو۔ احتیاط کے باوجود ہر موقع ایسی فیاضی سے کام لیتے کہ سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں اہل علم کا یہ مقولہ یاد آ جاتا۔ کانت الدنانیر فی یدہ کانها البعر۔ غیرت وبسالت میں اپنا جواب آپ تھے۔ دینی غیرت کا جذبہ آپ کے اندر ایسا کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا کہ جب بھی اور جہاں بھی کسی طرف سے حریم دین پر حملہ ہوتا تو آپ کے خون ہاشمی کا جوش دیدنی ہوتا تھا۔ بینات کے ''بصائر وعبر'' آپ کی غیرت وبسالت پر زندہ وجاوید شاہد عدل ہیں۔

قادیانیت، پرویزیت اور دوسرے لادینی عناصر آج بھی حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی غیرت وشہامت کی تلوار کے زخموں سے کراہ رہے ہیں۔ عصر حاضر کے علمائے حق کے زمرہ میں شاید ہمارے شیخ ہی وہ منفرد شخص تھے جس نے دین کے خلاف لکھنے، بولنے والے کسی بھی شخص کو معاف نہیں کیا۔ اپنا ہو یا پرایا، کبیر ہو یا صغیر۔ آپ کی دینی حمیت نے حرمات الہیہ کے انتہاک کے موقع پر کسی قسم کی مداہنت، مصلحت کوشی اور موقع پرستی کو گوارا نہیں کیا۔

آپ کی پوری زندگی زاہدانہ اور فقر وصبر کا مرقع رہی۔ فرماتے تھے کہ: شادی کے موقع پر صرف ایک جوڑا کپڑوں کا مالک تھا جو پہن رکھا تھا۔ اسی زہد وقناعت کا اثر تھا کہ ماحضر کچھ بھی ہوتا انتہائی رغبت کے ساتھ تناول فرماتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ ایک وقت فاقہ کر کے سوکھی روٹی سے بھی وہ لذت حاصل ہو سکتی ہے جو مرغن اور پرتکلف کھانوں میں لوگ ڈھونڈتے ہیں۔ زندگی کے آخری سالوں میں اللہ تعالیٰ نے آپ پر رزق لایحتسب کے دروازے کھول دیئے تھے۔ مگر جاننے والے جانتے ہیں کہ یہ سب دوسروں کے لئے وقف تھا اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی شان فقر اندرون پردہ جلوہ گر تھی۔

اخلاق ومرمت اس شان کی تھی کہ اپنا عزیز ترین وقت علمی کاموں میں عموماً اپنی مروت کے مقتضیات کو پوری کرنے کی وجہ سے صرف نہ فرما سکے۔ اکثر درس میں اس پر تاسف کا اظہار کرتے ہوئے فرماتے:

لکل شیئی آفة وللعلم آفات ولعلمی آفات

آخری آفات کے مد کو خوب کھینچ کر ادا فرماتے تھے۔ ہر زائر وسائر کے ساتھ ان کی شایان شان ہی نہیں بلکہ برتر از شان برتاؤ کرنا آپ کا طرۂ امتیاز تھا۔ اپنے گوناگوں اشغال وانداد کو بھی اس سلسلہ میں کبھی حائل نہیں ہونے دیا۔

مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ ایک موقع پر حضرت والا نے بنفس نفیس خود ڈرگ کالونی کے اسٹیشن پر جا کر فقیہ ملت حضرت مولانا مفتی محمود صاحب دامت برکاتہم کا استقبال کیا' جبکہ ان دنوں دوسرے مشاغل کے علاوہ آپ کے گھٹنوں کا درد زوروں پر تھا' جس کے آپ مستقل مریض تھے۔ غناء نفس واستغناء کا اندازہ لگانے کے لئے یہ ایک

ہی واقعہ کافی ہے کہ قیامِ پاکستان کے ابتدائی سالوں میں جبکہ آپ کی مالی حالت کافی کمزور تھی' حکومت کی طرف سے آپ کو کسی عرب ملک میں سفارتی ذمہ داری سونپنے کی پیشکش ہوئی اور بعض اجلہ مشائخ [1] نے ترغیب بھی دلائی' مگر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے چٹائی کو کرسی پر ترجیح دیتے ہوئے پیشکش شکریہ کے ساتھ واپس کردی۔

مدرسہ کے معاونین میں سے کسی کے بارے میں اگر آپ کو محسوس ہوجاتا کہ یہ ہمیں ممنون سمجھ کر کچھ دے رہا ہے تو بلاتوقف اس کی امداد مسترد کردیتے تھے۔ چاہے کتنی ہی خطیر رقم کیوں نہ ہو۔ ایسے موقع پر گویا شاہ غلام علی مجددی دہلوی کا شعر حالِ دل کا ترجمان ہوتا تھا:

ماآبروئے فقر و قناعت نمے بریم　　با بادشاہ گوئید کہ روزی مقرر است

مدرسہ کی طرف سے کسی قسم کی اپیل اور سفیر کے نہ ہونے کا ایک سبب آپ کی یہی خودداری اور استغناء کا وصف بھی تھا۔ احباب واصحاب کے ساتھ آپ کے تعلقات کتنے مخلصانہ اور صدق وصفا کے حامل ہوتے تھے، اس کی شہادت حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے مخلصین کی زبانی خود ہی سن سکتے ہیں۔ اپنے مشاہدہ کی حد تک تو ہم نے حضرت والا کو بہ زبانِ حال یہ کہتے ہوئے پایا:

ما قصۂ سکندر و دارا نخواندہ ایم　　از ما بجز حکایت مہر و وفا مپرس

اپنی شخصی عظمت کے باوجود تواضع وانکسار کا وصف بھی آپ میں بدرجۂ اتم پایا جاتا تھا جو کہ ایک عالم ربانی کا امتیازی نشان ہوتا ہے۔ شخصی عظمت کے مینار کی بلندی کا تو یہ حال کہ دیکھنے والے کے سر سے کلاہ گر پڑے اور خدا گواہ ہے کہ اب تک مشروع القاب کے ڈھیر میں سے ایسا کوئی لقب نہیں پاسکا جو حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے بلند وبالا قامت کی شایانِ شان ہو۔ لقب کا ہر جامہ آپ کے قد کی بہ نسبت کوتاہ ہی پایا۔

ایامِ حیات میں جب بھی حضرت کی خدمت میں عریضہ لکھنے بیٹھتا تو کسی موزوں لقب کا انتخاب میرے لئے ایک لاینحل مسئلہ بن جاتا تھا اور لاچار ہوکر ''سیدی واستاذی'' جیسے عام الفاظ پر ہی اکتفا کرنا پڑتا۔ اب بھی جب حضرت کی عظمت کا تصور کرتا ہوں تو ہاتھوں میں ارتعاش پیدا ہوجاتا ہے' قلم رکنے لگتا ہے اور حضرت والا کی شخصیت پر کچھ لکھنے کی جسارت پر شرمندگی اور ندامت محسوس ہوتی ہے۔ اسی تصور کی بناء پر مزارِ اقدس پر حاضری کے وقت بار بار یہ خیال ابھر آیا کہ اس چھوٹے سے گڑھے میں ہمارا وہ جلیل القدر شیخ کیسے چھپ گیا جو رشد و ہدایت کا آفتاب عالم تاب، عظمت وجلالت کا بلند بالا مینار، علم ومعرفت کا بحرِ بیکنار اور صبر واستقامت کا ہمالیہ تھا۔ عالمِ وارفتگی میں صاحبِ مزار رحمۃ اللہ علیہ کو اکبر کی زبان میں مخاطب بھی کیا:

(۱)...... مولانا شبیر احمد عثمانی مرحوم کی طرف اشارہ ہے۔ (مدیر)

پیمانۂ مئے غم سرشار و بہیشم کرد　　رفتم سرِ مزارش در بیخودی و مستی
آہے ز دل کشیدم گفتم کہ اے مہ من　　بایں کمال و رفعت حیف است میل پستی
آخر چہ شد کہ رفتی اے رونقِ گلستاں　　در موسمِ بہاراں رنگِ چمن شکستی
آخر چہ پیشت آمد اے شمعِ محفلِ من　　در گوشۂ نشستی وز انجمن گستی
اے برق وش چہ داری نیست بگورِ تیرہ　　اے شعلہ روبخاکِ تربت چرا نشستی

اور تدفین کے وقت بھی ایک گوشہ میں بیٹھ کر ساتھیوں سے دل ہی دل میں یہ کہتا رہا:

مٹی میں کیا سمجھ کر چھپاتے ہو دوستو
گنجینۂ علوم ہے یہ گنج زر نہیں

بہر حال اتنی عظیم شخصیت ہونے کے باوجود جب بھی کسی صاحبِ علم و فضل کا ورود ہوتا تو آپ کی متواضعانہ ادائیں ورطۂ حیرت میں ڈال دیتی تھیں اور آپ عجز و نیاز کے پیکر نظر آتے۔ بسا اوقات وار دین حضرات اور حضرت شیخ کے درمیان ثریٰ اور ثریا کی نسبت ہوتی تھی۔ مگر حضرت کا معاملہ ان کے ساتھ ایسا ہوتا جیسا کہ اصاغر کا اپنے اکابر کے ساتھ ہوتا ہے۔ علمی کمال کا یہ نتیجہ ہوتا ہے کہ عظمت حق کا نقش دل پر ثبت ہو کر انسان اپنی خودی کو فنا کر دیتا ہے۔ عرفان حق حاصل ہو اور عجب و پندار بھی باقی رہے، یہ ناممکن ہے۔ جیسا کہ خود پسندی کے ساتھ معرفت حق کا حصول ناممکن ہے:

اہل ظاہر جس قدر چاہیں کریں بحث و جدال　　میں یہ سمجھا ہوں خودی میں تو خدا ملتا نہیں

حضرت کے کمالات اور محاسن کا حیطۂ تحریر میں لانا تو در کنار مجھ جیسے حقیر کے لئے تو چشم تصور و ادراک سے بھی ان کا احاطہ ممکن نہیں ہے۔ البتہ اپنے معاصرین کی حد تک بلا جھجک یہ کہوں گا:

ولو انني اقسمت ماكنت كاذبا　　بأن لم يرالراؤون حبرا يعادله

یہ چند سطور روایتی ''مصری بڑھیا'' کی تقلید میں لکھی گئی ہیں۔ ورنہ:

حاجتِ مشاطہ نیست روئے دل آرام را

اور:

زوصفِ ناتمامِ ماجمالِ یار مستغنی است　　بآب و رنگ و خال و خط چہ حاجت روئے زیبارا

اللهم اغفر له وارحمه وارضه وارض عنه. اللهم نور مرقده ونضر وجهه وروح روحه وقدس سره واجعل قبره روضة من رياض الجنة' اللهم ارفع درجته واعل مقامه واكرم نزله ووسع مدخله' اللهم لاتحرمنا اجره ولا تفتنا بعده وانفعنا بعلومه وفيوضه وافض علينا من بركاته فاطر السموت والارض انت ولي في الدنيا والاخرة، توفني مسلما والحقني بالصالحين وصلى الله تعالىٰ على صفوة البرية سيدنا مَحمد وعلىٰ آله وصحبه اجمعين وعلى من تبعه الى يوم الدين وبارك وسلم

ب- خ بنوری

ط- ح بنوری

# آہ پیارے ابّا جان

کیسے اور کیوں کر لکھوں کہ آج میرے اوپر سے وہ عظیم اور پر شفقت سایہ چھن گیا ہے؟ کسے خبر تھی کہ وہ عظیم ہستی ہم سے اتنی جلدی جدا ہو جائے گی اور اتنی دور چلی جائے گی کہ نہ سلام زبانی آئے گا، نہ پیام تحریری ملے گا، نہ بلائیں گے اور نہ خود آئیں گے۔ قریب بٹھا کر گلے لگا کر تسلی دینے والا ایک خواب ہو کر رہ جائے گا۔ یہ کیسی قید و بند ہے کہ چاہنے والے تڑپتے ہیں۔ ایک جھلک کو ترستے ہیں، کسی کو کسی کا پتہ نہیں۔ مژدۂ زیارت کون دے، نوید جان بخش کہاں سے ملے، نہ کوئی وعدہ، نہ حرف تسلی ہے۔

پیارے ابا جان! آپ کا وہ نورانی چہرہ، آپ کی وہ میٹھی آواز کہاں سے لاؤں، کیوں کر یقین کروں اور کیسے کروں کہ اب میں قیامت تک اس حسین صورت کو دیکھنے کو ترسوں گی، آپ کی میٹھی آواز سننے کے لئے میرے کان اب ہمیشہ ترسیں گے۔ ابا جان! آپ کا سہارا کیا چھوٹا' میرے سب سہارے مجھ سے چھوٹ گئے۔ میرے کنارے مجھ سے دور ہو گئے۔ میں منجدھار میں ملاحوں کے رحم و کرم پر رہ گئی ہوں۔ کون جانے اس بحر بیکراں کا کنارہ کب پاؤں گی۔ کون جانے اس کشتی کو کبھی کنارہ بھی نصیب ہوگا یا نہیں۔

پیارے ابا جان! آپ کی عظیم شخصیت کا پہلو کس طرح بے نقاب کروں، آپ کی اس عظیم زندگی کے بارے میں کس طرح لکھوں، نہ دماغ ساتھ دے رہا ہے' نہ دل، آپ کو اپنی اولاد سے کتنی محبت تھی، کیسے بتاؤں، آپ کا شفیق سایہ اولاد تو اولاد غیروں کے لئے بھی تھا۔ آپ کی تمام زندگی تقویٰ اور توکل میں تمام ہوئی۔ میں نے جب سے ہوش سنبھالا آپ کو ہمیشہ نہایت خشوع و خضوع سے ذکر الٰہی میں مشغول پایا۔ آپ کو تہجد کی نماز قضا کرتے کبھی نہیں دیکھا۔ اذان کی آواز سنتے تو آپ پر ایک قسم کی رقت طاری ہو جاتی تھی۔ آپ سچے عاشق رسول تھے۔ درود شریف پڑھنا اور اس کے پڑھنے کی تلقین کرنا آپ کا شیوہ تھا۔ تلاوت کلام پاک آپ کا محبوب ترین

مشغلہ تھا۔ آپ نہایت پاکیزہ اور نفاست پسند طبیعت کے تھے۔ آپ نہایت متحمل مزاج کے مالک تھے۔ سخت سے سخت تکلیف پر بھی اُف نہیں کرتے تھے۔ نمازیں پڑھتے پڑھتے آپ کے گھٹنوں میں زخم پڑ گئے تھے۔ لیکن آپ نے کبھی اُف نہیں کی اور نہ اپنی عبادت میں کوئی کمی کی اور نہ آپ نے کبھی اس کا اظہار کیا۔

معافی اور درگزر آپ کی فطرتِ ثانیہ تھی۔ بڑی سے بڑی غلطی کو آپ معاف کر دیا کرتے تھے۔ آپ کی گفتگو نہایت دلچسپ ہوتی تھی۔ ہر محل پر چھا جانا آپ کا طرۂ امتیاز تھا۔

آپ کا پاکیزہ اور مجاہدانہ کردار ہمارے لئے مشعلِ راہ ہے۔ یہ عظیم سرمایہ، یہ باغ و بہار شخصیت اب ہم میں نہیں ہے۔ آپ کا دائمی سکوت ہمارے لئے نہایت اذیت دہ ہے۔ یہ تو ٹھیک ہے کہ اس دنیا کی ہر شے راہی ہے۔ جلد یا بدیر سب کو چلے جانا ہے۔ تاہم آپ کی ابھی بہت ضرورت تھی۔ اس پر آشوب زمانے میں ایک مخلص اور بے غرض، ایک ہی خواہ، ایک دعا گو کا یوں اچانک بچھڑ جانا کسی قیامت سے کم نہیں۔ ہم آج اس باب الدعاء کے بند ہو جانے سے ایک عظیم نقصان سے دو چار ہیں:

تم کیا گئے کہ دل میں اندھیرا سا چھا گیا
شمع حیات ہوگئی مدہم تیرے بغیر!

(ب- خ- بنوری۔ پشاور)

☆ ☆ ☆

آہ پیارے ابا جان! میں کیسے قلم پکڑوں، میں کیسے جرأت کروں کہ آپ اس غموں کے اتھاہ سمندر میں تنہا چھوڑ کر چلے گئے ہیں۔ ایک ابدی آرام کرنے کے لئے ایک شفیق، ہمدرد سایہ سر سے اٹھ گیا ہے، وہ پر نور چہرہ اب کہاں نظر آئے گا۔ وہ آواز مبارک اور وہ لب و لہجہ جس میں خلوص کی شیرینی اور چاہتوں کی چاشنی گھلی ہوئی تھی، اب ہم کہاں سے پائیں گے۔ پیارے ابا جان! ہم تو تصور بھی نہیں کر سکتے تھے، یہ سوچ بھی نہیں سکتے تھے کہ ماں کی جدائی کے بعد جو آپ کی شفقت و محبت حاصل تھی، اس سے بھی محروم ہو جائیں گے۔ یسیر تو تھے ہی یتیم بھی ہو جائیں گے۔ ہمیں کیا معلوم تھا ابا جان! کہ ہماری رونقیں، ہماری بہاریں، ہماری خوشیاں لٹ جائیں گی۔ ہم اس بھری دنیا میں غم سہنے کے لئے تنہا رہ جائیں گے۔ آپ کی شفقت سے محروم آپ کی یہ چھوٹی، لاڈلی بیٹی رہ جائے گی۔

پیارے ابا جان! اب کون ہمیں بلائے گا، اب کون یہ کہے گا...... بیٹی! بہت دنوں سے آئی نہیں، کیوں کیا بات ہے؟ جب بھی آپ کے پاس آتی تو آپ یہ فرماتے، بیٹی رہنے آئی ہو یا جلدی چلی جاؤ گی۔ آپ کے کانفرنس جانے سے قبل میں ملنے آئی تو بہت خوش ہوکر پیار سے فرمانے لگے: بیٹی میں چار پانچ روز کے بعد

کانفرنس میں تین روز کے لئے جاؤں گا۔ جب تک رہوگی یا چلی جاؤ گی؟ میں نے کہا: ابا جان! رہنے پھر آؤں گی، جب آپ کانفرنس سے تشریف لائیں گے۔ فرمانے لگے: بیٹی! پھر تو رہنے آؤ گی۔لیکن ابھی رہ جاؤ۔ میرا دل چاہ رہا ہے۔ میرے جانے کے بعد چلی جانا۔ میں ابا جان کے اصرار پر دو روز اور رک گئی۔ مجھ بدنصیب کو کیا معلوم تھا کہ اس کے بعد کوئی روکنے والا نہ ہوگا۔ اتنے پیار سے اصرار کرنے والا کوئی نہ ہوگا۔ دو روز کے بعد پھر جانا پڑا۔ جانے سے قبل جب اجازت چاہی تو فرمانے لگے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔بس اتنی جلدی چلی جاؤ گی۔ اچھا میرے جانے سے پہلے تم اس نئے مکان میں آ جاؤ' بہت اچھا ہوگا۔ اور میں بھی دیکھ لوں گا۔ میں نے سامان باندھنے کا عذر پیش کیا تو کہنے لگے: پہلے آ جاؤ، سامان آتا رہے گا۔ پھر خود ہی فرمانے لگے: اچھا جب آؤں گا تو خوب زوردار دعوت کھاؤں گا۔ میں نے کہا: سر آنکھوں پر۔ انشاء اللہ! ضرور دعوت کروں گی۔ پھر ہنستے ہوئے فرمانے لگے: بیٹے سر پر نہیں' گھر پر دعوت کرنا۔

مجھ بدنصیب کو کیا معلوم تھا' ورنہ ان کی خواہش کا احترام کر کے پہلے ہی آ جاتی۔ پیارے ابا جان! کاش آپ اس گھر میں دیکھ لیتے، مجھ سے جو وعدہ کیا تھا وہ پورا کر کے چلے جاتے۔ پھر جاتے ہوئے بیٹھک میں جب ملنے آئی تو شفقت سے سر پر ہاتھ پھیر کر بہت دیر تک درود شریف ورد کرنے اور نماز پڑھنے کی تلقین کرتے رہے۔ پھر پیشانی چوم کر خدا حافظ کہا۔ مجھ کو کیا علم تھا کہ یہ آخری نصیحت ہے۔ اتنے پیار سے خدا حافظ پھر کوئی نہیں کہے گا۔ اس کے بعد اپنے ابا جان کا دیدار نہیں کر سکوں گی۔ پھر یہ آواز مبارک کان نہیں سنیں گے۔ میرے پاس وہ الفاظ نہیں جن سے آپ کی شخصیت پر لکھ کر اجاگر کروں۔ شدت غم نے سب الفاظ چھین لئے ہیں۔ اگرچہ صحیح تعریف کرنے کی مجھ میں صلاحیت نہیں لیکن پھر بھی کچھ نہ کچھ کہنے کی ہمت پیدا کر رہی ہوں۔

پیارے ابا جان! جتنی شفقت، محبت اور خلوص اپنی اولاد پر نچھاور کرتے ویسے ہی غیروں کے ساتھ بھی رویہ اختیار کرتے اور ویسا ہی خلوص نچھاور کرتے۔ آپ کی وفات ایک عظیم سانحہ ہے۔ اولاد تو رنج اور صدمے سے نڈھال ہے ہی، لیکن آپ کے خدام، عقیدت مند، جو بے شمار ہیں، ان سب ہی کو آپ کی وفات کا دکھ پہنچا ہے۔ جب سے شعور آیا' میں نے پیارے ابا جان کو اس وقت سے عبادت میں مصروف پایا۔ عبادت آپ کا محبوب مشغلہ تھا۔ نیکی، پرہیز گاری آپ کا پیشہ تھا۔ آپ چاہے علیل ہوں یا کیسی ہی تکلیف ہو، تہجد کی نماز کبھی نہیں چھوڑتے تھے۔ صبح کی تلاوت کلام پاک ضرور کرتے۔ طبیعت ناساز ہو یا جوڑوں میں درد' ہر حالت میں نماز مسجد میں پڑھنے جاتے۔ فضول باتوں سے پرہیز فرماتے اور ہم سب کو بھی ٹوکتے روکتے رہتے۔ درود شریف تو آپ کا دائمی معمول تھا۔ لیکن دوسروں کو بھی پڑھنے کی تلقین وہدایت کرتے۔

جب کبھی آرام کی خاطر لیٹتے اور نیند نہ آتی تو آپ فارسی، عربی کے اشعار ایسی پرسوز آواز میں پڑھتے

کہ دل جھوم جاتا۔ قرآن شریف کی آیات ایسی خوش آوازی سے پڑھتے کہ روح تڑپ جاتی۔ اذان کی آواز سن کر آپ پر عجیب کیفیت طاری ہو جاتی تھی اور آنسوؤں سے چہرہ مبارک اور داڑھی تر ہو جاتی۔ بڑی سے بڑی غلطیاں خوش اسلوبی کے ساتھ درگزر کر دیتے۔ صبر واستقامت آپ کی خصوصیت تھی۔ غصہ کو کافی حد تک قابو میں رکھتے۔ کسی وقت غصہ کے باعث عجیب کیفیت طاری ہو جاتی، لیکن فوراً قابو پا لیتے۔ پھر کافی دیر تک خاموشی اختیار کرتے کہ مبادا غصہ سے غلط الفاظ نکلیں۔ آپ کی گفتگو بے حد دلچسپ ہوتی کہ سننے والا مست ہو جاتا۔ بڑوں کی محفل میں آپ کی شخصیت سب سے نمایاں اور ممتاز ہوتی۔ چھوٹے بچوں سے بے حد خوش ہوتے۔ مزاج اتنا دلچسپ ہوتا کہ طبیعت باغ باغ ہو جاتی۔ اسفار سے بے حد تکلیف اور دقت ہوتی اور بعض وقت الجھن بھی محسوس کرتے، لیکن اسلام اور دین کی خاطر کہیں جانا ہوتا تو ماتھے پر ایک شکن تک نہ ہوتی' بلکہ اسلام کی خاطر آپ اپنی تکلیف کو دخیل قطعاً نہ کرتے۔ آپ کے کانفرنس میں جانے سے قبل میں نے کہا ابا جی! آپ نہ جائیں۔ تو فرمانے لگے: نہیں بیٹی۔ اسلام کی خاطر قربان بھی ہو جاؤں تو کم ہے۔ اگرچہ مجھے سفر میں تکلیف ہوتی ہے مگر دین کی خاطر ہر تکلیف گوارا ہے۔

آہ کتنی ہمت اور کتنا صبر واستقلال تھا کہ دین کا چھوٹا سا کام بھی کر کے بے حد مطمئن اور پرسکون ہو جاتے۔ پیارے ابا جان! آپ کا اسلام کی راہ میں قربان ہو جانا بے شک مجاہدانہ ثبوت ہے اور یہ ہم سب کے لئے ایک روشن راہ ہے۔ پیارے ابا جان! آپ واقعی حقیقت میں سچے عاشق رسول تھے' آپ کی وفات سے جو خلا پیدا ہوا وہ کبھی بھی پر نہیں ہوسکتا۔ آپ کی وفات زلزلے سے زیادہ نقصان دہ ہے۔ ایک قیامت آئی ہمارا سب کچھ لے گئی۔ ایک سیلاب آیا سب خوشیاں بہا کے لے گیا۔ دعاؤں کا سلسلہ ختم ہوا۔ اب جہان سے وہ رونقیں ختم ہوگئیں، وہ نور اٹھ گیا، آپ کی جدائی سے سینہ چھلنی ہوگیا۔ آنکھیں اشکوں سے لبریز رہیں گی۔ جب بھی اس قیامت کے منظر کا خیال آئے گا۔ آپ کا جانا ایک قیامت سے کم نہیں۔

ابا جان!...... پیارے ابا جان!! دل میں تو طوفان چھپائے بیٹھی ہوں۔ مگر جرأت نہیں کہ دل چیر کر دکھاؤں۔ خدا ہم سب کو صبر عطا کرے اور پیارے ابا جان آپ کو اللہ تعالیٰ کروٹ کروٹ جنت عطا فرمائے اور ہر لمحہ انوارات کی بارش برسائے۔ آمین۔

فقط شفقتوں سے محروم بیٹی

(ط-ج-بنوری)

# عالمگیر غم و اندوہ

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے سانحہ ارتحال پر عالم اسلام میں جس قدر ماتم کیا گیا، علماء اور شخصیات نے جو بیانات، خطوط اور تار دیئے، ریڈیو نے جو خصوصی پروگرام نشر کئے، عربی، اردو، انگریزی رسائل نے جو کچھ لکھا، پاکستان کی مختلف دینی اور سیاسی شخصیات نے جو تعزیت نامے بھیجے، پاک و ہند و بنگلہ دیش کے سینکڑوں عربی مدارس میں تعزیتی اجلاس اور بے شمار ختم قرآن کریم ہوئے۔ ان سب کی تفصیل کی گنجائش نہیں۔ بطور نمونہ چند بیانات کے مختصر اقتباسات نقل کئے جاتے ہیں۔

## عزت مآب جنرل محمد ضیاء الحق

## چیف مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر و چیف آف آرمی پاکستان

ممتاز عالم دین مولانا محمد یوسف بنوری کی اچانک وفات سے مجھے دلی صدمہ پہنچا ہے۔ مولانا کی موت نہ صرف پاکستان کے دینی، علمی اور قومی حلقوں بلکہ پورے عالم اسلام کے لئے ایک ناقابل تلافی نقصان ہے۔ مرحوم نے حدیث، فقہ اور دیگر اسلامی موضوعات پر جو متعدد کتابیں لکھی ہیں وہ ہمارے دینی و علمی سرمایہ کا گرانقدر حصہ ہیں۔ آپ عربی کے ایک بلند پایہ عالم، جید محدث، پرجوش مبلغ اور باعمل بزرگ تھے۔

مولانا بنوری ایک دینی درس گاہ کے بانی اور سرپرست تھے اور انہوں نے ساری زندگی اسلام کی خدمت کے لئے وقف رکھی۔ وہ نہ صرف پاکستان میں اسلام کی عظیم الشان خدمات انجام دیتے رہے بلکہ کئی موقعوں پر بیرونی دنیا میں پاکستان کی بہترین علمی نمائندگی کر کے وطن عزیز کے وقار میں اضافہ کیا۔

زندگی کے آخری دنوں میں وہ اسلامی نظریاتی کونسل کے رکن کی حیثیت سے پاکستانی معاشرے کو

اسلامی سانچے میں ڈھالنے کے عظیم کام میں ہاتھ بٹا رہے تھے۔کونسل کے مختلف اجلاسوں میں انہوں نے متعدد اہم امور پر قیمتی مشورے دیئے۔ جو مشعل راہ ثابت ہوں گے۔ان کے انتقال سے اسلامی نظریاتی کونسل میں بھی ایک ایسا خلاء پیدا ہو گیا ہے جسے مشکل سے پر کیا جائے گا۔میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمیں مرحوم کا مشن پایہ تکمیل کو پہنچانے کی توفیق عطا فرمائے اور انہیں بلند درجات سے نوازے۔میری یہ بھی دعا ہے کہ خالق دو جہاں آپ کو اور مولانا کے دیگر لواحقین کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

## محترم جسٹس (ریٹائرڈ) محمد افضل چیمہ
## صدر اسلامی نظریاتی کونسل اسلام آباد

......کونسل کے ان چند اجلاسوں میں جنہیں حضرت کے شمول کا شرف حاصل ہوا۔ ہر رکن ان کے علم و فضل اور فراست مومنانہ سے بہت متاثر ہوا' اکثر اختلافی مسائل اور مباحث حضرت کی مداخلت سے نہایت خوش اسلوبی سے طے ہو جاتے۔مولانا ایسی جامع صفات شخصیت کا ملنا پاکستان میں محال ہے۔وہ تبحر علمی، اخلاق حسنہ کے پیکر، علم و معرفت اور سنت نبوی ﷺ کے راز دان تھے......

## مفتی محمود۔صدر قومی اتحاد از مکہ مکرمہ

پتہ چلا کہ وہ تعزیتی پیغام جو کہ میں نے قاہرہ سے بھیجا تھا' آپ کو نہیں مل سکا۔لہذا مکہ مکرمہ سے آپ کے ممتاز والد بزرگوار کے انتقال پر ملال پر دوبارہ تعزیتی پیغام بھیج رہا ہوں۔اللہ تعالیٰ ان کی روح کو ابدی سکون بخشے۔آمین۔

## نوابزادہ نصر اللہ خان۔نائب صدر قومی اتحاد

حضرت مولانا محمد یوسف بنوری اس سلسلہ عالیہ کی آخری کڑی تھے' جس کا آغاز حضرت سید انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ سے ہوا۔ان کی وفات سے نہ صرف پاکستان کو بلکہ عالم اسلام کو ناقابل تلافی نقصان پہنچا ہے۔خصوصاً ایسے وقت میں جب وطن عزیز میں اسلامی نظام برپا کرنے کے لئے کوشش کی جا رہی ہے۔مولانا کی عدم موجودگی اس مبارک کام کی تکمیل میں مشکلات کا باعث بنے گی۔

حضرت مولانا مرحوم نے تحریک تحفظ ختم نبوت کو جس استقلال اور جس تدبیر سے کامیابی کے مراحل سے ہمکنار کیا' اس کے لئے پوری قوم ہمیشہ ان کی شکر گزار رہے گی۔اللہ تعالیٰ انہیں اپنے جوار رحمت میں جگہ دے اور ان کو ترقی درجات نصیب فرمائے۔

الاستاذ محمد بن ہاشم انڈونیشیا

......عزّ علینا فقده. وما الرزیة به رزیتکم فحسب ولکنها رزیة الجیل کله......

رئیس الجامعۃ الاسلامیۃ پٹیہ چٹا گانگ بنگلہ دیش

......مولانا کا وجود سراپا جودِ عرب وعجم بالخصوص علمی دنیا کے لئے غنیمت عظمیٰ تھا۔ آہ! آج افقِ پاکستان سے ایک سورج اور غروب ہوا......

مولانا امین الدین-موزنبیق افریقہ

......امت مسلمہ پر عموماً اور اپنے ہم جیسے نالائقوں پر خصوصاً آپ کے جو احسانات ہیں یقیناً خدائے ذوالجلال ان کو اس کا نعم البدل عطا فرمائے گا۔

مولانا مطیع الرسول-کینیا مشرقی افریقہ

......حضرت کی وفات سے تمام متوسلین یتیم ہو گئے اور عالم اسلام کو خسارہ اٹھانا پڑا۔

مولانا قاسم محمد سیمہ-جنوبی افریقہ

......گو ہم مرحوم سے ہزروں میل دور پڑے تھے مگر مولانا مرحوم کی صرف یاد اور ان کا ذکر خیر اور ان کا عالم ہستی میں وجود ہم لوگوں کے لئے ایک بہت بڑا سہارا اور باعث تسلی اور سکون تھا۔

ڈاکٹر محمد حمید اللہ پیرس، فرانس

......مرحوم حقیقی عالم کا نمونہ تھے، یعنی وسیع علم کے باوجود وسیع القلبی اور تواضع جس سے چھوٹوں کی حوصلہ افزائی ہو جاتی تھی۔ میرے دل میں ان کی بڑی عزت تھی......

مولانا عبداللہ کا کاخیل-نائیجیریا

......مرحوم کے لگائے ہوئے گلشن کی آبیاری اب آپ حضرات کی ذمہ داری ہے اور آپ حضرات ہی کی طرف ہماری نگاہیں اٹھتی ہیں۔

فیجی مسلم لیگ فیجی

......فیجی کے مسلم باشندوں کو حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کی خبر سن کر بہت سخت دلی صدمہ ہوا۔ سب مسلمانوں کا اجتماع ہوا اور حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے لئے دعا کی گئی۔

## ایئر مارشل (ریٹائرڈ) نور خان، کراچی

......اپنے والد بزرگوار کے انتقال پر ملال پر تعزیت قبول فرمائیں۔ اللہ تعالیٰ حضرت کی روح کو غریق رحمت فرمائے۔

## میاں طفیل محمد امیر جماعت اسلامی، لاہور

مولانا محمد یوسف بنوری کے انتقال کی خبر سے ہمیں بہت صدمہ پہنچا ہے۔ دعا گو ہیں کہ اللہ تعالیٰ مولانا کی روح کو اپنے جوار رحمت میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے۔

## مولانا محمد مالک کاندھلوی شیخ الحدیث جامعہ اشرفیہ لاہور

مولانا کے انتقال پر بہت ہی صدمہ پہنچا۔ آپ کا انتقال دنیائے اسلام کے لئے بہت بڑا نقصان ہے۔

## شعبہ عربی جامعہ کراچی

......علامہ مرحوم ملک کے مایہ ناز عالم، محدث، اور عربی کے بلند پایہ ادیب تھے۔ آپ کی وفات عالم اسلامی کا عظیم نقصان ہے۔ جس کی تلافی مستقبل قریب میں پوری ہوتی نظر نہیں آتی۔ مرحوم کا عربی کے ایک ادیب ہونے کے ناطے شعبہ عربی سے گہرا تعلق رہا ہے......

## مولانا محمد ابراہیم مجددی۔ کابل افغانستان

مولانا عالم اسلام کے ایک بڑے عالم تھے۔ ان کے انتقال پر نہایت صدمہ پہنچا۔ اللہ تعالیٰ انہیں جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے۔

## اہالیان پاکستان۔ بندر عباس ایران

......ہم سب ایک بڑی ہستی کی شفقت سے محروم ہو گئے۔

## مولانا رشید الدین ڈھاکہ

اللہ حضرت کو جنت الفردوس میں جگہ دے...... اور حضرت کے اپنے ہاتھ کے لگائے ہوئے باغ (مدرسہ) کو تا قیامت تر و تازہ رکھے......

## مولانا محمد نور الحق مہتمم و شیخ الحدیث مدرسہ جیری۔ چاٹگام بنگلہ دیش

......آنحضرت اسلاف کرام کے علوم و حکمت کی زندہ یادگار تھے......جن کا ہمسر و عدیل صدیوں میں بھی میسر آنا مشکل ہے......

مولانا رشید احمد- جزیرہ ریونین

......ہم ایک جید عالم سے محروم ہوگئے۔انہوں نے ردِّ قادیانیت میں جو اسلام کی خدمات انجام دی ہیں وہ ہمیشہ زندہ رہیں گی۔

یوسف جی۔لوساکا زمبیا

حضرت مولانا کے انتقال کی خبر سے ہمیں بے حد صدمہ پہنچا۔ان کا انتقال ناقابل تلافی نقصان ہے۔

اسلامک ٹرسٹ-جنوبی افریقہ

جنوبی افریقہ کے سارے مسلمانوں کی طرف سے ہمارا ادارہ حضرت مولانا کے انتقال پر تعزیت پیش کرتا ہے۔حق تعالیٰ مرحوم کو جنت میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے۔

اس کے علاوہ جمعیۃ علماء نٹال، مولانا محمد اسمٰعیل بھاجی، مولانا مفتی سنجالوی، ٹرانسوال جمعیۃ علماء اسلام ابراہیم میاں، اسمٰعیل گارڈی اور جنوبی افریقہ کی بہت سی انجمنوں اور فیملیوں کی طرف سے تعزیت کے تار اور خطوط ملے۔

شیخ عبدالخالق طارق جنجا-یوگنڈا

مولانا بنوری کے انتقال سے مجھے اور میرے سب ساتھیوں کو بہت ہی دکھ پہنچا ہے۔اللہ تعالیٰ مولانا کی پاک روح کو جنت میں ابدی سکون بخشے۔

شیخ محمود صبحی -امین عام جمعیۃ الدعوۃ الاسلامیہ طرابلس لیبیا

شیخ محمد یوسف بنوری دنیائے اسلام کے ایک عظیم مفکر تھے۔ان کی موت صرف آپ کے لئے باعث نقصان نہیں ہے بلکہ پاکستان اور دنیا کے سب مسلمانوں کے لئے ہے۔ہم اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے ہیں کہ ان کی روح کو جنت الفردوس میں ابدی سکون بخشے۔آمین۔انا للہ وانا الیہ راجعون۔

پروفیسر فضل ہادی خرطوم سوڈان

......مرحوم کی فات سے پاکستان کے علمی اور مذہبی طبقہ میں جو خلاء پید ہوا اس کو شاید ہی پر کیا جا سکے۔ مرحوم کی وفات سے نہ صرف علماء پاکستان بلکہ تمام عالم اسلام کو عظیم صدمہ پہنچا۔

مجلس تحفظ ختم نبوت ابوظہبی

''......حضرت مرحوم کے وصال سے ہم سب یتیم ہوگئے......''

ڈاکٹر خلیفہ شارجہ

"......أتقدم بخالص العزاء فی وفاة والدنا وأستاذنا الجليل فضيلة الشيخ مولانا محمد يوسف البنوری الإمام الجليل والعالم الفقيه المحدث رحمه الله رحمة واسعة......"

السید علی الہاشمی القاضی الشرعی الأول ابوظہبی

"......العلامة الربانی...... وإن وفاته لخسارة فارحة للعالم الاسلامی بأسره

مولانا ابوالحسن علی ندوی۔لکھنؤ

......میری، مولانا نعمانی اور دارالعلوم ندوۃ العلماء کے تمام ملازمین کی جانب سے تعزیت قبول فرمائیں۔

مولانا قاری محمد طیب صاحب دیوبند

آپ کے قابل وفاضل والد بزرگوار کے انتقال کی خبر سنتے ہی ہم سب جمع ہوئے اور تعزیتی جلسہ میں مرحوم کے لئے دعائیں کی گئیں۔

مولانا محمد باقر حسین المدرسۃ العربیۃ الامدادیہ مرادآباد الہند

......کان له أثر بالغ فی مجال االفكر الاسلامی، وان تراثه العلمی ماثرة قيمة فی مجال العلم والأدب......

مولانا عبدالحفیظ۔مظفرنگر انڈیا

......حضرت کے سانحہ ارتحال سے علمی دنیا کو ناقابل تلافی نقصان ہوا ہے اور حدیث شریف کے بزم رحمت کا وہ چراغ گل ہوا ہے جس سے ہند و پاک ہی نہیں، پورا عالم اسلام منور ہو رہا تھا۔

مولانا محمد ارشد مدنی۔انڈیا

......مولانا کی خصوصیت تھی کہ اکثر و بیشتر ان کی گفتگو علمی اور نایاب علمی جواہر پاروں پر مشتمل ہوتی تھی۔

سماحۃ الشیخ أحمد عبدالعزیز آل مبارک رئیس القضاۃ الامارات العربیۃ

......إنه رحمه الله إلى جانب مآثره وعلمه وفضله كان صديقا شخصيا لنا، لأنه كان يتصف بكل صفات الرجل المومن العالم الحريص على دينه، الساعی لنهضة أمته المتوقد نشاطا وحيوته هنا وهناک فی كل مجال يرى فيه مصلحة للإسلام والمسلمين

لقد كان من جنود الله حقا' الذين وقفوا حتى آخر لحظة من حياتهم يذودون عن حمى الاسلام وأرضه ودينه، ويكافحون فى كل موقع نزل فيه كفر أوعمت فيه بدعة أوظهر فيه زنديق... لقد ظل. رحمه الله تعالىٰ مجاهدا حتى سقط وهو فى ساحة الميدان حينما توفاه الله وهو يسعى لتحكيم شريعة الله فى باكستان......

## مولانا قاضی سجاد حسین صاحب۔ دہلی انڈیا

......حضرت مولانا یوسف صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خبر سنی، سکتہ کا عالم طاری ہوگیا۔ مدارس عربیہ میں ایصال ثواب کا سلسلہ جاری ہے۔ ان کی اس دور میں ہم سے جدائی نا قابل تلافی نقصان ہے۔

## مولانا اسمٰعیل۔ جامعہ حسینیہ راندیرا انڈیا

لوحِ امکاں سے آج مٹتی ہے
علم و فضل و کمال کی دولت

## مولانا ابوالکمال محمد حبیب الحلیم فرنگی لکھنؤ انڈیا

...... یہ سال عالم اسلام کے لئے زبردست علمی محرومی کا باعث ثابت ہوا اور کیسے کیسے متبحرین ہمارے درمیان سے اٹھ گئے۔

## مولانا محمد رضا۔ بجنور انڈیا

رفیق محترم حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال پر ملال کی خبر اچانک سن کر جو حالت دل و دماغ کی ہوئی اس کو بیان کرنے سے قاصر ہوں۔ یہ خبر اس وقت سنی کہ حضرت شاہ صاحب کے سیمینار میں شرکت کے لئے جموں پہنچ چکا تھا اور بڑی توقع تھی کہ موصوف کا بھی کوئی مقالہ اس موقع کے لئے یا مختصر پیغام ضرور سری نگر پہنچا ہوگا۔ مگر یہ وہم و خیال میں بھی نہ تھا کہ موصوف ہم سے اس طرح اچانک جدا ہو جائیں گے۔ بہر حال وقت مقرر تھا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

## عالم محقق شیخ عبدالفتاح ابوغدہ سوریا (شام)

كان رحمه الله تعالىٰ كنز العلوم والفضائل لكل مستفيد وسائل وكان رأيه ثاقبا وفكره مصباحا وضاء اينير السبيل للسالكين والمستهدين أما غزير علمه ومكنون حفظه فهو البحر العذب النمير والكوثر الصافى

المورود...... وهو الذی کانت تزدان به صدور مجالس أهل العلم والصلاح والقلوب ..... ولقد کان لی. والله. الروح والبسم والمنهل العذب الذی لایشبع منه الناهلون ولا یظفر بمثله الطالبون. یوسف هذا العصر فی علمه ودینه وجهاده وجهوده وکفاحه فی وجه کل عاد ومغیر علی الاسلام والمسلمین.

## مجمع البحوث الاسلامیہ الازہر قاہرہ

حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کی خبر مجھے قاہرہ سے ریڈیو کے ذریعہ پھر اسلام آباد کے مصری سفارت خانہ کے برقیہ کے ذریعہ سے اطلاع ملی۔ مؤتمر ''مجمع البحوث الاسلامیہ'' کے اجلاس میں قرارداد پیش کی۔ شیخ الازہر نے بڑے اچھے انداز سے تقریر فرمائی اور پھر شیخ الازہر کی طرف سے شیوخ ازہر کا وفد تعزیت کے لئے میرے ہوٹل میں آیا..... مولانا مرحوم صرف آپ کے والد نہیں تھے وہ بہت سے لوگوں کو یتیم بنا کر چلے گئے:

اللهم اغفرله، اللهم ارحمه، اللهم اکرم نزله، ووسع مدخله واغسل خطایاه بالماء والثلج والبرد، اللهم برد مضجعه

(گرامی نامہ مفتی محمود)

## مولانا اسعد مدنی از قاہرہ

..... ہم جیسے ان گنت خدام کے لئے جو کہ سارے عالم میں پھیلے ہوئے ہیں بڑا صدمہ ہے۔ یقین رکھئے کہ عالم بھر میں لوگ آپ کے غم میں شریک ہیں۔

## ریاض الخطیب سفیر سعودیہ

آپ کے ممتاز والد بزرگوار کے انتقال پر ملال کی خبر سن کر نہایت غمزدہ ہوا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللہ تعالیٰ مولانا کو جنت میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے۔

## مولانا محمد احمد رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ

جس غم واندوہ کے عالم میں حضرت والا کی وفات کی خبر مکہ مکرمہ میں سنی گئی وہ بیان سے باہر ہے۔ ہر شخص اور ہر متعلق غم سے نڈھال تھا۔ دوسرے روز صبح اخبار میں تفصیلات پڑھیں تو غم کی انتہاء نہ رہی۔ رابطہ کے امین عام شیخ محمد علی الحرکان اور الامین المساعد شیخ صفوت کی جانب سے ٹیلیگرام دیئے گئے۔ اللہ پاک حضرت والا کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائیں' اور ان کے اس باغ کو جسے انہوں نے اپنے خون سے سینچا تھا' ہمیشہ

سرسبز وشاداب رکھے۔

## فضیلۃ الشیخ محمد رشید فارسی - مکہ المکرّمۃ

......قضى المغفور له عمره في التعليم والتاليف والكفاح الطويل والجهد العظيم في مقاومة المذاهب الهدامة......

## مولانا سعید احمد - امیر جماعت تبلیغ مکہ مکرمہ

......ان کے مناقب تو ہمارے احاطہ قلم سے باہر ہیں۔طواف، عمرہ وقرآن ودعا برابر ساتھی کرر ہے ہیں۔

## مولانا شمیم صاحب مدرسہ صولتیہ، مکہ مکرمہ

......کن الفاظ میں فقیہ امت، مجاہد وقت اور عالم بے مثال حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی دائمی مفارقت پر آپ حضرات کوتعزیت لکھی جائے......مدرسہ صولتیہ کے ہال میں تمام طلبہ ومدرسین اور حجاج پاک وہند کی ایک معتد بہ تعداد نے جمع ہوکر ختم قرآن پاک اور خصوصی دعائے مغفرت کی۔

## مولانا انعام کریم - مدینہ منورہ

......اس حادثہ جانکاہ سے جس قدر رنج وملال ہے وہ حد بیان سے باہر ہے۔ بے حد قلق ہے کیا تھا اور کیا ہوگیا۔ یہاں مدینہ منورہ میں اس خبر کوسن کر صفِ ماتم بچھی ہوئی ہے۔

## محمد المدنی البخاری - مدینہ منورہ

......حضرت محدث شیخ محمد یوسف بنوری کی وفات کی خبر سے اہل مدینہ کوعموماً اور بخاری مہاجرین کو خصوصاً شدید صدمہ پہنچا۔حرم شریف اور مدرسہ تحفیظ القرآن میں قرآن کریم کے ختمات ہوئے اور مرحوم کے لئے خصوصی دعائیں کی گئیں......

## مولانا عبدالغفار حسن - مدینہ منورہ

......اس دور قحط الرجال میں بہت سے خطرناک فتنوں کی سرکوبی کے لئے مولانائے محترم کی شخصیت انتہائی موثر تھی۔مولانا مرحوم ہی کی قیادت میں جس طرح تحریک تحفظ ختم نبوت کامیابی سے ہمکنار ہوئی ہے اس کی نظیر پاکستان کی پوری تاریخ میں نہیں ملتی......

## مولانا شیر علی شاہ مدینہ منورہ

......ہم سب خدام اپنے روحانی والد اور سراپا شفقت سرپرست کی توجہات سے محروم ہوگئے ہیں۔اس

دفعہ حضرت جب مدینہ منورہ تشریف لائے تھے تو حضرت پر اس دفعہ حد سے زیادہ رقت قلبی طاری تھی۔ جس کسی مجلس میں تلاوت کلام پاک سنتے تو زار و قطار روتے۔

## محترم محمد اقبال خلجی جدہ

......ہم سب ہی یتیم ہو گئے ہیں۔ آنسو نہیں تھمتے۔ مگر صبر کا امر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے دیا ہے۔ میں انشاء اللہ اس سال حج حضرت مولانا بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی طرف سے کروں گا۔

## مولانا فرید الوحیدی جدہ

......حدیث و قرآن کے علوم کا خزانہ لٹ گیا...... بڑے آڑے وقت میں ناخدا امت کی شکستہ کشتی کو منجدھار میں چھوڑ گیا۔ بڑے کمزور حالت میں آج ملت اسلامیہ یتیم ہو گئی۔

## مجلس تحفظ حقوق اہلسنت - پاکستان

......مولانا بنوری عالم اسلام کے نامور بطلِ جلیل اور دنیائے اسلام کے متاع عزیز تھے......

## پروفیسر یوسف سلیم چشتی

......میرا دل ایسے استاذ محترم، فاضل بے بدل کی وفات حسرت آیات پر خون کے آنسو رو رہا ہے۔

## مولانا مفتی رشید احمد کراچی وارد مکہ مکرمہ

......میں نے ایک بار حضرت بنوری کو حالت طواف میں قابل رشک خشوع و خضوع اور استغراق کے عالم میں دیکھا تھا۔ اس کا میرے قلب پر اتنا گہرا اثر ہوا کہ اب تک کئی سال کے بعد بھی وہ نقشہ میرے سامنے ہے۔

## صدر و اراکین سیرت کمیٹی ملتان

......حضرت علامہ بنوری رحمۃ اللہ علیہ دنیائے اسلام کے لئے ایک عظیم سہارا تھے۔ انہوں نے تحریک مقدس تحفظ ختم نبوت کی جس طرح قیادت فرمائی وہ تاریخ میں ہمیشہ سنہری حروف سے لکھی جائے گی۔

......☆......☆......☆......

# قطعات

تواریخِ وصال الحاج سید محمد یوسف بنوریؒ

۷ ۷ ۹ ۱ء

ولادت: مغفور ۱۳۲۶ھ — فخر عظیم ابدا ۱۹۰۸ء — ابوالفضل شیخ امجد ۱۹۰۸ء

عمر: سباح ـــــ سجاد
۷۱ ـــــ ۷۱

وفات: سجاد مغفور ۹۷ ھ ۱۳ — شیخ ولی اعظم ۷۷ ء ۱۹

- آیات قرآنیہ کے اقتباسات -

هو الله سبحانه يقول : ولقد جاء كم يوسف من قبل بالبينات

۹۷ ـــــــــــــ ۱۳ھ

وحقا هو : كل من عليها فان ويبقى وجه ربک ذوالجلال والاكرام

۷۷ ـــــــــــــ ۱۳ھ

قال اللہ تعالی : والله ولى المتقين

۹۷ ـــــ ۱۳ھ

وصدق يقوله : ان المتقين في مقام امين

۹۷ ـــــــ ۱۳ھ

انزل عز وجل : اولئک اصحاب الجنة خلدين فيها جزأ بما كانوا يعملون

۷۷ ـــــــ ۱۹ء

ونزل فيه (القرآن) : كلوا واشربوا هنيئا بما كنتم تعملون

۷۷ ـــــــ ۱۹ء

وقال اللہ واعدا : نزلا من غفور رحيم

۷۷ ـــــــ ۱۹ء

وله : ذالک هو الفوز العظيم

۷۷ ـــــــ ۱۹ء

جمعه الطالب محمد شفاعت ربانی

۷ ۹ ۳ ۱ ھ

مولانا عبدالجمیل

نعی الشیخ رادیو وأبکی البواکیا | وأسمعنا صوتاً بأن لاتلاقیا
نعی سید السادات شیخ مشائخ | نعی علم دینٍ والتُقی والمعالیا
نعیٰ السیدَ الأتقی البنوریَّ بغتةً | جُتنّا به صرعی وشمنا الدواهیا
اِمَامٌ همامٌ لم یری الدّهرُ مِثلَه | وَلَم یَرَ فی علمٍ له الدّهرَ ثانیا
رزئنا به رزأ مبیدا الوانه | یصب علی الایام صرن لیالیا
وجدنا محمد یوسف الحبر مرتجّی | لحل عویصات الاحادیث کافیا
ومعضلة التنزیل والفقه واللغی | یبین تبیاناً یفصل شافیا
له ضبط محمود واتقان قاسم | وتحقیق أنور شاه یبدی المعانیا
رأیناه فی الفقه الامام محمدًا | وفلسفه الاسلام زرناه رازیا
کمثل الغزالی فی التصوف راسخ | وفی الجرح والتعدیل کان بخاریا
وفی کل علم لیس یدرک شأوه | وفی کرم الأخلاق جاز التناهیا
بثالث ذی القعد قد زار ربه | وزودنا همّا الی الحشر باقیا
فروح محمد یوسف عند خالق | وذالک تاریخ الوفات بدالیا
فیارب فارحمه وأجزل ثوابه | ویارب فامنحه لدیک التراضیا

بمقعد صدق راضیا یاالهیا
وأنزله فی الفردوس عندک ربنا

قاسم جان بنوری
برادر حضرت بنوریؒ

# سوزِ دروں

موت سے کس کو رستگاری ہے آج تُو کل ہماری باری ہے[1]
پر تجھے موت جو ہوئی ہے نصیب زندگی ساری اس پہ واری ہے
چشمۂ فیض تیرا جاری ہے

تیری ہستی عمل کا پیکر تھی علم کے نور سے منوّر تھی
بحرِ اخلاص کی شناور تھی واقعی وارثِ پیمبر تھی
اہل ایمان کی اصل رہبر تھی

علم تیرا تھا اک منارۂ نور ہر عمل تھا خلوص سے معمور
تیرے علم و عمل کی گرمی سے ہوئی آباد پھر سے بزم بنور
مجد اسلاف کا دیا ہے شعور

پیش تیرے کوئی مفاد نہ تھا قول اور فعل میں تضاد نہ تھا
شمع اسلام کو رکھا روشن ما سوا اس کے کچھ مراد نہ تھا
کیا یہ اس دور کا جہاد نہ تھا؟

غلغلہ اٹھا جب تجدد کا شعلہ بھڑکا ترے تشدد کا
خاتمہ تو نے کردیا فوراً ہر خصومت کا ہر تردد کا
ثنویت کا اور تعدد کا

مضمحل کرنے دین کی مشعل کر و فر سے بڑھے تھے اہل دُوَل
سرنگوں تو نے کر دیے آخر اس زمانے کے سارے لات وھبل
صف اعدا میں مچ گئی ہلچل

(۱) کسی استاد کا شعر ہے جزوی ترمیم کے ساتھ۔

دینِ حق کو بلند بام کیا قدما نے عظیم کام کیا
مگر اس دور میں بھی دیں کے لیے سرفروشی کو تو نے عام کیا
تیغ ایماں کو بے نیام کیا

موت سے کس کو رستگاری ہے آج تو کل ہماری باری ہے
پر تجھے موت جو ہوئی ہے نصیب زندگی ساری اس پہ واری ہے
چشمہ فیض تیرا جاری ہے

تیری فرقت کا زخم کاری ہے تیرا غم سب غموں پہ بھاری ہے
ہر طرف چھائی موت کی زردی خونِ دلِ چشم غم سے جاری ہے
ہر زبان محو آہ وزاری ہے

کیا کریں ہم ضعیف انساں ہیں دل گرفتہ ہیں غم بدا ماں ہیں
پڑتا سینے پہ دست ماتم ہے سوزش دل سے اٹھتے طوفاں ہیں
نالہ بر لب ہڑپتے گریاں ہیں

رحمت حق جو جوش میں آئے معجزہ اک ظہور پا جائے
توڑ کر حد زندگی عدم واپس اک بار کاش تو آئے
تا کہ دل کو سکون مل جائے

☆ ☆ ☆

# قطعۂ تاریخ

قاری محی الدین احمد مفتون

جنابِ حضرتِ یوسف بنوری اچانک ہوگئے جنت بداماں
حدود علم کی وسعت کو چھو کر کیے ظاہر ہزار اسرار پنہاں
تبحر کی یہ کیفیت کہ عالم بساطِ عالم پر استادہ حیران
فرید عصر و یکتائے روزگار کہ جیسے عالم اسلام کی جاں
لکھ اے مفتوں تاریخ دوگونہ بنے آرائش و فخرِ دبستاں

---

۱۳۹۷ھ ۱۹۷۷ء ۵۸۰

مولانا مفتی رضاء الحق مردانی

# رِثَاءُ الشَّیخ

رفت ساقی سوئے ساقی اف تہی میخانہ شد | ماند تشنہ ہر بشر گم گشتہ چوں پیمانہ شد
شد بجنت دلبری آخر ازیں دنیائے دون | خالی از مہتابِ کامل آہ ایں کاشانہ شد
نیست در دنیائے فانی راحتے نے فرحتے | زندگی درکاخ خاکی آخرش افسانہ شد
نے سرورِ دل بماندو نے غذائے روح ما | بادہ خواراں تشنہ لب مغمور چوں خمخانہ شد
بود از فیضان او شاداب بستانِ علوم | رفت شادابی و بستانِ علم ویرانہ شد
عاشق، صادق و یکتا در گلستانِ جمال | غائب از چشمان جاہ و حشمت شاہانہ شد
درحدیث و فقہ و در تفسیر و عربی بینظیر | شمع ختم المرسلین را عاشق و پروانہ شد
چون بر آمد شورِ کفر ازسومنات قادیاں | محو کردہ مکراو، ویران ایں بت خانہ شد
آنکہ بخشیدہ ہمیشہ مردہ دل را زندگی | کوچ کر دازدارمحنت خوش بہ نعمت خانہ شد
میکند آہ و فغاں از در وہجرش ہر نفس | در فراق شیخ یوسف ہر بشر دیوانہ شد
پند تو داروئے دل، گفتار تو داروئے روح | قول و گفتار تو مارا نعرۂ مستانہ شد
تابود عبرت کدہ نامت بود تابندہ ہم | قد تو اَوج سماء تکریم ایں استانہ شد
از وصال یار خود بری خوری درِ آخرت | کارِ تو گفتارِ تو پند و نصیحت دانہ شد
صرف کردی عمر در شرح حدیث مصطفیٰ ؐ | عمر دراسرار دیں نذرانہ و نذرانہ شد
برروانِ پاک اوکن رحم اے رب رحیم | شد خلاص از قید واصل جانانہ شد

زندگی شد بررضا بے روئے تو تاریک و تنگ
رفت از خود خاک برسر از خرد بیگانہ شد

قاسم جان بنوری برادر حضرت بنوریؒ

# رورہ خُما

دِیر بہ تول عالم کوي تل لے دَ زړګی سرہ ستا

ستړګے لہ غمہ ډکے تویوی بہ وِینے ستل پہ تا

ختم روایت دَ علم. دفن شو دَ باچا پہ مرګ

نشتہ دے همسرے څوک او نہ بہ چرتہ شی پیدا

خلق بہ پرا تہ وو تل عنا فلہ پہ خوبونو کښے

مستے شوګیرے کہے تا رښکینے پہ حمد و ثنا

ژوند دَ محمّد پہ نوم مرګ دِ دَ احمد پہ نوم

عِشق د ختم الرسل و وتولہ سرمایہ دَ چا

خپل دِ کہ هر لفظ هر یو څکہ دَ رسولِ پاک

تا چہ پہ ژړہ او یسکہ یو ځل نہ هیریدہ بہ هیا

واورہ واویلا کوي ستا مسندِ علم الحدیث

وائے محدّث حضرت یوسفِ ثانی باچا

۱۹۷۷ء

# قطعۂ تاریخ

حکیم محمد یحییٰ راولپنڈی

قافلہ سالار اہل علم و دیں قائد و سرخیل جیش مسلمین

حامی ختم نبوت ، شیر حق لرزہ افگن در صف اعداء دین

حضرت علام استاذ نبیل یوسف بنوری روشن جبین

از جہاں بربست رخت زندگی داخل فردوس گشتہ بالیقین

مرگ او چو مرگ عالم غم فروز مشرق ومغرب ہمہ اندوہگین

باول پر درد و غم پر سید مش سال ترحیل امام اہل دین

ہاتف غیبی غمیں شد گفت ، آہ

عاشق شیدائے ختم المرسلینؐ

۱۹۷۷ء

حضرۃ عبرت صدیقی

## خون کے آنسو

ظلمتیں چھائی ہوئی ہیں روشنی خاموش ہے — جگمگاہٹ جس کے دم سے تھی وہی خاموش ہے

خون کے آنسو رواں ہیں اہلِ دل کی آنکھ سے — آہ! اے عبرت چراغِ زندگی خاموش ہے

## حقیقی انسان

یوں تو کہنے کے لئے دنیا ہست و بود ہیں — شکل انسانی میں جو بھی ہیں سبھی انسان ہیں

دوسروں کے درد سے جن کے تڑپ جاتے ہیں دل — قدر کے قابل حقیقت میں وہی انسان ہیں

حضرت یوسف رحمۃ اللہ علیہ کامیاب انسان تھے — دورِ حاضر کے مجدد منتخب انسان تھے

## خارِ غم

آہ برلب خاک برسر خستہ دل باچشمِ نم — ڈھونڈتا پھرتا ہے عبرت آپ کو اے محترم

باعمل، ذی علم عالم، دین کے محکم ستون — منطقی، شیخ الحدیث و ماہر جملہ فنون

خلق کی بے لوث خدمت رات دن تھا مشغلہ — آخر دم تک یوں ہی جاری رہا یہ مشغلہ

فلسفی، واعظ، خطیب و نکتہ دانِ علم دیں — آپ جیسے باشعور انسان اب ملتے نہیں

کوئی بھی سائل کبھی ناکام پلٹا ہی نہیں — تنگ نظروں سے کسی مفلس کو دیکھا ہی نہیں

صاف گو، بے باک سیرت، نیک دل، سادہ مزاج — فرق پر جلوہ نما تھا کشورِ دانش کا تاج

سرِ حق کا ترجماں پہلو میں دل تھا آپ کے — مونس بیچارگاں پہلو میں دل تھا آپ کے

آپ کی فرقت میں ہر چھوٹا بڑا مغموم ہے — مضمحل، مضطر، پریشاں، دید سے محروم ہے

منبع جود و سخا تھا آپ کا اک اک خیال — آپ تھے بحر العلوم، استاذ فرخندہ خصال

درس گاہ جامعہ کا گوشہ گوشہ ہے اداس — خونفشاں دیوار و در ہیں ذرہ ذرہ ہے اداس

علم و حکمت کے طلبگاروں کے آنسو پونچھئے — آیئے اورآ کے شاگردوں کے آنسو پونچھئے

ہر تشدد سے بعزم و حوصلہ ٹکرا گئے — جبر و استبداد کی دنیا پہ بڑھ کر چھاگئے

حق کے ارشاد اور نبیؐ کے حکم کی تعمیل کی — اس طرح دن رات علم دین کی تکمیل کی

ہر عمل تھا آپ کا روحِ گلستانِ حیات — آپ تھے جانِ بہاراں آپ تھے شانِ حیات

وہ انیس بیکساں بے لوث انسان اب کہاں — جن کی رگ رگ میں لہو ہمدردیوں کا تھا رواں

آپ کے افکار سے روشن رہے گی کائنات — حشر تک لیتی رہے گی نام تاریخِ حیات

آپ کا غم حضرت والا ہے عالمگیر غم — ہر مسلماں آپ کی فرقت میں ہے باچشم نم

حشر برپا ہر طرف ہے عالمِ اسلام میں — مصر و ترکی، چین و ایران و عرب اور شام میں

علم دیں فکر و عمل کے ترجمان کی موت ہے — آپ کی یہ موت گویا کل جہاں کی موت ہے

کرسکا مرعوب انہیں کوئی دباؤ یا اثر؟ — دم لیا آخر طلسمِ قادیانی توڑ کر

روز و شب بے چین رہتے تھے وطن کے درد سے — چاہتے تھے علم و دانش میں سدا آگے رہے

ہر بشر مخلص، مہذب، صاحب ایمان بنے — فرد ہوکر دار میں مومن بنے انساں بنے

روحِ پاکستان کیا انسانیت کا نور تھے — حضرت یوسف بنوریؒ عبدیت کا نور تھے

خندہ پیشانی، کشادہ دل، انیس بے نوا — مصدر ایثار و عظمت منبع جو د و سخا

ہر بناوٹ، ہر تصنع سے رہے دامن کشاں — ان کی ہستی پہ تھے نازاں اہل ملک اہلِ جہاں

آپ کے اوصاف کا ذکر و بیاں ممکن نہیں — بند کوزے میں ہو بحرِ بیکراں ممکن نہیں

حافظے، چشم تخیل، دل کے آئینے میں ہے — آپ کی تصویر میری روح میں سینے میں ہے

کائنات زندگی کے بزم آرا آپ ہیں — آج فردوس بریں میں جلوہ فرما آپ ہیں

میں ہی کیا سب کی زبان میں ہے یہ شام وسحر — آپ خالی کرگئے اپنی جگہ المختصر

آپ ہی اس دور میں تھے وجہ نازِ زندگی — درحقیقت آپ تھے تاریخ ساز زندگی

☆ ☆ ☆

مسلم غازی

# تیرے بغیر

غمزدہ ہیں اہلِ دانش، اہلِ دیں تیرے بغیر
ہوگئی تاریک اپنی سرزمین تیرے بغیر

تھی ترے دم سے اِک سرگرمئ جہد و عمل
بزمِ دیں میں اب وہ سرگرمی نہیں تیرے بغیر

آہ! اے علامہ یوسف اے سراپا علم و فضل
آج ہے بے نور سی شمعِ یقیں تیرے بغیر

تیرے فیضانِ نظر سے کتنے دل زندہ ہوئے
رو رہے ہیں تشنگانِ علمِ دیں تیرے بغیر

وارث علم نبوت، آفتاب دینِ حق!
اب تو ذرے جگمگاتے ہی نہیں تیرے بغیر

ہوگئی ویران اب رشد و ہدایت کی یہ بزم
جاں نثارِ دینِ ختم المرسلین ؐ! تیرے بغیر

الفراق! اے تاجدار علم و عرفاں الفراق!
کس کو کہیے آج نقش دل نشیں تیرے بغیر

☆ ☆ ☆

# قافلہ سالار چل بسا

سید امین گیلانی

سینے میں جس کے تھا دل بیدار چل بسا
چہرہ تھا جس کا مطلعِ انوار چل بسا

لے کر چلا تھا ختم نبوت کا قافلہ
منزل دکھا کے قافلہ سالار چل بسا

راہ خدا میں وقف رہی جس کی زندگی
اک شخص تھا جو پیکرِ ایثار چل بسا

جس کا وجود، علم و عمل کی مثال تھا
وہ اہلِ علم و صاحبِ کردار چل بسا

رہتا تھا بے نیاز جو نام و نمود سے
جو شخص تھا، خلوص کا معیار چل بسا

قوم و وطن کے غم میں جو رہتا تھا بے قرار
قوم و وطن کے غم میں وہ غمخوار چل بسا

باطل کو ہرقدم پہ جو للکارتا رہا!
وہ کاروانِ حق کا علمدار چل بسا

اسلاف جس کو دیکھ کے آتے تھے یاد امین
یوسف رحمۃ اللہ علیہ جو تھا نمونہ ابرار چل بسا

محمد شفاعت ربانی

# قطعۂ تاریخ

کہاں ہے وہ محدث، کہاں وہ مفسر — کہاں وہ دبستانِ انورؒ کا وارث
کہاں وہ مجاہد وہ سالارِ ملت — کہاں وہ گلستانِ انورؒ کا وارث
ملا ہے خدا سے وہ عاشق خدا کا — وہ عارف، خیابانِ انورؒ کا وارث
جو تھا عاشق سید المرسلین
شفاعت ! ''وہ عرفانِ انورؒ کا وارث''
۱۳۹۷ھ

☆ ☆ ☆

# اظہارِ تشکر

حضرت اقدس مولانا سید محمد یوسف بنوری نور اللہ مرقدہ کی وفات حسرت آیات ایک عظیم ملی سانحہ ہے۔ اس پر ملک کے چپہ چپہ سے مشائخ عظام، علماء کرام، سیاسی و مذہبی رہنماؤں اور زندگی کے ہر شعبہ سے تعلق رکھنے والے حضرات نے بذات خود تشریف لاکر تعزیت فرمائی۔ نیز مختلف طبقوں کے بے شمار حضرات نے وفود کی شکل میں تشریف لاکر ہمدردی فرمائی۔ علاوہ ازیں ملک و بیرون ملک سے تعزیت کے ہزاروں تار و خطوط ملے۔ چونکہ انفرادی طور سے تمام بزرگوں اور سب احباب کا شکریہ ادا کرنا ہمارے لئے دشوار ہے' اس لئے بذریعہ تحریر ہذا ہم ان حضرات کا شکریہ ادا کرتے ہیں جنہوں نے اس روح فرسا سانحہ پر ہماری تعزیت اور غمخواری فرمائی۔ واَجرھم علی اللہ۔

(۱) سید محمد جان بنوری۔ (۲) سید محمد بنوری۔ (۳) محمد طاسین۔ (۴) احمد الرحمٰن رحمانی۔ (۵) محمد حبیب اللہ مختار۔ (۶) سید قاسم جان بنوری۔ (۷) سید خالد احمد بنوری۔

محمد یوسف لدھیانوی

رفتم واز رفتنِ من عالمے تاریک شد
من مگر شمعم چو رفتم بزم برہم ساختم

دوشنبہ۔۳؍ذوالقعدہ۱۳۹۷ھ-۱۷؍اکتوبر۱۹۷۷ء

آج کا دن پاکستان کی علمی و دینی تاریخ میں ایک المناک سانحہ اور جانگداز المیہ کی حیثیت سے یادگار رہے گا۔ آج اقلیم علم کے تاجدار، مسند ولایت کا صدر نشین، گلشن دین کا باغبان، حریم نبوت کا پاسبان، ولی اللٰہی سلسلہ کا امین، قاسمی حکمت کا رازدان، انوری علوم ومعارف کا وارث، علم ومعرفت کا بحر مواج، اسرار شریعت کا نکتہ رس، شجرۂ سیادت کا گل سرسبد، سید زکریا کا لخت جگر، شیخ آدم بنوری کی آنکھ کا تارا حسینی خانوادہ کا چشم و چراغ، دودمان نبوت کا چاند اور سیادت وقیادت کا آفتاب دنیا کے افق سے غائب ہوگیا۔ ہمارے شیخ السید الامام محمد یوسف البنوری الحسینی رحلت فرماگئے۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔

موت کوئی اچنبھا چیز نہیں کہ اس پر حیرت وتعجب کا اظہار کیا جائے۔ یہ سنت بنی آدم ہے۔ یہاں کا آنا ہی جانے کی تمہید ہے۔ یہاں جو بھی آیا جانے کے لئے آیا۔ سرائے عالم کا ہر مسافر منزل عدم کا راہ نورد ہے:

له ملک ينادی کل يوم     لدوا للموت وابنوا للخراب

موت کے قانون سے نہ کوئی نبی مستثنیٰ ہے نہ ولی، نہ عالم نہ جاہل، نہ نیک نہ بد، نہ مومن نہ کافر، نہ شاہ نہ گدا۔ اپنے اپنے وقت پر سبھی گئے اور سبھی کو جانا ہے لیکن جانے والوں میں کچھ ایسے خوش بخت بھی ہوتے ہیں کہ زندگی ان کے نقش پا سے راستے ڈھونڈتی ہے، قومیں ان کے نور سے روشنی پاتی ہیں۔ انسانیت ان سے غازۂ حسن مستعار لیتی ہے۔ شرافت ان پر ناز کرتی ہے۔ محبوبیت انہیں دیکھ دیکھ کر اپنے کاکل وگیسو سنوارتی ہے۔ ایوانِ علم

ان کے بہار آفریں وجود سے گل والالہ بن جاتا ہے۔ مجروح قلوب ان کے انفاس سے مرہم شفا پاتے ہیں۔ بے کس و درماندہ افراد ان کے سایہ عاطفت میں پناہ لیتے ہیں۔ وہ شمع کی مانند خود پگھلتے ہیں، مگر مخلوق خدا پر ضوفشانی کرتے ہیں۔ خود جلتے ہیں مگر دوسروں کو جلا بخشتے ہیں۔ خود بے چین و بے قرار رہ کر دوسروں کو راحت و سکون عطا کرتے ہیں۔ ان کے آئینہ رخ زیبا میں یاد خدا کی تصویر جھلکتی نظر آتی ہے۔ (اذا رؤوا ذکر اللہ) ان کی دید، دل کو سرور اور آنکھوں کو نور عطا کرتی ہے۔ ان کی محفل سکینت جنت کا نمونہ پیش کرتی ہے۔ وہ خاموش ہوں تو ہیبت و وقار پرا باندھے پہرہ دیتے ہیں۔ بات کریں تو موتی رولتے ہیں۔ مسکرائیں تو پھول برساتے ہیں۔ ناز کریں تو آسمان سے صدائے لبیک آتی ہے۔ گڑگڑائیں تو عرش الٰہی کانپ جاتا ہے۔ دنیا سے یہ بھی جاتے ہیں مگر اس شان سے جاتے ہیں کہ چہار سو صف ماتم بچھ جاتی ہے۔ آسمان و زمین نوحہ کرتے ہیں۔ انسانیت کا پرچم سرنگوں ہو جاتا ہے۔ زمانہ تاریخ کی کروٹ بدل دیتا ہے اور قصر ملت پر زلزلہ آجاتا ہے۔ ہمارے شیخ رحمۃ اللہ علیہ چلے گئے، لیکن آہ! ملت کا صبر و سکون بھی ساتھ لے گئے۔ آج کون اشکبار نہیں؟ کون دل فگار نہیں؟ مدرسہ میں کہرام کہ اس کے محبوب بانی چپکے سے چلے گئے۔ دارالحدیث کے در و دیوار پکار رہے ہیں کہ شیخ بنوری کے لحن میں قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جو سحر آفریں آواز آتی تھی بند ہوگئی۔ مجلس تحفظ ختم نبوت اپنی یتیمی پر نوحہ کناں ہے کہ اس کے امیر و قافلہ سالار بچھڑ گئے۔ مدارس عربیہ کی تنظیم ''وفاق المدارس'' میں گھر گھر ماتم ہے کہ اس کے بانی و صدر رخصت ہو گئے۔ اسلامی نظریاتی کونسل پر سکوت مرگ طاری ہے کہ اس کی روح رواں نکل گئی۔ اہل قلوب مضطرب ہیں کہ:

جو بیچتے تھے دوائے دل وہ دکان اپنی بڑھا گئے

اہل نظر تصویر حیرت ہیں کہ متاع دین و دانش لٹ گئی۔ علماء مبہوت ہیں کہ علم و فقاہت کی بساط الٹ گئی۔ دانشوروں کو غم ہے کہ فضیلت و سیادت کی مسند خالی ہوگئی۔ اہل حق سراسیمہ ہیں کہ ان کی ڈھال چھن گئی۔ یتیموں اور بے کسوں کو صدمہ ہے کہ اس کا مشفق و مربی اٹھ گیا۔ عالم اسلام مغموم ہے کہ ملت ایک دیدہ ور راہنماء سے محروم ہوگئی۔

**ان اللہ ما اخذ ولہ ما عطی وکل شیئی عندہ باجل مسمی**

حق تعالیٰ شانہ نے حضرت شیخ قدس سرہ کو اس قدر ظاہری و باطنی کمالات سے نوازا اور اتنی خوبیوں سے آراستہ فرمایا تھا کہ نہ تو ان کا صحیح ادراک ہوسکتا ہے نہ ان کے لئے مناسب الفاظ و تعبیرات مل سکتی ہیں۔ عام لوگ انہیں اخباری اصطلاح میں بس ایک ''ممتاز عالم دین'' اور ''عظیم راہنماء ملت'' کی حیثیت سے جانتے تھے۔ عرب دنیا ان کی عربیت، فصاحت و بلاغت اور وسعت معلومات کا لوہا مانتی تھی۔ اہل علم ان کے فضل و کمال،

ان کے تدین وتقویٰ، ان کے اخلاص وعزیمت اوران کی شہامت ونجابت کے معترف تھے۔ حکام ان کی حمیت وغیرت، ان کی جرأت واستقامت اوران کی حق گوئی و بے باکی سے خائف تھے۔ اہل زیغ، ملاحدہ و زنادقہ ان کی ضرب ید اللّٰہی سے لرزاں تھے۔ طلبہ ان کے حدیثی وتفسیری فقہی وکلامی معارف وافادات پر سر دھنتے تھے، احباب ان کے حسن صورت، حسن سیرت، حسن مصاحبت، حسن معاشرت، حسن تکلم، حسن تبسم پر گرویدہ تھے۔ مگر سچی بات ہے کہ:

خوبی ہمیں کرشمہ و ناز و خرام نیست
بسیار شیوہ ہا است بتاں راں کہ نام نیست

حضرت قدس سرہ کی ایک ایک ادا اپنے اندر ''بسیار شیوہ ہا'' رکھتی تھی۔ ان کی ایک ایک جنبش لب بجلیاں گراتی تھی۔ ان کا ایک ایک نقش پا جادۂ استقامت کی نشاندہی کرتا تھا۔

**ذهب الذين يعاش في اكنافهم**

حضرت قدس سرہ علم کا خزانہ تھے، عمل کا نمونہ تھے، عاقل وفہیم تھے، ذکی ولبیب تھے، عابد وزاہد تھے، متقی و پرہیز گار تھے، جری و بہادر تھے، نڈر، حق گو، فیاض اور سخی تھے۔ انہیں جو کچھ ملا تھا موہبت خداوندی سے ملا تھا اوران کے تنہا وجود میں اس قدر فوق العادت اوصاف وکمالات قدرت نے جمع کر دیئے تھے کہ ایک بڑی جماعت پر تقسیم کر دیئے جائیں تو محاسن سے مالا مال ہو جائے۔

حضرت شیخ کو حق تعالیٰ نے عبدیت ومحبوبیت کا بلندترین مقام عطا فرمایا تھا۔ اور صحیح بخاری شریف کی حدیث **ثم يوضع له القبول في الارض** کے مطابق ان کی یہ محبوبیت عطیہ آسمانی تھا۔ وہ ہر محفل میں ''چراغ محفل'' ہوتے۔ خواہ یہ محفل بادشاہوں کی ہوتی یا درویشوں کی۔ طلباء کی یا دانشوروں کی۔ عربوں کی یا عجمیوں کی۔ احباب کی یا اغیار کی۔ وہ سب پر بھاری نظر آتے۔

انہیں بڑے قد آور بادشاہوں اور سربراہان مملکت سے لے کر ادنیٰ سے ادنیٰ لوگوں اور چھوٹے چھوٹے بچوں تک سے باتیں کرتے دیکھا۔ مگر ان کی صولت وشوکت، ان کی زیبائی ورعنائی، ان کے حسن و جمال، ان کے جاہ وجلال، ان کے حلم ووقار کا رنگ ہر جگہ یکساں نظر آیا۔ ان کی محبوبیت ہر جگہ نمایاں جھلکتی نظر آتی۔

انہیں اپنے اللہ پر بڑا اعتماد تھا، بڑا ناز تھا۔ یقین وتوکل ایسا تھا گویا وہ لوح محفوظ سے ابھی ابھی پرواز لے کر آئے ہیں۔ انہیں اسباب ووسائل کی پرواہ نہیں تھی۔ وہ جو کچھ کرتے تھے خدا کے لئے اور خدا کے بھروسے پر کرتے تھے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا یہ فقرہ آج بھی بہت سے لوگوں کے کانوں میں گونج رہا ہوگا کہ زمین وآسمان کے خزانے اللہ تعالیٰ کے قبضے میں ہیں۔ اگر ہم اخلاص کے ساتھ اس کے دین کا کام کریں تو اس کے خزانوں میں

کیا کمی ہے؟

وہ جس کام کا ارادہ کرتے اس کے لئے استخارے کرتے۔ دعائیں کرتے۔ غلاف کعبہ پکڑ پکڑ کر گڑگڑاتے۔ روضہ رسول ﷺ کی جالیوں کے سامنے حق تعالیٰ سے التجائیں کرتے۔ اہل قلوب سے دعائیں کراتے۔ معاملہ فہم مخلصین سے مشورے کرتے۔ ان دعاؤں اور استخاروں کا سلسلہ بسا اوقات مہینوں تک چلتا اور جب پوری طرح اطمینان ہو جاتا کہ اس میں نفسانی خواہش کا کوئی شائبہ نہیں تو توکل برخدا سے شروع کر دیتے اور پھر نتائج سے بے نیاز ہوکر اس پر اپنی ساری توانائیاں صرف کر دیتے۔ چنانچہ ''مدرسہ عربیہ اسلامیہ'' کا قیام اسی نہج پر ہوا۔ اور اس راستے میں جو مشکلات پیش آئیں، جو مجاہدے کئے اور صبر و عزیمت سے ناموافق حالات کا جس طرح مردانہ وار مقابلہ کیا وہ ایک مستقل باب ہے۔

آج بحمداللہ! یہ مدرسہ حضرت کے اخلاص کی برکت سے **اصلها ثابت و فرعها فی السماء** کا منظر پیش کر رہا ہے۔ مدرسہ کے بجائے یونیورسٹی بن چکا ہے۔ لیکن حضرت نے نہ اس کا کبھی کوئی اشتہار دیا، نہ کوئی سفیر بھیجا، نہ کبھی اپنے طرز عمل سے یہ ظاہر ہونے دیا کہ وہ اس مدرسہ کے بانی، شیخ الحدیث یا بڑے مولانا ہیں۔ بار با فرمایا کرتے تھے: یہاں کوئی حضرت نہیں، نہ کوئی بڑا چھوٹا ہے۔ ہم سب اللہ تعالیٰ کے دین کے خادم ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے لئے جمع ہوئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے مل کر کام کرنا ہے۔ اگر اخلاص ہو تو مدرسہ کی درسگاہیں صاف کرنے والا چپڑاسی اور بخاری پڑھانے والا برابر ہیں۔

حضرت قدس سرہ کو نمود و نمائش اور طلب شہرت سے طبعاً نفرت تھی۔ مال و جاہ کے مریض کا ان کے ساتھ جوڑ نہیں بیٹھا تھا۔ وہ جماعتوں کی صدارتوں اور امارتوں کے عہدوں سے بہت بلند و بالا تھے۔ دنیا کا کوئی بڑے سے بڑا عہدہ بھی ان کے شرف و مجد میں اضافہ نہیں کرتا تھا۔ بلکہ خود ان عہدوں کا آپ کے وجود سے مشرف ہونا ان کے لئے مایہ صد افتخار تھا۔ وہ کسی عہدے کے خواستگار نہیں بلکہ عہدے ان کے متلاشی تھے۔ ۱۹۷۴ء میں مجلس تحفظ ختم نبوت کی امارت کے لئے آپ کو منتخب کیا گیا۔ جاننے والے جانتے ہیں کہ کتنی منتوں سماجتوں، کتنے استخاروں، دعاؤں اور مشوروں کے بعد آپ نے یہ منصب قبول فرمایا۔ ابھی مجلس تحفظ ختم نبوت کی امارت قبول کئے آپ کو چند مہینے نہیں گذرے تھے کہ ربوہ اسٹیشن کا سانحہ پیش آیا۔ جس کے نتیجے میں ملک گیر تحریک چلی۔ اور اس نے غیر معمولی شکل اختیار کر لی۔ اس کی قیادت کے لئے تمام جماعتوں پر مشتمل ''مجلس عمل ختم نبوت'' تشکیل پائی تو باصرار اس کی صدارت کے لئے آپ کو منتخب کیا گیا۔ حضرت قدس سرہ نے اس تحریک کے دوران جس تدبر و فراست، جس اخلاص و للہیت، جس صبر و استقامت اور جس ایثار و قربانی سے ملی قیادت کے فرائض انجام دیئے، وہ ہماری تاریخ کا ایک مستقل باب ہے۔ ان دنوں حضرت رحمۃ اللہ علیہ پرسوز و گداز کی

جو کیفیت طاری رہتی تھی وہ الفاظ کے جامہ تنگ میں نہیں سما سکتی۔ تحریک کے دنوں میں جو آخری سفر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کراچی سے ملتان، لاہور، پنڈی، پشاور تک کیا' اس کی یاد کبھی نہیں بھولے گی۔ کراچی سے رخصت ہوئے تو حضرت پر بے حد رقت طاری تھی اور جناب مفتی ولی حسن صاحب سے فرما رہے تھے: مفتی صاحب! دعا کیجئے! حق تعالیٰ کامیابی عطا فرمائیں۔ میں کفن ساتھ لئے جا رہا ہوں۔ مسئلہ حل ہو گیا تو الحمدللہ...... ورنہ شاید بنوری زندہ واپس نہیں آئے گا۔ حق تعالیٰ نے آپ کے سوز دروں کی لاج رکھی اور قادیانی ناسور کو جسد ملت سے کاٹ کر جدا کر دیا۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اخلاص وللہیت، بےلوثی و بےغرضی اور بےنفسی وفروتنی کا ثمرہ تھا کہ یہ بے تاج بادشاہ کروڑوں انسانوں کے دلوں پر حکمرانی کر رہا تھا اور جب وہ دنیا سے رخصت ہوا تو اس کا آفتاب شہرت نصف النہار پر تھا۔ آپ نے اپنے آپ کو جتنا مٹایا' حق تعالیٰ نے اتنا ہی اٹھایا۔ جس قدر اپنی پستی وفروتنی کا اقرار کیا' حق تعالیٰ نے اسی قدر رفعتوں اور بلندیوں سے ہمکنار کیا۔ سچ ہے:

**من تواضع لله رفعه الله**

فوق العادت اخلاص وتواضع کے ساتھ آپ کی خودداری واستغناء کی شان بھی نرالی تھی۔ جن دنوں ٹنڈو اللہ یار کے مدرسہ سے تعلق منقطع کر چکے تھے اور ابھی تک آئندہ کا لائحہ عمل تجویز نہیں ہوا تھا، یہ دور آپ کی بے کسی اور کسمپرسی کا کربناک دور تھا۔ انہی دنوں کراچی میں ایک صاحب نے (جواب مرحوم ہو چکے ہیں) آپ سے فرمائش کی کہ ایک مدرسہ بنائیے۔ اپنے ساتھ ایک استاذ اور رکھ لیجئے۔ آپ دونوں صاحبوں کی سال بھر کی تنخواہ کی رقم میں آپ کے نام پر بینک میں جمع کرا دیتا ہوں۔ حضرت نے فرمایا: سال کے بعد کیا ہوگا؟ بولے: ایک سال تک چندہ آنے لگے گا اور مدرسہ چل نکلے گا۔ آپ نے فرمایا: شکریہ۔ میں ایسا مدرسہ نہیں بنانا چاہتا جس کی بنیاد مخلوق کے بھروسے پر رکھی گئی ہو۔ جب مدرسہ بنے گا تو آپ کا بھی جی چاہے تو چندہ دیجئے، پیشگی رقم جمع کرا کے مدرسہ شروع کرنا مجھے گوارا نہیں۔

ایک صاحب نے کئی ہزار روپیہ حضرت کو زکوٰۃ کی مد میں پیش کرنا چاہا۔ آپ نے فرمایا کہ: زکوٰۃ تو ہم صرف مستحق طلبہ پر خرچ کرتے ہیں۔ مدرسہ کے دیگر اخراجات میں زکوٰۃ صرف نہیں ہوتی۔ اس لئے عطیات کی ضرورت ہے۔ چونکہ طلبہ کی ضرورت کے بقدر رقم جمع ہو چکی ہے' اس لئے اگر دینا ہے تو زکوٰۃ نہ دیجئے، عطیہ دیجئے۔ وہ صاحب کہنے لگے کہ: اس کی تو گنجائش نہیں۔ فرمایا: پھر زکوٰۃ کی ہمیں ضرورت نہیں' بولے۔ یہ روپیہ آئندہ سال طلبہ کے کام آ جائے گا۔ فرمایا: آئندہ سال آئے گا تو اللہ تعالیٰ اس کا خرچ بھی بھیج دیں گے۔

۱۹۷۴ء کی تحریک بالکل آخری مرحلہ میں تھی۔ بھٹو حکومت کے ایک رکن رکین نے حضرت قدس سرہ کو

پیغام بھجوایا کہ ''قائد عوام'' آپ سے ملنا چاہتے ہیں۔ جواب دیا۔ ''۶ ستمبر کے بعد ملیں گے۔''

جود و کرم اور سخاوت و فیاضی تو سلسلہ نبوت کا خاندانی طغرائے امتیاز ہے۔ ہمارے شیخ قدہ سرہ کی فیاضی دیکھ کر فرزدق کا وہ شعر یاد آتا ہے جو آپ کے جد امجد سیدنا علی بن حسین زین العابدین رضی اللہ عنہ کے بارے میں اس کے مشہور قصیدے میں ہے:

**ما قال لاقط الا فی تشهده**

**لولا التشهد كانت لاؤه نعم**

آپ کے ایک نیاز مند حج پر جا رہے تھے' حضرت نے تنہائی میں بلا کر انہیں بہت سی نصیحتیں فرمائیں' کچھ مسائل سمجھائے۔ اسی سلسلے میں یہ بھی فرمایا۔ ''ہاں خرچ میں تنگی نہ کرنا۔ میں وہاں بہت امیر ہوتا ہوں' جتنی رقم کی ضرورت ہو بلا تکلف مجھ سے لے لینا۔''

میرے ایک محترم دوست کراچی تشریف لائے' میں نے آنے کا سبب پوچھا تو بتایا کہ: مدرسہ کے لئے کچھ زمین خرید لی تھی' اس کا کچھ قرض ہو گیا ہے' یہاں کچھ احباب سے ملیں گے۔ میں نے نماز عصر سے فراغت کے بعد مسجد ہی میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے ان کا تعارف کرایا' کراچی آنے کی وجہ دریافت کی تو میں نے بلا تکلف ان کا قصہ دہرایا۔ بے ساختہ فرمایا کہ: ایک ہزار روپیہ ہم دے دیں گے۔ اگلے دن صبح مجھے بلایا اور ہزار روپے میرے حوالے کرتے ہوئے فرمایا۔ ''رسید کی ضرورت نہیں۔ ہمارا معاملہ اللہ کے ساتھ ہوتا ہے۔''

تصوف و سلوک اور مجاہدہ و ریاضت کا کوچہ حضرت شیخ آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد کے لئے اجنبی نہیں' اس راستے میں بادیہ پیمائی و آبلہ پائی اس خانوادہ کا موروثی پیشہ رہا ہے۔ اور پھر ہمارے حضرت شیخ قدس سرہ تو:

کہ فطرت خود بخود کرتی ہے لالہ کی حنا بندی

کا مصداق تھے۔ آپ نے عنفوان شباب میں اپنے وطن میں سلسلہ مجددیہ کے ایک شیخ سے تعلق ارادت قائم کیا اور مجاہدہ و مراقبہ کی منزلیں اس سرعت سے طے کیں کہ بہت جلد لطائف جاری ہو گئے اور آپ کی ہر رگ و پے سے ذکر کی آواز آنے لگی۔ پھر جب پہلے حج پر تشریف لے گئے تو حضرت مولانا شفیع الدین نگینوی مہاجر مکی قدس سرہ (خلیفہ مجاز قطب العالم حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ) سے بیعت کی اور اجازت سے مشرف ہوئے۔ بعد ازاں حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ سے بھی مدت تک مستفید ہوئے اور حضرت حکیم الامت نے آپ کو ''مجازین صحبت'' میں شامل فرمایا۔ حضرت مدنی قدس سرہ سے غایت درجہ کی عقیدت و ارادت تھی' اور ان کے بے حد مداح تھے۔ ہمارے

ملک پر جو آفات و بلیات کا نزول متواتر ہوتا رہا ہے' اس کا باطنی سبب حضرت کے نزدیک یہ تھا کہ لوگوں نے حضرت مدنی قدس سرہ کی بڑی توہین کی ہے اور انہیں ایذائیں پہنچائی ہیں' جب تک اس جرم سے توبہ نہ کی جائے اس کی معافی بارگاہ قدس سے نہ مل جائے' تب تک اصلاح احوال کی کوئی صورت نہیں۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی تعمیر شخصیت میں سب سے بڑا حصہ ان کے شیخ امام العصر علامہ محمد انور شاہ کشمیری کا تھا، حضرت کشمیری رحمۃ اللہ علیہ سے بہت سے لوگوں نے استفادہ کیا۔ بہت سے بزرگوں کو ان سے شرف تلمذ حاصل تھا۔ بعض حضرات نے ان سے پانچ پانچ بار صحیح بخاری کا درس لیا۔ لیکن جس نے شیخ انور رحمۃ اللہ علیہ کے علوم وافادات ہی کو نہیں' ان کی پوری شخصیت کو اپنے اندر جذب کر لیا تھا وہ صرف حضرت بنوری قدس سرہ کی ذات گرامی تھی۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے شیخ امام العصر سے صرف عقیدت نہیں تھی بلکہ عشق تھا اور ایسا عشق جس کا جوش پیرانہ سالی میں بھی جوان رہا۔ بلکہ عمر کے ساتھ ساتھ بڑھتا ہی چلا گیا۔ اسی عشق نے ان کے قلم زیب رقم سے ''نفحة العنبر '' ایسی علمی وادبی کتاب لکھوائی۔ جسے نہ صرف علمائے ہند (حضرت مفتی کفایت اللہ رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ ایسے اکابر) نے خراج تحسین پیش کیا' بلکہ علمائے عرب نے بھی اس کی ادبیت اور فصاحت وبلاغت کے سامنے سر نیاز خم کیا اور اس کی عربیت کو جاحظ کی زبان کے ہم رنگ قرار دیا ہے۔ ایک چوٹی کے عالم نے آپ کو لکھا تھا:

**یاشیخ قرأت کتابک، فسجدت لبنانک**

حضرت قدس سرہ اس سلسلہ میں ایک عجیب لطیفہ سنایا کرتے تھے کہ مصر کے ایک بہت بڑے عالم نے (جو اس وقت تک حضرت سے بالمشافہ متعارف نہیں تھے) خود آپ کے سامنے اس رائے کا اظہار کیا کہ ان کے خیال میں سرزمین ہند میں انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ سے بڑا عالم پیدا نہیں ہوا اور یہ کہ وہ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ پر بھی فوقیت دیتے ہیں۔ حضرت نے ان کے اس فیصلے کا سبب دریافت کیا تو انہوں نے بتایا کہ: وہ انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح ''نفحة العنبر '' کے مطالعہ سے اس نتیجے پر پہنچے ہیں۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ: یہ تو آپ کا یکطرفہ فیصلہ ہوا۔ جس قلم نے شیخ انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح لکھی ہے' اگر اسی نے شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح بھی لکھی ہوتی تو آپ نے دونوں کے مطالعہ کے بعد ان دونوں شخصیتوں کا موازنہ کر کے یہ فیصلہ کیا ہوتا' تب آپ کا فیصلہ محققانہ کہلاتا' مگر افسوس ہے کہ جس قلم نے انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح لکھی' اس نے شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح نہیں لکھی۔ اس کے بعد فرمایا:

**یا شیخ! اتدری من تفاوض؟ انت تفاوض صاحب النفحة**

جناب کو معلوم ہے کہ آپ کس سے گفتگو کر رہے ہیں؟ آپ کا مخاطب خود ''نفحة العنبر '' کا

مصنف ہے۔

یہ سننا تھا کہ وہ آپ سے لپٹ گئے اور آپ کے سحر آفرین قلم سے بڑھ کر آپ کی نکتہ رسی، مرتبہ شناسی اور حاضر جوابی کی داد دینے لگے۔

حضرت قدس سرہ کی محفل میں آپ کے شیخ امام العصر نور اللہ مرقدہ کا ذکر چھڑ جاتا (اور اس کے لئے معمولی تقریب یا مناسبت کافی ہوتی تھی) تو حضرت پر ایک وجد اور وارفتگی کی کیفیت طاری ہو جاتی اور حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے کمالات اور ان کے اوصاف واخلاق کا گھنٹوں تذکرہ کرتے۔ شیخ کے ارشادات من وعن انہی کے لب ولہجہ میں نقل کر کے فرماتے:

**و اللّٰہ ھذا لفظہ. و اللہ ھذا لفظہ**

قیس عامری کے بارے میں جو عارف رومی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

گفت مشق اسم لیلیٰ می کنم
خاطر خود را تسلی می دہم

''مشق اسم لیلی'' سے مجنوں کے دل کی تسلی واقعۃً ہوتی تھی یا نہیں؟ لیکن ہم نے دیکھا کہ انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے تذکار سے حضرت بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے سوزِ جگر میں اضافہ ہو جاتا۔ آنکھوں سے آنسوؤں کے چشمے ابل پڑتے۔ چہرۂ انور پر بے خودی اور بے کلی کی کیفیت طاری ہو جاتی اور بے اختیار فرماتے:

**و اللہ لم یر مثلہ و لم یرھو مثل نفسہ**

اور کبھی فرماتے:

**و اللہ کان و کان**

اس ضمن میں آنحضرت ﷺ کے ارشاد کا تذکرہ شروع ہو جاتا۔ ام المومنین سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے خطاب کرتے ہوئے ام المومنین خدیجہ کبریٰ رضی اللہ عنہا کے بارے میں آپ نے فرمایا:

**یاعائشہ! و اللہ کانت و کانت**

اس پر حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے' کیسا غضب کا فقرہ ہے۔

حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے دیکھنے اور ملنے والوں میں سے کوئی مل جاتا تو اس سے سب سے پہلی فرمائش یہی ہوتی کہ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کچھ باتیں سنائیے۔ فرماتے تھے: ایک بار خطیب العصر سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ ڈابھیل تشریف لائے' میں نے ان سے فرمائش کی کہ کچھ شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا تذکرہ ہو جائے۔ انہوں نے مخصوص خطیبانہ انداز میں فرمایا: بھائی یوسف! کیا پوچھتے ہو، صحابہ کا

قافلہ جا رہا تھا، پیچھے رہ گئے۔ میں نے کہا۔ حسبک یا عطاء اللہ!

ایک بار لاہور تشریف لے گئے تو مولانا عبیداللہ انور سے دریافت فرمانے لگے۔ حضرت لاہوری رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت شاہ صاحب کے بارے میں کیا سنا؟ اسی عشق ومحبت اور اسی ربط وتعلق نے آپ کو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے علوم وانفاس کا وارث اور ان کا صحیح جانشین بنا دیا تھا۔ حضرت شاہ صاحب کی ایک ایک بات اور ایک ایک ادا آپ کے لوح قلب پر کندہ تھی۔ ۴۵ برس پہلے کے واقعات اور حضرت شاہ صاحب کے ارشادات اس طرح سنایا کرتے تھے گویا ابھی ابھی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ مجلس سے اٹھ کر گئے ہیں۔ استاذ شاگرد کے تعلق کی بہت سی داستانیں لوگوں نے سنی ہوں گی، لیکن حضرت شیخ کو جو تعلق اپنے شیخ امام العصر رحمۃ اللہ علیہ سے تھا اس کی مثال نہ دیکھی، نہ سنی۔ راقم الحروف نے عرض کیا کہ حضرت، آپ کو دیکھ کر یہ یقین مشاہدہ میں تبدیل ہو جاتا ہے کہ سیدنا خاتم النبیین ﷺ کے جاں نثار شاگردوں (صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین) نے اپنے محبوب ﷺ کے ارشادات کو، آپ ﷺ کی اداؤں کو اور آپ ﷺ کے لب ولہجہ کو کس طرح یاد رکھا ہوگا اور پھر کس طرح من وعن امت تک پہنچایا ہوگا۔ رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ۔

حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا تذکرہ کچھ ایسے انداز میں فرماتے کہ گویا ان کے نزدیک دنیا میں بس ایک ہی عالم پیدا ہوا جسے انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں۔ مگر اس عشق وتعلق اور فرطِ عقیدت کے باوجود حضرت قدس سرہ کے یہاں فرق مراتب پوری طرح ملحوظ رہتا تھا۔ حضرت سے کئی بار سنا کہ: جب حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کے مقام پر نظر کرتا ہوں تو انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ صفر نظر آتے ہیں اور جب حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کے مقام پر نظر کرتا ہوں تو حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ صفر نظر آتے ہیں۔ (قدس اللہ اسرارہم)

اس ارشاد سے صرف حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی مرتبہ شناسی کا اندازہ ہوتا ہے، بلکہ یہ بھی معلوم ہو سکتا ہے کہ حضرات متقدمین کے مقابلے میں متاخرین کے علوم کی کیا حقیقت ہے؟ اس میں کیا شک ہے کہ علم کا یہ بحر محیط جسے بنوری رحمۃ اللہ علیہ کہا جاتا ہے، اپنے شیخ کے مقابلے میں کچھ نہیں تھا اور یہ بھی حقیقت ہے کہ بعد کی علمی دنیا سید بنوری رحمۃ اللہ علیہ کے مقابلے میں صفر نظر آئے گی۔ الا ماشاءاللہ۔ اور یہ وہی حقیقت ہے جسے صحیح بخاری شریف کی حدیث: ولکن یقبضہ بقبض العلماء میں بیان فرمایا گیا ہے:

۱۹۷۴ء میں تحریک ختم نبوت کی کامیابی کے بعد ہی حضرت قدس سرہ نے سفر آخرت کی تیاری شروع کردی تھی اور بار بار فرماتے تھے کہ: میں محسوس کرتا ہوں کہ میرا مشن پورا ہو چکا ہے۔ اب مجھے جانا چاہئے۔ درمیان میں کچھ حالات ایسے پیش آئے کہ حضرت کی یہ آرزو جلدی پوری ہوتی نظر نہ آتی تھی۔ فرماتے تھے ہمارا

خیال تھا کہ بس اب ہم جائیں گے۔ لیکن شاید اللہ تعالیٰ کوئی اور خدمت لینا چاہتے ہیں۔

گزشتہ سال ربیع الثانی کے اواخر میں مدرسہ کے بارے میں وصیت نامہ تحریر فرما کر اساتذہ سے اس پر دستخط لئے۔ جس کا خلاصہ یہ تھا کہ: مدرسہ کا انتظام و انصرام جس شخص کے سپرد ہو اس میں فلاں فلاں اوصاف و شرائط کا پایا جانا ضروری ہے۔ اور موجودہ حالات میں مفتی احمد الرحمٰن صاحب سے بہتر اور کوئی نظر نہیں آیا۔ اس لئے استخارہ و مشورہ کے بعد توکل علی اللہ اس خدمت کے لئے موصوف کا انتخاب عمل میں لایا گیا۔ میری غیر موجودگی میں حیاً یا میتاً میرے تمام تصرفات واختیارات ان کو حاصل ہوں گے۔

گزشتہ رجب میں حضرت قدس سرہ کے صاحبزادے میاں محمد بنوری سلمہ کی شادی کی تقریب پر فیصل آباد سے مولانا تاج محمود اور ملتان سے مولانا محمد شریف جالندھری ناظم اعلیٰ مجلس تحفظ ختم نبوت تشریف لائے۔ حضرت نے ان سے فرمایا: میں شوال تک تمہارا امیر ہوں' اس کے بعد اپنا امیر کسی اور کو بنالینا۔

بینات کے بصائر وعبر کے لئے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو زحمت دی جاتی تھی اور ہجوم مشاغل کی بناء پر حضرت کو اس کے لئے وقت نکالنا مشکل ہوتا تھا۔ اس صبر آزما انتظار میں بینات کی اشاعت میں تاخیر پر تاخیر ہو جاتی۔ آخری بصائر وعبر (جو گزشتہ ماہ شائع ہوئے) کے لئے کئی دن سے تقاضا تھا۔ بدھ ۷ شوال، ۱۲ اکتوبر) کی صبح کو نماز فجر کے بعد راقم الحروف نے عرض کیا کہ: حضرت کل اسلام آباد تشریف لے جارہے ہیں۔ ادھر پرچہ پہلے ہی کافی مؤخر ہو چکا ہے۔ اگر چند سطریں تحریر فرما دی جائیں تو پرچہ پریس بھیج دیا جاتا۔ فرمایا بہت اچھا۔ چنانچہ نماز عصر کے بعد بصائر وعبر کا مسودہ راقم الحروف کے حوالے کرتے ہوئے فرمایا: بس اب آپ خود ہی لکھ لیا کریں۔ آہ! مجھے خیال تک نہیں تھا کہ یہ ارشاد بینات کے حق میں آخری وصیت ہے اور آئندہ بس آپ خود ہی لکھ لیا کریں پر عمل کرنا ہوگا۔

جمعرات (۲۸ شوال۔ ۱۳ اکتوبر) کو صبح ۷ بجے کی پرواز سے اسلامی نظریاتی کونسل کے اجلاس میں شرکت کے لئے اسلام آباد تشریف لے گئے۔ دو دن اجلاس میں ۸۔۸ گھنٹے تک مصروف رہے۔ ہفتہ (یکم ذوالقعدہ ۱۵ اکتوبر) کی صبح کو ۷ بجے دل کی تکلیف ہوئی' مگر اسے معمولی سمجھ کر کچھ زیادہ خیال نہ کیا گیا۔ ۲ بجے دل کا شدید دورہ پڑا۔ اس شدید ضعف ونقاہت سے نیم جان ہو گئے۔ کمبائنڈ ملٹری ہسپتال میں لے جایا گیا۔ دو دن امید وبیم کی کیفیت رہی۔ دوشنبہ کی رات کو عشاء کے وقت طبیعت اچھی نظر آرہی تھی۔ غالباً رات میں کسی وقت پھر حملہ ہوا۔ سنا گیا ہے کہ رات کے تین بجے کمپاؤڈر دوائی دینے آیا تو اس سے فرمایا ''بس دوائی کی ضرورت نہیں۔ بلاوا آچکا ہے۔'' چنانچہ صبح ۵ بجے بلاوے پر لبیک کہی اور رفیق اعلیٰ سے جا ملے۔ رحمہ اللہ۔

حضرت اقدس رحمۃ اللہ علیہ کی وفات حسرت آیات کا صدمہ ملت اسلامیہ کا مشترکہ غم ہے۔ مدرسہ عربیہ

اسلامیہ اور مجلس تحفظ ختم نبوت کے دفتر میں تعزیت کے لئے آنے والے حضرات کا تانتا بندھا رہا اور بے شمار حضرات نے تعزیتی جلسے کئے، تار اور خطوط بھیجے۔ ادارہ بینات حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے پسماندگان، اعزہ و اقارب، مدرسہ عربیہ اسلامیہ، مجلس تحفظ ختم نبوت اور اسلامی نظریاتی کونسل کے ارکان، حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے احباب و مخلصین اور حضرت کے غم میں شریک تمام افراد ملت سے تعزیت کا اظہار کرتا ہے۔ اور ان تمام حضرات کا شکریہ ادا کرتا ہے جنہوں نے خود تشریف لا کر یا خطوط کے ذریعہ حضرت کے سوگوار متعلقین کو پرسا دیا۔ اللہ تعالیٰ ان سب کو اجر جزیل عطا فرمائے اور ہم سب کو دین قیم کی خدمت کے لئے قبول فرمائے۔ جس کے لئے حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی ساری زندگی صرف کر دی۔

ہم لوگوں کے ذمہ حضرت اقدس رحمۃ اللہ علیہ کے بہت سے حقوق ہیں۔ جن کا ادا کرنا لازم ہے، سب سے پہلا حق یہ ہے کہ جس قدر ممکن ہو حضرت کے لئے ایصال ثواب کیا جائے اور رفع درجات کی دعا کی جائے۔ الحمد للہ! مخلصین نے آپ کے ایصال ثواب کے لئے اس قدر قرآن کریم ختم کئے کہ بہت کم لوگوں کو یہ سعادت نصیب ہوتی ہے۔ میں قارئین بینات سے بطور خاص اس کی استدعا کرتا ہوں کہ روزانہ بلاناغہ درود شریف، سورۂ اخلاص اور سورۂ فاتحہ (جس قدر ہو سکے) پڑھ کر اس کا ثواب آنحضرت ﷺ سے لے کر حضرت بنوری قدس سرہ العزیز تک تمام اکابر امت کی ارواح طیبہ کو بخش دیا کریں۔ اس عمل کے ذریعہ انشاء اللہ اکابر سے ہمارا تعلق مستحکم ہوگا اور یہ ہماری روحانی ترقی دنیا و آخرت کی سعادت اور ان اکابر کی شفاعت کے حصول کا ذریعہ بنے گا۔ حق تعالیٰ شانہ حضرت شیخ کو جنت الفردوس میں بلند درجات عطا فرمائے اور ہمیں تمام فتنوں سے بچا کر اپنی رضا کے موافق زندگی گذارنے کی توفیق فرمائے۔

وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ صفوۃ البریۃ سیدنا محمد وعلیٰ آلہ
واصحابہ واتباعہ اجمعین

سوگوار

محمد یوسف عفا اللہ عنہ

۱۹ ذیقعدہ ۱۳۹۷ھ

..... ☆..... ☆..... ☆.....

# تشکر واعتذار

ادارہ ''بینات'' محدث العصر حضرۃ العلامۃ مولانا سید محمد یوسف البنوری الحسینی رحمۃ اللہ علیہ کی یاد میں اپنی ''اشاعت خاص'' قارئین کرام کی خدمت میں پیش کررہا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ہزار ہزار شکر ہے کہ اُس نے اپنے ایک مقبول ومحبوب بندے کے حالات وکمالات کو منصۂ شہود پر لانے کی توفیق وسعادت بخشی۔ جہاں تک حضرت بنوریؒ کے محاسن ومحامد عملی کے احاطے کا تعلق ہے، ادارۂ ''بینات'' کو اپنی تنگ دامانی کا پورا پورا اعتراف ہے۔

دامانِ نگہ تنگ و گلِ حسنِ تو بسیار
گلچینِ بہارِ تو ز داماں گلہ دارد

جن مخلصین نے اس سلسلے میں قلمے، سخنے، دامے، درمے معاونت فرمائی، ادارہ اُن سب کا بصمیم قلب شکریہ ادا کرتا ہے، بالخصوص حضرۃ المخدوم سید انور حسین نفیس الحسینی ہمارے شکریے کے مستحق ہیں کہ موصوف نے اپنے عزیز شاگردوں سمیت دو ماہ سے زیادہ جامعہ علوم اسلامیہ، بنوری ٹاؤن کراچی میں قیام فرمایا اور اس اشاعت خاص کی ترتیب وکتابت اور طباعت میں ہماری سرپرستی ونگرانی فرمائی۔ جس کے تشکر وامتنان سے ہم قاصر ہیں۔ درحقیقت آپ ہی اس ضخیم اشاعت کے مرتب ہیں۔ حق تعالیٰ شانہ حضرت موصوف کو ان کی اس عنایت وشفقت کا بہترین اجر عطا فرمائے۔

اشاعت خاص کچھ تاخیر سے منظرِ عام پر آرہی ہے جس کی ناگزیر وجوہ میں سب سے بڑی وجہ اس کی غیر معمولی ضخامت ہے۔ امید ہے ہماری معذرت قبول فرمائی جائے گی، اندازہ تھا کہ یہ اشاعت پانسو صفحات کی ہوگی مگر مضامین کی کثرت کی بنا پر ضخامت آٹھ سو صفحات سے بھی بڑھ گئی، اس لیے متعدد مضامین کو آئندہ اشاعتوں کے لیے روک لینا پڑا۔ امید ہے مضمون نگار حضرات ہماری مجبوری کو پیشِ نظر رکھ کر درگزر فرمائیں گے۔

وصلی اللہ علی خیر خلقہ صفوۃ البریۃ محمد والہ و أصحابہ واتباعہ اجمعین

واٰخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین